تمام زمانہ پر واضح ہو کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران وہ وادی ناپیدا کنار ہو جسکی بالا دوی مین پیک خیال بھی معترف بعجز و قصور ہو جن حضرات شائقین نے ان داستانون کو سنا یا ملاحظہ فرمایا ہو وہ کماحقہ واقف و آگاہ ہین کہ یہ داستانین برسون مین بھی تمام نہین ہوتین الحق کہ انکی اصول فارسی کے مصنف ہمہ دان شیخ ابو الفیض فیضی نے جوان داستانون کو واسطے تفریح طبع جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے اسقدر وسیع البیانی اور نازک خیالی کے ساتھ تصنیف فرمایا کہ تعدد جا بجا کی ہوگی۔ اس داستان کے آٹھ دفتر ہین اور بعض دفتر کئی جلدون پر مشتمل ہین حسب تفصیل ذیل

| تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد | تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد |
|---|---|---|---|---|---|
| اول | نوشیروان نامہ | ۲ جلد | پنجم | طلسم ہوشربا | ۷ جلد |
| دوم | کوچک باختر | ۱ " | ششم | صندلی نامہ | ۱ " |
| سوم | بالا باختر | ۱ " | ہفتم | تورج نامہ | ۲ " |
| چہارم | ایرج نامہ | ۲ " | ہشتم | لال نامہ | ۱ " |

ان داستانون کی سب جلدین تیار ہو کر ملاحظہ ناظرین مین گذر چکی ہین بلکہ بسبب خواہش خریداران انکے مکرر سہ کرر طبع ہونیکی نوبت آئی ہے اور ہاتھون ہاتھ فروخت ہو رہی ہین چنانچہ اب بالفعل کوچک باختر جو داستان سحر بیان امیر حمزہ صاحبقران کا دفتر دوم ہو

اور جسکو

بلبل ہزار داستان شاخسار بلاغت گل سر سبد چمنستان فصاحت ماہر خوش بیان کامل شیرین زبان شیخ تصدق حسین صاحب داستان گو نے حسب حکم شیخ حامد حسین صاحب انچارج جانب مطبع اودھ اخبار بڑی محنت و مشقت سے بزبان اردو نہایت صحیح و بلیغ ترجمہ فرمایا

بار دوم

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین طبع ہوا

سنہ ۱۹۰۱ ع

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سپاس بیقیاس اُس خالق یکتا و صانع بے ہمتا کو زیبا ہے جسنے دو حرف کاف و نون سے طلسم ہستی کو بنایا اور اپنی عجیب و غریب صنعتون کے خزانون کو انسین تفویض فرمایا ہر چند عیار وہم و خیال ہزار ہزار شکل سے اپنی طراری دکھائے مگر ممکن نہین کہ اُس نقشبند عالم و قادر مطلق کی قدرت کاملہ کا بھید سمجھ مین آئے کیا مجال طائر تیز پرواز عقل بشری کی کہ اُسکے میدان حکمت مین تیز پروازی کر سکے ممکن نہین کہ اس راہ مین کوئی قدم دھر سکے کیسے کیسے صاحبان فہم و ادراک نے اپنے اپنے پیک خیال کو اُسکی معرفت کے میدان وسیع مین دوڑایا مگر سوائے ناچاری و مجبوری کے کچھ نہ ہاتھ آیا کہتے ہین کہ ہمارے پیغمبر برحق نبی مطلق شفیع روز جزا جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی زبان معجز بیان سے اقرار عدم معرفت تام فرمایا اور ما عرفناک حق معرفتک ارشاد فرماکے سیاحان بیدائے معرفت کو تنگ پوئے گمراہی سے بچایا شعر

| اگر در میدان استدراک کز ذات | رستم وہم و خرد تیغ و سپر انداختہ |
|---|---|

## نعت سرور کائنات اشرف مخلوقات خاتم المرسلین محبوب رب العالمین جناب محمد مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا

طبق مرصع کار و جواہر نگار درود نامحدود نثار بارگاہ عرش پناہ سردار پیغمبران مرسلین محبوب رب العالمین بارگاہ نشین رسالت سریر آرائے بزم نبوت صاحب قرآن و معراج بخشندہ مملکت و تاج شفیع الامم جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جنھون نے کفر و ظلام کے دیوؤن کو شکست فرمایا بڑے بڑے کفار نابکار و ساحران غدار کو بزور شمشیر مطیع اسلام کیا

## منقبت امام ہمام مظہر العجائب مظہر الغرائب مطلوب کل طالب غالب کل غالب علی ابن ابیطالب علیہ السلام

تحف تحیات و مناقب اُس امام عالیمقام خویش و وصی رسول زوج بتول کو زیبا ہے جسنے رجب سے پہلوان کو زیر کیا عمرو خیبر کو مثل سپر کاغذ کے انگلیون پر اٹھایا دوش صاحب معراج پر معراج پائی ذوالفقار سی تلوار ہاتھ آئی اشعار

| سابق الاسلام شیر کبریا | جان نثار و جانشین مصطفےٰ | چرخ چارم پر ہو تصویر گل | جس سے ہو شان الہی منجلی |
|---|---|---|---|

## سبب تالیف کتاب والتماس بخدمت ناظرین اولوالالباب

ناظرین مہر تمکین کی خدمت فیض موہبت مین یہ ذرۂ حقیر سراپا تقصیر خاکپائے صاحبان علم و کمال خادم ارباب جاہ و جلال بے بساط و بے بضاعت سرگشتۂ وادی حیرت مرکب بہ جہل نادانی ناآشنائے رموز سخندانی ضعیف البنیان کج مج زبان اذل کونین تصدق حسین متخلص بہ کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران کے کل دفترون ضخیم کا ترجمہ جسکا ہر دفتر ایک زخار ہے میرے نزدیک بہت دشوار تھا اور کبھی مین اپنے کو اس امر کی انجام دہی کے قابل نہین سمجھتا مگر جناب فیضمآب معلی القاب آفتاب سپہر صولت و حشمت قمر برج صولت و شوکت مشتری ارکہ جاہ و جلال زیب دہ مسند حشمت و اقبال عالی ہمم والا حشم مخزن علم و شعور جناب منشی نول کشور صاحب سی۔ آئی۔ ای مرحوم و مغفور کے ارشاد فیض بنیاد اور اطوار لطیف احباب مثل دوست یکرنگ محب خوش آہنگ صورت بند مرقع اتحاد نقاش نگار خانۂ وداد منشی شیخ حامد حسین صاحب سے مجبور ہو گیا اور چار و ناچار اس خدمت کی انجام دہی کو اپنے ذمہ لیا مجھے مثل بعض حضرات ستودہ صفات کے اپنی رطب اللسانی اور خوش بیانی کا دعویٰ نہین بلکہ اپنی ہرزہ گوئی کا مین خود ہی مقر ہون نہ مین فصاحت سے واقف نہ بلاغت سے آگاہ کوچۂ نظم و نثر سے بالکل نادانستہ راہ مگر بعون و قوۃ آلہ قدردانون کی قدر افزائی پر بھروسا کر کے اس دفتر کوچک باختر کا ترجمہ جو دوسرا دفتر داستان امیر حمزہ صاحبقران کا ہے ترجمہ شروع کرتا ہون اور ہر وقت درگاہ قاضی الحاجات حلال مہمات مین دست بہ دعا ہون کہ مثل نوشیروان نامہ وغیرہ کے یہ ترجمہ بھی بخیر و خوبی انجام کو پہونچے واضح ہو کہ اس داستان عظیم الشان یعنے داستان امیر حمزہ صاحبقران کے آٹھ دفتر ہین اور ان دفترون مین سے بعض دفتر کئی جلدون ضخیم پر مشتمل ہین چنانچہ حضرات ناظرین کو تفصیل اسکی ٹیبل پیج اس کتاب سے بخوبی واضح ہو گی اگر حیات مستعار اس رو سیاہ کی وفا کرے گی اور مالک مطبع ذی وقار کی توجہ ہوگی تو انشاء اللہ کل دفترون کا ترجمہ پیشکش ناظرین والاحتشام ہو گا ناظرین حقایق بین و اولوالابصار سے دست بستہ امیدوار ہون کہ ہیچمدان کی ہرزہ گوئی کا کچھ خیال دل مین نہ لائین بلکہ جہان کہین کوئی غلطی ملاحظہ کرین دامن عنایت و رحمت سے اسکی عیب پوشی فرمائین دعائے خیر سے اس کمترین کو یاد کرین

اب دو کلمے داستان شوکت بیان آنا شاہزادہ بدیع الزمان کا فتح کرکے طہورث دیو بند کو لشکر مین امیر کے در بند بربر پر اور حیرڈالنا عنقائے بربری کا اور کشتی لڑنا قاسم کا بدیع الزمان سے پھر قاسم کا عقاب نوچ کر پھینکنا مچانا اور بظاہر رنج و ملال و بباطن فکر قتل کرنا بیان ہوتے ہین۔

| ادھر ہو تو اے ساقی لالہ فام | پیاپے پلا مجھکو گلرنگ جام | لبالب پلا جام ہو غم کی خیر | کرون نشہ مین باغ مغنو کی |
|---|---|---|---|

نغمہ سرایان شاخسار گلشن سخندانی زمزمہ سنجان بلبل گلزار خوش بیانی گلشن فہم و ادراک مین پرواز کرکے یون زمزمہ پرداز ہین کہ جب در بند بربر پر لشکر امیر حمزہ صاحبقران صف آرا ہوا چاؤش صلائے دلیری اور جوانمردی دینے لگے اے جوانان دلیر و تارای پہلوانان خوش کردار یہ دن نام کا ہے عنقائے بربری سے سامنا ہے جانین اپنی لڑائی مین لڑاؤ اس نابکار بدکردار کو مقتول سزا دو یہ سنکر کارآزمائے میدان جنگ بصد ولولہ و امنگ یعنے یلان تیغ زن و گردان لشکر شکن پرے سے نکل نکل کر عنقائے بربری کا مقابلہ کرنے لگے اور شاہزادۂ ملک قاسم نوجوان بصد عز و شان قبضۂ تیغ پر ہاتھ رکھے تماشا جنگ و جدال کا دیکھ رہے ہین کبھی گھوڑا بڑھا کر آگے بڑھتے ہین کبھی بائین طرف سے دہنی جانب کو آجاتے ہین ناگاہ دیکھا کہ ایک طرف سے گرد عظیم برنگ کاہی نمودار ہوئی کہ رنگ بیابان سبزہ زار نظر آنے لگی ہر ذرۂ خاک ریزۂ زمرد تھا رنگ روئے آفتاب نیلگون ہوا دھوپ کا رنگ آسمانی صورت پکڑ

ہر گل بیابانی ہو گیا جب دامن غبار خلوفری باد تند سے قریب آکر چاک ہوا دیکھا کہ ایک سوار نقابدار سبز پوش بعد جوش و خروش مع لشکر ظفر پیکر باگ اٹھائے رو مین گھوڑا اڑائے چلا آتا ہے سب جوانان لشکر امیر و پہلوانان بے نظیر مع قاسم شیردل تھم کر دیکھنے لگے اور جنگ موقوف کرکے ٹھہر گئے میان لشکر کو اپنے نقابدار سبز پوش نے ایک مقام ٹھہرا کر اسپ برق پیکر کو جولان کیا اور نعرۂ شیرانہ کرکے عنقاے بربری پر جھپٹا دیکھا کہ سرداران قاسم شیردل مقابلے پر ہین بس آتے ہی نیزہ عنقاے بربری پر ہاتھ ڈالدیا نیزہ اسکے دست زبردست سے کس پھرتی اور چالاکی سے نکال لیا کہ وہ پہلوان قوی تن بصورت چلتن دنگ ہو گیا اور از سر تا پا دریاے خجالت مین ڈوبا پسینا پیشانی کا ماتھے سے ٹپکنے لگا چاہا کہ تلوار میان سے کھینچے نقابدار سبز پوش نے بڑھکر گرز زنجیر مین دست زبردست ڈالکے جھٹکا دیا کہ وہ پہلوان منہ کے بل گھوڑے سے زمین پر آیا بس نقابدار سبز پوش بھی مثل شیر گرسنہ بادیہ پیماے کو دپڑا اور اس روباہ خصال کو مثل پارچہ کہنہ کے چیر کر پھینکدیا تمام پہلوان دلگیر متحیر ہو گئے یہ ماجرا دیکھکر قاسم ذیشان نور چشم صاحبقران کو غصہ آگیا نعرہ کیا نعرۂ آفتاب مشرق دین پروری و شہسوارے لال پوش خاوری + او نقابدار سبز پوش تو نہین جانتا کہ یہ شکار روباہ مشغار میرا تھا اسکو تونے اپنا صید بنایا ہوشیار باش طائر حواس کو روک مجھ ایسے شیردل کو تو جھیلا لوٹ یہ کہا اور ایک ہاتھ تیغۂ پلارک افراسیابی کا مارا اگر وہ ہاتھ ضرب گران سنگ سخت پر پڑتا دو پارا ہو کر پیوند زمین ہو جاتا نقابدار سبز پوش نے خالی دے کر بند دست پکڑ کر جھٹکا دیا قاسم بھی لپٹ گئے زور پہلوانی کے ہونے لگے تمام سرداران لشکر و پہلوانان قوی پیکر دور سے قریب آگئے اور تماشا کشتی کا دیکھنے لگے کبھی قاسم رہی طرف سے پیچ گا کر بائین طرف کو لاتے ہین نقابدار سبز پوش توڑ کرکے تیر کے مانند نکل جاتے ہین یہ صورت ہر گر قاسم چاہتے ہین کہ بلاد کر دست ماروں نقابدار کا ارادہ ہے کہ مین بزور قوی زیر کرون مگر ایک دوسرے پر کسیطرح غالب نہین آتا ہر ایک دلیر ایک جرأت دکھلاتا ہے اشعار

| دو بلبل گتھے ہین بے کارزار | دو شاہین ہین باد ل ہوشیار | دو طائر زبردست با پیچ و تاب | دکھاتے ہین ہمنوک کی انقلاب |
|---|---|---|---|

دونون لشکر دیکھو خموشی ہے عالم فراموشی کا صورت تصویر بتصویر مسند آئینہ وار حیرت مین ہر فرد بشر سوار زین پوش کھائے تھے پیدل اپنے اپنے مقام سے بیتور تک رہے ہین مگر دونون مین سے کوئی غالب نہ مغلوب ایک شرمندہ دوسرا محجوب ہیا تنگ کے چار دن مقابلہ بصورت مجادلہ رہا چوتھے روز شاہزادہ قاسم ذیشان نور دیدۂ امیر حمزۂ صاحبقران نے دست دراز کی کر ہاتھ نقابدار سبز پوش پر ڈالا اور بغیظ و غضب پردۂ حجاب کو چہرۂ نورانی سے نوچکر پھینکدیا جلوۂ رخ سے تابندگی کی چھوٹ چہرۂ انور کی جابجا پڑنے لگی رخ آفتاب زرد ہو گیا آنکھون مین زردی کی چکاچوند ہونے سے مثل اختر تابان ہر ذرہ چمکنے لگا قاسم نے نگاہ بھر کر دیکھا کہ قرۃ العین صاحبقران زینت بارگاہ سلیمانی شاہزادہ بدیع الزمان ہین قاسم نے کہا واہ واہ عمو جان سبحان اللہ ماشاء اللہ کیا خوب پردۂ سبز پوشی مین آپنے دھوکا دیا تھا مگر بڑی خیر ہوئی ہنسکر سینے سے لپٹ گئے امیر نے بڑھکر سینے سے لگایا نہایت دل سرور و شاد ہوا اسپ سرکار لقواعد شاہانہ تسلیم بجا لائے باعزاز و اکرام بدیع الزمان کو لشکر مین لائے بعد صحبت جشن بدیع الزمان اپنے لشکر فیروزی اثر مین تشریف لائے کچھ فاصلے سے خیمے استادہ ہوے بارگاہ شاہزادۂ عالیجاہ زینت دہ صحراے پر فضا ہوئی اور سب لشکریان لشکر ظفر پیکر گرد بارگاہ شاہزادہ فروکش ہوے اور خیمۂ زنگار گون شاہزادۂ بلند مرتبت آراستہ ہوا وہ رفعت و بلندی اس بارگاہ فلک قدر کی جسکے آگے گنبد مینا ے لاجورد پست پردۂ چرخ اطلس سامنے قنات ہاے خیمہ بلند نشان کے دل شکست طنابون کی ڈوریان ریشمی اس حسن کی کہ خطوط شعاعی خجالت سے تار تار گیسوے

پریرویان روزگار بہزار جان و دل نثار پریزادان حور وش کو آگہی در بانی کی آرزو حور دن کو دریچہ ہائے گلزار ارم سے نظارے کی جستجو بازار لشکر ایسا آراستہ کہ ماہ فلک کو رشک جرّار نامدار لشکر شاہزادہ خوش کہ رنگ صحرائے سبزہ زار کی ہوائے دلکش کھا کھاکر شگفتہ مزاج ہو رہے تھے مردمان پردہ نشین چشم لشکریان خشخانۂ چشم سے نکل نکلکر جا بجا اُس فرش مخملی پہ سو رہے تھے اشعار

لگتا ہوا چار سو سبزہ زار | گلستان عالم کی صدقے بہار
نگہ جسپر اپنی مردم اُٹھائے | فنا ہو سوئے کی دل لوٹ جائے

یہان تو ہوا خواہان بدیع الزمان مسرور و شادمان خوش و خرم تھے کہ وہان قاسم سے یہ شوکت و شان لشکر شاہزادہ بدیع الزمان کی دیکھکر امیہ بن عمرو عیار کی زبانی شاہزادہ بدیع الزمان سے کہلا بھیجا کہ ای شہریار خبردار و ہوشیار کل اس دشت وحشت انگیز مین میرے آپ کے مقابلہ ہو جسوقت شاہزادۂ بدیع الزمان کو یہ حال معلوم ہوا لشکر مین بند و بست لشکر کا حکم دیا امیہ بن عمرو عیار بدیع الزمان برائے حصار اُٹھا اور ایک پہاڑی جو قریب اُس صحرائے دلکش کے تھی اُسپر جا بیٹھا چونکہ وہ دن ابھی ڈھلا پھرنے کا آفتاب جو امیہ بن عمرو اس پہاڑی پہ آیا نہایت دل فرح ناک اور باغ باغ ہوا اوسے وہان کی غنچۂ دل کو ایسی

شگفتگی ہوئی کہ معطر دماغ ہوا | گل خودرو کی جابجا وہ بہار
سنگریزے وہان کے سب دلا | وہ چمک اُس پہاڑی کی دور دور
ہو تجلی جسکے آگے کو طور | رفعت اسکی فلک سجود ہی
شرم سے گردن اپنی خم کرلی | الغرض امیہ عیار شاہزادہ

بدیع الزمان شام سے پہرسر کو واپس جانب آ رہا تھا اور پہلے نگاہ کو ہر جانب دوڑانے لگا ناگاہ دیکھا کر سامنے سے ایک نقابدار اشہب تیز رو پر سوار تیغ آبدار کمر مین نیزۂ برق تمثال ہاتھ مین باگ اُٹھائے ہوئے سمند باد پیما سے خوش رفتاری کی چلا آتا ہو امیہ نے بڑھ کے ٹوکا کر ای جوان گرم عنان تو کون ہو اور کہان جائیگا اُس نقابدار نے آواز دی یہ جو شاہزادہ بدیع الزمان کسکا نام ہو وہ شہریار کون عالیمقام ہو امیہ نے کہا وہ شاہزادۂ عالی وقار میرا آقائے نامدار ہو نقابدار نے کہا کہ مین بہ ارادۂ مقابلہ و مجادلہ آیا ہون کیا بیٹھے ہو جاؤ جلد خبر کرو یہ سنکر امیہ خدمت باسعادت شاہزادۂ بدیع الزمان مین آیا اور کہا ای شہریار عالی وقار ایک نقابدار گھوڑے پر سوار واسطے مقابلے کے آیا ہو یہ سنکر شاہزادۂ بدیع الزمان اُٹھ کھڑے ہوئے غصّے سے چہرہ سرخ ہوا مسلح و مکمل ہوکر خیمہ سے باہر آئے اور گھوڑے پر سوار ہوئے مع ہوا خواہان جرّار و جوانان خنجر گذار بمقابلہ نقابدار نو تار نوۂ طبیر اذن کیا کر تم شاہزادۂ بدیع الزمان و نور دیدۂ صاحبقران نقابدار گوہر پوش نے کہا کہ منفی کو کام فرمایئے دلیری و بہادری سے جیسے کہ مجھ دیکھیے سے آپ مع لشکر جرار بمقابلہ کارزار کرنے کو آئے ہین مین چاہتا ہون کہ علیحدہ تنہائی مین آپ سے مجادلہ کرون اگر دعوی بہادری و دلیری ہو تو میرے ساتھ آیئے ہنر پردازی دیکھیے اور دکھایئے یہ کہکر نقابدار گوہر پوش نے باگ اسپ صبا رفتار کی اُٹھائی شاہزادۂ بدیع الزمان نے بھی اپنے لشکر کو وہین ٹھہرایا اور عقب مین اُس نقابدار کے گھوڑا اُڑا لا جاتے جاتے ایک مقام پر دیکھا کہ دریائے زخار حسین موجدار بیشمار حباب آسکے دیدۂ فلک سے آنکھین لڑاتے ہین گرداب اُسکے گردۂ آفتاب کو شرماتے ہین مردم آبی اُس دریائے بے کنار کی ماہیت بیان نہین کرسکتے گھڑیال گھڑی گھڑی جوش و خروش کرتے پھرتے ہین پانی وہ شفاف و پایاب کہ جیسے گوہر آبدار و پرتاب اُس پانی مین عکس جو آفتاب جہانتاب کا پڑتا ہو ہر حباب کندنی نظر آتا ہو گویا فلک نیلگون ہے معلوم ہوتا ہو کہ آب فرش اطلس زنگاری بچھا ہو اُس دریا کے کنارے پر ایک خیمہ نورانی ایسا تابندہ ہو جسکی خوشنمائی سے پیچ بہ فلک شرمندہ ہو رفعت و منزلت پہ اُس خیمہ کی فلک دوردوار سرگردانی کرتا ہو تھمے پر اُس خیمہ کے شعاع شمس نثار ماہ چاردہ بار بار اُسکے عشق کا دم بھرتا ہو وہ نقابدار گھوڑے سے اُترکر ایکبار خیمہ مین داخل ہو گیا شاہزادۂ بدیع الزمان یہ دیکھکر غیظ و غضب کہنے لگا کہ نے سوار کیا نامردروز گار ہو کہ مجھکو مقابلے کے حیلے سے دیا اور یہان چھوڑکر آپ خیمہ مین چلا گیا یکایک محلدار گلعذار حور وش طرحدار بانکی ترچھی ناز و انداز مین جنجال شعشہ و غمزہ مین طاق و باکمال پھر سے

سے ہویدا طرب انگیز رنگ رخسار پر صفائی بڑی بڑی آنکھیں جیسی بھوین ابرو کمان پلکین ناوک دلدوز پھول سے گال
لب پان کی سرخی سے لال لال دلفریب جامہ زیب آرا جوڑا باندھے ہوے پائجامہ اطلسی پاؤن مین آب رواں کا دوپٹہ
شبنم کی کرتی جسم مین غضب کی پھرتی مزاج مین معشوق پن دل مین عشق کی گھاتون کے چلن خیمہ سے نکل کر باہر آئی
شاہزادہ بدیع الزمان کو بقواعد شاہانہ سلام کیا بدیع الزمان نے یہ نگاہ غضب دیکھکر کہا کہ ایک نقابدار گھوڑے پر
سوار مجکو اپنے ساتھ برائے مقابلہ لایا تھا اور آپ گریز کرکے اس خیمہ مین چلا گیا یہ خلاف مردی و بہادری ہی اُس گلبدن نے
نیاز کانہ دست بستہ عرض کی کہ غصہ کو کام نہ فرمایئے آپ بھی خیمہ مین تشریف لیجایئے یہ سنکر شاہزادہ بدیع الزمان
گھوڑے سے اُترے اور اندر خیمہ مین چلے آئے کیا دیکھا کہ ایک نازنین مہ جبین حور نژاد رشک پری حسن پر یزاد پیشانی
نورانی بہتر از ماہ تابان تابندگی رخسار مثل خورشید درخشان ابروے خمدار ماہ نو بلکہ آئی ہوئی تلوار مژگان تیرون کی پرکان
چہرہ مثل آفتاب گیسوے مشکین پیچ و تاب مین نایاب مسند جواہر نگار پر جلوہ آرا ہی شاہزادہ بدیع الزمان دیکھتے ہی
دنگ ہو گیا یہ اشعار عاشقانہ پڑھنے لگا اشعار

| | |
|---|---|
| یہ نور ہی روے مہ جبین کا کہ ہو خجل چاند چودھوین کا | جو حلقہ ہی زلف عنبرین کا وہ ایک نافہ ہی مشک چین کا |
| یہ اُسکے ہی ساعدون کا عالم کہ جسنے دیکھا ہوا وہ بیدم | نیام تیغ قضاے مبرم لقب ہی قاتل کی آستین کا |
| کرون رقم کیا مین حسن کاکل کہ زلف پیچان ہی رشک سنبل | عذار مین ہی شباہت گل بدن مین عالم ہی یاسمین کا |
| برا ہو بدبخت عاشقی کا نہ دین ہو برباد یون کسیکا | بنا ہی عشق بتان کا ٹیکا نشان سجدہ مری جبین کا |
| اگر ہو بیجا یہ سمندر یقین ہی ہو خاک دم مین جلکر | سنا جو ہو آفتاب محشر کھر ندہ ہی داغ آتشین کا |

شاہزادہ بدیع الزمان یہ اشعار آبدار پڑھکر متبسم ہوے اور دلمین خیال کیا کہ شاید اُسی نقابدار عالی وقار کا یہ ناموس ہی
بموجب شعر عجیب حسن خداداد مرتقا دیکھا: خدا کی شان نظر آئی اُسکو کیا دیکھا: یہ شعر پڑھکر منھ اپنا اُسکی جانب سے
پھیر لیا اور ہاتھ کی تیغ پر آڑ کرکے فرمایا کہ یہ نقابدار بے غیرت ہوکر مجکو اپنے ناموس کے سامنے بلا لیا اور پردہ داری
کا کچھ لحاظ و پاس نہوا وہ مہ جبین مہر تمکین بسبب قہقہہ ناز کر ہنسی بلبلا کر جو شاہزادہ بدیع الزمان نے دیکھا کہ گویا باغ
حسن مین نخل جوانی کے پھول بکھرے ہین غنچہ لب سے ظاہر ہی کہ گل مراد شگفتہ و شاداب ہونے والا ہی شعر
نیا انداز گردونے ہنسی کا اب نکالا ہی: کہ منھ سے پھول جھڑتے ہین چمن خوبی نرالا ہی: اُس غنچہ دہن نے لباس
نازنین کو کھولا کہ ای زینت دہ مسند شہریاران شاہزادہ بدیع الزمان آپ نے مجکو نہ پہچانا کہ مین دختر گنجاب بن
تیمور ملک حیران دیو کش ہون جسکو آپ نے بصد جرأت وہمت وصولت وشوکت طلسم طہورث دیو بند
سے رہا کیا تھا آپ تشریف لایئے رونق بخش مسند جہان آرا زینت افزاے محفل نشاط ہو جیے جسوقت اُس جان جہان کی
جہان آرا پر نظر پڑی ہی عجب دل کا حال ہی کہ جسکا بیان محال ہی شعر الفت نے تیرے ہوش ہمارے اڑائے ہین +
اُن مختون سے اپنے گلستان مین لائے ہین: شاہزادہ بدیع الزمان رونق افزا بزم عشرت ہوے ملکہ گوہر بار
دختر گنجاب نے تمام واقعہ گذشتہ من وعن شاہزادہ بدیع الزمان سے بیان کیا بعد اسکے آراستگی بزم عشرت
کا حکم دیا خواصان خاص و مطیعان فیض اختصاص مشغول سامان بزم عشرت ہوئین تمام اشیاے نادرہ مہیا
کرکے زیب و زینت سے آراستہ و پیراستہ کرنے لگین اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| وہ جھنگیر ہان زینت انجمن | وہ فرش زری کی ہر اک جا چمن | تکلف کے وہ جھاڑ اور وہ کنول | بلوری وہ ہر ولیان بے بدل |
| وہ دیوار گیری ہر اک خوشنما | جھلاجھل کے پردے وہ ہر اک جا | بچھے تھے جو قالین ہر جا تمام | تصدق فلک ہوتا صبح و شام |

پلی تھیں جو تصویریں پری زادوں کی ۔ نظر آتا تھا آئینہ پر کلف
خموں میں بھری بادۂ خوشگوار ۔ تکلف سے کبابوں میں شامی کباب
چنگیروں میں بیلا چنبیلی کے ہار ۔ دکھاتے تھے عاشق کو تازہ بہار
طوائف کے مجمع میں تھا ازدحام ۔ جوانی کی ایک ایک کو تھی امنگ
عجب جلسۂ عیش برپا ہوا ۔ فلک کو بھی اک رشک پیدا ہوا

کہیں کشتیوں میں تھے گلشن کے جام ۔ کہیں تھے سبو لے مے لالہ فام
کہیں پاندان اور کہیں خاصدان ۔ گلابی دھرے تھے کہیں عطردان
خواصیں طرحدار حاضر تمام ۔ عجب حسن سے کرتی تھیں انتظام
یہ دو مہ وہ سب تھے مثل نجوم ۔ ستاروں کا محفل میں تھا یک ہجوم
تحیرات کو تو یہ ساماں ہوا ۔ دم صبح مجمع پریشاں ہوا

در حقیقت عجیب تکلف سے جلسہ عیش و عشرت ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب نے بعد شادمانی آراستہ و پیراستہ کیا کہ دیکھ کر فلک کج رفتار کو رشک و حسد کمال پیدا ہوا شعر دیکھتا ہے ایک جا جب عاشق و معشوق کو ڈالتا کیا تفرقہ یہ تفرقہ پرداز ہے ❊ غرضکہ دور جام بادۂ گلرنگ متواتر چلتے ہیں حاسد شعلہ خو صورت شمع محفل جلتے ہیں راگ رنگ کی صحبت شراب و کباب کی لذت عاشق و معشوق ایکجا سب طرح کا عیش مہیا ملکہ گوہر ملک کو اسی عشرت میں کچھ انجام کا خیال شاہزادۂ بدیع الزمان کو سکوت و تحیر کمال بیت محفل میں آپ تو ہیں پہ دل انتشار میں ❊ کھٹکا لگا ہوا ہے خزان کا بہار میں ❊ القصہ جب تین پہر رات سے زیادہ آئی شمع موی و کافوری جل جلکر جھلملانے لگی صبح کا وقت قریب ہوا ماہ کامل بام فلک سے کاشانۂ مغرب میں اترنے لگا سیارگان افلاک بہ گردش و چست و چالاک روانہ ہونے لگے نجوم فلکی آب قدوم سحر سے منہ دھونے لگے طائران خوش الحان زمزمہ پردازی شروع کرنے لگے حمد الٰہی میں مشغول ہوئے گوہر ملک نے بھی جلسہ برخاست کیا شاہزادۂ بدیع الزمان سے اصلاح کہا اے شہریار آپ میرے ساتھ سنجان کو تشریف لیجائیے کہ میں آپ کی عاشق و شیدائے کامل ہر گز کی گھائل طالب شربت وصال مبتلائے رنج و ملال ہوں بدیع الزمان نے انکار سرسری کچھ بہتری جان کے فرمایا کہ مجھکو وہاں نہ لیجاؤ میری آرزو ہے دل سے ہاتھ اٹھاؤ گوہر ملک نے کلام بلاغت نظام بدیع الزمان سنکر سکوت کیا مگر خضر عشق نے راہ بتائی دل سے یہ تدبیر ہاتھ آئی خیال میں آیا کہ جستجوئے جان پر یا بیہوشی کی میرے پاس چھوڑ کر شکار کھیلنے گیا ہے اسی بیہوشی کی پڑیا سے کام لو بدیع الزمان کو بیہوش کرکے لے چلو یہ سوچکر ایک جام شراب بیہوشی کا پلایا رنگ دگرگوں نظر آیا شاہزادہ بدیع الزمان بیہوش ہوئے ملکہ نے ایک صندوق تو عمدہ پر تکلف تیار کیا اسمیں بدیع الزمان کو لٹایا اور تیغۂ بے مثال انکا انکے پہلو میں رکھدیا اور صندوق کو بحفاظت تمام مقفل کرکے جانب سنجان مع خواصان نیک اختصاص ملکہ گوہر ملک روانہ ہوئی ناظرین شائقین پر واضح و لائح ہو کہ بیان پر یہ داستان شوکت بیان چھوڑی جاتی ہے ان شاء اللہ بعد روانہ ہونے ملک قاسم کے آگے بڑھکر حال شاہزادۂ بدیع الزمان کا عرض کیا جائیگا

## دو کلمہ داستان حیرت بیان جانا ملک قاسم کا لشکر بدیع الزمان میں اور دریافت کرنا بدیع الزمان کو امیہ بن عمرو سے اور روانہ ہونا بہ تلاش بدیع الزمان و کیفیت دیگر نظم

تو نے شہباز نگہ کو جو ادھر چھوڑ دیا ۔ اپنے گھر ڈھونڈھ نکالا تو وہ گھر چھوڑ دیا
ادھر
ہمنے بھی طائر دل باندھ کے پر چھوڑ دیا ۔ کس سے شکوہ کیجئے ظالم تری بیداد کا
اس شگر کو بیان تنگ تو ہوئے ساتھ ہی ۔ کچھ اثر باقی نہیں آہ دل ناشاد کا
ہم نفس [illegible] یہ تمہیں [illegible] ۔ اس چمن میں ہر گذر شاید کہیں صیاد کا

نور دیدۂ دل اسلامیان و جان لشکر صاحبقران یعنی شاہزادۂ ملک قاسم عالیشان اپنے لشکر سے لشکر بدیع الزمان میں آئے اور امیہ بن عمرو سے کہا کہ جاؤ جلوے نامدار شاہزادۂ بدیع الزمان عالیوقار سے ہمارے آنے کی اطلاع کرو اور کہو کہ بارگاہ و عالی جاہ سے باہر تشریف لانے دیر نہ کیجے امیہ بن عمرو نے دست بستہ عرض کی اے شاہزادۂ عالیوقار کے

آقاے نامدار کو ایک نقابدار جلادہ کارزار اپنے ساتھ لیگیا وہ تشریف نہین رکھتے ہین نہین معلوم کیا سر گذرا مجکو بھی تشویش
کمال ہی دل مضطر کا بیقراری کے سبب سے عجب حال ہی قاسم نے کہا کیون واہی تباہی بکتا ہی دھوکا دھڑی کی باتین
کرتا ہی جا ابھی آقا کو بتا امیہ نے کہا مین خلاف نہین عرض کرتا ہون کوچۂ دروغگوئی مین قدم نہین دھرتا ہون قاسم چین بجبین ہو کر
غصہ کرنے لگے کہ پوشیدہ رہنے سے کیا حاصل ہمکو اسبات کا زیادہ رنج و ملال ہی امیہ نے عرض کی آپ ایسا نہ فرمایئے شک
دل سے دور کیجیے خود ملاحظہ کر لیجیے پھر تو شاہزادہ ملک قاسم نامدار نے بغیظ و غضب بیشمار مثل شیر غضبناک بیباک ہو کر
تیزی سے قبضۂ حربے پر ہاتھ ڈالا دیرانہ ترچھی نگہ سے امیہ بن عمرو کو دیکھا اور فرمایا کہ جا میری طرف سے پیام کہنا کہ یہ دلیری
و بہادری سے بعید ہی کیا خیمہ مین چھپکے بیٹھے ہو مردون کا سامنا کرو مین کچھ عذر کسی کا نہ مانونگا اب مین خود وہان چلا آؤنگا
امیہ بن عمرو نے آبدیدہ ہو کر کہا قسم آپ کے سر اقدس کی میرے آقاے نامدار کو ایک نقابدار فلک اقتدار جلادہ کارزار
اپنے ساتھ لیگیا مطلق پتا اور نشان مجکو نہین معلوم کہ وہ آقا میرا کہان ہی کس برج مین مہر درخشندۂ صاحبقران نہان ہی
بیشک قاسم نے کہا تو سچ کہتا ہی اسنے عرض کی آپ مجھے جیسی چاہے قسم لیجیے مین کبھی آپ کی خدمت مین خلاف نہ عرض
کرونگا یہ بات سنکر قاسم پریشان و مضطر و حیران وہان سے پھرے اور کچھ دل مین سوچکر ایک طرف اسپ تیزرو کی باگ
اٹھائی بتلاش بدیع الزمان روانہ ہوے راہ کی صعوبتین سفر کی مصیبتین پہاڑون کی سختیان دھوپ کی حدت پتھرون کا
تپنا زمین کا جلنا ریگستان کے ذرے مثل شعلہاے آتشین خاک کا رنگ آفتاب کی گرمی سے کندنی زمین پر جگر کی صورت
تابۂ آہن صحراے لق و دق مثل گلخن لون کا چلنا برگہاے درختان سبز و شاداب کا صورت خس و خاشاک جلنا ہر نخل بادیہ
مثل چنار ہر غنچۂ سربستہ مثل خار گل خودرو مرجھاے ہوے پتے پھول تمازت آفتاب سے کملاے ہوے سبزے کا رنگ
زعفرانی نہالون کے تھالون کا خشک پانی سایہ راہ مین نایاب دلکو گرمی سے اضطراب طیور پر و بال لٹکاے ہوے گوشۂ
مین پنہان درندے ہر زمین مین چھپے ہوے گیجان کوسون نقش پاے انسان کا پتا نہین سواے آسمان و زمین کی شے
کوئی پیدا نہین نظر آتش کے شعلون کا تھا اثر اس غبار مین گرمی سے شیر ہونک رہے تھے کچھار مین گوشہ ہراک تنور شعلہ بار
ہو گیا بھونے لق و دق کرۂ نار ہو گیا اس گرمی مین لخت دل امیر حمزۂ عالیجاہ نور دیدۂ عمر شاہ یعنی ملک قاسم ذیشان بصد
حسرت و [illegible] سرگردان حیران و پریشان بتعجیل چلے جاتے ہین لیکن بدحواس عالم یاس آگ کے شعلے آسمان
برسے ہین [illegible] ہوا کو ترسے پانی کا کہین علم نہین زبان کو تراوت سے کام نہین اسی عالم مین دیکھا کہ صحرا مین
ایک جانب کچھ خیمون کے تنبوؤن کے سراچون کے نشان ہین جیسے بیحد و نہایت سامان ہین مگر بالکل سناٹا پڑا ہی وہ مقام
ہو مارتا ہی ایک شخص کھڑا ہوا زار زار مثل ابر نوبہار رو رہا ہی جان اپنی کھو رہا ہی قاسم یہ دیکھکر قریب اس شخص کے پہونچے
اور پوچھا کہ تو کون ہی اور کیون گریہ و زاری بصد بیقراری کرتا ہی کسکے خیال جدائی مین رخسارون کو اشک گرم سے تر کرتا ہی
کون ایسا محبوب تجسے چھوٹ گیا کہ رشتۂ قوت دل تیرا ٹوٹ گیا اسنے جواب دیا اے شاہزادہ والا تبار اے سرگروہ جگرداران
نام میرا مرجان ہی مین کوکا ہون ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور کا مین بیہوشی کی پڑیا شہزادی کے پاس [illegible]
کھینچنے کو چلا گیا اس عرصہ مین ملکہ خفا بیدار کو ہر ہوش [illegible] شاہزادہ بدیع الزمان نور دیدۂ صاحبقران کو دھوکے سے گولی
اور انکو بیہوش کر کے طرف سنجان لیگئی قاسم نے کہا اے مرجان ہم فرزند ارجمند علم شاہ عالیجاہ نبیرۂ امیر حمزۂ صاحبقران
ملک قاسم نوجوان ہین ہمبھی ہموے نامدار شاہزادہ بدیع الزمان عالیمقدار کی تلاش مین نکلا ہون آؤ بھائی ہم تم دونون ساتھ
چلین انکو سے خوب گذرگی جو مل بیٹھینگے دیوانے دو مرجان نے کہا وہ جو دریا ہے کنارہ دکھائی دیتا ہی یہی راستہ سنجان
کا ہی چلیے کوئی کشتی ہاتھ آئے تو سوار ہوئین [illegible] تری کو پہنچے دل خشکیدہ حیران سے تر کرین یہ سنکر قاسم نوجوان حیران

پریشان مرجان کے ہمراہ روانہ ہوئے جب کنارے پر اس دریا کے پہونچے دیکھا موجون کو پیچ و تاب ہی ساحل کو اضطراب ہی گرداب مثل شیر غضبناک غرّاتے ہین حباب دیدہ ہیبتناک وا کئے دکھاتے ہین ناخن پڑتی ہین لہرین آپس مین لڑتی ہین گھڑیال گھڑی گھڑی شور کرتے ہین مگر سانس لیکر دم بھرتے ہین کہ نہنگ تحت زانکے پیٹ مین آجاتے ہین وہ نوش جان کر کے سب کھا جاتے ہین ماہیان دریا بانشتار سے پر آتی ہین ماہیت کہ اسی اس طرح ہے کنارے کی دکھلاتی ہین پانی شفاف مثل آئینہ صاف نظر آتا ہی عکس آفتاب عالمتاب دکھتا ہی مرجان تہ مین جھلملاتا ہی مروارید بے بہا صورت خوش آب کی آبرو بڑھاتا ہی قاسم ساحل پر آئی زبانے کثرت سے روز رنج و ملال صعوبت سفر صحرائے لق و دق کے دیسے دور ہوئے ختنکی ٹھنڈی ہوا جو آئی بند قبا کھول دیئے دل فرحت ہوئی کنارے پر بیٹھا ہاتھ منہ دھویا آب خوشگوار پیا سیراب ہو کر شکر خدا بجا لائے کلام حمد و ثنا ے خالق مسبب الاسباب زبان پر جاری کیے ناگاہ دیکھا کہ ایک ملاح کشتی کھیتا ہوا چلا آتا ہی سفینہ مراد اپنی لہرین دکھاتا ہی عمر مرجان نے ملاح کو آواز دی کہ بھائی ناؤ ادھر لاؤ ہم دونون کو سوار کرو منزل مقصود پر پہلو پہنچتے ہی وہ ملاح کشتی کو لایا دونون کو سوار کیا جاؤ پر ناؤ کو ڈالدیا جلد روانہ ہوا قاسم نے تموج تلاطم دریا بے پایان مشاہدہ کیا بیساختہ یہ شعر با دل نالان در و زبان کیا شعر درین دریاے بے پایان درین طوفان موج افزا دل افگندیم بسم اللہ مجریہا و مرسٰہا اب ناظرین پر واضح ہو کہ ملک قاسم و عمر مرجان کو دریا مین چھوڑئیے اور احوال شاہزادہ بدیع الزمان و ملکہ گوہر ملک کا طرف سنجان کے روانہ ہو چلنے مین گذارش کرتا ہون ملاحظہ فرمائیے

دو کلمہ داستان حیرت بیان شاہزادہ بدیع الزمان و ملکہ گوہر ملک کو درمیان دریا کے گھیر نا سلیمان زنگی کا پھر ہوشیار کر کے صندوق سے نکالنا بدیع الزمان کا اور مقابلہ کرنا سلیمان سے اور زیر کرنا سلیمان کو اور بظاہر مسلمان ہونا سلیمان کا جان کے خوف سے اور پھر جزیرہ ارغوان مین اپنے مکان پر بلا کر فریبانہ دعوت کے حیلے سے گرفتار کرنا سلیمان کا آمادہ ہونا قتل بدیع الزمان پر اور ملکہ کا سفارش کر کے بدیع الزمان کو بچانا اور پھر بدیع الزمان کو صندوق مین بند کر کے دریا برد کرنا اور گوہر ملک کا بھاگ کر جانا کشتی پر اور پھر سلیمان کا گھیر کر دریا مین گھوڑا دوڑانا اور نقابدار پلینہ پوش کا آنا اور قتل ہونا سلیمان کا دست نقابدار سے اور مسلمان کرنا ساکنان ارغوان کو اور سکہ جاری کرنا بنام بدیع الزمان پھر ملکہ گوہر ملک کا جانا طرف سنجان کے اشعار

ساقیا دے جام مجکو بادۂ گلفام کا
بحر مین سامان نظر آتے ہین مجکو جنگ کا
دور ہی مین دور گردون کا دکھاتا ہی سمان
دیدہ ہی بادے کا یا تہ کی نظر آئی ہی تہہ
سبز ہی دریا سے ہوا ہی بھرا ابر سحاب
گرتی ہی کار دم خنجر سے دل پر شراب
یاد چشم مست مجکو خون رلاتی ہی مدام
رنگ چہرے کا سرے کرتی ہی اخضر شراب
ساقیا کیا پوچھتا ہی ہم وہین سے مست ہین
دیجیے جو کچھ سمجھے یا ساقی کوثر شراب

غلغلہ ہو روز میخانون مین تیرے نام کا
سچ ہی دریا کا پانی بہ رہی ہی یا شراب
سر بسر ہو مین ہین دریا کی کہ قوس آسمان
ماہی بے آب کیصورت ہی اب رندون کا حال
صاف ساغر مین نظر آتا ہی عکس آفتاب
دور مین ہفت آسمان سے یہ ملا سامان عیش
وقت ساقی مین کھاتا ہون مین بکثرت تپ
چشم میگون کے تصور مین مجھے کا نشہ تھا
جس جگہ جاتے ہی سرکہ بنی اکثر شراب
بیت منقش کی نقش معنی بیان

دیگر

آج تو دریا بہا دے بادۂ گلرنگ کے
منقلب ساغر نظر آنے لگے سارے حباب
تا ابد ین دریا مین نہین گویا کہ ہین بہتے ہوئے
لوٹتے ہین جا بجا مین غرق ہی جی ہی بے کھال
خون روتا ہون شب فرقت مین ابلی ہر بحر
ہی مطرب یار ساقی فصل گل ساغر شراب
پھر ساقی مین ہوگی پیتا ہون ہو جاتی ہی زہر
بنی ہی یہ میخوار کو کردیتی ہی لاغر شراب
اپنے ہوا سے کہونگا حشر مین لا کی پاس مین
رقم کردآئیم چنین داستان بخواہشان

دریاے حسرت و حرمان و ماہی آشنایان حریم صحبت دریغ دہر اس گوہر سخن بصد درد و محن صدف طبیعت خوش طبیعت سے نکالکر یعنی آبدار کرتے ہین کہ جب ملکہ گوہر ملک نے شاہزادہ بدیع الزمان کو بیہوش کیا اور صندوق مین لٹایا قفل کر کے کشتی پر چلا کیا

اور روانہ ہوئی دیکھا عجیب دریا ہے بے پایان ہے جسکی تھاہ ہے نہ اس پار کے کنارے کا نشان ہے موجین بیشمار تندون اور نہنگون کی شناوری کا
شور بے انتہا تلاطم آب جا بجا سواے پانی اور آسمان کے کوئی شی نظر نہین آتی جانوران دریائی کی آواز سے روح جسم مین گھبراتی ہے سواے
خدا کی ذات نہ دوست نہ ہمدم تنہائی کا عالم جسم مین تھرتھری چشم مین اشکون کی تری اور خواصین جو ہمراہ بھی ہین وحشت سے خود رو
رہی ہین ایسے عالم مین ناؤ بہاؤ پر جاتے جاتے قریب جزیرہ وارغوان کے پہونچی وہان کا سلیمان زنگی حاکم ہے جابر کافر مین فسیح کلام اسکو
خبر ہوئی کہ ملکہ گوہر ملک دختر شہاب بن منوچہر کشتی پر سوار اس دریاے ناپیدا کنار مین اسطرف سے جاتی ہے یہ مردود بھی عرصہ دراز سے
فریفتہ حسن و جمال بیمثال بامید وصال ہو سنتے ہی مسلح و مکمل ہو کر گھوڑے پر سوار ہوا اور جستجوے ملکہ گوہر ملک مین چلا جب دریا پر
پہونچا کشتی کو روکا کنارے دریا کے اترا اور پیام وصال اور عشق اپنا بدرجہ کمال ظاہر کیا اور کہا کہ اے ملکہ ایک مدت مدید سے مشتاق تھا
الحال اتفاقیہ خورشید امید جلوہ گر ہوا کہ تجھ ایسا ماہ تابان رونق افزاے کلبہ احزان عاشق مضطر ہوا ملکہ نے کہا اے سلیمان مین شاہزادہ
بدیع الزمان کو ہمراہ اپنے لیے ہوے طرف سنجان کے جاتی ہون تو مجھسے ہرگز مزاحمت نہ کر ورنہ وہ شیر بیشہ صاحبقرانی تجکو سر آ
مقتول و بیگانہ تیغ آبدار کریگا سلیمان نے کہا بدیع الزمان کہان ہے ملکہ نے کہا اس صندوق مین پنہان ہے سلیمان نے کہا جلد نکالو
تا کہ مین اسکا مقابلہ کرونگا ملکہ نے کہا اے سلیمان کیون تکرار کرتا ہے میرے وصل کا دم بھرتا ہے تو گنوار ہے میرے باپ کا ہی غلام تیرے حال پر
رحم آتا ہے مفت تیری جان جائیگی عزرائیل تجکو منہ دکھائیگی کسواسطے کہ مین بیٹی ہون زمرد شاہ کی جسکا لقب نام ہے اسکی قدرت کا بڑا
انتظام ہے اور منگیتر ہون یاقوت شاہ کی جسکا جبرئیل قدرت لقب ہے اور بے ادب وہ بڑا صاحب جرأت عالی منصب ہے سلیمان زنگی نے
کسی طرح نہ مانا کہا کہ مجھکو کیا دھمکاتی ہے بیکار باتین بناتی ہے یہ سب کچھ جانتا ہون بغیر وصل ہوے مین کب مانتا ہون جب بدیع الزمان
کو نکال بیٹھا یہ دنگل قتل و قول مین بھی دیکھون وہ کیسا بہادر و جرار ہے اور کیسا شجاع و اولوالعزم و نامدار ہے مجبور ناچار گوہر ملک شہزادی
نے کہا کہ افسوس تونے میرا کہنا نہ مانا اچھا جا مر بے خطر تا سلیمان یہ سنکر چلا گیا گوہر ملک نے قفل صندوق وا کیا بدیع الزمان کو نکالا
سب احوال کہا پھر ہاتھ باندھ کر عذر کیا لونڈی سے بڑی خطاے ناشایستہ ہوئی کہ آپکو بیہوش کر کے صندوق مین بند کیا اور یہان لائی
معاف فرمایئے رحم کیجیے جو کچھ چاہیے مجکو سزا دیجیے لیکن یہان ایک معرکہ عظیم درپیش ہوا ہے سلیمان زنگی میرے باپ کا ملازم آیا ہے کہ وہ
بھی عرصہ سے مجپر فریفتہ تھا مگر مین نے کبھی اسپر کچھ اعتنا نہ کی اب آکر گھیرا ہے مجھ گنواری سے بیحیا ہے نہین معلوم اسکو میرے طرف آنے
کی کیونکر خبر ہوئی کہ طبیعت اسکی مائل شر ہوئی تیغ آبدار ہاتھ مین لیجیے اور اسکو سزاے مقتول دیجیے یہ ذکر تھا کہ وہ بدایمان طالب وصل
جانان یعنی سلیمان بھی آ گیا اور شیر بیشہ صاحبقرانی یعنی بدیع الزمان لاثانی کو دیکھا بدیع الزمان بعد غیظ و جلال تیغ بیمثال
کو نیک کر اٹھ کھڑے ہوے اور نعرہ مستانہ کیا کہ دل اس نامرد کا سینہ مین تھرانے لگا نعرہ منم آن پہلوان رستم شکوہ بدیع الزمان
شاہ انجم گروہ سلیمان زنگی نے جھپٹ کر ہاتھ تلوار کا مارا بدیع الزمان نے خالی دے کر پنجہ دست زبردست کمربند مین ڈالا اور جھٹکا دیا
اور منہ کے بل وہ پہلوان سلیمان زنگی زمین پر گرا بدیع الزمان مثل شہباز تیز پرواز اس شکار کو چھاپ بیٹھے اور چاہا کہ سر اسکا
کاٹ لون ملکہ نے بھی اشارہ کیا کہ ہان اے صاحب تیغ جرأت و ہمت اے ہمشان رستم و تہمتن خصلت اس بکار کو چھوڑنا مناسب نہین کہ یہ دشمن
بد چلن ہے آخر سلیمان نے دیکھا کہ اب جان بچنا محال ہے تو بہ زبان منت کہا کہ مین مسلمان ہوتا ہون مجکو کلمہ توحید تعلیم کیجیے
مجکو چھوڑ دیجیے بدیع الزمان نے چاہا کہ سلیمان کو چھوڑ دون ملکہ مانع ہوئی اور آواز دی کہ اے شہزادہ
کو چھوڑ دینا عقل سے بعید ہے یہ دغاباز پلید ہے بدیع الزمان نے کہا کہ اسنے کلمہ توحید زبان پر جاری کیا ہے توبہ کر کے مسلمان ہوا ہے مین جانبخشی
ہون اسکو امان دونگا ہرگز جان سے نہ مارونگا ملکہ نے کہا یہ دغا کریگا مطلق عہد پر نہ رہیگا بدیع الزمان نے کہا جو کچھ ہوا تو مشیت
پر عمل کرتا ہون قدم براہ رضاے الہی دھرتا ہون یہ کہکے اسکے سینہ پر سے اٹھے اور اسے چھوڑ دیا شرع پر عمل کیا سلیمان زنگی
بظاہر مطیع و فرمانبردار ہوا جان و دل سے نثار ہوا پھر کئی روز کے بدیع الزمان اور ملکہ گوہر ملک عالیشان کو پیام دعوت کا دیا اور

اپنے مکان پر لیگیا اور بصلاح عیاران ہرزہ کار شراب بیہوشی بدیع الزمان نامدار کو پلائی اور تلوار کھینچکر کھڑا ہوا اور ارادہ قتل شاہزادہ بدیع الزمان کا کیا شور ہر کا سُنتے ہی تحسین کے آمادہ ہوا ظالم نے دعوت مین عداوت کی نظر وا سے کہتے ہین نہ چاہتا تھا کہ جلاد بے بنیاد باتھ تیغ شمکش کا مارے کہ ملکہ یہان بان کھلے آ گئے بڑھی اور کہا کہ او سفاک ناپاک بدکردار ستم شعار بد عہد دغا باز نابکار وفسونساز کیا کرتا ہی کیون بیگناہ کے خون سے ہاتھ بھرتا ہی یہ نور نگاہ صاحبقران بدیع الزمان عالیشان رونق بخش دین اسلام خوش آئین وخوش انجام ہی سلیمان نے کہا کہ مین ہرگز نہ مانونگا ضرور اسکو قتل کرونگا سنتے ہی جناب فلک انتساب ہونگا وصال ملکہ گوہر ملک حور تمثال سے کامیاب ہونگا ملکہ نے آخر کار بصد اضطراب سلیمان سے کہا کہ اگر بدیع الزمان کا قتل کرنا ہی منظور ہی اور تو ہر طرح سے اب بجون وخطر ہی تو میرے سامنے اسکا خون ناحق خاک پر نہ بہا مجکو اسکا داغ نہ دکھا اسکو صندوق مین بند کرکے دریا برد کردے کہ اسکو جانوران آبی کھا جائینگے زندہ ہرگز نہ چھوٹیگا یہ کہا زار زار مثل ابر نوبہار رونے لگی صدمہ الم سے جان پر بن گئی سلیمان نے کچھ سوچ کر کہا اچھا بہتر ہی صندوق مین بند کرکے اسکو دریا برد کرونگا مجکو بھی اسکے قتل ہونیکا رنج وغم ہی یہ کہکر بدیع الزمان کو صندوق مین قتل کردے کے لیا اور دریا اشک چشمہ چشم سے بیتابانہ بہایا آنسو اور زرد مثال وناتاب وخود مثل کاسہ منقلب مرجھائے گردون وکثرت وغروب پہلو مین اسکے رکھ دیا اور روروکر یا دل مضطر کلمات

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسرت و یاس لگی کر رخصت کیا الم | الجھون کیا مین ملکہ کا حال زبون | ٹپکتے تھے رخسار پر اشک خون | تڑپ دل کی پہلو مین وہ اضطرار |
| پریشان ومحزون اور بیقرار | زبان پر عجب کلمہ یاس تھے | جدا ہوتے ہو تم ابھی پاس تھے | نگہبان تمہارا خدائے کریم |
| ہی مجبور وناچار یہ دل دو نیم | فلک در پئے ظلم ہی کیا کرون | نہ کسطرح فریاد ونالہ کرون | کرون ہائے کیا کوئی چارہ نہین |
| ہوں مجبور کچھ بس ہمارا نہین | مقدر مین ہی تو تحسین پائینگے | جیو زندہ رہے تم تو مل جائینگے | ہوئے تم اگر غرق بحر فنا |
| کروگی مین جان اپنی تم پر فدا | تقاضائے الفت یہ ہی ای شفیق | جو تم ڈوبے تو ہم بھی ہونگے غریق | جیونگی نہ فرقت مین مین پر الم |
| نہ آئینگا تاب مجھے یہ کوہ غم | یہ حال آنکھ سے دیکھا جاتا نہین | قرار اب کچھ بھی دل کو آتا نہین | پریشان نہ کیونکر کرون تیرا حال |
| نکلے بال مین زندگی ہو وبال | سحر کیا ہو بتائی اُسکی بیان | ہر لحظہ مین اپنے ظلم کی زبان | ملکہ گوہر ملک نالان و بیقرار |

ور پریشان نے رورو کر وہ صندوق بند کیا بسم اللہ کہکر قفل دیا صندوق اٹھا کر سلیمان نے اُس دریائے ناپیدا کنار مین ڈالا ملکہ ہائے کا نعرہ کرکے بیٹھ گئی اور دونون ہاتھون سے دل کو سنبھالا یکایک آواز آئی شور دریا مین دریائے بے پایان ودرین طوفان موج افزا ودل افگندیم بسم اللہ مجریہا ومرسیہا کہتے ہی وہ صندوق دریا مین ڈوب گیا مگر رحمت الٰہی شامل حال ہوئی پانی کو دریائے بے پایان اس ناخدا نے وہ جہان نے حافظ کیا کہ کسی جانور بحری کا اسکی طرف رخ بھی نہوا پانی نے اندر صندوق کے مطلق سرایت نہ کیا وہ شاہزادہ دریا کے جراحت اسی صورت سے زندہ لیٹا رہا صندوق بہرکر جدہر حکم مالک بحر وبر ہوا ادہر اُدہر چلا تا آخرین پر واقع ہو کر جب صندوق سلیمان نے دریا مین ڈالا ملکہ بیتاب بیقرار ہوکر رونے لگی سلیمان نے کہا کہ اب چلئے اور شراب وصل سے مجکو سیراب کیجئے کوئی کھٹکا اور رد وقدغن باقی نہین رہا وہ وفا کیجئے جو وعدہ کیا تھا ملکہ نے کہا او نامنصف میرے باپ کے ساتھ یہ نمکحرامی کی حسب حال تیرے ہی بیت اولاجامی کی بیت تا قیامت خاک بر سر آن قوم بد طینت باد چشم سامنے مردم شاہزادہ بدیع الزمان کا یہ احسان فراموش کیا کہ تو نجہ مین اسی شہر کے اکھاڑا تھا اپنے بعلی بخشش کی جگہ پر چہوڑ دیا اسکے سلوک کا یہ بدلہ کیا کہ تو اسکو بیہوش کرکے اسکے قتل پر آمادہ ہوا آخر کار سپرد دریا کیا مجکو داغ جدائی محبوب دیا آپ بھیجو اسی عمل کا مرتکب ہوتا ہی مجہ سے تو ہر بے بہائی آبرو دیکھو ہی سلیمان نے نہ مانا لیکن بے بسی کو غفا جا پا ہاتھ ڈالے بجبر حسرت دل نکالے ملکہ نے اپنے کو سنبھالا رنج وملال بدیع الزمان کو ضبط کرکے یہ کلمہ منہ سے نکالا کہ ای سلیمان زنگی خیر اگر تو یہ جبر کرتا ہی مجبہ عاشق ہو اور مرتا ہی تو بہتر کیا مضائقہ ابھی مین تیرے بس مین ہون قضائے برہم کے آنے کی ہوس مین ہون ابھی مجکو نہ پریشان کر اسقدر پریشان جاگا آج تک زندگی مہلت دے سلیمان برضامندی چپ ہوگیا پھر کچھ جواب نہ دیا اور چلا گیا ملکہ کو اسکے حال زار پر چھوڑ دیا لیکن ملکہ گوہر ملک محزون بصد اشک خون آنکھ سے بہر روتی ہی صبح وشام اشک گرہ سے رہے دل کو دھوتی ہی اور ہر وقت مترددو متفکر و متحیر ہی کیا کرون کیا کرون

کون ہو کس سے حال دل کہون پھرون جنگل فرش غم پر پڑی رہتی ہو سو سو برابر ان بدیع الزمان دل پر سہتی ہو کبھی جو بے سر جانب
صحرا وحشت افزا آتی ہو بے یار جانی زلیخا وار گھبرائی ہو کبھی جو طرف دریا کے جا نکلتی ہو موج پر موج کو دیکھ کر چھری دل غمزدہ پر چلتی ہو کبھی
خواصون سے باتین جب تک حال ہوتی ہین ذکر بدیع الزمان کا کرکے ملکہ بیہوش ہوتی ہو شب بھر اختر شماری بعد بیقراری دن بھر آہ و زاری
محبوب کی انتظاری کہاں تک کہ انھین باتون سے آشنا نہین وحشیون کیصورت دلمین دردِ فرقت بال پریشان مضطرب و حیران یونہین سات پہر دن
گذرے آٹھوین دن سب خواصون کو پاس بلا کر بٹھایا حال دل زار اپنا سب سنایا اور کہا کہ مین اب یہ سوچتی ہون کہ آج پوشیدہ ملاحون کی
کشتی پر سوار ہو کر یہان سے نکل جاؤن اگر خضر قسمت بھی راہ دے اس سرا سے پروردگار عالم پناہ دے تم لوگون کی کیا راے ہے سب خواصون
بالاتفاق کہا بہت مناسب ہے ہم سب جان نثار حاضر ہین آپ کیون پریشان خاطر ہین جو حکم ہو بجا لائین آپ کسی طرح نہ گھبرائین بسم اللہ کیجیے
خداے عزوجل کی کے قدم بڑھائیے ناخداے سفینہ دین و دنیا بیڑا پار لگائیگا یہ سنکر ملکہ گوہر ملک اٹھی اور کنارے پر دریا کے آئی اور
کشتی منگوا کر مع خواصون کے سوار ہوئی ملاح سے اشارہ کیا جلد کشتی دھارے پر ڈال اس خرابۂ شیبت نژاد سے مجھے نکال ملاح نے
جلدی جلدی ناؤ کو بہاؤ پر ڈالا ملکہ نے یہ مضمون منہ سے نکالا نظمین ذرا لنگر ہی ای خالق صبر کا

مجھ آپکے ساتھ ہی ای آہ تو بھی گریان
برس کے ابر جہالت یہ مٹا جائیگا
چلا ہون اسطرف ای جوش اشک گریان
برنگ اشک یہ طوفان جاے آئیگا
لنگر سے وہ بھی ذرا ابھر نہ کبھی نکلے دلکی
جستجو نہ رہ دیکے تم شہر ڈوب جائیگا
کوئی عدو ہو اگر راہ مین لو روکے
جو بحر دیدہ تر میرا جوش کھائیگا
برس پڑونگا کشتی ان جوا [illegible]

ملکہ تو یہ اشعار جانگزا پڑھ رہی تھی کشتی پر جھرمٹ مین خواصون کے بجلی جلی جاتی ہو موج دریا سے تیرہ رہا ہے محبوب یاد آتی ہو ادھر
سلیمان زنگی سیاہ رو بد خو کو خبر ہوئی کہ ملکہ گوہر ملک کشتی پر بیٹھ کر مع خواصون خاص کے روانہ ہوئی آہ کا نعرہ مارا آتش عشق دل مین
بھڑکی کمال غضب ہوا وہ لعل بے بہا تو ہر تیا ہاتھ مین آکر نکل گیا سوز محبت سے سینہ مین کلیجہ جل گیا جھٹ پٹ گھوڑے پر سوار ہو کر جانب
دریا چلا کنارے پہونچکے دیکھا کہ وہ سامنے در دریاے حسن جوانی آفتاب عالمتاب بمثال کشتی پر سوار مضطر و بیقرار چلا جاتا ہے عکس سے نیر
تابان ملکہ پیشان دریا مین جلوہ دکھاتا ہے آواز دی ہنکارا زور سے چیخین مار کے پکارا او ملاح کہان جاتا ہے کشتی کو روک کہ یہ تیر خونچکان
کی نوک مین آن پہونچی یہ کہکر گھوڑا دریا مین ڈالدیا ادھر ملکہ کا عجب حال ہوا کچھ نہ بن پڑا بال سر کے کھولدیے جانب آسمان دونون ہاتھ
اٹھاے اور دعا کرنے لگی ای مالک زمین و زمان وای ناخداے کشتی کون و مکان ای خالق بے نیاز وای معبود کارساز میری آبرو اس دشمن سے
بچانے یا مجھ کو اس پیچ تاب دار سے الجھاے رشتہ حرمت میرا نہ ٹوٹے تباہ عصمت میرا نہ لوٹے تو ہی حافظ و ناصر ہے تیرے ہاتھ عزت باطن و ظاہر
ہے کبھی یہ مصرعہ زبان پر جاری کرتی رخسارون کو اشک گرم سے بھرتی ہے مصرع ایم برگناہ تو در بلا رحمتی و کبھی یہ شعر شیخ سعدی شیرازی
کا پڑھتی ہے اپنے مالک و مختار سے حال زار بیان کرکے روتی ہے شعر دوستان را کجا کنی محروم تو کہ بادشمنان نظر داری و کبھی یہ اشعار
آبدار بعد اضطرار بصد گمان ہو کر روز بان پر ہین آنکھین جانب جلاد ہاتھ سوے آسمان ہین اشعار

مجھے ہو انجام مری یارب
راز دل تجھ سے ہو مرا اظہار
کیسا طوفان اٹھا ہے ای مولا
ہو قبول اب دعا مری یارب
تو ہی حافظ ہے ای مرے غفار
پانی پانی الم سے دل ہے مرا
کوئی میرا یہان نہین حامی
اس بلا ظلم سے تو نکال مجھے
کشتی نوح کی طرح تو بچا
گر نہ عزت ہے میری تو خامی
زندگی ہو گئی وبال مجھے
پار کر ناخدا مرا بیڑا

ملکہ تو درگاہ خدا مین عجز و ابتہال سے دعا کر رہی تھی ادھر [illegible] بیدار ہو کر ملاح کو تیغ کیا کشتی
تو وہ کہ ملکہ گھبرائی دلمین [illegible] حسرت [illegible] محبوب پر جان فدا کیجیے یہ کہکر دریا مین کود پڑی غوطہ کھا کے ابھری سلیمان
نے بڑھکر ہاتھ بڑھایا اور غوطہ دیے [illegible] خواصون نے غل مچایا سب نے برا حال بنایا ملکہ زار زار روتی ہو جان اپنی کھوتی
ہے کوئی فریاد کو نہین پہونچا [illegible] سنتا ناگاہ سامنے سے اس صحراے ہولناک مین گرد اڑتی دیکھا کہ ایک نقاب دار گھوڑے پر
سوار تیغ خونچکان ڈاب مین نیزہ طویل ہاتھ مین کنارے دریا کے آیا دیکھا آنے کر ایک دیو سیاہ رو تند خو غیظ و غضب بے سبب

ایک پری حور نژاد کو بعد محنت و بیداد جنگل میں دبائے ہو سر پچار لوں خواصوں کے دریا میں طوفان اٹھا سکتا اس نقابدار نے
نعرہ کر کے گھوڑا دریا میں ڈال دیا اور للکارا کہ میں آپہونچا اے ماہ آسمان خوبی وای فلک خورشید محبوبی گھبرا نہیں جب نقابدار دریا سے
آیا سلیمان زنگی چلایا کہا تو کون ہے کیا نام ہے کمان تیر معلوم ہے اس سوار نے نعرہ کیا کہ میں نقابدار طلسم لوش نسل اسی میں خبردار
گل گلزار حسن جمال تختہ نودمیدہ جمال کو چھوڑ دے نہیں ابھی تجھکو اس بے ادبی کی سزا دونگا یہ کہکر تیغ آبدار [illegible] ملکہ گوہر ملک کا بازو
تھام کے جھٹکا دیکر گھوڑے سے اٹھا لیا اس صیاد ستم ایجاد کے پنجہ سے اس بلبل زمزمہ پرداز گلشن خوبی کو چھڑا لیا اور تیغ آبدار جھٹ
پٹ میان سے کھینچا ایک ہاتھ مارا دو ٹکڑے کر کے غرق دریائے فنا کیا ملکہ کو کشتی پر بٹھا کنارے لاکے آثار رہ رضا پر قدم مارا لگا نقابدار
طلسم لوش حسن و جمال جہان آرائے ملکہ گوہر ملک پر مائل ہوا تیر نگاہ چشم فتان ابرو کمان کا گھائل ہوا کہا اے جان جہان کہ راحت
فزا اے جان تیرا کیا نام ہے اور تو کون ہے اور یہاں کیونکر آئی کیا بری تقدیر سے ہمسر نازنین نے بے رنگی دکھائی ملکہ نے کہا میرا نام ہے ملکہ
گوہر ملک میں بیٹی ہوں بادشاہ گنجاب بن گنجور ملک ستان دیولوش کی اور فریفتہ و شیفتہ ہوں جمال جہان آرائے شاہزادہ
بدیع الزمان نور دیدہ صاحبقران کی اے نقابدار طلسم لوش یہ حال زار ملاحظہ فرما اور کیفیت برگشتگی بخت برگردار ساعت میں ملاحظہ [illegible]
پر شاہزادہ بدیع الزمان اپنے لشکر فیروزی اثر میں تھے میں بجوش الفت و محبت بشکل نقابدار گوہر لوش بنا کر گئی بحیلہ متعاقب انکو لشکر سے
نکالا اپنے خیمہ میں لائی اُنکی اطاعت و فرمانبرداری کر کے خاصا صاف کرائی رات بہ جلسہ عشرت رہا صبح کو بیہوش کر کے صندوق میں بند
کیا کشتی پر سوار ہوئی راہ دریائے تلاطم افزا میں یہاں کم لام سلیمان زنگی کہ ملازم میرے باپ کا تھا مجھے طالب وصال ہوا میں
نے شاہزادہ بدیع الزمان کو ہوشیار کیا انہوں نے بہ قوت دست زبردست اسکو زیر کیا اور سینہ پر چڑھ کے چاہا سر نحس اس ملعون کا
کاٹ لیں مجھ کمبخت نے بھی بہت کہا کہ وہ بہ دغابازی مسلمان ہوا بظاہر اسلام قبول کیا شہزادے نے اسکو چھوڑ دیا وہ دھوکہ
حیلے سے اپنے گھر میں لایا اور شاہزادے کو شراب بیہوشی پلا کر قتل پر آمادہ ہوا میں نے گریہ و زاری کی اور راضی ہوئی قتل کے عوض انکو
ایک صندوق میں بند کر کے دریا برد کر دیا اب نہیں معلوم وہ نور نگاہ امیر حمزہ صاحبقران گوہر ملک کا آرام جان شاہزادہ بدیع الزمان
دریا میں بہتا [illegible] رو کے بہ پاس حفاظت عصمت سلیمان زنگی سے پوشیدہ کشتی پر سوار مع خواصوں کے روانہ ہوئی سلیمان
زنگی کو جو خبر ہوئی بغیظ و غضب آیا دریا میں کشتی کو روکا اور طالب وصل ہوا اور چاہا کہ شیشۂ عصمت و عفت کو شکست کرے تم نے آکر اسکو تیغ
آبدار کیا اگر ایک ذرا عرصہ ہوتا وہ ظالم آبرو لے لیتا تم نے جان آبرو کی صورت شر و فساد صفحۂ ہستی سے مٹائی اب میں سنجان کو جاتی ہوں
جب خیریت سے پہونچونگی تمام عمر تمکو دعائیں دونگی نقابدار طلسم لوش نے یہ سب کیفیت سنکر شکر خدا کیا اور کہا کہ اب تمکو معلوم ہوا کہ
تم ناموس شاہزادہ بدیع الزمان نور نظر صاحبقران کی ہو شکر خدا کا بجا لاؤ کہ وہ مسبب الاسباب قادر و توانا ہے کوئی اسباب [illegible] بے وسیلہ
میں ایسا پیدا کریگا کہ تم پھر اپنے محبوب جانی یار جاودانی شاہزادہ بدیع الزمان سے ملاقی ہوگی مگر ہمارا بھی سلام کہنا اور طرح پری ہمارا
ہے کہ اب چلو میں تمکو بحفاظت تمام طرف سنجان کے روانہ کروں یہ کہکر ملکہ مع خواصوں کے ہمراہ نقابدار طلسم لوش کے جزیرہ
ارغوان میں آئی کیفیت عجیب غریب تر [illegible] نقابدار طلسم لوش نے بضرب شمشیر آبدار و زور قوت بازو صف شکنی دکھائی خلقت
بلا ماست برپا کی ساکنان جزیرہ ارغوان کو زیر کیا سبکو کلمہ پڑھایا اہل جزیرہ ارغوان خداپرستی پر لائے مسلمان کامل بنکے نعرے اللہ اکبر کے [illegible]
[illegible] کی صدائیں بلند [illegible] شاہزادہ بدیع الزمان خسرو خسروان پارہ جگر صاحبقران جاری ہوا شاہزادہ بدیع الزمان
کا [illegible] خوش و خرم نہ کوئی غم نہ الم ہے ایک آباد و شاد ہے لگے ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک ستان دیولوش کو
[illegible] شاہزادہ بدیع الزمان خسرو خسروان راحت جان و نور نگاہ صاحبقران [illegible] گذریں بعد چندے کے نقابدار
طلسم لوش نے ملکہ گوہر ملک کو بحفاظت تمام بعد انتظام جہاز [illegible] ہمراہ کر کے طرف سنجان کے روانہ کیا
[illegible] رہے کہ ملکہ گوہر ملک بخیریت تمام بہ حفاظت و انتظام طرف سنجان کے روانہ ہوئیں لیکن [illegible] تعالی پہونچی ہوگی شاہزادہ

پانی کو تلاطم ہوا موج آب پانسو گز دریا سے بلند دکھائی دی۔ ماہی کلان جانب راست سے موج مارتی ہوئی پانی کاٹتی آئی بیچ میں
ہوتے ہی اس کشتی کو پایا ایک کا تھا مارا کہ کشتی پاش پاش ہوگئی نہ ملاح کا پتا لگا نہ کشتی کا نشان رہا ایک تختہ پر شہزادہ ملک قاسم ایک
پر مہتر مرجان نسیل و ہم جان ڈوبتے ابھرتے وہ کہیں بہ گئے یہ کہیں بہ گئے قاسم کو مرجان کا نشان نہ ملا اور مرجان کو قاسم
کا پتا نہ لگا مگر ناظرین پر واضح ہو کہ قضائے کار باتفاق روزگار شہزادہ ملک قاسم تختہ شکستہ پر بہتے بہتے بعد کئی روز کے مضطر و ملال
حیران و پریشان بے حواس عجیب ہراس جھنے سے پاس کی ایک ٹاپو پر ایک متصل کنارے دریا کے تختہ ٹھہر گیا قاسم اچک کر
خشکی میں آئے کچھ کچھ حواس درست ہوئے مگر بھوک کے مارے آنکھوں میں دم چشم پر نم نقاہت آشکار ضعف بیشمار در حقیقت کئی
روز گذرے اپنے آب و دانہ اس شکست کشتی پر مثل ماہی مردہ کے دم بخود تختہ سے بہتے ہوئے آئے کیونکر ہو سکتا ہے کہ سانس بیٹھ
جاتی انسان کا کلیجا پھٹا ہوا ہی سے زندگی کا وسیلہ ہو دوسرے ہلاکت جان گرانے عدو اشتہا غرض کہ کنارے کنارے دریا کے
آہستہ آہستہ چلے دیکھا کہ سامنے دھوبی کپڑے دھوتے ہیں چھوا چھو کرکے شاد ہوتے ہیں دوپہر کا وقت ہے کچھ دھوبی بیٹھے بھوسہ روٹی
کھاتے ہیں دیکھتے ہی قاسم بیتاب ہوگئے جلد قدم بڑھا کے ان دھوبیوں کی طرف چلے کئی دن سے جو دانہ آنکھ سے نہ دیکھا تھا
پانی بھی نہ پیا تھا جاتے ہی بسم اللہ کہکے ان دھوبیوں کے ساتھ کھانا کھانے کو بیٹھ گئے کھانا کھانے لگے بڑے بڑے نوالے مار
جلدی جلدی منہ چلانے لگے دھوبی یہ دیکھکر گھبرائے کچھ دھوبی آ میں شرمائے پھر آمین یہ کلام زبان پر لائے اے شخص تو کون ہے
کہاں سے آیا ہے کیا تیرے دل میں سمایا ہے ایسا بیباک چالاک کہ بے صلاح کیے کھانے کو بیٹھ گیا قاسم نے ان دھوبیوں کی باتوں پر
کچھ اعتنا نہ کی اپنے کام سے کام رکھا جب تو وہ دھوبی دو دو روٹیاں ہاتھ میں لیکر کھڑے ہو گئے قاسم بھی آگے ان سے چھین چھین
کھانے لگے جس دھوبی نے کچھ بھی چین چپڑ کی اسکی گردن ہاتھ دیکر زمین پر مارا اور روٹی اسکی چھین کر کھانے میں جلدی منہ چلایا
مشکل ہوا مارا گل لگا کر کھانے لگے پھر تو یہ رنگ ہوا کہ کسیکو طمانچہ دیا کسیکو زمین پر دے پٹکا کسیکا ہاتھ جھٹکا ساری
روٹیاں چھین جھپٹ کر ان سب کی کھا گئے وہ دھوبی بیچارے آفت کے مارے بھوکے تاپتے رہ گئے کوئی کہیں بھاگا کوئی کہیں
بھاگا دھوپ میں دریا کے کنارے ایک طرفہ شور محشر غوغا بلند ہوا اگر کوئی انکے پاس نہیں آتا دور ہی سے گیدڑ بھبکیاں بتاتا ہے گیدڑوں
کے مانند قاسم ایک ایک کی طرف جھپٹتے ہیں دھوبی آگے نہیں بڑھتے ہیں پیچھے ہٹتے ہیں آتش وحشت سے بھنے ہیں کہ دھوبی کی
اگر چلے جاتے ہیں ایسی سوندن میں پڑے ہیں دل دہل رہے ہیں گئے جاتے ہیں پیٹ کی آگ بجھی ہے مدولی کھا کر اٹھا کر
لیٹے ہیں غرض دھوبی ایسے پیٹے گئے اور گھٹیاں کھا کھا کر پڑا ہوئے کہ صابن کے گولے کی طرح پانی میں بہ گئے کف منہ سے جاری ہوئے
گدھے کی طرح ہانپنے لگے اردوے کے کانپنے لگے جب سب دھوبی استری کے مانند گڑگڑائے ہاتھ جوڑے سر قدموں پر رکھنے لگے
قاسم مسکرائے تن تازہ کرکے پانی پیا مگن ہوئے شکر خدا کیا ادھر ادھر ٹہلنے لگے اور یہ اشعار زمزمہ طبع مسرت و شادمانی پڑھنے لگے نظم

وحشی ہیں عشق زلف پریشاں سے ہم [illegible]
تھا دل کا ساتھ [illegible] گناہ [illegible]
یوسف کی طرح قید ہیں [illegible] عشق
آیا جو ہلو سیر باغ کی [illegible]
یہ وجہ ہے [illegible]

پتھر ان [illegible] ہیں [illegible]
مرقد میں [illegible]
لٹ کے [illegible] ہیں [illegible]
آنکھیں [illegible] زہر [illegible]
رکھتے ہیں عشق [illegible]

یاد وطن کبھی کبھی جنگل کا ہے خیال
جز خار غم ہوا نہ محبت میں کچھ حصول
بلبل نہ سمجھے خار کر جاتے ہیں باغ
مجکو بھی ان تبوں کی جدائی سے [illegible]
ہاں آ رہی شاعری یہ ہیں [illegible]

اے دل جنگل میں [illegible]
کیا خاک دل لگا ہیں کسی [illegible]
بر خاستہ دل آب میں [illegible]
[illegible]
آگاہ کب ہیں [illegible]

شہزادہ عالیشان قاسم نوجوان مثل سرو چمن میں ٹہلتے تھے کہ ایک طرف کنارے پر دریا کے نگاہ پڑی دیکھا کہ ماہی فروش شکار کھیلتے
ہیں جال چھال پھیلائے بیٹھے ہیں کوئی شست پھینکتا ہے جو جو دریا اور سے گوشت کے بہانے لیے جاتا ہے مچھلی کوئی پھنستی
پھنستی ہے یہی حالت آپس داؤں میں ہوتی ہے کوئی جال کھینچتا ہے مچھلیاں نکال نکال کر ٹوکرے میں رکھ لیتا ہے قاسم کھڑے ہیں

دور سے تماشا دیکھ رہے ہیں مگر ایک ماہی فروش نے جو جال کو اپنے کھینچا تو وہ اس سے کھنچ نہ سکا کبھی کھینچا دم لیا کبھی خوب زور کیا مگر
وہ جال بالشت بھر نہ کھنچا ماہی فروش عاجز ہوا سب ماہی فروشوں کو آواز دی کہ بھائیو آؤ ایکا کر کے جال نکالو بلا کا بار ہے سب ماہی
گیر آئے ملکر جال کھینچنے لگے دریائے عرق میں غرق ہوئے گز دو گز میں نہ فرق ہوئے یہاں تک زور لگائے کہ کنارے تک کھینچ لائے
اب جو دیکھا تو ایک صندوق نظر پڑا بہت شاد و مسرور ہوئے عسرت کے رنج سب کے دلوں سے دور ہوئے کہنے لگے کہ بھائیو آج تو
تقدیر نے یاوری کی بڑی دولت ہاتھ لگی جھانک جھانک کے اندر صندوق کے دراز سے تکنے لگے خیالی پلاؤ آپس میں پکنے لگے حصے بانٹ
کر ہونے لگا کوئی پسینہ پونچھ کے دریا سے ہاتھ منہ دھونے لگا کوئی دبلا سر پکڑ کے بیٹھ گیا کوئی موٹا اپنے بازو ملکر ٹھٹنے لگا کسی نے
جھک کر زور لگایا کسی نے ریلا دیکر ہٹایا مگر وہ صندوق اپنی جگہ سے مطلق نہ سرکا بہت بہت سبھوں نے زور کیا شہزادہ والا ہمم قاسم
نامی حشم یہ دیکھ کر ہنسے اور ماہی فروشوں کے پاس آ کر کہا کیوں بھائیو یہ صندوق نہیں نکل سکتا اپنی جگہ نہیں چھوڑتا اگر ہم اس
صندوق کو باہر نکالیں گے تو آدھا مال جو کچھ اسمیں ہو دے لیں گے سب ماہی فروشوں نے اقرار کیا ایک ایک اس بات پر
راضی ہوا قاسم نے زور کر کے اٹھایا اور چاہتے ہیں کہ آگے ڈھا کے ہٹائیں یکایک صندوق کے اندر سے ہکا پڑا قاسم کے ہاتھ
چھوٹ کے گر گیا کئی بار ایسا اتفاق ہوا قاسم حیرت ہوئے ٹھہر گئے دیکھا تو ظاہر میں یہ واضح ہو کر بدیع الزمان کو جو سلیمان نے غرق
کرنا چاہا تو پہلے شراب بیہوشی پلا کر بیہوش کر دیا تھا جب ملکہ گوہر ملک واقف ہوئی تو سلیمان نے اسی عالم بیہوشی میں بدیع الزمان
کو صندوق میں بند کر کے دریا برد کر دیا تھا اب اتنا زمانہ انکو بیہوش ہوئے ہو چکا تھا اور صندوق میں پانی ہر وقت رہا تراوت کی
سردی پہنچا کر بدیع الزمان ہوشیار ہو گئے ہیں اور قاسم کی آواز سن رہے ہیں جب قاسم صندوق کو زور کر کے اونچا کرتے ہیں
بدیع الزمان اندر سے صندوق کے ہاتھ مار کر زور توڑ دیتے ہیں وہ صندوق ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے قابو میں کسیطرح نہیں آتا ہے قاسم
نے کہا یارو غور کرو کہ اس مال میں جان ہے اسمیں کوئی شئے ذی روح ہمکو معلوم ہوتی ہے یہ کیسا مال ہے یہ صندوق عجیب جان کا جنجال
ہوا ماہی فروشوں نے کہا اب تو جو کچھ ہو اسمیں مثل مشہور ہے مثل قسمت بالنصیب اب صندوق نکالیے تو سہی جو کچھ مال مقدر
ہوگا وہ ملیگا قاسم نے بیسکے بزرگوں کا نام لیکے ایک زور جلیلی جو کیا تو اس مرتبہ وہ صندوق اٹھ کے گھٹنوں تک آیا دوسرے زور
میں قریب کمر کے لائے تیسرے زور میں اونچا کر کے دھم سے کنارے پر دریا کے خشکی میں نکال کر پھینکا واہ واہ واہ کا غل ہوا ہر ایک
تعریف کرنے لگا قاسم نے فوراً قفل کھولکے جو صندوق کا پٹ اٹھایا فلک نے عجب رنگ دکھایا قاسم نے جو جھک کر دیکھا تو چچا
شاہزادہ بدیع الزمان ہیں قاسم نے کہا واہ میاں جان آپ کہاں آپ تو خوب ادھر ادھر دھوکا دیتے پھرتے ہیں اب فرمائیے
جنگل کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں بدیع الزمان نے کہا کہ جنگل تو میں ہرگز نہ دونگا اگر دباؤ گے تو لڑونگا قاسم نے کہا کیا
صندوق سے نکلنے نہ دونگا جبتک اقرار جنگل نہ دو گے یہ کہتے ہی بدیع الزمان نے تیغ برق تمثال پر قبضہ کیا اور تڑپ کے صندوق
سے نکلے اور مقابلے میں قاسم کے کھڑے ہو گئے ماہی فروشوں نے اور دھوبیوں نے جو یہ معرکہ دیکھا ماہی گیر دوڑے اور جال
مچھلیاں جو کہ شکار کر کے ٹوکروں میں بھری تھیں پھینک پھینک کر بھاگے دھوبی سب اسباب اپنا اور گٹھری کپڑوں کی اور
بیل گدھے چھوڑ کر فنے ہوئے سب کہتے تھے کہ بھائیو بھاگو جان بچا کر کہیں چپ رہو ایک تو وہ شخص بلا نوش آیا دوسرے صندوق
میں سے آسیب نکلا یہ دونوں ملکر سبکو مار ڈالینگے کھا جائینگے جان نہ چھوڑیں گے گھر والے کہاں ڈھونڈتے پھرینگے ناظرین باخبر
قصہ خواں میاں قاسم اور بدیع الزمان دونوں مقابل ہوئے معرکہ آرائی پر مائل ہوئے تلواریں کھنچ گئیں ہنگامہ بڑھنے
لگے کلیجے دیکھنے والوں کے چھٹنے لگے دو چار ہاتھ تلواروں کے دونوں نے لگائے پھر نیزے پر تلے گرز نالہ سا سنے
گرد اڑی زمین تھرائی گھوڑے کی ٹاپوں کی صدا آئی جھونکے ہوا کے چلنے لگے اشجار دشت کے ہلنے لگے جیب دامن گرد چاک
ہوا ایک نقاب دار سر پوش نظر پڑا وحشیان دشت نے یکایک پر شور مچایا اشعار سرا ہو بادہ خواری کا جو گلشن میں بہار آ گئی

نکلے میخانہ کا دور ساقی رنگین عذار آئے
یہاں تک مجکو ڈھونڈھا لگے پھر خاک آخر
ترے کوچے میں ہم روڑے ہوئے ہیں جب غبار اپنے
وصال یار میں سونا نظر بازی کو مانع ہے
وہ آئے وصل کی شب بھی تو کیسے شرمسار آئے
جنوں کا شور ہو صحرا کو دامن پہ ریزہ ریزہ ہوں
محبت جس سے ہو بے آس کے دیکھیے کیا قرار آئے

دیار مہر کر میں گیا مجکو وہ تشی ہوئی حاصل
لحد میں پاؤں اپنے اب دبانے کو فشار آئے
نہ مانا میں مرکر بھی تو ڈھکے وہ ذنب سے بیچے
وہ آنکھیں پھوٹ جائیں جنکا نخچیں جا تشے
لحد پر میں نہیں دشمن سے بھی وہ صاف باطن ہے
ستے گزرو کی بھی ہن آئے اگی وہ بہار آئے

گئے ہیں کوچۂ قاتل میں بارہا تا ہار ہستے
نہیں معلوم یہ کیسی کشش پیدا ہوئی دل میں
ہوا اک حشر برپا وہ جو بالیں مزار آئے
سحر تک منہ نہ دکھلایا نہ کی اک بات بھی مجھسے
نکالوں دل کو پہلو سے اگر آئیں غبار آئے
فراق یار میں ای یاس یہ کیونکر سر نہ ٹکراؤں

یہ ذکر تھا کہ وہ نقابدار سبزپوش بصد جوش و خروش اسپ صبا رفتار کو دوڑاتا ہوا چیتا رفتار کو آگے سے ہٹاتا ہوا قریب ان دونوں معرکہ آرا کے آیا اور آتے ہی دہنا ہاتھ قبضہ شمشیر بے نظیر شہزادہ بدیع الزمان پر ڈالا اور بائیں ہاتھ سے تلوار دشمن شکار شہزادہ قاسم نوجوان کو تھا با جھٹکا دیکر دونوں غازیوں کی تلواریں نکال لے گئے اور شمشیر زنی معرکہ آرائی دونوں بہادروں کے قطع کر دیے اور کہا ای بھائی تم دونوں کیوں لڑتے ہو قبضہ شمشیر بے نظیر کیوں کرتے ہو دونوں شہزادوں نے کیفیت جنگ کی بیان کی جب تو نقابدار سبزپوش دست اصلاح رکھکر دوش بدوش دونوں کو بٹھانے لگا اور کہنے لگا اگر تم دونوں قول منظور کرو اور پھر آپس میں سرگرم پرخاش ہو تو میں ایک بات کہوں تم دونوں کو راہ بتادوں شہزادہ بدیع الزمان اور قاسم عالیشان نے قبول کیا اور گوہر بے بہائے کلام بطور اصلاح اس دریائے صلاحیت اور شجاعت سے حصول کیا نقابدار سبزپوش نے بصد جوش و خروش فرمایا ای جوانو وای بہادرو جو تم دونوں میں بضرب شمشیر آبدار و بشوکت و شجاعت بسیار ملک سنجان کو زیر و زبر کرکے فتحمند ہو اور بہ جرأت و ہمت و نام آوری حق پسند و بہرہ مند ہو وہی نیک انسان ہے یہ سب پرخاش اور معرکہ آرائی اور شمشیر کشی بجا ہے یہ لکھے دست شفقت پشت پر پھر کر یہ غزل

وا ہوئے ہرگز نہ عقدے وہ جو تھے تقدیر کے
فتنے ہوتے ہیں ہر پہ اس کا ذیبے پیچ کے
ایک میرے قتل سے دولت ای قاتل ہو گئی
داغ چند اس عشق میں تھے اپنی بھی تقدیر کے
شہرہ ہے گیسوے پیچاں کا تمہارے ہر طرف
صید کے تو دے لگا دینگے یہ دستے تیر کے

یک نزاری ہے وہ دم تک عاشق دلگیر کے
سعی کرتے کرتے ناخن گھس گئے تدبیر کے
آشنا معنی سے بھی ہو جائینگے صورت پرست
رنگ دل تیرا سا جوہر کھلے شمشیر کے
گفتگو اے بت غرور حسن سے تو نے نہ کی
غلغلے ہیں چار سو اس بے صدا زنجیر کے
چرچے کرتے ہیں مثل کلک نالوں کے حروف

اس قضا نے کو اڑا کر پر لگیں گے تیر کے
بسکہ قامت سے ہے آثار قیامت آشکار
دیکھ لینگے مجکو بھی عاشق تری تصویر کے
کھاتے ہیں دو چار گل خوبان گل رخسار پر
رہ گئے گلشن آغوش اپنے تری تقریر کے
جنبش مژگان سے وہ خونخوار کھیلے کا شکار
عاشق شیدا تمہاری چاندی سی تصویر کے

نقابدار سبزپوش یہ اشعار پر از جوش پڑھکے شہزادہ بدیع الزمان و قاسم عالیشان سے کہنے لگا کہ میرے کہنے کو مانو اور تم دونوں علیحدہ علیحدہ طرف سنجان کے راہ لو بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ کے ایک طرف لیچلا اور کہا تم ادھر جاؤ اب یہاں نہ ٹھہرو تم جلد سدھاؤ شہزادہ بدیع الزمان کو تھوڑی دور پہونچا کے پھرے اور بعد تھوڑی دیر کے جب دیکھا کہ بدیع الزمان نظر سے غائب ہوا قاسم عالیشان سے کہا کہ تم بھی اب دوسری جانب سدھارو مرضی الٰہی میں دم نہ مارو جب قاسم بھی نکل گئے اور نگاہ سے پوشیدہ ہوئے آپ بھی روانہ ہوئے اب ناظرین پر واضح ہو کہ اول حال شہزادہ بدیع الزمان نور دیدہ صاحبقران کا تحریر کیا جاتا ہے اشعار

اس گلستان جہاں میں کیا گل عشرت نہیں
وہ ظلوم ہیں تو آپ ہی قابل صحبت نہیں
خاک ہو کر بھی فلک کے ہاتھ سے مجکو قرار
رہ ذرا کہیے چل قدمی مگر فرصت نہیں

سیر کے قابل ہے یہ پر سیر کی فرصت نہیں
خواہ پھرتا ہو فلک اور خواہ پھرتی ہے زمیں
ایک ساعت مثل ریگ شیشۂ ساعت نہیں
میری وحشت پاؤں پھیلانے تو پھر دونوں جہاں

علم جسکا عشق اور جسکا عمل وحشت نہیں
پہ ہمارے واسطے یاں منزل راحت نہیں
خانۂ ہستی کا اپنے صحن ہے دشت عدم
ہوں اگر اک عرصۂ میدان تو کچھ وسعت نہیں

غرضکہ شہزادۂ بدیع الزمان وہ دشت پر آفت صحرائے وحشت طے کرتے چلے جاتے ہیں کہیں وادی سبزہ زار کہیں بیابان پرخار کسی مقام پر گرد نواح سڑک کے دیہات کی آبادی کہیں منزلوں خفقان پر آشوب وادی کسی جا کیفیت لکھتے ہوئے طائر زمزمہ پرداز اڑتے کسی مقام پر اشجار خار شعلۂ آتشین سے دہکتے ہوئے کہیں گل خود رو کی بہار صبا کا جھونکا آیا بار بار طائروں کا چہکار نافہ ختن کا مہکار نا بدیع الزمان کا صبا کی طرف خطاب کرکے یہ شعر پڑھنا کبھی دم بھر ٹھہر جانا کبھی آگے بڑھنا شعر صبا بگلشن جانان اگر تو بگذری ازاں قیبت جیبی فقل زخبری اور کبھی چلتے چلتے جو کچھ خیال اپنے محبوب گلعذار و معشوق گل رخسار کا آ گیا تو راہ میں یہ اشعار گرم بار پڑھتے چلے جاتے ہیں نغمہ سرائی طائران خوش الحان و زمزمہ پردازی عندلیب و دیگر مرغان کرتے ہیں نظم

سایہ میں بیٹھے پھول خوش و شادمان چلے
کیا کچھ جتا ہو سمری جو پاؤں کہاں چلے
منظور ہو جسکو مرا امتحان سے چلے
اب فصل ہی بھوڑکے کیونکر بچا کے جان چلے
فلک سے جا کے پیچھا مرا گر آسمان چلے
ایسا نہو کہ میری بھی کوئی زبان چلے
تربت پہ پھر گلکے مرے استخوان چلے
اس طرح چل کہ جیسے کوئی ناتوان چلے
صد شکر اس جہان سے ہم شادمان چلے

وار فنا میں ایک بھی بیمار نہیں بچا
تجھ کو یہ انکی بیدرنگی کا خیال ہی
ایسے چمن بہار میں چھٹتا ہی بلبلو
جو بن یہ اندنوں ہی گلستان حسن کا
ہو دو جو سیم تن یہ اٹھائے سب دو
گل توڑنے پہ دیتے ہیں تشنام حبیب
قاتل میں جوش شوق سے ہر دم بڑھا
یوں لگ رہا ہو ولگ سہری آہ کا
جھنگو گے پاس کو جو زلف سیاہ میں

بست و ستون کا خوب لیا امتحان چلے
جا میں کہیں وہ کہ نہیں جانتا کہاں چلے
رکھا ہی گل کی پاؤں میں بیٹریاں چلے
یا رب اس چمن میں نہ باد خزاں چلے
گو جیسے یا سے مجھے لیکر کمان چلے
ہی کسکا یا تم کسکی زبان چلے
گردن پہ کون اٹھا کے یہ بار گران چلے
جیسے عصا پکڑ کے کوئی ناتوان چلے
تاریک شب میں ٹھوکرین کھا کر کہاں چلے

کی خوب سیر باغ کی ہو قبان چلے
آتے ہی تیرے بزم سے ہم اٹھ کے جا چلے
رکھدو ونگا برین کا ٹکڑا باونا
بسمل بنا کے مجھے تیر نگاہ سے
صحرا نوردیوں کی ہو یہ شوق آج کل
روز آپ چلتے مجھے دیتے ہیں
ہین کیا سگان کوچہ دلدار دو
لکھا ہی اپنے ضعف کا میں حال
آیا وہ وقت مرگ عیادت کو
کسی سمت اُس وادی پر ہول

میں چارطرف میلان کا ہجوم بوم و کرکس دشت کی وحشت زاغوں کا غل چیلوں اور درندوں کا مہیب آوازیں لگاتا آفتاب کی تیزی دھوپ کی شدت دوپہر کا وقت سارا زمین کا تپنا ریگستان کا جلنا وہ ہوائے گرم وہ لوؤن وہ تپش گرد و غبار وہ بگولوں کا اٹھنا جھیلیں خشک پانی کا حلق تر کرنے کو نہیں قطرۂ آب جگر گرمی سے کباب دل بیتاب کو رشک سنبل پیچ و تاب اس جنگل میں نہ آدمی نہ آدم زاد جز ذات حضرت خدا کی ذات نہ کہیں سایہ درخت پہاڑوں کی منزلیں سخت دو دو چار چار دن دانے کا نام نہیں پانی سے کام نہیں تمازت آفتاب سے چہرے کا رنگ سونلایا ہوا دل سینہ میں گرمی سے گھبرایا ہوا گرد و غبار راہ سے پھول سا جسم سب اٹا ہوا دامن قبا کا کانٹوں سے کوئی ٹکڑا ہوا کوئی پھٹا ہوا پاؤں میں چھالے جان کے لالے جنونوں کی صورت شاہانہ خصلت تکلیف بے انتہا راحت عنقا کبھی مسکرائے کبھی آنکھوں میں آنسو بھر لائے کبھی روئے کبھی ہنسے کبھی فلک کی طرف دیکھ کے ٹھہرے کبھی یہ اشعار زبان پر لائے

اشعار بہاری جنون خیز کی پھر وحشت کا سامان ہی
ہجوم داغ سے سینہ مرا رشک گلستان ہی
بہت گھبرا رہا ہے یہ کسی کے پاس جائیگا
وہ مجنون ہوں کہ سایہ دیکھا جسکو گریزان ہی

وہی دامن کہ جسکے ٹکڑے ہیں وہی ٹکڑے گریبان ہی
کہیں گل مسکراتے ہیں کہیں ہی چشم پر شبنم
ہمارا دل ہمارے پاس کچھ دن اور مہمان ہی
رقم کرتا ہوں جب اوصاف تیغ ناز قاتل کے

چمن تازہ کھلا ہو اُف گلگشت جانان ہی
کوئی خندان ہو باغ دہر میں کوئی گریان ہی
بلائیں کیوں نہ جائیں عاشق زلف پریرو
صدا دیتا ہی خامہ آج میرے ہاتھ میدان ہی

القصہ وہ نور چشم و روح جان امیر حمزہ صاحبقران یعنی شاہزادۂ بدیع الزمان عالیشان بعد قطع منازل و طے مراحل پر ہول و ہولناک گریبان دریدہ دامن چاک چہرے پر بالوں پر بیابان و دشت کی خاک پاؤں میں تاب نہ چلنے کی نہ ٹھہرنے کی نہایت بیکل جس جگہ بیٹھ جائیں اٹھنا محال جان خود گسستہ ہی سے بیحال ہی دل سست جی ڈھال ہی ایک قدم کی راہ ایک سال ہی بے غذا ضعف سے غش آتا ہی بن پانی منہ خشک چہرہ اترا جاتا ہی اسی حال میں جاتے جاتے دیکھا کہ سامنے کچھ درخت سرسبز لگے ہیں کچھ جانور بھی بول رہے ہیں کچھ آدمیوں کے بھی بولنے کی آواز آتی ہی بوئے آب و طعام بھی ہوا لاتی ہی گو نہ دل کو تازگی ہوئی قدم آبلہ دار کو

چلنے کی ہوس بڑھی قریب پہونچکے دیکھا کہ زیر درخت گنجان خدا پرست وحق شناسان کہ اُرکی کچھ حیوان بصد تکلیف وپشیمان بیٹھے ہین
جا بجا رنگ جھالے بچھے ہین کہین بوریا ہے فقیر وفقرا بیٹھے عبادات کے ذکر ہوتے ہین آب رحمت الہی سے منھ دھوتے ہین کہین مدارا نشین
سرفراز ہر ایک پاکباز یاد بے نیاز مین ہے بیچ مین ایک سجادۂ نورانی بصد جاہ وحشم جابجا بچھا ہوا ہے اسپر ایک فقیر بصد توقیر سن دراز طول تھا
پلکین بجا بڑھی ہوئی ریش سفید بہ یاد مالک خاوند بیٹھا جھومتا ہے اور چارطرف پنجرے جانوران رنگارنگ کے درختون مین لٹکے ہوئے ہین
وہ سب طائر قفس رنگلکت مین اپنے اپنے مقام پر چہچہہ زن شعر وہ طائر تھے اسطرح سے نغمہ سنج تھے کہ سب کو گجتی تھی ایسے نغمہ سنج و ناظرین
پر واضح ہو کہ اس فقیر کو عجب طنطنہ رکھتے ہین بدیع الزمان اس رنگ ملک رنگارنگ کو دیکھ بہت خوش ہوے بہ قواعد آداب سلام بجالا
سامنے بیٹھ گئے اُسوقت فقیر نے سر اُٹھا کر دیکھا بصد شفقت پوچھا کہ اے بچہ تو کون ہے اسطرف آنیکا کیونکر اتفاق ہوا بدیع الزمان نے کہا
شاہ صاحب مین بھی ایک فقیر بے نوا حیران ہون مگر بہر دل عزیز ہون بطور سیاحانہ ادھر بھی آنکلا آپکا حسن وجمال رنگ صحبت بیمثال دیکھکر نہایت
دل مسرور ہوا اور قدمبوسی سے مسرور ہوا امیدوار ہون کہ مجکو بھی مرید کیجیے اور کشکول گدائی اپنے رفیقہ کا دیجیے کہ خدمت بالسعادت ولی مالک
علی سے سرفراز ہون یاد صنعت صانع عالم وعالمیان سے ممتاز ہون فقیر نے کہا اے بچہ تو کیا کریگا فقیری اختیار کرسکے تیرے تو چہرے سے شہزادگی
کی شان رفعت وصولت وشوکت ہویدا ہے تجھسے تو وہی رعب وداب شاہنشاہی پیدا ہے حسن وجمال جہان آراے آفتاب ومہتاب شرمسار ہے
شاید تو کوئی شہزادہ نامدار ہے بدیع الزمان نے کہا شاہ صاحب خدا ایسا ہی کرے ورنہ مین ایک محتاج صاحب احتیاج گداے بینوا ہون
سیاحی ملک در ملک کرتا پھرتا ہون اب ادھر آنکلا ہون تاکہ چندے جہان کی سیر کرونگا گر آپکا مرید ہوکر رہونگا دل مین آپکی خدمتگذاری کی
مجکو بہت ہوس ہے بس اب کچھ آپ حجت وتکرار نہ کیجیے جام اپنے دست حق پرست سے دیجیے تشنۂ وگرسنۂ دنیاے دون کو سیر وسیراب
کیجیے اپنی خدمت کیسان منزلت سے فیضیاب کیجیے وہ فقیر کلام فصاحت وبلاغت التیام شہزادۂ بدیع الزمان سے بہت مسرور
ہوا عالم وجد وبیخودی کا ظہور ہوا آخرکار برضا ورغبت دل شاہزادہ بدیع الزمان کو مرید کیا یہ وہان زمرۂ فقرا سے مریدان
شاہ صاحب مین ہنسے لگے ناظرین پر تمکین پر واضح ہو کہ شہزادہ بدیع الزمان کو تو عروج قلندر کا مرید کرکے اسی جگہ چھوڑا

## دو کلمہ داستان شجاعت بیان شہزادہ قاسم ذیشان کی تکلیف راہ کی ملنا ہمایون بن شداد کا صحرا مین اور اُسکے ساتھ جانا دربار مین گنجاب بن تجور ملک حسران دیوکش سے

پلا ساقیا مجکو وہ آج اُ
زلال تو دل کی ہے جستجو
پلا پھول کھل جاے دل کی کلی
سحر ہے تمنا ہے اب صبح وشام

کرون منزل دشت وحشت کو طے
شراب کہن کی نہین آرزو
کہ ہو باغ عالم مین اب بیکلی
ہون آٹھون پہر سامنے مے کے جام

دوعری ہے کو مرگ چھکی شراب
جو بادہ ہو تو ہو گزک مے کے تاب
اسی مے کی ہون ساقیا تاک مین

اسی مے کے پلا جام تو بیحجاب
صفائی سے منہ مجکو بس ہو کباب
ملا پاے جسنے مجھے خاک مین

اشعار اُٹھے ہین کالے بادل دور اکثر ہونے والے ہین

حباب مست شراب روح پرور ہونیوالے ہین
بہت جور وستم کرتے ہین ستمگر ہونیوالے ہین
یہ کالے کالے دھبے بھی منور ہونیوالے ہین
ابھی کیوں دیکھکر تم اسقدر گھبراے جاتے ہو
یہ مجمع الیدن دنیا مین ابتر ہونیوالے ہین

سراپا اب الیدن سرو وصنوبر ہونیوالے ہین
جو دل شیشے سے نازک ہین وہ پتھر ہونیوالے ہین
لگاے جائینگے کوچے مین اُسکے خنجر دل کے
ابھی کیا ہے بہت اس در پہ بستر ہونیوالے ہین
یہ رفتہ رفتہ سارے جسم کو ڈھک جانیگے

کہ پامال خرام ناز پرور ہونیوالے ہین
چمک کر داغ سودا مثل اختر ہونیوالے ہین
جو خود گم گشتہ ہین وہ میرے رہبر ہونیوالے ہین
فلک کہتا تھا ہم دیکھکر یاران صحبت کو
ترے داغ جنون پھولون کی چادر ہونیوالے ہین

### مخمس

کوئی گلفام جلوے دل ناشاد آیا
شہر مین ہنگامہ لیے گلچین بیداد آیا

عقل کہ ملکو کوئی غیرت شمشاد آیا
کیا مجکو یہی سے گلشن بجا داد آیا

کیا کہون مین اُن اعلیٰ صید بجا
رنگ بلبل بھی ہوئی گلکی بھی رنگت اڑا

کوئی نہ پامال ہوا خون کسیکی حق کا
وہ خرامان جو ہوا باغ مین بیٹھے کیا

میرا نام فضل تیغ زن ہے مادام میرا بھی چلن ہے تمہارا کیا نام ہے اور کہان مقام ہے اُنے کہا میرا نام ہمایون بن شداد ہے اور سند ملک کو ترک
آئے ہیں ملک شدادی میں مقام ہے میرا بڑا انتظام ہوا ہے فضل تیغ زن آپکا قصد کدھر جانیکا ہے فضل تیغ زن نے کہا ملک سنجان
کیطرف دنگل لیجیے ہمایون نے کہا مین اور آپ ساتھ چلونگا رفاقت سے اپنی آپکو جانے نہ دونگا ایسا شخص بہادر کہان ملتا ہے تقدیر سے
آپکی ملاقات حاصل ہوئی خوشی و خرمی کامل ہوئی یہ کہکے قاسم کو ہمراہ لیے اپنے مقام پر لایا بڑی خاطر و مدارات کی نہایت لطف و کرم کیا
اُنکی بہادری اور شجاعت پر فریفتہ ہوا اُنکی ہمت و جرات پر شیفتہ ہوا پھر بعد کئی دن کے کہا کہ اے فضل تیغ زن اب چل میرے ساتھ سنجان مین
تجکو سیر کراؤن نئی نئی بہار دکھاؤن پھر بولا کہ اے فضل تیغ زن جی چاہتا ہے کہ شکار چلے کھیلیے اور دل بہلایے فضل تیغ زن نے کہا کہ بسم اللہ
چلیے دیر نہ کیجیے راہ دشت و بیابان ابھی ابھی لیجیے یہ سنکے ہمایون بن شداد رہ نورد بیابان ہوا ہمراہ فضل تیغ زن بھی روان ہوا اور
ہوا خواہان ہمایون بھی ہمراہ رکاب سعادت انتساب ہوئے جسوقت ہمایون بن شداد بادل شاد و شاد وارد دشت ہوا سامنے غول کے غول
غزالان صحرائی کے معلوم ہوئے جابجا گروہ گروہ ہرن کے ہجوم ہوئے ہمایون نے جیسے کہا کہ شکاری بے پایان غزالان جا بجا ہین جانے
نہ پائین سب لگ چارون طرف پھیل جائین انکو علیحدہ علیحدہ شکار کر لائین یہ کہکے ایکطرف ہمایون نے اسپ تیز رفتار کو اڑایا ایکجانب فضل تیغ زن صف شکن
نے سمند صبا رفتار صبا آہو سے تیز تر آہوؤن کو جولان کیا اور دو طرف اور ہوا خواہان ہمایون نے گھوڑے اٹھا کر دوڑے آہوان دشت منتشر
ہوکر گریزان ہوئے کوئی کسی طرف کوئی کسی طرف گیا جا بجا اور دو گونہ کئی ہرن زخمی کیے اگر فضل تیغ زن کے بھی ہاتھ سے شکار ہوئے ہمایون
بن شداد کئی آہوؤن کے پیچھے گھوڑا اڑائے چلا گیا کسی تیر نے اسکے کسی آہو پر کام نہ کیا نہایت عاجز و شرمندہ ہوا اسیطرح گریبان بھرتے ہوئے
جنگل کیطرف نکل گئے ہمایون گھوڑا روک کر ٹھہر گیا ناگاہ اسی جنگل سے فورا ایک شیر ببر بغصہ غراتا ہوا پنجے زمین پر مارتا ہوا نکلا ہمایون
نے گھوڑے کی باگ پھیری اور شیر پر جھپٹا ہمایون ذرا سہم گیا گر تیر کمان مین جوڑ کر مارا ناوک تیز پر بھی چوک رہ گیا ہمایون خطا سے نادم ہوکر
اور ٹھہرا کہ تیر نشانے پر نہ لگا شیر بپھرا اور زیادہ غضب آیا جھپٹ کر اڑا شیر چاہتا ہے کہ ہمایون کو اچک کر لیجائے پھاڑے ناگہان فضل تیغ زن جیسے
آنکلا اُسکی جو نگاہ پڑی تیغ شیر سے اس ضیغم شکار کی ڈر کے مارے بن سے نعرہ کیے للکار کر بات شیر سے آن پہونچا ہمایون پر حملہ کرنا
شیر لیا اور فضل تیغ زن پر آپڑا یہ گھوڑے سے کود پڑا اور شیر سے لپٹ گیا شیر سو غرا رہا پہلا یہ ضیغم شکار فضل تیغ زن نامدار نے
شیر کے کلون مین ہاتھ ڈالے اور بجگر دست زبردست سے کچکے جو زور کیا دونون ٹکڑے شیر کے چیر کر دو کیا زمین پر زور سے دے ٹپکا شیر نے
دم نہ مارا اور تڑپکر گیا ہمایون یہ دیکھکے بہت خوش ہوا اور دوڑ گلے سے لگایا اور کہا کہ بھائی جان تمنے بچایا نہین تو شیر ڈرکا تھا کچھ باقی نہ
تھا تمہارے سبب جان بری ہوئی واہ کیا کارنمایان کیا پھر اسکا بخیہ آپ نے عجیب اسکو جہنم واصل کیا آؤ اب چلو شکار سب لیکر اور چونکہ دیر کیجیے
ہمایون گھر کی طرف آیا اور بعد کئی روز کے عازم ملک سنجان ہوا فضل تیغ زن اور کچھ ہوا خواہون کو ساتھ لیے ہمایون جب وارد سنجان
ہوچکا تو فضل تیغ زن سے کہنے لگا بھائی صاحب چلیے آپکو ذرا کنجاب بن کیچور ملک جربان دیو کش کو دکھاؤن اور آپکی ملاقات بادشاہ
سے کراؤن فضل تیغ زن نے بعجرات و صف شکنی جواب دیا کہ اے بھائی ہمایون بن شداد چل تجکو عمری دلادونگا ملک سنجان کا بادشاہ تجکو کرونگا
کنجاب کو تہ تیغ کرکے خون مین بھر دونگا رستم سے بھی نہ ڈرونگا ہمایون بن شداد نے کہا ایسا ہی کرنا چاہیے یہ کہکے وہ دونون ہمایون بن
شداد اور فضل تیغ زن مع رفقا اودھر روانہ ہوئے انکو تو یہان چھوڑا اب حال بیان کیا جاتا ہے بدیع الزمان کا

اب دو کلمہ داستان شہزادہ بدیع الزمان سے کہ بسبب طعنہ زنی فقیرون کے کشکول گدائی لیکر مانگنا شہزادہ
بدیع الزمان کا اور روپیہ اشرفیان لاکر دینا عوج قلندر اپنے مرشد کو اور پھر مانگنے جانا اور راہ مین ملاقات ہونا
حکیم فاروس سے اور سواری دیکھنا ملکہ گوہر ملک کی اور علاج کرنا ملکہ گوہر ملک کا اور دربار مین کنجاب
کے جانا ہمراہ حکیم فاروس کے ساقی نامہ

ساقیا بادۂ گدائی دے | جو سمان اب نیا دکھائی دے
ہان تبا ب وہ ساغر کشکول | دین نہ رندان دہر اسکا مول

مجلس کر ساقیا تقسیم انہ
دور بر لنڈکر یہ لے سب تو ساقی
کسی حکمت سے جلد دے ساغر
نہ تو کیونکر اڑاوے اور نہ مجکو گاباً

مانگین گے اب شراب رندانہ
جلد پلوا دے جو کچھ باقی
کر ہون بیار بادۂ خود سر
مجکو بس چاہیے ہر جام شراب

ساقیا میکدہ رہے آباد
ابھی دربار دیکھنا ہے مجھے
نہیں اس عارضہ کا کوئی علاج
اے سحر روز و شب یہ ہے امید

وہ عطا کر شراب دل ہو شاد
اوج دلدار دیکھنا ہے مجھے
شربت دید کا تو جام دے آج
وہی دیکھوں میں جلوۂ خورشید

اشعار اب تا چند اے دشت جنون قاتل کے دور گا
قتل خوف ہے ہمسایۂ قصاب و برہمن کا
خدا ناہے کسے اے شیخ تو نار جہنم سے
ہمارے مردے کو درکار ہے غسل آب آہن کا

سنبھل سکتا نہیں ہے دوش سے بوجھ اپنی گردن کا
جو سویا ساتھ بھی قاتل تو خنجر درمیان رکھا
سمندر موج مارے گر نچوڑوں پاٹ دامن کا
ستایا ہے نہایت انقلاب دہر نے ہمکو

غضب ہے جان کو پہلو میں ہونا دل سے دشمن کا
ہمارے آ سکے پردہ رہ گیا دیوار آہن کا
نہیں ہم سا گنہگار اے فلک کوئی زمانے میں
رہا کرتا ہے چشم تر کے اوپر گوشہ دامن کا

مشعر نویسندۂ دفتر دولت * نمودندار قام این جرائد چہرۂ حکمت طرازان خوارق مہوشان دلکش و معالجہ پردازان طبیعت مہوشان ستم کش طلب عشق مین قلم محبت رقم سے یون نسخہ نویسی کرتے ہین کہ جب شہزادۂ بدیع الزمان بصورت گدا مرید بنکر عجوج قلندر کے ہان رہنے لگے اور مریدون نے چرچا کرنا شروع کیا اور طعنہ زنی سے یہ کنایے اشارے کرنے لگے کہ یہ مرید بیٹھے بیٹھے کھاتا ہے مزے اڑاتا ہے نہ کچھ کماتا ہے نہ کہین جاتا ہے یہ سنکر بدیع الزمان کو بہت ناگوار خاطر فیض ناظر ہوا اگرچہ بھور ہے ایک دن شاہ صاحب سے کشکول گدائی لیا اور رخ شہر کا کیا صبح سے نکلے گئے شام کو آئے وہ کشکول گدائی اشرفیون سے بھروائے اور آگے عجوج قلندر کے وہ کشکول رکھدیا عجوج قلندر بہت خوش و مسرور ہوا خیال طعنہ زنی کا مریدون کے دل سے دور ہوا سب مرید دیکھکر دنگ ہوگئے زرد چہرے بیرنگ ہوگئے آپس مین کہنے لگے کہ ہم اتنے زمانے سے گدائی کرتے ہین اور روز مانگنے کو جاتے ہین ہمکو اشرفیان کبھی سو پیسہ بھی نملا اگر یہ مرید دولت بے اندازہ چلے پہل کی لائی نہین ہم کم کرے تو یہ بڑا چالاک میا کیسے وردون سے غنی اور تونگر ہے ہم اسکا مقابلہ اور کسی طرح مباحثہ نہین کرسکتے یہ کوئی پردہ فقرا مین بڑا متمول ہے اسکا غنی دل ہے بدیع الزمان یہ باتین بھی اپنے چپکے چپکے سنتے ہین مگر کچھ خبر نہین ہوتے ہین ناظرین پر مخفی نرہے واضح ہو کر بدیع الزمان تو عجوج قلندر کے مرید ہوکر یہان رہا کرتے ہین اور وہان ملک خورشید و ملک جمشید پسر پادشاہ گنجاب بن گنجور ملک حیران بریو کش نے یہ خواب دیکھا کہ بخت خوابیدہ بیدار ہوے حضرت ابراہیم خلیل اللہ تشریف لائے ہین اور فرماتے ہین کہ جا تو تکیہ پر عجوج قلندر کے کہ وہان میری اولاد مین سے شہزادۂ بدیع الزمان نور دیدۂ صاحبقران ہے تجھسے ملاقات کریگا اور وہ شہرۂ آفاق تیری شمشیر ملک کو ہر ملک اور اس نشان سے تو انکو شناخت کرنا کہ زلفین خلیلی اور خال ابراہیمی مثل سواد شب و ماہ تابان منور اور روشن ہوگا بس خواب دیکھا خورشید و جمشید دونون بیدار ہوے خورشید نے جمشید سے خواب اپنا بیان کیا اور کہا کہ مین ایمان لاتا ہون اور اسلام قبول کرتا ہون اور بت پرستی سے دست بردار ہوتا ہون جمشید نے کہا کہ مین نے بھی یہی خواب مین دیکھا ہے جو تم بیان کرتے ہو مین بھی شرف دین اسلام حاصل کرتا ہون اور بت پرستی سے کنارہ کش ہوتا ہون آؤ چلو ہم تم چلیے اس شہزادۂ عالی وقار بدیع الزمان نامدار کو تکیہ پر چلکے دیکھین کہ وہ جوان کس شکل و شمائل کا اور کس صورت سیرت اور کس انداز خصلت کا ہے یہ کہکر دونون باہم خورشید ملک و جمشید ملک تکیہ پر عجوج قلندر کے روانہ ہوے آئے اور بموجب نشان بتانے حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے بدیع الزمان کو پہچانا اور پوشیدہ طور پر ملاقات کی اور بہ لطف مہر آئے مگر یہ راز نہ تو بدیع الزمان پر ظاہر کیا اور نہ اور کسیکو اس اسرار سے ماہر کیا اور یہ اشعار زبان پر لائے اشعار جاکر قفس مین عاشق صیاد ہوگیا

بلبل کا حال قابل فریاد ہوگیا
یہ احسن القصص ہی ہمین یاد ہوگیا
فرخ رخ کو ہو لی دل شاد ہوگیا
گلسو فلک سے کلہ شمشاد ہوگیا

نور روشنی عالم ایجاد ہو گئی
زلفو نکو رکھے شانے پہ تونے
خورشید سے زیادہ ہوئی آئین روشنی

ویرانہ تیرے جلوے سے آباد ہوگیا
دو پر لگا کے یار پریزاد ہوگیا
جو ذرہ تیرے راہ مین برباد ہوگیا

حافظ رخ کتابی محبوب ہے ہمین
ساقی نے ہمکو پلائی شراب عشق
قد بلند یار کو شمشاد جو کہا

الغرض بدیع الزمان لبو چند روز کے ایکدن بر سر سیر نکلے شہر مین آئے ادھر ادھر پھرے سب شہر

ایک کوچہ مین گذر ہوا دیکھا کہ ایک کمرہ مین ایک حکیم کہ نام اسکا فاروس ہی بیٹھا ہوا مطب کرتا ہی اور مریضون کا مجمع ہی بدیع الزمان
بھی جا کر باادب سامنے خاموش بیٹھ گئے جب حکیم صاحب نے اُن مریضون سے مہلت پائی بدیع الزمان کیطرف آنکھ اُٹھا کر پوچھا کہ
کیا مطلب تمھارا ہی اور مزاج کیسا ہی بدیع الزمان نے نبض دکھانے کو ہاتھ بڑھایا اور حال بیان کیا کہ مین علیل ہون بخار ہی دل
ضعیف اُٹھتا ہی حکیم فاروس نے پوچھا کہان مکان تمھارا ہی کیونکر گذارہ ہی بدیع الزمان نے کہا کہ یہان تو بے مکان ہون ہی نہایت
مضطر و حیران ہی مین رہنے والا ایران کا ہون خانہ بدوش رنج و ملال کا حلقہ بگوش ہون حکیم فاروس نے کہا کوئی تمکو دیکھے ہو
بدیع الزمان نے کہا کیا مضائقہ جو کچھ تقدیر کا لکھا حکیم صاحب نے کہا کہ تم میرے یہان رہو کھاؤ پیو عیش کرو یہ کہکر مطب برخاست کیا بدیع الزمان
کو ساتھ لیا مکان مین بدیع الزمان کو ہمراہ لائے زوجہ سے کہا کہ خوش ہو شادی کرو کہ ہمارے اولاد نہ تھی خدا نے پالا لو پایا بیٹا دیا پھر اسنے
پوچھا تمھارا کیا نام ہی بدیع الزمان نے کہا حکیم بدیع میرا نام ہی یہان رہنے سے دل بہت شاد کام ہی حکیم فاروس نے بدیع الزمان کو بھی
بلوایا پوشاک و لباس سے آراستہ کیا یہ رہنے لگے ہر روز حکیم فاروس کے مطب مین بیٹھنے لگے نسخہ نویسی کرنے مین علاج معالجہ مین شریک
حکیم فاروس کے ہوتے ہین ایکروز بدیع الزمان مطب مین حکیم فاروس کے بیٹھے تھے کہ یکایک شور و غل ہوا ہٹو بچو کی آواز آئی سب نے راہ
پر نگاہ اُٹھائی دیکھا کہ جلوس شاہی ساز و سامان جہان پناہی پیدل سوار گرد و پیش نقیب و چوبدار خدمتگار خاص برابر مین محافہ شہزادی ملکہ گوہر
ملک کی کہاریان مخروطی ہو ابرلباس نازہ پہنے ہوئے زیور آراستہ کیے ہوئے گرد سواری کا جوڑے دوڑتی آتی ہین نقیب نگاہ روبرو کی صدا دیتے
جب اس کمرے کے محاذی مین آیا جسمین بدیع الزمان بیٹھے تھے ہوا سے پردہ اُڑ گیا دیکھا کہ ملکہ گوہر ملک بصد ناز و انداز محافہ مین بیٹھی ہوئی ہین
ہی اور ملکہ گوہر ملک کی آنکھ چار ہوئی ایک برچھی جگر کے پار ہوئی ملکہ اُن کے بیہوش ہوئی بدیع الزمان کے دل پر چھری عشق کی چلی ملکہ
نے کلیجا پکڑ لیا بدیع الزمان نے سر خم کیا سواری بڑے تزک و احتشام سے نکل گئی آدمیون سے پوچھا یہ کسکی سواری ہی لوگون نے کہا
اجی جناب بادشاہ کی بیٹی پیاری ہی شکار کھیلنے کو گئی تھی مدت کے بعد آئی ہی بادشاہ کو بڑی شادی ہی روز جشن آج قرار پایا ہی تمام شہر آراستہ
ہی دربار شاہی پیراستہ ہی نذرین وغیرہ ہو گئی تصدق اتارے جاتے ہین غرضکہ سواری شاہزادی کی دربارگاہ پر پہونچی ملکہ محافہ سے اُتر کے داخل
محل ہوئی ماں باپ اور تمام ارکین کو خوشی حاصل ہوئی صدقے اُترنے لگے رچے شادمانی کے گذرنے لگے نذرین وغیرہ ہوئین ملکہ گوہر ملک کی
ملکہ محجوبہ خاتون بہت شاد خاندہ دل آباد بیہوشیون جین ملتی ہی آرایش ملکہ گوہر ملک ایک ایک کو دکھاتی ہی خلعت و انعام محل مین تکویرن
زر و جواہر تصدق کیا بادشاہ نے دربار آراستہ کیا ناچ رنگ اندر سے باہر تک ہونے لگا خلعت فاخرہ سے ارکین دولت کو مخلع کیا
لشکر کو انعام دیا سب دعا و ثنا مین خرد و کلان مصروف ایک ایک کی زبان پر یہی جلدی تھا ترقی جاہ و جلال دوست شاد دشمن پامال
باد اقبال افزون اجلال مگر ملکہ گوہر ملک نے اپنے کو بیماری مین ڈالا عارضۂ دل سے نکلا جھر جھٹ پڑی رہی آنکھ نہ میٹھی ماں نے کہا
ای بیٹی مین قربان مزاج کیسا ہی دل کا حال کیا ہی طبیعت کی ناسازی بیان کرو حکیم فاروس کو بلاؤ علاج ہو ملکہ نے کہا کہ حضور کیا عرض
کرون کچھ طبیعت سست ہی حرارت معلوم ہوتی ہی سر مین درد ہی دل پر گرد چہرہ زرد غرضکہ وہ رات جشن اور عیش و عشرت ناچ رنگ
مین گذری صبح کو چوبدار بھیجا حکیم فاروس کو طلب کیا حکیم صاحب مع حکیم بدیع ہمراہ چوبدار کے آئے شہزادی نے اپنی نبض دکھائی
کیفیت طبیعت سنائی تو شہزادی نے کہا ای حکیم آپ اب ضعیف ہو گئے تشخیص بھی ضعیف ہی صاحبزادہ جو یہ آپ کے ہمراہ ہی اس
نبض دکھلائیے کہ یہ جوان ہی تشخیص بھی جوان ہوگی حکیم فاروس نے حکیم بدیع کو اشارہ کیا حکیم بدیع آگے بڑھے پردے کے پاس جا کر
بیٹھے ملکہ نے ہاتھ بڑھایا پردے کے اندر حکیم بدیع ہاتھ ڈالکر نبض دیکھنے لگے کہ ملکہ نے ہاتھ سے بدیع کے ہاتھ مین چٹکی لی بدیع الزمان
سمجھ گئے چپکے سے ملکہ نے کہا کہ ہم اور ہی اور پر رقعہ بھیجین گی پڑھ لینا اُدھر ملکہ اُدھر بدیع الزمان ٹھنڈی ٹھنڈی سانسین بھرا کیے
نبض خوب دیکھا کیے بڑی دیر کے بعد حکیم بدیع نے ہاتھ پردے سے نکالا یہ نسخہ لکھا نسخہ تحفۂ دیدار حبیب ۶ سنبل الطیب زلف جانان
عرق رخسارہ عاشق ۔ عناب لب معشوق ۔ طباشیر کبود رخسار محبوب ۔ نبات سفید لب ہاے قند مکرر ۔ شربت دیدار حبیب

یہ نسخہ لکھکر حکیم بدیع نے ہاتھ میں ملکہ گوہر ملک کے دیا ملکہ گوہر ملک نے حکیم صاحب کو رخصت کیا بعد آنیکے حکیم دربار بادشاہ گنجاب بن تیجور ملک حرمان دیو گش میں آنے دیکھا دربار جمع ہے بادشاہ تخت پر بیٹھا ہے حکیم نے سلام کیا بادب بیٹھے تو حکم ہوا بادشاہ نے پوچھا کہ حکیم صاحب آپ بہت عرصہ کے بعد آئے کیا سبب ہے کہاں تھے حکیم فاروس نے کہا کہ ایک میرا بیٹا تھا وطن ایران کے چلا گیا تھا اب زمانہ آٹھ روز کا ہوا کہ وہ لڑکا بعد کئی برس کے آیا اس سبب سے میرا آنا نہو سکا بادشاہ متعجب ہوا اور کہا ای حکیم صاحب آٹھ روز کا عرصہ ہوا کہ تمھارا بیٹا ایران سے آیا ہے اور ہمکو نہ دکھایا حکیم فاروس نے سر جھکایا با ادب عرض کیا کہ غلام زادہ حاضر خدمت فیض درجت شاہنشاہ ہوگا القصہ دوسرے روز حکیم فاروس حکیم بدیع کو حمام کراکے پوشاک درباری پہنا کے بعد تکلف ہمراہ اپنے دربار میں بادشاہ گنجاب کے لیئے ایک رسوم ہوئی دربار میں کہ حکیم فاروس اپنے بیٹے حکیم بدیع کو ہمراہ لائے ہیں بادشاہ نے بھی سر اٹھاکے دیکھا حکیم فاروس نے حکیم بدیع کو آگے بڑھایا حکیم بدیع نے بادشاہ کو آداب سلام بجا لا کے نذر گذرانی جیسے ہی بادشاہ نے ہاتھ بڑھایا تاج بادشاہ گنجاب کا گرا بادشاہ متوحش ہوا وزیر نے تاج اٹھاکر جھاڑ پونچھ بادشاہ کے سر پر رکھا بادشاہ خاموش ہو رہا مگر حکیم بدیع کی بشاشت و متانت و حسن جمال چہرہ بیمثال دیکھکر بہت پسند کیا اور نہایت خوش ہوا خلعت فاخرہ سے خلع کیا پوچھا کیا ملکہ گوہر ملک علاج اسی صاحبزادے نے کیا ہے حکیم فاروس نے عرض کی حضور اسی صاحبزادے نے علاج شہزادی کا کیا ہے بادشاہ اور زیادہ خوش ہوئے اور بہت مزاج ہے کہا حقیقت میں حکیم صاحب تمھارا بیٹا صاحب کمال ہے اور متانت اور فراست چہرہ بیمثال سے ظاہر ہے یہ سنکے حکیم بدیع اور اشعار پڑھنے لگا اشعار

کلام صاف کو اپنے جو دیکھے اسکو حیرت ہو
ہوئی ہے زلف یار جس پوشاک سے پیدا
سرے خورشید روشن کا یک عالم ہوگا دیوانہ
شفا ہوتی ہے کسی آستان کی خاک سے پیدا
مزین از جان رنگین داغ عشق زلف خدا کی قسم

ہوا ہے عشق ہمکو اسکے حسن پاک سے پیدا
یہ آئینہ ہوا ہے جوہر ادراک سے پیدا
دل صد پارہ ہمارا ہے نقش محبت ہے
ہزاروں ہو گئے چاک گریبان چاک سے پیدا
قدم سے تیرے دیوانوں کے آبادی کا عالم ہے
یہ گل ہنسنے لگے ہیں کس خس خاشاک سے پیدا

کیا ہے نور کے جلووں کو جسنے خاک سے پیدا
دل فرخ حضرت یعقوب عاشق اسکو کہتے ہیں
کہاں ہو سکتے ہیں ایسے نگین چالاک سے پیدا
مسیحا ہے ہمارے عیسی مریم کو کیا نسبت
ہوا ہے شہر اک صحرا سے وحشت ناک سے پیدا

بدیع الزمان نے جو آنکھ اٹھاکے چاروں طرف دیکھا تو دربار گنجاب بیحد بے حساب سرداران نامی و پہلوانان گرامی سے آراستہ و پیراستہ ہے اور رعب و دبدبہ سے کسی کو مجال کلام نہیں بغیر تہذیب اور بے ادبی کا مقام نہیں کہ بڑے بڑے اولوالعزم شل ترکیب جوشن پوش دیگا و شمدخون آشام و مہلیل دراز ترکیب و فضل تن گیا ہور۔ ودکیس۔ وقیس۔ ولیس۔ والیاس و قیماس۔ و نوح۔ و تیح۔ و تنورخون آشام۔ وقدیرین غار یرخون آشام۔ وسہراب زرین رخت۔ ومہران بن سہراب زرین۔ و خدیو کشور کشا۔ و دیو کشور کشا۔ و طراق بن صطراق شیر گیر و ببر افگن۔ و قسات بن مرآق پیل زور اژدہا چشم۔ و قاہر قہر چشم و مکلیل و مخلیل و مخلق و سلسل دراز ترکیب۔ و طاہر بن ظہیر روشن رائے۔ و مقاہر جوان بخت۔ و طویل بن اطال و شمعن بن بلند آواز و ہمتن بن سیاہ و علقمہ دراز ابرو۔ و شتر بلیہ۔ و فرطلہ۔ و تیر بن علقمہ ایسے ایسے سردار نامی و نامور و شکلوں و دیکر سیوں پر بیٹھے ہیں مجال کیا نہیں کہ اٹھکے ادھر سے ادھر چلے جاسکے دشمن کیا جان رکھتا ہے کہ ناگاہ ہمایون بن شداد اور ساتھ ایک جوان رعنا خوبصورت حسین شکیل جمیل طرار جرار بہادر صف شکن نام فضل تیغزن دربار گنجاب بن تیجور ملک حرمان دیو گش میں آیا اور بقاعدہ شاہی آداب تسلیمات بجا لایا گنجاب نے حکم بیٹھنے کا دیا اسیطرح فضل تیغزن نے مجرا کیا انکو بھی حکم بیٹھنے کا دیا مگر فضل تیغزن سے جرات و بہادری و بقوت تختی و صف شکنی ہر ایک سردار سے شیرانہ آنکھ ملانا شروع کیا جس سردار نے پلک جھپکا لی آنکھ چرالی انکو کہا وہ مارا ہمایون نے ہاتھ سے زانو پر اشارہ کیا کہ چپ رہو دم نہ مارو یہ دربار بادشاہ گنجاب کا ہے ایسا نہو کہ عتاب آئے غضب شاہی میں گرفتار ہو فضل تیغزن نے کہا جس سردار نے مجھسے آنکھ ملائی اور مجھے کو ملی آنکھ ڈالی اسنے آنکھ چرالی اور پلکیں جھپکا لیں میں

کہا وہ اراا ای ہمایون یہ سب سردار دیکھنے کے ہین بہادر نہین ہودے ہین اگر تو کہہ تو ابھی آج ہی تخت چھین کے ابھی تجکو بٹھا دون اور طرہ دو چیری دلا دون ہمایون نے کہا ای فضل تیغ زن کیا کہتے ہو خاموش رہو ایسی بات منہ سے نہ نکالو دربار مین غضب ہو جائیگا جو کوئی سن پائیگا ادھر جو سردار قریب بادشاہ کے بیٹھے تھے انھون نے جھک کے بادشاہ سے کہا کہ حضور نہین معلوم کہ ہمایون بن شداد کے ساتھ یہ کون جوان رعنا آیا ہی ہمکو یہ بڑا بہادر اور دلاور معلوم ہوتا ہی کہ ہم مین سے جسنے اسکی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھا اوسنے آنکھ ملی اسنے ایسی آنکھ دکھائی جیسے شیر ببر بنگال نگاہ ڈالتا ہی اور ہر بہادر کی آنکھ جھکی اسنے کہا وہ مارا یہ جو بادشاہ سے کسی نے کہدیا تو کجکلاہ نے سر اٹھایا اور ہمایون بن شداد کیطرف دیکھکر خطاب کیا ای ہمایون یہ جوان آج تمھارے ساتھ کون آیا ہی اور کہان کا رہنے والا ہی ہمایون نے ہاتھ جوڑ کر عرض کی کہ حضور بادشاہ سلامت یہ میرا چھوٹا بھائی ہی نام اسکا فضل تیغ زن بڑا صف شکن ہی دوسرے یہ کہ حبیب اسنے بہادرون اور جرارون سپاہیون کی اٹھائی ہی نہایت اخبث ہی اور جاہل دربار شاہانہ سے ہی حضور تجکو بدل عزیز ہی اور صاحب تمیز حضور مین ایک مرتبہ برا شکار جو گیا وہان ایک شیر ببر نے تجکو آکر گھیرا گھبرا کے زمین پر پڑا اوس وقت عجیب یاس و ہراس ہوا کوئی آس پاس نہین تھا اتنے مین ہوش و حواس جاتے رہے فضل تیغ زن نے جو دور سے یہ معرکہ دیکھا گھوڑا اڑا کر پہنچا آتے ہی اسکے کلون مین ہاتھ ڈالکے چیر ڈالا اور زمین پر اسی زور سے پٹکا کہ وہ شیر مثل ریزہ ریزہ ہو کر زمین ہوا جری بے بدل بہادر بے نظیر مثل فن تیر کہ کبھی نشانہ خطا نہ کی جرات ایسی ہمت ایسی ہی طاقت ایسی ہی بادشاہ فضل تیغ زن کے اوصاف حمیدہ مع پسندیدہ سنکر بہت مسرور و دلشاد ہوا اور خلعت فاخرہ سے خلع کیا کہ ایک فضل تیغ زن سفر و انداز و جراران دربار سے بگاہ ملاتے ملاتے جو بدیع الزمان کیطرف رخ کیا بدیع الزمان کو ہمایون اشارا کیا کہ وہ مو جان آپ یہان بھی موجود ہین بدیع الزمان نے اشارے سے کہا خاموش رہو کہو دشمن نہین ورنہ برا ہوگا فضل تیغ زن نے دست بستہ ہو کر بادشاہ سے پوچھا حضور حکیم صاحب کا کیا نام ہی اور حکیم صاحب کے بیٹے کا کیا نام ہی بادشاہ نے کہا ای فضل تیغ زن اسکے باپ کا نام حکیم فاروس ہی انکا نام حکیم بدیع ہی اب فضل تیغ زن ادھر پھرا اور کہا حکیم صاحب مین تسلیمات عرض کرتا ہون ذرا میری بھی نبض ملاحظہ فرمائیگا کہ مجکو حرارت لگنے سے تپ رہتا ہی دو چار روز سے طبیعت بدمزا ہی کوئی نسخہ عمدہ تحریر کیجئے کہ جس سے اصلاح طبیعت ہو اور وحشت ہو حکیم بدیع ظاہرا تو بہت اچھا کہا چپ ہو رہے مگر اشارے سے کہا کہ ارے کیا غضب کرتے ہو بس زیادہ نہ چل تمکو چپکے بیٹھے رہو غرضکہ جب دربار برخاست ہوا سب سرداران نامور و ارکان دولت بادشاہ کشور ستان اپنے اپنے مقام سے اٹھکر رخصت ہوئے اور حکیم فاروس مع حکیم بدیع کے اپنے گھر آئے اور ہمایون بن شداد بھی سوار ہو کر روانہ ہوا داخل محلات سلطانی ہوا ملکہ گوہر ملک نے باپ کی اجازت سے ایک باغ علیحدہ تیار کرایا تھا اور اسمین ایک کوٹھی دلچسپ بنوائے باغکو ایسا آراستہ و پیراستہ کیا تھا کہ گلشن شداد کو بھی اسپر رشک آتا تھا نمونہ بہشت عنبر سرشت گویا وہ باغ تھا پرستان کی کیا حقیقت ہی یہ پریرویون کے دل کا داغ تھا جو کوئی اسکو دیکھتا تھا وجد مین آکے یہ اشعار پڑھتا تھا اشعار

زمین جسکی چار م آسمان ہی
کمر میری تو دست باغبان ہی
گل و بلبل سے دربار زبان ہی

دل روشن ہوا روشنگری کی منزل
یقین ہوتا ہی یہ خوشبو سے گل
کس پر بھی کو شل و روس شب اول

یہ آئینہ سکندر کا مکان ہی
کسی گرو کا غنچہ عطردان ہی

یہ کس رشک مسیحا کا مکان ہی
چمن کی سیر پر ہوتا ہی جھگڑا
سحر ہو گل کھلے تبسم کرے کچ

بنا کے ہر چیز سے مزین و مرتب کیا چھت پردے فرش فروش تکلف سے عمدہ بچھائے کنول گلاس بلورین مردنگیان و دیوارگیرین شیشہ کے حباب برنگ شیشہ آلات چہار طرف آئینہ بندی تصویرین لگی ہوئین جہین جہین چھپر کھٹ لگا ہوا آگے اوسکے مسند مرصع کا بچھی ہوئی اور سب اشیاء فرو ریات مہیا باغ ہوتا ہی شگفتہ اشجار ہیں و دراز نسیم سحر سے جھوم رہے ہین مرغ خوش نوا غنچون کا منہ چوم رہے ہین جابجا رنگ رنگ کے پھول سرسبز و شاداب کھلے ہین جو قدرت صانع ازل اس چمن لالہ زار کو کیا رنگ سے ملے ہین بیلا چنبیلی موتیا موگرا سمن و یاسمن نسرین و نسترن گیندا گل لالہ سہرا شبو جعفری سوسن و ریحان وغیرہ کھلکھلا کر سب ہنس رہے ہین نرگس کے دمبدم اشارے سے

بلبلیں چہک رہی ہیں کلیاں پھولوں کی مسکرا رہی ہیں طیور زمزمہ ساز ہیں مرغ نغمہ نواز ہیں قمریاں کوکو کر رہی ہیں عشق کا دم بھرتی ہیں جا بجا شور ہو رہا ہے کبک دری کا زور ہے ایسا باغ دلکش جو کوئی آٹھ پہر عمر بھر وہاں سے نکلنے کو نہ جی چاہے اُس باغ میں ملکہ گوہر ملک ختن نسب نے رہنا اختیار کیا انیس جلیس خواصیں کہاریاں مغلانیاں حبشنیں ختنیں اور کمانداریں وغیرہ اور عمدہ عمدہ رقاص جانفزا ہیں باغ لالہ زار ہے غنچہ خاطر پر از بہار ہے لیکن یار جانی و محبوب جاودانی کا انتظار ہے ملکہ گوہر ملک نے ایک نامہ محبت شامہ بدیع الزمان کو لکھا اُسکا خلاصہ مضمون یہ ہے کہ اے گل باغ حسن و خوبی اے غنچہ نہال گلشن محبوبی اے خسرو حسینان جہان اے خسرو خسروان شہزادہ بدیع الزمان نور حدیقہ صاحبقران ہم اس باغ میں روز رہا کرتے ہیں جلد تم بھی تشریف لاؤ خوشبوے زلفین عنبرین سے کہ رشک مشک و عنبر ہے داغ عاشق ایسا وُہ شکل دکھاؤ دیدار کو ترساؤ

اشعار

کان بلبل کے لگے رہتے ہیں بس در کی طرف
تاب کے دوری سری جان آ کہ یہ اشتیاق
تم جو آجاؤ تو میرے باغ میں آئے بہار
کیا گھروں میں وہ اُداسی باغ گلزار کی

منتظر اس گلشن ایجاد میں تشنہ و ہر
تاکتے ہیں خوشۂ انگور رہرو کی طرف
دھڑ دھڑ صیاد کو کھٹکے میں ہی ہر باغبان
تازگی آئے نہالوں میں چمن ہو لالہ زار

تاکتی نرگس کو ہی ہر ایک گل ناشاد ہے
سبزے کو ہی خسرو گل کے قدم کا اشتیاق
بلبلیں شغل کے دھڑ سے جا بجا ہیں نوحہ خواں
اے خسرو بتا کی دل اُس گل بے خار کی

ملکہ گوہر ملک نے یہ نامہ اشتیاق اپنے ایام فراق کا لکھا اور شہزادہ بدیع الزمان کے پاس بھیجا شہزادہ بدیع الزمان پڑھ کر بہت مسرور ہوئے رنج و الم دل سے دور ہوئے شب کو پشت باغ سے کمند پھینک کر پہنچے ملکہ دیکھتے ہی بدیع الزمان کو غنچہ باغ ہوئی خار الم جگر سے دور ہوا دل مسرور ہوا گویا بہار تازہ گلشن میں آئی نالہائے چمن چھوڑنے لگے بلبلیں نغمہ سنجیاں کرنے لگیں جلد خواصوں کو حکم دیا کہ جلسہ عیش تیار ہو اُسوقت جلسہ تیار ہوا پہلے تو دو دو جام شراب دور میں آیا ناچ ہونے لگا صبح تک ہیلوے گلزار میں جھمکڑا ناچ دیکھا سحر ہوتے ہی اپنے گھر میں چلے آئے کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوئی اسی طرح ہر شب شاہزادہ ملکہ گوہر ملک کے یہاں جاتا تھا ایک شب کا ذکر ہے کہ شاہزادہ بدیع الزمان تو ملکہ کے یہاں گیا اُدھر قاسم جب دربار نگجاب سے آیا شب کو دل میں سوچا کہ چچا جان تو بڑے مزے میں ہیں ذرا چلئے اُنکی خبر لینا چاہیے اور اگر ہیں پڑے دنگل رستم اُن سے سمجھوں یہ خیال کرکے ایک دوشالہ سیاہ اوڑھ کر ڈھاٹا باندھا اور سیدھا حکیم قاروس کے مکان پر آیا گرد مکان پھرا جب کہیں راستہ نہ پایا کٹھے پر کمند پھینک کر گھر میں داخل ہوا دیکھا حکیم قاروس ایک حجرہ میں سو رہا ہے وہاں سے خوابگاہ شاہزادہ بدیع الزمان میں آیا دیکھا کہ پلنگ پر سوتے ہیں اسنے تلوار نکالی اور ذرا سا ملال مرت اس خیال سے کہ چچا جان جاگ اٹھیں جسم میں کوئی جاوے بلکہ خیر ہے بناشش کا مضمون ہوا جب تو اسکو غصہ آیا اور چادر الٹ کر دیکھا تو چچا جان میرے ڈر کے مارے اٹھنے کو جی نہیں چاہتا ہیں شکو جان سے نہ مار ڈالونگا یہ اُنکا خیال کرکے دیکھا تو بجائے بدیع الزمان کے تکیہ پلنگ پر رکھا ہے پھر قاسم کا غصے کے مارے عجیب حال ہوا تلوار سے تکیہ کے پرزے پرزے کر ڈالے اور وہاں سے حکیم قاروس کی خوابگاہ میں آیا اُنکی ناک پکڑ کے جھنجھوڑ دیا حکیم صاحب کی آنکھ کھل گئی ایک سیاہ پوش کو کھڑے دیکھا جبتک حکیم قاروس غل مچائے شاہزادہ قاسم سے کچھ پوچھے شاہزادے نے کہا کہ حکیم صاحب تسلیم عرض ہے یہ فرمائیے کہ آپ کے صاحبزادے کہاں تشریف لے گئے میں اُنکے مارنے کو آیا تھا وہ میرے ڈر سے پہلے بھاگ گئے اب جو وہ آئیں تو اُنسے کہہ دینا کہ بچا آج تم میرے ہاتھ سے بچ گئے ورنہ تمہارے پرزے کر ڈالتا حکیم قاروس کا یہ حال ہے کہ مارے ڈر کے کچھ بات منہ سے نہیں نکلتی ہے آخر کار ڈرتے ڈرتے پوچھا کہ جناب آپکا اسم شریف کیا ہے اگر بدیع الزمان آئیگا تو میں آپکا کیا نام بتاؤنگا قاسم نے کہا نام کی کچھ ضرورت نہیں ہے جب بدیع الزمان آئیں تو اُنسے صاف صاف کہہ دینا کہ اگر زندگی چاہتے ہو تو دنگل رستم مجھے دیدو ورنہ کیوں اپنی زیست پر حرف لایا چاہتے ہو یہ کہکے جست کرکے کوٹھے پر پہونچا اور کمند کے سہارے سے نیچے اتر کے روانہ ہوا اُدھر شاہزادہ بدیع الزمان گرد شکر شکن نے رات بھر خوب جلسے دیکھے قریب صبح وہاں سے اپنے گھر میں آئے حکیم صاحب کو نہایت مضطرب پایا کیفیت مزاج پوچھی حکیم صاحب نے ساری نقل

گزشتہ بیان کی اور کہا ای بدیع الزمان مناسب یہ ہی کہ مین تو ایک اور مکان مین چھپ جاؤ دن جو شخص تمہارے مارنے کو آیا تھا ۔ معلوم تھے اسلو کمان کا عناد ہی آگر تیغ پلنگ پر ہوتے تو بیشک وہ مار ڈالتا دیکھو اپنے پرزے پرزے کر کے چلا گیا میری تو اسکے ڈر کے مارے عجیب حالت تھی جب وہ یہان سے چلا گیا تو مین بہی غنیمت سمجھا ورنہ مجھے اپنی زندگی سے ناامیدی ہو چکی تھی یہ بات شاہزادۂ عالی مرتبت غضے مین بسنے لگا اور کہا کہ حکیم صاحب آپنے پہچانا بھی یہ وہ شہزادہ پیارا قاسم یعنی قفل تیغزن تھا مجھے ملنے کو آیا ہوگا جب پلنگ پر نہ پایا تو غصے سے تکیہ کو تلوار سے کاٹ ڈالا یہ قاسم بڑا شوریدہ پشت دیوانہ مزاج ہی کل دربار مین ہرا ایک پہلوان سے آنکھ لڑاتا تھا جسکی آنکھ جھپک جاتی تھی کہتا تھا وہ ڈرا بھلا اس سودے کا کچھ علاج ہی وہ بچہ میرے اور کسی سے ڈرتا نہیں مین ہوتا اور انگوشتالی دیدیتا وہ چپکا یہان سے چلا جاتا پھر کچھ حرف شرکا حکیم صاحب نے کہا کہ وہ دنگل رستم مانگتا تھا اسکا مطلب میری سمجھ مین بالکل نہ آیا بدیع الزمان اس بات پر خوب ہنسا اور کہا بیشک بڑی لواہ ہوگا حکیم صاحب مطلب انشاء اللہ آگے بہت جلد کھل جائیگا

دو کلمہ داستان جرأت و شوکت بیان مردم رباے زمین خشک شیر بیشۂ جنگ نہنگ دریاے شجاعت مالک ملک جرأت و ہمت خدیو صولت و شوکت خسرو قوت و طاقت حلقۂ فگن گوش گردن کشان و زیر کنندۂ پہلوانان نام آوران سلطان سلطان شاہان داماد نوشیروان و شہپال ابن شہرخ یعنی امیر ابو تو قیر حمزہ صاحبقران کو ثابت ہونا کہ شہزادہ بدیع الزمان کو ایک نقاب دار مع پوش دنگا کر لیگیا اور قاسم بھی اپنے چچا کی جستجو مین چلے گئے اور ڈھائی سو سردار چوری گئے پھر امیر ابو توقیر کا تلاوہ پھرنا پھر مظفر کا ریابی کا امیر کو بیہوش کر کے گرفتار کرنا گنبد جمشید مین پھر عمرو کا تلاش امیر مین نکلنا اور عجائب عیاریاں اور سرداروں کا معلوم ہونا اور جنگ جدل لشکر اسلام اور خنجر خان بن گنجاب سے اور شلیط خان بن گنجاب سے بشراکت لشکر کا دنگل گاؤ سوار کے مدد کو آئے تھے اور مسلمان ہونا اسکندر کوفی اور اسکی دختر کا کہ نام اسکا فتانہ ہی اور رہائی سب سرداروں کی پھر کرب کا سبکو ہمراہ لیکر مراجعت طرف لشکر اسلام کرنا ۔ ساقی نامہ

پلا ساقیا بادۂ لالہ رنگ
کہ رندوں سے میخانہ میں ہو جنگ
ارے پھر کے لا اب مئے ابگین
کہ ہو دورۂ دور چرخ برین
مگر وہ نہ دے بادۂ سرخ فام
کہ بیہوشی کا جسمین ہو انتظام
نہ عیاریان تو دکھا ساقیا
زلال مصفا پلا ساقیا
ارے کچھ ہی غم گردگان کی خبر
کہ جس مین کا نشہ نہ آج تیرے کام
ہوا چاہتی ہے وہ جنگ جدال
کہ میخانہ ہو خون سے لال لال
نہ تا مین نظر جام اور نہ سبو
نہ غم نہ تو ابیہ نہ گزند نہ تو
سحر ہیں نقل سے کیا کام ہے
بہت اپنے مطلب کا اک جام ہے

اشعار مرے آنکھوں کے رستے آنکلا جو بہ دریا
خدا جانے کہ کیا ہونگے ہنسے گو دشت مین دریا
سرک جاوے جو میری چشم تر سے گوشہ دامن
ابھی دل کھو کر رو یا تو آیا جوش مین دریا
ہمیشہ صورت ساحل ہے زبان خوش مین دریا
خموشی اور گویائی مری اک اک سے بہتر ہے
نہ دیکھا ہو کسی نے ایسا اپنے ہوش مین دریا
نکال اب چاہیے ای غواص تو جلدی نکال اسکو
سکونت مین یہ قطرہ ہے گہر تو جوش مین دریا
کیا جو ضبط گریہ تو کیا کوزے کو دریا مین

سطر نویسندۂ دفتر لاجواب و محو ندارم دفتر شتاب کشور کشایان اقلیم عیاری و خطے کنندگان مراحل طراری و گمشدہ گان بہت و شجاعت و برق جہندگان صولت و شوکت نشان قلم لشکر ظفر حشم میدان و دشت سخن قرطاس ملک اساس پر قلم کر کے کاغذ از رخت مین روان کرتے ہین کہ جس وقت مردم رباے زمین خشک شیر بیشۂ جنگ نہنگ دریاے شجاعت مالک ملک جرأت و ہمت خدیو مملکت صولت شوکت خسرو سلطنت قوت و طاقت حلقہ فگن گوش گردن کشان و شکست دہندۂ پہلوانان نام آوران سلطان سلطان شاہان داماد نوشیروان و شہپال ابن شہرخ یعنی امیر ابو توقیر حمزہ صاحبقران کو زبانی امیہ کے معلوم ہوا کہ شہزادۂ بدیع الزمان کو ایک نقابدار گو ہر پوش بہرے مقابل لیگیا کر کسی طرف لیگیا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ قاسم نوجوان فرزند دلبند علم شاہ عالیشان برائے جستجوے ندرے نامدار چچا

مع الزمان عالی وقار امیر سے حال لشکر کسی جانب کو گئے انکا بھی نشان نہ ملا اور علاوہ انکے اڑھائی سو ہزاران سو پہلوان نامی
لشکر جرار صفدر تیغ زن صف شکن یعنی لندھور بن سعدان گردہ مالک اژدر و بہرام گرد و خاقان مالک ختن و طوطوش
تبر زن و مرزبان خراسانی و شیبال ہندی وغیرہ ایسے ایسے سردار لشکر ظفر پیکر سے چوری گئے یہ سنکر امیر با توقیر کو نہایت فکر
عظیم و فکر و تردد و غیظ و غضب تھا سکوت مین بیٹھے تھے کہ پہلوان عادی نے آنکر عرض کیا آج تلایہ کا دن حضور کا ہے سنتے ہی امیر
با توقیر نے بصد جرأت وہمت فرمایا بہتر اچھا آج مین تلایہ کو جاؤنگا وقت شام بعد انتظام امیر شیر گیر مقبل وفادار و عمرو بن امیہ نامدار کو
ہمراہ لیکر گرد لشکر فیروزی اثر کے تلایہ کرنے لگے بعد چند ساعت کے گردش پھر کر ایک مقام پر بیٹھے اور صحبت شراب کباب برپا کی جب سب پی چکے
شراب کم ہوئی عمرو کو واسطے شراب لینے کے بھیجا ناظرین پر واضح ہو کہ جب عمرو واسطے شراب لشکر کیطرف گئے ناگاہ مظفر فاریابی بشکل فقرائے
مقام ناگزیر پیدا آیا اور ہاتھ مین اسکے ایک شیر برنج کا کاسہ نہایت لطیف و عمدہ آبدار خوش ذائقہ کہ اگرہ بمجالس امیر با توقیر کے آگے
لاکر رکھدیا اور کہا ای بابا مین نے پروردگار عالم کی نذر مانی تھی خیال کرتا تھا کہ یہ کاسہ شیر برنج کسکو کھلاؤن کوئی متبرک شخص ہو تو
اسکے سامنے پیشکش کرون ای بابا اسوقت تیرا حال معلوم ہوا کہ آب و خورش بادہ خوشگوار مین مشغول ہو بس تجھسے زیادہ متبرک کون ہوگا
یہ شیر برنج بسم اللہ کہکے نوش کر امیر شیر گیر وہ کاسہ شیر برنج دیکھکر بہت خوش ہوے کہ رزاق مطلق نے صحرا مین وقت شب ایسی نعمت
عنایت کی شکر نعمت علی بجا لانا چاہیے اور کھانا چاہیے یہ کہکر امیر با توقیر اور مقبل وفادار دونوں نامداروں نے وہ شیر برنج نوش کی بس کھاتے ہی
بیہوش ہوگئے مظفر فاریابی نے دونوں کا پشتارہ باندھکر پیٹھ پر لادا اور لیکے بھاگا یہان عمرو عیار بن امیہ نامدار جو شراب لیکر
آئے دیکھا نہ امیر ہین نہ مقبل وفادار ہین عمرو گھبرایا چارطرف دوڑا دیکھا تلاش کیا مگر کہین نہ پایا پلٹ کر لشکر مین آیا فوراً بادشاہ
بجاہ اولوالعزم و نامدار سعد بن قباد شہریار سے عرض کیا کہ ای خداوند حضور گیہان خدیو امیر با توقیر حمزہ صاحبقران اور مقبل وفادار
کو تلایہ پھرنے کوئی لے گیا اور یہان مظفر فاریابی نے امیر اور مقبل کو گرفتار کرکے نیچے گنبد جمشید مین قید کیا یہ سنکر بادشاہ ذیجاہ
نے عمرو بن امیہ نامدار اور عیاران عالی وقار سے کہا کہ جلد جاؤ اور چارطرف تلاش کرو اور پتا لگاؤ مجھکو جلد خبر آکے سناؤ
حکم سنکر عمرو مع عیاران طرار چارطرف فرداً فرداً روانہ ہوے ادھر کا حال ناظرین باتمکین ملاحظہ فرمائین کہ شیلیت خان
بن گنجاب و خنجر خان بن گنجاب یہ دونوں بدذات سوداسرافیل قدرت یعنی گاؤ دنگی گاؤ سوار کی کمک کو آئے ہوے تھے
انھون نے سنا کہ امیر حمزہ صاحبقران نامی نام آوران و پہلوان شکوہ مع اڑھائی سو اہل لشکر و سرداران سرگروہ کے گرفتار ہوکر
گنبد جمشید مین قید ہوے ہین اس سے بہتر کوئی اور وقت ہاتھ نہ آئیگا ابھی لشکر اسلام خوش انجام کو مارلو ایک ایک سردار نامدار
کا سر تن سے اوتارلو یہ سوچکے شب کو انھون نے طبل جنگی بجوا دیا اور فوج کفار نابکار کو حکم ہوا کہ کل لشکر اسلام سے مقابلہ ہے ہنگامہ
فوج مین کمربندی ہونے لگی ایک ایک سپاہی ایک ایک سردار اسلحہ تن پر درست کرنے لگا کر چست کرنے لگا صبح ہوتے ہی مورچہ
بندی ہوئی سپاہیون کے غول چلنے لگے سردار خیمون سے نکلنے لگے میدان مین فوج کفار نامود نابکار صف آرا ہوئی کالے
کالے پھریرے نشانون کے کھل گئے پہلوانان نامی سب زرے پر تل گئے ہزار ہا نیزے علم ہوے نوبے جرارون کے دمبدم
ہوے برق کے مانند سنانین چمکنے لگین نامردون کی چھاتیان دھڑکنے لگین چلون سے تیر سے کمانین کڑکنے لگین بیدل بڑھے سوارون
نے گھوڑون کی باگین لین چاؤش نعرے مارنے لگے بڑھ بڑھ کے پکارنے لگے ای پہلوانان جرار و ای نام آوران نمودار و ای
سرداران ذوی وقار و گردن کشان جرأت شعار ہوشیار باش بیرون نام و ننگ ہے لشکر اسلام بیا سے جنگ ہے قدم آگے بڑھاؤ
لڑائی مین جانین لڑاؤ اپنے جوہر دکھاؤ نام کرو کارزار مین وہ کام کرو تلوار دکھانے کا وقت ہے جرأت دکھانے کا وقت ہے
نقاب بزدلی چہرے سے ہٹاؤ تلوار پکڑکے معرکہ مین آؤ بڑھ بڑھ کے برچھے چلانا چاہیے ہنر جنگ مخالف کو دکھانا چاہیے جب لڑائی
معرکہ کی فتح کروگے انعام مین زر و جواہر سے سپرین بھروگے کہ کیتون نے جو یہ وقت دلیری و جوانمردی امیدگانہ و بہادرانہ

لکھو لکر بیان کرنا شروع کیا فوج کا دل بالخصوص بڑھا سپاہی پہ سپاہی سوار پر سوار نے ریلا کیا ادھر لشکر ظفر پیکر کو بادشاہ اسلام سعد بن قباد فرخندہ فرجام نے حکم صف آرائی دیا ارب نوجوان نے لشکر اسلام کو درست کیا ایک ایک گرد شیر شکن مجوانمرد یلتن رستم صورت و تہمتن سیرت غرق بسلاح جنگ لیس ولولہ شجاعت و نام و ننگ بے درنگ لڑنے کو تیار رکاب میں تیغ آبدار ہاتھ میں نیزہ خونخوار دوش پر کمان کیانی کمر کش تیروں سے بھرا دامن سے خنجر خونچکان لگا ہوا برابر جہانتے تانے کھڑے ہوے بادہ شجاعت و ہمت سے سرشار آنکھوں میں لڑائی بہادری کا خمار جھوم جھوم کر نعرے کرنے لگے شیرانہ بلنگانہ ہاتھ قبضہ شمشیر پر رکھ رکھ کے لشکر روباہ کو دمبدم دیکھنے لگے جوش و ولولہ شجاعت سے لشکر جب ہیبت پہ جا پڑین پروں کو مسمار صفوں کو تہ و بالا کرین اگر سلیمان رعب و جلالت بادشاہ مجاہد سعد بن قباد فرخ نہاد حکم دے تو فوج حریف کو چیونٹیوں کیطرح سے مسل کر پھینک دین ایک ایک کو نوک نیزہ سرتیز پر اٹھا اٹھا کر زمین کا پیوند کرین اشعار

ہوا ایک یک رن مین فوجا کا جوش
پرے سے پرا صف سے صف مل گئی
ابھر کنے لگے جا بجا بیدرنگ
دلیری سے بجانے سنبھالے ہوئے

لگے کرنے باجے ہزاروں خروش
مقابل ہوے دونوں لشکر بہم
سواروں کے گھوڑے کمیت و سرنگ
بڑھے جب نمودار جنگی جوان

فلک کانپا کو سون زمین ہل گئی
سپاہ زر طاب سب ہوے دمبدم
جوان ہاتھ قبضوں پہ ڈالے ہوے
وہ دب دب کے پیچھے ہٹے پہلوان

جب دونوں طرف لشکر مقابلہ میں صف آرا ہو چکے ادھر کرب غازی شیر بیشہ جانبازی اور بادشاہ سکندر پناہ سعد بن قباد شہریار نمود سہ نامدار اور سرداران نیوکار و عیاران طرار مستعد جنگ بیدرنگ ادھر لشکر کفار جفا کار نابکار بیدل سوار بارادہ جدال و قتال تیار ہین خنجر خان بن گنجاب و شلیط خان بن گنجاب سرگروہ فوج دریا موج مین ہین خنجر خان بن گنجاب نے گھوڑے کو کڑا کیا صف سے نکل کے نبرد آزما ہوا نعرہ کیا کہ ہان کوئی بھی ایسا ہو کہ میرا مقابلہ میدان کارزار میں کرے قبضہ شمشیر آبدار پر ہاتھ دھرے ہر ایک بہادر و دلاور نے ارادہ کیا کہ گھوڑا چھیڑ کر پرے سے نکلوں برچھے پر اسے اٹھاؤں کرب غازی شیر حجازی نے اشارے سے سبکو منع کیا اور چاہا کہ سمند تیز رفتار کو اڑاؤں غول سے آگے بڑھ آؤں کہ یکایک ایک سمت سے ابر زمردی اٹھا اور پیچھے اس ابر کے غلغلہ رکھا سرخ اٹھی اور گرد زمردی اڑی کہ آسمان نیلی پوش اس گرد زمردی سے چھپ گیا نہالہاے خشک کے پتے زرد زرد دھوپ سے تونے ہوے کھلے ہوے وہ گیاہ زعفرانی حدت خورشید سے مرجھائی ہوئی اس گرد و غبار زمردی سے سرسبز نظر آنے لگے جب دامن گرد چاک ہوا دیکھا دو سوار اسپ صبا رفتار پر ایک نقابدار زمرد پوش دوسرا نقابدار سرخ پوش سامنے آئے مگر نقابدار زمرد پوش نے وہیں سے نعرہ شیرانہ کیا کہ باش او مرد و دار لی مین آن پہونچا شعر تہمتن شیرزن رستم کارزار زہرکوب کفر و ضلالت شعار جب وہ نقابدار نامدار مقابل اس نابکار کے آیا خنجر خان بن گنجاب نے نیزہ اٹھایا چاہتا ہے کہ بند باندھ کے نیزے کو سینہ بے کینہ کی جانب نشان دے کہ نقابدار نے پیچھے ہنگر بھرتی سے نیزہ سرشگاف کہ جسکی دھوم قاف سے تا قاف کرے کھینچا جھپٹ کر ایک ہاتھ جو مارا نیزہ مانند خیار خشک کے قلم ہوا دو ٹکڑے ہو کر چار ہاتھ اونچا ہو کر پیچھے پر بہادر گرا سنان نیزہ قلبی پچھے مین اسکے گھوڑے کے ران گھوڑا اسکا زخمی ہو کر جراغ پا ہوا اچھلا کودا آخر الف ہو گیا کہ خنجر خان بن گنجاب گرتے گرتے بچا گردن سے رہوار کی لپٹ گیا سردار ان لشکر کے جو کھڑے ہوے تماشا دیکھ رہے تھے قہقہہ مار کر ہنس پڑے نقابدار کہا او نمرد سنبھل سنبھل ایک ہی ہاتھ مین گھبرا گیا گھوڑے کو چمکار کر سامنے لا یہ سنکر خنجر خان بن گنجاب کو غصہ آیا تازیانہ لگا کر گھوڑے کو پھیر لیا برابر نقابدار کے آکر تیغ سیاہ فام میان سے کھینچ کر ہاتھ مارا نقابدار نے خالی دیکر کلائی پر ہاتھ ڈالکے تیغ اسکی چھین لیا اور بند دست اس ملعون کا دست زبردست سے تھام کر سر سے اونچا کیا اور دو بار پیچ دیکر عمرو عیار بن امیہ سے نامدار کے آگے پھینکا یا عمرو نے فوراً طلقہ کمند مارکر اسکو گرفتار کیا اور اپنے عیاروں سے کہا کہ اسکو لیجا کر لشکر مین خوب جکڑ کے قید کرو پھر نقابدار فلک وقار نے پھر آواز دی اے عمرو عیار بن امیہ نامدار امیر با توقیر حمزہ شیرگیر صاحبقران عالیشان

کہاں ہیں عمرو نے کہا کہ امیر اور مقبل وفادار کو نہیں معلوم کون پکڑ لے گیا ابھی کہیں پتا نہیں لگا نقابدار نے کہا کہ خبردار جلد کوشش و جستجو
کرکے امیر کا پتا لگاؤ ڈھونڈھ کرو ورنہ نہیں تو بہت بری طرح پیش آؤنگا بلکہ تیغ زنی کرونگا پھر مجھ اصفہانی تو لڑکر آواز دی اے لشکر کفار
وائے سرداران ضلالت شعار اور کسیکو حوصلہ و ولولہ جنگ ہو کہ مقابلہ کو میرے آئے سرداروں نے اودھر کے طبل امان بجوادیا لشکر تمھے
سب لے لیا دشت سے کسی نے سامنا نہ کیا ایک ایک کا منہ دیکھنے لگا شعر

تیغے صف میں پچھاڑ لرزاں ہوئے — غلبہ گیر امان کے سپاہی ہوئے
سمایا یہ ڈر دلمیں نادان ہوئے — پڑاؤ کی جانب وہ راہی ہوئے
ہوئی جبکہ سردار کو یہ شکست — ہوا دشت سب ولولے کا ہرن
ہوا حوصلہ ہر سپاہی کا پست — امنگیں گھٹیں ہو گئے قتل زن

غرض فوج کفار با شکست فاش اودھر راہی ہوئی نقابدار
زرد پوش و نقابدار سرخ پوش عمرو سے تاکید جستجوے امیر بہ ہزار کر کے روانہ ہوے لشکر اسلام بفتح و فیروزی و نیکنامی اسطرف چلا عمرو
عیار بن امیہ نامدار برائے جستجو و تلاش امیر با توقیر ایک سمت کو روانہ ہوا ایک صحرا میں پہونچے کہ انکو پیاس کی شدت ہوئی دھوپ
کی شدت ہوئی پانی کی خواہش بھی گرد کھا راہ میں سامنے ایک چرواہا بھیڑیں چرا رہا ہے عمرو اسکے پاس آئے اور کہا کہیں پانی ہو
پلا اس چرواہے نے کہا کہ پانی تو نہیں ہے میں بھیڑوں کا دودھ دودھ ون تم پی لو یہ کہکر چرواہا اٹھا اور بھیڑ کا دودھ دوھکر
اسمیں بیہوشی ملا کر ایک پیالہ بھر کر عمرو کے سامنے لایا عمرو نے وہ پیالہ ہاتھ میں لیا اور دودھ کو دیکھکر کچھ دل انکا کھٹکا کہا اے عمرو اس
دودھ میں کچھ ملا ہے ہرگز نہ پی تو یہ سوچکر وہ دودھ زمین پر پھینکدیا اور اٹھ کے چلے گئے ناظرین پر واضح ہو کہ وہ چرواہا ارشاد نقب زن
تھا عیار اسکندر رومی کا جو ہزار درے کا مالک و حاکم ہے ارشاد نقب زن نے جو عمرو کو پہچان لیا تھا جب تو بیہوشی دودھ میں ملا کر
خواجہ عمرو کو دیا تھا مگر عمرو نے ارشاد نقب زن عیار کو نہ پہچانا تھا فقط قیافہ سے اس دودھ میں شک پایا گیا جو خواجہ عمرو نے
پھینکدیا اور ہوا کیطرف روانہ ہوے جستجوے امیر با توقیر میں چلے یہاں چار عیار ایک سمک طیطاقی دوسرا ابوالفتح اصفہانی
تیسرا برک خطائی چوتھا ابوالخیر لامکانی یہ چاروں طرف میخانہ کے آئے کہ قریب لشکر کے فتانہ دختر اسکندر رومی شاگرد ارشاد
نقب زن نے دکان شراب کی رکھی ہے اور مے فروش بنکر بیٹھی ہے اور سامنے سے قہروز بہر بنائے ہیں وہ دونوں بیٹھے ہوے طبلے
بجا رہے ہیں اور گا رہے ہیں اور یہ مے فروش مست بادۂ نخوت و دغابازی سے سرشار ہر گھڑی لوگوں میں فریب و فتنہ کا خواہاں کہ یہ چاروں
عیار ادھر سے پھرتے ہوے اس میخانہ کیطرف آئے انکو بھی جام بادۂ سرخ کی چاہ ہوئی لیکن بےگراہ ہوئی مے فروش نے ایک جام بادہ
بیہوشی کا چاروں کو دیا ان چاروں نے پی لیا تو فوراً کے زمین پر گرے چاروں بیہوش ہوگئے سازندوں نے گانا بجانا موقوف کیا
ساز ہاتھ سے رکھدیا چاروں کا پشتارہ باندھ کر دکان سے لے کے طرف ہزار درے کے چلے یہاں اسی صحرا میں سر راہ خواجہ عمرو
ایک برہمن کی صورت بنے ہوے کنوئیں پر بیٹھ گئے مسافروں اور راہگیروں کو پانی پلاتے تھے کہ دونوں عیار قہروز بہر پشتارہ بدوش
ہانپتے کانپتے لشکر کے پشت پر لادے آتے ہیں راہ میں بار عظیم سے عرق عرق ہوئے حلق سوکھے پیاس معلوم ہوئی پانی کی چاہ کی
اس برہمن کے پاس آئے کہا پانی پلا پیاس بجھا اسنے کہا میں تمکو پانی نہیں پلاتا تم کون ہو کہاں سے آئے ہو یہ پشتارہ کاہے کا باندھ
لائے ہو دونوں قہروز بہر عیاروں نے کہا کہ ہم ضرور پانی پئیں گے جب تو خواجہ عمرو نے پانی کا ظرف ہاتھ سے رکھدیا اور کچھ کھینچا ان
دونوں نے پہچانا کہ یہ خواجہ عمرو بن امیہ ہے دونوں بھاگے اور خواجہ تعاقب میں انکے دوڑے اور للکارا کہاں بھاگے جاتے ہو میں
آ پہونچا یہ شک کر خواجہ قریب دونوں کے پہونچے وہ دونوں قریب دہانۂ نقب کے آ گئے تھے بس دونوں نے پشتارے دونوں کے
نقب میں پھینکدیے چاہتے ہیں کہ آپ بھی کود پڑیں کہ خواجہ نے کمند مار کر دونوں کو گرفتار کیا اور پشتاروں کو کھولا عیاروں کو اپنے لگا کے
ہشیار کیا پھر خواجہ قہروز بہر دونوں کو گرفتار کر کے لشکر میں لائے اور قید کیا پھر سوچے کہ وہ چرواہا کہ جسنے پیالہ دودھ کا دیا تھا یقیناً
وہ بھی عیار ہے چلکے اسکو بھی گرفتار کرنا چاہیے یہ سوچکر خواجہ فوراً اٹھے اور چرواہے کو ٹوکا کہ تو کون ہے نام تیرا کیا ہے یہ سنتے ہی وہ چرواہا
اٹھ کھڑا ہوا اور بغل سے ہاتھ نکالکر کچھ کھینچا اور جھپٹ کر خواجہ کو مارا خواجہ نے خالی دیا خواجہ نے ہاتھ مارا اسنے بھی خالی دیا

پھر نقب زن کے فور کیا آخر ارشاد نقب زن عیار اسکندریہ کو بی اور پھر ہاتھ بچے کیا آرا خواجہ عمرو نے بڑھکے تلوار پر کا تھا اور ایمان بالجملہ
قبضہ شمشیر پر ڈالدیا چاہا کہ اسکو پکڑ یون ارشاد نقب زن بھی یہی سمجھا کہ اب خواجہ مجھکو پکڑ لیگا فوراً تلوار ہاتھ سے چھوڑ دی اور بھاگا خواجہ بھی اسکے
پیچھے دوڑے اور للکارے کہ او نامرد کہاں بھاگا جاتا ہے میں آیا ارشاد نقب زن کو کچھ نہ بن پڑا وہ کوہ میں نقب میں کود پڑا
خواجہ بھی اُسکے برابر پہونچے اور چاہا کہ نقب میں پھاندیں کہ پشت سے آواز آئی کہ ہان ہان کیا کرتے ہو نقب میں نہ پھاندنا کہ پیچھے پھرکر دیکھا
تو مہتر قران ہیں خواجہ نے کہا کہ تم نے مجھکو کیوں منع کیا مہتر قران نے کہا کہ آپکا نقب میں جانا صلاح نہ تھا شاید کہ وہاں طلسمی کہ
چھپے ہوں اور عیار چھپے بیٹھے ہوں تو مفت میں آپ گرفتار ہوتے یہ خلاف عقل تھا خواجہ نے کہا کہ تم کہاں سے آتے ہو مہتر قران
نے کہا کہ تلاش امیر ہاتھو تو قید گیا تھا ایک صحرا میں مجھکو ایک عیار نے پانی میں بیہوشی دی میں پیکر بھاگا آتے آتے قریب ایک درخت کے بیہوش
ہوکر گر پڑا تھا مجھکو معلوم نہ ہوا یا میں وہیں پڑا رہا اسوقت مجھکو جب ہوش آیا تو میں وہان سے لمبا ہوا خواجہ نے کہا کہ اچھا تم یہان
رہو میں لشکر میں جاتا ہوں اور عیاروں کو ساتھ لیکر اس مے فروش کو مارتا ہوں میں نے سنا کہ جب سے یہ مے فروش یہان آیا ہے دکان تبرکی کی
رکھی سردار چوری جانے لگے ہیں یہ کہکر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری لشکر میں آئے اور لشکر سے پانچو عیار اپنے ہمراہ لیے دکان مے فروش کی
طرف چلے یہان ارشاد نقب زن نے پہلے ہی قتانہ کو جو مے فروش بنی ہوئی تھی خبر پہونچا دی تھی کہ عمرو آگیا ہے تم نکل جاؤ ورنہ گرفتار
ہو جاؤگی وہ قبل پہونچے خواجہ اور دیگر عیاران لشکر کے مے فروش وغیرہ دکان چھوڑ کر بھاگ گئے تھے اب جو خواجہ پہونچے تو دوکان خالی پائی ساری
دکان لوٹ لی خواجہ مع عیاران مایوس لشکر کو پھر آئے اور قمر وزیر دونوں عیاروں کو مے فروش کے باندھ کر مارنا شروع کیا اور کہا کہ بتا
کہ یہ مے فروش کون تھا اور تم تمہارے لیے کہاں بھاگے جاتے تھے ان قمر وزیر نے کوڑے کھاکر کہا کہ وہ مے فروش قتانہ تھی یہی
اسکندریہ کو بی کی اور ہم یہ تیشا رکھے وہیں لیے جاتے تھے اب قتانہ بھاگ کر نقب کی راہ سے مع اپنے عیاروں کے قلعہ اسکندریہ میں چلی
گئی پھر خواجہ کرب غازی شیر حجازی اور مہتر قران کو ہمراہ لیکر قلعہ اسکندریہ پر پہونچے دروازے پر قلعہ کے ایک دوکان نانپز کی تھی یہ
دوکان نانپز پر بیٹھ گئے اور روٹی کھانے کو مانگی عمرو نے اشارہ کیا کہ یہ روٹی نہ کھانا قران خاموش بیٹھے رہے مگر نانپز ارشاد نقب زن
تھا وہی جو چہرہ بنا ہوا جسمیں میں گریبان چرا رہا تھا اور خواجہ کے ڈر سے بھاگا تھا اب یہان نانپز بن کے بیٹھا ہوا تھا خواجہ کو بھی تا
خواجہ نے نانپز سے کہا کہ اس قلعہ کا راستہ کدھر سے ہے اُسنے کہا میں آدمی تمہارے ساتھ کرتا ہوں وہ تمکو راستہ قلعہ کا بتا دیگا
اس نانپز نے ایک آدمی کو بلایا اور اسکو بخوبی کچھ چپکے سے سمجھایا مختصر یہ کہ اس آدمی کو خواجہ کے ہمراہ کردیا وہ آدمی خواجہ کو لیکر
چلا کیونکہ لیگیا مہتر قران دکان پر بیٹھے رہے جب خواجہ ایک صحرا میں اس آدمی کے ساتھ پہونچے اس آدمی نے آواز دی کہ ارشاد
نقب زن نے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کو میرے ساتھ بھیجا ہے مارو بس یہ سنتے ہی چار طرف سے کفار [illegible]
خواجہ پر اپنے تلواروں کی برق چمکنے لگی ابر تیرہ و تار ان کفاروں کا چھا گیا خواجہ دیکھکر گھبرائے تلوار کھینچی یہ دیکھتے وہ سیکڑوں تلوار کھینچے
خونریزی [illegible] برق شمشیر خواجہ سے چلنے لگی غرضکہ صبح سے [illegible] خواجہ کے [illegible] اب خواجہ کا ہاتھ [illegible]
بڑھکے تلوار مارتے ہیں پیچھے ہٹتے ہیں جب دیکھا خواجہ نے کہ اسقدر میں نے کشتہ کیے مگر [illegible] حقہ بیہوشی [illegible]
جو مارا جنگل میں دھوان دھار ہو گیا تاریکی چھا گئی کسی کو کچھ نظر نہ آیا خواجہ پلٹ کے چلے آئے اور اسی نانپز کی دکان پر آئے مہتر
قران بیٹھے ہوا نانپز کو [illegible] ارشاد نقب زن [illegible] مہتر قران [illegible] اور ارشاد نقب زن دکان سے
کود کر بھاگ کر قلعہ میں چلا گیا یہان مہتر قران سے اور ارشاد نقب زن سے شاگردوں سے دوکان کے [illegible]
[illegible] اور انکی جمعیت [illegible] اور خواجہ نے جو دکان خالی پائی [illegible] دکان پر اسباب روٹیان [illegible] مہتر قران آواز [illegible]
[illegible] استاد [illegible] اکیلا [illegible] خواجہ [illegible] جاؤ تم ساتھوں کو میں یہ روٹیان اور سالن [illegible]
کھانا ضائع ہوگا یہ کہتے جاتے ہیں اور روٹیاں داخل زنبیل کرتے جاتے ہیں سالن کا پتیلا بھی اُٹھاکر زنبیل میں داخل کیا

روپیان اٹھائیں سب سمیٹ سمٹ زنبیل میں رکھیں تھیلیان بھی کٹورے بھی پیالے بھی سب زنبیل میں صندوق پٹھلی کا کرائیں کچھ
پیسے کچھ روپے تھے وہ قبضہ میں کیا سب اسباب زنبیل میں داخل کرکے آپ دکان سے اترے اور تلوار کھینچکر خواجہ بھی لڑنے لگے کہ ناگاہ
کرب غازی نامور و نامدار نظر کردہ شیر پروردگار نے جو دور سے دیکھا کہ خواجہ اور مہتر قران سے تلوار چل رہی ہے وہین سے شمشیر آبدار
لیکر قہر و غضب کھینچی اور للکار کے آپڑے سیکڑوں کو واصل جہنم کیا غرغار ارشاد نقب زن کے شاگرد بھاگ کر قلعہ میں چلے گئے اور سکندر
کوفی سے کیفیت مفصل بیان کی اور کہا کہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری اور شاگرد انکا مہتر قران اور کرب نامدار زیر قلعہ جنگ و جدل کر رہے
ہیں یہ سنتے ہی اسکندر کوفی دس ہزار سرداران نامور و پہلوانان ذی ہنر لیکر مع کیدز نگی سیاہ لشکر کے بعد عیش و غضب قلعہ سے نکلا اور
آتے ہی جلد جنگی بجوایا پہلوانوں نے نعرہ کیا بڑھ بڑھ کے للکارے سیکڑوں تلواریں کھچ گئیں ابر سیاہ لشکر کفار میں برقیں چمکنے لگیں تیغ
چلنے لگی جنگ مغلوبہ ہو گئی ادھر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری و مہتر قران و کرب نوجوان بعد عزو شان ہیں انھوں نے ساتھ ہی
حسام انتقام کھینچی اور مثل شیر غضبناک غول میں گھس گئے قتل کرنا شروع کیا جسے ہاتھ مارا دو ٹکڑے الغرض زور و قوت و طاقت
کرب غازی صاحب شجاعت و صاحب صولت و شوکت جسکو اٹھا کر زمین پر پٹکا تڑپ کر مر گیا کشتوں کے پشتے ہو گئے لاشوں کے انبار
لگ گئے خون کا دریا جاری ہوا **نظم**

ادھر تین نامی جوان نامدار
نظر آیا مثل حباب آسمان
غرور و تکبر فسردہ ہو گیا
کسی جسم کا سب شکنجہ کٹ
پڑی ذرے ایک ایک کو جا کی

ہوئی جنگ مغلوبہ وہ آشکار
اگرچند اجنگ غازی و دین
وہ تیغ سرافشان کی انکی چمک
کسیکا جدا تن سے سر ہو گیا
کسیکا جو شانے سے ہاتھ اڑ گیا

ازبسکہ ہوا خون سے لالہ زار
فلک کانپا تھرا گئی سب زمین
جھپکتی تھی ہر بار چشم فلک
دو پارہ کوئی پر جگر ہو گیا
لڑائی سے منہ پھیرکے مر گیا

ہزاروں ادھر کافر بد شعار
ہوا دشت میں خون کا دریا رواں
جسے ہاتھ مارا وہ دو ہو گیا
کسیکا کلائی سے پنجہ کٹ
لڑائی ہوئی ایسی گھمسان کی

مگر کرب غازی جو خیال کرتے ہیں کہ اسکندر کافر قتل ہوئے ہیں اور مجمع کفار کم نہیں ہوتا ایک غول
میں خواجہ عمرو لڑ رہے ہیں ایک سمت مہتر قران غول میں خونریزی کر رہے ہیں کرب نامدار بشیر فرد و دو ہاتھ تیغ شمشیر آبدار لگاتے ہوئے سکندر کوفی
آپہونچے سکندر کوفی نے چھپنے کے تیغ فولادی کا وار کیا کرب غازی نے خالی دیکر ایک ہاتھ قبضہ شمشیر پر دیکے جھٹکا دیا کہ ہاتھ سے سکندر کوفی کے تلوار
نکل گئی ادھر ہاتھ کرب نامور نے بند کمر میں ڈالکے گھوڑے سے اکھیڑا اور دو ہاتھ کے چاہا کہ زمین پر ماریں کہ کید زنگی للکار کر قریب آپہونچا اور آتے ہی ایک
ہاتھ مارا کرب غازی شیر حجازی نے اسکندر کوفی کو بچانے سپر کیا وار انکا خالی دیا ہاتھ کید زنگی کا جو خالی پڑا تلوار ہاتھ سے چھوٹ گئی ہاتھ جھوٹا
ہو گیا کرب نامدار نے بایان ہاتھ بڑھا کر زنجیر میں ڈالکر اور گھوڑے سے اٹھا لیا اور دونوں کو پیچ دیا اور کہا او مردود کافرو ہوشیار ہو دونوں کو لڑائی کا مزا کر
کاسہ سر جدا کر دوں ورنہ ایمان لاؤ اسلام قبول کرو دونوں نے اسی جلدی پر دست بستہ باواز بلند پکار کر کہا کہ ہم کو بصدق دل اسلام قبول ہوا ادھر لشکر
شکست خوردہ نے جان بچانی اور امان امان پکارے ادھر سے خواجہ نے آواز دی امان ہے بشرط ایمان جسکو اسلام قبول ہو وہ ادھر دست بستہ
چلا آئے امان پائے کہ لشکری ایمان لائے اور جو زنگ کفر سے سیاہ قلب تھے انھوں نے منہ پھیرا اور ہمراہ ارشاد نقب زن ملعون کے
میدان جنگ سے شکست خوردہ بھاگے ارشاد نقب زن ان سب بھگوڑوں کو ساتھ لیکر اپنے قلعہ میں گیا یہاں کرب غازی نے
ان سب ایمان قبول کرنیوالوں کو امان دی سکندر کوفی اور کید زنگی کی بھی جان بچائی رہا کیا سکندر کوفی نے مع کید زنگی کے خواجہ کے
قدم مبارک پر بوسہ دیا اور حلقہ اسلام بصدق دل ہوئے خواجہ اور مہتر قران وغیرہ قلعہ اسکندریہ میں گئے اسباب وغیرہ خوب خواجہ نے لوٹا
اور داخل زنبیل کیا پھر خیمے قلعہ سے لائے اور خیمہ استادہ کیے کرب غازی و خواجہ عمرو و مہتر قران وغیرہ اپنے اپنے مقام پر فروکش ہوئے
سکندر کوفی کو کرب غازی نے قریب اپنے خیمہ کے رکھا جب شب ہوئی خواجہ عمرو برائے شکار گیسوں گئے مہتر قران ہوا کھانیکو اپنے خیمہ کی
شکل چند قدم ٹہلنے لگے کہ ناگاہ ایک جوان حسین خوبصورت منہ پر صورت لے ہوئے جیسے نکلے ابر سفید پر چاند سر پہ بالدار سنہرے بال کاندھے کا
لٹ لمبی طول انکا کان سیہ پوش تاکمر پہنچے بال بالین گرفتہ دل عاشق خستہ جگر پیلیان کالی ہاتھوں میں مندرے سونے کے جڑاؤ گھونگھریاں

قریب دینے آئی ہو اگر بہتر تو کرے اسلام قبول کر کے دغا دی اب پھر وہی فریبانہ باتین کرتی مرتدمون پر دھرتی ہو اب مین کب فقرے مین آتا ہون
اور جلسازی مین پھنستا ہون بیٹھو چرخہ تو نے برائی مین ڈالکر سرگردان کیا ہو رہ تو جا مین تجکو تہ تیغ کرتا ہون شمشیر آبدار تیرے گلے پر دھرتا ہون
قتانہ فتنہ انگیز آفت و بلا خیز گھبرائی تازہ فقرہ گڑھا اور کہا ای کرب نامدار شہسوار عرصہ کارزار مین نے ایک خواب دیکھا ہو کہ اس خیال نے
مجکو بہت پریشان کیا جناب ابراہیم خلیل اللہ نے مژدہ فرحت افزا دیا تمھارے عشق مین نیم بسمل تو مین پہلے ہی سے تھی اب زیادہ بیقرار ہوئی
خلیل اللہ فرماتے ہین او قتانہ کرب نامدار کے پاس جا اسلام قبول کر بصدق دل ایمان لا امیر کو اور سردارو نکو دعا کر تیری نجات اسی مین ہو
لہذا براے عفو تقصیر و بحصول دولت اسلام حاضر ہوئی ہون سواے اسکے کشش الفت و شوق وصلت آپکا اس شفقت سے لایا ہو اب
دست بستہ عرض کرتی ہون نقش قدم حضور پر نثار و دھرتی ہون خطا کو معاف کیجیے جان کو بچا دیجیے در حقیقت مین آپ سے اب
منفعل ہوتی ہون اور توبہ کرتی ہون بصدق دل ایمان لاتی ہون سر نیاز پاؤن پر جھکاتی ہون آپ میرے ساتھ چلیے سردارو نکو دعا
کرائیے تمناے دلی لونڈی کی بھی بر لائیے تمام عمر خدمت حضور مین رہونگی اطاعت سے آپ کی سرتابی نہ کرونگی اس قتانہ فتنہ انگیز قیامت
نے ایسے فریبانہ کلام اور ایسی ایسی باتین بنا کے جھوٹے جھوٹے دم دیے کہ کرب حق شناس نیک اساس یہ سمجھے کہ یہ سچ کہتی ہو اسنے اسلام بصدق
دل قبول کر لیا دغا نہ کریگی یہ سوچ سمجھ کے ہاتھ اسکا چھوڑ دیا اور بہ شفقت پاس اپنے بٹھا لیا اس خیمہ مین اسوقت کوئی نہ تھا قتانہ نے تخلیہ صحبت
شروع کی اور جام جہان نما گردش مین آیا شراب ارغوانی کے دور چلنے لگے نشہ چڑھا رنگ بدلنے لگے قتانہ نے گلابی اٹھا کے ایک جام دور پر
کیا بیہوشی ملا کے ہاتھ مین لیا اور ناز سے بانہین گردن مین ڈالدین اور کہا شعر ای یار گلعذار جام لو پیجے ہر گز پی ہے جسے بشوق یہ ساغر شراب کا
کرب نامدار نے بسرور و شادمانی جام لبالب بادۂ گلرنگ قتانہ کے ہاتھ سے لیا اور یہ شعر ورد زبان کیا شعر گر یار دے جام تو مے کیون نہ پیجئے
زاہد نہین ہین شیخ نہین ناسمجھ نہین پھر وہ جام ہونٹون سے لگا کے غٹاغٹ پی گئے انجام کا خیال مطلق ذہن مین نہ آیا پیتے ہی تڑاق سے
ارے بیہوش ہو گئے قتانہ اٹھی جلد چاندنی فرش کی اٹھا کے پشتارا باندھا اور اسی نقب کی راہ لیکر روانہ ہوئی جلدی جلدی نقب سے نکلی
اور صحرا کو راہی ہوئی رخ طرف قلعہ ارشاد نقب زن کے کیا مگر سیدھا رستہ چھوڑ کے پھیر کا رستہ لیا ناگاہ اس جنگل مین پہلو کی جانب سے کسی
شیر کے ڈکارنے کی صدا آئی قتانہ بہت گھبرائی دل مین ڈری چل نسکی پاؤن بھاری ہو گئے گویا لنگر پڑ گئے آخر تھم گئی پیچھے پیچھے چور کیا مہتر
قران چلا آتا ہو وہی شیر کیطرح ڈکارتا ہو قتانہ کا دم نکل گیا کلیجا ہل گیا منہ فق ہو گیا خون خشک ہو چہرہ اتر گیا قوت دل کا اثر گیا بولی کہ
دیکھیے اب کیا ہوگا قتل کریگا یا گرفتار کریگا مہتر قران نے اسکو دیکھا جھپٹ کے قریب آگیا قتانہ کی کلائی تھامی یہ پشتارہ دوش سے رکھکے
بیٹھ گئی مہتر قران نے پہچانا کہا او بڑی فتنہ انگیز کو پکڑا جلد بتلا کمین کیا ہو کہان سے لائی ہو کسپر قیامت ڈھائی ہو قتانہ نے کہا اے میری جان
مہتر قران تیرا استاد خواجہ عمرو میرا عاشق ہو مگر مجکو اسکی طرف مطلق رغبت نہین میری تجہپر جان جاتی ہو تجھسے بوے وفا آتی ہو تو میرا وصل
قبول کر دل عاشق نہ ملول کر مہتر قران نے جھنجھلا کر کہا او مکارہ تو کیا سمجھتی ہو جیسے ساتھ ہی عیاری کی باتین دغابازی کی گھاتین کرتی ہو
مین کب تیرے فریب مین آتا ہون مین خود ایسے شعبدے صد ہا بناتا ہون وہ کرب نامدار جو اور تیرا بچھونا ہے کر مین آگیا دیدہ و دانستہ دھوکھا کھا گیا
یہ کہکے مہتر قران نے کمند کے حلقہ مین باندھ کے گرفتار کیا اور پشتارا کھولکر دیکھا کرب نامدار نشہ شراب مین سرشار بیہوش پڑے ہین تو آنکی
ایک لخلخہ سنگھا کر مار کے گرد ٹکڑے ہو گر پھر سو بچ بچ ہوا جب بعد تھوڑی دیر کے کرب غازی کو ہوش آیا مہتر قران نے اٹھا کے بٹھایا
کرب غازی نے کہا یہ کیا مین یہان کہان مہتر قران نے عرض کی ای شہسوار میدان یکہ تازی والی کرب غازی آپکو قتانہ پشتارہ باندھ کے
اٹھا لائی مین اس جنگل مین سیر کر رہا تھا مین نے اسکو دیکھا گرفتار کیا پشتارہ چھین کے آپکو ہوشیار کیا یہ سنکے کرب غازی مع مہتر قران
و قتانہ اپنے خیمے مین آئے خواجہ عمرو کو خبر ہوئی وہ بھی تشریف لائے قتانہ کو بہت لعنت ملامت کی اور کہا او مکارہ یہ جلسازی پھر تو نے کی
اور فریبانہ ایسی باتین بنائین کہ مجکو یقین آگئین ہو شرط تجکو قتل کرون قتانہ نے کہا اب معاف کیجیے طالب امان اور معتقد ایمان ہوئی اب مین قسم کھاتی ہون
و بقیہ اسلام بجا لاتی ہون مجکو آئین دین اسلام تعلیم کیجیے دامن جامہ اسلام مین چھپا لیجیے کرب غازی نے کہا تو ہر مرتبہ یہی کہتی ہو تیری باتکا

سرداران نامور و نامی آوران پر جرات امیر با توقیر سے خالی ہو کر یہ بہادران نامی جو دری گئے ہیں گاؤ دنگی گاؤ سوار سے بختیارک نے کہا کہ ایسا
وقت پھر ہاتھ نہ آئیگا جو تو لشکر اسلام سے پیش پائیگا شبخون مار کر قتل و قمع کر دیں بموجب ترغیب و اشتعال شعلہ سوختہ آتش کفر و نفاق
یعنی بختیارک کے گاؤ دنگی گاؤ سوار نے سامان شبخون مارنیکا آسیں کیا اور تمام لشکر کفار کو حکم دیا کہ جلد کمر بندی ہو اور چست و چالاک
اور درست بسلاح جنگ ہوں کہ لشکر اسلام پر شبخون مارنے کو چلتے ہیں یہ کہکے گاؤ دنگی گاؤ سوار اٹھ کھڑا ہوا اور بیس ہزار پیادے و سوار اپنے
ہمراہ لیکر لشکر اسلام پر آ پڑا اور شبخون مارا لشکر اسلام میں جوانان شیر دل و سرداران صف شکن اپنے خیموں میں بے خبر تھے بادشاہ بارگاہ
فلک جاہ میں مشغول بہ آرام خاص تھے یکایک ہر طرف ہوا سب و اور گھوڑوں پر ہو لیکے خیموں سے نکل پڑے جدال و قتال ہونے لگی بجلیاں تیغ ارزن
کی چمکیں تلوار چلنے لگی تاریک شب میں یہ نہ معلوم ہوتا تھا کہ اپنوں کو مارتے ہیں یا حریف کا دل فگار کرتے ہیں جسکو ہاتھ مارا دو ٹکڑے کیا
سر کٹا کسی کے ہاتھ کٹے **نظم**

سکتا تھا کوئی بچا پر دہل
نہ اپنے کو پہچانتا تھا کوئی
تھا تن کا نہ سر کا کہیں
صفیں درہم و برہم ابتر تمام
سپاہ صفوں کی صفائی ہوئی

وہ تاریک شب اور وہ جنگ عظیم
بڑی سر برنزن کی صدا تھی بلند
رواں خون کی سیل تھی ہر طرف
ہر اک کی زبان پر تھا بس الامان
گرج بجلیوں کی مانند رعد

کوئی نیم بسمل کوئی دل دو نیم
رواں سر پہ تھی تیغ و گرز و کمند
بپا کشت و خون ہو گیا صف بصف
تھا اک گرم ہنگامہ گیر و دار
چمک تیغ کی ایک کے ایک بعد

کوئی تھا نظر کردہ باد اجل
بجز مار کیا جانتا تھا کوئی
کہیں سیل دہو کا تھا لا کہیں
ادھر کے ادھر ہو گئے تھے تمام
سحر شب کو ایسی لڑائی ہوئی

ایسی جنگ عظیم شبخون کے کرنے سے ہوئی اور ہنگامہ اور صدائے گیرودار بلند ہوئی کہ بادشاہ جہان
بارگاہ فلک جاہ میں بیدار ہو گئے اور گھبرا کے اٹھ بیٹھے تلوار لیکے باہر بارگاہ کے نکل آئے مگر تاریکی شب میں کچھ دکھائی نہیں دیتا کہ کون
لوگ ہیں کہ جنکے کارزار ہو بلند صدائے گیرودار ہی حیران ہوئے کیا کیا جائے آخر کار حکم دیا کہ مشعلیں روشن ہوں جلد روشن کرو چار طرف روشنی ہوئی
اب جو مشعلیں روشن کی گئیں تو دیکھا کہ جوانان بربری سے جنگ عظیم ہے غازیان دین اسلام صد ہا دلاور ہمیں جا بجا خون میں پڑے
جوانمردوں کو جان کے لالے سروں کے ڈھیر تنوں کے پشتارے پڑے ہیں لشکر اسلام کے سپاہی کٹ رہے ہیں کفار لڑ رہے ہیں مگر طرف آسمان
کے جو خیال کیا معلوم ہوا کہ صبح بھی قریب ہے بادشاہ کو اک ہراس ہوا کہا کہ غفلت میں لشکر بربری گاؤ دنگی گاؤ سوار لشکر آ پڑا ہے شبخون مارا غنیم
نے کس طرح بازی ہاتھ آئے اسی تردد و فکر و ہنگامہ میں صبح ہو گئی روشنی مہر تابان کسیقدر پیدا ہوئی اب ایک ایک کو ایک ایک نے دیکھا بخوبی پہچانا
کہ گاؤ دنگی گاؤ سوار جماعت کثیر بربری لیے ہوئے ہنگامہ زن ہے کشت و خون ہو رہا ہے تلوار پر تلوار چل رہی ہے ندی خون کی جابجا
ابل رہی ہے غازیان دین و جوانان خوش آئین کے رخ پھرے ہوئے ہیں کفار غلبہ کرتے چلے آتے ہیں بادشاہ نیک نہاد سعد بن قباد شہریار
انتشار سخت بیقرار ہوئے اور درگاہ الٰہی میں طرف آسمان ہاتھ بلند کرکے دعا کی ای مسبب الکنہ عالم و عالمیان و ای بخشندہ معصیت گنہگاران ای
ناخدائے کشتی نوح و فریاد رس ای لنگر جہاز درماندگان ستمدیدگان اس ہم بلا و آفت سے نکال اس گروہ کفاران کو جلدی نکال **نظم**

ہوں منتظر میں رحمت رب جلیل کا
عاجز خواہ ہوا سمجھا کوئی نہیں
دوری کو تیرے لگتے ہیں انکو [illegible]
سائل ہوں مجکو قید کم و بیش کی نہیں
آغاز میرے دل کا ہی بسکہ [illegible]
یارب مچھلی کا زور ہی مجکو دکھا

بیڑا لگا دے پار غریب و ذلیل کا
رکھ یونس کا انیس کو ہمدم خلیل کا
فرعون کو غریق کیا رود نیل کا
مشہور ہے کرم کثیر و قلیل کا
پشہ سے زور چل نہیں سکتا ہے فیل کا
جز تیرے ہے کفیل ہو کون اس بیل کا

راہ عدم کو جاتے ہیں ہوش و [illegible]
باغ و بہار آتش نمرود کو کیا
طوفان میں ناخدائی کشتی نوح کی
کوتاہ دامن کمند ہے عاجز ہے خرد
دیکھا تو خار و گل کا ستم ایک سا

پیر جوں ہر ایک سر رہ غبار اس سبیل کا
مشکل کے وقت حامی ہوا تو خلیل کا
حقا جواب ہی نہیں مجھے کفیل کا
بام مراد عرش ہے رب جلیل کا
دل توڑتا نہیں تو عزیز و ذلیل کا

بادشاہ جم جاہ سعد بن قباد شہریار نے جو رب سے استغاثہ کیا فوراً تیر دعا
اجابت پر پہنچا نگاہ جانب بیابان سے گرد اڑی اور زمین کو لرزہ ہوا آسمان تھرایا جب وہ گرد چاک ہوا اور گرد خاک ہوا دیکھا کہ سواران بیگم
جوانان دلاور نمودار ہوئے اور میں کول نعرہ کرب غازی کا شیر حجازی ہوا نعرہ کرب غازی کا شہسوار ہل نامدار نظر کردہ شیر یزدان کا ظاہر ہی کر دیا

نعرہ آور ہوا جب کفاروں کے دل کے شعلہ نیب مردانہ سے ناری جل جل گئے نعرہ لشکر جمہور جزیرہ ہائے دریا از قسم تا بہ ہندوستان
اگر نام مید انی منم لندھور بن سعدان • بعد اسکے فورا تیسرا بھی نعرہ ہوا نعرہ خواجہ عمرو عروم کہ کلاہ از سر قیصر بہ برم • خال رخ جنگ
بدا ختر بہ برم • در محفل خسروان چو گردم ساقی • جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم • ساتھ ہی نعرہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری عیار عیاران و
خنجر گذاران کے نعرہ مہتر قران بھی ہوا نعرہ مہتر قران سر رخ اسیر چون باد بہاری • جہان سر جنگ در خنجر گذاری • ہمیدان آذر کش
فشانم • منم مہتر قران شیر دیانم • بعد اسکے اور جتنے پہلوانان تہمتن و مردان شیر افگن و جوانان لشکر شکن تھے سب کے برابر متواتر نعرے
پر نعرے ہوئے تلواریں کھینچ سر وہیان تیغ سرآشوب سے لیکے آ پڑے اور لشکر کفار میں غت پٹ ہونے تلوار چلنے لگی سر مثل برگ
خشک کے نخل قد سے اڑنے لگے ہوا سے جا بجا رہی شعلہ شمشیر غازیان دین سے بستی کفر کی جلی کشتوں کے پشتے • سر دیکھے انبار تھان لاش
کفارتنوں کے ڈھیر جا مردوں کی قسمت کا پھیر غازی خون میں نہائے ہوے زخم از سر تا پا جسم پر کھائے ہوے گلہائے زخم کی بدھیان
پہنے ہوے اُسپر بہرہ کر تلواریں تولے ہوے غول میں دھنسے جاتے ہیں ریلوں کو ہٹاتے ہیں بدن تیر و نیزہ و شمشیر سے چھنے ہوے مگر
شجاعت کی امنگ میں تھے جس غول پر آ پڑے دس بیس کے سر اڑا دیے ایک ایک نے پرے کے پرے لٹا دیے اس طرح سے داد بہادری
شجاعت دی سن تیخزن نامی دلیر زرد نگار کے شیر شجاعت و ہیبت و صولت و شوکت سے لڑتے ہیں مگر غالب نہیں آتے کفار شکست نہیں کھاتے دل انکے
ہراسان ہوے جاتے ہیں دیکھ دیکھ کر رنگ جنگ گھبراتے ہیں ناگاہ ایک سمت سے ابر زمردی اٹھا اور چشم زدن میں پھیلگیا دامن تتق گرد چاک ہو
فلک نیلی فام کے مانند رنگ خاک ہوا دیکھا کہ ایک سوار نقابدار زمرد پوش بصد جوش اس ہئیت سے نعرہ کرتا ہوا گھوڑا اڑائے ہوے چلا آتا
ہے سمند لگام خوش خرام کا زیر ران نیزہ ایک ہاتھ میں تانے ہوے کمر تیغ شیر بصد جاہ و حشم دست میں تولے ہوے سپر پشت کمان بر دوش
ترکش بکمر یہ نعرہ جانگداز کرتا ہوا بسمت عدو آیا • شیر لیکا قران بربری شعلہ سوز خرمن ہستی چنان برق تپان آمدہ و آئین کار روباہ سا
شیر زیان آمد • بیت • آن نہ من باشم کہ روز جنگ بینی پشت من • آن منم کاندر میان خاک و خون بینی سری • یہ نعرہ کرتے ہی وہ
نقابدار زمرد پوش و شہسوار زدی ہوش تیغ کھینچکے آ پڑا اور قتل و قمع کرنے لگا شور لگا یا ہاتھ اسکو اسکو ڈانٹا اسکو دوسرے مارا • ادھر آیا
ادھر آیا اسے مارا اُسے مارا • اشعار
جسے ہاتھ مارا وہ دو ہو گیا • خدا جسم سب فرد ہو گیا • جھپٹ کر لگا یا جسے ہیچ
وہ بھاگا مگر نصف جسم رہ گیا • جو دہنی طرف کو کوئی آ پڑا • سر دہی کا ہاتھ اُسپہ پورا پڑا • کوئی بچ کے گرا گیا نابکار
تو گھوڑے نے چھینک دی باقی تھا • ڈپٹ کر جو گھوڑے کو آ گیا • سحاب اجل بس یہیں چھا گیا • نقابدار زمرد پوش کی تلوار
کیا تھی گویا ملک الموت کا پنجہ تھا جسپر پڑی اُسنے پانی بھی نہ مانگا ایسا تلوار نے اپنے گھاٹ اتارا وہ بیچارہ جا سا ہی سدھارا بیابان
تلوار سے کٹ کٹ کے ناری گرنے لگا وہاں جہنم پیٹ بھرنے لگا ملک خوشی خوشی ہاتھ بڑھاتا ہو دس دس بیس بیس کو پکڑ لاتا ہو اللہ رے ری
نقابدار زمرد پوش کی جنگ بھیڑیے نامی بہادر و پہلوان زبردست جان سے تنگ ادھر تو کشتوں کا نعرہ کر کے رد با ہوں کا دل
بڑھاتا و لولہ ولا کے لڑاتا ادھر نقابدار زمرد پوش کا تلوار کرنا پناہ بذات خدا لشکریان بربری کے دانت کھٹے ہوگئے جان پر
بن گئی لڑنا کیسا بھاگنا دشوار ہو گیا وہ جنگ عظیم ہوئی روح جسم میں دو نیم ہوئی وہ تلواروں کی جھنکاریں نیزوں کی ڈانڈوں کے
کڑاکے تیروں کے سناٹے ایسا کشت و خون ہوا دامن ترک فلک پر خون کی چھینٹیں پہونچیں قبائے زمین و دشت لالہ گون ہوئی
جلاد فلک کانون پہ ہاتھ رکھکے کانپنے لگا عقرب نیش زنی اپنی بھول گیا طریقہ دہشت آنکھوں کے نیچے پھرنے لگا زحل برج حمل میں
چھپ گیا عطارد نے قلم روک لیا تلواروں سے غازیوں کی وہ گھمسان پڑا کہ دشت تیرہ لرزان و ترسان ہوا شعر چقاچاق خنجر
بگردون رسید • ز ہندوستان خون بہ جیحون رسید • گاؤ دنگی گاؤ سوار نے جو تلاطم دریائے کارزار کا دیکھا لب حواس باختہ ہو
گھبرا گیا جان پر بنگئی بھاگا دم دبا کے مثل روباہ کئی ہزار کا خون ہوا باقی لشکر اپنے سردار بھگوڑے کے ساتھ بھاگ کے مع سردار
قلعہ میں گھس گیا جو ادھر ادھر تا پیچھے رہ گئے انکو غازیوں نے تہ تیغ کیا امن و امان ہوئی کفاروں سے نجات کی تسلط

ہوا لشکر اسلام ادھر پھر نقابدار زمرد پوش گھوڑے کی باگ پھیر کر خواجہ عمرو کے قریب آیا اور نیزہ اُٹھا کر سینۂ خواجہ کی طرف اشارہ کیا اور کہا ای عمرو ہمارے کہنے پر تو نے عمل نہ کیا امیر باتوقیر کا پتا نہ لگا جستجو سے غافل رہا تیرے کیا ہوش و حواس میں فرق آیا اس روز تاکید تجھے کر دیا تھا اور اب تک امیر کا پتا نہ لگا بس اسی میں خیر ہی تجھکو تین دن کی مہلت دیجاتی ہی کہ اس عرصہ میں جس طرح سے ہو سکے امیر باتوقیر کا جلد پتا لگا اور کوشش و جستجو کر کے رہا کر لا نہیں تو قسم اُسی پیدا کنندہ معبود ازلی و ابدی کی یہ نیزے کی انی تیرے سینے کے پار ہوگی برچھی موت کی کلیجے کے دو سار ہوگی یہ کہکے وہ نقابدار زمرد پوش ایک سمت کو گھوڑا اُڑا لے چلا گیا خواجہ عمرو و تمام لشکر مثل بید کے کانپنے لگے کہتے تھے یا خدا یہ نقابدار مجکو بیشک مار ڈالیگا اگر امیر کا پتا نہ لگا اور نہ رہا ہوکر آئے تو نقابدار زمرد پوش مجھے چھوڑے گا نہیں تلوار سے ٹکڑے اُڑا ڈالیگا جو کہہ گیا ہی وہی کریگا یہ نیزے کا پھل سینے کے پار ہوگا الغرض بادشاہ جم جاہ اپنی بارگاہ میں آئے اور سردار نامدار و غازیان جرار اپنے اپنے خیموں میں داخل ہوئے زخمیوں کی مرہم پٹی ہونے لگی کشتے اپنی طرف کے دفن کیے گئے خواجہ عمرو ہمراہ کرب غازی کے بارگاہ فلک اشتباہ میں سامنے بادشاہ جم جاہ کے روتے ہوے آئے اور عرض کرنے لگے کہ اس نقابدار زمرد پوش سے کیونکر بچیں گے یہ بیشک نچھوڑیگا مار ڈالیگا امیر باتوقیر کا کیونکر پتا لگاؤں کہاں ڈھونڈھنے جاؤں وہ نقابدار کہہ گیا ہی کہ ای خواجہ اگر تین دن میں تجھ سے نہ امیر کا پتا لگا تو قسم ہی پیدا کرنیوالے کی تجکو مار ڈالونگا اور نیزہ سینے کے پار کر دونگا کیا میری جان عذاب میں پڑی کہ نہیں بن پڑتی کوئی تدبیر ذہن میں نہیں گزرتی پھر لبعد گریہ و زاری آہ و بیقراری ہاتھ بلند کر کے کہنے لگا **نظم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| کریم میرے گنہ کا شمار کیا ہوگا<br>نگون سے گرد جو رہتے ہیں ان کا کیا ہوگا | گناہگار ہوں روز شمار کیا ہوگا<br>نہ ہو سکے گا مقابل وہ چشم تر سے کبھی<br>وہاں بھی ساتھ دل بیقرار کے ہوگا | یہ ڈر ہی ای مرے پروردگار کیا ہوگا<br>برس پڑیگا جو ابر بہار کیا ہوگا<br>قراری ہمین زیر مزار کیا ہوگا | تری ہو رحمت بیحد کا کہ حساب نہین<br>بدون کے قریب نیکو نکو غضب ہی نہین<br>بیقراری اور آہ و زاری لبعد |

انکساری اُس مہر سپہر عیاری خواجہ عمرو بن امیۂ ضمری کی جو دختر گاؤ تنگی گاؤ سوار نے سنی کہ وہ ایک مدت سے لشکر امیر باتوقیر میں ہی خواجہ عمرو نامدار کو اپنے پاس بلایا اور کہا کہ ای بیٹا تو کیوں اسقدر زار زار مثل ابر بہار روتا ہی مجکو تیرے بڑا صدمہ ہوا کیا الیلام جلد شوار ہی جس سے تو اسطرح بیقرار ہی خواجہ نے کہا کیا بتاؤں نقابدار زمرد پوش میری جان کا خریدار ہی امیر باتوقیر کا پتا لگنا دشوار ہو گیا ہی اگر امیر کا پتا نہ لگا تو میں مجکو قتل کرونگا کیا کروں کدھر جاؤں کہاں ڈھونڈھوں کیونکر امیر کا پتا لگاؤں دختر گاؤ تنگی گاؤ سوار نے کہا تو کیوں روتا ہی ہو کچھ غم نکر میں امیر کا پتا بتائے دیتی ہوں امیر گنبد جمشید میں قید ہیں وہاں کا راستہ میں تجکو بتاتی ہوں کوطلان صحرا میں جا وہاں ایک محل شمشاد ہی مثل قد معشوق آزاد ہی اُسکے نیچے ایک سنگ طلائی نہایت گران رکھا ہی اسکو تو اُٹھانا خوف نہ کھانا تجکو وہ نقب ملیگا کہ وہ سرا وہ ہی اس نقب کا میرے باپ کے تخت کے نیچے ہی تو اسی نقب میں چلا جانا کہ وہی راستہ گنبد جمشید کا ہی خواجہ اسکے سُنکر بہت خوش ہوے اور دعا میں اسکو دین چونکہ عیار ہیں چلیں اس سے کرنے لگے کہ امیر باتوقیر سے تمہاری مدح و ثنا بیان کرونگا اور کہونگا کہ موجب رہائی آپکی ملکہ دختر گاؤ تنگی گاؤ سوار ہوئی تمہارا اب سب سے زیادہ جاہ و بیار ہوگا اور حصول مطالب دلی کا شمار ہوگا وہ بولی کہ جلد جاؤ اپنا کام کرو ابھی تو سویرے بہانا تھا میں نے مسرت و خوشی کی راہ بتا دی جانبری کی نہیں تو نقابدار زمرد پوش کے ہاتھ سے مارا جاتا خواجہ تو مجکو کیا طمع کہ ہی میں ہر حال میں شاد ہوں غم سے آزاد ہوں لیکو جب یہ **نظم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| میر سے گھر آئے اگر وہ گل خندان میرا<br>دیکھا ای گل دل پروانہ کے پھولوں کی<br>الفت ابرو خمار میں بنگئے خنجر<br>مین بھی اک صورت زیبا کا تماشائی ہوں | بزم شادی ہوا بھی کلبۂ احزان میرا<br>آجکل سیر کے قابل ہی گلستان میرا<br>ذبح کرنے لگا خود مجکو گریبان میرا<br>آئینہ دیکھتا ہی کیا رخ حیران میرا | غرق ہو جائے ابھی کلبۂ احزان میرا<br>الفت ابرو قاتل ہو گئے کر خنجر<br>لعنت لعنت نے دم بند کیا پہلے تو<br>اُف جو کرتا ہوں دھواں منہ سے نکل آتا ہی<br>یاد محبوب میں فریاد کیا کرتا ہی | جوش پہ آئے اگر دیدۂ گریان میرا<br>آجکل دشت جنون میں ہی گریبان میرا<br>پھر گلا گھونٹنے آئی شب ہجران میرا<br>ہو گئے تیاہ درآتش دل ہو زندان میرا<br>میں غم سے نہین شاد دل نالان میرا |

یہ اشعار کئی بار آہستگی زبان سے سنکر خواجہ ہنسے سر ہلانے لگے کہا نہ گھبراؤ لب پہ دعا ہے خیریت امیر باتوقیر لاؤ انشاء اللہ وہ دن بھی آئیگا

خدا خوشی دکھائیگا یہ کہکے خواجہ اٹھے اور بادشاہ جہاندار وغیرہ سے رخصت ہوکے جانب صحرا چلے عجب صحرائے دلکشا پرفضا دیکھا وہ خوشنما
کہ پھولوں کی ہر جا بہار کہیں سبزہ زار اور کہیں خانہ زار جابجا اشجار گھنے گھنے لگے ہوئے اوپر طائر خوش الحان چہکتے ہوئے ٹھنڈی
ٹھنڈی ہوا کا جھوم جھوم کے آنا شاخہائے گل کا جوش پر ہونا نظم

کہیں سرو استادہ وہ شرف سکوت — نہ تھا دشت تھا جادۂ لاہوت
شجر ایسے جنگل نہ دیکھے کبھی — جواہر کے تھے سب گل اشرفی
وہ غنچوں کی بو بھینی بھینی تمام — کہ صحرا تھا سب گلشن مشک فام
وہ کاری تھے کوسوں جو برگ گیاہ — وہاں فرش مخمل کا تھا اشتباہ

اس صحرائے دل آویز بہار گل خیز کو خواجہ ملاحظہ کرتے کودتے پھاندتے
شیر قمریاں ہزار ہا کوحق سرہ کا شور کر رہی ہیں برگ سبزہ و شاداب شاخیں نایاب شور سرو در باغ بیک پاے ستادہ است مگر بر کابلکہ دود
زیور پوشش پاے درگہ خواجہ زیر شجر نورستہ بہار شگفتہ پہونچے دیکھا کہ ایک سنگ سخت مثل گران نجیں و گنجینہ زیر درخت رکھا ہے بڑی شکل سے
بقوت تمام زور کرکے پھروں میں اسکو سرکایا مگر از سرتا ناخن یہ عرق عرق ہوئے پسینا بہنے لگا دل دھڑکنے لگا ہانپنے لگے کانپنے
لگے دم پھول گیا سارا زور طاقت بھول گیا بیٹھ گئے سستانے یہ اشعار پڑھ کے دل کو سنانے نظم

یہ دل کہاں ڈھونڈھو وہ گل نہیں ملتا — پھر کوچہ گیسوے معنبر نہیں ملتا
کس سے کہوں آفت سے کہتے گل پیا — دنیا میں کوئی ایسا ستمگر نہیں ملتا

یہ اشعار پڑھتے تھے کہ کچھ خیال اور آگیا پھر یہ اشعار پڑھنے لگے نظم

حشر ہو جائیگا دنیا میں قیامت لگی — ایک دفتر ہے مصیبت کا حقیقت لگی
ایک تو ہجر تیرا دوسرے فرقت دل کی
ہجر میں جان پر جا بنی ہے آفت آئی — کرتی ہے روح کو بھی اذیت دل کی
جاکے ان گیسوؤں میں الجھے گا — دیکھا اک دن آجاتی شامت دل کی
دونوں عالم کو ڈبو دینگی — فرقت یار میں یا ہے اجازت دل کی
کہتے ہیں پھر تو ناز کناں گھوم کے پھل — سودائی ہوا خاک کہاں کی سن کھائی
آپ کہتے ہیں کہو کیا ہے حقیقت دل کی — آکے بیٹھو مرے پہلو میں کوئی دم تو
اٹھ نہ پہلو سے کہ ہو شاق ستانا دل کو

یہ اشعار پڑھکر خواجہ عمرو نے ہمت
صبری بسم اللہ کہکر اس دہنہ نقب میں آترے اور آہستہ آہستہ خاموش چلے یہاں تک کہ زیر تخت گاؤ لنگی گاؤ سوار بدبخت پہونچے وہاں مجلس
تکلیہ جمع ہے ہر فرد و امرزدہ گاؤ لنگی گاؤ سوار بختیارک بیٹھے ہوئے شراب خواری کر رہے ہیں اور دو دفعہ ... گزار رہے ہیں ذکر شجاعان
ہے پہلوانوں اور سرداروں کی لڑائی کا تذکرہ ہے بہادری و دلاوری کا چرچا ہے لقا بانداز مردپوش ہے سرداران لشکر امیر کا حال بجوش
و خروش بیان ہو رہا ہے کہ اب امیر بانوقیر کی رہائی مشکل ہے وہ ایسی جگہ قید ہیں کہ جہاں طائر وہم و خیال بھی نہیں جا سکتا عمرو کی کیا بساط
ہے کہ اس تخت آرائے اسلام تک پہونچے اور پھر لائے کہ بختیارک نے کہا چپ رہو ایسی بات تمہی کی زبان سے نکلوا لیا ہو کہ خواجہ عمرو کہیں
دو سنے اور فوراً پہونچنے کی تدبیر کرے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ یہاں عمرو کہاں آسکے فرشتے بھی یہاں نہیں آسکتے پہرہ چوکی بہت
ہوشیار دربان نہایت خبردار ہیں بختیارک نے کہا وہ یہیں موجود ہو اسکو پہرہ چوکی کیا کرتی ہے جہاں چاہتا ہے وہ چلا جاتا ہے اسے کون
روک ٹوک سکتا ہے پھر بختیارک نے کہا وہ تخت کے نیچے نہ بیٹھا ہو اور کیفیت سنتا ہو کہ نکل کے ساری حقیقت اور لاف زنی بھلا دے
مزا شمشیر انتقام کے عمل کا چکھا دے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ نہیں اس تخت کے نیچے نہیں ہے بختیارک نے تب تو کہا کہ نہیں تخت
کے نیچے بیٹھا ہے سب ماجرا سنتا ہے مگر خواجہ عمرو اپنے دل میں کہتے تھے کہ بختیارک کمبخت نے شاید مجھکو دیکھ لیا نہیں تو کیونکر اسکو معلوم
ہوا کہ خواجہ تخت کے نیچے بیٹھا ہے کہ اتنے میں کسی جانب دربان نے آکر دست بستہ عرض کی کہ در قلعہ پر بڑی دیر سے ایک پیادہ سپاہی
کھڑا چیخ رہا ہے باریابی حضور چاہتا ہے اسکو کیا حکم ہوتا ہے ناظرین پر واضح ہو کہ جب سے گاؤ لنگی گاؤ سوار شبخوں میں شکست کھا کے
بھاگ آیا ہے سب لشکر بھی اندر قلعہ کے ہے اور قلعہ کا پھاٹک بند کروا دیا ہے اور حکم دیا ہے کہ کوئی آئے پکارے خبردار ہرگز پھاٹک نہ کھولنا
بغیر ہمارے اطلاع کیے ہوئے اسی سبب سے اس دربان نے عرض کی ہے کہ ایک پیادہ سپاہی آیا ہے کیا حکم ہے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے
کہا کہ وہ تنہا ہے کہ کچھ لوگ اسکے ساتھ ہیں اس نے کہا کہ اکیلا ہے حکم دیا کہ بلا لو وہ دربان گیا اور پھاٹک کھولکے اس پیادے کو
بلا لیا پیادہ سامنے گاؤ لنگی کے آیا اور بعد قواعد آداب عرض کیا کہ غلام نے امیر بانوقیر حمزہ صاحبقران سرگروہ لشکر مسلمانان

دمِ کوب کا فرزان کو گرفتار کر کے گنبد جمشید یہ مین قید کیا ہی اُسکو حکم کیا ہوتا ہی قید مین رکھون یا تیغ آبدار گردن اُسکا کاٹ سکا
یہان جیجو دن گاؤ لنگی گاؤ سوار نے پہچانا کہ یہ بیادہ مظفر فاریابی ہی کہا کہ اے مظفر فاریابی امیر کا سر کاٹ کے لے آؤ یہ سنتے ہی خواجہ عمرو نے
آئینہ ضمیری مہر سپہر عیاری نہنگ بحر رزم و وار کا شیر بیشہ خنجر گذاری ہر طرح کانپنے لگا یقین تھا کہ نکلا تخت کے نیچے سے ایک ہی ہاتھ شمشیر آبدار
انتقام کا مارا کہ مظفر فاریابی کے دو ٹکڑے ہوں مگر عقل کے خلاف تھا ضبط کر کے اپنی لبان پہ دانت سے بجوش شجاعت کاٹنے لگا فقط
ہاتھ تھامے تھا خشک ہو گیا کہ زبان سے ہونٹھ چاٹنے لگا بختیارک نے منع کیا کہ اے گاؤ لنگی گاؤ سوار نیا کیا یہ کیا حکم تو دیتا ہی عمرو یہان موجود ہی ابھی جو
نکلا قیامت برپا کر دیگا خون کے جل تھل بھر دیگا بر آنگشت و خون ہوگا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ تو کچھ دیوانہ ہوا ہی خواب دیکھا ہی اُس آشنا سے ہم
خواب غفلت سے بیدار ہو عمرو کے فرشتے بھی یہان نہین اور اگر بالفرض عمرو یہان آئے بھی تو ٹھنڈی کھائے ایسا بچے کر روتا ہوا بھاگ جاے عمرو کوئی
ایسا بیوقوف آدمی ہی کہ جو اس قلعہ مین آکر اپنی جان پھنسائیگا مار کھائیگا ابھی تو مین عمرو کو لشکر مین چھوڑ آیا ہون وہ انتظام زخمیان عمرو جان
نہین ہوگا اُنکی مرہم پٹی کا سامان کرے گا یا تلاش ایلچی کا ہوگا یا خلاف عقل ہی بختیارک نے کہا ابھی تخت اُٹھوا کے دیکھ لو معلوم ہو جائیگا
غبار شک آئینہ دل سے دھو جائیگا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے حکم دیا کہ تخت یہان سے اُٹھاؤ عمرو کو دیکھو جب تخت اُٹھنے کا بند و بست ہوا
خواجہ نے دل سے کہا اے خواجہ عمرو اب پوشیدہ رہنا بیکار ہی پھر یہان رو دبکار شمشیر آبدار ہی نکل کر ٹوٹ پڑو تلوار میان سے لو خدا کے نام پر کارزار
گرو نا فرزون کو مارو مگر پہلے مظفر فاریابی سے اس سخت کلامی کا بدلہ لو اول اُسکو تیغ آبدار کرو یہ سوچ کر عجب تلوار میان سے لی اور تخت کے نیچے سے
اُچک کر میدان مین آیا اول مظفر فاریابی پر جا پڑا جیسے ہی چاہتا ہی کہ ہاتھ شمشیر خونچکان کا مارے مظفر فاریابی دو ہو کر گرے مظفر فاریابی
اُچک کر باہر آیا اور وہان سے بھاگ کر نکل کر بھاگا اور کہا کہ ارے یارو مین اپنی جان بچا کر بھاگتا ہون دوڑو دوڑو عمرو آ گیا غضب ہوا تلوار چلنے لگی زمین
ہلنے لگی گاؤ لنگی گاؤ سوار بھی گھبرا کر اُٹھا ہر چند قوام زمین ہلنے سے ہٹ گئے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے لشکر کو حکم دیا چونکہ قلعہ بہت بڑا ہی لشکر گاؤ لنگی
گاؤ سوار پھیلا ہوا ہی وہ قلعہ بھی مثل شہر کے ہی نقارہ رزمی بجا سرداران نامی و پہلوانان رزمی تلوارین پکڑ پکڑ کے دوڑے قلعہ مین تلاطم ہو گیا بازار
بند ہو گئی تلوار چلنے لگی شمشیر خواجہ عمرو رنگ بدلنے لگی اِدھر اُچک کے مارا اُدھر جھپٹ کے حملہ کیا ایک خواجہ نے قیامت برپا کر دی مگر سب کچھ
سہی کہین ایک ہزارون سے لشکر مین لڑ سکتا ہی بختیارک کا یہ حال ہی کہ کسیکو ڈانٹتا ہی کسیکو للکارتا ہی دل جو دھڑکتا ہی پیٹ کے ٹے اِدھر اُدھر پھرتا
ہی جب خواجہ کے پاس آ کے پہونچا خواجہ نے چاہا کہ ہاتھ تلوار کا مارون کہنے لگا حضور مجھکو آپکا خیال ہر وقت رہتا ہی یہ روپے اشرفیان تھیلیان خزانہ
حاضر ہین اسکو لیجیے اور مین آپکی گوشہ نوکر نہین ہون جو کچھ میسر ہی حاضر کیے جاؤنگا خواجہ نے اسی تلاطم و معرکہ مین روپے اشرفیان مع تھیلیون
بختیارک سے لیکر داخل زنبیل کیے اور پھر جا کر لڑنے مین مصروف ہو گئے بختیارک نے اپنی جان اسطرح بچائی جب خواجہ نے دیکھا کہ یہان سے نکلنا
مشکل جان بچانا محال ہی دو چار جگہ آتشبازی جو اِدھر اُدھر ماردے تمام قلعہ مین دھوان دھار ہو گیا بس خواجہ گلیم اوڑھ کے روپوش ہو
اور ایک جست جو کی تو قصر کے برآمدے کے اوپر آئے وہان سے جست جو کی محل پر گاؤ لنگی گاؤ سوار کے آگر دیوار قلعہ پر پھاند کے پشت قلعہ پر باہر قلعہ کے
کود کے اور ایک طرف جنگل مین بھاگے ناظرین پر واضح ہو کہ مظفر فاریابی ہر چند کہ پہلے بھاگا ہی اور خواجہ پیچھے چلے ہین مگر یہ اور طرف نے کی
سمت کو بھاگا جاتا ہی خواجہ اور طرف سے دوڑے آتے ہین اُسی طرف اب خواجہ آگے نکل آئے مظفر فاریابی پیچھے رہ گیا مگر بھاگا آتا ہی اور
پیچھے پھر کے دیکھتا ہی کہ کہین عمرو تو پیچھے تعاقب نہین آتا ہی اب سنیے خواجہ دوڑتے دوڑتے تھک گئے ایک درخت کے نیچے ٹھہرے خیال کرکے دیکھا
کہ سامنے کچھ درخت ہین اور کچھ آدمیون کی آواز بھی اِدھر اُدھر درختون کے آتی ہی کہ جیسے اہل زراعت کام کر رہے ہین عقل سے معلوم کیا کہ
یہان جوگی سادھو کے ٹھہرنے کی جگہ ہی اسطرف دوڑے جوگی پر پہونچ کر دیکھا کہ ایک دکان کلوار کی ہی وہ اور اُسکی جورو وہان شراب بیچتی ہی بوتلین بھی
بادہ گلرنگ کی بھری ہوئی برابر رکھی ہین مٹی کی کوزیان کونے مین ڈھیر ہین اندر دکان کے قرابے شیشے سبو خم شراب کے لبالب بھرے
ہین کلوار بیٹھا حقہ نارجیل پی رہا ہی جورو اُسکی ٹھٹھ کر رہی ہی اُبلی چوکا دیا ہی کھانا پکانے کے سامان مین ہی یہ اُسکی دکان کی پشت پر آکے ایک
درخت کے نیچے بیٹھ گئے اتنے مین جورو کلوار کی بولی ہوئی دکان سے اُٹھ کے درختون کی جھنڈیون کی آڑ مین پیشاب کرنے کو بیٹھی خواجہ

جھپٹے سے اُٹھ کے آئے اور اُسی درخت کی ٹہنیوں کی آڑ میں اُس عورت کو بیہوش کیا اور اُسکی صورت بنکر اُسکے کپڑے اور زیور سب
اُتار کر پہنا اور منہ پر ہاتھ رکھے مسکراتے دوکان کے اندر چلے گئے جس کام میں وہ مصروف تھی وہی کام آپ کرنے لگے چونکہ کلوار جوان تھا
اور اُسکی جورو بھی نہایت کم سن سبزہ رنگ جوانی کی اُمنگ بڑی بڑی آنکھیں جیسی بھوئیں گویا اُلٹی ہوئی تلواریں تیر مژگان ناوک دلدوز ناک
جو ستوان ناک بڑی چالاک و بیباک رخسارے پھول سے لب گلشن حسن کے غنچے دانت موتی سے پان کھائے اوکھا جاتے مسی کی اوداہٹ غضب
ڈھاتی ہے سوسن کی کلی شرماتی ہے آنکھوں میں گہرا گہرا کاجل جس سے عاشق کے دل چلبل پلنگ سینہ و سے ابھری ہوئی ہاتھ پانوں میں مہندی لگی
ہوئی ناک میں تھی کانوں میں بجے ہاتھوں میں لکھ کی چوڑیاں پانوں میں پھول کے بچھوے بالوں کا جوڑا بندھا ہوا آگے کے بال منہ پر پیچ کھائے ہوئے رخسار پر
لنگام کا لہنگا نینوں کی گلابی کرتی جسم میں غضب کی پھرتی تیزی کی پھریا قیامت ڈھاتی ہے چال پر قدم پہ ٹھوکر ماری ہے دوکان کے اندر کام
بنایا کرتی جاتی ہے خاوند کو یہ باتیں بنا بنا کر سناتی ہے کہ کمبخت خاوند میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ کچھ بھی بنا حال نہیں کھتے دوکان کا مال نہیں بکتا
کہ کیا آتا ہے کیا جاتا ہے غلہ میں کتنے پیسے ہیں کتنے روپے ہیں ہم غریبوں کیطرح رہتے ہیں پریشی مزے ہیں کلوار نے کہا ای ناداں تو گھر کی مالک ہے
یہ سب مال واسباب تیرا ہے جو کماتا ہوں تیرے واسطے جوڑ جوڑ کے رکھتا ہوں میں کیا کرونگا جو کچھ غلہ میں ہے تو وہ ابھی دیکھ لے جان تجھ پر فدا کرتا ہوں
مال کیا چیز ہے کوئی چیز کب تجھسے عزیز ہے کلوار جورو سے یہ باتیں کر رہا ہے کہ مظفر قاریابی بدحواس گھبرایا ہوا دوکان پر کلوار کی آیا اور کلوار سے
پوچھا کہ ابھی کوئی شخص ادھر سے دوڑا ہوا تو نہیں گیا کلوار نے کہا میاں اس جنگل میں کون آتا ہے کسے یہ راستہ بھاتا ہے ہم یہان سناٹے میں چپکا بیٹھا رہتا
ہوں آج صبح سے اسوقت تک سوا تمہارے کوئی نہیں آیا کسیکو میں نے دارو کا ایک کوزہ بھی نہیں پلایا دیکھیے ہاتھ خالی ہے بوتلیں بھری ہوئی
ہیں بیٹھیے دم لیجیے تماکو پیجیے کوئی بوتل چڑھائیے نشہ جمائیے غرض بدحواسی راہ کی دور ہو کلوگ سرور ہو یہ باتیں جو کلوار کی جورو نے سنیں اندر
سے دوکان کے جھانک کر دیکھا کہ مظفر قاریابی ہے کس صورت سے بدحواس عالم یاس گریبان چاک سر برہنہ پیچ پر بیابان کی خاک گھبرایا ہوا
چوکنا خوف کھایا ہوا خواجہ نے کہا اب مار لیا ہے کہاں جاتا ہے پھندے میں پھنسا کوئی دم میں میں نے حلقہ کمند میں کسا خواجہ دل میں یہ باتیں
کر رہا تھا کہ کلوار نے کہا ارے کیا کرتی ہے دیکھ بھلا ان نے میاں صاحب کو بھیجا ہے نام جی سے مجھ جن کا بھلا کیا ہے میاں صاحب راہ کے تھکے ماندے تشنہ
ہیں ذرا بچھا پالکھاٹ باہر نکال کے ڈال دے ذرا چلم پر تماکو جما دے خمیرہ دے بوتل سے کے دو چار گھونٹ زبان پلا دے نشے جما دے یہاں حسن تھا نہیں
معلوم کہاں کے رہنے والے کہاں سے آئے ہیں کہاں جاتے ہیں بھلا یاد کریں گے کہ کسی کلوار کے یہاں گئے تھے خوب پی خوب نشے جما کے
جھومتے گھر کو چلے آئے یہ سنتے ہی کلوار کی نقلی جورو اٹھی جھومتی جاتی چھم چھم کرتی آئی فرش سے قدم زمین پر دھرتی دوکان کے باہر آئی چارپائی
اٹھا لائی بچھا دی بچھاری مظفر قاریابی کو بیٹھنے کی جگہ دی حقہ بھرا چلم پر چلم تازہ کر کر خوب پلایا مظفر قاریابی کے آگے رکھا کلوار نے
بوتل دی کہا سے دارو بھی آپ نے کہا بوتل دینے دے میں اندر سے شیشہ دوست یہ ہے وہ اُٹھانے والی ہوں دیکھو تو کیسا تیکھا رنگ نشہ جاتی
ہوں کہ میاں بھی کچھ دنوں کو یاد کریں تجھکو بھی مسرت سے شاکر ہیں یہ کہکے مسکرائی مظفر قاریابی کیطرف انکھیوں سے دیکھکر نگاہ ترچھی ڈالی
مظفر قاریابی درجہ سے ہو گیا اوسان جو کچھ باقی تھا وہ بھی کھو گیا کہا جان جہان جلدی وہ الجام پلاؤ نشہ کا دور ہو دل کو سرور ہو کلال
کی الفعلی جورو اندر گئی شیشہ شراب کا اٹھا لائی خوب بیہوشی اسمین ملائی کلوار کیطرف آنکھ اٹھائی یہ کہتی ہوئی وہیں سے آئی ارے
تو تو بھی اک جام میرے ہاتھ سے پی لے پھر میاں کو دون ایک جام میں بھی پیوں جی یہی چاہتا ہے کہ ہم تینوں کے نشے جمیں کچھ تانیں بھی
اڑیں آج میاں صاحب کو ہنسا گانا بھی سناؤں دل بہلاؤں یہ کہکر پہلے ایک جام مظفر قاریابی کو دیا پھر ایک جام کلوار نے پیا شیشہ
خالی کر کے رکھ دیا ہاتھ سے بایاں اٹھا لیا یہ بجانے لگی پھیر دیں اڑانے لگی یہ غزل گانے لگی تان تک تک جانے لگی غزل

بہار آئی ہے ساقی ہاتھ میں لے شیشہ مل کو
لگاتا ہے جو تو ای باغبان گلشن میں سنبل کو
گنہگار آج قاتل بے الفت سے اتر جائیگا

لب مینا سے سن لیں مست تیرے شور قلقل کو
نہ لوٹنے کی خبر رکھتا ہو عاشق تیغ وقت سے
اگر اس گھاٹ پر تو کھینچے تلوار کے پل کو

نہ پھنسائے گا دام میں کیا کسی نخچیر بلبل کو
کبھی تو آکے دیکھ اس کشتۂ تیغ تغافل کو
بہار آجائے یارب باغ سے جلدی خزان کے

دل مشتاق بلبل دیکھے روے شاہد گل کو
یقین آتا نہین معشوق کو جو اپنی الفت کا
نظر آیا کبھی گلچین کبھی صیاد بلبل کو
نظر آنے لگے مار سیہ گلشن مین لہراتے
خدا اخر دن کرے ای بت ترے جاہ و تجمل کو
خدا جو مجکو دیتا ہے اسی پر شکر کرتا ہون
یہ دیوانہ ہوا شکر مرے زنجیر کے غل کو
شرابین پی کے کیون کہتے نہین میخوار کیا ہے
غضب مخمور کاری ہے کہ وہ بلبل آتش گل کو

بہار آئی ہے الفت سے شراب سرشار ہو جائے
گواہی مین دھرینگے دیکھنا ہم شاہد گل کو
چمن مین آج بلبل امتحان ہے تیرے رو کا
جو بلبل دیدے کے چھوڑا آج پاس گر رو کا گل کو
چمن پر خار ہین ایسا خزان سے انقلاب آیا
جہان مین اپنا توشہ جاتا ہون مین توکل کو
چمن کی سیر کو یہ کونسا میخوار آیا ہے
کہ روز سنتے آتے ہین شیشے کی قلقل کو

صبا منقار بلبل سے لگا دے ساغر مل کو
نیا گلشن کار باہر دور لے فصل بہاری مین
بجھی جاتی نہین کر اشکون سے بجھاؤ آتش گل کو
ترقی حسن کی ہو و ہو م عاشق زیادہ ہون
کر شکوہ عبث گلچین دیکھتی ہین شمع کے گل کو
جہان مین استقدر جو قیس کی وحشت کا شہرا ہے
کر توڑا جسنے غنچے کے سبو کو ساغر گل کو
ہوا ثابت یہ اکدن آگ گلشن مین لگا دیگی

یہ غزل حسب حال جو بعد ناز و ادا کلوار کی نقلی جورو نے طبلا بجا کر بھیرون مین گائی سمان بندھ گیا عالم وجد ہوا مظفر فاریابی کو غفلت سی آئی کلوار تو پہلے از خود رفتہ ہو گیا کیونکہ اسنے شراب اُسے سادی دی تھی مگر مظفر فاریابی کے آگ لگ گئی دل سینے مین مثل ہیزم خشک کے جلنے لگا کلوار کی جورو کو محبت کی نگاہ سے آنکھ اٹھا کر دیکھا اور کہا ای جان جہان یہ شراب کیسی تھی کہ جسنے آگ لگا دی شعلہ جہنم کی خاصیت دکھا دی پھر دونون ہاتھ بڑھاے کہا خیر جیسی تھی ویسی تھی آؤ ذرا گلے سے لگ جاؤ دم سے منھ ملاؤ یہ سنکے کلوار کی نقلی جورو اٹھ کھڑی ہوئی کہا یہ اسی طرح کی شراب تھی جسطرح کہ شیر برنج تو نے امیر بانو قمر شاہ شاہان سلطان سلطان صاحبقران زمان کو کھلائی تھی مظفر فاریابی سنکے سمجھا یہ خواجہ عمرو ہے وہ اٹھ کھڑا ہوا اور خواجہ عمرو نے نعرہ کیا کہ ہر دو کا قزاقی نعرہ عمرو عمرم کہ کلاہ از سر قیصر بہ بریم ؛ خال رخ نجنگ بداختر بہ بریم ؛ در محفل خسروان چو گردم ساقی ؛ جام و قدح و سبو و ساغر بہ بریم ؛ منم مہر سپہر عیاری و ماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری یہ کہکر تلوار میان سے کھینچ لی اور مظفر فاریابی اٹھ کے بھاگا چاہتا تھا کہ حلقہ ہاے کمند مارے وار دے بیہوشی تو اسکو اپنا اثر کر چکی تھی گرتے ہی بیہوش ہو گیا کلوار اُچک کے دکان سے بھاگا گھبرا کر کہا کہ امین یہ جورو کیسی ہے کہ جبکہ عمرو نے گھیر لیا کلوار تو ادھر بھاگ کے دکان کے پیچھے جنگل جھاڑی مین چھپ رہا یہان خواجہ نے میدان خالی پا کر فرصت پائی دکان لوٹنے لگے تھالی پٹلوہی تو ادست پناہ ڈول کپڑا اسباب مال غرض سب اُٹھا اٹھا کے داخل زنبیل کیا اور مظفر فاریابی کا پشتارہ باندھ کے لے نکلے دوڑے ہوے آئے اپنے لشکر مین داخل ہوے وہ پشتارہ مظفر فاریابی کا لا کر آگے بادشاہ جہاہ سعد بن قباد شہریار کے رکھ دیا اور ساری کیفیت اپنی مصیبت و عیاری کی بیان کی اور کہا کہ حضور مظفر فاریابی کو قید کرین اب مجکو پتا اور نشان اور راستہ گنبد جمشیدیہ کا معلوم ہو گیا ہے جاتا ہون امیر بانو قمر کو رہا کر کے لاتا ہون مگر جبتک مین نہ آؤن مظفر فاریابی کو چھوڑئیے گا نہین ہرگز ہرگز رہا نہ کیجیے گا تم ہم کو راہ نہ دیکھیے گا یہ کہکے مظفر فاریابی کو تو قید خانے مین قید کیا آپ پھر مثل باد صرصر ہوا کے گھوڑے پر سوار بعجلہ تر ہمسے رہائی امیر لیتا ہون صحرا کی طرف چلے جاتے جاتے جب تھوڑی دور گنبد جمشیدیہ رہا ایکدرخت کی آڑ مین بیٹھ ایک روغن عیاری نکال مظفر فاریابی کی شکل بنے اور جلد برف دروازہ قلعہ جمشیدیہ کے چلے یہان پہنچے کہ مظفر فاریابی یکایک بیساختہ زار زار مثل ابر باران چیخین مار کر رونے لگا لوگون نے پوچھا ای مظفر فاریابی کیون روتے ہو جان کھوتے ہو مظفر فاریابی نے کہا کہ ابھی مین نے ایک خواب دیکھا ہے تمسے نہین بیان کرونگا بادشاہ پاس پہنچو تو بیان کرون اور تعبیر لون بادشاہ سے لوگون نے عرض کیا کہ حضور مظفر فاریابی نے کچھ خواب دیکھا ہے تو زار زار بے اختیار روتا ہے کہتا ہے کہ مین اپنے بادشاہ کے پاس پہنچو تو بیان کرون پس بادشاہ نے کہا لاؤ جب وہ سامنے بادشاہ کے آیا پوچھا بادشاہ نے ای مظفر تو کیون روتا ہے جان کھوتا ہے اُسنے کہا حضور مین مسلمان ہوتا ہون دین اسلام قبول کرتا ہون مین نے خواب مین ابھی جناب ابراہیم خلیل اللہ کو دیکھا ہے فرماتے ہین ای مظفر فاریابی تو مسلمان ہو اور دین اسلام قبول کر اور امیر بانو قمر کو رہا کر کے جلد مین سے عرض کی حضور بادشاہ کو خواب دکھائین اور یہ حال بادشاہ سے فرمائین ورنہ وہ میرے خواب کو جھوٹا

جا بینگے اعتبار میرے کہنے کا نہ لاوینگے یقین ہی کہ حضور نے بھی یہی خواب دیکھا ہو تو عجب نہیں جلیل نے یہ بھی فرمایا تھا کہ تو خواب بادشاہ
سے بیان کردہ اعتبار کرینگے اور تجکو دین اسلام میں لاوینگے بادشاہ نے کہا اے مظفر فاریابی تجکو تیرے کہنے کا اعتبار ہی تو نے فی الواقع خواب
دیکھا ہوگا سے میں تجکو آمین دین اسلام تعلیم کرتا ہوں غرضکہ مظفر فاریابی کو مسلمان کیا اور رہا کردیا مظفر فاریابی نے کہا کہ اب حضور زمین
مبارک سے امیر با توقیر صاحبقران زمان کو جاتا ہوں کیا حکم ہوتا ہی فرمایا بادشاہ نے کہ جا امیر با توقیر صاحبقران زمان اور مقبل کو رہا کرکے لا مظفر
فاریابی رہا ہوکے طرف قلعہ جمشیدیہ کے چلا اور بے تحاشا دوڑا وہ بد اساس لیا جواس ہو کے دوڑا جاتا ہی کہیں گر پڑتا ہی کبھی ٹھہر جاتا اور کبھی دوڑتا
ہی کبھی کہتا ہی کہ خواجہ عمرو بڑا عیار طرار ہی ایسا نہو کہ قلعہ میں کسی ترکیب سے پہونچ جاوے تو غضب ہو جاوے امیر رہائی پاوینگے یہاں خواجہ عمرو نامدار
عیار طرار ہی بشکل مظفر فاریابی بعد مقصود و بیابانی تند و تیز مثل شبدیز ہوا سے وحشت خیز چلتے چلتے قلعہ جمشیدیہ کے پھاٹک پر پہونچے اور دربانوں کو
آواز دی کہ کھولو پھاٹک کہ مظفر فاریابی آیا ہی عمرو نے عجیب و غریب رنگ دکھایا ہی جلدی پھاٹک کھولو ایسا نہو کہ عمرو بھی آجاوے شاید اچھے
چل چکا ہو دربان جب تک پھاٹک کھولیں کہ پشت سے مظفر فاریابی نے آواز دی کہ یار پھاٹک نہ کھولنا یہ مظفر فاریابی نہیں ہی خواجہ عمرو
ہی عمرو نے ان لوگوں سے کہا کیوں میں کہتا ہی تھا کہ عمرو ضرور آتا ہوگا شاید ہے چل چکا ہی اب لوگ آپس میں کہہ رہے ہیں کہ ایک مظفر فاریابی
کھڑا ہوا پھاٹک کھلوا رہا ہی دوسرا مظفر فاریابی پیچھے آتا ہی کچھ عقل نہیں کام کرتی ایمن کونسا مظفر فاریابی ہی کسکو قلعہ میں آنے دیں اور
کسکو روکیں یہ کہتا ہو وہ عمرو ہی وہ کہتا ہی یہ عمرو ہی آمین کون اصلی مظفر ہی یہ باتیں ہیں کہ مظفر فاریابی بھی قریب پہونچا وہ کہتا ہی یارو
میں مظفر فاریابی ہوں خواجہ کہتے ہیں کہ یہ عمرو ہی اگر اسکو قلعہ میں نہ جانے دینا میں مظفر فاریابی ہوں آخر کار خواجہ نے تلوار کھینچی اور
مظفر فاریابی نے اپنی تلوار کھینچی دونوں میں لڑائی ہونے لگی چل بچوں کے جھکنے لگے چہرے دکنے لگے خواجہ عمرو نے شمشیر خونچکان کے
وہ ہاتھ لگائے کہ مظفر فاریابی پسپا ہوا اور بھاگا اور عمرو اسکے پیچھے لپکا مظفر فاریابی بھاگ کر ڈر کے مارے دور کھڑا ہوا اور پکار کر اہل قلعہ سے
کہا کہ بھائیو ہم ایک بات کہتے ہیں تم اگر مانو یہ جو مظفر فاریابی ہی اور مالک و حاکم اس قلعہ کا ہی اور باشندہ اس مقام کا ہی تو اسکو سب
حال قلعہ کا معلوم ہوگا اس سے پوچھو کہ جو تم مظفر فاریابی کے رہنے کا ہی اسکے کتنے در ہیں اور کس رخ پر ہی اور کس قطع کا ہی چونکہ عمرو قلعہ
سے بالکل نابلد تھا گھبرا کے کہنے لگا کہ پانچ در ہیں اور فلان رخ پر ہی اور ایسی قطع ہی مظفر نے کہا کیوں بھائیو یہ عمرو ہی کہ نہیں اب اسکو گرفتار کر
مار ڈالو جانے نہ دو خبردار میں بھی آیا جب دیکھا خواجہ عمرو نے کہ یہ عیاری نہ چلی اور خالی گئی اب تم پھنس جاؤگے بس تڑپ کر نعرہ کیا نعرہ
عمرو عمرو دم کہ کلاہ از سر قیصر بہ برم ۔ خال رخ محبوب بد اختر بہ برم ۔ از محفل خسروان چو گردم ساقی ۔ جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم ۔ منم مہر
سپہر عیاری و ماہ تابندہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری یہ کہکے تلوار لی اور جھپٹ جھپٹ کر حملہ کرنے لگے دس بیس کو جان
سے مارا سو پچاس کو زخمی کیا کہ دیکھا قلعہ کے پھاٹک کے دونوں کواڑے کھل گئے اور قلعہ سے جوانان پیلتن و پہلوانان دریدہ دہن نکلنے
لگے اور ہاتھ تیغہاے فولادی کے چلنے لگے بھیڑ کی بھیڑ قطار کی قطار غول کے غول ریلے کے ریلے غٹ کے غٹ قلعہ سے تلوارین ننگی
چمکاتے غل مچاتے چلے آتے ہیں شور ہی کہ عمرو کو مار ڈالو جانے نہ دو بہادر و شاباش کیسا ہشیار و خبردار رہنا عمرو کسی طرف سے نکلنے نہ پاوے
فوراً سر کاٹ لو جان پر ہاتھ آئے خواجہ نے دیکھا کہ یہاں اب بچاؤ نہیں تم اکیلے ہو یہ لشکر سارا تمھارے لیے امنڈ آیا ہی اب نکل چلو بہادری
کو کام نہ دو یہ سوچکے دو چار حقے آتشبازی کے مارے کہ میدان دھوان دھار ہو گیا عمرو ٹیلہ اوڑھ کے غائب ہو گئے اور چل کھڑے ہوئے اور
وہاں سے نکل کے جلدی جلدی دوڑے اپنے لشکر میں داخل ہوے مظفر فاریابی مع لشکریان و سرداران مجروحان و اشہاے پہلوانان
قلعہ میں آیا اور حکم کیا کہ امیر کو زنجیر ہاے آہنی سے جکڑ کے قلابے میں لٹکا دو جسقدر کوشش والی کی سلطان عیاران سلام کرینگے اسیقدر امیر کو
اور زیادہ ایذا دونگا غرضکہ بحکم مظفر فاریابی امیر باتوقیر کو زنجیر آہنی میں باندھ کر گنبد جمشید کے قلابے میں لٹکا دیا امیر باتوقیر بھی شکر پروردگار
کرتے ہیں کبھی نالہ بادل بیقرار کرتے ہیں یہاں خواجہ عمرو بن امیہ ضمری بادشاہ مجاہد سے کہنے لگے آپنے غضب کیا مظفر فاریابی کو چھوڑ دیا
یہ آفت ڈھائی ساری کیفیت بادشاہ سے خواجہ نے بیان کی بادشاہ نے کہا مظفر فاریابی نے مجھسے مسلمان ہونیکا کہا یا وہ خواب ہی اسنے

دروغ بیان کیا میں برباد ہو کھا گیا خواجہ نے کہا ایک تدبیر ہی مجکو چالیس سردار تہمتن جنگ صف شکن لشکر شکن تیغ زن شجیع و دلیر بہادر عنایت
کیجیے تو میں پھر قلعہ جمشیدیہ پر جاؤں اور امیر بانو قیر کو رہا کروں بادشاہ نے چالیس سردار خواجہ کو دیے خواجہ نے چالیس صندوق بنوا
اور ان صندوقوں میں سرداران نامی وگرامی کو بند کیا اور مقفل کر کے کشتی پر وہ صندوق لدوائے اور آپ تاجر بنکے چلا خواجہ کو باعث
راہ قلعہ جمشیدیہ تو معلوم تھی مثل ملاح دریائے بے پایان وگرداب آب بجز خاران ناخداے کشتی عالم عالمیان کا نام لیتا ہوا قلعہ جمشیدیہ میں
پہونچا سفینہ تجارت کو لنگر کیا سر ساحل بحر مراد آپ اترا اہل قلعہ سے پکار کر کہا کہ او ملازمان مظفر فاریابی جلد جاؤ خبر کرو کہ ایک تاجر کچھ مال ہر قسم کا لایا ہی
سر قلعہ میں آنیکا ہی ملازموں نے جا کر عرض کیا کہ ایک تاجر چالیس صندوقوں میں مال تجارتی لایا ہی اسکو دین قلعہ کے باہر ہوگا یا اسکو کیا حکم ہے
مظفر فاریابی نے کہا کہ اسکو قلعہ کے اندر بلاؤ صندوق مال کے کشتی پر سے اترے وقت خواجہ تاجر بنے ہوے مع صندوقوں کے قلعہ میں آئے مظفر
فاریابی خود آیا صندوق دیکھتے ہی خواجہ عمرو کو پہچانا ہنسنے لگا کہا کہ صندوق کھولو دیکھوں کیا مال ہی خواجہ نے کہا کہ ایک مقام مجکو اترنے کیواسطے
بتلا دیجیے کہ وہاں صندوقوں کو اتروا کے بیجاؤں پھر مال آپکو دکھاؤں یہ سنکے مظفر فاریابی نے صندوق اٹھوا کر محاصرہ فوج میں کھلوا دیا اور
نشانیان ملا دو سے کہا کہ یارو یہ تاجر نہیں ہی وہی خواجہ عمرو بن امیہ ضمری ہی جو کہ مظفر فاریابی کی شکل بنکے آیا تھا کیا دیکھتے ہو اسکو گرفتار کرو
خبردار جانے نہ دو خود آمد کاٹ لیا یہ سنتے چاروں طرف سے فوج نے خواجہ پر نرغہ کیا تلواریں کھینچ کھینچ لیں اہل سپاہ فوج میں برچھیں شمشیروں کی چمکنے لگیں
خواجہ نے بھی تیغ خونچکان میان سے لی تلوار چلنے لگی خواجہ نے پھر جنگ سابق کی طرح کیا کہ نہ دیکھ کر خواجہ نکل گئے وہ بیچارے سردار جو کہ
صندوقوں میں بند تھے پھنس گئے مظفر فاریابی نے جب دیکھا کہ عمرو بھاگ گیا صندوق کھلوائے دیکھا کہ سردار لشکر امیر ان صندوقوں میں ہیں
ان سبکو گرفتار کر کے جہاں امیر بانو قیر زنجیر آہنی میں جکڑے ہوئے تھے وہیں ان سب سرداروں کو بھی قید کیا وہ سردار جب اس زندان گنبد
جمشیدیہ میں پہونچے امیر بانو قیر کا حال دیکھ کر صد سو اندوہ سے رونے لگے کیونکہ جس بلا و مصیبت میں امیر بانو قیر تھے وہ حال قابل دیکھنے کے
نہ تھا نہ قابل تھی کہ وہ حال امیر کا دیکھ کر اشک آب ہوتے امیر نے اس کرب اور بیچینی میں اپنے لشکر کے سرداروں کو دیکھ کر پہچانا اور مستفسر ہوے کہ ای
بھائیو ہم اس حال خراب میں تھے تم کیونکر آئے عرض کی سرداروں نے ای امیر خواجہ عمرو ہمکو صندوقوں میں بند کر کے بشکل تاجر قلعہ جمشیدیہ
میں آپکی رہائی کے واسطے لائے تھے مظفر فاریابی نے پہچان لیا خواجہ تو لڑ بھڑ کے نکل گئے ہم صندوقوں میں بند تھے پھنس گئے امیر نے
کہا شکر خدا بجا لاؤ اس مسبب الاسباب کو یاد کرو پروردگار عالم رہائی کا ہماری تمہاری کوئی نہ کوئی سامان کریگا ناظرین پر واضح ہو کہ جب
خواجہ عمرو بن امیہ ضمری لڑ بھڑ کر ملازمان مظفر فاریابی سے پوشیدہ ہو کر بھاگے ہر گلی و کوچہ میں حیران و پریشان پھرتے پھرتے ایک حمام ملا ادہر
کیطرف سے خواجہ اندر پہونچے تو دیکھا کہ ایک شخص نہا رہا ہی اسنے خواجہ کو دیکھ کر کہا کہ عمرو تو ہی ہی خواجہ نے کہا کہ تجکو کیونکر ثابت ہوا کہ میں عمرو ہوں
اسنے کہا میں نے رات کو خواب میں دیکھا تھا کہ تو کل حمام میں نہانے کو جا خواجہ عمرو سے حمام میں ملاقات ہوگی میرا نام گلشن تابدار ہی آپ
میرے گھر چلیے میں آپکو مہمان کرونگا خواجہ نے کہا چلو گلشن تابدار بعد فراغت نہا دھو کے پوشاک پہن کے حمام سے چلا خواجہ سے کہا
کہ تو اکیلا نہانے کو آیا تھا جو میں تیرے ساتھ چلونگا تو حمامی ٹوکے گا کہ یہ دوسرا شخص حمام میں کدھر سے آیا اور کون ہی تو چل میں پیچھا اور پیچھے
کے آتا ہوں گلشن تابدار چلا اور خواجہ پیچھا اور ہو کر اسکے ساتھ ساتھ گھر پہ گئے گلشن تابدار نے خواجہ کو مہمان کیا کھانا عمدہ عمدہ ہر قسم
کا پکوایا اور دسترخوان پر چنوایا جام شراب ارغوانی آب خنک صاف شفاف خواجہ کو کھلایا پلایا بڑی خاطرداری اور مہمان نوازی
کی تواضع اور مدارات سے پیش آیا خواجہ نے پوچھا ای گلشن تابدار مجکو کچھ امیر بانو قیر و حمزہ صاحبقران زمان کا حال معلوم ہی گلشن تابدار
نے کہا اتنا جانتا ہوں کہ گنبد جمشیدیہ میں بڑی قید شدید میں ہیں خواجہ نے پوچھا کہ گنبد جمشیدیہ کہاں ہی اور اسکا راستہ کدھر سے ہی کہ
میں رہائی امیر بانو قیر کے واسطے اسقدر خراب و خستہ ہو رہا ہوں گلشن تابدار نے کہا یہ مجکو نہیں معلوم ہی کہ گنبد جمشیدیہ کہاں ہی اور اسکا
کون سا راستہ ہی کس لیے کہ ابھی میں اس شہر میں نو وارد ہوں میں ساکن ربر کا تھا جب بختیارک کو یہ معلوم ہوا کہ گلشن تابدار خدا پرست
ہی میرا گھر اسنے لوٹ لیا اور مجکو قتل کرنیکا قصد کیا میں وہاں سے مع اہل و عیال کے نکل آیا اب چند روز سے یہاں مقیم ہوں تجارت کرتا ہوں

دیکھا اور کہا تر بد پہلوان آج کیا سبب ہوا جو لوٹنے پہرا دینے میں عرصہ کیا تر بد پہلوان کا ساتھی پہرے والا جو ہاتھ پکڑ کر تر بد پہلوان
نقلی کو لایا تھا اُسنے کہا کہ حضور تر بد پہلوان کے راہ میں درد اُٹھا تھا ایک مقام پر بیٹھا ہوا تھا میں آتا تھا میں نے جب یہ حال دیکھا تو
ہاتھ پکڑ کر یہان تک لایا ہون داروغہ نے کہا اے تر بد آجکل پر آشوب شہر ہے عمرو کے آنیکا خطرہ ہے گھر سے سویرے آیا کرو پہرے پر بہت ہوشیار رہا
کرو اگر کسیطرح کی بے عنوانی ہوگی تو عتاب مظفر قاریابی آئیگا ہر ایک پہرے والا سزا پائیگا خواجہ نے کہا بہت خوب کیا مجال جو حکم کے خلاف ہو
یہ کہکے خواجہ پہرے پر بیٹھ گئے بیٹھ کر پوٹلی نکال کے کھانے لگے داروغہ نے کہا اے تر بد کیا کھاتے ہو کہا حضور دوائی کھاتا ہون درد کو ہلاتا ہون ساتھ والون
نے کہا ارے بھائی یہ کیسی دوائی ہے درد کے لیے بنائی ہے خواجہ نے کہا ایک درد یہ کیا ہے اسمین بڑی بڑی تاثیرین ہین کھاؤ تو ذرا اُٹھاؤ گھر کا راستہ
بھول جاؤ رنڈی ڈھونڈھتے پھرو تنخواہ ساری اسمین خرچ دو جورو گھر مین روئے بیٹھے غل مچائے نہ آتے کے مر جائے داروغہ بھی بڑا رنگیلا
عیاش بدمعاش تھا کہا میان تر بد کیا کہا تجنے کیسی دوا ہے ہم بھی دیکھین خواجہ نے کہا حضور اس دوائی پر کیا ہے میرے پاس ورد و دوائیان
ایسی ایسی عمدہ و نایاب ہین کہ کبھی چشم فلک نے نہ دیکھی ہوگی اور حضور صاحب کیواسطے تو اکسیر اعظم ہین لات و منات کی دیا سے اب میری چار جوروئین
ہین اور انھین دواؤن کیوجہ سے سب میری عاشق ہین ہر ایک کی طرف التفات کرتی کوئی نہین چاہتا ہر وقت گلے کا ہار ہے ایک اپنی جان نثار کرتی
دوسری گھڑی بھر کی جدائی شاق ہے وصل پر مرتی ہے یہ کہکے دو چار پڑیان اپنی تھیلی سے نکالین اور کھولکے دکھائین داروغہ کے منہ مین پانی بھر آیا جھ
لونڈ لقطہ کھولکے دکھایا کہا اگر اس صفت کی یہ دوائی ہے تو ہمکو دو آج کھا کر دیکھین گے قدر ہے تو نقد لو آگے کو تمہین بہت خوش کرینگے خواجہ
نے کہا یہ دوائی صحیح ہے بات ناشتہ اٹھان بر شاخ آہو بد وہ نہین ہے اے حضور ابھی کھا لیجیے امتحان کیجیے یہ وہ چیز ہے کہ کھاتے ہی چھپا تو آپکو مشکل
ہوگا داروغہ نے کہا تر بد میرے سر کی قسم لاؤ جلدی دو دیر نکرو مین تکو ایسا نہین جانتا تھا تنے وجہ سے تم ہمارے ساتھ ہو تمہارا کمال ظاہر ہوا
کیون نہوا استاد چھپے رستم ہو بڑے صاحب فن ہو خواجہ نے اُسکے ایک پڑیا داروغہ کو دی اور ساتھ والون نے چیخکے کہا تم بھی کچھ
تم لوگ بڑے والے ہو تمسے ہم کچھ مانگتے نہین دوا بڑی ہے اُسنے زر نقد تھا لیے داروغہ نے وہ پڑیا شراب مین ڈالکر پی لی اور جام خدمتگار کو دیا
خدمتگار نے اُس جام مین جو کچھ درد تھا پی لیا بلکہ جام کو خوب چاٹ لیا دوسرا ایک پڑیا خواجہ نے شراب مین ملا کر ایک ایک جام پہرے کے ساتھ
والون کو دیا اُن سبنے پیالیں شراب پیتے ہی سب کے سب مع داروغہ و خدمتگار چاق چوبند زمین پر گرے اور بیہوش ہوگئے خواجہ عمرو نے
تلوار کھینچکے چلے تو جتنے پہرے چوکی والے دربان زندان خانہ تھے اُن سبکے سر کاٹ کے پھینک دیے پہرہ داروغہ کیطرف بڑھا سامنے سے
مظفر قاریابی کو آتے دیکھا جھٹ پٹ دروازہ کھولکر اندر گھس گیا وہان دیکھا کہ دو زنگی بڑے سو رہے ہین ایک ایک ہاتھ تلوار کا اُن دونوکے
ایسا مارا کہ اُنکا سر کٹ کے بدن سے جدا ہوگیا دیکھا کہ ایک دروازہ مقفل اور ہے اُسکو کھولا تو ایک رہ نقب کا نظر پڑا اُسمین زینہ بنا ہوا تھا اُس زینے
سے اُتر کر جو خواجہ عمرو گئے تو دیکھا ایک میدان وسیع ہے اُسمین ایک گنبد مستحکم بنا ہوا ہے کہ جسکا نام گنبد جمشیدیہ ہے اس گنبد کا بھی دروازہ
مقفل پایا جب اُس دروازے کو خواجہ نے کھولنا اندر سے آہ و نالہ کی آتی ہے اور ساتھ ہی اُسکے یہ آواز بھی آتی ہے افسوس کہ میرے
بھائی خواجہ عمرو کو میرے حال کی خبر نہین کیا جانے کیا سبب ہوا جو خواجہ میری رہائی مین کوشش نہین کرتے نہین معلوم کہ خواجہ کس کیفیت مین ہین
کہین بلا مین وہ بھی پھنسے تو نہین خدا اُنکو مجھ تک پہونچائے کہ رہائی کی صورت نظر آئے یہ صدا دردناک سنکے دل بیچین ہوگیا خواجہ نے
رو دیا مگر وقت کو غنیمت جانکے ایک روغن لگا کر اپنے کو بشکل عجب بنایا اور بسم اللہ کہکے اُس گنبد کے اندر داخل ہوا سب سردار اور مقبل لور
امیر بانو قمر صورت دیکھکر خائف ہوئے اور کہا تو کون ہے اُسنے کہا مین لات ستہ ہون اگر تم سب مجکو سجدہ کرو تو ابھی تمکو رہا کردون امیر
بانو قمر نے فرمایا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ہم لات و منات پر لعنت کرتے ہین محراب درگاہ الہی مین برائے سجدہ سر دھرتے ہین اگر ہمارا
بھائی خواجہ عمرو بن امیہ ضمری آجائیگا تو ابھی شعلۂ آتش شمشیر برق تاب سے جلا دیگا دور ہوگیا کہتا ہے اگر ہزار برس قید سخت مین رہین
تو بھی تجکو سجدہ نکرین پروردگار عالم کا جسوقت حکم ہوگا خود رہا ہو جائین گے وت نقلی نے کہا اگر کچھ روپیہ یا مال وغیرہ دو تو تمکو ابھی
رہا کرادون جسوقت امیر بانو قمر نے روپیہ کا نام اُسکی زبان سے سنا پہچان گئے کہ یہ عمرو بن امیہ ضمری ہین انھین کو روپیہ مال و دولت

کا لالچ زیادہ ہو جاتے ہیں امیر کہ خواجہ لالچی زیادہ زر کے ہو رہے ہیں اس حال میں بھی ہمسے مذاق کرتے ہیں امیر باتو قیر پکارا تھے ای بھائی خواجہ عمرو تم آئے جان میں جان آئی روح کو تازگی ہوئی دکھ درد سارا ہم بھول گئے کہ بھائی جلد رہا کرو خواجہ عمرو نے پہلے سب سرداروں کو رہا کیا مقبل وفادار کا بند قید کا ٹا پھر امیر باتو قیر کو سب سرداروں سمیت کہ زنجیر آہنی سے کھولا بند قید خواجہ عمرو نے توڑا امیر باتو قیر کو مع سرداران نامی گرامی و مقبل وفادار کے رہا کیا اور زنبیل سے نکال کر ایک ایک تلوار دوتی امیر باتو قیر کو اور سبکو خواجہ نے دی اور اسی نقب سے امیر کو اور سرداروں کو لیکر چلے جاتے جاتے دیکھا کہ دوسرے نقب کا اسی نقب سے راستہ لگا ہوا ہے اسی طرف کو چلے یہ شاخ اس نقب کی نخل گلشن بارگاہ اتِ مت تت کی جانب نکلی تھی اتِ مت تت نام مجنون بادشاہ کفاروں کے تھے صاحب حکومت صاحب فوج بعد اوج موج تھے ناظرین واضح ہو کہ جب خواجہ عمرو داروغہ زندان خانہ بیہوش کر گئے اور پہرے والوں کو مار گنبد میں داخل ہوا اسی وقت مظفر قاریابی برائے خبر قیدیان جو آیا دیکھا کہ داروغہ بیہوش پڑا ہے اور سب پہرے والے کشتہ ہیں خون کا دریا بہ رہا ہے مظفر قاریابی دیکھکر حیران ہوا اور داروغہ کو ہوشیار کیا اور پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہے داروغہ نے کہا کہ ایک جلوان نے ایک پھل کھلا کر بیہوش کیا مظفر قاریابی نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ عمرو بیان بیہوش کر گیا سوا اسکے یہ کیسا حوصلہ ہے جلد تلاش کرو کہ عمرو کہاں ہے مظفر قاریابی خواجہ عمرو کو تلاش کرتا پھرتا ہے اور ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے بارگاہ اتِ مت تت میں آیا ہے اور کیفیت عیاری خواجہ عمرو اور احوال دربانان زندان خانہ بیان کر رہا ہے یہاں خواجہ عمرو بھی امیر باتو قیر اور سرداران نامدار و مقبل وفادار کو ساتھ لیے ہوئے دہنہ نقب پر پہونچے جلو تو دہنہ نقب پر ٹھہرا کے آپ دہنہ نقب سے باہر آئے اور نعرہ کیا نعرہ

عمروم کہ کلاہ از سر قیصر بہ برم ۔ خال رخ ترک بہ باختر بہ برم
از محفل خسروان چو گردم ساقی ۔ جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم

ہم مہر سپہر عیاری و ماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو ہیں اپنا ایسا تیز کی تلوار کھینچ کر چھپٹے اتِ مت تت طرارا کہ گھبرائے ہوئے مظفر قاریابی بدحواس ہو گیا فوج کو آواز دی سب کفار تلواریں کھینچ کے آپڑے دیکھا کہ خواجہ تنہا ہیں تخت سے کہا کہ اب خیر خواجہ کو مارلیں کہ جانے نہ پائیں کہ خواجہ نے آواز دی ای بہادران جادہ ہمت و شجاعت لو آؤ نامی آوران صولت و شوکت کیا دیکھتے ہو خواجہ عمرو کی نصرت کو جلوان کفاران ذلیل و ابدی کو زیر کرو کیا یک تخت الٹا ایک دھما کا ہوا اور امیر باتو قیر و سرداران صاحب شمشیر وغیرہ دہنہ نقب سے نکلا اور نعرہ ہمارا نعرہ امیر

امیر عرب نیستم روزگار ۔ بوصف شکن خسرو نابکار
زتیغم بمیدان جنگ آوران ۔ بہر جا شود الامان الامان

ساتھ ہی اسکے لندھور کا بھی نعرہ ہوا کہ بارگاہ تھرا گئی پہلوانوں کے دلوں پر دہشت چھا گئی نعرہ لندھور بن سعدان ہو سے دریا بار کہ تم نام سنو کہ آگر نام نیو الی منم لندھور بن سعدان ہوا اسیطرح سب سرداروں نے نعرہ کیا اور تلواریں پکڑ کے کفار کے انبوہ پر گرے اور تلوار چلنے لگی بارگاہ میں ندی خون کی ابلنے لگی ایک ایک نے دس دس کو بیس بیس کو جان سے مارا سر جسم تن سے ہر ایک کا اتارا کشتوں کے پشتے ہوئے تن و سر کے ڈھیر لگ گئے صاحبقران زمان بصد عز و شان تلوار تولے ہوئے اتِ مت کے قریب گئے اتِ نے جھپٹ کر ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے خالی دیکر ہاتھ کلائی پر مارا ایک جھٹکے میں تلوار ہاتھ سے نکال لی دوسرا ہاتھ کمر زنجیر میں ڈالکر اٹھا لیا بھائی کا یہ حال دیکھکر مت وسرا بھائی اسکا نیزہ تان کر جھپٹا صاحبقران زمان نے زد بچا کر قبضی اور جو مارا کر نیزہ ڈنڈا اسکے کی ٹوٹ گئی جھنجھلا کر نیزہ پھینک دیا اور تلوار کا ہاتھ ملا صاحبقران کے دہنے ہاتھ میں تلوار ہی بائیں ہاتھ میں بہت پہلے اتِ ہے اتِ نے جو تلوار ماری صاحبقران نے تلوار پر سپر کا ہاتھ اپنا بلند کر کے اسکی تلوار کو اچھال کر سپر دیا ہاتھ سے تلوار اسکی چھوٹ کے گری صاحبقران زمان نے بند دست میں ہاتھ ڈالکر اسکو زمین سے اکھیڑ کے اٹھا لیا سبحان اللہ سبحان اللہ کا شور ہوا جتنے سرداران کفار و پہلوانان نابکار تھے دنگ ہو گئے جان بچا کر بھاگے صاحبقران زمان نے فرمایا اتِ مت سے کہ کیوں وحدانیت پروردگار میں کیا کہتے ہو دونوں نے کہا ہم صدق دل سے مسلمان ہوتے ہیں آپ ہمیں اسلام کی تلقین کیجیے بادہ بہشت سے لگا دیجیے دونوں نے لات و منات پر لعنت کی بت پرستی چھوڑی صاحبقران زمان سے نعمت دین پائی کئی سرداران نامور و پہلوانان پرجگر بھی مسلمان ہوئے مظفر قاریابی بصد اضطراب و بیتابی ہاتھ باندھکر آگے صاحبقران زمان کے آیا کہا میں بھی دین اسلام قبول کرتا ہوں سر اطاعت قدوم میمنت لزوم حضور پر دھرتا ہوں صاحبقران زمان نے مظفر قاریابی کو اور مت

ول مسلمان کیا صاحبقران نے اتِ مت کو چھوڑ دیا خواجہ عمرو نے کہا اے امیر باتو تیر مظفر فاریابی کے مسلمان ہونے میں مجکو شک ہے
اگر یہ ایک مرتبہ مسلمان ہوکر دغا کر چکا ہے صاحبقران زمان نے فرمایا کہ ہم پابند شرع شریف ہیں اور حکم خدا بجا لاتے ہیں ہمکو گمان فاسد
کرنا چاہیے ات مت نے سر عبودیت نقش قدم صاحبقران زمان پر جھکایا مسند پر لا کر بٹھایا صحبت جشن برپا کی صاحبقران زمان نے فرمایا
کہ ایک شخص کو ہمارے لشکر میں بھیجکر جا کر ہمارے آنیکی خبر کرے مظفر فاریابی نے عرض کیا اگر حکم ہو تو یہ تابعدار بہ سر مجز و انکسار جا کے در
حضور کے لشکر ظفر اثر میں خبر کرے امیر باتو تیر نے مظفر فاریابی کو اپنے لشکر ظفر پیکر کیطرف آگے روانہ کیا اور آپ نے انھیں ات مت کو
قلعہ جمشیدیہ کا حاکم کیا اور اپنے لشکر کیطرف بجماعت کثیر امیر باتو تیر مع سرداران نامدار و مقبل وفادار و خواجہ عمرو ذیوقار بصد جاہ و جلال و
بشوکت و اقتدار روانہ ہوئے وہان بادشاہ مجاہ سعد بن قباد شہریار نے کل سرداران لشکر اسلام کو برائے استقبال امیر باتو تیر شاہان شاہان
و سلطان سلطان جناب صاحبقران زمان بھیجا سب سرداران بے نظیر و نمود اران صاحب شمشیر امیر باتو تیر صاحبقران شیر گر کو بصد عز و تمکین
و بجاہ و جلالت و وقار بارگاہ فلک اشتباہ بادشاہ مجاہ سعد بن قباد والا نژاد میں استقبال کرکے لائے

اب دو کلمہ داستان شجاعت بیان آنا رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کا ملک باختر سے مع لشکر جرار بیس ہزار کے در
بار بنجار گاؤ لنگی گاؤ سوار کی خدمت میں برپا اور کہنا پدر نامدار سے کہ آپ لشکر اسلام سے کیوں نہیں مقابلہ کرتے کہنا گاؤ
لنگی گاؤ سوار کا بیٹے سے کہ سرداران لشکر اسلام سے سرپنجہ ہم ہو سکینگے یہ سنکے طبل جنگ بجوانا اور مجادلہ و مقاتلہ ہونا لشکر
اسلام سے اور زیر ہوکر مسلمان ہونا رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کا پھر لیجانا لشکر رستم خان کا گاؤ لنگی گاؤ سوار کے پاس آنا
مسلمان کرنے کو پھر جنگ و جدل باپ سے ہونا اور گرفتار ہو جانا رستم خان کا — ساقی نامہ —

پلا ساقیا مجھ کو وہ شراب
اور سے پھر ہو ہندوں میں سلطان جنگ
ذرا جام سے گرچہ جام شراب
لیں طبلک رقص کی ہو صدا

سنو دل کیا لون کو پھر اصطبل
چڑھی ہے ہر اک کرنٹے کی ترنگ
میں بجا ہے جھنکار شمشیر تاب
سر رزم بجا ہے طبل وغا

ترے جام تو درد کا ساقیا
ہر اک موج مے کی ہے تلوار اگر
میں بجا ہوا شور قلقل عجب
سحر یوں ہر ہندوں کا اتنہ مچا

زلال تو تو پلا ساقیا
نظر آتا ہے جام شکل سپر
صدائے تکبیر و بزن ہے یہ اب
گھٹا آئے جوں غمی کی مچھو جوم

ستمگار لئے ہیں کاسے یادل جو اگر ہونیوالے ہیں
کرامال خرام ناز دلبر ہونیوالے ہیں
ہم اکدن عاشق زلف معنبر ہونیوالے ہیں
ہمارے شیشۂ دل ہیں سنگ ہونیوالے ہیں
گواہی دینگی روز حشر قاتل خون کی تہمتیں
یہ چھوٹے چھوٹے نشتر بلا کے خنجر ہونیوالے ہیں

کہ ہم مست شراب ناز پر وہ ہونیوالے ہیں
جو دل شیشے سے نازک ہیں وہ پتھر ہونیوالے ہیں
مگر دیوانہ لیلی کے ہمسر ہونیوالے ہیں
خدا کو رحم آ جائیگا ہر اشک ندامت پر
ترے دامن ہمارے خون کے مضطر ہونیوالے ہیں
مرے نالوں سے کیا تو آج گھبراتا ہے ای دلبر

سراپا اب اکدن سرو صنوبر ہونیوالے ہیں
بہت جو رحم کرتے ہیں ستمگر ہونیوالے ہیں
حسینان پریرو میں شرارت ہو تو ہو لیکن
یہ قطرے موجزن ہو ہو کے کوثر ہونیوالے ہیں
الٰہی کرمس ہو کہ قاتل کہ ہیں قمری کی پلکیں
بیابان تنگ ترے کوچے میں محشر ہونیوالے ہیں

جبیت نویسندہ ماجرائے عجیب و رقم سنجندہ این نو کلک خطیب ؛ معرکہ آرایان میدان کارزار و نبرد آزمایان دشت قتال و جدال رود
خامہ نہایت شمامہ کو صفحۂ قرطاس فلک اساس پر یوں جاری کرتے ہیں کہ گاؤ لنگی گاؤ سوار بصد فخر و اقتدار بارگاہ میں بیٹھا ہے کہ ہر کارون نے
آکر خبر مسرت اثر یہ سنائی کہ صاحبزادہ حضور رستم خان پہلوان ملک باختر سے آتا ہے اور ہمراہ اپنے بیس ہزار فوج جرار ایک میدان میں پہلوان
نمود اور گردان معرکہ کارزار کہلاتا ہے گاؤ لنگی گاؤ سوار سنکے بہت مسرور ہوا اخبار الم جدائی فرزند دلبند دل سے دور ہوا کہ یکایک رستم خان
بن گاؤ لنگی گاؤ سوار آیا باپ کو بعد تعظیم و تکریم آداب بجالایا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے بیٹے کو گلے سے لگایا ہاتھ پکڑکے پہلو میں بٹھایا رستم خان
باپ سے کہا کہ میں نے سنا ہے امیر باتو تیر صاحبقران شیر گیر مع مقبل وفادار گنبد جمشیدیہ میں قید ہیں اور کئی سو سرداران نامدار لشکر اسلام
باتو تیر گرفتار ہو گئے ہیں اب بھی آپ نے لشکر مسلمان کو زیر نہ کیا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا اے فرزند لشکر ظفر پیکر امیر باتو تیر کا زیر کرنا کیا تو سہل ہے

وہ فرامرز نے توڑ کے رو کر دیا کبھی رستم خان ریل کر ادھر سے گیا کبھی فرامرز ریل کر ادھر آیا مگر لنگر فرامرز کا رستم خان سے نہ اکھڑا
اور رستم خان کا لنگر فرامرز سے اکھڑا اسی طرح چار روز تک کشتی رہی سب لشکری دونوں طرف تماشا دیکھا کیے دونوں پہلوان دو دلاور
لڑا کیے ایک ایک سے کہتا تھا دونوں برابر کے جوان ہیں دونوں میں ایک سی طاقت کے نشان ہیں ایک سی جرات ایک سی
ہمت ایک سی قوت ایک سی شجاعت ہے دیکھیے کون زیر ہوکے گرے دیکھیے کسکی فتح ہو کسکے ہاتھ میدان جنگ رہے غرضکہ چھٹے روز
رستم خان بن گاؤ دنگی گاؤ سوار تھکا سانس پھولی زور گھٹا فرامرز نے ایک پیچ زبردست باندھا کہ اسکا توڑ کرکے زور رد کرنا بہت مشکل
تھا لنگر اُس سنگ گراں کا زمین سے اکھاڑا بزور و بقوت و شجاعت و طراری سے رستم خان بن گاؤ دنگی گاؤ سوار کو پچھاڑا لشکر
تکبیر کا امیر باتوقیر میں شور ہوا وہ مارا وہ مارا کیا کہنا فرامرز شیردل رحیم جابر جابر بڑے پہلوان ہی کو زیر کیا مردود کو زندگی سے سیر کیا فرامرز شیردل تخم
مرد نگار جرار و نامدار گراتے ہی رستم خان کی چھاتی پر چڑھ بیٹھے اور خنجر نکالکے گلے پر رکھدیا اور کہا کہ وحدانیت پروردگار میں کیا کہتا ہی
رستم خان نے کہا برحق تمہارا دین سچا اور تمہارے دین میں دین اسلام اب قبول کرتا ہوں دولت حقیقی حصول کرتا ہوں بتوں پر لعنت کرتا ہوں اقرار
وحدانیت کرتا ہوں اب کبھی اطاعت سے باہر نہونگا ہمیشہ مطیع اہل دین اسلام رہونگا ناظرین پر واضح ہو کہ جسوقت فرامرز شیردل نے
اُس روبہ کو زیر کیا لنگر اکھاڑ کر زمین پر گرایا فوج کفار بے لک سردار یعنی رستم خان بن گاؤ دنگی گاؤ سوار تلوارین کھینچ کھینچ کے آپڑے اور
تماشب تلوارین چلنے لگیں ادھر سے بھی غازیان لشکر اسلام تلوارین تول تول کے غٹ پٹ ہوگئے فرامرز نے رستم خان بن گاؤ دنگی گاؤ
سوار سے کہا کہ منع کر اپنی فوج کو نہیں تو یاد رکھ اس خنجر آبدار کا تیرے حلق میں ہوگا تیری جان ابھی لعنت میں جائیگی یہ کہنا پڑا بیچارہ رستم خان
زیر خنجر سے پکارتا چیختا ایک ایک کو منع کرتا ہے مگر کوئی نہیں سنتا ہے رستم خان نے عرض کیا کہ حضور اب مجھکو چھوڑ دیں میں ابھی بندوبست
کرتا ہوں میری طرف سے آپ مطمئن رہیے اب تو تابعدار و غلام درگاہ امیر باتوقیر کا ہوں یہ سنکے فرامرز نے رستم خان کو چھوڑ دیا رستم خان تھا
ہر ایک کو پکارتا ہے منع کرتا ہے مگر کوئی اسکے کہنے پر عمل نہیں کرتا تلوار چل رہی ہے ندی خون کی دشت کارزار میں ابل رہی ہے گویا دریا کی
سر کٹ کٹ کے گر رہے ہیں مثل حباب تیر رہے ہیں کہ ناگاہ بیابان سے گرد اڑی دن کی شب ہوگئی ذرے زمین سے اٹھ اختر مثل سیارگان
چمکنے لگے جب دامن گرد چاک ہوا تو غبار خاک ہوا دیکھا لشکر آتا ہے ایک چشم زدن میں لشکر آپہنچا وہی نعرہ ہوا کہ صاحبقران زمان امیر
عرب ضیغم روزگار بصورت شکل خسرو نامدار و زخم میدان جنگ آوران و ہر جا شور الامان الامان + ساتھ ہی اس نعرہ شیرانہ کے
دوسرا نعرہ ہوا نعرۂ لندھور جزیہ بہ سوار یار اگر قوم تا بہ ہندوستان + اگر نام نیزہ انی منم لندھور بن سعدان + بعد اس نعرے کے
وہ نعرہ ہوا کہ کفاران نابکار آگاہ زہیبت ناک سے دہل گئے نعرۂ خواجہ عمرو عیار کہ گاہ از قیصر بہ برم + خال بر رخ چنگ بد اختر
از لطف خسروان چو گردم ساقی + جام و قدح و سبو و ساغر بہ برم + منم مہر سپہر عیاری و ماہ فلک خنجر گزاری عمرو عیار نامدار خواجہ عمرو
میں امیہ ضمری اسپید ہوا اور پرانو ہوئے تلوارین پکڑ پکڑ کے لشکر کفار پر آپڑے قیامت کی تلوار چلی آسمان تھرایا زمین کانپنے
لگی خون جنگل میں ایسا بہا کہ نمونہ دریا نظر آیا آسمان شکل حباب بہ کمال ... سیلاب خون نے صدہا قعر تن ڈبو دیے ایسی کشتی حیات
کی طغیانی ہوئی کشتی حیات طوفانی ہوئی

اشعار

سر ترتے تھے خون میں مثل حباب ... | میدان رزمگاہ میں تلاطم تھا آشکار
طوفان رزمگاہ میں تھا شور کا ... | تھا حال ایسا لشکر کفر امتیاز کا
بسمل تھے جسم ہی ہے آب تیغ کا ... | طوفان میں جیسے ہو ...

امیر باتوقیر کا یہ حال تھا ہاتھ میں لیے ہوے شمشیر آبدار جسپر جا پڑے ایک وار میں اسکو ٹھنڈا کیا وہ سیدھا دوزخ میں مالک کی
خدمت میں گیا کسیکو قاش زین سے اٹھا کر زمین پر مارا وہ پیوند خاک ہوا جسپر لندھور تیغ کو شگاف کیے ہوے گرد کے مثل روباہ ...
خواجہ عمرو نے قیامت برپا کی اُنکو ایک کے مارا اسکو جیب کے رو کیا کسیکو حقہ آتشبازی سے جلایا کسیکو آب دم شمشیر ہران
پلایا ہر سردار اسی طرح ہر جگہ لڑ رہا تھا سیکڑوں ہزاروں کا کھیت پڑا تھا سرون کے انبار میدان کارزار تنون کے ڈھیر ...
ہر پھر غازیان لشکر اسلام بھی بہت سے جان بحق ہوے فلک کج رفتار کو انکے قتل ہوے سیکڑوں مجروح اکثر غازی گھائل

زخم کی بدھیان پہنے جھوم رہے ہین نخل شمشیر آبدار کا جوم رہے ہین عندلیب شجاعت یہ نغمہ سرا ہی ای باغبان تو دیکھو چمن کارزار کھلا ہوا
اجل خار روح باغبان شکار گر ہی قفس جسم کی تیلیان شکست ہین نخل مراد لشکر اسلام بارور ہی شجر حیات کفار خشک زیادہ تر ہی
معرکہ کارزار مین عجب تزلزل ہی جنگ مغلوبہ ہو رہی ہی چہار طرف غل ہی فوج کفار بے سر و پا بھاگی جاتی ہی غل ہی کہ بھاگو موت پیچھے لگی
چلی آتی ہی جدھر جسکا منہ اٹھا یا بھاگا پھر پیچھے پھر کے نہ دیکھا کہ کیا ہوا بھاگتے ہین آنکھون کے تلے اندھیرا ہی بیٹے کو باپ نہین سجھائی دیتا باپ کو بیٹا
نہین دکھائی دیتا بھائی کو بھائی نہین پہچانتا دوست کو دوست نہین جو ہی یہ کون ہی وہ کون ہی لشکر اسلام ایسا غالب آیا ہی ہر ایک مین
خوف سمایا ہی سب بدحواس ہین جان پر بن رہی ہی دل تابو مین نہین زور بازو مین نہین ترکش مین تلوار ڈھونڈھتے ہین میان سے تیر
نکالتے ہین کسی ہول و چپی کے لشکر کو پال جھکے کھینچے ہین تنگ گھوڑون کے ڈھیلے ہوگئے ہین رکاب سے پاؤن بدحواسی مین الٹ پلٹ
رکھکر گھوڑے پر چڑھتے ہین الغرض اسیطرح فوج کفار قطار در قطار بھیڑ در بھیڑ آگے پیچھے سب بھاگی گھوڑے چھوٹ چھوٹ گئے دل پڑے
پڑے پہلوانون کے ٹوٹ ٹوٹ گئے ہتھیار سپاہیون کے رہ گئے جنہون نے تلوارین پھینک دین سپرین ڈالدین ایک چشم زدن مین
میدان کارزار بیابان سے زیادہ تنگ صاف ہوگیا کفار بھاگ بھاگ کر قلعہ بربر مین پوشیدہ ہوے قلعہ بند ہوگیا گاؤ لنگی گاؤ سوار سے بھاگے ہوے
سردارون نے کہا کہ فوج نے شکست فاش کھائی سردار رستم خان سے معرکہ پڑا وہ زیر ہوا شاید کہ گرفتار کر لیا گیا گاؤ لنگی گاؤ سوار کو یہ
ساعت اور رنج و ملال ہوا یہان سنیے جب فوج کفار سب فرار کر گئی غازیان لشکر اسلام نے ہاتھ روک لیا امیر باتوقیر صاحبقران زمان
داخل بارگاہ فلک پناہ ہمراہ بادشاہ ذیجاہ ہوے سرداران نامدار سب اپنی بارگاہون مین مقیم ہوے زخمیون کی مرہم پٹی ہوئی کشتے دفن
کیے گئے امیر باتوقیر بادشاہ سے ملے سجدہ شکر بجا لاوے حمد پروردگار بیشمار کی قوام زا اپنے ساتھ لیکر رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار کو بارگاہ
مین آئے کیفیت معرکہ آرائی امیر باتوقیر سے بیان کی امیر باتوقیر صاحبقران زمان نے دست شفقت پشت پر رستم خان کی پھیرا تحسین
و آفرین کی خواجہ نے ایک خیمہ اسکے واسطے استادہ کرایا اسمین رستم خان بن گاؤ لنگی گاؤ سوار مقیم ہوا۔ دس پانچ روز کے رستم خان
دربار روز بار امیر باتوقیر صاحبقران زمان مین حاضر ہوکے عرض کیا کہ اگر حکم قضا شیم حضور ہو تو مین اپنے باپ کو جاکر مسلمان کر دون یا
حضور مین لاؤن کہ جبار کے نے اسکو بیکار رکھا ہی اور زنگ کفر آئینہ دل سے نہین نکلنے دیتا ہی امیر باتوقیر نے فرمایا کہ ای بھائی تو وہان
تنہا نہ جا اسنے عرض کیا کہ انشاءاللہ مین اسکو مسلمان کر کے حاضر خدمت کرونگا امیر باتوقیر نے بہت بہت منع کیا اور سمجھایا مگر رستم خان نے
نمانا اور اجازت چاہی جب رستم خان بہت مصر ہوا اور امیر باتوقیر نے دیکھا کہ رستم خان کسیطرح نہین مانتا خدا حافظ کہکے اسکو رخصت کیا رستم خان
بن گاؤ لنگی گاؤ سوار چلا مگر پیچھے اسکے بدلسے بغیر صورت بدل کے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری بھی روانہ ہوے کہ کیفیت دریافت کرون
کہ باپ بیٹے مین کیا معاملہ درپیش ہوتا ہی جب رستم خان قلعہ بربر پر پہونچا ہرکارون نے گاؤ لنگی گاؤ سوار کو خبر دی کہ رستم خان لشکر
مسلمان سے آیا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے بلوایا جب باپ کے پاس آیا کہا ای پدر بزرگوار آپ دین اسلام کیون نہین قبول کرتے دولت
کونین کیون نہین حصول کرتے لقا پر لعنت بھیجیے امیر باتوقیر کی اطاعت کیجیے بت پرستی کو چھوڑیے زنار کو توڑیے خداپرستی اختیار کیجیے توبہ بار بار کیجیے
خداے نادیدہ سچا ہی دین حق بہت اچھا ہی خدا کی وحدانیت کے قائل دین اسلام پہ مائل ہو جیے یہ سنکر گاؤ لنگی گاؤ سوار کو غصہ آیا اور
یہ کلمہ زبان پر لایا رستم خان تو خداپرست ہوگیا کیا مجکو بھی آپ خداپرست کرنے آیا ہی یہ کیا تیرے دلمین سمایا ہی یہ کہکے گاؤ لنگی گاؤ سوار تلوار
کھینچکے للکارا رستم خان نے بھی تلوار کھینچی گاؤ لنگی گاؤ سوار نے سردارونکو آواز دی پہلوان لشکر کے تلوارین کھینچکے آ پڑے چہار طرف سے
گھیر لیا رستم خان سے تلوار چلنے لگی بہت سے کفار رستم خان نے مارے اور بہت پہلوان سردار زخمی ہوکر بھاگے مگر یہ تنہا وہ کفار ہزارون رستم خان
سر برہنہ ایک بچا شاطہ بارگاہ مین رستم خان کا پاؤن الجھا کہ منہ کے بل زمین پر گرا فوج غرغہ کرکے اسپر آ پڑی حلقہ ہاے کمند مارے آخر کار
گرفتار کر لیا مار رستم خان کی مشکین باندھ کے سامنے گاؤ لنگی گاؤ سوار کے لاے گاؤ لنگی گاؤ سوار نے حکم دیا کہ رستم خان کو جلدی
قتل کرو کہ پشت پر سے آواز آئی قسم ہی مجکو اسی پروردگار عالم کی کہ جسنے اپنی قدرت کاملہ سے زمین و آسمان کو پیدا کیا ہی امیر باتوقیر صاحبقران

زمان شیر بیشہ پیر و روزگار صف سوز نگار سرکوب کافران بر باد کن ملک کفرستان آگر بریر کو ایسا تباہ و تاراج کرینگے کہ نیست و نابود ہو جائیگا اور اس قلعہ اور بارگاہ کا پتا و نشان بھی نہ رہیگا ناظرین پر واضح ہو کہ یہ صدا مہر سپہر عیاری ماہ فلک خنجر گذاری خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کی تھی پس یہ صدا سنتے ہی گاو ڈنگی گاو سوار کا بند بند تھرا گیا جسم بید کے مانند کانپنے لگا حکم کیا کہ رستم خان کو قید کرو شاید آئندہ کوئی جرأت کرے

## دو گھڑی داستان قوت بیان شہزادہ بدیع الزمان کستور تن لستار سے کشتی ہونا اور بڑے سامان و تزک سے اکھاڑے کی تیاری زیر دیوار باغ ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب بن گنجور ملک حربان دلوکش اور تمام خلق کا جمع ہونا تماشا دیکھئے کہ ساقی نامہ

ساقی کدھر ہے بادۂ گلگون کا جام | کم ہو گیا خمار مجھے لادے فام کے | جلدی پلادے مجکو کوئی جام ارغوان | ہمت کا جوش اور جوانی کی ہے امنگ
لبریز کر کے دے تو مجھے جام ارغوان | ہوتا ہے آج تیری بھی قوت کا امتحان | ہو رند بادہ خوار کو موہوم [illegible] | میخانہ کے اکھاڑے میں کشتی نکال تو
لڑکوں کی ہوئی ہے اگر ضربے کی چوٹ | تکتا ہے کیا اکھاڑے کو بادہ چھپ | آئے ہیں سب تماشے کو خلقت کا ہے ہجوم | طاقت کا تیری شہرہ ہے کشتی کی ہے دھوم
ان کھیون کیسا اوٹ کے تو اب بے [illegible] | وہ پہلوان مقابلہ کا شور کرتا ہے | دکھلا دے ساقیا تو یہ پیچ اگر ہے | شہرت ترے مقابلہ والے کی ہے بڑی
مطلب یہ داستان کے اب جلوہ گر | مضمون وہ چست لکھ کر رہے نام عمر بھر

### غزل

دکھا جون کی خونخواری جو آگے تھی سو اب بھی ہے
تری آنکھوں کی بیماری جو آگے تھی سو اب بھی ہے | وہی نشوونماے سبزہ ہے گور غریبان پر | ہواے چرخ زنگاری جو آگے تھی سو اب بھی ہے
تعلق ہے وہی تا حال ان زلفوں کے سودے سے | سلاسل کی گرفتاری جو آگے تھی سو اب بھی ہے | وہی سر کا پٹکنا ہے وہی رونا ہے دن بھر کا
وہی راتوں کی بیداری جو آگے تھی سو اب بھی ہے | رواج عشق کے آئین وہی ہیں کشور دل میں | رہ و رسم وفاداری جو آگے تھی سو اب بھی ہے
وہی جی کا جلانا ہے لگانا ہے وہی دل کا | وہ اسکی گرم بازاری جو آگے تھی سو اب بھی ہے | نیاز خاکسارانہ ہے وہی فضل الٰہی سے
بتوں کی نازبرداری جو آگے تھی سو اب بھی ہے | فراق یار میں جیسا کہ مرتا تھا مرتا ہوں | وہ روح و تن کی بیزاری جو آگے تھی سو اب بھی ہے
وہی سودا کا کل کا ہے عالم جو کہ سابق تھا | یہ شب بیمار پر بھاری جو آگے تھی سو اب بھی ہے

بیت نگارندۂ داستان کہن و نوشتند بانازکی سخن و زور آوران احاطہ اقلیم سخن و قوت نمایان دائرہ ملک طبع کہن عنان خامہ و زبان و شیرین بیان بسمت معرکہ نظم و نثر یون پھیرتے ہیں کہ جب دربار گنجاب بن گنجور ملک حربان دلوکش میں شہزادہ بدیع الزمان نور دیدۂ شاہان شاہان سلطان سلطان اسمیا تو یعنی صاحبقران زمان یعنی حکیم بدیع یعنی حکیم فاروس نے کمان قہار بن قہرمان عجمی کی بزور و قوت بمقابلہ قاسم نوجوان توڑ ڈالی اسروز سے بادشاہ گنجاب بن گنجور حکیم بدیع کو بہت دوست و عزیز رکھتا تھا اور آنکھوں میں اسکی انکی شجاعت و بہادری و طاقت و زور آوری کھپ گئی اور دربار میں انکی بڑی قدر و منزلت بادشاہ گنجاب کیا کرتا تھا اور بڑی خاطرداری سے پیش آیا کرتا تھا اور حکیم بدیع کا یہ معمول تھا کہ دن کو دربار گنجاب بن گنجور میں آتے اور رات کو باغ میں ملکہ گوہر ملک کے مثل باد بہاری و نسیم صبح جاتے ہیں ہر شب مانند بلبل گل نخل نو میدہ و غنچہ خندیدہ و پسندیدہ میں سحر ہوتی ہے جیسا کہ مستعد بدیع الزمان نامدار گلشن عیش میں یون بسر ہو گئی ہے ایک روز قاسم نوجوان بتلاش بدیع الزمان لشکر بدیع الزمان سے ملاقات نہیں ایک پرچہ کاغذ لکھوا لیا مرتسم تحریر کرکے بالش پلنگ یعنی تکیہ کے نیچے گاڑ کر رکھ دیا اور چلے گئے جب بدیع الزمان آئے تو انہوں نے دیکھا کہ تکیہ کے نیچے ہوئے ہیں اور ایک پرچہ کاغذ تحریری بدست قاسم نوجوان رکھا ہے یہ پرچہ کاغذ پڑھ کر مضمون کے سبب منغص و کبیدہ خاطر ہوئے اتفاقاً الغرض دربار گنجاب بن گنجور جمع ہوا اور تمام سرداران نامدار و پہلوانان قوت آثار کرسی نشین و دنگل نشین ہیں اور حکیم فاروس کے پاس حکیم بدیع باادب جلوہ افروز ہیں اور قاسم نوجوان بصد غرور و شان پہلوے ہمایون بن شہباد میں ضیا افروز ہیں کہ ناگاہ کستور بن لستار کشتی گیر دربار میں گنجاب کے آیا تو آداب سلام بجا لایا اور ایک کاغذ تحریری بمضمون کشتی نذر در آوری کہ اسپر بھی بمہر و دستخط سلاطین و امرا و وزرا کی تھیں حضور میں بادشاہ گنجاب کی پیش کیا اور عرض رسا ہوا کہ یا حضور بھی اس کاغذ پر مہر اپنی ثبت کر دیں یا کوئی اگر پہلوان جوان نبرد آور جری و بہادر طاقت دار کوئی نامدار آپ کے دربار عالی وقار میں ہو تو مین اس

زور دو مقابلہ کرون بادشاہ سنکے کلام نستور بن نستار کا خاموش ہوئے اور دربار مین تمام حضار کیطرف دیکھا اور اشارہ کیا جو کوئی اس شخص
دربار مین بڑے بڑے پہلوان و طاقت دار زوردار جوان تن و توش کے شکن ہو دنگل و کرسی تھے مگر سبنے اس جوان کو دیکھکر سر جھکالیا
کہ اپنے کو کسی نے موافق اس پہلوان نامی کے نہ دیکھا لیکن قاسم نوجوان زبان کھلانے اور ہمایون بن شداد سے چپکے سے کہا کہ میرا
مقابلہ اس کشتی گیر کا کرا دو پھر تماشا دیکھو ہمایون نے چپکے سے کہا کہ خاموش بیٹھے رہو کیا دربار مین گنجاب کے مجکو ذلیل کروگے اور آپ بھی خجل ہوگے
اپنے قوی اور ہاتھ پانون دیکھو اور اسکے تن و توش پر نگاہ کرو تم اسکے ہم نبرد و ہم قوت ہو سکوگے قاسم نے کہا کہ انشاء اللہ پچھاڑونگا کر زمین
اہل نسکے اسوقت بھی تمھین نے روک روک کر رکھا کمان قمار بن قہران عجمی پر ہاتھ نہ ڈالنے دیا جو مین کہتا تھا وہی ہوا حکیم مریع نے کمان قتل
ڈالی اب بھی تم منع کرتے ہو اچھا سنو کہ حکیم مریع بول اٹھے اور اس سے کشتی کی شرط قرار پائے اور وہ کشتی نکال لیجائے تو بڑا غضب ہوگا
اور مجکو اس سے بیکی اور خفت ہوگی بھائی ہمایون مین تو کھڑا ہوتا ہون اور کہتا ہون کہ مین اس سے مقابلہ کرونگا ہمایون ہاتھ سے چپکے
چپکے زانو دبا رہا اور قاسم بولا چاہتے ہین کہ حکیم مریع نے کھڑے ہو کر عرض کیا ای بادشاہ گنجاب اگر مجکو حکم ہو تو مین اس پہلوان نامی سے مقابلہ
کرون اور کشتی لڑون گنجاب نے کہا ای حکیم مریع بھلا تم اس سے مقابلہ کیونکر کر سکوگے اپنے قوی دیکھو اور اسکے تن و توش پر نظر کرو ہیچ
در نسبت مور با پیش پیلوان ؛ کہان تم کہان یہ تم ایک نازنین حسین طفل کمسن یہ ایک پہلوان جوان صاحب تن و توش جہان دیدہ نشیب و
فراز کشیدہ مین کبھی حکم تمکو اس پہلوان کے مقابلے کے لیے نہ دونگا حکیم مریع نے کہا کہ حضور اس پہلوان نوجوان کی کیا حقیقت ہے آپکے
اقبال سے زیر کرونگا انشاء اللہ آپ ملاحظہ فرمائیے گا کہ اکھاڑے مین مثل برگ خزان دیدہ اٹھا کر پھینک دونگا یہ شجر قد و تن و توش قتا رنج
نخل حیات دیکھنے کا ہو اب یہ صیاد ہمت و قوت و شجاعت کا میری صید ہو جو کچھ عرض کرتا ہون بفضل تعالی یہی امید ہے قاسم نوجوان نے ہمایون
بن شداد سے کہا یہ شکار بھی تمنے ہاتھ سے کھویا کیا کہون تم مانع ہوئے نہین مین بہت خفا ہوا آخرکار قاسم متاسف ہوئے ہاتھ ملکر
رہ گئے کہا ای ہمایون تمنے غضب کیا میرا شکار حکیم مریع صید کریگا مجکو بڑا رنج و ملال ہوا وہان نستور بن نستار کشتی گیر نے بادشاہ سے عرض
کیا کہ حضور مین چاہتا ہون کہ پہلے زور آزمائی اکھاڑے مین ہو جائے ایک نال لنگر بار بوزن سو من کا بنوا کر اکھاڑے مین رکھا جائے اگر مین
اٹھاؤن اور یہ بھی اٹھائے اگر یہ اس لنگر کو ہاتھون سے اٹھا کر بلند کرلینگے تو مین انسے کشتی لڑونگا اور جو یہ لنگر انسے نہ اٹھ سکیگا تو مین انسے ہم
مقابل ہونگا حکیم مریع نے سب شرطین اس پہلوان کی قبول کین اور کشتی قرار پا گئی پھر گیا ہوز خون آشام نے بھی منع کیا ای حکیم تم کیا
غضب کرتے ہو تم اس کشتی گیر سے مقابلہ کر سکتے ہو کیا نادانی کرتے ہو تم اس کے سیل سر نہین ہو سکتے آخر کو سبکی ہوگی خجالت اٹھا اپنا کمان
آرجاینگا مصرع چہ کار سے کند عاقل ؛ کہ باز آید پشیمانی ؛ حکیم مریع نے کہا ای گیا ہوز خون آشام تم منع نکرو ذرا تماشا دیکھنا اکھاڑے مین کیا ہوتا ہے
یہ بھی کشتی یادگار رہیگی جو دیکھیگا دھر کر بیٹھیگا گنجاب نے حکم دیا کہ چار جی جاے منادی کرا دے ڈھنڈورا پٹوا دے کہ فلان روز زیر دیوان
ملکہ گوہر ملک اکھاڑا تیار ہوگا وہان کشتی حکیم مریع سے اور پہلوان نستور بن نستار کشتی گیر سے ہوگی دو تند روز وقت کا امتحان بمقابلہ نستور بن
نستار کشتی گیر ہوگا چاہیے کہ تمامی شہر خرد و کلان اعلی و ادنی شائقین و ناظرین تماشا دیکھنے کو آئین درجہ بدرجہ استقامت کرین اور ملاحظہ
فرمائین کہ یہ کشتی بھی یادگار زمانہ ہوگی چشم فلک نیلوفری نے بھی نہ دیکھی ہوگی گوش کرہ بیان نے بسماعت دل نہ سنی ہوگی اتنے
مین مہتر مرجان کوکا ملکہ گوہر ملک آیا بقواعد شاہانہ آداب تسلیمات بجا لایا اور ایک پرچہ کاغذ بطور عرضی پیش کیا جب گنجاب نے وہ کاغذ
پڑھا معلوم ہوا یہ عرضی ملکہ گوہر ملک کی ہے تحریر تھا کہ بخدمت فیضدرجت عالی منزلت والا شان عالی مکان بادشاہ اکرم سلطان اعظم
کیہان خدیو فلک شکوہ بادشاہ جمجاہ گنجاب بن گنجور ملک حریان دیوکش خلد اللہ ملکہ و حشمتہ فدویہ گوہر ملک بحضور حاشیہ بوسان
بساط فیض مناط عرض پرداز ہے سنا ہے کہ آج کوئی پہلوان نوجوان مسمی نستور بن نستار کشتی گیر مدعی زور و طاقت و قوت و ہمت
رکھین سے آیا ہے اس سے مقابلہ حکیم مریع سے قرار پایا ہے مترصد ہون کہ اکھاڑا ایسے مقام پر بنوایا جائے کہ جہان سے اس فدویہ کو بھی
تماشا دیکھنے کا موقع ہو زیادہ حد ادب گنجاب نے وہ پرچہ عرضی ملکہ گوہر ملک پڑھکر مہتر مرجان سے کہا ای مرجان کہدینا

کہ اے نور چشم راحت جان اقبال نشان دختر نیک اختر زیر دیوار باغ تمھارے اکھاڑا تیار ہوتا ہے وہیں کشتی اور زور ہونگے تم بھی بیچ باغ
پر فضا کے تماشا دیکھنا وہیں ہجوم خلائق و ازدحام تماشبینان ہوگا بلکہ ایک میلہ جمع ہوگا یہ بھی تماشا قابل دید ہے اور ادھر تمام شہر میں حسب الحکم ملکہ ڈھنڈورا
پیٹا کہ خلق خداوند جہان بمزار ملکہ لقاے بے لقا اور علم پیغمبر مرسل گنجاب کا کہ کل حکیم بیلع پسر حکیم فاروس اور نستور بن ستار کشتی گیر کا
زیر محل ملکہ گوہر ملک کشتی ہوگی اذن عام ہے جسکا جی چاہے تماشا کشتی کا آکر دیکھے ادھر سنجابی عیاروں نے میں دیوار ایوان عالیشان ملکہ
کے نیچے ایک مقام پر کہ ہزار ہا درختان خودرو اور سایہ گستر تھے اور میدان بھی بہت وسیع تھا چاروں کونوں پر چار درخت بہت بڑے بڑے سر بفلک
تھا اور خود دیکھکر چالیس گز سے چالیس گز مربع پیمایش کر کے آدم آدم قد زمین کو کھدوایا اور وہ تمام مٹی وہاں کی نکلوا کے اور تختہ مٹی پیڑول
کی خوب باریک کرا کے سنگریزے کنکریاں اسمیں سے چنوا کے پھنکوادیں اور اسی چالیس گز کے دور میں بھروا کے کئی سو من عطر مٹی اور
کیوڑہ اور خس کا اسمیں ڈلوا دیا کہ وہ تمام مٹی عطر کے پڑنے اور مخلوط ہونے سے گل کرشل پٹنے کے ہوگئی تھی اور چاروں طرف لب گرداں اسکی بچھا اور بہت
پاکیزہ بنوا کے کوسوں تک جتنا کہ خس خاشاک اور جھاڑی جھنڈیاں تھیں سب چاروں اور بچھا کاروں سے صاف اور شفاف کروا دیا اور ہزار ہا سقہ دکھڑے والے
واسطے آبپاشی کے جھکے ہوئے تھے غرض یہ کہ شام ہوتے ہوتے تیاری اکھاڑے کی بخوبی تمام ہوگئی اور منادی تمام شہر سنجان میں بلکہ بیرون شہر فوج و سپاہ
کی چھاؤنیوں تک ہوگئی کہ کل صبحکو زیر قصر عالیشان پیغمبر زادی کے اکھاڑا کشتی کا تیار ہوا ہے اور نستور بن نستار کشتی گیر پہلوان قدرت سے خداوند
حکیم فاروس کے بیٹے حکیم بیلع کی کشتی قرار پائی ہے اذن عام ہے جسے تماشا کشتی کا دیکھنا منظور ہو وہ بخوف و خطر آئے اور دیکھے ممانعت اور
مزاحمت کسی کی نہیں ہے غرض وہاں تو تیاری اکھاڑے کی اور خلقت تمام شہر سنجان کی اس فکر میں کہ کل انشاء اللہ ہم خاص و عام کا اسود رجوع ہوگا
کہ بخوبی تمام سیر و تماشا کشتی کا دیکھنے نہ پائیں اور کوئی جا اسوقت بہم نہ پہونچیگی جو شام سے چلکے وہاں کوئی مقام اچھا دیکھکر بیٹھ رہیں تا کیفیت کشتی
کی دیکھیں چاروں طرف سے ادنی و اعلی زن و مرد کہ و مہ وضیع و شریف خرد و کلاں از برنا و جوان امیر و وزیر محتاج فقیر دوڑے انتہا یہ کہ اندھے لولے لنگڑے
بھی اوروں کے کاندھوں پر چڑھ چڑھ کر چلے تھے کہ ہم بھی کشتی کا تماشا دیکھیں گے اور از بسکہ یہ خبر دم بھر میں عالمگیر اور ہزاروں تک مشتہر ہوگئی تھی
دس کوس کا گلچہ سے رعایا برایا وغیرہ توشے کی روٹیاں کمروں میں باندھ کے کشتی کے دیکھنے کے اشتیاق میں چلے آتے ہیں غرض کہ بیان کی دھوم عام
اور ازدحام خاص و عام کی شرح تو اسکی کل صبحکو بیان کیجائیگی اب حال شاہزادہ با اقبال کا سنیئے کہ یہ جو اپنے مکان میں بخدمت حکیم فاروس
تشریف لائے تو حکیم صاحب نے ان سے کہا کہ اے فرزند تمھاری عقل و فہم اور ذہن و ہوش اور شعور سے نہایت دور ہے یہ بات کیا تمھارے خیال میں آگئی کہ
تم نے سر دربار اس نستور بن نستار کشتی گیر سے اقرار کشتی کر لینا کیا اور اس بدخصال پہلوان قدرت تھا سے اپنے زور و طاقت کے امتحان کرنے پر
آمادہ ہوئے علما اور اطبا لوگ مشہور ہیں ہمیں نبض اور قارورہ دیکھنا چاہیے ان امور کو اور جا جہلی یا کوئی مسئلہ طب ہو تو اس میں ہمکو کلام کرنا چاہیے
یہ کارخانہ شیطانی اور طرز حیوانی ہے کشتی لڑنا پہلوانوں کا پیشہ ہوتا ہے جو کوئی کہ انسان دانشمند ہوگا وہ اس وضع سے عذر کریگا شاہزادہ عالی
نے عرض کیا کہ اے بزرگوار ہر چند کہ یہ حرکت مجھسے خلاف اپنی وضع کے واقع ہوئی مگر کیا کروں مجبور ہوں کہ غیرت اور حمیت میری مقتضی اس بات
کی ہوئی کہ بدنامی پیغمبر مرسل کی اور ذلت سرداران بارگاہ سنجانی ہو لہذا اب تو یہ خیال اسکے مصرع ہر رو گو دکنند زن بہ از دست نہ وعدہ جو
کر چکا ہوں جو کچھ منشی تقدیر اور کاتب ازل نے صفحہ پیشانی پر میرے بزور دیوان قضا کلک قدرت سے اپنے رقم کیا وہ ضرور ظہور آیا
ظہور آئیگا آپ اس مقدمہ میں تردد و فکر نہ کریں حکیم فاروس مجبور ہو کر خاموش ہو رہا اسی میں تمام ہوا اور وقت شام کا آیا شاہزادہ
عالی مقام بعد الفراغ تناول طعام نماز مغرب و عشاء سے فارغ ہوکر واسطے آرام فرمانے کے پلنگ پر تشریف لیگئے ناگاہ وقت خواب پھر جی
خیال آگیا کہ آج یہ حال کشتی کا سنکے بے شبہ و شک ملکہ گوہر ملک کو اضطراب بیحد کمال ہوگا بہر صورت چلکے ملکہ سے بھی ملاقات کرنا
از جملہ واجبات ہے صبحکو واللہ اعلم بالصواب شب حامل است تا خود چہ زاید آدھی رات کے عمل میں لباس شب روی ذات اقدس پر آراستہ
و پیراستہ کر کے بعادت معہودہ جسطرح سے کر دو ایکبار سابق میں تشریف لے گئے تھے اسیطور پر آج بھی عصر راہ کو طے کر کے زیر قصر
ملکہ کے پہونچے اور کمند کی راہ سے دیوار پر چڑھکر اندرون قصر داخل ہوئے وہاں ملکہ صحن خانہ باغ کے چبوترے پر ایک تکیہ لگا

تو یہ جاہل مطلق کچھ اندیشہ اور پس و پیش نیک و بد کا نہ کرے اور تقاضے سے بھی اپنے مرنے مارنے مرجانے کا ارادہ کرے بعد ازان جو گفتگو تخت و دشت
شاہزادہ قاسم نے سر دربار فستور بن تستار سے کی تھی وہ سب بیان کر کے کہا کہ بس تم اب یہی دعا جناب باری سے مانگو کہ ہماری آبرو
رہجائے اور قاسم کے مزاج مین ہر وقت کشتی فستور ہماری طرف سے کچھ جہالت نہ آجائے ملکہ گوہر ملک یہ حال شاہزادہ قاسم کی طبیعت
اور جہالت کا سنکے کانپ اٹھی اور کہنے لگی کہ صاحب برائے خدا اگر وہ دنگل رستم شہزادہ قاسم کو دے ڈالو تو یہ مناقشہ اور دغدغہ رفع ہو جائے
اور پھر تو وہ تمھاری اطاعت اور فرمانبرداری کریگا شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے ملکہ مین خاور سیاہ کی گوشمالی اور چشم نمائی کے لیے
ہر وقت اور ہر جا پر موجود ہون انکی جہالت پر کیا کر سکتی ہو ملکہ گوہر ملک بولی کہ ماشاء اللہ ماشاء اللہ واہ تم تو انسے بھی کچھ زیادہ تر جاہل
معلوم ہوتے ہو ایک کرسی چوبی کے لیے اپنے ایسے بھتیجے کو کہ بجائے اپنے فرزند جگر بند کے ہو ناراض کرنا یہ کون سی عقل کی بات ہے القصہ
تا نصف شب یہی گفتگو رہی بعد ازان شاہزادہ عالی مقام کا جی چاہا استراحت اور آرام فرمایئے جانب ملکہ مخاطب ہو کر فرمانے لگے کہ اب
شبنم بکثرت پڑنے لگی اٹھکر اندر چلیے پلنگ پر بیٹھو رات بھی تھوڑی سی رہ گئی ہے یہ کہکر ملکہ کا ہاتھ پکڑ لیا اور وہان سے برخاست کر کے اندر
چلے اسی ضمن مین ہر ایک کوئی کسی کام کے حیلے سے کوئی کسی بہانے سے ادھر ادھر ہو گئین شاہزادہ عالم مع ملکہ پلنگ پر تشریف لے گئے
اور گرد و پیش جو کشتیان گلابی شراب کی رکھی ہوئی ہین شاہزادہ والا رتبت نے ایک کشتی کا تورہ پوش اٹھا کر ایک گلابی کو ہاتھ مین اٹھا لیا
اور اسکی شراب کو ملاحظہ کرنے کے لیے ملکہ گوہر ملک نے ساغر زمردین اٹھا کر شاہزادہ عالم کے ہاتھ سے اُس گلابی کو لے لیا اور دو ایک
جام شراب کے باتفاق طبع نوش فرمائے اور سرور دونون صاحبون کی طبیعت کو ہوا اور ذرہ سے نشہ صہبائے عیش کے آنکھون مین جلوہ
ہونے لگے نوبت بوس و کنار کی پہونچی مگر ازبسکہ رسم اور طریقہ خاندان صاحبقرانی کا یہ ہے کہ تا وقتیکہ سر رشتہ عقد و مناکحت مستحکم اور استوار
نہ ہو یہ لوگ مرتکب فعل حرام کے نہین ہو سکتے چنانچہ سابق ازین بھی ملکہ گوہر ملک سے یہ گفتگو ہو چکی تھی بس باقی اور سب ناز و نیاز
عاشقی اور معشوقی کے سوائے وصلت اور پیوند کے فیما بین ہو رہے تھے اسین دیکھا کہ کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی ہے کہ شاہزادہ بدیع الزمان
نامدار پلنگ پر سے اُترے اور ملکہ سے بمضمون اس مصرع کے کہا اے ملکہ مصرع اگر زندگی ہے تو پھر آملینگے ؛ گھبراؤ نہین انشاء اللہ تعالی باقبال لایزال
اپنے ہی پہونچتے ملاقات کرینگے اور یہ کہکر رخصت ہوے بوقت وداع ملکہ نے اپنا گریبان کرتی کا اور مثل خط شعاع کے تار تار کر ڈالا اور مثل
ابر نو بہار زار زار اشکبار ہو کر کہنے لگی اے شہریار شعر گر زیست سے نہ مجھ کو خفا تو خاص بسر تن سے یہ بہتر کہ تو جدا نہ ہو ۔ اور دامن پکڑ کے کہنے
لگی کہ حضرت اللہ آپ نستور کشتی گیر سے کشتی لڑنے کا ارادہ نہ کرین میرے دل کو تسکین و صبر کسی طرح سے نہین آتا اور طرح طرح کے وسواس جی کو آتے
ہین یہ تقریر ملکہ کی سنکے شاہزادہ والا تو نہایت بیچین ہوا اور چاہتا تھا کہ کچھ جواب سخت دیکر دامن چھڑائے بنور جو دیکھا کہ ملکہ کا حال غیر ہے
اور روتے روتے ہچکی بندھی ہوئی ہے بات نہین کیجاتی ہے آپ بھی باچشم پر آب دم بھر عالم سکوت مین رہے بعد اسکے ملکہ کو اپنے گلے
لگا لیا فرمایا کہ اے ملکہ تم ہمارے مزاج سے خوب آگاہ ہو اور یہ بھی ہم تمسے بارہا کہہ چکے ہین کہ ہمارے خاندان عالی مین کاذب و دروغگو نہین
ہوتے پس تمسے کمال تعجب ہے کہ تم ہمکو اسوقت روکتی ہو ہمنے جو زبان سے کہا وہ جسطرح سے ہو مرگ و زیست برحق ہے ہم کرینگے اب بجا لا نہ
کرینگے لعنت ہے ایسی بیحیائی کی زیست پر اے ملکہ بس اسوقت تم کرم کریم کارساز پر رکھکے عوض اس گریہ و زاری کے جناب باری سے دعا
طلب ہو کہ اس مجمع کثیر اور انبوہ غفیر اور ازدحام خاص و عام مین ہماری آبرو رہ جائے یہ کہکر شاہزادہ عالم نے اپنے دامن سے گوہر ملک کے آنسو
پونچھے اور خوب سی دلجمعی اور تسکین دیکر تشریف لے گئے اُسیطرح پر باغ کی دیوار سے اُترکر اپنے مکان پر رونق افروز ہوئے وہان تمام خواصین انیسین
جلیسین ملکہ کو سمجھاتی ہین اور ایک زبان ہو کے سب کہتی ہین کہ ہم لونڈیان صدقے آپ کچھ تردد اور فکر نہ کرین اور کسی طرح کا اندیشہ
و غم و وسواس نہ کرین خدا نے چاہا تو جس طرح سے شاہزادہ عالیشان نے اس کمان کو توڑ کر پھینکدیا تو دم بھر مین سن لینا کیا بلکہ اپنی آنکھون
سے دیکھ لیجیئے کہ اس ملعون شیطان پہلوان کو خاک پر مار ڈالینگے اور دو جہان شاہزادہ عالم والا شان نے دم سے سر کھینچ کے پیوند زمین
کر دیا اور جہنم واصل کیا غرض اسی طرح تسلی و تشفی کی باتین کر کے ملکہ کو بہلاتے اور سمجھاتے ہوئے صبح جو ہو گئی تو بموجب سفید

اور فضل تیغ زن پہلوان نامی و گردن کشان روزگار میں میدان کشتی میں آپہنچا تو شاہزادہ بدیع الزمان نامور کے پیچھے جو وقت گزر گیا ہو
اور جلیل نے ازراہ عیب جوئی یہ گفتگو غیبت میں شاہزادۂ والا مرتبت کے کی تھی یعنی فضل تیغ زن نے در جواب اسکے نہایت پیچ و تاب کھا کر
کلمات سخت و درشت فرمائے اور کہا کہ اس خوک دشتی نستور پر غرور کی اصل حقیقت کیا ہے کہ کوئی شخص اس بیچارے بے حقیقت کے خوف کے
مارے معرکہ میں نہ آئیگا اور ایسے بیہودے کے مقابلے مجادلے سے ڈر جائیگا مجھے فقط اسبات کا خیال آتا ہے کہ وہ حکیم زادہ کشتی لڑیگا اور اسکو زیر کریگا
اقرار اور وعدہ حتمی کر چکا ہے ورنہ اس چوب آہنی کو جو اسنے بڑے زور و طاقت سے زمین میں گاڑ دی ہے ایک اشارے میں اکھاڑ کر میں پھینک دیتا اور جی بہا
کا کوئی جواب دینے نہیں پایا کہ شاہزادہ بدیع الزمان اس اکھاڑے کے قریب آن پہونچا اور گنجاب کو سلام کر کے ملتمس ہوا کہ کیا حکم ہے گنجاب نے کہا
اے فرزند اتنی خیریت ہے کہ تم اس پہلوان قدرت سے لڑنیکا ارادہ نہ کرو شاہزادہ عالم نے جواب دیا کہ یا پیر مرسل سوا اس امر کے جو ارشاد ہو تعمیل کروں
الا یہ میری اور اسکی کشتی کا ذرا آپ تماشا ملاحظہ فرمائیں یہ کہکر شاہزادہ عالیمقام نے پوشاک اپنی اتاری اور جانگیہ پہن کر لنگوٹ کھینچا تو جس وقت
کہ اس رشک مہر خورشید ماہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ کے جسم اطہر پر نگاہ سب کی پڑی اور تمام خاص و عام نے تن نازنین اس والا مقام
کا دیکھا سب متعجب اور متحیر ہو کر کہتے تھے کہ فی الحقیقت رستم کا دل اور دیکھا اس حکیم زادے کا ہے واہ کیا ارادہ اور کیا حوصلہ کر بیٹھا ہے بلا شبہ و شک
یہ بڑا دلیر و بہادر ہے کس لیے کہ اگر اس سے اور اس سے نسبت ارض و سما یا مقابلہ کوہ و کاہ کا کہا جائے تو بجا ہے خداوند تعالی اس حکیم زادے کی آبرو رکھے
نستور بن فستار نے شاہزادۂ عالی مقدار کیطرف بنگاہ غیظ دیکھ کر آواز بلند کہا کہ اے حکیم زادے رحم کر اپنی اس نوجوانی اور جان شیرین پر تجھ کو دنیا میں
آمدہ دیکھ ہوسناک تماشا پھر خالی نہیں کیا دیکھیگا تو خاک تماشا کہاں تیرا جسم نازنین اور خوبصورت خوبصورت ہاتھ پانوں اور کہاں میرا تن و توش
اور قد و قامت اور زور و طاقت مجھمیں تجھمیں کسی طرح کی مناسبت نہیں اگر تو اسدن ازراہ نادانی بیساختہ ایک بات زبان سے نکال بیٹھا
اور مجھسے وعدہ کشتی لڑنیکا کیا تو کچھ قباحت نہیں سہو و خطا سب سے ہو جاتی ہے بلکہ ایک مذہب ناوید خدائے آسمانی کے پرستاروں کا وہ امر تمھاری ہی کو
اپنا دین ایمان الانسان مرکب من الخطاء والنسیان جانتے ہیں میں نے تجھکو معاف کیا کیلیے کہ خداوند تعالی نے تجھے خاص حسن و جمال میں
عدیم المثال خلق کیا ہے تیری شکل دیکھ کر میرا جی کڑھتا ہے اور اسدرجہ تجھ پر پیار آتا ہے کہ تجھے اپنے گلے لگاؤں اور صاحبزادے تو نے سنا نہیں شعر ہر کہ با زور
بازو بھگوا ساعد سیمین خود را رنجہ کرد مجھ سے کشتی لڑنا تیرے لیے مشکل امر محال ہے شاہزادۂ با اقبال نے بکمال آشتی اور نرمی جواب دیا کہ تم پہلوان
قدرت ہو البتہ تمسے مواجہت مشکل ہے الا جو اشرات عجیب طرفین ہیں وہ جو کچھ کہ اپنی زبان سے اقرار کرتے ہیں وہ پورا کرتے ہیں اب ہمارے تمھارے تو
کشتی ہونا مقدم اور مقرر ہو گیا پھر اب توقف اور تامل کیا نستور ہنسا اور اپنے شاگردوں کیطرف دیکھ کر کہا کہ صاحبو ہر چند میں نے ترس اور رحم اسکی
جان پر کیا لیکن قضا و قدر میں مجھکو کیا دخل ہے میں مواخذہ سے اسکے خون کے بری ہو چکا محض بے قصور اور مجبور ہوں یہ کہکر پکارا کہ اے شخص اگر
کشتی تو مجھسے کیا لڑیگا پہلے یہ چوب آہنی جو میں نے میدان میں پھینک دی ہے تو ہلا دے تو اکھاڑ اور اسکے بعد کچھ فضول زبان سے نکال شاہزادۂ
والا مرتبت کو یہ گفتگو کبر و نخوت کی نہایت ناگوار طبیعت اقدس ہوئی اور ہر چند کہ شاہزادۂ عالیمقام بہت حلیم اور حلیم ہے مگر اسکی بیہودہ گوئی سے ایک
حالت غیظ کی مزاج پر طاری ہوئی اور اپنے دلمیں یہ سوچکر کہ قطعہ شاید اتقدر صبر و تحمل نکر مانند زمین پامال باشی نکوئی از خاک و باد و آب و آتش
کمی شاید کہ یکحال باشی نہ بار بار اس چوب آہنی کے پاس پہونچا اور ایسے ہاتھ ڈالکر زور کیا کہ زمین سو گز دہل گئی اور ہنوز وہ اسی جگہ مکان اس
چوب آہنی کو اٹھا کر سر سے بلند کیا اور دوسرا زور کر کے جو مارا تو وہ چوب تمام زمین میں غرق ہو گئی فقط ایک دستہ اسکا نظر آ گیا تھا ہر ایک کی زبان سے
مرحبا صد مرحبا بلند ہوا اور از زمین تا آسمان صدائے آفرین و تحسین گوش زد ہوئی بیساختہ فضل تیغ زن کی بھی زبان سے واہ واہ نکل گئی اور گنجاب خوش
پر کھڑا ہو گیا اور پکارا اے فرزند چشم بد دور مرحبا صد مرحبا گیا ہور وغیرہ جو کہ حاسد و حاسد تھے انکو عجب طرحکا داغ و رشک دلپر ہوا کہ کلیجا اسنا دونوں ہاتھوں
سے تھامکر رہ گئیا اور کچھ دم نہیں مار سکتے تھے ایمین شاہزادہ نامدار نے پکار کر کہا کہ اے نستور بن فستار اب یہ چوب دست آہنی تجھسے اگر اکھڑ سکے
تو اکھاڑ اور جواب نہ اکھڑ سکے گی تو اس مجمع خاص و عام میں تیری نہ ہوگی بہو دعا کیں بچائیگی نستور بن فستار کشتی گر اپنے دلمیں نہایت حیران
پریشان بحسن و حرکت خاموش کھڑا ہوا شاہزادہ عالی کا منہ دیکھ رہا تھا کہ دوبارہ شاہزادے نے اس چوب دست آہنی کے دستہ پر ہاتھ ڈالکر

دور کیا اور اسکو اکھاڑ کر علیحدہ پھینکا پانستور کا یہ حال ہوا کہ مارے خوف کے زمین میں گڑا جاتا تھا اور زمانہ نظروں میں تاریک معلوم ہوتا
تھا ایکبار پکارا کہ ای حکیم مہیج شاید تجھے اسطرح کی مشق اور کثرت میسر ہو کہ تو نے ایسی چوب آہنی کو اکھاڑ کر گاڑ دیا اور پھر اکھاڑ لیا لیکن اس سے
کیا ہوتا ہے خدائی اور کتخدائی میں بڑا فرق ہوتا ہے مصرع شیر قالین دگر و شیر نیستان دگر است ٭ یہ باتیں متعلق کثرت اور مشق کے ہیں اگر کوئی
بھی ایسا کام کرتے ہیں اور کشتی لڑنیکا زور و طاقت سے علاقہ ہے یہ کہکر اسنے خم ٹھونکا اور بآواز بلند کہا کہ پھر اپنا خیر کیجیو آیے مقابل میں
میں تنا کلام اس نستور بدانجام کے منہ سے پورا نہیں نکلنے پایا تھا کہ وہ شیر بیشۂ شجاعت غضنفر بیجاے روزگار اشعار چو تیرے زکف جستہ سوے
نشان ٭ بجوش غضب ہمچو پیل دمان ٭ چو باز گرسنہ لعبہ کلنگ ٭ چو شیر ژیان سوے آہوے لنگ ٭ قریب اس اجل رسیدہ نستور مغرور خطا
پہلوان قدرت نما کے پہونچا و دبچیا ایکبار ہاتھ اپنا اس شاہزادہ عالی وقار کی گردن میں ڈالکر زور کشمکش کا کرنے لگا اور تماشائیوں کا
یہ عالم ہوا کہ آدمی پر آدمی گرتا تھا سیکڑوں سنگروں میں سر ڈالے ہوے سیکڑوں نقبوں میں گھسے سیکڑوں کاندھوں پر سر رکھے دیکھتے
گو جھکے ہوے حیران دیا کرتے تھے دو دو ہزار اور تین تین ہزار آدمی تماشا پر ہوجاتے تھے سیکڑوں پاؤں کے تلے پسے جاتے تھے اور یہاں کھاڑے
میں شاہزادہ رستم دل سہراب توان اس نستور بن قسطار پہلوان سے کہ بکرمشت بمشت پیچ کشتی ہوتی تھی ایک دستی و دو دستی نعل اور
لنگان سوم اور ٹانگ پھیری کولہ گرہن ماڑنگی وغیرہ تین سو ساٹھ بند کشتی کے جو کہ بابا ہمیشہ اس نستور نالائق کے تھے سب کرکے تھک گیا
کوئی پیچ اسکا شاہزادہ والا تبار پر نہ چلا اسوقت یہ سوچ کے کہ پہلے تو میں یہ جانتا تھا کہ یہ حکیم زادہ اصل کیا رکھتا ہے زور اول میں اسکو زیر
کرونگا اور آسمان تجکا دونگا مگر معلوم ہوا کہ یہ سوکھی سوکھی ہڈیاں اسکی فولاد کی ہیں پھر مجھے لازم ہے کہ ہوشیار ہو کر حریفانہ اور استادانہ
زور کرکے اسکو پشت بزمین کروں عالت غیظ و طیش میں زور کرنے لگا گنج آب سنج جو یہ تماشا دیکھا کہ حکیم مہیج کسی مقام پر نستور بن قسطار
کشتی گیر سے کم میں برابر کا نصف نہیں ہے بہت خوش ہوکر علقمہ اضطرلابی اپنے وزیر اعظم سے پوچھنے لگا کہ کیوں صاحب تمہاری
رائے میں کیا آتا ہے ان دونوں میں فتحیاب کون ہوگا علقمہ اضطرلابی نے عرض کیا کہ علم غیب تو فدوی کو نہیں لیکن عقل اسبات کی مقتضی
ہے کہ حکیم مہیج اقبال لایزال سے سرکار کے غالب ہو اور کشتی میں یہ پہلوان مغلوب ہوجائے گنج آب نے کہا کہ فتحیاب ہونا اس ہیرمن قیاس
دیو نژاد نستور پر معلوم اس خیال سے کہ یہ پہلوان قدرت ہے اور خداوند ہجدہ ہزار ملک باختر نے اپنی زبان سے اسکو فرمایا کہ کسی سے
روے زمین پر یہ مغلوب نہ ہوگا تو فرمانا خداوند کا بیشتر از تقدیر ہے ہاں اگر یہ کشتی گیر حکیم مہیج سے برابر بھی رہجاے تو گویا غلبہ و فتح حکیم مہیج کے نام پر ہے
اور یہ خطا مشہور جیسے ہوا یہ پہلوان ہر مکان سے تیار کردیا ہے سب جہان بیجا ہے داغ سینہ اس نابکار کی نظروں میں ہو جائیں اور
ہم اس خطا مشہور پر کرنے سے نجات پائیں ہرگز ممکن نہیں اور سرداران گنج آب گیا ہو رخون آشکم اور مفضل بن گیا ہو اور جلیل درازدم
وغیرہ جو کہ ساحرین اور حاسدین شاہزادہ مہوش تمکین ہیں وہ یہ تماشا کشتی کا دیکھکر مثل مار سر دم بریدہ پیچ و تاب کھا رہے ہیں اور جل جلکر کباب
ہوے جاتے ہیں اور آپس میں سرگوشیاں کرکے کہتے ہیں کہ یہ حکیم زادہ بڑے جوہر نکلا ہرگز ہرگز یہ حکیم فاروس کا بیٹا نہیں ثابت ہوتا ایک عجب
راز ہے ہکو اسکے مقدمہ میں تامل و تحیر ہو جلیل درازترکیب نے جواب دیا کہ یہ گمان غلط اور خیال خام ہے کبھی زمانہ اچھے بندوں سے خالی نہیں
رہتا حکیم فاروس کے بیٹے ہونے سے اسکی شجاعت اور کشتی میں کیا نقص اور عیب لگسکتا ہے تم سب صاحب عاقل و فہمیدہ ہو دیکھو تو کیسے
کیسے گوہر بیش بہا بطن صدف سے پیدا ہوتے ہیں اور لعل رمانی و بدخشانی سینۂ سنگ سے نکلتے ہیں یہ نیرنگیاں اسی قدرت کاملہ خداوند تعالی
خداے ہجدہ ہزار ملک باختر کی ہیں اسمیں عقل کو کیا دخل ہے زور و طاقت جرأت و شجاعت یہ امور خداداد ہیں اسمیں حسب نسب ذات
و صفات سے کیا علاقہ ہے غرض یہاں تو سرداروں میں یہ چرچا اور مذکور ہو رہا ہے کوئی کہتا ہے صاحب نستور بن قسطار کشتی گیر پہلوان قدرت
خداوند تعالی کا ہے یہ کبھی پشت بزمین کشتی میں سنا ہی نہیں کہ کہیں ہوا ہو ابھی وہ رعایت مروت اپنی آدمیت کر رہا ہے جسوقت کہ وہ زور کرے گا
پھر حکیم مہیج ایک قدم تو ٹھہر نہیں سکتا چاروں شانے چت پڑا ہوگا دوچار کہتے ہیں کہ تم جھک مارتے ہو پہلوان قدرت کی حالت تو اسوقت
بہ بدتری ہے کہ پسینہ سے معلوم ہوتا ہے اور حکیم مہیج کے تیور پر بشرہ پر چہرہ پر کچھ بدحواسی کی کوئی علامت پریشانی کی نہیں پائی جاتی ہے

ہمارے نزدیک تو کوئی دم بھر میں یہ ہوتی ہے کہ حکیم بدیع سے جس طرح سے قہرمان عجم کی کمان تو ہزار عنبک سی اور اسکی جوب بنی دو سو من کی
گار دی پر اسکو اٹھا لیا اسی صورت پر نستور کو بھی دیکھنا کوئی گھڑیان گذرتی ہین انتظار دونون شانے چت دیکھیکا غرض کوئی کچھ کہتا ہے
کوئی کچھ کہتا ہے کوئی ہوا خواہی شاہزادہ بدیع الزمان مین سر بکف آمادہ رزم ایکطرف کھڑا ہے کوئی طرفداری مین نستور کشتی گیر کے خنجر کھینچے برزم
جنگ مباحثہ اور تکرار کرتا ہے دس بیس شخص ہزار دو دو ہزار اشرفیون کی بازی لگا کے کہتے ہین کہ حکیم بدیع اس نستور کو پچھاڑیگا دو چار
ایسے بھی ہین کہ حکیم بدیع بیچارہ نسخہ نویس نبض و قارورہ دیکھنے والا نستور ایسے پہلوان قدرت پر کیا غلبہ پائیگا شرطین بدرہے ہین اور قسمین
کھا کھا کر حجت کرتے ہین کہ پھر ہمکو کوئی لقا پرست نہ کہنا خداوند سے منکر جانیو ہمکو تم سب خدا پرست سمجھنا جو پہلوان قدرت حکیم بدیع کی کشتی آتار
اب بیان تو یہ جلوہ ہو رہا ہے ان تماشائیون کو اسی انتظار مین فتح و شکست کے دیکھنے دیجیے وہان حال ملکہ گوہر ملک کا سنیئے کہ یہ جو
اس برج مین بیٹھی تماشا کشتی شاہزادہ با توقیر اور نستور کشتی گیر کا دیکھ رہی تھی جسوقت دیا بین ان دونون کے زور کشمکش کے ہونے
لگے اور دونون کو ازپا تا فرق پسینے مین غرق دیکھا تو نستور اہرمن طلعت دیو خصال کے قد و قامت اور زور و طاقت اور شاہزادہ
والا رتبت کے حسن و جمال اور جسم اطہر اور تن نازنین کا خیال جو دلکو آ گیا تو فرط محبت سے ہزار طرح کی الجھن اور تشویشات اور تردّدات اور تصورات
اور خیالات اور وسوسے اندیشے جیکو پیدا ہوئے پھر ضبط کر لی تھی آنسو آنکھون سے نہین تھمتے تھے اور کلیجا چار چار ہاتھ اچھل رہا تھا کبھی
بیٹھا جاتا تھا نہایت بیتاب ہو کر حالت اضطراب مین گھبرا کر وہان سے اٹھ کھڑی ہوئی اور ایک جانب سجادہ بچھا کے بسمت قبلہ ہو کر تسبیح
صد دانہ مشک کو تار نظر مین پیوستہ کیے بحضور قلب اور خلوص نیت بمضمون اس رباعی کے رباعی ای آنکہ ملک خویش پائندہ تو ئی ؛ وز ان
شب صبح تابندہ تو ئی ؛ کارمن بیچارہ تو ئی بستہ شدہ ؛ کشائے خدایا کشایندہ تو ئی ؛ جناب کبریائے دعائین مانگ رہی تھی اور
کہتی تھی کہ اے رب کریم مین جدید الاسلام ایک ادنی کنیز عاصی و خاص تیری وحدانیت اور الوہیت کی ہون زبان فیض ترجمان ہزار
بدیع الزمان قدسی سیرت سے مجھے معلوم ہوا کہ تو ایزد کائنات و قاضی الحاجات مجیب الدعوات سمیع و بصیر علیم و خبیر ہر شئے پہ قادر و قدیر ازلی
نقشہ نگاری زناک صورت پاک ہتو تو آمیش بازگردون خاک ؛ فقط اتنی ہی بجی ہون کہ صدقہ اپنے حبیب پاک صاحب لولاک احمد مختار
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا میرے اس دوست دلخواہ شاہزادہ عالیجاہ کو اس نستور روسیاہ پر فتحیاب کرکے صحیح و سالم بعد جاہ و حشم
نکال اس عذاب کشتی سے اور تمامی تماشا بینون کے اور امرا اور علماے خاص و عام اور مقربین و مصاحبین بارگاہ اس پیغمبر مرسل یعنی کہ جناب کے
سامنے شاہزادہ عالیجناب کو سرخرو کر اور پھر مین اور وہ تیری خدائی کا صدقہ کیا ہون و بااتفاق باہم نذرین نیازین گذرانین علی ہذا القیاس تمام
انیسین جلیسین خواصین ہمدمین محرمین مقربین لونڈیان باندیان وغیرہ ملازمین اور متوسلین ملکہ کی سب سر برہنہ سمت قبلہ منہ کیے خاک
پر پڑی ہوئی کمال تضرع و زاری جناب باری سے دعائین مانگ رہی تھین اکثر ملکہ کے پانون پر سر رکھے یہی صدقے اور نثار ہو ہو کر یہ اشعار پڑھتی تھین

| | | | |
|---|---|---|---|
| اگر پائے پیل است ور پر مور | بہ ہر کس بداد صیتی و زور | چو بر دار وار رہ تر درود را | خورد و لشہ مسعف بہر دو در را |
| چو بر لشکر دشمن آرد رحیل | بہ ہر قان کشد فیل و اصحاب فیل | یکی را لیسر بر نہد تاج بخت | یکی را بخاک اندر آرد ز تخت |
| گلستان کند آتشے بر خلیل | گروہے بہ آتش برد ز آب نیل | گدا را سعادت کی بر سر شا | گلیم شقاوت کیے در بر ش |
| سری بادشاہان گردن فراز | بدرگاہ او بر زمین نیاز | | |

بجھا لی تخمین کر تصور کا کہ ہر خیال آہ وہ دن کیا بھول گئیں بیو
تو سمجھیے کہ اس گوہر نایاب دریاے صاحبقرانی کو صندوق مین بند کرکے ناحق سلیمان زنگی علیہ اللعن نے کیسے دریاے زخار بیکران و تار
ساحل ناپیدا کنار مین کہ جسمین دو دو ہزار من کا تیمر شل برگ کاہ بہتا چلا جاتا تھا ڈالدیا اور تمنے جوش محبت اور ولولہ شوق سے اپنے
دشمنون کی ہلاکت پیش خود تجویز کرکے آپ کو کشتی سے گراکے ہم آغوش اسی دریا کا کر دیا تھا پھر از روے انصاف فرمائیے بلکہ
آپ پر کچھ موقوف نہین جو کوئی شخص یہ حال سنے گا اسکو اس دریاے شاہزادہ والا رتبت کے زندہ و سلامت نکلنے کا احتمال ہرگز بلکہ
سلامتی اور زیست کا وہم و خیال مین بھی یقین نہ آئیگا گر دیکھیے قدرت تعالی اور کبریائی اس رب العالمین جامع المتفرقین کی کہ پھر ہم دونون جیتے جی

کو اس دریا کی آفات سے نجات دیکر بادبان فضل و کرم سے اپنے ساحل مراد پر پہونچایا اور از سر نو حیات دوبارہ عطا فرما کر دونون کو پھر ملوایا
پس ملکۂ عالم اب تم بدحواسی اور اضطراب کرنے سے کچھ فائدہ نہین نظر بافضال کریم کارساز رکھو اپنے دل کو سمجھاؤ اور جی کو تسکین دیکر تماشا
دیکھو تاییدین اسلام کی قدیم الایام سے ہوتی آئی ہین اور یہ تو اولاد صاحبقرانی گل گلدستۂ باغ ابراہیمی کس باپ کا بیٹا مشہور و معروف
اور گوشگفتۂ مکان رستم دستان صاحب گرز سام بن نریمان نور نظر کوہ قاف ثانی سلیمان سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران موصوف
کا ہو جسنے کہ اپنے زور پنجۂ دست سے سیکڑون ہزار دست کو پست اور پیوند خاک کیا اور میدان مصاف مین دیوان پری زادۂ قاف کو شکست
فاش دی اس نالائق ذلیل و مقہور خدا نستور پہلوان قدرت تعالی کیا اصل و حقیقت ہے ابھی کچھ اور ہوا و ہیاکی اسے کھانا ہے سو بھی
بیجا ہی سے یہ زندہ ہاتھ پاؤن مار رہا ہے بعد اسکے حضور ملاحظہ کیجیے گا تھوڑی دیر مین ہاتھون سے شاہزادہ رستم صولت کے پامال ہو جہنم
واصل ہوا چاہتا ہے ملکہ گوہر ملک نے باچشم پر آب جواب دیا کہ بیبو یہ مین بھی جانتی ہون کہ یہ لوگ اقبالمند ہین اور ہمیشہ بہ عنایت اور تائید
غیبی اور امداد ایزدی آفات و بلیات سے محفوظ رہے اور کامیاب ہوئے ہین مگر بیٹے کو کیونکر جان کر کے تسکین کھاؤن اور اپنے دل کی بے چینی
بیتابی کو کیا کرون شعر کس سے کہین اور کون سنتا اور کون ہماری مانے ہے ٭ صدمہ جو کچھ جان پہ ہے وہ دل ہی ہمارا جانے ہے ٭ گل اندام نے عرض
کی کہ قربان گئی آپ ذرا صبر کو ہیجے سے اٹھا کر یہان تشریف لائیے اور ملاحظہ تو فرمائیے کہ شاہزادۂ رستم صولت کس شان و شوکت سے کشتی
لڑ رہے ہین آپکے اقدام عالی پر لونڈی ہاتھ رکھکر قسم کھاتی ہے اور غلط کہنے والی قربان گئی مرجائے کچھ خوف نہین سچ سچ عرض کرتی ہے کہ
ابھی شاہزادہ عالی نے نستور کو چھ سات قدم پسپا کر دیا تھا ملکہ یہ کلمے سنکے از بسکہ خوش ہوئی اور پھر اس برج مین آکر تماشا کشتی کا دیکھنے لگی القصہ
یہ کہ چار پہر دن شاہزادۂ عالیمقدار اور نستور بن نسار سے برابر زور کشتی کا رہا مگر دونون مین غالب اور مغلوب کی تمیز کسی کو نہوئی آخر جبکہ
دن تمام گزر گیا اور وقت شام کا ہوا گنجاب نے حکم دیا کہ ہان روشنی کی تیاری جلد ہو جائے حسب الحکم گنجاب کے اطراف میدان مین سیکڑون مشعلین
ہزارون پنجشاخے گنگا جمنی و روپہلی سنہری کھو کھو دستیان شمعین روشن ہوئے سب پنجشاخے والے وصی بردار چارطرف حاضر ہوئے تماشائیون
کا یہ حال تھا کہ کھانا پینا وغیرہ حوایج ضروری اپنے سب بھولے ہوئے تھے تماشائے کشتی کے جا نب نگاہ کام کرتی تھی آدمی پر آدمی گرا
پڑتا تھا سیکڑون ہزارون آدمیون کے کاندھون پر آدمی سوار کھڑے دیکھ رہے تھے اور گنجاب کا یہ حال ہے کہ اگر ذرا بھی حکیم مریخ کو غالب
اور نستور کو مغلوب دیکھتا ہے تو بہت خوش ہو کر تعریف و توصیف دلیری اور تہنی شاہزادۂ عالی کی اپنی زبان پر لاتا ہے اور بنگاہ غور چارطرف دیکھ
بیبات کا منتظر اور گوش برآواز رہتا ہے کہ اور لوگ بھی تعریف حکیم مریخ کی کرتے ہین یا نہین پس یہ بات تو مشہور ہے شعر اگر شہ روز را گوید
شب است این ٭ بباید گفت اینک ماہ و پروین ٭ حاکم اور مالک کے مجبو ر لوگ بھی یہ کہنا لازم ہے کہ ایک بات حقیقت مین راست ہے کہ جو
کاسہ لیس اپنی آنکھون سے دیکھتے تھے کیونکر نہ تعریف کرتے لیکن تو جو مزاج دان ہین وہ پہلے ہی سے واہ واہ کر دیتے ہین اکثر وہ لوگ جو
انصاف پسند ہین وہ اپنے دل سے احسنت احسنت اور مرحبا مرحبا کر رہے ہین حاسدین اور حاسدین ناہنجار بخیال اسکے کہ الناس علی دین
ملوکہم بظاہر یہ سچ اور بباطن مین جلے بھنے آتش فشان کرکے رشک و عداوت اور اپنی بد ذاتی سے سرگوشی مین یہ اشعار چپکے چپکے پڑھتے ہین اشعار

| | |
|---|---|
| زہے گردش چرخ نیرنگ ساز | کہ گنجشک دارد سر صید باز |
| دریغ از بزرگی دہر سپہر | کند روبہی جنگ با پنجہ شیر |

اب حال اس نستور خوک خصال کا سنیے کہ جب ایکدن ایک رات زور کشمکش کا کرتے کرتے دوسرے دن وقت دوپہر کا ہوا تب اپنے دل مین
خیال اور طیش یہ کیا کہ ارے حکیم زادے بس اب خبردار رہنا یہ نہ کہنا کہ مین نے تجھے ہوشیار نہ کر دیا دیکھ پہلوان اسطرح لڑتے ہین اور زور اسطرح
کرتے ہین شاہزادۂ والا صفات کے لنگوٹ مین ہاتھ ڈال اور سر اپنا سینے کے اوپر رکھکر ایک نعرہ کیا کہ یا خداوند باختر اور زہرہ و روح
تمام ریل کر بھیجا اور سب شاگرد اس بدذات کے پکارے شعر ہر کس کہ زعد تند بیرون گم راہیست سزائے آن بد انجام ٭ ای حکیم زادے
اب استاد کے ہاتھ سے نجات پانا نہایت اشکال اور بہت محال ہے اور فی الحقیقت وہ نامی شیطان پہلوان نستور علیہ اللعن الغداب اس
زور و شور سے شاہزادۂ رستم توان حکیم زادے کو چاہتا تھا کہ ریل کر زور کر جائے اور پسپا کر سکے اور کوئی اپنا پیچ کا ٹھکانا نہ استاد کا چلے

لیکن شاہزادۂ عالم نے زور اسکا سنبھالا بلکہ اسکے کہ جو دو ہاتھ آگے تھا وہ ہٹا کر اپنی قدم پر لنگر مارا وہ بانی فساد رشک دیوزاد دوسرے
قدم کو بھی حرکت دیکر پانچ قدم پیچھے ہٹانے گیا چھٹے قدم پر شاہزادہ عالم نے لنگر اپنا قائم کیا تو یہ عالم تھا کہ ابتک تو دونوں پانوں زمین میں دھنس
گئے تھے اور اب فستور حتی المقدور کوئی اپنے زور و طاقت میں قصور نہیں کرتا ہو مگر زمین نے ذرہ خوشی سے پانوں اس عرش تمکین کے پکڑے
چھوڑے نہیں اور شاہزادہ عالم کو کسی قدرت سے یہ پہلوان قدرت جس اور حرکت وہاں سے نہیں دے سکتا تھا اسمین فستور کے شاگردوں نے
غل کیا کہ مار لیا استاد نے اور گیا ہور لور وغیرہ جو کہ حاسد اور کینہ جو تھے نہایت خوش ہوکر فستور کی تعریف کرنے لگے گیا ہو وغیرہ کچھ
انجناب سے عرض کی کہ ہر چند فدوی نے جناب میں مکرر سکرر التماس کی کہ فستور پہلوان قدرت ہو ایک حکیم زادے کا اسکا مقابلہ کرنا ہمیں
مصلحت اور صلاح دولت نہیں اب بجز منفعل کے اور کوئی بات پیش نظر نہیں فضل بن گیا ہو ربولی اٹھا کہ خداوند تعالے نے فستور کو اپنی
زبان سے پہلوان قدرت مامور کرکے تقدیر کی ہو کہ یہ میرا پہلوان فستور کبھی روئے زمین پر کشتی سے مغلوب نہوگا کل پہلوانان عرصۂ امکان
پر مین سیفائے غالب کیا ہو سب معلوم نہیں کہ پیغمبر مرسل نے کیا تھا کہ اس بیچارے ضعیف الجثہ عاجز اور ناتوان حکیم فاروس کے بیٹے کو اس
پہلوان جہان سے لڑوایا آپ کے واسطے تو کچھ موجب عز و وجاہت کا نہیں تمام عالم میں پہلوانوں کی ذلت اور سبک حرمتی ہوگی کہ جناب نے کچھ
جواب نہ دیا لیکن ذوالالم وغیرہ سے نہایت بیتاب اور بکمال اضطراب باچشم پرنم لقائے حضرت کی خدا سے دست بدعا تھا کہ یا خداوند یہ عزت و
حرمت طرۂ پیغمبری کے حفاظ کر نیکی رکھ لینا اور اس حکیم فاروس کے بیٹے کو حافظ استر عالو حسب منشا اس فستور کشتی گیر کے مونکے میں ہرگز و
گرفتار کرنا اسمین فضل تیغ زن بجوش خون عزیزی نہایت غیظ و طیش میں بائیں کرسی پر سے اٹھ کھڑا ہوا اور پکار کر کہنے لگا کہ ای حکیم تیرا کچھ کام تھا
پیشہ نبض اور قارورہ شناسی اور نسخہ نویسی کو چھوڑکر پہلوانوں سے کشتی لڑنا اور مباحثہ اور مقابلہ کرنا کیا فرض تھا یہ کام تمہے متعلق ہی ہے
بھی جدا ہو ہم ابھی اس نالائق کو اس تہمتنی اور کشتی کا تماشا دکھلائے دیتے ہیں اور کس طرح سے پیوند خاک کرتے ہیں کہ اسکے حال پہ ہائے ہائے
دنیا اور عرفان ہو اگر یہ زاری کریں اور اپنے دلمین فضل تیغ زن بھی یہ سوچ رہا تھا کہ خدانخواستہ اگر عمر پرند گار شاہزادہ بدیع الزمان ہمارا
اس تیرہ روزگار فستور نابکار کے ہاتھ سے زیر ہوگا تو یہ صاحب قیمت ہیں بلا شک و شبہ اپنے آپکو ہلاک کر دینگے اسوقت بچے کیا لطف زندگی
باقی رہیگا میرے اسکے بظاہر دنگل رستم کے مقدمے میں نزاع لفظی واقع ہو سو یہ بھی بطریق امتحان شجاعت کہ جالت از سر قوت ہو کبھی گفتگو
تنازع تیغ درمیان میں آجاتی ہے و مہر جان گرامی فدا و نثار ایک سرو پاس عمر پرند گار کے ہو تو گویا آج ہم دونوں غریب الدیار طرابلس
کا خاتمہ اس شہر سخان میں ہو فضل تیغ زن ابھی اس سوچ میں تھا کہ وہاں شاہزادۂ عالی شان نے اتنا کلمہ زبان سے فضل تیغ زن
کی سنا تو حالت غیظ کی مزاج اقدس پر طاری ہوئی اور رگ ہاشمی جوش میں آگئی تمام جہان اور زمین اور آسمان نظروں میں تیرہ و تار تھا
جہان قدم ششتمی پر لنگر اپنا قائم کیا تھا وہاں سے جنبش کرکے با آواز بلند فرمایا کہ ای فستور تیرا کروفر و زور و طاقت تو میں دیکھ چکا اب ذرا تو
بھی خوب سا ہوشیار اور خبردار ہو کہ ایک زور میرا تو روک اور میری طاقت کا تحمل ہو اگرچہ حمیت اور غیرت اور دعوی تہمتنی اور پہلوانی کا رکھتا ہے
تو آگے بڑھا کہ اب زنہار قدم اپنا پیچھے نہ ہٹانا اور یہ کہکر اسکی زنجیر کمر میں ڈال ہاتھ زور کو لوئین میں لیکر زور اسکا توڑ دیا اور پیچھے کو دوڑا لیچلا
ہر چند فستور ہر مقام پر چاہتا تھا کہ لنگر اپنا قائم کرے مگر شاہزادۂ عالم نے کہیں ٹھہرنے نہ دیا اور ایک قدم دو قدم تین قدم چار قدم پانچ
قدم چھ قدم ساتوین قدم پر لپیٹ کرکے جھٹکا مارا کہ منہ کی کھا کے آگے آ رہا اسوقت اس رستم صولت سہراب توان کی یہ صورت تھی
کہ جیسے کہ شیر ژیان ایک صید لاغر کو دبوچ بیٹھتا ہو پشت پہ اسکی بیٹھ کر پہلے تو خوب سا اسکے سر کو زمین سے رگڑا بعد اسکے لنگوٹ میں ہاتھ
ڈالکر نعرۂ کوہ شگاف جگر سے کھینچکر سر سے بلند کیا اور چرخ دیکر مارا کہ چاروں شانے چت تھا اسیحالت میں پھر شاہزادۂ والا مرتبت جست
کرکے اسکے سینے پر جا بیٹھا اور آہستہ سے اسکے کان میں فرمایا کہ ای فستور بن فسطار کشتی گیر وہ جو تو اندوے کا قت لاف و گزاف کیا اور
نیست ہو کر چلاتا تھا کہ کہان یلان سیستان اور کہان پہلوانان لشکر صاحبقرانی بدیع الزمان شاہزادۂ قاسم عالیشان آنکھیں کھولکر
بچشم عبرت دیکھ کہ کمترین بندگان خدا عز و جل بدیع الزمان تو میں ہوں اور شاہزادہ مقام سپلہ کو ندا نگاہ اونچی کرکے دیکھ

دیکھو کہ وہ شہباز اوج شجاعت سامنے تیرے کھڑا ہوا ہے یہ کہہ کر در شناختن پروردگار عالم چہ ارادہ داری نستور مقہور علیہ اللعن والعذاب نے جو
یہ جانا کہ یہ حکیم مریخ نہیں ہے یہ شخص بدیع الزمان فرزند صاحبقران ہے چاہتا تھا کہ غل کرکے کہے کہ ای گنجاب یہ تو دغا ہو گئی تو کس
خواب خرگوش میں بیٹھا ہے حکیم زادہ نہیں ہے یہ شخص نادیدہ و خدا کا پرستار بدیع الزمان بیٹا امیر حمزہ صاحبقران کا ہے کہ شاہزادہ عالیمقام
تیور اسکے کیونکر سمجھ گیا کہ یہ نالائق نابکار ایک دل ہے کبھی مسلمان نہ ہوگا میں اتمام حجت کر چکا اگر اب ذرا توقف کرتا ہوں تو میرا راز افشا کریگا اور سپاہ
تمام کفار تشنہ خون میرے ہیں ان سب سے معرکہ رزم و پیکار ہوگا اور خوب سے تمہارا بچے گا ہم دونوں کا جھگڑا بدرجہ شہادت فائز ہونگے پس قتل اسکا
قبل لاہذا توقف کرنا کیا ضرور بیساختہ دونوں ہاتھ جبڑوں میں نستور کے دونوں ہاتھ اپنے ڈالکر جو زور کیا تو تمام کلہ تا بہ گلو شق ہو گیا
دوسرے زور میں تا جگر تیر سینہ دو پرکالے کرکے پھینکدیا لاش اس جہنمی بدمعاش کی پھڑکنے لگی ادنی اعلی شاہ و گدا صغیر و کبیر پیادے سوار
زن اور مرد کہ و مہ وضیع و شریف کی زبان سے واہ واہ کا شور و غل ہوا اور صدائے تحسین و آفرین اور مرحبا میدان میں چار طرف سے
از زمین تا آسمان بلند تھی گنجاب بیساختہ شادان اور فرحان اپنے تخت پرسے اٹھ کر پکارا ایہا الناس کچھ میرے پاس اور لحاظ سے نکلو
براہ حق جو واجبی اور چشم عدالت سے دیکھو وہ یہ ہو کہ اگر یہ چرخ دوار ہزار برس گردش کرے اور چرخ مارے تب بھی ایسے شہسوار عرصہ کارزار
جولانگاہ ہستی میں نہیں دیکھنے کا اور اپنے دونوں ہاتھ پھیلاکے شاہزادہ والا شان کو اپنے سینے سے لگا کر خوب سا پیار کیا شاگردان
نستور بن نستار کشتی گیر دو پرکالے لاشہ خونکفن اپنے استاد کے دیکھکر تبر اور تلواریں اور چوب و چماق ہاتھوں میں لیکر چار طرف سے
شاہزادہ والا بدیع الزمان نامور کے اوپر دوڑے اور شور و غل کرکے کہتے تھے او حکیم زادے تو نے بڑا غضب کیا کہ ہمارے استاد کو مار ڈالا اب
ہم تجھے کبھی جیتا نہ چھوڑینگے گیا بہور خون آشام وغیرہ کہ یہ سب لعین اعدائے دین اور حاسد اور عدو شاہزادہ با تمکین کے
ہیں از راہ بغض و کین بطریق تائید شاگردان نستور جہنم واصل کے ساعی و حامی ہوئے گنجاب نے ان لوگون کیطرف مخاطب ہوکے کہا کہ
یہ میدان کارزار نہیں یہ میدان کشتی تھا جسپر عنایت اور اعانت خداوندی کی ہوئی وہ مظفر و منصور ہوا پھر اب یہ حرب و ضرب کا جو ملاحظہ جو
کرتے ہو سب بیجا کرتے ہو جو ہونے والا تھا وہ ہوا اب آپسمیں لڑائی جھگڑے اور فساد برپا کرنے سے کوئی فائدہ نہیں گیا بہور
خونکی تمامنے بیچ قہر اپنے بیٹون اور باتفاق بلیل دراز ترکیب شاگردان نستور تیرہ انجام کے بہت سی سعی اور سفارش کرکے عرض کیا کہ
یا پیغمبر مرسل شورش اور داد بیداد شاگردان نستور کی برحق ہے حکیم مریخ نے فقط پشت زمین کرکے چھوڑ دیا ہوتا جو طریقہ کشتی کرنے کا ہے کم
یہ زیادتی اور تیز دستی نہیں لازم تھی کہ پہلوان قدرت کا کچھ مطلق پاس و لحاظ نہ کیا اور نہ اصلا آداب پیغمبری کا خیال کیا حکیم مریخ کو خوف
خداوند تعالی سے بیباک واجب تھا اور قہر خداوندی اور غضب پیغمبری سے ہر ایک کو خائف اور اندیشہ ناک ہونا چاہیے اسکی کیا وجہ تھی کہ اسنے
اسکی چھاتی پر چڑھکر مار ڈالا یا پیغمبر مرسل آپکو عدالت اور انصاف کرنا چاہیے اور ریاست بے سیاست نہیں ہوتی گیا بہور وغیرہ دربار
تو ابھی یہ گفتگو کر رہے ہیں مگر شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم یعنی فضل تیغزن نے جو شاگردان نستور کو بلوہ کرکے دست بقبضہ سمت شاہزادہ
بدیع الزمان آتے دیکھا بیساختہ مانند شیر ژیان نہایت غیظ و غضب میں ڈال قبضہ پلارک افراسیابی پر ہاتھ ان سب پر جا پڑا اور
بیخوف و خطر دوڑ کر جسکے تیغ ماری دو پرکالے کرکے گرادیا سترہ باقی زندہ رکھا ان واحد میں پانچ سات ان فتنہ کیشان بدذات شاگردان نستور
ابلیس صفات جہنمی کو جہنم واصل کردیا دس پانچ زخمی اور مجروح خاک پر لوٹتے پھرتے تھے باقیماندہ بھاگ کھڑے ہوئے گیا بہور خون آشام
یہ تماشا دیکھکر خدمت گنجاب میں عرض کیا کہ یا پیغمبر مرسل یہ کیا خداوندی اور منصفی اور ظلم سرکار میں ہے کہ وہ حکیم صاحب تو کشتی لڑنے آئے تھے اگر
انکے ہاتھوں سے نستور بن نستار کشتی گیر ایک قتل ہوا یا مارا گیا تو خیر یہ ایک امر بزرگوار کون ہیں جنھوں نے بیوجہ بے سبب پانچ سات اسکے
شاگردون کو جان سے مار ڈالا اور بیرحم و خطا ان غریب بیچاروں کے برسر قتل آمادہ خونریزی ہیں اور کوئی ان مقتولون اور بیچاروں
کا وارث اور باز پرس کرنیوالا نہیں گنجاب نے ہمایون بن شمشاد کو حکم دیا کہ یہ شخص تمہارا رفیق ہے یا کوئی عزیز یگانون میں سے کیا
مداخلت کیا عداوت تھی جو شاگردان نستور کو قتل کر رہا ہے جلد اسے جنگ سے روکو اور منع کرو شاہزادہ بدیع الزمان برابر گنجاب کے کھڑے اتنا سنکر بولے

شہزادہ قاسم سنکر اپنے جی مین نہایت مشوش ہوا اور سوچا کہ اب قیامت کا سامنا ہے ہمایون بن شداد شاہزادہ قاسم کو جا کر ضرور
روکےگا وہ اسوقت نہایت غیظ و غضب مین از راہ جہالت عجب نہین کہ کلمات سخت اور درشت کہہ بیٹھے اور گنجاب کو بھی فحش نکالے ان
ہوے پس بڑا اندیشہ افشاے راز کا اپنے ہکو پیدا ہوا اور پھر انجام اُسکا سواے اُنکے مرنے کے اور کچھ نہین ہم کل چچا بھتیجے دو شخص ایسی سرزمین
غریب الدیار غریب الوطن اور لمعہ کفار تیرہ روزگار صغار و کبار نابکار یہان کے ساکنان اور ملازمان گنجاب سے تلوار چلیگی پھر ہم
دونون کیونکر اسقدر کفار سے جانبر ہونگے پس یہ سوچ کے شاہزادہ والا مرتبت نے گنجاب سے عرض کیا کہ حکم ہو تو میرے نام پر ہو بیچ بچاؤ کر
فضل تیغ زن کو سمجھا دونگا اور روک لونگا گنجاب نے کہا اچھا شاہزادہ اجازت لیکر قریب قاسم کے پہونچا اور بہ آواز بلند کہا کہ اے بہادر
زمان میں یہ کیا ہوں کہ قتل سے کیا حاصل انکی بیہودہ گوئی اور سرکشی کی سزاے معقول دے چکا اب معاف کر اور اشارتاً سمجھایا کہ اے
قاسم اب اسوقت طرح دینا مصلحت وقت ہے ذرا سی بات کا طول دینا اچھا نہین قاسم تو جاہل مطلق ہے اول تو کمان کے توڑ ڈالنے کا
اور فستور کو کشتی دیکے زیر کرکے بزور جبر کر پھینک دینے کا شاہزادہ بدیع الزمان کیطرف سے ملال و غصہ دل مین بھرا تھا اور اپنے جی مین
یہی پیچ و تاب کھاتا تھا کہ ان دونون مقدمون مین اسنے ایسی نمود کی غرض کردم اگر کمان توڑ چکا تھا تو اسے بوقت گفتگو کے کشتی فستور
یہ کیون نہ کہا کہ فضل تیغ زن تم اس سے کشتی لڑو اس فضول گوئی اور خیرہ سری کی تعزیر دو اور کشتی لڑکے اسکے دھڑ سے سر جدا کیجیو ایک
نہایت درہم اور برہم ہوکر جانب شاہزادہ بدیع الزمان والا مناقب کے متوجہ ہوا اور کہا کہ او حکیم زادے وہ ایک بوسیدہ اور کہنہ کمان
تو نے توڑ کر اور اس گوشت کے لوتھڑے مردے کو چت پٹ کرکے یعنی فستور کی کشتی مار کر بیہودہ وہم پر بٹھایا کہ تو مرد میدان بہادر زمان ہو گیا اب تک
ہو بس یہ کہکر بمقابلہ شاہزادہ بدیع الزمان آیا اور مجھ نامور سے اس لرکا ہوا کہ اب تجھے مجھسے کشتی لڑنا پڑیگی ورنہ مین تجھے کسی صورت
سے ہزار تو حیلے اور معذرت کریگا زندہ اور سالم نہین چھوڑونگا اور ہر چند کہ تیری بھی اور حمایت بہت بڑی ہے لیکن چونکہ شجاع اور دلیر
ہون انکی آنکھ کسی سے نہین جھپکتی غرض ایسی کچھ الٹی سیدھی ٹیڑھی باتون سے تقریر کی کہ شاہزادہ بدیع الزمان سلیم الطبع کا مزاج تبغیر غصہ
مین آرہا اور عنقریب تھا کہ نیام مین ان دونون کے تلوار چلنے لگے گنجاب یہ رنگ دیکھکر نہایت برہم ہوا اور ہمایون بن شداد سے
چین بجبین ہوکر کہا کہ صاحب اس اپنے دیوانے کو تم سمجھاؤ اسکو کیا عداوت اور خصومت حکیم بدیع سے ہے کہ ہر ایک بات مین مباحثہ کرکے
گفتگو تند و تیز کر بیٹھتا ہے ہوا کے گنجاب نے اپنے سردارون اور تمام اہلکارون اور مقربون اور مشیرون بارگاہ نشینون کو حکم دیا کہ ہمنے
حکیم بدیع کو خطاب بلند اقبال کا عطا کیا ہے آج سے جو کوئی سواے اس خطاب کے حکیم بدیع کہیگا اسکی زبان قطع کروا ڈالی جائیگی
سبھون نے عرض کیا الامر فوق الادب کیا ہماری مجال اور طاقت ہے جو خلاف حکم سرکار عمل مین لائین اس عرصہ مین ہمایون بن شداد
اور علقمہ اضطرابی وزیر اعظم نے فضل تیغ زن کو بہت سمجھا کے کہا کہ گفتگو تمہاری خلاف مزاج حاکم وقت کے ہے قاسم نے جواب دیا
میرا حاکم کون ہے اور مجھے حاکم کا کیا ڈر ہے شاہزادہ بدیع الزمان نے دیکھا کہ قاسم پر اسوقت غصہ طاری ہے مبادا گنجاب کے حق مین
کوئی کلمہ سخت اور درشت کہہ بیٹھے اور ناحق کا فساد اٹھ کھڑا ہو ہمایون بن شداد سے بملائمت یہ بات کہی کہ تم سب صاحب اس
بہادر کی گفتگو مین مداخلت نہ کرو قاسم نے یہ سنکر کہا کہ ایسی حیلہ سازیان اور روبہ بازیان مین بہت جانتا ہون بدون مجھسے کشتی لڑے
تمکو نجات غیر ممکن اور اس میدان کشتی سے زندہ و سالم بھی بچکر نہین جانے دونگا شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ کیا مضائقہ اے
فضل تیغ زن اگر تم اسی بات پر مصر ہو تو مین حاضر ہون قاسم نے کہا ہان مین کب مانتا ہون گنجاب کے روبرو کر دو تمہارے
بڑے حمایتی اور دلی دوست ہین چلکر کہو اور وہ اپنی زبان سے اقرار کرلین اور کوئی دن مقرر کردین تو مین تمہین میدان جنبش کرنے دونگا
اور بہت تنگ قاسم نے جہالت پر کمر باندھی کہ کرین شاہزادہ بدیع الزمان کی مانند ہاتھ ڈالنے پر آمادہ تھا ناگاہ گنجاب نے تمام سردارون
قریب آنکر ابھی کچھ کہنے نہین پایا کہ شاہزادہ بدیع الزمان بخیال اسکے کہ قاسم نہایت خشمگین ہے مبادا گنجاب سے گفتگو جا بیجا
کر بیٹھے گا اور سب سرحلہ اور راہ پالیان دربار دشمن جانی مین طول کھینچیگی افشاے راز ہوگا اور قضا ہم دونون کی آن پہونچی

مارے جاینگے یہ سوچ کر بدیع الزمان نے گنجاب کے سامنے وعدہ کشتی لڑنے کا قاسم سے کیا گنجاب نے جانب ہمایون بن شداد مخاطب ہو کر کہا
صاحب مجھے یہ سبب کچھ نہین معلوم ہوتا کہ فضل تیغ زن کو بدیع الزمان سے کیا عداوت ہی شاہزادہ بدیع الزمان نے عرض کیا کہ یا عمو
مرسل یہ لوگ عیار اور دلاور مشہور شعار شجاعت آثار ہین ہنگام خندہ وکین لاکھون مین کروڑون مین انکی آنکھ نہین جھپکتی آپ اسکو خصومت
نہ سمجھین یہ ان لوگون کی خصلت اور عادت ہی قاسم نے یہ کلمہ سنکر زہرخند کیا اور کہا کہ شاہزادہ بلند اقبال صاحب مین اس نرم نرم باتون پر
تمھاری ہرگز رضامند نہین ہونے کا تاوقتیکہ سر میدان تمھین پشت بر زمین کر کے آسمان نہ دکھادون اور تمھاری مشکین نہ باندھ لون
بدیع الزمان نے متبسم ہو کر فرمایا کہ بہت بہتر یا عم میری مشکین باندھنا یا مین تمھاری گیا ہور خون آشام نے ازراہ عداوت گنجاب سے عرض کیا کہ
یہ دونون صاحب استدعا کشتی لڑنے کی رکھتے ہین اور اسی بات کا مباحثہ ومجادلہ کر رہے ہین پھر آپ حکم کیون نہین دیتے انکی کشتی کا بھی
تماشا دیکھ لین گنجاب نے کہا کہ اری گیا ہور تیری عقل وشعور سے یہ بات کمتا بت دور ہی مرجاؤ دون اور ایک رات کامل گذرے شاہزادہ
بلند اقبال نے نستور کشتی گر ایسے پہلوان قدرت لقا سے زور کشمکش لڑکے اُسے مارا ہو اور اسوقت تک کوئی شے کھانے کی قسم سے کھائی
نہ پانی پیا نہ دم بھر جسکو آرام کیا جاے بشریت ہی یہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ مین ابھی اجازت دون فضل تیغ زن نے کہا آپ بجا فرماتے ہین مجھے
بھی تو یہ امر منظور نہین سبب یہ کہ اگر مین نے چت پٹ زیر و زبر کر کے انکی مشکین باندہ مین تو یہی عذر باقی رہیگا کہ یہ بہت تھکے ماندے
تھے لہذا کل کے روز اسی میدان مین بقول شخصے کہ یہی گو ہے یہی چوگان میری انکی کشتی کا سب صاحب تماشا دیکھین چنانچہ بہ رضائے
طرفین گنجاب نے بھی ناچار ہوکر سنجانی کو حکم دیا کہ تمام شہر مین منادی کردے کہ کل جسکو شاہزادہ بلند اقبال اور فضل تیغ زن سے زور کشتی
قرار پایا ہی تماشا دیکھنے کو جسکا جی چاہے آئے اور پھر اس حکم دینے کے شاہزادہ بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ کے فرمایا کہ اے فرزند اپنے مرکب پر سوار
ہو اور چلو چنانچہ شاہزادہ بلند اقبال کو اپنے ہمراہ سوار کر کے بکمال عزت وحرمت تمام شوکت اور کلام شاہانہ نے بجا آتا چلا اور مر نستور کشتی گر کی
لاش کے واسطے سنجانی عیار کو یہ حکم دیا کہ یہ شخص پہلوان قدرت مشہور تھا بہتر اور مناسب ہی کہ اسکی لاش کو اسکے شاگرد اٹھا لیجا کر دبا دے
قدرت خداوندی مین بہادر ہین اور اسکے مرنے کا کچھ اندیشہ نہ کرین انکی نوروز کو خداوند اپنی قدرت کاملہ سے پھر زندہ کرلین گے اور حیات
تازہ بخشین گے بارے گنجاب اپنی بارگاہ کو روانہ ہوا میان اسی وقت حسب الحکم اپنے مالک کے سنجانی عیار نے دونون پہلوان کو
تو بمقدمہ بلند اقبال کہ خبردار جو کوئی مشاورہ کہا حکیم مدیع نام لیگا اسکا گھر بار تاخت وتاراج ہو جائیگا اور زبان اسکی قطع کروادی
جائیگی دوم درباب کشتی شاہزادہ بلند اقبال بدیع الزمان گردنکش اور فضل تیغ زن بوعدہ یوم موعود فردا از جہت احضار اہالیان
دربار اور سرداران والا اقتدار اوضیع اور شریف ادنی اعلی تمام رعایاے شہر کے منادی کروادی اور اسوقت سے ہر گلی کوچے مین ہر ایک
کی زبان پر یہی چرچا ہو رہا تھا کہ شاہزادہ بلند اقبال ایسے دلاور ہفت سر ہے کہ جنکے قہرمان عجم کی کمان کو تنکے کی طرح سے توڑ کر
نستور ایسے کشتی گر پہلوان قدرت کو خداوند کے بخوف وہراس مانند ایک چھکڑے کے زیر وزبر چت پٹ کر ڈالا اور شل کر پاس چیر کے دو
کر کے ڈال دیا فضل تیغ زن دیوانہ ہی یہ اسکے ساتھ کشتی لڑنے کا ارادہ جو ملا کر بیٹھا ہی بعضے لوگ جو سن رسیدہ اور جہاندیدہ ہین وہ یہ بات
کہتے ہین کہ صاحبو تم اپنے جی مین یہ غور کرو اور ذرا انکی سچ سچ کہو کہ یہ توقع کسے تھی کہ حکیم مدیع یعنی اب جسکو شاہزادہ بلند اقبال ثانی
بدیع الزمان گردنکش گنجاب نے خطاب عطا کیا وہ نستور بن نستار کشتی گر ایسا چت پٹ کشتی مار کر چرجالین گے یہ قدرت خداوند تعالی
جسے زبردست کو پست کرا دے چاہے چیونٹی سے فیل مست کو شکست دلوادے کیا عجب ہی کہ فضل تیغ زن کو بھی غرور شاہزادہ
بلند اقبال کا شمار سکا و نہ بر کرے اب حال فضل تیغ زن یعنی شاہزادہ خاور سپاہ کا سنیے کہ گنجاب بلند اقبال والا خطاب ثانی بدیع الزمان
گردنکش کو اپنے ساتھ سوار کر وہکے گیا تب ہمایون بن شداد بھی فضل تیغ زن کو منت سماجت کر کے اپنے ہمراہ لیے خیمہ گاہ مین لے کے
داخل ہوا اور اپنے دل مین کمال متردد اور مشوش تھا بخیال شاہزادہ بلند اقبال کے زور وطاقت سے کہ فضل تیغ زن کو مقابلے کی کیا
مجال اور مجال فی الحقیقت یہ شخص مجنون ہوا اور دونون باپ بیٹے از بسکہ قاسم کے مزاج سے بھی بخوبی آگاہ ہین ور جانتے ہین کہ جاہل اجہل

دو رنج ہو ہزار طرح سے اگر ہم اس مقدمہ میں سمجھائینگے تو بجز رنجش کے اور کچھ حاصل نہین وہ ہرگز ماننے کا نہیں ناچار حیران خاموش بیٹھے لیکن جوش
جوش محبت سے رہا نہ گیا کنایۃً اور اشارتاً سمجھانے لگے فضل تیغ زن نے جوابات تلخ و سخت اسطرح سے دیے کہ پیرایہ کلام سے یہ بات ثابت
ہوتی تھی مار لینا حکیم نادرے کا چنداں مشکل نہیں ہے اسمین فکر اور تردد کرنا بیجا ہے القصہ یہ کہ وقت کھانے کا آیا اور بعد الفراغ تناول طعام شداد شاہ زرد کلاہ
کے سو رہا ہمایون بن شداد کہ یہ عاشق زار اور ہزار جان و دل سے نثار فضل تیغ زن کے تھا پہرہ بیٹھا تھا وقت تخلیہ کا دیکھکر پوچھنے لگا کہ اے
فضل تیغ زن شعر دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر ؛ از سوے کینہ کینہ وز سوے مہر مہر ؛ چونکہ ہوے عزیزداری اور محبت کا تجھے آپ سے ہے
عرض اظہار کی حاجت نہیں یقین ہے کہ آپ کے دل پر بھی روشن ہوگا لہذا اسوقت میں کچھ التماس کرون اگر ناگوار طبع اقدس نہو اور جواب باصواب مجھکو
ہو تو ملتمس ہوں قاسم نے کہا مجھے تم سے رنجش نہوگی جانتا ہون کہ تمہارے مزاج میں حقانیت اور صاحبزادگی ہے کہو کیا کہتے ہو ہمایون بن
شداد نے عرض کیا کہ مجھے اس بات کا کمال تردد اور تحیر ہے کہ حکیم بدیع سے وجہ خصومت کی کیا ہے میں نے چند بار بچشم اپنے دیکھا ہے کہ وہ تو جواب بملاطفت
اور آشتی دیتا ہے اور ہر مقام پر آداب بجا لاتا ہے اور اگر تمکو برخلاف و خشمگین پاتا ہے تو چشم پوشی کر لیتا ہے اور آپ وہ زیادتی کرتے ہیں کہ گستاخی معاف بجز
آپکے کوئی اور متحمل نہو سکیگا قاسم نے جواب دیا کہ اے ہمایون بن شداد مجھے بھی قسم ہے اپنے دین اور ایمان کی تجھسے ایک رتبہ عشق کا حاصل ہے
اور جگر تو کہتا ہے مجھے زیادہ تر اس سے تیری محبت ہے کہ وہ مصرع دل ہمی داند و من دانم و داند دل من ؛ اور قطع نظر تیری شجاعت اور قوت کے میں تجھے
بہت عاقل اور دانشمند بھی جانتا ہون پس اول میں تجھسے ایک سوال کرتا ہون کہ ذات پاک کبریاے کونین اور رفیع درجات کی کیا ہے اور یکتا
وحدہ لاشریک ہے نہ وہ کسی کا باپ نہ کسی کا بیٹا نہ کوئی اسکا عدیل و نظیر اور جمیع عادات بشری سے مثل اکل و شرب اور نوم و بیداری عارضہ بیماری کے
منزہ اور مبرا شعر مبرا ذاتش از چونی و چندی ؛ منزہ تر ز پستی و بلندی ؛ کسی مخلوق کی کیا تاب و طاقت کہ اس خالق جسم و جان رازق وحوش
و طیور و انسان کی ذات اور صفات میں زبان اپنی کھول سکے پس اے ہمایون بن شداد اس مردود ازلی اور ابدی خوک پیکر [illegible]
ضلالت گمراہ کنندہ عالم شیطان مجسم زمرد شاہ لقا کو کہ دعوی خدائی کا کرتا اور آپ کو خدا جانتا ہے تم سب لوگ اپنا خدا سمجھتے ہو اور سجدہ کرتے
ہو از روے انصاف تحقیق کہو کہ نوم اور بیداری عارضہ اور بیماری اکل و شرب بول و براز طمع اور حرص کہ لوازمہ بشریت ہے وہ کیا اسمین نہیں
پھر وجہ و دلیل اسکی یکتائی اور وحدانیت کی کیا ہے اور جسکو تم خدا اپنا کہتے ہو وہ کافر کاذب الیاکر فستور کشتی گیر پہلوان ربیت لقب دیا اور
اپنے منہ سے مجمع عام میں کہا تھا مجھے کوئی زیر نہ کر سکیگا مشتے نمونہ از خروارے یہی دیکھو کہ حکیم بدیع نے اسکو چیر کر دو ٹکڑے کرکے ہلاک اور پیوند
خاک کر دیا ہے جسے تعجب کا مقام ہے کہ الندا ور جو تھا وہ قطع نظر اسکے کیا تمنے سنا ہوگا کہ اسی طرح پر زمان سابق میں اکثر ملعونوں نے مثل فرعون
و شداد اور نمرود کے دعوی الوہیت کا کیا تھا مگر مال آن مشرکون کا کیا ہوا لیکن کوئی ریزہ استخوان بھی انکا یا انکے جسم کا پایا جاتا ہے اگر انکی
قبرین بھی کھدوا کر دیکھیں جائیں تو چند تار کفن کے بھی شاید کہ باقی نہ رہے ہونگے لہذا میں چاہتا ہون کہ تو بہت ہوشیار ہے اور سیاہ و سفید [illegible]
اور جسطرح سے تجھے اللہ تعالی نے اس دنیاے بے ثبات و سراے فانی میں حکم فرمایا اور صاحب رو سے عالم کیا ہے اسیطرح تو بعد مرگ بھی مورد لذت جنتی سے
محروم نرہے اور اے ہمایون بن شداد تجھے لازم ہے کہ نکل اس چاہ کفر و ضلالت سے لب چشمۂ ہدایت فائز ہو یعنی معبود حقیقی کو پہچان اور توبہ کر اس کفر و
کافری سے یہ زندگی مستعار اور دنیاے ناپائدار ہے اشعار رسم دنیا تجھ کی جاے نہ بقا ہے میں فنا ہر فنا ہی بقا ہے ؛ یہ جاہ و حشم عارضی ہے
جہان میں ؛ بندی آنکہ تب پھر خدا ہی خدا ہے غرض شاہزادہ خاور سپاہ نے کچھ باتیں اور تقریر دلنشین سے اسکو سمجھایا اور دلنشین
کیا کہ زنگ کفر آئینہ ضمیر سے اسکے منفک ہو گیا اور رو دیا اور باچشم اشکبار عرض کرنے لگا کہ اے فضل تیغ زن میں خود مدت مدید اور سالہا سے
دراز سے اسی مقدمہ میں اور آئین میں متشخد رہا اور حیران تھا اور کبھی کچھ میرے ذہن اور فہم میں نہیں آیا کہ زمرد شاہ خالق ارض کیا
اور خدا ہمارا کیونکر ہوا ہماری صورت اور سرشت میں اور اسمین کیا فرق ہے چونکہ دین آبائی تھا اور چندان علم مجھے نصیب نہیں ہوا اس
سبب سے چار و ناچار پیرو اسی طریق کا رہا لیکن اے فضل تیغ زن یہ تو ارشاد کیجیے کہ سوال دیگر جواب دیگر سبب نزاع اور خصومت حکیم بدیع کا جو
سوال کیا تھا آپ نے گفتگو مذہب میں مجھے ڈالکر جواب باصواب نہ مرحمت فرمایا قاسم نے کہا اے برادر تو تفکر اپنا اور بدیع

کا حال مفصلاً اور مشرحاً تیرے روبرو تہ بیان کرونگا تیرے ذہن اور فہم مین کچھ نہ آئیگا اور مدار اس بات کا ہے جب حق اختیار کیگا
اگر تو اس دین باطل کو ترک کرکے ملت بیضا دین اسلام کو قبول کرے تو کیا مضائقہ ہمایون بن شداد نے عرض کیا کہ مین نے آج سے
لقاے مشرک خدا پر لعن اور نفرین کی اور امیدوار ہون کہ جو طریق عبادت اور خداپرستی اور یزدان شناسی کا ہو وہ مجھے ہدایت کیجئے کہ مین
بصدق دل اسکو قبول کرون شاہزادہ خاور سپاہ نے کلمہ طیبہ ارشاد کیا اور ہمایون از سر صدق کلمہ شہادت پڑھکر مسلمان ہوا اسوقت
شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم نے اٹھکر ہمایون کو اپنے گلے سے لگالیا اور از ابتدا تا انتہا اپنا اور شاہزادہ بدیع الزمان کا حال اپنی ترتیب
اور عقیدہ و جنگل رستم فیلتن میں نزاع لقلی کا آنا اور سبب وارد ہونیکا ملک سنجان مین بذریعہ تیشق ملکہ گوہر ملک مدد ہمایون کے بیان فرمائے ارشاد
کیا کہ ای ہمایون بن شداد اسوقت کی یہ بات ہماری تم یاد رکھنا کہ چند روز مین یہ تمام ملک اسلام آباد ہو جائیگا اور عنقریب اس سرزمین سے
کفر اور کافری کی بیخ و بنیاد نظر نہ آئیگی اور یہ لقاے مشرک خدا اس ذلت و خواری سے مارا جائیگا کہ اسکے حال پر ماہیان دریا اور مرغان ہوا
گریہ و زاری کرینگے متواتر ازروے پرچہ اخبار ہمکو معلوم ہوا ہے کہ شہنشاہ لشکر اسلام سعد بن قباد مع فوج بے موج اور لشکر نصرت اثر لیے سپہ سالاری صاحبقران
ظفر احتشام امیر حمزہ عالی مقام کا و کنگی گاؤ سوار اسرافیل دستگاہ لقا کو زیر و زبر کرکے ملک بریر کو مسخر کرچکے ہین اور عزیمت اس دیار سنجان کی تہیہ
جہاد اور کفار کشی کے زمانہ چکے ہین پس ای ہمایون بن شداد یہ جو تو طیبہ خاطر ایمان لایا اور مشرف باسلام ہوا ہے انشاء اللہ تعالیٰ بالعوض
اسکے اپنے رتبہ و مرتبہ اور مانند یاد عزت اور آبرو کو بارگاہ سلیمانی مین کہ وہان ہانجہزار کمین سرداران نامی پہلوانان گرامی جوانان صف شکن اور
شیرافگن دلاوران تہمتن اور صیران شجاعت شعار شہامت کردار حاضر رہتے ہین بڑھا دیکھیگا خلاصہ یہ کہ شداد شاہ پدر ہمایون کو بھی مسلمان کیا
اور وہ بھی بصدق دل کلمہ طیبہ پڑھکر ایمان لایا اور یہ دونون باپ بیٹے حلقہ بگوش ہوکر گو سابق سے دعوی محبت اور جان نثاری رکھتے
تھے اب تو گویا اپنا پیرو مرشد اسکو یعنی شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم کو سمجھتے ہین اور بدل و جان دل سے اطاعت و فرمانبرداری
شاہزادہ قاسم کی اپنا افتخار کونین و سعادت دارین جانتے ہین خفیہ خفیہ ایک عمر سالم شاہزادے کو ہدایت کرکے اپنے طریق پر لانے اور کلمہ شہادت
پڑھوا کے اسکو بھی مسلمان کیا اور ان شداد شاہ نے عرض کیا کہ ان غلامون کو آپکی اور شاہزادے بدیع الزمان کی قرابت اور یگانگی کا حال
مفصل معلوم ہو گیا فقط ایک تردد لاحق ہے کہ کل مجھکو آپ کے اور شاہزادے بدیع الزمان کے کشتی قرار پائی ہے اور میان لاکھون کفار نابکار
آپ دونون صاحبون کے حاسد اور بدخواہ ہین اور آپ دونون بھائی تجھے غریب الدیار غریب الوطن نہ کوئی یار نہ مددگار خدانخواستہ اگر دونون
صاحبون مین کسی کو چشم زخم ہونچا یا خدانخواستہ کوئی ضائع ہو گیا تو پھر دوسرے صاحب کو اپنی زیست کیونکر گوارا ہوگی وہ بھی قصداً اپنی
ہلاکت کا کرینگے یا لعنت لقا شیطان خدانخواستہ آپ دونون صاحبون کا اس مناقشہ بجاونے مین کسی صورت پر راز افشا ہو گیا تب بھی
اچھا نہین غلامون کو بڑا تردد ہے کہ انجام اسکا کیا ہوگا شاہزادہ قاسم نے کہا شعر کارساز ما بفکر کار ماست * فکر ما در کار ما آزار ماست * ای شداد
شاہ جو کہ حق محبت اور دوستی اور دولتخواہی اور خیراندیشی کا ہوتا ہے وہ تو ادا کر چکا اور یہ سب گفتگو تیری بجا ہے بجا ہے مگر اس مقدمے مین اندیشہ
کرنی نچاہیے جھلوگ حرب و پیکار کو محفل نشاط اور بزم انبساط جانتے ہین اور ہمکو یقین کلی حاصل ہے کہ تا وقتیکہ رشتہ حیات منقطع نہوگا اسطرف
ملک الموت کبھی توجہ نفرمائینگے اور علی ہذا القیاس در بارہ افشاے راز نہ مشیت پروردگار دیکھیے نتیجہ اور عناد و بد ذم و پیکار سے ہمکو کچھ
مضرت و خطر نہین ہے مصرع دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تر است * شداد شاہ اور ہمایون بن شداد نے عرض کیا کہ جو کچھ آپ ارشاد فرماتے
ہمکو خوشی آمنا اور صدقنا اور برحق اور بجا ہمکو تسلیم کرنا واجب ہے ہماری کیا تاب و طاقت جو جواب دیسکین کس لیے کہ حلقہ غلامی کا اپنے
کانون مین ڈالکر آپ کو اپنا آقا سمجھتے ہین جانتے ہین مگر یہ بات خلاف عقل اور بعید از قیاس ہے جو منظور نظر اقدس ہو بہتر اور مبارک
غرض میان قاسم اور شداد شاہ اور ہمایون بن شداد سے یہی تذکرہ اور مباحثہ فیما بین ہو رہا ہے انکو یہین رہنے دیجیے

اب کلمہ داستان شوکت بیان شاہزادہ بدیع الزمان کے بیان کیے جاتے ہین

کہ جب گنجاب سے شاہزادہ عالی جناب علی القاب کو شاہزادہ بلند اقبال شاہی بدیع الزمان گردلشکر شکن جناب دیگر مشادی مہرداری کرخردار

سوائے اس خطاب کے اگر کوئی کلمہ خلاف اسکے لیگا تو زبان اسکی قطع کر ڈالی جائیگی اور وہ شخص معتوب بارگاہ خسروی ہوگا تو اب کوئی امکان
اور سرداران مقربین خاص ارکان دولت اعیان مملکت سے اور متوسلین اور ملازمین گیتی جناب مین شاہزادہ عالی جناب کا ہمسر اور ہم رتبہ نہ رہا
اور گیتی جناب نے حکم دیا کہ باغ زلال لب چشمی سر راہ سیرگاہ اور نہایت دلچسپ اور پر فضا آراستہ و پیراستہ جہان سے ایک فرسنگ کے فاصلے پر
ہو شاہزادے بلند اقبال کی استقامت اور سکونت کے واسطے تجویز کر دیا اور کچھ سوار اور مردان عمدہ شاگرد پیشہ اور جلوس سواری کا بھی
سرکار سے متعین رہے اور ساعت سعید اس باغ مین شاہزادہ بلند اقبال کے رونق افزا ہونے اور سکونت فرمانے کی بعد الفصال معرکہ میدان
کشتی فصل مقرر ہونے کے قرار پائی بغرض بیان تو اب یون سنئے دیجئے جبکہ دل ملکہ گوہر ملک کا جنے کر ملکہ نے اس برج مین بیٹھے بیٹھے کشتی شاہزادہ
رستم صولت والا تبار اور نستور کشتی گیر کا معرکہ اور فتحیاب ہو کر شاہزادہ بدیع الزمان عالیجناب نے جسطرح سے اس پہلوان علیہ اللعن والعذاب کو
شل کر پامال بوسیدہ رو پر کانے ایک گرادیا وہ سب تماشا از ابتدا تا انتہا بچشم خود دیکھا اور نہایت شادان و خندان بع اپنی تمام خواصون اور
مصاحبون کے بہ ہزار سپاس اور تحیات شکر اس ربہ کارساز کے کرتی ہوئی اٹھی اپنے قصر مین داخل ہوئی انیسون جلیسون مقربون مصاحبون
خواصون نے از راہ غمگساری اور ہوئے عبودیت اور ہوشیاری کسی نے رونما مشکل کشا کا اور کسی نے کونڈے پیر دیا رکے اور کسی نے تربت پیرت کی پرپا
کسی نے رت جگا مانے چلے باندھے ہین ملکہ گوہر ملک ہزارون روپیہ کا ملکا ہزارون روپیہ اشرفیان مسکینون محتاجون کو راہ خدا مین تقسیم کر کے کہتی
کہ صدقے اسکی قدرت اور بے نیازی سے کہ نستور ایسا سنڈ ڈنگر زمانے کا بلانوش علیہ اللعن پہلوان کہ سبکو اس مشرک خدا گراہ کنندہ عالم نے
اپنے منہ سے کہو کھلا دیون مین کہا تھا کہ تو کبھی کشتی مین پشت بزمین نہوگا آسپر شاہزادہ عالم فتحیاب ہوا ہے میرا کب امید تھی خدا نے یہ آبرو اور شرم
عزت اور جان رکھلی اور اس حبشی علیہ اللعن کو مزہ اعمال پہونچائی اور اس جلساز دغاباز کا جھوٹا اور کاذب سب کے سامنے کروایا لیکن اسوقت
البتہ یہ دوسری فکر اور تشویش پیدا ہوئی تھی کہ کل شاہزادہ خاور سپاہ کی اور ازنگی کشتی ٹھہری اور قرار پائی ہر چند میری اسون کی سی دعا مستجاب کر کے
کہ شاہزادہ بدیع الزمان آج شب کو میری ملاقات کو آئین اسقدر مین بہت سا اونکو سمجھا کے بلکہ اپنے ہاتھ باندھ کے پاؤن پڑ کے کہون کہ
صاحب خدا کے واسطے تم تو بھلا جاہل مطلق ہو تمکو ہمارات کرو تمہین مٹل جاؤ طرح دو اس سے کشتی نہ لڑو انجام کو دیکھو نہین تمہاری کیا کسر شان
ہوجائیگی القصہ اسی تشویش اور تردد مین وہ دن بسر ہوگیا اور شب کو جب آدھی رات کا عمل ہوا تو ملکہ اپنی خلوتگاہ مین جا کر پلنگ پر لیٹی اور
انیسون جلیسون محرمون ہمدمون مقربون مصاحبون سے باتین کر رہی تھی کہ دیکھو ابھی تک شاہزادہ عالم تشریف نہین لائے اور صحبت والیان
سب کہ رہی ہین کہ حضور ہمارے تو دل کو یقین ہے کہ شاہزادہ عالم تشریف لاتے ہی ہونگے اکمرتبہ ملکہ دلدادہ شوق و مہلت دیدار سے شاہزادہ
نامدار کے نہایت بیتاب ہو کر باچشم پر آب یہ شعر زبان پر لائی شعر جدائی تیری سے جان میری لبون پہ پہونچی ہے جان پہونچو اگر ہے منظور زیست
میری تو اب شتابی سے آن پہونچو ابھی تمام و کمال یہ شعر ملکہ نہین پڑھنے پائی تھی کہ سامنے سے دو لونڈیان ہنستی دوڑتی ہوئین ملکہ کے پاس
آئین اور کہنے لگین کہ لو ملکہ عالم شاہزادہ عالم تشریف لائے ملکہ گوہر ملک کی باچھین کھلگئین ہمہ گوش ہوگئین اور فرط سرور سے حالت وجد مین یہ
شعر پڑھا شعر پہونچی ہی نہ تھی لب تک سینے سے کرہ آئے ہین آہ کے یہ معنی بیتر اسے کہتے ہین بیساختہ اچھل پڑی اور وہ آپ اسطرح چند
خواصون کے اور دو چار لالٹین والیان کہ وہ آگے آگے روشنی دکھاتی جاتی تھین بطریق استقبال کے پانچ سات قدم آگے بڑھی تھی کہ سامنے سے
شاہزادہ نامور قریب آن پہونچا اور ملکہ کو ہنسکر اپنے گلے سے لگا لیا اور ہاتھ پکڑے ہوئے پلنگ پر آ کر دونون عاشق معشوق جلوہ فرما ہوئے ابھی وہ
جلسی ملکہ کی مصاحبون ہمنشینون نے نقیبن دالی تھین انھون نے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ قربانت شوم شاہزادہ عالم ذرا تکلیف فرما کے
نذر دے دیجئے ملکہ بھی مجوز ہوئی کہ شہریاران کنیزون کی بھی خاطر انکو وہ رسم ادا ان سبھون نے آپکی سلامتی اور فتحیابی کے واسطے نذرین مانی ہین
بارے شاہزادہ والا تبار وہان سے اٹھکر علیحدہ ایک مقام پر گئے بیٹھے تو چند خواصون اور مصاحبون نے کشتی خوان اٹھین ماش اور بیسے
روپیے اشرفیان ملو مین پیالے تیل کے اوپر رکھے لاکر تصدق اتارے بعد ازان بعضون نے شادیہ بڑی دیر تک زرین کو بنڈول بلائے سپوت رکھا ہی
اور ان سب مین چھوٹی چھوٹی موتی اور کافوری روشن مین لوبان اور طرح طرح کا بخورات جلتا ہے جلیسون کے کونڈے اور شیرینی قابون مین رکھے تھا

الائچی والے طشتریون مین بھر سے چارطرف رکھے ہین کہین گجرے خوشبودار اور چھڑیان پھولون کی دونون مین چلمچیون مین رکھی ہین وردہ
سب نیک بختین غسل کرکے گھنے گھنے بال سرون کے کھولے سفید جوڑے پہنے سفید چادرین سر پر ڈالے سمت قبلہ زمین پر سجدات شکر کرکے
حمد مین اُس خالق ارض وسما جناب کبریا کی ہزار دل وجان نازان اور گریان رطب اللسان ہین شاہزادۂ عالم نے تبسم فرماکر کہا کہ بیان ہے
تو ہزار ایسے معاملات اور معرکے درپیش ہوتے ہین چلو خوب ہوا شیرینی تو اس ذریعۂ نذر و نیاز سے خوب کھانے مین آئیگی ملکہ گوہر ملک نے کہا حضور
خدا کے واسطے اسوقت کچھ کہو سنو نہین یہ بدشگونی ہوتی ہی لو نذرین دو شاہزادۂ عالی مقام نے حسب العرض ادھر سترہ اور تمنا ملکہ کے فاتحہ پڑھکر نذر
دی اور وہان سے ہنستے ہوے پھر مع ملکہ اُسی خلوتگاہ مین تشریف فرما ہوئے اور ملکہ گوہر ملک نے برسبیل ذکر گفتگو شاہزادہ قاسم کے کشتی لڑنے کی
آغاز کرکے کہا کہ صاحب یہ کیا غضب ہو بیٹھے اور بھتیجے مین کیا فرق ہوتا ہی وہ تو بھلا جاہل مشہور ہی تم تو سلیم الطبع نہایت دانشمند ہو تمہین رگز زور
ایک لڑکے کی کری پر یہ فساد فتنا مین کرنا کیا ضرور تھا ے کر دو شاہزادہ بدیع الزمان نے جواب دیا کہ ملکہ تم ان خیالون مین نہ پڑو یہ مقدر بختی کا بات
نازک ہوتا ہی تا سخن در دہان بود کہ ایک آواز جس طرح سے کوئی بلندی پر سے کودتا ہی گوش زد ہوئی یہ آہٹ پانون کی غیر شخص کے اندرون باغ یا کے
سب اُس جانب کو دیکھنے لگے کہ سامنے سے دو چار کنیزین دوڑتی ہوئی آئین ملکہ گوہر ملک اور شاہزادۂ عالم دونون کچھ متعجب ہوکر انسے پوچھنے لگے
کہ خیر تو ہی تم اسقدر بدحواس دوڑتی کیون آئی ہو انھون نے عرض کیا کہ قربان جائین ایک جوان رعنا ماہ چہرہ زیبا شمشیر بکف اُس طرف والے برج
پر سے کہ جدھر سے آپ تشریف لاتے ہین اندرون باغ کو دپڑا جب لونڈیان اُسے دیکھ بدحواس ہوکر بھاگین تب اُسنے کہا کہ تم کیون گھبراتی ہو
کوئی اپنے جی مین سوا اس اور ہراس نہ کرو کسی غیر کی یہ مجال نہین کہ یہان آسکے ذرا تم جاکے چچی سے کہدو کہ قاسم آیا ہی یہ سنکے شاہزادۂ والا رتبت
بدیع الزمان نامور مع ملکہ گوہر ملک اٹھکر قاسم کے لینے کو چلے اور گرد و پیش خواصون کا ہجوم تھا جب اُس چمن مین پہونچے تو دیکھا کہ شاہزادہ
خاور سیاہ سامنے سے آکر بہت جھککر دو دستی سلام ملکہ کو کیا اور کہا چچی جان میرا مجرا قبول ہو ملکہ نے دعا دیکر کہا صاحبزادے جیتے رہو اور شاہزادہ
بدیع الزمان نے مسکراکر ہاتھ قاسم کا پکڑ لیا اور پوچھا کہ خیر باشد آپ کیونکر تشریف لائے قاسم نے کہا کہ آپکی خدمتگزاری کے لیے حاضر ہوا ہون اول
دولتخانہ پر حاضر ہوا تھا وہان معلوم ہوا کہ آپ تشریف لیگئے ہین مجھے یقین کلی ہوا کہ سوا یہان کے اور آپکا ٹھکانا نہ ہوگا نہ آنے جانیکا گمان نہ تھا چہ بخیال سکے
کہ اسوقت وہین چچی جان کے سامنے چلکر آپ سے تمام حجت کراؤن اور آپکی بھی قدمبوسی سے مشرف ہون یہ باتین کرتے ہوئے پھر دونون صاحب
مسند پر آکر بیٹھے اور ایکطرف ملکہ بھی بیٹھ گئی اب بعد بہ دنگل قاسم نے گفتگو شروع کی اور یہانتک نوبت پہونچی کہ شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ ای
قاسم تو ہر برتاؤ و صحبت مین اسقدر بیہودہ گوئی اور درشتی مجھسے کرتا ہی مین فقط پاس آداب بڑے بھائی صاحب شاہزادہ علمشاہ رومی کی
کہ وہ میرے بزرگ ہین درگذر کر جاتا ہون قاسم نے کہا کہ یہ آپ محض غلط کہتے ہین باوا جان علمشاہ رومی بھی رفیع گار زرک بیٹے ہوتے تو قول آپکا
بجا تھا یہ جواب نازیبا سنکر شاہزادہ بدیع الزمان نے بہت مکدر ہوکر اور پیچ و تاب کھاکے کہا کہ ای قاسم ناحق میرے ہاتھ سے مارا جائیگا تو وہ باتین
کرتا ہی کہ میرا مزاج قابو مین نہین رہتا ہی قاسم ہنس پڑا اور کہنے لگا کہ فی الحقیقت الحق یہ بات نہایت تلخ معلوم ہوتی ہی گفتگو تو میرے آپکے بھی
میرے باپ کا بیان کیا ذکر تھا آپکو خواہ مخواہ مشیخت پناہ بنانے اور بزرگی جتانے کا یہی جواب ہی کہ اگر حمزۂ صاحبقران داستان پر گیتی ستان
دادا جان کا مجھکو خوف و پاس نہوتا تو اسوقت آپکو مارے تلوارون کے پرزے پرزے کرکے دنگل رستم جاکے لیتا اس گفتگو سے تند و تلخ سے ملکہ
گوہر ملک گھبرا کہنے لگی کہ ہی ہی کیا ستم ہی کوئی ان دونون صاحبون کا کہ ایک ایک جاہل ازلی ہین سمجھانے والا نہین بائین غریب الوطنی و غریب الدیاری
کہ ملک بیگانہ جہان نہ کوئی یار نہ یاور دوست نہ غمگسار تمام زمانہ دشمن جان دو رشتہ خون نصیب دشمنان ہو رہا ہی ایک دنگل جوتی کے لیے آپس مین
لڑے مرتے ہین اور قاسم کیطرف دیکھکر کہا اوری تم میرا کہنا تو کاہے کو مانوگے خدا اللہ ذرا میری خوشی اور آبرو کا خیال رکھنے یہ فتنہ و فساد کی
باتین تو اسوقت موقوف کرو آؤ بیٹھو میرے سر آنکھون پر اور باتین کرو قاسم نے کہا چچی جان میرا یہ جی چاہتا ہی کہ اپنے جسم کے چمڑے کو اُتار کے
آپکو جوتیان بنا کر پہناؤن مگر اس چچا کو ایک ہی ضرب مین قتل کرون اور آپکی غلامی اور خدمتگزاری اور اطاعت و فرمانبرداری مین کمال دل و جان
سے ہر زندگانی اپنا کچھ بولی کا شد ون ملکہ گوہر ملک نے کہا اوری مین درگذری تمھاری خدمت اور اطاعت سے واہ واہ تم کیا کہتے ہو تمھی ایسے بھیجے

گنجاب یہ گفتگو قاسم کی سن سنکے پیچ و تاب کھاتا ہی اور اپنے مقربوں سے کہہ رہا ہی کہ یہ جوان بلاشک مجنون اور مخبوط ہی مجھے فقط پاس خاطر اور بہروز شمشاد شاہ کی مد نظر ہی ورنہ یہ شخص واجب التعزیر ہوتا کہ شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردن شکن بھی اس مقام پر تشریف لائے گنجاب کو کدر اور درہم برہم دیکھکر پوچھا کہ حضور نصیب عدا باعث درہمی مزاج کا کیا ہی مقربین نے دست بستہ عرض کیا کہ ای شاہزادہ بلند اقبال فضل تیغ زن پھر یاوہ گوئی کر رہے تھے اور از بسکہ بغیر رسل آپکو بجان و دل عزیز رکھتے ہیں وہ متحمل نہو سکے فرماتے تھے کہ مجھے فقط پاس شمشاد شاہ کی ہی ورنہ اس جوان کو تعزیر معقول دلواتا شاہزادہ بلند اقبال نے عرض کی کہ یا بغیر رسل آپ غصہ نہ فرمائیے میں حضور سکوت ہی بھی اس جوان کو سمجھائے دیتا ہوں گنجاب نے کہا ای فرزند یہ شخص دیوانہ ہی تم اسکا سامنا کروگے شاہزادہ بدیع الزمان نے جواب دیا کہ آپ اسکو دیوانہ اور مجنون نہ قرار دیں یہ جوان بہت بہادر اور دلیر ہی اور بحالت نشہ شجاعت ہی اسکی یاوہ گوئی کا خیال نہ فرمائیں اس عرصہ میں قاسم جا کھڑا اور لنگوٹ باندھکر اکھاڑے میں کود پڑا اور شاہزادہ بدیع الزمان سے باواز بلند کہا کہ آپ آئیں اور مصاحبت و رفاقت میں تشریف لیجاکے مجھے کشتی کا لنگوٹ کھینچیے اور میرے مقابلے میں آئیے شاہزادہ علی جناب نے جواب دیا کہ میں حاضر ہوں اور یہ کہکر جا کھڑا اور لنگوٹ باندھ باجازت گنجاب اس اکھاڑے میں بمقابلہ فضل تیغ زن اترا اور دونوں بہادروں نے خموں پر ہاتھ مارا تو یہ معلوم ہوا کہ بادل گرج اٹھا اور گرز میں ہاتھ ڈالکر مصروف زور کشتی ہوئے گنجاب اور اکثر احباب یہ سمجھے ہوئے تھے کہ فضل تیغ زن بیچارہ شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردن شکن کے ہاتھ جیسے نستور ایسے پہلوان قدرت نشانکو چیر کر پھینک دیا اور سترنک کی کمان قہرمان کی توڑ ڈالی کیا مقابلہ اور زور کشتی کا کریگا لیکن جسوقت کہ یہ دونوں الجھے روزگار ہزبران عرصہ کارزار کہلائے اور سینہ بسینہ ملا میں زور کشتی کا کرنے لگے اور یہ اطمینان جو کہ نستور کے ساتھ شاہزادہ بدیع الزمان کو حاصل تھا اب فضل تیغ زن کی کشتی میں مطلق نہیں پایا جاتا ہی سب خورد و کلاں متعجب اور متحیر تھے اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہے تھے کہ فضل تیغ زن اس شوکت و دبدبہ سے کشتی لڑ رہا ہی کہ جہان لوگ اپنے بیگانے تعریف شاہزادہ بلند اقبال ثانی بدیع الزمان گردن شکن کی کرتے ہیں وہاں تمام تماشبین اور اہل شادو گلزار بیساختہ فضل تیغ زن یعنی قاسم کی بھی مرحبا و شاباش واہ واہ کر رہے ہیں غرض طول کلام بعد لیکن بلا لحاظ طبع اقدس خداوندان نعمت اعاظم سامعین جلیل المرتبت کی اختصار پسند ہی لہذا مختصر ایک التماس کرتا ہوں کہ صبح سے تا غروب آفتاب زور کشمکش طرفین سے رہا اور وقت شام ادھر تو حسب الحکم گنجاب روشنی مشعلوں اور فانوسوں اور شمعدانوں اور جھاڑوں کی ہوئی اور اسطرف شمشاد شاہ اور ہمایوں بن شمشاد نے تیاری روشنی کی کرادی تو کثرت روشنی سے اسوقت چاندنی نورانی وہ رات تھی شب قدر معلوم ہوتی تھی اور تماشبینوں کا یہ عالم تھا کہ بھوکے پیاسے خیرہ اور بیقرار سب کے سب محو ہوتے ہمہ تن معروف تماشائے کشتی ہو رہے تھے اور ایسی ہو رہے تھے شبانہ روز میں دونوں صاحبوں کے کس و زور شور سے امتحان زور کشتی تھا کسی کے ذہن میں شہزادہ عقل باور داور کا اور دیدہ اوہام گمان میں بھی نہ تھا اور جب غور دونوں صاحبوں کو دیکھا تو تازہ دم پایا اور دونوں بہادروں کے چہروں پر شگفتگی کے سوا مطلق کسل اور ماندگی معلوم نہیں ہوتی تھی اور کسی کو غالب و مغلوب میں تمیز نہیں ہوتی تھی اور یہ دونوں صاحب باہم کشتی لڑتے جاتے تھے اور کبھی ہو کر گفتگو سخت و درشت بھی باہم میں آجاتی تھی چنانچہ ایک مرتبہ فضل تیغ زن نے خودستائی کر کے ... کو بیتاب ... اور باواز بلند کہا کہ ای کشتی گیر گستاخ تقدیر بنام کشتہ خطاب بلند اقبال اب تو میرے ہاتھ سے کہاں جاتا ہی کوئی دم میں تیری مشکیں باندھے لیتا ہوں شاہزادہ بلند اقبال بدیع الزمان ثانی نے فرمایا کہ ای فضل تیغ زن بس اس یاوہ گوئی سے کیا حاصل جو لطف لاف و گزاف کا نستور نے اٹھایا وہی کوئی دم میں تو بچشم خود دیکھیگا کہ کیا حال تیرا میں کر دیتا ہوں معلوم ہوتا ہی کہ تو مغرور ہی ... کہ مجھے مخبط و مجنون اور دیوانہ سمجھتے ہیں قول انکا غلط نہیں صادق ہی قاسم کو یہ تاب کہاں تھی کہ ایسا جواب سخت سنکے حتی المقدور اپنے قصور کا تدارک ... غیظ اور طیش میں آکر لنگوٹ میں ہاتھ اور سر اپنا سینہ سے شاہزادہ بلند اقبال کے ملا کر زور و قوت مبذول کر لی اور شاہزادہ بدیع الزمان ثانی نے ہر چند اپنا لنگر قائم کیا مگر قاسم نے ... قدم ... پسپا کر دیے تماشبینوں کا یہ حال تھا کہ خواہ مخواہ واہ واہ کا غل کر کے باہم کہتے تھے کہ فضل تیغ زن نے اب کچھ تامل نہیں شاہزادہ بلند اقبال کو زیر کر لیا اسوقت گنجاب بچشم پر آب سمت ... خداوند تعالی ... کہ وہ ... شاہزادہ بلند اقبال کی آبرو اس میدان میں رکھ لیتا ...

تو ہائے بیدماں آفت روزگار نکلا اسوقت عجب طرحکا وسواس میرے دلکو ہوا ہوا ہے اور وہاں ملکہ کو ہر ملک میں پیچ میں تھی اپنی انیسوں جلیسوں سے خوش بیٹھی ہوئی تماشا کشتی کا دیکھ رہی تھی پسپا ہونا شہزادہ بدیع الزمان کا دیکھکر پسینے پسینے ہو گئی اور ایکحالت غش کی طاری ہوئی حالت بیقراری میں بعجز گریہ وزاری کہتی تھی کہ اے خداوند ابھی تو میں وصیرو شکر پہ عادی اور مقدر پر شاکر ہوں اسوقت عجب دبدھے کے نکلے در وہ عذاب الیم میں مبتلا ہوں کس کی فتح کی دعا مانگوں اور کسکی شکست کیواسطے استدعا کروں دونوں میرے ہیں خدانخواستہ اگر ایک کا ذرہ بھی بال بیکا ہو گیا تو مجھے خود کشی کرنا ہوگی خداوند اسی طرح اپنے آپکو زندہ رکھیگا لہذا تو کارساز حقیقی ہے امیدوار ہوں تیری قدرت نمائی اور کارسازی سے کہ ایسا کوئی سبب کر کہ ان دونوں کی آبرو وجان بچے اور صحیح وسالم اس معرکہ کشتی سے نجات پائیں ابھی یہی دعا مانگ رہی تھی کہ دفعتاً شہزادہ بدیع الزمان گوش زدہ ہوئی گھبرا کر اٹھ بیٹھی اور اسی پیچ سے جو خیال کیا تو دیکھا کہ شہزادہ بدیع الزمان کو لشکر شکن نے جا بجا قدم پیچھے ہٹا دیا تو فرط غیظ اور غیرت سے از بسکہ زمین وزمان تا بہ آسمان نظروں میں تاریک ہو رہا تھا ایک مقام پر اپنا قدم گاڑ کر تا بزانو زمین میں دھنس گیا تھا اور ہر چند قاسم نے زور کیا کیا مجال تھی کہ ایک وجب ہٹا سکتا اور اسقدر زمین سے زور کشاکش ہوئے کہ دونوں کے پاؤں تا بزانو زمین میں غرق اور ہمہ تن عرق عرق ہو گئے اسوقت وہ شہزادہ بدیع الزمان نے لپک کر شدید میں قاسم کے ہاتھ ڈالا اور سر اپنا سینہ میں قاسم کے مارے ور زور لگا دو پسپا کر چلا تو شدت غضب سے رونگٹے تمام جسم پر کھڑے ہو گئے اور قہر میں کٹ گیا تھا دونوں کی آنکھیں خون آلودہ تھیں کچھ پیش نہ چلی اور مطلق یہ خیال تھا کہ میں بدیع الزمان ہوں اور یہ قاسم ہے اور میں کیا ہوں اور یہ کیا ہے یہی ارادہ تھا کہ اب سے نقش زمین در ہو مدفون کر دوں اور قاسم کا یہ حال کہ جس کس زور سے چاہتا تھا کہ گرا دے اپنا قدم پیچھے نہ ہٹنے دے گر استقرار زور کیا تھا کہیں قدم اسکا ٹھہر سکتا تھا اسی میں سات قدم پسپا کر کے جاتا تھا شہزادہ بدیع الزمان کر لشکر قاسم کو زمین سے اکھاڑ کے کرتا تو ایک بگولہ خاک کا اٹھا اور غلطان اور پیچان بڑے زور شور سے اندر آئی کھاڑے کے معمور ہو گیا اور عجیب غریب صدائیں اور مختلف الاصوات آوازیں تیس اور فرمائیں سنیا ہوئیں کہ تمام تماشائیں اور سرداران لگی بے ادنی تا اعلی شاہ وگدا صغیر وکبیر ہراساں و پریشان ہو گئے اور کہنے لگے یا خداوند یہ کیا بلا نازل ہو گئی اتنا میں کہ یہ دونوں وہ دو یعنی شہزادہ بدیع الزمان اور قاسم اس بگولے میں مخفی اور پنہاں ہو گئے سبھوں نے دیکھا کہ وہ بگولہ بلند ہونے لگا اور فضل تیغزن اس بگولے کے ساتھ اوپر اٹھا چلا جاتا تھا یہ ثابت ہوتا تھا کہ جیسے کوئی زبردست شخص فضل تیغزن کی کمر میں ہاتھ ڈالے اٹھائے لیے جاتا ہو شہزادہ بلند اقبال بظاہر خشمگین اور باطن میں بہ کمال رنج والم بچشم حیرت قاسم کو دیکھکر پکارا کہ او دیوانے کسی اپنے دوست کو سمجھا رکھا ہوگا کہ وہ اسوقت میرے پنجہ زور سے تجھے بذریعہ نجات دلا کے لیے جاتا ہے اور قاسم بجا وصف اسکے کہ اس بلا میں مبتلا ہے پاؤں زمین سے اٹھ گئے ہیں مگر جو بات ہو رہی ہے لیکن اس حالت میں بھی ویسی ہی گفتگو سے جرأت کر کے جواب دیا کہ او کشتی گیر پرندہ نہیں یہ کوئی تیرا ساتھی اور دوست ہے جو کہ تجھے میرے ہاتھ سے جانبر ہونے نہ دیکھا اسوقت تیرا شریک حال ہوا اور مجھے بزور بیچ لیے جاتا ہے غرض یہ کہتے کہتے قاسم نظروں سے ناپدید ہو گیا اور تماشائیوں میں ایک ہنگامہ یوم النشور رہا تھا ہر ایک موافق اپنے اپنے فہم وقیاس کے بقدر شہزادہ بلند اقبال اور فضل تیغزن اپنی اپنی رائے کو دخل دیتا کوئی تو کہتا تھا کہ اس دیوانے کو کوئی دیو زاد اٹھائے گیا اور کوئی کہتا تھا کہ آج یہ ثابت ہوا کہ یہ حکیم زادہ ساحر زبردست ہے ورنہ کسقدر ایسے پہلوان قدرت کو سے لڑے ہوے کرشمے کی طرح پر پھاڑ چیر کر پھینک دیسکتا تھا اور اسی طرح سے دیکھا کہ میں فضل تیغزن کے ہاتھ سے زندہ نہیں بچتا تب سے سحر کیا اور کوئی جادو کا پیر بگولا بنکے فضل تیغزن کو اٹھا لیگیا ہو غرض اپنے اپنے طور پر ہر ایک شخص گفتگو کر رہا ہو مگر گہر بانے جو یہ تماشا دیکھا تو نہایت خوش ہو کر قہقہے مار کر ہنسی بکا تا! بعد سرداروں کی جانب مخاطب ہو کر کہنے لگا کہ تم سب لوگ کچھ سمجھے ہو کہ یہ کیا اسرار قدرت ہے اور فضل تیغزن کو کون کہاں لیگیا اہلکاروں اور سرداروں نے عرض کیا کہ ہم غلاموں کی اسقدر جرأت ہے اور اتنی کہاں کہ مقدرات خداوندی میں دخل کریں اور کنہ حقیقت کو سمجھیں یہ رتبہ اور مرتبہ خداوند نے آپ ہی کو عطا کیا ہے کہ اسرار ربانی اور اسرار قدرت خداوندی آپ سے مخفی اور پنہاں نہیں ہو شعور تو محرم ہے لقا کے راز و تقدیرات کا کسی پر عیاں نہیں تیرے علاوہ اسکے سنکر سر راز پنہانی ہو گیا ہے بے ہنسکر کہا کہ فی الحقیقت ایسی ہی ہے مگر تم سمجھے نہیں اب میں تمہیں یہ حال مفصل کہتا ہوں اور اسی سبب سے اصل کو کس صورت سے حل کر کے تمہارے ذہن نشین کرتا ہوں کہ تم میری پیشی میں لاتے فضل تیغزن از بسکہ جاہل مطلق اور بیہودہ نجاست گستاخ تھا تو اسکی حرکات خلاف

میں وہ اپنے قابو میں اور حریف جب مخمش بیکار اور بے اختیار ہو تو جہاں چاہے بخوف و خطر اسکو مار سکتے ہیں اور صدمہ پہنچانے کی چوٹ نہیں کر سکتا اور اگر وہ علم فن
سے آگاہ ہو اور اسنے ہمارے پیچ کا توڑ کر کے ہاتھ اپنا چھڑا لیا اور ہمارا ہاتھ نہیں چھوڑتا تو اسوقت یہ جوڑ تعبیر کیا جاے پا بستگی اور آسانی ایک پیچ توڑ دیگی
تو بڑے پہلوان پر چل جاے اور پھر جھگڑی حریف بدون زخم اور ضرب قرولی اور شمشیر وغیرہ سلاح کے بیہوش اور خود و بیہوش پڑا رہے چنانچہ شاہزادہ
بدیع الزمان گرد لشکر شکن جسطور پر ترک جوشن پوش تعلیم کرتا تھا مخمش نادان اور انجان بنکے دو چار مرتبہ جنگ جنگ کر بھول بھول کر جاتا تھا
کر سمجھا یا بود اسکے اسی پیچ کو اس خوبصورتی اور چستی سے کر کے دکھلا دیتا کہ ترک جوشن پوش سے فرشتہ نمونہ سو سمجھا اور ترک کی عقل دنگ
ہو جاتی چشم بد دور چشم بد دور واہ واہ واہ کر کے کہتا تھا کہ اے شاہزادہ بلند اقبال غلام نے اس سن و سال میں کہ پیر ضعیف ہو چکا کبھی کسی شخص
کو جسنے سالہا سال کسرت کی ہو اتنا جلد سیکھ لیتے اور پیچ کو اس خوبصورتی سے کرتے نہیں دیکھا آپکا عجب بن عالی ہو ایسا ذہن رسا غلام نے کسی کا
نہیں سنا غرض مختصر یہ کہ اسی طرحسے شاہزادہ نامور ہر چند کہ ہر ایک علم و فن میں کمال اور ہنر میں کامل بلا کل چیدہ علما اور انتخاب روزگار ہو لیکن حسب تقاضا
فراست مخفی ہو جاں اور مبتدیوں کیطور سے ترک جوشن پوش سے تعلیم فنون سپہ گری اور قواعد کسرت نیزہ و شمشیر و خنجر اور تحصیل علم ناوک اندازی و چلہ
کشی اور کمانداری کی کرتا تھا اور یہ دستور قرار پایا کہ دن دن میں وہ آخر شب کو بارے وقت ظہر کو بہ لحاظ ہم بہتر واسطے مجرے کے بارگاہ گنج جاب میں تشریف
لیجاتا اور بعد برخاست دربار پھر اپنے اسی باغ میں رونق افزا ہو کر مصاحبت و صحبت سے ترک جوشن پوش کی نہایت خرسند اور رضامند رہتا تھا ایک دن
کا ذکر ہے کہ شاہزادہ عالم گلگشت باغ اور سیر چمن کرتا ہوا بخیال اسکے کہ وقت غروب کا قریب آپہنچا ہو اب مکان پر چلوں کسی کو فرصت میں عالم تنہائی تازہ سے
فراغت حاصل کروں وہاں سے واپس ہو کر قریب مکان سکونت ترک جوشن پوش کے پہنچا اور تنہا راست کا ہو اکہ ترک جوشن پوش سے … اسکی
خبر ملنے متوقع اپنے مکان سے نکل آئیگا جب توقف اسکے آنے میں دیکھا تب شاہزادہ عالم نے اپنے دل میں یہ خیال کر کے کہ ترک تو بڑا وضعدار اور بہت
آدمیت رکھتا ہے اور آداب شناس تو یہ معاملہ اور اسوقت میں یہاں آ کر نہ اسپر وہ تنہا خلاف قیاس بات ہے اور خالی از علت نہیں دو ایک خدمتگار
ترک جوشن پوش کے حجرہ دیکھنے شاہزادہ نامدار کے آگے کھڑے ہو کر با ادب دست بستہ بیٹھ گئے ہوے تھے آپنے انسے پوچھا کہ ترک جوشن پوش اندر
مکان کے کیا کر رہا ہو سوتا ہے ایکی کار ضروری ایسا ہی در پیش ہے کہ اس باعث سے ہمارے پاس تک نہیں آیا خدمتگاروں نے اپنے دونوں ہاتھ باندھ
عرض کیا کہ شہریار یہ غلاموں کو مفصل معلوم نہیں کہ وہ اسوقت کس شغل میں ہیں شاہزادہ بدیع الزمان نے متعجب ہو کر فرمایا کہ یہ تمنے کیا کہا تم
عہدہ خدمتگاری کا رکھتے ہو شب و روز ترک جوشن پوش کے پاس رہتے ہو تمکو کیونکر نہیں معلوم ہوگا ایک خدمتگار نے عرض کیا کہ خانہ زاد جس دن سے
یہاں نوکر ہے لیکن غلام کو بھی نہیں معلوم کہ جہاں غروب آفتاب ہو نیکا وقت ہوا آتا ہے اسی ترک جوشن پوش ایک حجرے میں تنہا بیٹھ کر دروازہ بند
کر لیتا ہے اور چار گھڑی کامل اکیلا اس حجرے میں رہتا ہے ہم کو نہیں سے سب کو ممانعت ہے کیا مجال جو اسوقت کوئی وہاں جا سکے شاہزادہ بدیع الزمان کے
جی کا شک بہت زیادہ شروع اور متحیر ہوا کہ یہ کیا ماجرا ہے تو از بسکہ ترک جوشن پوش سے ایک بے تکلفی حاصل ہے بیساختہ جس مکان میں کہ ترک جوشن پوش تھا
اسی طرف کو تشریف لیچلا اسی خدمتگار نے دست بستہ پھر عرض کی کہ شاہزادہ عالم آپ تو مالک ہیں ہماری کیا قدرت اور کیا مجال جو حضور کو منع کریں
لیکن اندیشہ تنہا غلاموں کو یہ کہ غلاموں پر عتاب اور عتاب آجاے شاہزادہ والا قدر نے فرمایا کہ تم سب مطمئن رہو ہرگز تمہاری جانب سے ذکر و تذکرہ ترک کے ہمنے
آئیگا … یہ کہہ کے شاہزادہ بدیع الزمان اندرون مکان جو تشریف لے گیا تو دیکھا کہ ایک سجادہ بچھا ہوا ہے اور ترک جوشن پوش رو بقبلہ … قبلہ
اسلام نماز پڑھتا ہے یہ کیفیت دیکھ کر شاہزادہ والا مرتبت کو عجیب طرح کی فرحت اور محبت پیدا ہوئی بعد ساعت … کے جبکہ ترک جوشن پوش نے سلام پھیرا
جونہی نگاہ شاہزادہ عالیجاہ پر پڑی تو دم بخود ہو کر دونوں اپنے ہاتھ باندھ کر قدموں پر آن گرا شاہزادہ عالیجاب نے اسکو اٹھا کر اپنے
کلیجے سے لگا لیا اور تبسم فرما کے ارشاد فرمایا کہ اے بہادر تمہاری ملت اور مذہب کا حال آج ہم پر منکشف ہوا مگر یہ تو کہو کہ تمنے لقا پرستی میں کیا نقص
اور عیب جانا جو تمنے اسکو خداے آسمانی کی پرستش اور عبادت قبول کی خراب کل جناب گنج جاب پر یہ مسئلہ ذکر کیا جائیگا ترک جوشن پوش
کے تمام جسم میں رعشہ پڑ گیا آنکھوں میں اشک بھر کے عرض کرنے لگا کہ شہریار یہ ملت اور مذہب کا دار اعتقاد ہے بقول استاد کے شعر یہی قائل …
میرے ملک کا مجھے دل کی مرضی سے کام ہے جو جسے چاہے وہ تو حلال ہے جو نہ چاہے سو وہ حرام ہے۔ فردی ناچار ہے کہ مجھے اس دین متین

اسلام سے کہ میرے عزم میں ہاں راست یہی ہے عہد طفولیت سے بدل محبت اور اعتقاد ہی لیکن بسبب یہاں کے روزگار اور سکونت اس ملک اور دیار کے کہ
ادنیٰ اعلیٰ شاہ و گدا باشندے سب لقا پرست ہیں ہنوز اسلام کو پوشیدہ کیے چلا آتا ہوں آج حضور پر میرا یہ راز فاش ہو گیا ہر چند فدوی کو اپنی ذات اقدس
اور اعلیٰ سے یہ توقع نہیں کہ اپنے بندہ جان نثار کے قتل کو گوارا فرمائیں لیکن جو مشیت پروردگار ہو پروا نہیں اور بہ تقاضائے بشریت خطا کا احتمال میں جتنا
گواہ نہیں وہ جو چاہو سو کرو میرے گناہ نہیں یعنی بحقیقت غلام مسلمان ہے اور نماز پنجگانہ غلام کی حتی المقدور کبھی قضا نہیں ہونے پائی یہ گفتگو ترک
جوشن پوش کی سنکے چہرے تو اسے اپنے گلے سے لگا کے خوب سا پیار کیا مہربان فرمایا کہ پہلے ہم بھی نماز سے الفراغ حاصل کر لیں تو پھر بھی تمام سرگذشت حال
اپنا بیان کرینگے ہمارا بھی دین اور ملت اور مذہب یہی ہے تم کچھ اپنے دل میں خائف و ترساں نہ ہو اور یہ کہکر شاہزادہ والا رتبت نے وضو کیا اور بعد فراغ نماز
اپنا حسب نسب اور باعث اس ملک میں وارد ہونے کا اور راز نہفتہ تمام اشتعال شاہزادہ خاور سپاہ کا مفصلاً و مشروحاً بدر ترک جوشن پوش کے
بیان کیا ترک جوشن پوش یہ حال سنکے باغ باغ ہو گیا اور ہر بار تصدق اور نثار اس شاہزادہ عالی مقدار کے ہو کر کہتا تھا کہ زہے اتفاق اس بندہ جان نثار
کا کہ ایسے شہریار کی غلامی میں مشرف ہوا غرض بہر رات گئے تک صحبت رہی بعد اسکے ترک جوشن پوش کے پاس سے اٹھکر شاہزادہ والا رتبت نے خانی
آرامگاہ میں آکر آرام فرمایا صبح کے وقت بدستور معمول مقید بارگاہ گنجاب میں جا کر مجرا کیا اور دنگل پر بیٹھا ابھی کوئی ساعت بھر بعد وقائع نویس نے پرچہ وقائع
ملک بربر کا گنجاب کی نظر سے گذرانا مضمون اسکا یہ تھا بادشاہ فوج اسلام اور امیر حمزہ عالیمقام اور تمام لشکر اور سپاہ نادیدہ خدا کے پرستاروں
کا اسرافیل درگاہ گاؤ لنگی کا دمسوار پر یلغار ہوا ہے اور اسد بہ زور پکڑا ہوا ہے اور اسرافیل درگاہ لقا کو عاجز اور تنگ کر رکھا ہے کوئی صورت حفظ آبرو و
جان گاؤ لنگی کی نہیں معلوم ہوتی اور تمام سکان شہر لقا پرستوں کی نہیں نظر آتی ہے اور یقین کلی ہے کہ عنقریب ملک بربر بھی اسرافیل قدرت و قبضہ اہل اسلام
کے ہاتھوں سے شکست فاش کھا کے یا مارا جاوے یا فراری ہو کے کسی طرف کو نکل جاوے اور تمام ملک اسلام آباد ہو جاوے اور بعد سیر کرنے اس ملک کے
شاہنشاہ لشکر اسلام امیر حمزہ صاحبقران اور پانچ ہزار پانچسو ملعون سرداران نامی پہلوانان گرامی جوانان صف شکن و شیر افگن شجاعت شعار شہامت آثار
جنگی کو فرمان دینداران اور بہادران ظفر شکار زار اور فوج دریا موج لشکر ظفر پیکر کو یہ تمام نادیدہ خدا کے پرستار میں کیا عجب ہے کہ قصد عزیمت کا سمت ملک سنجان کی بھی
اور پیغمبر مرسل گنجاب بن گنجور ملک حیران و دلکش بہتیرے نامور آکر آمادہ رزم و پیکار ہوں گنجاب نے یہ پرچہ اخبار کا پڑھ کر کہا معلوم ہوتا ہے کہ خدا پرست بڑے
زبردست ہیں اکثر سرداروں نے عرض کیا یا پیغمبر مرسل حمزہ کا حال ہم لوگوں نے زبانی بڑے بڑے محققین اور مورخین کے سنا ہے کہ اسنے پردۂ قاف میں کوہ لنڈ
ہزار دست اور عفریت وغیرہ دیوان کو میدان معرکات میں بزور بازو اور بضرب شمشیر ہلاک اور پیوند زمین کیا ہے اور اٹھارہ برس تلک وہاں دیوان پر جو شہنشاہی
ان سے آمادہ رزم و پیکار ہوا ہے اور وہ تو دہرا پیغمبر مرسل بیٹے پوتے اسکے بڑے شجاعت اور حقیقی رستم اور سہراب کی حقیقت اور اصل نہیں کچھ
میں اتنا کہکر سنکے گیا ہو رخون آشام اور محسن بن گیا ہو اور طلیل دراز ترکیب وغیرہ چند سردار بارگاہ نشین گنجاب نہایت پیچ و تاب کھاکے بول
اٹھے کہ یا پیغمبر مرسل حمزہ کا کیا منہ اور دل اور جگر ہے جو سلطنت کی بیخ کن کرسکے اقبال پیغمبری سے اس بارگاہ میں خانہ زاد جان نثار اور ادنیٰ ادنیٰ
ملازم اور نمکخوار سرکار کے ایسے ایسے پڑے ہیں کہ امیر حمزہ صاحبقران کو مع اسکے جتنے بیٹے عمرو بن حمزہ یونانی اور علم شاہ رومی اور بدیع الزمان
اور ہاشم مغربی اور فرخ شہسوار قلندر اور شیرویہ بن حمزہ اور شیر افگن اور چوگان بن حمزہ وغیرہ اور سعد بن عمرو اور قاسم اور عمرو بن رستم
وغیرہ جتنے پوتے اور بھائی بھتیجے نواسے اور سرداران لشکر اور بہ تہیہ سپہ سالار شاہ ملک شہریار نامی اور نامور ان ہنگام رزم و کین میدان جدال و قتال میں
دم لینے اور بات کرنے کی مہلت نہ دیں مارے تلواروں کے از مغرب تا مشرق و از جنوب تا شمال بھگا دیں ان نادیدہ خدا کے پرستاروں کی فقط
اور سکے مرتے ہیں باقی ایسے جی کے بودے اور نامرد ہیں کہ ہم شیروں کے مقابلہ میں مثل روباہ ہزار ہزار حیلہ پیدا کر کے بجز بھاگ جانے کے
قدرت اور مقدور نہیں رکھتے کہ منہ سکیں غرض کہ اسطرح کے مزخرفات اور بیہودہ کلمات کیا ہو وغیرہ بدذات اور سرداران بارگاہ گنجاب نشین کی
زبان سے نکلے کہ شاہزادہ بدیع الزمان نامدار نے جسنے آتش غضب کا شعلہ سینہ میں مشتعل اور درد دیدہ مانی دار زبان سے اٹھا مانند شیر
گشتہ و گرسنہ حالت غیظ اور طیش میں خاموش اور خود فراموش آنکھیں دونوں سرخ گلنار خون کبوتر ہو گئیں پسینہ عرق پیشانی الغرض یہ
کیا تھا جسپر نہایت شورہ غضب سے تمام جسم میں رعشہ پڑا ہوا تھا اور ہر چند یہ چاہتا تھا کہ اسی وقت ایک ایک لنڈ کو یوں حرامزادوں

کے دھڑ ان بڑے مردوں کو کھینچ یوں ایک ہی ایک ضرب تیغ بران فرزند ناری علیہ اللعن کو واصل جہنم کر دوں لیکن بمقتضائے ذات خوب سا آپ ضبط کر
جاتے گیا ہور خون آشام مخاطب ہو کر اتنا کہا کہ ای گیا ہور خون آشام پادشاہان سپہر احتشام اور فرمانروایان ذوالاحترام کی شان میں پس
غیبت ایسے کلمے زبان پر لانا کچھ شایان نہیں شرفا اور نجبا جو کہ نجیب الطرفین ہیں وہ کبھی کسی کو پیٹھ پیچھے برا نہیں کہتے قطعہ خواہی کہ پسندیدہ
شوی مقبول قبول خاص و عام شوی ٭ ہرگز پس مردمی وہ دو تر جانہ بدگوے مباش تا کہ نام شوی ٭ آفتاب پر خاک ڈالنے سے خاک نہیں پڑتی
وہ لوگ آفتاب و ماہتاب ہیں دلاوروں اور بہادروں کو اگر گفتگو کرنا منظور ہوئی تو زبان تیر و خنجر اور دم شمشیر سے گفتگو کرتے ہیں لیکن کبھی اپنی زبان سے
کوئی کلمہ بد کسی کے حق میں نہیں کہتے مختصر یہ کہ شاہزادہ عالی مقام یہ باتیں کر کے بوقت برخاست دربار گیتی جناب سے رخصت ہو کر اپنے مکان پر آیا
اور پوشاک اوتار کر مسند پر بیٹھا اور ترک جوشن پوش سے ادھر ادھر کا ذکر مذکور کرکے زمانے لگا کہ ای ترک جوشن پوش اصطبل میں حکم ہو کہ چار
اور ایک گھوڑا ہماری سواری کا زین کیا کرے ہر روز مہر رات گئے سے صبح تک ڈیوڑھی پر حاضر رہا کرے اکثر جی چاہتا ہے کہیں ادھر ادھر کی سیر کیجیے اپنے
شہر میں تو ہمیشہ سیر اور شکار کو نکلتے تھے یہاں تو پردہ نشینوں کی طرح سے نہ کہیں شکار کو جانا ہوتا ہے نہ کہیں سیر و تماشے کو سوار ہونے کا اتفاق ہوتا ہے
اکثر رات کو جو دل گھبرایا ہو تو اس وقت سواری کہاں لہٰذا ایک گھوڑا بھی کسا کسایا چوکی میں بلاناغہ ہر روز لگا رہا کرے ترک جوشن پوش نے
عرض کی کہ بہت بہتر اور اسی وقت بموجب ارشاد کے طویلہ میں حکم بھجوا دیا اور ایک مرکب برق آہنگ صبا رفتار مطابق اس شعر کے شعر بعد طوفان
تگ و دو ہمش غرق ٭ بدریا موج برروے ہوا برق ٭ بازین و لگام مرصع کار رہنے کے محل میں ایک شاطر بچہ لیکر لگام میں حاضر ہوا اور حسب الحکم
شاہزادہ باکرام لیجا کر وہ شاطر مرکب کو لیے چوکی میں مستعد حاضر رہا یہاں شاہزادہ والا رتبت نے پلنگ پر جا کے دوپٹہ منہ پر لیا اور آرام
فرمایا ترک جوشن پوش رخصت ہو کر اپنے مکان میں گیا اور خدمتگاروں نے جب دیکھا کہ شاہزادہ عالم خواب راحت میں غافل ہو گیا اور نفیر خواب
بلند ہوا آہستہ آہستہ دبے پاؤں اٹھ اٹھ کر اپنی اپنی جگہ پر سو رہے چار گھڑی بعد شاہزادہ والا قدر بدیع الزمان نے کروٹ لی اور آنکھ کھول کر
دیکھا کہ شمعیں مقدار روشن ہیں باقی سناٹا ہے گرد و پیش کوئی خدمتگار نوکر چاکر معلوم نہیں ہوتا پلنگ پر سے اٹھ کر صحن چبوترے پر تشریف لائے اور
سیارگان فلک کو دیکھ کر جانا کہ نصف شب کے قریب شب آ پہنچی اسوقت اس رستم صولت سہراب دل شاہزادہ بدیع الزمان والا رتبت
عالی منزلت نے لباس شب روی ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کرکے زرہ داؤدی کڑیوں کی گلے میں ڈال خود فولادی سر پر دستانے فولادی
ہاتھوں میں موزے پاؤں پر چڑھا کے سپر فولادی پشت پر تیغ جلوہ ریز دوال بند داب میں کمان کاندھے پر جوڑی خنجر کی کمر میں غرض مسلح
اور مکمل ہو کر اسی مرکب پر سوار ہوا اور اس شاطر بچہ سے حکم دیا کہ تو یہیں پر سو رہ ہم تفریحاً بطور ہوا کھانے کے اس جنگل میں سیر کر کے ابھی چلے آتے
ہیں اور اگر تجھے جگاویں تجھے شاطر بچے نے عرض کی کہ خانہ زاد اسی خدمت پر منصوب ہے جہاں حضور تشریف لے چلیں ہمراہ رکاب حاضر رہے آپ نے
فرمایا کہ تجھے اس سے کیا مطلب ہم پیادہ تجھے جنگل میں کہاں دوڑاتے پھریں اور تیری نیند بھی جاتی رہتی بسبب خفقانات کے کہ دل بہت
گھبرایا ہے عنقریب ادھر ادھر اس جنگل میں پھر کے چلے آتے ہیں یہ کہکر باگ لی مرکب کی اور سمت شہر سنجان چلا اور سابق ازیں گذارش کیا گیا
ہے کہ بیرون شہر دو کوس کے فاصلہ پر اٹھارہ لاکھ سوار و پیادہ کی چھاؤنی پڑی ہے اور دونوں سپہ سالار یعنی گیا ہور خون آشام دست راست
اور ہلیل دراز ترکیب دست چپ بعد برخاست دربار شب کو چھاؤنی میں آ کر رہتے ہیں خلاصہ یہ کہ شاہزادہ والا قدر بطرف اسی بہار چھاؤنی
کے آکر ہو پہنچا اور ایک ٹیکرے پر جا کر چار طرف بغور ملاحظہ فرمایا کہ سوائے کہیں کہیں ایک ایک جوان پہرے والوں کے اور کوئی بیدار
اور ہوشیار نہیں ایک عجیب طرح کا سناٹا ہے اور سب سوار و پیادے خواب غفلت میں پڑے دنیا و مافیہا سے محض بیخبر ہیں اور جو کسی خیمہ پر سے
بال ہوا وہ اچھے ہیں سو دو سو سوار یا کہیں پیادے بیخبر تنگے تنگے جاگتے نظر آتے ہیں تو وہ کوئی رسالدار اپنی دکھ رہا ہے اسکے ساتھ دس بیس
بیٹھے ہیں لیکن کسی جگہ کپتان کیدان دیکھے ہیں قیل و قال نقل کر رہے ہیں اس تماشے میں مشغول ہیں کہیں سو کا اس سکنے جاگتے نظر آتے ہیں کہیں گنوار
بیٹھے ہیں ایک شخص کے گلے میں ڈھولک اور پھولوں کے ہار پڑے ہیں الٰہا گا رہے ہیں وہ سب سنتے ہیں کہیں کسی کی پال میں دایک چکان
کہیں چرنے والیاں گا رہی ہیں کہیں کوئی بانڈو کی چارپائی پر کسی درخت کے نیچے پڑا مثنوی پڑھ رہا ہے دو چار یار آشنا اسکے واہ واہ کر رہے ہیں

پہرہ والے جوان عثمان ہنچے اور کھتے ہین کچھ بیٹھے بیٹھے سو گئے ہین کچھ نیند مین بھرے ہوے کبھی کبھی بیساختہ پکار اٹھتے ہین ہوشیار باش بیدار باش
نگہبان جو دس بیس ادھر ادھر پہرے پر کھڑے ہین وہ فقط سنگین خالی کرسے لگائے نہ پتھر کلا بندوق پاس ہے نہ کوئی کرچ پاس ہے ہر فقط بیسکی یا
بانس کی لاٹھی کسی کسی کے ہاتھ مین ہے ان وردیان البتہ پہنے چہل قدمی کرتے ہوے پکارتے ہین حکم بغیر پرسل کا حکم بغیر پرسل کا کیسن کہ
سواران اپنی چھاؤنیون اور لینون نیچے ڈیرون مین کسبیون کے ساتھ شراب پیے سیر کیسن طمار کیسن ہو نشہ مین سرشار نئے اختلاط مین بسر کر
رہے ہین مگر ایک سردار کو ان فیل زور نامے ہزار سوار کی جمعیت سے طلایہ گشت کا دیتا پھرتا ہے باقی سب لشکر غافل ہے کسیکو اپنے تن بدن کی خبر
نہین سوتا نظر آتا ہے خیمون ڈیرون کے اندر کہین شمع کہین چراغ کی روشنی اور بعض بعض خیمون کے آگے ایک ایک دو دو مشعلین جلتی ہین شاہزادہ
رستم صولت بدیع الزمان والا ہمت نے یہ تماشا غفلت کا وہان دیکھ کے اپنے دلمین خیال کیا کہ اگر اس لشکر پر شبخون ماریے اور نعرہ کرکے ایک ہنگامہ
قیامت برپا کر دیجیے اور صاف آپ نکلکر اپنے باغ مین جا کر سو رہیے تو بڑی کیفیت ہو الا بجز فریب اور عیاری یہ موقع اور ایسی گھات اور بات
ہاتھ نہین پڑ سکتی کیسلیے کہ شبخون بدون جمعیت اور اعانت یار و مددگار اور بہادران جان نثار کے اہل فوج بیشمار فوج کفار مین خلاف قیاس ہے
اگر یہ منصوبہ دلی جو پیش خود تجویز کیا ہے بتائید ایزدی و فضل ربانی بن پڑے تو سبحان اللہ یہ سرکہ و نام ہمارا بھی تا روز جزا جریدہ روزگار مین
یادگار رہ جاے اور ارباب فنون سپہ گری جو ہماری جرأت اور قوت اور دلیری اور جوان مردی کا خیال کرینگے تو ہمارا با رنگ تحسین آفرین کیا
کرینگے اور کہین گے شعر آفرین باد آنجوان چو دے ؛ کہ از وماند اینچنین پسرے ؛ ہزار دو ہزار سوار چہار سے مین ایک شخص یہان واحد شبخون
مارے اور زندہ و سالم صاف بچکر نکل جاے اور خدانخواستہ اگر تدبیر ہماری خلاف تقدیر ہوئی تو بھی کوئی مقام خطر نہین غرض یہ دلمین
سوچکر اس ٹیلے پرسے نیچے اترکر جانب لشکر آہستہ آہستہ اپنے مرکب کو بچکر اندر چھاؤنی کے داخل ہوا اور جو کسی نے دیکھا بھی تو اسنے یہ
سمجھا کہ اٹھارہ لاکھ سواروں میں سے لشکر مین کوئی غنیم کی فوج کا فرد آدمی تو کاہیکو آئیگا ہمارے ہی ساتھ والوں سواروں مین کوئی کہین
سیر و تماشا کو گیا ہوگا اب وہان سے پھرا ہوا آتا ہے اور اپنے ڈیرے کو جاتا ہے کچھ تعرض نہ کیا اور اتنا بھی نہ پوچھا کہ یہ شخص تو یگانہ ہے یا بیگانہ ہے کہان
سے اسوقت آتا ہے کہان جائیگا القصہ یہان شاہزادہ رستم دل سہراب توان نے تھوڑی دور آگے جاکے دیکھا کہ ایک لین گھوڑون کی کہ قریب
بارہ ہزار اس سے کم نہوگی نظر آئی ہے اگاڑیان پچھاڑیان گھوڑون کی بندھی ہوئی ہین اور اپنے اپنے تھان پر کھڑے ہین اور انکی اگاڑیون پر
سائیسون کے بستر لگے ہوے ہین سائیس بھی غافل پڑے سوتے ہین گھاس کے چار چار دو دو ڈھیر اور توبڑے دانون کے کھونٹون پر لٹکتے ہین متصل
متصل قریب قریب اس لین کے خیمہ ڈیرے چھوٹے رسالدارون افسرون کے استادہ ہین اور چونکہ آدھی رات کا عمل ہے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چل
رہی ہے اور شب تیرہ و تار ہے تو اس سرے سے اس سرے تک کوئی شخص سوار و پیادہ بیدار و ہوشیار نہین معلوم ہوتا ہے سب خواب غفلت پر پڑے
خراٹے لے رہے ہین شاہزادہ بلند اقبال نے پہلے تو بمقتضاے فراست دور و آل اندیشی تیغ آبدار نیام سے کھینچکر سو سوا سو گھوڑون کی اگاڑیان
پچھاڑیان کاٹ ڈالین اور تیس چالیس خیمون ڈیرون بارگون کے چوبون جو ترکیون پالون نگرون راوٹیون وغیرہ کی طنابین جھٹ پٹ قلم کرکے
اپنے مرکب کو چمکا کر دور جا کھڑا ہوا اور وہان باطمینان تمام بشوکت والا کلام عظمتہ اللہ اکبر ترجے کھینچکر نعرہ کیا اشعار منہ بخوبی ستمر انجمن ؛
تہمتن توان گرد لشکر شکن ؛ منم آن دشمن و بہ رستم شکوہ ؛ فلک رتبت شاہ انجم گروہ ؛ بدیع الزمانم کہ در روز کین ؛
توانم زدن آسمان بر زمین ؛ ز تیغم ہمہ ملک اسلام شد ؛ کہ سرفتنہ با خستہ نام شد ؛ اے لشکر کفار نابکار اور اے افواج بیمان
شکن بخت تیرہ روزگار خبردار ہو ہوشیار ہو جاؤ کہ سلطان ظفر اعتصام امیر حمزہ عالیمقام نے تمام فوج اسلام لیکر بہت بڑے تجمل اور تحزاج
کاو کلی گاؤ سوار افیل دمگاہ و مشرکے خطابیہ جہاد اور کفار کشی اور اسلام آباد کرنیکو اس ملک سنجان کی سرحد پر ایسے یلغار کرکے تھوڑے سے عرصہ
یہان سے نزول اور ورود اقبال فرمایا شبخون ہماری پہلی اطلاع اور چشم نمائی اس مشرک خدا ناشناس علیہ اللعن والعذاب کے لیے ہے نعرہ کرکے شاہزادہ عالیجاہ
تو ایکطرف کو چلا اور وہان انکا حال سنیے کہ ساتھ نعرہ کی آواز کے سو سوا سو اُن گھوڑون نے کہ جنکی اگاڑیان پچھاڑیان کٹ گئی تھین جست و خیز آغاز کیا
اور کچھ گھوڑے نکلکر بھاگے و چار کہین کھڑے پہ چلکین مارتے ہین کچھ الف ہو رہے ہین جوان تھان رسی میں ہنہنا کر اور گھوڑون پر

جا پڑے باہم خوب لڑ رہے ہیں سپاہیوں کی جو آنکھ کھلی تو سوتے سے لیکر اپنے اپنے گھوڑوں کے پر تنیا اٹھکر دوڑے اور خیمے ڈیروں کی
جو ایک قلم سب طنابیں شاہزادہ والا حشم نے کاٹ دیں تھیں وہ سب کچھ ہوکے جھوکوں میں کچھ گھوڑوں کی ٹکان سے چارطرف ادھر
ادھر گرنے لگے سیکڑوں سوار پیادے نوکر چاکر کے چوبوں کی ضرب سے منہ پھٹ چھپ کے نکل پڑے ہاتھ پانوں ٹوٹ گئے کتنے وہ بے
پڑے تھے کچھ لوگ گھبرا گھبرا کر سوتے سوتے جو اٹھکر باہر نکل آئے تو دیکھا کہ چارطرف گھوڑوں کا شور وغل ہے اور سائیسوں کا رولا اور ہنگامہ کہ
چار طرف بالشیں اور سوٹے لیے دوڑتے اور گھوڑوں کو مارتے پھرتے ہیں ان سب مردوں نے اکبر تہ چارطرف پکارنا شروع کیا کہ یارو کیا غافل
پڑے سوتے ہو کسی غنیم کی فوج کا شبخون آیا اور چار چار سے سوار پیادے اپنی اپنی چھاونیوں لشکروں خیموں ڈیروں میں سے سوتے سوتے
جو چونک چونک کر اٹھے اور ہنگامۂ قیامت شور یوم النشور گھوڑوں کے لڑنے اور سائیسوں کے مار مار کرنیکا اور سیکڑوں خیموں کے گرنے سے ہزاروں
آدمیوں کے ضایع اور ہلاک ہوجانیکا غل دو اکیلوف سے کئی کوہ کو ہنگامہ اس قدر زلزلہ اور قاف تا قاف سلیمان شاہزادہ بدیع الزمان کے چھپنے تو
اپنے دلمیں یہ خوب یقین کر لے کہ قضا کا سامنا ہی بڑا غضب ہوگیا بیشک وشبہ جو ہم سنا کرتے تھے کہ زرد خاپرست بڑے زبردست ہیں خدا و ہجدہ ہزار
ملک سے منحرف ہوکر نادیدہ خدائے آسمانی کی پرستش کرتے ہیں اور ملک بھر میں اسرافیل قدرت پر جامہ دیکھے ہوئے پڑے ہیں وہ ہی سب خاص
کا لشکر شاید اس ملک پر یورش کرنے آیا ہے اور انھیں لوگوں نے شبخون مارا ہے غرض نہایت سراسیمہ اور مضطرب کامل جو جس حالت میں تھا اسی طرح
گھبرائے ہوئے وہیں سے تلوارین کھینچے ہوئے سپرین زارہ سو دہ سو فقط سپرین لیے تلواروں کی خبر نہیں چالیس پچاس خالی نیام تلواروں کے
لیے سو دہ سو قرابین شیر بچے طمنچے دونالیاں یک نالیاں لیے گر اس بدحواسی سے کہ بعضوں نے دونالیوں میں ایک نالیوں میں گولی بارود
تو نہیں بھری فقط بھیجتی تمام رنگ ہیاروں میں دیکھو دونوں پانوں پر چڑھالی اگر شنے فقط بارود بھر دی ہے گولی چھرے ڈالنا بھول گئے ہیں
دس بیس قرابین شیر بچے جیب ہوئے لیکن پتھر نہیں چڑھانے ہاتھوں میں لیے اندھیری سے چھاتی پر رکھے ہوئے کچھ برچھیوں کی جاپر خالی بڑی
بانس کی لیے کوئی تیروں کو کاندھے پر رکھے کوئی تلوار کو ترکش میں لیے اراپنا مارلینا کرتے آنکھیں ملتے خیمے ڈیرے میں سے نکلے کوئی پاجامے کی جب
پر آستین انگرکھے کی پانوں میں ڈالکر کھینچا کستا ہے کہ کیا نالائق درزی چور تھا یہ پاجامے کے پائنچے کیسے تنگ کردیے ہیں کہ پانوں میں نہیں چڑھتے کوئی
انگرکھا سمجھکر پاجامے کے پائنچے ہاتھوں میں پہنے کہہ رہا ہے کہ لاحول ولا قوۃ کیا نالائق بیوقوف درزی تھا جسنے یہ بڑی بڑی آستینیں میرے انگرکھے کی
سینکر خراب کردیا ہے اور بند تک نالائق نے نہیں لگائے اب میں خاک پہنکر نکلوں وہ چار سراسیمہ اور مضطر آنکھیں ملتے جو آئے تو جھٹ پٹ کپڑے پہنکر
اپنی تلوار اٹھالی اور باہر آکر سائیس تو ملے نہیں جلدی میں اپنے ہاتھوں سے گھوڑوں پر زین رکھ کر تنگ کھینچا تو بھول گئے یوہیں قاش زین پر
بیٹھکر ذرا جو ایڑ کرتے ہیں اور گھوڑا سرپٹ الیوف کو جاتا ہے چاروں شانے چت زمین پر زین چار جانب کی چھاتی پر ہے سب زین کے تلے دبے ہاتھ پانوں
مار رہے ہیں دس بیس گھوڑوں پر اپنے زین بھولی کھینچا اگاڑیاں تو جلدی میں کھولدیں مگر بدحواسی میں پچھاڑی کھولنے کے حواس نہ رہے اور جھٹ
پٹ سوار ہوکر ہر چند گھوڑے کو ایڑ مارتے ہیں گھوڑوں کے پچھلے پانوں تو بندھے ہیں وہ کیسے چلتا نہیں یہ سب جھنجھلا کر آپسمیں کہتے ہیں کہ یارو
دیکھا کیا غضب کا مقام ہے کیسا ہی اچھا معمولی کا گھوڑا ہو عین وقت پر اڑ جاتا ہے تو یہی جی چاہتا ہے کہ اسے تلوار سے ایسے گھوڑے کو کاٹ ڈالے کسیکا لوانچے
کسی نے کہا صاحب کوڑا لگاؤ یہ وقت طرح دینے کا نہیں گھوڑا اڑ گیا ہو یہ سنکے تڑاق تڑاق کوڑے گھوڑوں کے اوپر حسب اتفاق چھنکتک کوڑے کی اگر
گھوڑوں کے فیلوں پر پڑی اور گھوڑوں نے جو تڑپ کر زور کیا اور لیک کر دوڑے تو وہ میخیں پچھاڑیوں کی اکھڑ اور کر جوان سواروں کی پشت پاکے لگی پیچھے سے
سر میں لگتیں تو ہاے کرکے یہ کہتے ہوئے کہ یارو دیکھ ہمارا تو کام تمام ہوگیا غنیم کے لشکر کی طرف سے گولیاں برس رہی ہیں ہماری زندگی اسیقدر تھی یہ کہکر غش کھاکر
گھوڑ بار بار کر جو گرے تو کوئی اسکے دانت بیٹھ گئے آنکھیں بند بیہوش ہانپ مردے کے پڑے تھے جنہیں بیواسطہ بدون ہاروا وبلا کے وہ نگاہ ملکا کوئی ذرا سا چپ چاپ
پکو پیادوں کہتے تھے دو چار کے چھاتیوں پر سے گھوڑے دوڑتے ہوئے نکل گئے وہ ازغیبی مارے جہنم واصل ہوگئے اور کچھ پہلے سے تھے دو چار ترچھے باندھے
لوگ اپنے پانوں میں ڈیروں میں کسبیوں کو لیے شراب پیکر غافل پڑے سوتے تھے ایکبار یہ شور وغل سنکے جو اٹھے تو کپڑے تک نہیں پہنے لنگوٹ باندھے
وہیں سائیسوں کو پکار پکار کر یہ کہتے ہوئے کہ ابے او چار جو حرامزادو ہمارے گھوڑے جلد کسو اور آپ کوڑے ڈھونڈتے ڈھونڈتے اپنے پلنگ پر ادھر ادھر

سرکار کا گھر میں بیٹھ کر نمک کھایا ہو آج عین وقت پر کہ نمک حلالی اور مردانگی کا موقع ہو ایسے حیلے اور حوالے کرتے ہو اور سر زدوشی دریجا بازی بیچ ڈر کر
اندر سے نکلتے نہیں سپہ گری کا نام بد کرتے ہو یہ مردوں کا کام نہیں بس اتنا کلام سائیسوں کا سنکے وہ سب مرد اور بھی غیظ و غضب میں آ کر
اندر سے گالیاں دے دیکر کہنے لگے کہ او پاجی مفرور تم ہمارے اتالیق کوئی نصیحت کنندہ ہو سائیس دربان کون ناچار ہوا انکو نفرین کرکے گھوڑے انکو چھوڑا
اور دیکھنے اپنے چاپر جاکر بیٹھ رہے ہیں غرض شاہزادہ رستم دل سہراب توان بدیع الزمان گرد شکن نے جب دیکھا کہ اب لمحہ کھا سوار و پیادہ غنیمت بیچ کر
باہم شمشیر بازی کر رہے ہیں اور لاش پر لاش دھر دھر دوسرے پر وہ گرجاتا تھا کشتوں کے پشتے لگ گئے چار طرف ہنگامۂ قیامت بازار ملک الموت گرم گیا
تو ارادہ کیا کہ اب جنگل کے اپنے باغ میں جاکر آرام کیجئے ناگاہ سامنے کوان فیل زور ایک سردار کو دیکھا کہ اس شب کو طلایہ گشت کا کرتا پھرتا تھا مع پانچ ہزار سوار
مسلح اور مکمل کے یہ شب بیتا ہوا کہ ان یار و پسر حمزہ ذوالاد دیکھا کہ کس جانب کو یہ سوکر آرام ہو غیرور تر تنہ و سلح بکار جانے نہ پاوے گھبرا نہیں میں بھی آن پہونچا
شاہزادہ والا مرتبت کے برابر سے چاہتا تھا کہ نکلا آگے جاے شاہزادۂ باقبال کے خیال میں یون آیا کہ اس نابکار مزدور نکار سے اسوقت مقابلہ اور جنگ
کرنا چاہیے یہ سوچکر شاہزادہ عالم نے اپنے مرکب کو چمکایا اور نعرہ کیا اور فرمایا کہ باش اے اجل رسیدہ کہاں جاتا ہے کوان فیل زور نے پلٹ کر دیکھا کہ ایک شہسوار
رستم صولت میدان مجمع کارزار ستیز و دوش بکمال جوش و خروش شمشیر برہنہ خونچکان مثل برق جانستان کے ہاتھ میں لیے سامنے کھڑا ہے ہماز طلب کی
نہایت غیظ اور طیش میں آکر آواز بلند سے للکارا کہ اے پسر حمزہ میں چار گھڑی سے تیری تلاش میں تھا شکر ہے خدا وند لقا نے تیری مراد حاصل کی اور تو میرے
ہاتھ آگیا ورنہ مجھکو میں مجھو گکو جاب جاکے کیا جواب دیتا شاہزادۂ عالم نے خوب ہنسکے فرمایا کہ او بد ذات کیا بکتا ہے مصرع نہیدار چون اجل آید بر سر
صیاد و رود فقط تیری گریبان گیر ہو یہ کلام شاہزادۂ عالیمقام کا سنکے کوان فیل زور نے اپنے سواروں ہمراہیوں کی جانب مخاطب ہو کر کہا کہ یارو تم سب
گواہ رہنا اسبات کے صبح کو حضور پیغمبر برحق تم سبکو گواہی دینا پڑیگی کہ میں بدون سقاوت اور لشکر کی شرکت کے یکہ و تنہا اس پسر حمزہ کار گاہ لگے حضور
پیغمبر برحق لیے جاتا ہوں شاہزادۂ باقبال نے فرمایا کہ او نابکار کیا بکتا ہے بس شعر زبان در کش و تیغ کش از نیام + کہ وقت سخن نیست جاے مصاف +
میدان زبان بند و اسعد شمشیر سے گفتگو کرنا چاہیے اکوان فیل زور بجوش و خروش تمام تیغ آبدار اپنا نیام سے کھینچکر برفرق شاہزادۂ عالی مقام کے آور
ہوا اور اس انجم روزگار شاہزادہ نیمچہ شکار نے سپر فراخ دامن کو چہرۂ اقدس کی پناہ کرکے بجناب باری التجا کی کہ اے حافظ حقیقی پناہ تو دار مجھ پامیر
بندار میکند اسکے ضرب کو روکی کر بوقت بر گشتن یہ فرما کے شعر تو مرا ہم زدی ضرب من نوش کن + ہمہ شادی از دل فراموش کن + دست انتقام اپنا پاس زین
پر استوار کرکے تیغ طبور شریر پید بند کو میان سے کھینچا اور کسی تھی اس پر وہ نہایت پر وار کیا اور اسنے دیکھا کہ ایک برق لمعان چمک گئی دیکھ کر اسنے سپر کو پناہ
کیاہ سر چہرے کے کمال نگاہ دسبا اپنے ماتھے پر لیا مگر وہ جو شاہو بجلی کی تڑپی ہوئی ہوئی سے نہیں رکتی اس برق شمشیر نے ابر سپر کو مثل قرص ہبوط دو ٹکڑے کیا
خود پر گرکے خود کو کاٹ کر خود وغیرہ میں سراسر کاٹ کر گلے کے بیچ کے کو لیتی ہوئی مراجی گردن میں مثل قطرۂ سیماب کے ٹھوڑی مہندو قچہ تک کو دو ٹکڑے کرکے
ناف کے تلے جا اتری وہاں زین کو کاٹ کر زیر تنگ اس کی کمر تنگ کے گلی دو گٹش اس جسے بیچ گھوڑے کی ٹھوکر سے جسم پہلے ٹکڑے ہو زمین پر گر گئی دو ٹکڑے ہو کر
جتنے سوار اور پیادے اسکے ساتھ تھے جنہے یہ کاٹ شاہزادۂ والا تبار کی کو ادر کاسر و اشہر ٹکڑا اس نابکار کا مع مرکب زمین پر لوٹتے ہوئے دیکھا رنگ
چہروں سے اُن سب کے پرواز کر گیا تھا بیساختہ ایک کے منہ سے آواز واہ واہ کی بلند ہوئی پھر تو اس شیر بیشۂ جدال کا یہ حال تھا کہ جس طرف کو رخ کرتا تھا
سوار و پیادہ فوج کفار کے مثل گلۂ گوسفند کے پراگندہ ہو کر بھاگتے پھرتے تھے شہ پر جا کے شمشیر اُٹھا کر دوہی بار کرکے دو وہ دو چار دو سے جسکے سر پر بارے وار کیا
جسکی جیغہ کا تا ٹکڑا ایک اس قدر سر تن سے جدا ہو کر گر پڑا جسکے گھیرا کر تلوار ماری قتل تشکار مانند خیار تر کے دو ٹکڑے کیا وہ جو وہی پیچھے ملا اور پیچھے
لگے تو جو دست کرکے بعد شاہزادۂ والا مرتبت کے صفت تیغ بیدریغ ہو گئے باقی سوار و پیادہ چار طرف دور دور نیزہ اور شمشیر سے جھکاتے پاس نہیں آتے
اور چند مرد نام کرکے گرم کر کے شاہزادۂ عالیمقام جو آور ہوا تو سب بھاگ کھڑے ہوتے ہیں اسوقت شاہزادۂ عالیشان باشمشیر چراغ کے گھوڑے کو
گرم عنان دیکھا کہ ایک سمت کو روانہ ہوا اور ان سب سوار و پیادہ کوان فیل زور کے ہمراہیوں نے مثل جانا شاہزادۂ عالم کا غنیمت جانا کو ان کی لاش
اٹھا کر اپنے خیمے کی طرف لیچلا اور شاہزادۂ والا جاہ نے اپنے باغ کی راہ لی یہاں چھاؤنیوں میں تمام شب فیما بین سوار و پیادوں کے خوب تلوار چلی اور پیچھے
بیٹے کو اور بیٹے نے باپ کو اور بھائی نے بھائی کو چچا نے بھتیجے کو اور بھتیجے نے چچا کو اور ماموں نے بھانجے کو اور بھانجے نے ماموں کو استادوں نے شاگردوں کو

مار کر گزار دیا یہ ہلڑ اور ہنگامہ سنکے شہر سجان سے گیا ہور وغیرہ اکثر بڑے بڑے سردار اپنے اپنے محلون سے مکانون سے گھبرا گھبرا کے نکل کے اور جمعیت کثیر مع
سوار ہمراہ لیے اسوقت یہان پہونچے کہ جب بخوبی صبح ہو گئی تھی یہان آکر عجیب حال دیکھا کہ چارطرف لاشے مقتولون کے پڑے ہوئے ہین لہو بہا چلتا ہے
ٹکڑے ٹکڑے گوشت میدان مین چھائے ہوئے ہزارون گیدڑ اور کتے مردون کا گوشت کھا کھا کے شور و غوغا باہم کر رہے ہین ہزارون زخمی پڑے تڑپ رہے ہین
ہزارہا جان سے گئے ہین گیا ہور خون آشام یہ رنگ اپنے لشکر کا دیکھ نہایت دنگ خاموش اور خود رفتہ و مدہوش گھڑی بھر کامل کھڑا رہا بعد اسکے حکم دیا کہ لاشون کو
مقتولون کے گڑھے کھدوا کے گاڑ دو اور زمین میدان خاکروب کو اور سقون کو بلاکے تمام خون میدان کا کھرچوا کے دھلوا کے پاک صاف کر دو اور جو وارث
کسی لاش کا کوئی آجائے تو وہ لاش اسکے حوالے کر دو یا کہ وہ اسے لیجا کر دفن و کفن کی فکر کرے اسمین دیکھا کہ لوان فیل زور کی لاش کو وزرا اور عزیز کاندھے
پر اسکے چارپائی پر ڈالے لیے جاتے ہین کہ لیجا کے کہین دفن کرین گیا ہور خون آشام نے ان سبکو ممانعت کر کے کہا کہ صاحبو اس سردار کی لاش کو
ابھی لیجا کے دفن نہ کرو بلکہ اسے بحضور گنجاب لیجانا مصلحت وقت ہے اور یہ کہکر لوان فیل زور کے لاشے کو اور جو بہت سے افسر مارے گئے اور زخمی تھے
ان سبکو ہمراہ لیکر گیا ہور سمت بارگاہ گنجاب روانہ ہوا

## اب دو کلام داستان شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان کے بیان کیے جاتے ہین

کہ جسوقت باغ مین پہونچے تو کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی تھی دیکھا کہ چار گھوڑے کا نعل چادر منہ سے لپیٹے پڑا سوتا ہے اسے ہوشیار کر کے گھوڑا
اسکے سپرد کیا اور اسی مکان مین تشریف لیجا کے بعد فراغ غسل جہان جہان کچھ پوشاک پر چھینٹین اور دھبے لہو کے لگ گئے تھے اسکو خوب دھو کے کسی
کنارے واسطے خشک ہونے کے پھیلا دیا اور آپ پلنگ پر جا کر دو گھڑی آرام فرمایا بعد اسکے بوقت صبح صادق بہر ادائے نماز وضو کر رہے تھے کہ اتنے مین
ترک جوشن پوش نے آکر مجرا کیا اور دونون صاحبون نے باتفاق باہم فریضہ سحر کو بجناب باری ادا کیا بعد ازان شاہزادہ عالیشان پوشاک درباری
ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کر کے مرکب پر سوار ہوا اور ترک جوشن پوش کو ہمراہ لے اثنائے راہ مین باتین کرتا جاتا تھا کہ یکبار ترک جوشن پوش نے
عرض کی کہ شہریار یہ غلام کی قدیم عادت ہے کہ پہر رات پچھلی باقی رہے سے اٹھکر تا صبح تہجد اور دیگر وظائف مین مشغول رہتا ہے آج شب کو جسوقت سے غلام کی
آنکھ کھل گئی چھاونی کی طرف سے اسقدر شور و غل تھا کہ جس طرح کہین معرکہ جدال و قتال مین ہنگامہ برپا ہوتا ہے معلوم نہین کہ کیا ماجرا ہے چونکہ حضور بھی
پانچ چار گھڑی رات سے بیدار تھے یقین ہے کہ یہ غلغلہ آپ کے بھی سمع اقدس مین پہونچا ہو شاہزادہ عالی نے فرمایا البتہ کچھ شور و غل تھا لیکن از بسکہ ہم
اس ملک مین نو وارد ہین ہم نے یہ سمجھا کہ یہان کوئی میلا یا کسیطرح یہان تقریب ہوئی شادی برات کی واللہ اعلم کہ کیا معاملہ ہے کچھ زیادہ ترجیح غور اور خیال
نہین کیا غرض یہ باتین کرتے اب قریب بارگاہ گنجاب پہونچے ترک جوشن پوش نے آگے آیندہ روندون سے بھی دریافت کیا تو یون معلوم ہوا کہ رات کو
عجب اتفاق ہوا کہ شب کو گنجاب کے لشکر مین ہزارون سوار اور پیادے مارے گئے ترک نے پوچھا کہ فساد کس سے ہوا اور ایسے لشکر جرار اور ایسی فوج
بیشمار مین کہ جہان کیسے کیسے سپہ سالار اور سردار معظم اور ہوشیار اور سرگرم کار رہتے ہین وہان دفعۃً تلوار کا چلنا اور ہزارون سپاہ ہزارون کا مارا جانا
یہ معاملہ کیا تھا لوگون نے کہا کہ صاحب کوئی بدیع الزمان نامے نبیرہ حمزہ صاحبقران کا آگیا تھا کہین سے آکر بقول لغو مفسدہ پردازی کی اور شبخون
مار ہزارون آدمیون کی خونریزی کر کے صاف نکلا چلا گیا ترک جوشن پوش یہ حال سنکے محو حیرت ہوئے کہ صورت چپ نقش دیوار بکمال متعجب اور
متحیر ہو کر یہ کیا معاملہ ہے شاہزادہ عالم بلا زلزل یک پہر سپی مین موجود چار گھڑی رات باقی رہے مین نے بچشم اپنے جاگتے دیکھا کہ وضو کر رہا تھا اور سوائے
دو چار خواص خدمتگارون کے فوج و سپاہ کا تو کیا ذکر وہ کہ دس بیس سوار و پیادہ مسلح بھی ہمراہ تھے اور یہ بات مطلق وہم و خیال مین نہین آتی کہ
شاہزادہ عالم کیونکر تنہا لاکھون سوار و پیادے کے لشکر مین جاکر شمشیر زنی کرے اور ہزارون آدمیون کو مار کر زندہ و سالم بے لاگ چھپت بچکر نکل آئے
سو یہان خیال تھا نہین پھرتا ترک جوشن پوش تو اسی فکر مین تھا کہ شاہزادہ نامور نے یہ اخبار سنکے ترک جوشن پوش سے فرمایا کہ اسمین تشویش
اور فکر کرنا لاحاصل ہے اب دربار مین چلتے ہین مفصل حال معلوم ہو جائیگا آخر یہی گفتگو کرتے اسی چھاونی مین سے کہ راستہ تھا ہوکر نکلے تو دیکھا کہ
چار طرف دجلہ خون رواں ہین لاش پر لاش مقتولون کی پڑی ہے جھنڈے نشان بازارون کے سے بجے ہوئے گرے پڑے ہین لہو کھاتا آدمی ادنی
اعلی رعایا برایا زن و مرد کا ہجوم تماشائیون کی دھوم ہے خلقت تمام ملک سجان کی ٹھٹھ لگائے دیکھ رہی ہے نکلنے کا راستہ نہین ترک جوشن پوش

نے وہان بھی دریافت کیا تو یہی سنا کہ اسپر حمزہ نے آدھی رات کو آکر شبخون مارا اور پھر نہ ثابت ہوا اور کسی نے نہ دیکھا کہ مع اپنی فوج و سپاہ
کے کدھر سے آیا اور کس طرف کو نکل چلا گیا غرض خلاصہ یہ کہ شاہزادہ عالی مقام نے مع ترک جوشن پوش بہ بارگاہ گنجاب میں جا کے گنجاب کو مجرا کیا اور
اپنی کرسی پر تمکن ہوا وہان بھی دیکھا کہ عجیب طرح کا ہنگامہ برپا ہو رہا ہے اور یہی چرچا ہر ایک کی زبان پر ہے کہ بدیع الزمان پسر حمزہ صاحبقران نے
شبخون فوج پیغمبر رسل پر آکے مارا شاہزادہ والا مرتبت نے گنجاب سے عرض کیا کہ یا پیغمبر رسل ایسا کو سنا وہ غنیم زبردست تھا کہ جسنے دو پہر رات کے عرصہ
قلیل میں ایسے لشکر کو ویران و پریشان کر دیا اور ہزاروں سوار و پیادوں کو مار کے صاف نکل گیا اور کوئی سردار اور سپہ سالار اور پہلوان نامدار اور جان نثار
سرکار کا اس سے مقابلہ نہ کر سکا اور حریف کی فوج کو صاف بچا کر نکل جانے دیا ابھی گنجاب کچھ جواب دینے نہیں پایا کہ گیاہور خون آشام نے آکر مجرا کیا اور پیچھے لشکر
پیچھے کے چند افسر و سواران مجروح کو کہ انکے جسموں پر کچھ ہلکے ہلکے زخم پڑے تھے اپنی سرخروئی کیواسطے روبرو گنجاب طلب کیا اور بعد اسکے اکوان
فیل زور کی لاش کو وارث اور عزیز و اقربا اسکے چارپائی پر لاتے ہوئے دروازہ بارگاہ پر پہونچے گیاہور نے گنجاب سے اجازت لیکر اس چارپائی کو مع
لاش اندر بارگاہ کے منگا کے رکھوا دیا دیکھا کہ ایک چادر خون آلودہ اس لاش پر پڑی ہوئی اور خون زخموں سے ابھی تک بند نہیں ہوا ہے سراہی بجاے
ماموں چچا بھتیجے عزیز و اقربا اسکے سرہانے دادخواہوں نے مجرا کیا اور لاش پر سے چادر کو کھینچ لیا تو گنجاب نے اور تمام سرداروں اور بارگاہ نشین اہل
حاضرین نے دیکھا کہ برابر دو ٹکڑے لاش کے ہیں گنجاب نے کہا کہ صاحبو اسطرح تلوار کو کاٹنے اور یہ ضرب دست کسی کی آج تک دیکھی سنی ہے لاش کو اکوان کی
دیکھکر ایک ہیبت آتی ہے فصل بن گیا ہور خون آشام نے کہا یا پیغمبر رسل فی الحقیقت یہ تلوار کا کاٹ نہیں ثابت ہوتا ہے کہ اس شخص پر بجلی گری اور برابر دو ٹکڑے
کرکے نکل گئی ہو اسی عرصہ میں وارد و اخبار نے پرچہ وقایع کا گنجاب کو دیا اسے پڑھکر گنجاب کو دریافت ہوا کہ تیس ہزار سوار اور پیادے جان سے مارے گئے اور پانچ ہزار
آدمی زخمی و مجروح پڑے ہیں گنجاب نے گیاہور خون آشام سے پوچھا کہ اسپر حمزہ کی ہمراہی فوج ہے کسقدر سوار پیادے مارے گئے اسکو تم مفصل بیان کرو گیاہور نے
عرض کی کہ یا پیغمبر رسل فدوی اسقدر میں نہایت متعجب و متحیر ہے کہ لشکر اور سپاہ غنیم سے کوئی متنفس کوئی فرد بشر سوار اور پیادہ کسی کی لاش کو کہیں دیکھا
نہ کسی کو زخمی پڑا ہوا پایا شاہزادہ با اقبال نے عرض کیا کہ فی الحقیقت یہ عجب حال ہے میدان کارزار عجب طرح کا سنا کہ قریب پچاس ساٹھ ہزار آدمی ملازمان
سرکار تو مارا جاے [illegible] کیفیت یہ ہے اور فوج غنیم میں سے کوئی نہ مارا جاے نہ زخمی نظر آئے پس معلوم ہوتا ہے کہ اسپر حمزہ کوئی پری زاد یا کوئی قوم اجنہ سے ہے یا اسکے ساتھ
فوج و سپاہ جنوں کی آئی ہو جو اسقدر لاکھ سوار و پیادے اور کیسے کیسے سپہ سالاروں اور رسالداروں اور افسروں اور سواروں پیادوں اور شیروں نامداروں
جان نثاروں میں سرکار کے شبخون مارکے سبکو تہ و بالا کر دیا اتنے سوار و پیادہ مارا اکوان فیل زور ایسے پہلوان زبردست کو کشتہ کیا اور [illegible]
زخمی ایک بھی نہ [illegible] اور نکل گیا گنجاب نے [illegible] سکوت میں نہایت متفکر اور حیران ہوکر کہا کہ خیر اکوان فیل زور کی لاش کو اسکے وارثوں سے کہو
لیجاکے دریاے قدرت میں بہاویں اور باقی جتنے مقتول اور کشتوں کی لاشوں کے وارث اور عزیز یگانے تھے انہیں بھی حکم ہو کہ وہ لاکر اپنی اپنی اولاد
کو پہچان کر دریاے قدرت میں بہا کر غرق کر دیں [illegible] خداوند [illegible] ہزار [illegible] سبکو پھر از سر نو زندہ کر دیگا یہ حکم [illegible] کر دیا گیا اور
خون آشام [illegible] نے [illegible] عیاروں کو اطراف و جوانب میں [illegible]
خوب [illegible] کہ لشکر اسپر حمزہ کہاں پنہاں ہے اور کسقدر جمعیت فوج و سپاہ کی اسکے ہمراہ ہے یہ کہکر گنجاب تو محل میں داخل ہوا اور سب امرا اپنے اپنے
مکانوں کو رخصت ہو گئے گیاہور خون آشام شاہزادہ بلند اقبال کیطرف بدگمان ہوکر اپنے مصاحبین اور ہمنشین رفقا اور ندماے کہتا ہوا کہ صاحبو یہ بات بعید از
قیاس ہے کہ اسقدر سوار و پیادے ملازمان سرکار [illegible] مارے جائیں اور غنیم کی فوج کا کوئی نہ مارا جاے مجھے شک گزرتا ہے اور یقین کلی ہے کہ سوا اس حکیم زادے
کے یہ شورش انگیزی ہے اور فتنہ پردازی اور کسی کی نہیں لیکن غضب تو یہ ہے کہ میرے کہنے کا کسیکو اعتبار اور یقین نہ ہوگا اور گنجاب سے اگر عرض کرونگا تو وہ
سمجھینگے کہ یہ از روے رشک و حسد کہتا ہے بس یہ معاملہ دم مارنے کا نہیں گو یہ مشکل ہے مگر خداوند بیچیدہ ہزار ملک باختر کیے انجام ان باتوں کا
مجھے سب [illegible] معلوم ہوتا ہے القصہ گیاہور اپنے مکان کو گیا اور یہاں شاہزادہ عالیشان اور ترک جوشن پوش گنجاب سے رخصت ہوکر بارگاہ سے
باہر نکلے اور اپنے مرکبوں پر سوار ہوکر اثناے راہ میں شاہزادہ والا جاہ سے ترک جوشن پوش نے مکرر [illegible] عرض کیا کہ غلام کے ذہن میں یہ مطلق نہیں آیا اول
تو یہ کہ آپ اگر اس [illegible] پر تشریف لیجاتے تو اس جان نثار کو ضرور اطلاع فرماتے باعرض حضور اس غلام کو بھی [illegible] ہمراہ نہ لیجاتے تو یہی بعید از عقل [illegible]

از قیاس ہے کہ حضور بے استعانت اور امداد فوج اور سپاہ کے کبھی بمقتضاے ذات اپنے لشکر گران پر یکان واحد یکہ و تنہا جا کر شبخون مارنے کی ہمت
نہ کرینگے اور اسقدر سوار و پیادے تنہا حضور کے ہاتھ سے کیونکر مارے جاتے شاہزادہ عالم نے فرمایا تم بھی سچ کہتے ہو یہ بات خلاف قیاس ہے کہ
کوئی شخص شجاعت شعار مرد دلاور اور شجیع سپہ‌گار ہے کہ تمہید جا کے اگر میرا نام لیکر شبخون مار گیا ہے مگر واقعی کار نمایان اُس بہادر سے ظہور مین آیا ہے
غرض یہ باتین کرتے ہوئے اُسی باغ مین آکر داخل ہوا اور شاہزادہ والا مقام نے کھانا طلب کیا اور بعد فراغ تناول طعام واسطے استراحت و آرام
پلنگ پر جاکے لیٹ رہا اور ترک جوشن پوش اپنے مکان پر گیا اور اسی فکر اور تردد مین تھا کہ یہ ماجرا کیا ہو اسکنے شبخون مارا کچھ مطلق ترک جوشن پوش
کے خیال مین یہ بات نہین آتی تھی اور کسی طرح سے گمان شبخون مارنے کا شاہزادہ عالیشان بدیع الزمان پر نہ تھا یہ تو بات ذہن مین آتی ہے کہ شاہزادہ
عالم شبکو بطور سیر سوار ہوکر تشریف لے گئے پر ملکہ گوہر ملک کے پاس تشریف لے گئے ہونگے اور باقی ہرگز یقین نہین آتا تھا کہ شاہزادہ عالم نے یکہ و تنہا
جاکر شبخون مارا ہوگا القصہ اسی فکر و تردد مین وہ دن بھی آخر ہوگیا اور اب وقت شام کا ہوا شاہزادہ عالی مقام نے بعد فراغ نماز مغرب مین
طعام تناول فرمایا اور ترک جوشن پوش اپنے مکان مین جاکے سو رہا مین حال شاہزادہ با اقبال کا سنیے کہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان
نے جب دیکھا کہ آدھی رات کا عمل ہوا پلنگ پر سے اٹھے لباس شہروی ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کیا اور سبز گھوڑا اپنی بلکہ حسب معمول تیزدم ہوکر
ملکہ گوہر ملک سوار ہوا اور عرصہ راہ کو طے کرکے بدستور قصر ایوان ملکہ مین چند بیکند داخل ہوا خواصون نے ملکہ کو اطلاع کی کہ ملکہ عالم حضور تشریف
لاتے ہین ملکہ گوہر ملک نے تب شاہزادہ عالم کی سنکر جلدی سے پلنگ پر جاکے دوپٹہ منہ سے لپیٹ لیا اور بافسون حیلیون خواصون سے کہدیا
کہ شاہزادہ عالم اگر میرے سونے کا سبب پوچھین تو کہنا کہ کل سے کچھ طبیعت ناساز ہے ملکہ ابھی یہی کہہ رہی تھی کہ شاہزادہ والا قدر نزدیک آپہونچا
ملکہ کی سب مقربون مصاحبون لونڈیون باندیون نے آداب بجا لایا شاہزادہ عالم نے پوچھا کہ آج ملکہ خلاف معمول ابھی سے آرام کیون
کرتی ہین خواصون اور مصاحبون نے عرض کی کہ قربانت شویم کہ نصیب دشمنان کچھ طبیعت ناساز ہے شام سے آرام فرماتی ہین شاہزادہ
عالم نے دوپٹہ کو منہ سے ہٹایا اور جبین پر بوسہ دیکر فرمایا کہ اے ملکہ آنکھ کھولو ہوشیار ہو کیون مزاج کیسا ہے ملکہ تو جاگتی لیٹی تھی اگرچہ چشم نیم وا سے شاہزادہ
عالم کو دیکھ کر کروٹ لی شعر مکن کہ ستم بر مردم بہ دم بزرگیا تم لگے پوچھنے کیون حال مرا آنکو کیا + شاہزادہ والا تبار نے فرمایا ملکہ معلوم ہوا کہ آج
کچھ مجھسے تم آزردہ کشیدہ خاطر ہو گر ذرا اٹھکے تم مجھسے بیان کرو شعر واسطہ باعث سبب موجب جہت کچھ بات بھی + کیا گنہ کیا
جرم کیا تقصیر مین نے کیا کیا + تو مین اپنے دل مین متنبہ اور مستقل ہون یا اسکا کچھ عذر معذرت کرکے جواب دون یارے ملکہ گفتگو
شاہزادہ والا رتبت کی سنکے اٹھ بیٹھی اور کہنے لگی کہ اے شہریار اصل حقیقت تو یہ ہے کہ خود کردہ را چارہ نیست جیسا مین نے کیا ویسا پایا
پیاری محبوب اگر مین آپکو نہ لاتی تو یہ صدمہ کاہے کو اٹھاتی بیبلی کی ملاقات بقول شخصے مصرع چاہت مین الفت کی ہرگز مزا نہین ہے
ہرجا مقام خوف اور جائے انصاف ہے اشارہ والا سوار و پیادے کے لشکر مین ایک شخص یکان واحد اگر دعوی تشنی اور شمشیر زنی کا کرے
تو آل اُسکا کیا خیال مین آئے تھے جو یہ جہالت اور بیہودل سکونکے مانے اور جی جلانے لوہو رلانے شتانے پیکر باندھی ہے اس سے تمہین
کیا حاصل ہے سوسمان چنانچہ جان کو نہین چھوڑ سکتا قطعہ چشم بد ہر شعر ذیل ما + با ہمہ مستی و صلابت کہ اوست + مور چگان بدا
چو بود اتفاق + پیل دمان را بدرانند پوست + کیون میرے درپے ہلاکت ہوئے ہو خدا نخواستہ کسی آفت مین دشمن مبتلا
ہو جاینگے تو مین اُسی وقت اپنے تئین ہلاک کرونگی پھر آپکے جو جی چاہتا سو کیجیے ابیات

جو مر جاؤنگی مین تو کیا کیجیے گا
سدا ہاتھ مل کے کہا کیجیے گا

نہ بھولونگی مین یہ دل تمہارا
بھلا نے جہان حضرت اسکی کرا

مجھے یاد ہر دم کیا کیجیے گا
یہی روکے ہر دم دعا کیجیے گا

میرے بیٹھے ہی جو جفا کیجیے گا
عجب دوست معشوق عاشق ہی

شاہزادہ عالی مقام نے ملکہ کو اپنی چھاتی سے لگاکے جواب دیا کہ اے ملکہ عالم شعر اگر تیغ عالم بجنبد ز جا + نبرد رگے تا نخواہد خدا + ہم نظر کرم کریم کارساز
پر رکھتے ہین اور خوب جانتے ہین کہ جو کچھ منشی تقدیر کاتب ازل نے ناصیہ پر ہمارے بروز دیوان قضا کلک قدرت
سے اپنے ترقیم کر دیا ہے وہ بعرصہ ظہور آیا اور آئیگا اور ایسمین کبھی سر مو فرق اور تفاوت فضل خدا سے ہوگا

تا وقتیکہ قضا نہیں آتی کوئی ہمارے ایک رونگٹے کو بھی ایذا نہیں پہونچا سکتا پھر لیت و پیش اس حق میں زیبا نہیں ازانجا کہ غیر جہاد کرنا ہمارے ملت و مذہب میں جائز بلکہ ثواب عظیم ہو مخمس

جو بات مقرر کی حق نے وہ نہیں ٹلتی
ہو عقل بشر حیران احمقوں کو کیسی ہی
قسمت کے سوا ہرگز کوشش نہیں چلتی
بن حکم ازل آسکے اک کا نہیں ہلتی
سلطان ملائک تھا استاد وہ یا رب تھا
لعنت تھی نصیبوں میں جنت کا محل سب تھا
سر تا بقدم نوری جسم اسکا کب تھا
مردود ہوا آخر ہر چند مقرب تھا
تقدیر کے آگے کچھ تدبیر نہیں چلتی

ہر چند کہ آدم نے کچھ کھانے نہ تھے گندم
ہونی تھی خطا سرزد عقل انکی ہوئی گم
استاد ہوا انکا ابلیس جو تھا مردم
جنت سے میان نے جب پیدا ہوئے ہم تم
فرعون کہ رکھتا تھا دعوی خدائی
جب وقت ہلاک آیا آنے جو خبر لائی
اسکی ہستی ہو ملنے کی مرتبہ کبریائی
قائل ہوا ایمان کا تب گر بین آئی
تقدیر کے آگے کچھ تدبیر نہیں چلتی

سلطان سکندر تھا عامر وارد و ورد دوا
مشتاق ہو حیوان کا خضر کے لئے ہمراہ
ہونچا تھا وہاں لیکن نہ تھک ظلمات کی گمراہ
قسمت میں نہ تھا پانی محروم پھرا سکندر
تقدیر کے آگے کچھ تدبیر نہیں چلتی

ملکہ نے جواب دیا کہ شاہزادہ عالم یہ آپ برحق و بجا فرماتے ہیں لیکن کوئی دیدہ و دانستہ کام مہلک میں قدم نہیں رکھتا آگ میں جب ہاتھ ڈالیگا جلجائیگا عالیجاہا خالق اکبر نے ذہن اور فہم اور عقل اور تمیز اسی واسطے انسان کو عطا کی ہو آنکھ واسطے دیکھنے اور کان واسطے سننے کے بخشے ہیں طریقۂ عدالت کو ہاتھ سے نہ دیجیے از روے انصاف فرمایئے فقط پابند تقدیر کے نہ رہیے شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ اے ملکہ بس زیادہ اس مقدمہ میں کچھ گفتگو نہ کرو جواب حق دینے میں تم بہت متاسف اور ملول ہو گئی ہو تقدیر کھلاتی ہے کہ مری بلے تم کو کیسا کیسا سمجھایا اور منع کیا تھا کہ ہم لوگ آفتاب اور مہتاب ہیں کسی سرزمین اور کسی اقلیم و دیار میں چھپنے کے نہیں اور خواص ہمارا شیروں کا ہے بدون تیغ زنی اور صید افگنی کے ہمسے رہا نہیں جاتا پھر کیا سبب ہے کہ تم ہمکو پیش خود سمجھا خلاف ہماری راے کے بیہوش کرکے آئیں مصرع اے باد صبا این ہمہ آوردۂ تست داس سے یہی بہتر ہوا اپنے جی میں سمجھو اور ملول ہو کر چپ رہو اب کچھ کہو سنو نہیں ملکہ ناچار اور مجبور ہو کر بے اختیار زار زار رونے لگی اور کہا کہ جو مرضی مبارک ہو میرے پاس بجز نقد جان کے اور کیا ہے سو وہ میں نے آپ پر پیشتر ہی نثار کی مگر اتنا معلوم ہوا کہ قاسم سے آپ جہالت میں کم نہیں جو آپ کے جی میں سما گئی ہے وہ اگر حضرت جبرئیل بھی آ کے سمجھاتے تو وہ آپ کے دل سے قیامت تک نکلنے کی نہیں غرض اسی گفتگو میں شاہزادۂ والا مرتبت حسب معمول ملکہ کے پاس سے اٹھکر باہر دیوڑھی کے آیا اور گنبد برج کے زیر ایوان اترا اور اپنے باغ میں گیا سوار ہوکر جاتے اول شام سے صبح تک ترک جوشن پوش اسی لئے ہیں کہ شاید شاہزادۂ عالم پھر شبخون تشریف لیجائیں تو میں بھی ضرور ہمراہ سر فروشی اور جان نثاری ہمراہ رکاب ظفر انتساب اس عالیجاہ کے حاضر رہوں تمام شب نہیں سویا جب صبح نمودار ہوئی تو ترک جوشن پوش بعد فراغ دو رکعت نماز صبح واسطے مجرے کے آیا دیکھا کہ شاہزادۂ عالم خواب سے بیدار ہوکے بعد فراغ وضو اور دو رکعت نماز کے اپنے سجادہ پر بیٹھا تھا کچھ درود و وظائف پڑھ رہا ہے ترک مجرا کرکے بیٹھ گیا آپ نے وظیفہ پڑھکے پوشاک پہنی اور بعبادت معہودہ اور بقاعدہ مستمرہ دربار میں جاکر گنجاب کو مجرا کیا اور اپنی کرسی پر تا وقت برخاست دربار بیٹھا رہا بعد ازان رخصت ہوکر مع ترک جوشن پوش آسی اپنے باغ میں آکر داخل ہوا اور بطور شبخون روز اولین اول شام سے ترک جوشن پوش کو رخصت کرکے آرام فرمایا اور جب کہ نصف شب کامل ہوا تب لباس شب روی اتار کر اور تمام سلاح اپنی ذات پر آراستہ و پیراستہ کرکے شمعون کو گل کردیا اور آرامگاہ سے باہر نکلکے مرکب پر سوار ہوا اور یہ شعر پڑھتا ہوا چلا شعر اے عشق قدم بجوتری راہ میں ڈالا ہو اون توکلت علی اللہ تعالی بطور روز اولین آہستہ آہستہ لشکر گنجاب کی چھاؤنی میں جاکے اکا دکا پچھاڑیاں گھوڑوں کی اور طنابیں خیموں ڈیروں کی قطع کیں اور تمام لشکر میں جا کے نعرۂ اللہ اکبر کے کھینچا نعرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| فلک مرتبت شاہ انجم گروہ | دل صف شکن اژدہا روز گار | تہمتن توان رشک اسفندیار | تہم مہرا جلال رستم شکوہ |
| بدیع الزمان ابن صاحبقران | اگر بر کشم نعرہ بر فوج کین | فتد لرزہ بر آسمان و زمین | شہ نامور نیمچہ تاب یلان<br>ز تیغم بمیدان جنگ آوران |

جنگ کا دیکھا کہ جتنے پیادے اور سوار فوج کفار کے تھے سب باہم لڑتے مرتے چلے جاتے ہیں کسیکو کچھ تمیز اپنے بیگانے کا نہیں ہوا ہے
دلمیں یہ سوچکر کہ اب میدان ٹھہرنا محض بیکار ہے کفار آپس میں رزم کیا کریں اپنے مرکب کو تیزگام کر کے صاف نکل گیا اور جو کوئی اجل رسیدہ
سامنے آگیا ایک ہی ضرب میں اسے فی النار والسقر کرکے اپنے باغ میں آکر داخل ہوا تو اسوقت کوئی پہر چھ گھڑی رات باقی ہوگی جلودار
کو دیکھا کہ جہاں بیٹھا تھا وہیں لنڈھک کے غافل پڑا سوتا ہے شاہزادۂ عالم نے گھوڑے پر سے اُتر کے اُسکو جگادیا اور وہ گھوڑے کو
باندھنے اور زین کھولنے میں مشغول ہوا آپ نے اپنے مکان میں تشریف لیجا کے پوشاک تبدیل کی اور جہاں جہاں جسم اطہر پر
لہو کے چھینٹے پڑ گئے تھے اُنکو دھوکر پاک کیے کوئی دو گھڑی پلنگ پر دراز ہوکر استراحت کی بعد ازاں پلنگ پر سے اُٹھ کر وضو کیا بعد وضو
دو رکعت نماز سے فارغ ہوکر کچھ اوراد و وظائف میں مشغول تھا کہ سامنے سے ترک جوشن پوش نے آکے مجرا کیا اور حسب الایما
ایکجا پر باادب بیٹھ گیا جب شاہزادۂ والاقدر وظیفہ پڑھ چکا تب ترک جوشن پوش نے پھر عرض کیا کہ شہریار فدوی کے ذہن
میں یہ بات نہیں آتی کہ یہ کیا شعبدہ اور ماجرا ہے آج شبکو پھر وہی غلغلہ اور ہنگامہ تھا اور سنا کہ پھر شبخون پڑا یہ کون صاحب
ہیں کہ آپکے نام سے آکے شبخون مارتے ہیں کیا جرأت اور کیا بہادری مزاج میں ہے کہ ایسے لشکر جرار اور فوج بیشمار میں تلاطم ڈالکے
لہو کے پشتوں کو باہم لڑوا دیتے ہیں اور آپ کس دلاوری اور کیسے حواس سے صاف نکل جاتے ہیں اگر غلام حضور کی جانب یہ
خیال کرتا ہے تو آپ کی وفور حلیات خداوندانہ سے دلکو یہ یقین نہیں آتا ہے کہ غلام کو ہمراہ رکاب سعادت انتساب نہ لیجاتے شاہزادہ
بدیع الزمان والاشان نے تبسم ہوکر فرمایا کہ اے ترک جوشن پوش یہ جرأت اور قوت اور صولت و شجاعت جناب احدیت نے واسطے
اولاد صاحبقرانی کے عطا فرمائی ہے یہ دونوں شبخون میں نے مارے اور بخیال اس مآل اندیشی کے کہ تمکو ہنگام اطلاع میری رفاقت
بہرحال واجب ہوجائیگی اور اس خیال سے کہ اس عالم پیرانہ سالی میں یہ عمر قابل حرب و پیکار کے نہیں ہوتی دانستہ تمکو اطلاع نہیں
دی گئی ترک جوشن پوش نے آنکھوں میں آنسو بھر کے عرض کیا کہ غلام کو یہ توقع حضور سے نہ تھی کہ آپ ایسے وقت میں فدوی
کو فراموش فرمائینگے خیر جو کچھ ہوا وہ ہوا الا آیندہ فدوی بہر صورت ہمراہ رکاب سعادت انتساب برائے سرفروشی و جان نثاری حاضر
رہیگا غرض ہرچند ترک جوشن پوش نے مکرر سکرر اصرار کرکے عرض کیا شاہزادۂ عالم نے قبول نہ فرمایا اور بقاعدہ مستمرہ پوشاک
دربار کی ذات اقدس پر آراستہ کرکے مع ترک جوشن پوش سمت بارگاہ گیتی پناہ روانہ ہوا وہاں حال لشکر گیتاب کا سنیے کہ تا وقتیکہ
روز روشن نہیں ہوا اسپ سوار اور پیادے باہم شمشیر زنی اور ناوک فگنی میں مشغول رزم و پیکار رہے جبکہ دن نکل آیا ایک ایک کو پہچان کر
ہاں ہاں کرکے کہنے لگا کہ واہ واہ صاحب واہ واہ ایسے بدحواس ہوکر اپنے بیگانے کو نہیں پہچانتے ہو تمنے بھائی صاحب مجھکو قتل کیا تھا
کہیں باپ نے دیکھا کہ میں نے اپنے بیٹے کو تلوار ماری اور چہرہ زخمی ہوکر گھوڑے پر سے گر پڑا دم بھر میں پھڑک پھڑک کر آخر ہوگیا
باپ بھی گھوڑے پر سے گر کر لاش سے چمٹا ہوا سر دے دے مارتا ہے اور کہتا ہے کہ اے مثل رستم سہراب کو مار کے آج بے اولاد ہوگیا
ہائے میں نے کیا کیا کوئی بھائی بھائی کو قتل کرکے دو ہتڑ اپنے سر پر مارتا ہے اور چیخیں مار مار کر روتا ہے کہیں سسر نے داماد کو
نیزہ مار کے نیزے کو توڑ کر پھینک دیا ہے اور اپنی داڑھی نوچ نوچ کر سر اور سینہ خوب سا پیٹ پیٹ کر کہتا ہے کہ ہائے بیٹی کو میں نے
اپنے ہاتھوں رانڈ کیا یہ کیا ستم ہوگیا چچا بھتیجوں کے قتل سے منفعل بھتیجے چچاؤں کو مار کر خجل ہائے ہائے کر رہے ہیں قصہ مختصر
ایک عجیب طرح کا شور باہم فوج و سپاہ میں برپا تھا اور چار طرف لاش پر لاش دھڑ پہ دھڑ مردے پہ مردہ سر پہ سر پڑے لوٹ
رہے تھے چار و ناچار سب پیادے و سوار وہاں سے پھر کر ہزاروں زخمی اور گھائلوں کو اُنکے عزیز و اقربا و ورثا ڈولیوں میں
چارپائیوں پر ڈالکے لیچلے ہزاروں اپنے عزیزوں یگانوں بھتیجے بھانجوں باپ چچا ماموں کے لاشے کو لاشوں میں مقتولین کے
ڈھونڈھتے پھرتے ہزاروں مقتول تشنہ لب پیاس پیاس پانی پانی پکار رہے ہیں ہزاروں جان بلب پڑے سسکتے ہیں ہزاروں
مانند مرغ بسمل کے جراحتہائے کاری سے خاک و خون میں تڑپتے اور لوٹتے پھرتے تھے گاؤں گراؤں قریہ و دیہات والے

دن کو سی چکوسی رہا یا چار فرسخ سے دور بڑی خلائق ہو کر تماشا دیکھ رہی ہے اور سبکو تعجب اور تحیر ہے کہ یہ کیا ماجرا ہے کہ بغیر برسل کی
فوج وسپاہ میں تو ہزاروں مارے گئے اور ہزاروں زخمی پڑے ہیں لشکر غنیم کا کوئی فرد بشر پیادہ یا سوار کہیں نہ زخمی ہوا نظر
آتا ہے نہ کسی کا لاشہ معلوم ہوتا ہے غرض یہاں تو یہ حال ہے ان سبکو تو یہیں چھوڑیے اب حال شاہزادہ نامور کا سنیے کہ مع
ترک جوشن پوش کے بارگاہ گنجاب میں جا کے داخل ہوا اور بدستور و معمول مجرا کر کے اپنی کرسی پر برابر تخت گنجاب کے جا کر بیٹھا تمام
سرداران بارگاہ عالم تحیر میں لب بسکوت خاموش اور از خود فراموش بیٹھے تھے اس میں داروغہ اخبار نے پرچہ وقائع کا گنجاب کو دیا
مضمون جس پرچہ سے معلوم ہوا کہ آج شبکو بدیع الزمان پسر حمزہ نے آنکر شبخون مارا اور قریب تیس چالیس ہزار جوانان شجاعت شعار بلا زبان
اور نگہبانان سرکار سے جنگ رستمانہ کر کے جان نثار ہوے اور زخمی ہیں گنجاب نے پوچھا کہ ہمراہیان بدیع الزمان سے بھی کچھ لوگ مارے
گئے داروغہ اخبار نے عرض کی کہ کوئی متنفس اُس طرف کا شہرا نہ زخمی نظر آیا اور نہ یہ تاب و طاقت ہرکاروں کی تھی نہ تھی کہ جو انکی
تحقیق کرتے اور نہ لکھواسکتے گنجاب نے کہا پھر یہ کیا اسرار قدرت خداوند لقا ہے کہ تیس چالیس ہزار آدمی ہمارے لشکر کا مارا جائے اور زخمی ہو اور
فوج غنیم میں سوار اور پیادے کی نکسیر تک نہ پھوٹے نہ کسی کی لاش کہیں پڑی ہوئی نظر آئے نہ کوئی زخمی مجروح پکڑا جائے عجب طرح کی
غفلت اور بیخبری ہمارے یہاں سرداروں اور سپہ سالاروں اور افسروں اور فوج و سپاہ کے پہرے والوں کی ثابت ہوتی ہے فوج غنیم
اور پسر حمزہ کوئی پری زاد اور دیوزاد یا اقوام اجنہ سے ہے کہ آسمان سے اُتر کے شبخون ہمارے لشکر پر لیکر آتے ہیں اور ہزاروں کو مار کر
صاف زندہ و سلم سب نکلے چلے جاتے ہیں گیا ہور خون آشام اور صلیل دراز ترکیب وغیرہ سرداران گنجاب اپنے اپنے دلوں میں
پیچ و تاب کھا کھا کر سر نگوں خاموش بیٹھے تھے اور بجز اپنی خطاے فاش کے مقر ہونے اور ندامت کھینچنے کے کچھ اور عرض معروض نہیں
کرسکتے تھے مگر گیا ہور وغیرہ اکثر کفار مغروران خدا کو گمان واثق اور یقین صادق شبخون مارنے کا شاہزادہ بدیع الزمان پر ہے فقط
بپاس آداب اور خوف ناراضی گنجاب کچھ کہہ نہیں سکتے تھے مختصر گنجاب تو دربار برخاست کرکے داخل محل ہوا اور شاہزادہ عالیجناب مع
ترک جوشن پوش رخصت ہو کر اپنے مکان پر آکر سو رہا جب کہ نصف شب کا عمل ہوا اسوقت شاہزادہ جم اقتدار بدیع الزمان نامدار نے
خواب راحت سے بیدار ہو کر لباس شب روی ذات اقدس پر آراستہ کیا اور سپر تلوار لگا کے کمند کو ہاتھ میں لپیٹ لیا اور ملاقات ملکہ گوہر ملک
کے لیے باغ سے نکلکر روانہ ہوا اور دواہنے بائیں دوست دشمن کو دیکھتا بھالتا زیر ایوان ملکہ پہونچا اور کمند مار کر دیوار پر چڑھ گیا وہاں
ملکہ گوہر ملک کا یہ حال ہے کہ جس وقت سے شاہزادہ با اقبال کو خوب سا سمجھا کے باہر ہوئی اور شاہزادہ بدیع الزمان مراجعت فرما کے
ملکہ کے پاس سے اُٹھکر اپنے باغ کو تشریف لیگئے تھے ابھی تک مطلق ہوش و حواس بجا نہیں اور بجز بیتابی اور گریہ وزاری کے کھانا
بھی بخوبی نہیں کھایا اور ہر مرتبہ آہ سرد دل پر درد سے کھینچکر یہ شعر پڑھتی تھی اور روتی تھی شعر اور دیست اندر دل اگر گویم زبان
سوزد و گر دم در کشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد ہر چند انیسین جلیسین ہمدمین محرمین مصاحبین خواصین صحبت والیاں سب بلائیں
لے لے کر صدقے ہو ہو کر سمجھاتی تھیں اور عرض کرتی تھیں کہ ملکہ عالم آپ کو لازم ہے کہ ذرا اپنے آپ کو سنبھالے رہیے اور نظر بافضال
ایزدی رکھیے بجز صبر کے چارہ نہیں شاہزادہ عالم کے مزاج مبارک میں جو بات سما گئی ہے وہ ہزار کچھ حضور صدمہ اپنے دشمنوں کے
واسطے رنج اُٹھائینگی وہ اپنی ہی کرینگے دلیر اور شیر کا کوئی روکنے والا نہیں ہوتا مال بخیر چاہیے اس گریہ وزاری اور بیقراری کے عوض
حضور ہر وقت جناب باری سے التجا کریں اور شاہزادہ عالم کی حفظ آبرو اور جان کی دعا مانگیں تو بہت بہتر ہے باقی ان باتوں سے
فقط اپنی جان کا نقصان ہے بظاہر تو کچھ فائدہ نہیں نظر آتا ابھی ملکہ کچھ جواب نہیں دینے پائی کہ سامنے سے ایک خواص نے آکر عرض
کیا کہ زہے قسمت شاہزادہ عالم تشریف لاتے ہیں ملکہ گھبرا کے چاہتی تھی کہ اُٹھے اس عرصہ میں شاہزادہ عالی مقدار قریب پہونچا
اور ملکہ گوہر ملک کو اس حال پر باختلال بصد حزن و ملال دیکھکے پوچھا خیر باشد ای ملکہ گوہر ملک کیسا مزاج ہے ملکہ نے کہا
بفضل خدا سے خیر ہر حال ہے مصرع کیا پوچھتے ہو مجھسے دل افگار کا مزاج + اب اپنے مزاج کا حال فرمائیے کہ اب آپ

خیمے اور ڈیرون مین شمع اور چراغ کی روشنی معلوم ہوتی ہے شیشے شراب کے چارون طرف ڈیرون مین لنڈھتے پڑے ہین شیشے صراحیان گلابیان
پیالے جہان تہان خالی رکھے نظر آتے ہین سیکڑون سوار پیادے سالار اور ہین کسبیون خانگیون چونے والیون کا دونت پچون سرودیون ڈومنیون
کشمیریون پچون وغیرہ اپنی آشناؤن کو لیے اکثر لونڈیون کو شراب پیے بیہوش نشہ مین پڑے سوتے ہین کسی کو اپنی ازار تک کی خبر نہین سپر تلوار کا
کیا ذکر ہے چوکی پہرے والے بیٹھے بیٹھے سوگئے ہین کہین دس بیس اونگھ رہے ہین دو چار کہین کہین سوتے سوتے چونک چونک پڑتے ہین
اور پکار اٹھتے ہین کون آتا ہے کہان جاتا ہے شاہزادۂ رستم شوکت نے ٹیکرے پر سے اترکے بطور سابق آہستہ آہستہ اندرون چھاؤنی جاکر تعلیم
طنابین خیمے ڈیرون کی اور اگاڑیان پچھاڑیان گھوڑون کی قطع کرین اور آپ مطابق آئین و دستور سابق ہر یوزہ سے الگ دور جاکے کھڑا
ہوا اور نقیبون نے ہاتھ ذکر طنطنۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور یہ نعرہ کیا ۔ فوج اقبال انجم گروہ ۔ تہمتن سان رخش رستم شکوہ ۔ بکشتی جبل تن
شیر عیان تہمتن توان ابن صاحبقران ۔ بہیج از زمان آز دشمن شکن ۔ زناظم طرز و دل اہرمن ۔ سرفتنہ کشور باختر ۔ شجاع جہان علی ضور ۔
قبائی شیر خدا ابوتراب ۔ مظہر قاتل لشکر بیحساب ۔ اس نعرہ کے ساتھ تمام چھاؤنی مین افواج گیا ہور خون آشام کے عجیب دھکا مشکل اور تلاطم
پڑگیا اور چارون طرف اسکے ایک شور قیامت انگیز برپا تھا ایک تو دو شبخون اور یہ کا صرکا اور کشت و خون چھاؤنیون مین لشکر کفار کی
سب کے گوش زد بلکہ بچشم دیدہ تھا دوسرے صداے ہولناک خیمے ڈیرون کے گرنے کی اور ہنگامہ گھوڑون کے چھوٹ کر باہم لڑنے کا اور
سیکڑون آدمیون کو پٹنگ مار مار کر زخمی کرنے کا اور شور و غل سائیسون کا کہ لٹھ سونٹے بانس لیے گھوڑون کو مارنے اور پکڑنے کے لیے
دوڑتے پھرتے تھے سوم نعرہ کوہ شگاف اس فرزند ذو الفقار کا جسکے طائران روح کفار لعین پرواز کیے جاتے تھے چارو ناچار سراسیمہ بیچارے
لعینون چھاؤنیون مین سے پکڑ پکڑ کے سپرین تلوارین تیغ تبر لیکے سامنے چلے تو دیکھا کہ اس طرف سے خیل خیل زیل زیل تیپ تیپ قشون قشون دستے
دستے گروہ گروہ انبوہ انبوہ سوار اور پیادون کے تیغ و تبر نیزہ و خنجر گرز و کمان وغیرہ سلاح اپنے اپنے لیے مارتے مارتے کرتے چلے آتے ہین
یہ سمجھے کہ فی الحقیقت یہی لشکر جرار فوج جہان شیار سپہ حمزہ کی ہے خوب گھس گھس کر لپٹ لپٹ کے تلوارین آپس مین ایک دوسرے کو مارنے لگے تو ہو
شبخون کی آمد اور ہزارون سوار و پیادون کے شور و غل سے وہ شب تیرہ کالی اندھیاری برسات کی رات کا سمان دکھلا کے فوج کفار کی آنکھون
مین قیامت سی آ گئی تھی اور کالی کالی سپرین ان سیہ بختون تیرہ روزگار لعینون کے سرون پر بطور کالی گھٹا کے چھائی ہوئی تھی ایک
تلوارین میان سے کھنچی ہوئین بجلیون کی طرح چمک چمک کے گرتی تھین اور گولیون کی علی الاتصال بطور ژالون کے بوچھارین
پڑتی تھین صدا بندوق کی اور غرش تفنگ کی میدان جنگ مین صداے رعد پر خندہ زن اور چمک رنجک کی شعلہ برق جانستان
پر چشمک افگن تو پہلے شیر دلیرون کے مانند جگنو کے چارون طرف اڑتے اور خنجر مثل زبان افعی خونخوار چلتے تھے بارش تیر شہ باران
قیامت کا عمل تھا اور طغیانی دریاے خون سے قلزم اور بحیرۂ منفعل سر ہاے مقتولین مثل حباب موج خوناب سے تلاطم مین آکے گرداب
فنا اور نار جہنم مین غرق ہوتے جاتے تھے اور بال انکے بطور سیوار کے نظر آتے تھے ہاتھ پیچھے دست و بازو چھوٹی بڑی مچھلیون کی طرح
تڑپتے تھے اور لاشے بطور کشتیون کے دریاے ناپیدا کنار خون مین ہر طرف تیرتے ہزارون دل جلے اوچھلے کفار نابکار اس دریاے
حرب و ضرب مین شناوری کرتے باہم لڑتے جاتے تھے اور پیچھے چھاے بطور ملاحون کے بانسون کے نظر آتے تھے علم اور نشان
علمدارون کے ہاتھون مین بصورت بادبانون کے کھلے ہوئے ہوا سے لہراتے تھے ڈھالین جو زخمیون کے ہاتھون سے چھوٹ کر
گرین تو اس دریاے خون مین مانند کچھوان کے اچھلتی اور کودتی ماری ماری پھرتی تھین اور زرہین کشتگان جوانون کے
جسم سے جو جہان تہان گر پڑی تھین وہ بطور جالون کے پھیلی تھین و سوان بندوقون کے چھوٹنے کا تمام میدان مین ایسا گھٹا ہوا تھا
کہ شدت تاریکی سے زمین آسمان کچھ نہین سوجھتا تھا شاہزادۂ والا قدر جرار دلاور نے کہ اسوقت صداے نعرہ لشکر کفار کے دلون
نے مانند تیر اور نیزے کے پار گذر جاتی تھی اور شدت برودت شبنم اور ہوا کے زور شور اور کثرت ہول اور بدحواسی سے
بڑے بڑے شیر دل کفار عاجز و ناچار اکثر وندان در بیچ بیان ۔ چون شخص دو تک رو تنگ زبان ۔ جاڑے کی سی تپ

چڑھی ہوئی تھی تھر تھر کانپتے سور سنجاب اور دو شالوں کملوں میں سر سے پاؤں تک آپ کو چھپائے بھاگ بھاگ کر دور جا جا کر بیٹھے درختوں سے چمٹ کر کے الاؤ لگائے تاپ رہے ہیں بگولوں گرد پر جہاں تہاں جو تیز جاڑا الیسو قارغرق ہو گیا اور کچھ تھوڑے باہر ہی۔ جنّے میں تو یہ حال تھا کہ زمین کو بھی رعب اور خوف سے اُس شجیع دہر صفیر بیجائے روزگار شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار کے جاڑے کی تپ چڑھی ہی وہ بھی زمین میں تھر تھر زمین کے ٹکڑے ہو گئے ہیں غرض طول تا چند مختصر بیان کرتا ہوں کہ شاہزادۂ عالم یہ رنگ دیکھ جا رہا تھا کہ ایک سمت کو نکلے رفتہ رفتہ جب سے نعرۂ خاور سپاہ گوش زد ہوا اور سب نے بخوبی سنا کہ کسی شخص نے یہ نعرہ کیا نعرہ ملک قاسم شاہ خاور سپاہ ؛ زخم تیغ برابر و نیزہ کا از آب دم تیغ ہفت تم زمین ؛ ہمہ باختر شد بزیر نگین ؛ اگر تیغ بر کوہ خارا زنم ؛ زبن شاخ گاو زمین بر کنم ؛ ای کافران بیجا و ای نابکاران پر دغا ہر کہ داند داند و ہر کہ نداند حالا مرا بداند و بشناسد کہ منم نور حدیقۂ بسالت و شہامت صاحب عزم مبارز رزم شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری نعرۂ آفتاب مشرق دین پروری ؛ شہسوار لعل پوش خاوری ؛ شاہزادۂ عالیمقدار بدیع الزمان نامدار یہ آواز قاسم کے نعرے کی سنکے نہایت متعجب و متحیر ہوا اور اپنے جی میں کہنے لگا قاسم نے اُس پنجہ سے کیونکر رہائی پائی اور کیسے یہاں جھٹ پٹ آن پہونچا مگر چونکہ مقابلہ اور مجادلہ ہزاروں طوفون سے درپیش تھا اور سوائے ایکے اُس میدان جدال و قتال اور اُس شب تیرہ و تار میں قاسم تک پہونچنا بھی خیلے اشکال اور بہت محال تھا سو بے چارے پنی حرب و ضرب میں مشغول رہا اور خبردار رہا اور زیادہ سعی اور تلاش میں شاہزادۂ خاور سپاہ کی نہ رہا لیکن تا صبح یہ حال تھا کہ جب شاہزادۂ بدیع الزمان نعرہ کرتا تھا ساتھ ہی اُسکے آواز نعرۂ قاسم کی بھی گوش زد ہوتی تھی غرض خلاصہ یہ کہ اُس شب بھی ہزاروں کفار طعمۂ تیغ بیدریغ ہوئے کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی رہ گئی تھی کہ شاہزادۂ والا شان بدیع الزمان اُس عرصۂ رزمگاہ سے بجنگ داماں صاف نکلکر سمت چار باغ روانہ ہوا اور وہاں بدستور آپس میں تلوار چلتی رہی اور لاش پر لاش گرا کی اور پھر صبح کو جب بخوبی روشنی ہوئی تو اسی طرح سے ایک نے دوسرے کو پہچان کے ہاں ہاں کر کے شمشیر زنی اور خونریزی غیبا میں سے اپنے اپنے ہاتھ کو کھینچ لیا اور چار طرف فوج غنیم کو ڈھونڈھ کر سرد سینہ کوبان اور دست تاسف مالان آپس میں یہ کہتے ہوئے کہ خیر آج بھر بھی حمزہ نکل گیا آخر کہاں جاتا ہے سمجھنے لگے کہ یارو اس بات کا تو علم خداوند بیچہ و ہزار ملک باختر کو ہو کہ ہمنے کیا جانفشانی کی اور کس کس طرح سے گھس گھس کر لپٹ لپٹ کر تلواریں ماریں ہیں کہ خدا پرستوں کے بھی رنگ چہروں سے پرواز کر گئے ہونگے اور وہ سب بھی اپنے دلوں میں ہماری شمشیر زنی اور دلاوری کے قائل ہو گئے ہونگے غرض اُنکو تو یہیں چھوڑئیے

## اب وہ ذکر داستان شاہزادۂ بدیع الزمان بیان کیجاتی ہے

کہ یہ بدستور تمام وہ عرصہ گاہ معاف سے صاف نکلکر اپنے باغ میں جاکے داخل ہوا اور لباس شب روی اُتارکے اور پوشاک نو اقدس پر آراستہ کر کے وضو کر کے نماز میں سربسجود تھا کہ سامنے سے ترک جوشن پوش آکر کھڑا ہوا جب آپ نے سجدے سے سر اُٹھایا تب ترک نے مجرا کیا اور حسب ایما ایک مقام پر بیٹھ گیا بعد الفراغ نماز شاہزادۂ والا مناقب بدستور معمول قدیم اپنے مرکب پر سوار ہوا اور مع ترک جوشن پوش سمت بارگاہ گنجاب روانہ ہوا اثنائے راہ میں شاہزادۂ عالیمقام نے فرمایا کہ اے ترک جوشن پوش مجھکو عجیب اتفاق درپیش ہوا کہ میرے کان میں ہر بار آواز نعرۂ قاسم کی آتی تھی معلوم نہیں کہ شاہزادۂ خاور سپاہ نے اُس بلائے آسمانی اور آفت ناگہانی سے کیونکر نجات پائی اور یہاں آکر کہاں مقیم ہے ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ شہریار عالم حقیقی نے شاہزادہ قاسم کو اُس پنجہ سے نجات بخشی ہوگی اور لشکر ہمایون میں شہداد تو یہیں قریب پڑا ہے کیا عجب ہے کہ شاہزادۂ خاور سپاہ اپنے شہزادے کی بطور اعانت اور معاونت شریک شبخون ہوئے ہوں غرض یہ باتیں کرتے ہوئے بارگاہ میں پہونچے اور شاہزادۂ والا مرتبت گنجاب کو مجرا کر کے اپنی کرسی پر بیٹھا تو دیکھا کہ بارگاہ گنجاب میں عجب طرح کا تلاطم اور ہنگامہ بپا ہو رہا ہے اور گنجاب نہایت غضبناک اور خشمگین میں بیٹھا ہے اپنے سرداروں سے کہہ رہا ہے کہ قدیم الایام سے ہزاروں صف

ارائیان اور دارائیان صنین اور بچشم دیکھین اگرچہ تماشا کبھی خواب مین بھی نہین دیکھا کہ ہماری فوج کے ہزاردن سوار و پیادے قتل ہون اور
غنیم کی فوج مین ایک چاکر کی بھی لاش تو نہین پڑی کسی نے دیکھی کہ ہورخون آشام نے عرض کیا کہ ای پیغمبر پرسش ہم سب عاجز و مجبور ہین
اور کچھ جرم اور قصور ہماری فوج و سپاہ کا نہین ہو اگر آپ ہماری عرض جو وش ہی نہ پذیرا فرماتین تو ہم سب کیا کرین حسب جانثاراہ دولت
خواہی اور خیرسگالی اور نمکحلالی کے کل بات التماس کرینگے حضور فرماتینگے اور سمجھینگے کہ یہ رشک و حسد سے کہتے ہین گنجاب نے کہا کہ مین نے
اُسی روز کہا تھا اور اب پھر کہتا ہون اور تجھسے پوچھتا ہون کہ وہ دن دولتخواہی اور نمکحلالی کا کب ہوگا اور وہ کون سی ساعت ہوگی
ہوگی جب تم وہ بات کہوگے قبل از مرگ واویلا کونسی بات تجنے مجھسے کہی جسکو مین نے برون سمجھے اوسے گمان رشک اور حسد کا تیر کہکر ٹالی
گیا ہورخون آشام اپنے دنگل پر سے اٹھکر تخت کے پیچھے گیا اور سرگوشی مین عرض کیا کہ یا پیغمبر پرسش میری عقل اور ذہن مین تو یہ بات
آتی ہو کہ یہ ساری فتنہ انگیزی اور مفسدہ پردازی اس حکیم زادے کی ہو جسکو آپ نے فرزند نامور فرمائے شاہزادہ بلند اقبال خطاب عطا کیا
ہو گنجاب نے یہ کلام گیا ہورخون آشام کا سنکے جوابدیا کہ ای گیا ہورخیر ع این را بجے کو کہ تراانشا سروزین مجھے خوب جانتا ہون کہ شاہزادہ
بلند اقبال کا تو دشمن جانی ہو یہ بات رشک و حسد کی نہین تو اور کیا ہمجھون تو ہی مجھے معقول کرا اور ذرا اپنے گریبان مین منہ ڈالکر سوچکر
جواب دے کہ وہ بیچارہ بیکس و تنہا سوائے چار خدمتگارون کے اور اسکے پاس کون سی فوج اور سپاہ ہو خواہ مخواہ اسپر افترا اور اتہام
نقص اللہ جو تو کرتا ہو مجھے کیونکر یقین آئے گیا ہور نے عرض کیا کہ فدوی نے تو پہلے ہی عرض والتماس کیا تھا کہ جو بات حق اور خیرسگالی
کی عرض کرونگا سرکار کو اسکا کبھی یقین اور اعتبار نہوگا آپ مالک و مختار ہین غلام کو اس سے کچھ سروکار نہین الیکن آخر یہ راز
چھپا نہین رہیگا کھل ہی جائیگا گنجاب نے کہا بس زیادہ ہرزہ سرائی نہ بک اور سب سرداروں کی جانب مخاطب ہوکر حکم دیا کہ یہ تمام لشکر تہ و
بالا ہو گیا اور ہزارون سوار و پیادے میری فوج کے قتل ہوگئے اور تم سب صاحب اپنے اپنے گھرون مین پانؤن پھیلائے پڑے سوتے
تھے ضرور آج سے تم جتنے سردار اور افسران فوج ہو سب کے سب جا کے چھاؤنی مین سکونت اختیار کرو اور جو کوئی کہ تعمیل میرے حکم کی نکریگا
اور چھاؤنی مین نہ رہیگا اسوقت اگر برطرف کرکے بعذاب الیم مبتلا کرونگا القصہ بعد برہم اور بے ہم ہونے دربار برخاست کرکے داخل محل ہوا
اور ان دونون سپہ سالارون یعنی گیا ہورخون آشام اور صلیل درازترکیب کو اپنے پاس بلاکے کہا کہ تمکو ہر گز بیخبر رہنا کیا تم سمجھا یا
کہ غافل رہنا نہین چاہیے اور اسکا سراغ لگانا چاہیے بعد ازان سنجانی عیار کو طلب کرکے فرمایا کہ ایک ہفتہ عشرہ کا عرصہ گزرا کہ مین نے
تجھے کس تاکید بلیغ سے حکم دیا تھا اور تو نے آج تک کہین کچھ سراغ اور پتا لشکر حمزہ کے لشکر کا نہ بہم پہونچایا اور نہ کچھ اسکی سعی اور کوشش
کرکے مجھسے عرض کیا اب تجھے تین روز کی مہلت دے کر بتاکید بلیغ اور بسہولت و آشتی پھر کے حکم دیتا ہون کہ جہان لشکر حمزہ کا پتا ہو
لگا کر مجھے اطلاع کر ورنہ مین تجھسے بہت بری طرح پیش آؤنگا یہ کہکر محل مین داخل ہوا یہان تمام سردار اور افسران فوج مین ایک
تہلکہ پڑ گیا تھا اور سب باہم کہتے ہین کہ فی الحقیقت گنجاب کا بھی فرمانا بجا ہو اس طرح کی رزم و پیکار تو کسی سلطنت مین بھی نہین سنی خود ہم
نے رستم اور سہراب اور گیو اور افراسیاب کی بھی کوئی داستان اس طرح کے شبخون مارنے کی نہین لکھی کہ ایک طرف تو لوگ مارے
جاتے ہین اور طرف ثانی کی فوج مین نکسیر تک کسی کی نہ پھوٹے آیا یہ خدا پرست جادوگر ہین یا کچھ اعجاز اور کرامات ان مین ہو کہ یہ
اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی فوج مین ہزارون کو مار کر چلے جاتے ہین اور نہ کوئی انمین سے مارا جاوے نہ زخمی ہو نہ کوئی
گرفتار ہو اور نہ کسی کی لاش کہین پڑی نظر آئے نہ کوئی انکی فوج کو آتے جاتے کہین سے دیکھے یہ بات تو مطلق کچھ ذہن مین اور
فہم مین نہین آتی آسمان سے اتر کر یہ لشکر آتا ہو یا زمین سے پیدا ہوتے ہین یا یہ کہ ہمارے لشکر پر ہماری فوج و سپاہ سوار و
پیادون پر گنجاب طلسم کشا گنہگارون جان نثارون پر قہر خداوند لقا کا نازل ہوا ہو غرض سب کے سب شسدر و حیران
اپنے اپنے مکانون کو چلے گیا ہورخون آشام اور صلیل درازترکیب دونون سپہ سالارون نے افسران فوج رسالدار
کیدران کپتان اجیٹنون کو اپنے پاس بلاکے بتقید کہدیا کہ تا روز حق تک یہ نہین چاہتا کہ عدول حکمی اپنے مالک کی کوئی کریگا

ابھی سے جا کے اپنی اپنی چھاونی مین تمام پہر ہوا اور خوب ہوشیار اور خبردار رہو اور جب تک ہو سکے سراغ لگاؤ اور دریافت کرو دیکھو کہ فوج کدھر سے آتی ہے کسقدر جمعیت ہوتی ہے جمعدار رسالدار سپاہ و کپتان کیدان اجیتن وغیرہ تمام افسرون نے کہا کہ آپ کے نام کی چھاونی مین رہنے کا حکم ہوا ہے بس اب جو کچھ ہماری غفلت اور بیتابی اور کافی یہ سر فروشی اور جان نثاری و ہوشیاری ہو گی بخشیرا آپ ملاحظہ کیجئے گا ہماری نمک حلالی اور نمک حرامی کا حال اب دونون صاحبون پر منکشف ہو جائیگا یہ کہتے ہوئے سب نے اپنے مکانون کیطرف گئے شاہزادہ بدیع الزمان بھی دربار سے اٹھکر مع ترک جوشن پوش اپنے باغ مین داخل ہوا مگر ابھی ترک جوشن پوش نے بہت سا اصرار کیا کہ حضور فدوی کو بھی ہمراہ رکاب ظفر انتساب لیکر تشریف لیجایا کریں آپ کا یکہ و تنہا جانا فدوی کو کسی صورت سے گوارا نہین ہوتا شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ اے ترک تجاعت اور محبت مین تیری سر مو فرق نہین لیکن آدمی انصاف سے مجھے جواب دے کہ یہ سب اعانت اور تائید غیب میرے واسطے ہے ورنہ مجھ سے ایک موس ضعیف کی کیا مجال اور کیا قدرت و طاقت تھی جو تن تنہا اس لشکر کفار و فوج بیشمار پر حملہ اور مبادرت شبخون مارنے کا کرتا اور بتکلف یہ کہ جنگ میرے جسم کے رونگٹے کو ضربت اور زخم تک نہین پہونچی صحیح و سالم نکل آیا اور لگو لگی کفار نابکار آپسمین رزم و پیکار کر کے جہنم واصل ہوئے میرا پرسان حال کوئی نہین ہوا بس وہ جو تو نے سنا ہو مصرع دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تر است اے ترک تو اپنے دل مین کچھ اسبات کا تردد اور اندیشہ مت کر فرض کر دم کہ مین تجھے اپنے ساتھ لیجاؤن اور تو بتقاضائے سر فروشی و جان نثاری میری رفاقت اور اعانت کو میرے ہمراہ ہو تو بجز تکلیف دیکھنے کیا فائدہ ہوگا بس نظر بافضال لایزال قادر ذوالجلال کے رکھنا چاہیے اور اندیشہ اپنے دل مین کبھی بھی نہ لائے ترک جوشن پوش نے پھر عرض کیا کہ حضور جو ارشاد فرماتے ہین سب برحق و بجا ہے اگر فدوی نے شراکت اور رفاقت نہ کی تو کیا اصل و حقیقت ہے اگر دس بیس ہزار دلیران عرصہ کارزار اور شجاعان ہنو شعار بھی آپ کے ہمراہ ہوتے تب بھی تو اس اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی فوج کا کچھ نہ کر سکتے فدوی بھی خوب جانتا ہے کہ یہ سب محض آپ کے اقبال یاور اور افضال داور کا سبب ہے پر صرف فدوی کی حسرت اور آرزو فقط یہی ہے کہ تا دم پاک سے لحظہ بھر جدا نہ ہو اور سر اقدس پر نثار ہو جائے اگر مرضی مبارک نہین ہے تو مجبوری ہے کس لیے کہ الامر فوق الادب غرضکہ ترک جوشن پوش یہ باتین کر کے رخصت ہوا اور شاہزادۂ عالیشان بعد الفراغ امور ضروری کوئی ڈیڑھ پہر رات گئے تک گویا ملک کی ملاقات کو گیا نصف شب وہان عیش و طرب بسر کر کے چار گھڑی رات رہے پھر اپنے باغ مین آیا دوسرے دن بدستور و معمول آدھی رات کو بہان وا صد باغ سے برآمد ہو کر بقصد شبخون سمت لشکر کفار روانہ ہوا اور جس چھاونی سے کوئی کوس بھر ایک ٹیکرے پر جا کے چارون طرف بغور دیکھا کہ آج اور روزون کی نسبت فوج اور سپاہ مین غفلت نہین بڑی ہوشیاری اور چہل پہل ہے اور ہزار ہزار بارہ بارہ سو سوار مسلح اور کمل کوس کوس بھر کے فاصلے پر جہان تہان گھوڑون کو برابر ملائے پر باندھے خاموش کھڑے ہین اور کہین سو سو دو دو سو پیادے نالون مین زمین کے نشیب مین خندقون مین درختون کی آڑ مین کھیتون مین جھاڑیون مین بندوقین پکڑے توڑے سلگائے چپ بیٹھے ہین چھاونیون مین چوکی پہرے والے ہتھیار لگائے ٹہلتے پھرتے ہین ہوشیار باش بیدار باش پکار رہے ہین شاہزادۂ عالم ایک درخت کی آڑ مین اپنے مرکب کو روکے کھڑا دور سے یہ تماشا دیکھ رہا تھا کہ حسب اتفاق ایک طرف سے ایک غول سوارون کا گھوڑے سرپٹ ڈالے نیزے کاندھون پر یا شمشیر برہنہ اسی درخت کے برابر ہو کر چھاونی کیطرف جاتا تھا شاہزادۂ با اقبال نے یہ خیال کر کے کہ بسبب تیرگی شب کے کسیکو مطلق تمیز اپنے بیگانے کی نہین اپنے گھوڑے کو انہی کے پیچھے گرم تاز کیا پھر وہ سوار و پیادے اپنی اپنی راہ کسی طرف نکل گئے شاہزادۂ نامور بھی ان سے الگ ہو کر ایک مقام بلند تجویز کر کے ٹھہر گیا اور جب خوب دیکھ لیا کہ اب آدھ آدھ کوس سوار و پیادہ نہین نظر آتا اور چھاونی بہت قریب کوئی دو دو تین تین تیر پرتاب پر ہے تو اپنے دلمین یہ سوچ کر کہ ای بدیع الزمان مخمس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر کہ او مرد است کے اندیشہ از خوف و خطر | گر ہمہ آفاق را غوغا کند زیر و زبر | گر رسد از جور گردون شیشۂ عمرش بسنگ | تا شود دشمن ... از قرب و جنگ |
| باشد از مردان بروز جنگ جانبازی کند | مرد میدان شجاعت را نباشد ہیچ سر | تا شود خورشید مدح جان پرواز علم | ہر گز دامن زدشمن روی میدان جنگ |
| ہر کہ از سر بگذرد کے مردان میدان شود | | میکنم جنگ او چو گرد و در تہ دستان شود | |
| ایک مرتبہ نعرۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر نعرہ کیا نعرہ | | این آن صفدر عرصۂ کارزار | بل نامور اشجع روزگار |

شاہزادہ بدیع الزمان یہ رنگ میدان جنگ کا دیکھ کر جو ایک دو سوار یا کوئی پیادہ شمشیر برہنہ یا برچھا اٹھائے سامنے آگیا اسے یک ضرب تیغ واصل جہنم کرکے اپنے باغ کی سمت روانہ ہوا اور اسی طرح سے جو کوئی بیچ میں سدراہ ہوا یا کسی نے تعرض کرکے مقابلہ کیا اسکو مار گرادیا اور بخوبی تمام کوئی چار پانچ گھڑی رات باقی ہوگی کہ اپنے باغ میں رونق افروز ہوکر قبا میں شب روی کو اتار ڈالا اور پوشاک تبدیل کرکے دو گھڑی پلنگ پر جاکر آرام فرمایا بعدازاں عبادت معبود وقت نماز دوگانہ دو رکعت نماز صبح سے فارغ ہوا اور وظیفہ میں مشغول تھا کہ دن خوب روشن ہوگیا اور سامنے سے ترک جوشن پوش نے آکر مجرا کیا اور حسب الایما با ادب ایک مقام پر بیٹھ گیا جبکہ شاہزادہ عالم نے وظیفہ پڑھ کے پوشاک طلب کی ترک جوشن پوش نے عرض کیا کہ معلوم ہوتا ہے آج شب کو پھر حضور تنہا بہ میدان جنگ سوار ہوگئے تھے اور افسوس صد افسوس غلام کو ہمراہ رکاب خادم فراموش کرکے ہمراہ رکاب سعادت انتساب نہ لے گئے شاہزادہ عالی مقام نے متبسم ہوکر فرمایا اے ترک جوشن پوش شعر این سعادت بزور بازو نیست ٭ تا نہ بخشد خدائے بخشندہ ٭ اسکو محض تائیدات ایزدی اور فتوحات غیبی سمجھنا چاہیے ورنہ میری کیا اصل حقیقت ہے جو میں ایسی جرات اور بہادری کرسکوں القصہ ایک عرصہ بعید تک یہی دستور اور معمول شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان کا رہا کہ ایک شب تو ملکہ گوہر ملک کے پاس جاکے مصروف عیش و طرب رہتا اور ایک شب معرکہ حرب و ضرب میں بسر کرتا تھا نوبت بہ ایں جا رسید کہ ستائیس شبخون لشکر کفار پر مارا اور اسی تدبیر سے لاکھوں فوج گنجاب کی برباد اسفل السافلین پہنچائی لیکن اسپر بھی ہمیشہ متعجب و متحیر رہا کہ نعرہ قاسم ہر روز گوش زد ہوتا تھا اور کہیں پتا اور نشان شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم کا نہ پایا کہ وہ مرے کے کس طرح حال ہوتا ہے اور پھر حسد کر بجدال و قتال سے نکلکر کہاں چلا جاتا ہے آخرکار جبکہ لشکر گنجاب بہت قتل ہوا اور جہادنیاں بیدین جہنم پہنچے لعین ایک روز کی نقل ہے کہ گنجاب نے سرداروں کی جانب مخاطب ہوکر فرمایا کہ صاحبو دیکھتے کا عرصہ گذرا کہ یہ معرکہ شبخون اور ہنگامہ جدال و قتال برابر ہوتا ہے اور لاکھوں سوار و پیادے میرے لشکر کے مارے گئے اور ہر روز میں نے کس کس تاکید اور کیسے کیسے توفن بلیغ سے بہ آہستگی نرمی تم سب کو سمجھایا اور حکم دیا کہ صاحبو لشکر کا انتظام کرو اور انجام اسکا دیکھو جس طرح سے ہوسکے تجسس و تلاش تمام امیر حمزہ کی فوج و سپاہ جہاں قیام پذیر ہو وہاں کا سراغ بہم پہنچاؤ مگر آج تک تم کسی سے کچھ تدبیر نہ ہوسکی کیا ہور خون آشام اور صلیل دراز ترکیب دونوں سپہ سالاروں نے نہایت رنجیدہ اور کشیدہ خاطر ہوکر عرض کی کہ یا پیر و مرشد شعر اگر شہ روز را گوید شب است این ٭ بباید گفت اینک ماہ و پروین ٭ جو کچھ آپ فرماتے ہیں ہم غلاموں کو بسر و چشم بجا لانے کے کیا تاب ہے جو خلاف مرضی مبارک کچھ جواب دیں یہ بات تو مشہور ہے شعر خلاف رائے سلطان رائے جستن ٭ بخون خویش باشد دست شستن ٭ بجز ہم جان نثاروں سعادت میں کیا عرض معروض کریں آپ ہی چشم عدالت اور فراست ملاحظہ فرمائیں کہ ہم خانہ زادوں کا اس میں جرم اور قصور کیا ہے کہیں بھی کسی نے یہ تماشا دیکھا ہے سلف سے کتابوں میں کسی بادشاہ کی لڑائی کا یہ حال سنا ہے کہ ایک طرف تو لشکر تھا آدمی آرکھا ہیں اور طرف ثانی کا کوئی متنفس کشتہ و زخمی نظر نہ آئے گنجاب نے کہا کہ یہ تقریر پر تزویر تمہاری قابل سماعت نہیں ہوسکے واسطے کوئی دلیل بھی لازم ہے یوں کسی کی شرافت پر اتنا درشک و حسد ہاں فرما اور بیجان کرنا نہ چاہیے فقط تم سب صاحب اس حیلے بہانے سے پہلو تہی کرتے ہو تو کیا مضائقہ ہم خود متوجہ ہیں اور تدبیر اپنے لشکر کی آپ کرونگا صلیل دراز ترکیب نے کہا کہ حضور آپ کچھ مقدمہ فرمائیں بعد برخاست دربار ہم دونوں خانہ زاد در دولت پر حاضر ہوکر بقدر تبعیت بندہ دست اور تحمل جو کچھ عرض کرینگے اگر پسند آئے تو اسی پر عمل کیجیے ورنہ جیسا ارشاد ہوگا بجالائینگے گنجاب نے کہا یہی سہی کچھ قباحت نہیں پھر کوئی دو گھڑی بعد دربار برخاست کرکے داخل محل ہوا اور کیا ہور خون آشام و صلیل دراز ترکیب بھی بعد برخاست جو کہ سردار اور ناموران اور ممتاز نامور تھے ان سبکو جمع کرکے باہم مشورہ کرنے لگا اس عرصہ میں گنجاب نے دونوں سپہ سالاروں کو اپنے پاس طلب کرکے پوچھا کہ مطلب اصلی تمہارا اس خلوت سے کیا تھا اور کیا تدبیر انتظام لشکر کی پیش خود تم دونوں نے تجویز کیا بیان کرو کیا ہور خون آشام نے عرض کی کہ غلام کو یقین واثق ہوگیا ہے یہ مفسدہ اور فتنہ انگیزی شاہزادہ بلند اقبال کی ذات پاک سے ہوتی ہے بجا ہیں حضور باعث رشک حسد کا سمجھیں اور نہ مانیں لیکن اسمیں سر مو خانہ زاد کو فرق اور تفاوت نہیں معلوم ہوتا گنجاب نے کہا کہ اچھا کن دلائل اور براہین سے تم سب کہتے ہو پہلے مجھے سمجھا دو کس لیے کہ میرے ذہن میں یہ بات کسی طرح سے نہیں آتی اسکے سوا تم میں سے کون ہے بڑائی کی جو غرض وہ یہ مفسدہ برپا کرتا ہے اور سوائے اسکے ایک جان واحد سے وہ کوئی ساحر ہے یا کوئی دیوزاد ہے جو آج تک تمام فوج و سپاہ میں تلاطم ڈال رکھا ہے اور لشکروں سے آتا ہے لاکھوں سوار اور پیادوں میں سے پھر نکل کے زندہ و سلامت کیونکر چلا جاتا ہے ہمارے لاکھوں آدمی کیا اندھے ہوجاتے ہیں کہ

اگر آج مین بخیال تامل اندیشی کے جسپر عمل کر جاؤن تو کل تمام سرداران فوج اور اہالیان دربار بارگاہ گنجاب مین مجھے دیکھکر طعن اور تشنیع
کرینگے اور بزدلی کا مجھپر لگائینگے اگر آج پسر حمزہ شبخون لاتا تو زندہ و سالم و صاف بچکر نکل جاتا تو ہم سمجھتے کہ وہ بڑا بہادر اور دلاور ہے وہ تو بیچ
کو چڑھ گیا اور صاحب ہیم تیغ تیز اور خنجر خونریز سے اپنی جان کا بچا گیا ہی اُسکے حق مین کچھ خوب ہوگیا پس یہ باتین سننا مجھے گوارا نہین مثل

دم نزدی مین نرم تا در تن من جان بود ۔ ترک سر کردن بمیدان شیوۂ مردان بود
جان چہ کار آید اگر در مردم خصمان بود ۔ مشکل است آنکہ لیکن پیش مرد آسان بود
روز رزم اندیشہ کردن کار نامردان بود ۔ در سواد اسکے یہ کسعر میم کتا کر دگا جہان

درین فہم کار چہ دارد خان ۔ غرض یہ کہکر اور خوب سمجھا کر ترک جوشن پوش کو رخصت کیا اور گھوڑے کو سمت میدان گرم عنان
کرکے روانہ ہوا بعد رخصت شاہزادہ رستم صولت کے ترک جوشن پوش بھی بجاوت معہودہ اپنے کام مین مشغول ہوا اب حال شاہزادۂ
باقبال کا سنیے کہ جسوقت شاہزادہ عالیمقام قریب لشکر گنود افلام کے پہونچا اُسنے ملاحظہ کیا کہ آج تمام لشکر مین عجب طرح کا سناٹا ہو رہا ہے کہین
کسی خیمہ ڈیرے مین روشنی شمع و چراغ کی نظر آتی ہے نہ کسی خیمہ ڈیرے کے آگے کوئی پنجشاخہ روشن ہے نہ کسی جانب سے آواز چوکیدار و دلدار
کی گوش زد ہوتی ہے یہ حال دیکھکر شاہزادۂ باقبال نے اندکے تامل کیا بعد ازان دل مین یہ خیال کرکے کہ لشکر کفار نے ضرور میرے دھوکے
دینے اور قریب مین لانے کو یہی ایک چال بدوری و مکاری کی چلی ہے کہ اس گھات سے اسکو گرفتار کیجیے یہ سب جلیل تو صبح اور صبر ہی شہ کی
قادر و قدیر ہے مین خوب جانتا ہون شعر ہزار دشمن اگر میکنند قصد ہلاک ۔ گر تو دوستی از دشمنان چہ دارم باک ۔ یہ چال خوب سا آپ کو سنبھال
کے یہ دونا کر کنتیون کا ورد زبان کرکے دو ہاتھ ہر طرف رکھے چوم چلے اور جست ۔ دیکھ کتراتے ۔ ایسے بوت کوت کے کاگا ماس نکل گئے
ایک مقام پر مرکب کو روک لیا اور نعرۂ الله اکبر کے بعد بلند کیا

سر فتنۂ کشور باختر ۔ نہنگ دلنگی اژدر ہیبت سر
تہمتن توان گرد لشکر شکن ۔ قوی پنجہ سہراب و برزو و بیژن
کنم دیو را دیو را زیر دست ۔ بیک ضرب شمشیر تیغ بست
ز لزل فگنیم شبخون زدیم ۔ بے رزم و کین غرا میزنم
بدرم اندرین لشکر گنجاب ۔ تمامی رخ از گیو و افراسیاب

نیرہ آسمان رشک در رستم شکوہ ۔ ماہ اوج اقبال اختر گروہ
ستہ نامور پنجہ تاب یلان ۔ دل و جان سلطان صاحبقران
بجوانے کین شاہ ضیغم شکار ۔ بدیع الزمان نام یل نامدار
من آن یکہ تاز دین کارزار ۔ کہ ہمسر ندیدہ کس سوار
ازین تیغ طہمورث و دیو بند ۔ بود رزم دل شیر چرخ بلند

ای لشکر گنجاب اور ای فوج کفار علیہ اللعن و العذاب ہر کہ اند
داند و ہر کہ نداند الخ ملک باختر صاحبقران پہلوان تہمتن بدیع الزمان لشکر شکن
ہی نعرۂ شاہزادۂ بدیع الزمان عالیمقام کے دست چپ سے دوسرا نعرہ شاہزادہ خاور سیاہ کا ہوا

آمد ملک قاسم ابن شاہنشاہ خاور سیاہ

زدم تیغ بر نیزہ بر شاہ ۔ زآب دم تیغ شمشیر ۔ ابد باختر رسید بر زمین ۔ اگر تیغ بر کوہ ... دارم
در تن شاخ کا و زمین بر تنم

پس یہ تو یہ عالم تھا کہ ساتھ نعرۂ اول آواز کے چلتے تو جدھر سے نعرہ کوہ شکاف شاہزادہ بدیع الزمان
فرزند امیر قلی قاف پیدا ہوا تھا لاکھ سوار سلح اور کمل نے اپنے اپنے گھوڑے دوڑا کے چودہ کوس کے فاصلہ پر چارون طرف سے حلقہ مار
کے محاصرہ کر لیا بعد ازان اسی طرح سے تیس چالیس ہزار سوارون نے تاخت کرکے ترک جوشن پوش کو کہ وہ بنام شاہزادۂ خاور سیاہ
ملک قاسم نعرہ کرکے کئی روز سے شریک شبخون ہوتا تھا گھیر لیا اور جو سوار اور پیادہ اپنے خیمہ ڈیرے سے باہر نکلا آہ مین
چھوٹی سی ایک مہتاب روشن کیے ہوئے اپنے ہاتھ مین نیزہ یا تلوار یا کوئی اور ہتھیار لیے دوڑا آتا ہوا طرفۃ العین مین فیل فیل پیل نل نل
ٹیپے ٹیپے قشون قشون دستے دستے گروہ گروہ انبوہ انبوہ جوق جوق پیل کے پیل سوار و پیادے سلاح بند آمادۂ رزم و جنگ چار طرف
سے مثل مور و ملخ امڈے چلے آتے تھے اور بسبب کثرت روشنی مہتاب اور مشعلون اور پنجشاخون کے اگر کوئی سوزن بھی کسی کے
ہاتھ سے اُس میدان مین گر پڑتی تو معلوم ہوجاتا تمام لشکر گنجاب نے اُس شاہزادۂ عالیجناب اور ترک جوشن پوش کو بخوبی
پہچان لیا اور شور و غل کرکے ایک ایک کہتا تھا کہ واہ واہ کیا قدرت خداوند قاہر ہے شعر یار درخانہ و ما گرد جہان میگردیم

آپ سے در کوزہ وین تشنہ وہان بیگم ہے یار دیبہ تو دی حکم قار وس کا بیٹا ہے جسکو گنجاب نے شاہزادۂ بلند اقبال خطاب دیا ہے اور دو سرا دو بیجسویا
شیر و بیہ دوش خاموش کھڑا ہے ترک جوشن پوش نگرا اور رو قی سرکار پیغمبر مرسل کا ہے دونون سپہ سالارون اور سب سردارون اور افسرون
نے جو یہ ماجرا سنا تو جلدی سے گھبرا کر اس کے سنتے قہقہہ مارتے خوش ہوتے ہوئے لپٹا لپٹا نے خیمون ڈیرون مین سے نکلکر گھوڑون پر
سوار ہوئے اور لینا لینا جانے دینا نہ جانے دینا کہہ کر کمان پکڑتے اور فوج کو بہت سی تسلی اور دلاسا دیتے تھا وہ رہے وہی تباہی بکتے ہوئے
گرد ہو ان دو نون بکراؤن کو خبر دار کسی طرف سے بھاگ کر زندہ و سالم جانے نہ پائین جھٹ پٹ وہان تک پہونچے حسب اتفاق ادھر جب
ترک جوشن پوش نے بخیال سن اس اندیشی کے کہ آج تمام لشکر کفار مین انتظام اور بندوبست تمام ہے پس خدانخواستہ مبادا آقا نے نامدار
یعنی شاہزادۂ عالی وقار کہین گھر جاے اور مین اُنکے قدام عالی تک نہ پہونچ سکون تھوڑے سے فاصلہ پر شاہزادۂ نامور کے نمودار ہوتے ہی
تھا و سپاہ و ملک قاسم کیا ہوا اور بسبب روشنی مشعلون اور شمعون کے دیکھا کہ شاہزادۂ عالی مقدار گھوڑا نیزہ دارون مین مثل تیغ تشنہ
ورسنہ کے نیستان کے جنگل مین نمودار ہوا جس طرف کو جا آرہا ہے کفار نابکار مثل گلۂ بز و میش پراگندہ ہو کر اسکے سامنے سے بھاگے
بھاگے پھرتے ہین ترک جوشن پوش نے ہر چند چاہا کہ لڑتے بھڑتے کسی طرح سے ہم بھی متصل شاہزادۂ رستم دل کے پہونچ جائین مگر
بسبب کثرت سوار اور پیادون کے نہ پہونچ سکا ناگاہ نگاہ شاہزادۂ عالی جاہ کی جو اسطرف کو آ پڑی تو ترک جوشن پوش کو بکمال جرات
و دلاوری کے آمادۂ رزم و پیکار دیکھکر اپنے دل مین سوچا کہ بیشک یہ بھی بہادر ہے ملک قاسم کا لیکر نمود کرتا تھا اور بطور محبت نظر رفاقت
شریک حال میرے پہونچی ہے جو تا تھا اسکی دلاوری اور جانبازی پر شاہزادۂ والا ہمت نے بہت سی تحسین و آفرین کرکے بیساختہ
نام ترک جوشن پوش کا لیکر باواز بلند فرمایا کہ بہادر جا ماہ در جوانمرد

| آخر ای رزم تو فوج عدو بسان جبل | تو آن دلاوری ای شیر دست رزم و جدل |
| --- | --- |
| چنین برشتی تو گرم کہ بہروز دست | از سیل رزم و قیاس دگران بجز جبل |

ای بہادر ظفر اراد و ای دلاور میدان کارزار سبحان اللہ سبحان اللہ
کیا کہنا سمجھی بی تمام تیری کارزار دیکھ رہا ہون بہادر خبردار ہرگز ہرگز اپنے دل مین یاس و ہراس نہ لانا اور نظر بر کریم کارساز رکھکر کسی طرح کا
وسواس نہ کرنا شعر۔ امداد رہو جہان ہر لحظہ دارنگہ + سیر و باغ شجاعت بجز حمیلہ جلا + مبادا و جہاد قدم آگے سے پیچھے
نہ ہٹانا چاہیے اور آج تو بدست میدان حرب و ضرب کرکے ہاتھ کفار کشی سے کبھی نہ کھینچے کہ جنت واسطے غازیان دین اور مجاہدان
شمشیر شکار کے ہمیشہ دو رہتا ہے اور حوران گلزار خلد برین جام شراب حوض کوثر ہاتھون مین لیے واسطے مومنین کے دعا کرتی ہین اگر قضا
بہار آن پہونچی تو خلعت گلگون شہادت پہنکر سرخرو دارین ہوتا اور جو با فضال ایزدی اور تائیدات غیبی اس فوج کفار لشکر
اعدائے نابکار کو مار کر بھگا دیا اور فتح و نصرت تمھیں زندہ و سلامت میدان سے نکلتا ہوا تو پھر اسوقت بارگاہ گردون اشتباہ پہلوانی مین جہان
پانچ چار پانچ پچیس سرداران نامی اور پہلوانان گرامی جا بجا بیٹھتے ہین لیکن تمہاری رسائی اور دلاوری تحسین اور شمشیر زنی و شجاعت شعار شہامت
کردار بڑے بڑے نامداران جلیل القدر اگرچہ دیکھین پایۂ سریر سلطانی شہنشاہ لشکر اسلام کا تمنا اپنے دل مین رکھتے ہوئے ہونگے وہان تو اپنے
رتبے اور مرتبے کو بحضور سلطان ظفر احتشام امیر حمزہ عالیمقام دیکھ کر آن واحد مین کیا ہو گیا ترک جوشن پوش نے بصد خوشی زبان
زبان اعجاز بیان سے شاہزادۂ عالیشان کی مشکور عرض کی کہ او مشفق الکرام سر اور جان اس غلام بے مقدار کے پہلے سے آپکے نثار
و تصدق ہو جائین تو بڑا افتخار اور سعادت غلام کے واسطے ہو گی شعر۔ این سر کہ بار دوش بود فدا شد • این بار گران بود ادا شد چہ باک
لیکن اگر چشم زخم حضور کے دشمنون کو پہونچے تو جناب احدیت وہ ساعت نہ دکھلائے شعر۔ بوستان عمر و باغ دولتت پایدار
جسمد [illegible] گلستان [illegible] • پس اتنا کہکر وہ نہال علم آمود [illegible] باشمشیر [illegible] فوج کفار کی جانب مخاطب ہوا اور کس تہوری اور مردانگی
سے شمشیر زنی کرتا تھا کہ دوست و دشمن کے منہ سے بیساختہ واہ واہ نکل جاتی تھی وہ ذکر جسکے سر پر تلوار اسکی پڑ گئی جیسے [illegible] کا تو دو ٹکڑے تھا
ایک ہاتھ اور سر مانند تن سے جدا ہو کے گر پڑا جسکی [illegible] شماری سے باقی نہ رکھا لاش پر لاش گرا دی دشمنون کے پشتے لگا دیے
دھڑ پر دھڑ [illegible] چارون طرف پڑے نظر آتے تھے بازار ملک الموت کو گرم کر دیا [illegible] اجل در کار [illegible] کوئی کوئی [illegible]

نیم کہ باغبان قدرت نے روز ازل سے بروئے اعدائے بیدین کے مسدود کر رکھا ہے اور دوسرا جانب گذرگاہ نار جہنم کہ وہ بجلی
خلبندان قدرت واسطے کفار بیدین کے وا تھا اور اذن عام ہو کہ اب جہنم لعین لوگون کے لیے کھلا ہے اور اُنی اعلیٰ وضیع و شریف خرد و کلان
پیر و جوان سوار و پیادے لشکر چار کروڑ فوج کم جاب سے جسکا بس ہوسکتا ہے سبھی چلے بھاگ کر دوزخی ہو کر اُلٹے مرتے جیا کا نہ چلنے مین ہمت
و مزاحمت اُس فرقہ مین کسی کی نکرتا اور دامن اور بجائے شعر کہن سوائے بیابان کے ربع زمین پر نہین وہ مرغان روح بندگان لعین بسملان
اور مذبوحان دست حق پرست بے کھٹکے بیچ جہان سے یہان آکے آشیانہ اور نشیمن اپنا اپنے بناتے مین ہزارون سر کٹے ہوئے بشکل نارنج و
ترنج اور ٹکڑے ٹکڑے ہوئے سپاہیون کے چارطرف ٹپے لوٹتے پھرتے تھے اور بال سرون کے بشکل سنبل پریشان خاک و خون مین غلطان نظر آتے تھے
آنکھین مقتولون کی مانند چشم نرگس بحیرت وا اور دانت و ہاتھون اُن لعینون کے بشکل شاخہائے دہقان خشک سرخ زدہ قلم کردہ کے
جدا جدا ہزارون پیاسے سے لعنت قفس مین بشکل غنچہ ہو گیا خشک مُنہ کھلے ہوئے اور سیکڑون سنگ حیرت مجروح تشنہ لب مارے
عطش کے بشکل سوسن زبانین مُنہ سے باہر نکلی ہوئی کثرت جراحتہائے نیزہ و تیغ و خنجر سے مقتول بسملان تختہ لالہ زار چشمک نگین اور جہانچ
بیابان میدان مدام دو بلکہ گلہائے زخم ہزاران ہزار خندہ زن صحرائے خدنگ کے بشکل گل نیلوفر کے میدان جنگ مین نمودار اور گریبان
بندوق کی مانند ہو گرے کہ بھولون اور گلہائے رنگا رنگ سے آگ کے شعلہ و تیر بیرون کمان جستہ کے بطور انبار ہائے غبار اور کثرت
بارش تیر سے سرو تن برنگ گل خار دار لب زخم مانند فوارون کے خونفشان اور فوارون کے ہزارون کا زہیون کی کڑیون پر گمان
طغیانی آب تیغ سے جاری ہو دوان اور شدت خونریزی سے بہت سے حوض خون کے سر میدان گھوڑے کی مانند باد پا یانی تیم کے سر
تند نگاوین جوان اور کثرت گرمی غضب سے عرق انفعال کا تمام اعدائے بیدین کی پیشانیون پر مانند قطرات شبنم کے نمایان صدائین
کمانون کی کڑکون کی اور سپاہیون کے غلغلے کی ہرطرف سے گوش زد ہوتی تھین اور عندلیبان جان دلیران کا زمانہ و مرغان روح
سینان جسم ہائے ناپاک قفس عنصری سے پرواز کنان شاخسار فنا پر جاکر بیٹھی تھین حضرت عزرائیل بشکل صیاد دام اجل گسترده
بہ یکبارگی بیٹھے ہوئے اور حلقے کمندون کے مانند حلقہ ہائے دام گلوگیر سرکشان گمراہ نظر آتے تھے اور از بسکہ اس بوستان جہان کی
کیفیات تو بطور ہوائے عالمگیر کے مشہور ہی کہ بہار و خزان قدیم الایام سے بسبب مشیت گلچین قدر ہم آغوش اور خارون مین گل اور
گلون مین خار ہمدوش رہتے ہین یعنے اچھے برے ہر ایک قوم مین سب جگہ ہوتے آئے ہین جہان لکھو کہا بوم ضال بشکل زاغان
بدفال وہ فرقہ بے پیر اعدائے شریعت ملعون ہوکے دشمن کینہ جو گرد و پیش شاہزادہ با اقبال کے مصروف جنگ و جدال تھے وہان
ہزار ہا ہمچو اسی قوم مین ملال زادے شریعت و نجیب ارباب فراست اصحاب خرد لستیاز نکو با انصاف ایسے تھے کہ ہرچند بسبب
مخالفت و بوجہ عداوت دلاوری و شجاعت و چستی و چالاکی و تیزدستی و خونریزی اس شاہین شکار شاہزادہ فلک اقتدار کی دیکھکر مانند عندلیبان
گلشن تصویر عالم سکتہ مین محض بے پر و بال تھے اور زبان طوطیان شیرین بیان ان بچون کی شکرستان مدحت شجاعت و تہور اور قوت
مین اُس ہمائے اوج سعادت کے یہ دفتر عجز لال الال از بسکہ ضبط نہین ہو سکتا تھا تو بیساختہ واہ واہ کرکے باہم کہتے تھے کہ اے دانا
مصفیر و فی الحقیقت یہ شاہزادہ بدیع الزمان عالی مناقب والا توقیر کے ہی کہ ایک جان واحد پر یہ مجمع کثیر لو لبوہ غفیر یا و ذیر انقیاد
شمشیر با نیزہ و تشتہ تبرون کا منہ سا جسا رہے ہین اور اسکی تیوری پر بل نہین پڑتا کس خوبصورتی سے لڑتا اور آپ کو بچا بسیارون
کو تیغ بیدریغ کرتا چلا جاتا ہی قسم ہو اپنے دین و ایمان و طریق کی کہ اگرچہ فلک پہلا کون وسے تین چرخ اور کاتب بھی ابن خیال یا جمع
صاحبقرانی اور سرو چراغان گلزار ابراہیمی کے ثانی اور کسی کو اس گلستان جہان باین شگفتہ جبلی گلگشت بہار میدان رزم کرتے
دیکھا ہوگا واہ واہ شعر آفرین باد آنچنان پدری * کہ از و ماند این چنین پسری * ادھر فوج کفار نابکار کا یہ حال ہو کہ
وہ جو دو سو نوجوان گبرو گبرو اپنے زور و طاقت پر نازان ہوئے کہ بدم قوت و ماغون مین بھری ہوئی جوش خون سے
وحشت وہ بھلا او بہ دو بند تھے وہ بسبب قوت دست و بازو حتی الامکان خوب ہی بلند پروازیان کرکے بشکل ہوتا اور شیر بیشہ ہیجا

بہار ہی مین مرین تو بہتر زیادہ رنج و محن نہ دیکھین مری حیثیت ہی ہمصفیرو کہ ہم خزان مین چمن ۔ دیکھیں بہ طاقت تیغ آبدار
اُس شاہزادۂ نامدار کے ہرگز یہ جرأت انسانی نہیں پہونچے باقی ماندہ جتنے کہ سوار و پیدل تھے آپس مین کچھ تو مثل زاغ و زغن دور ہی دور
سے شور و غوغا کرتے نیزے اور تلوارین دکھلا رہے تھے اور باہم کہتے تھے کہ گنجاب کی وہ مثل ہے کہ شعر کڑی جو لٹو ہے نے کوئی
کینے سے چڑایا سمجھا کہ نہیں باز کوئی مجھے کھلان گیر ملے نے ملک مین اپنی رعایا اور ہم سب مارین پر جو جی چاہے وہ حکمرانی کرے اگر ایک کی بس
فریب کے جال مین اُس شاہباز اوج شجاعت کو اب تک پابند کر رکھتے تو اچھا تھا اور ہم اس سے کرتا تو بڑی بات ہے یہان تمہین اور ایک کرو ہم ٹھہرا
تو طرہ بغیری مسر ہر شخص ہم تھمک رکھ لیتا معلوم ہو جاتا آپ اعلانیہ ہم الٰہی ہین کہ دیدہ و دانستہ اپنی چڑیا سی جان کو پنجۂ شاہین اجل مین ڈال دینا
جو رند کو بلانا ہم اولاد کو بے وارث کر کے ہزارون ارمان لاکھون حسرتین دل مین بھر سے ہونا سے اوٹھ جانا ہمارا جو کام تھا وہ ہم کر چکے حق نمک سے
ادا ہو چکا کہ اے آفت روزگار بلائے بیدرمان کو محاصرے پے اب تک روکے کھڑے ہین اب وہ بڑے بڑے سردار بہادر القمہ سپہ سالار گردنکش
لاکھون اشرفیان روپیہ پاتے تھے اور وہ ٹین ہی سے ہو اپھوے کچھ شا اٹھاتے رات دن عیش چین کرتے پھرتے ہین کہان اٹھ گئے ذرا اس بلا کے مقابلہ
کرین اسے گرفتار کیون نہین کرتے ہم تو اگر اس بادشاہ مخالف جبر و ستم اور دوام اکام سے سفر ملتا ہو تو خداوند یہ ہزار ملک باختر جہان ہم جا بیٹھینگے
آب دانہ ہمارا کھینچے لیگا اور از راہ انصاف ہمسے کوئی پوچھے تو جس دلیر نے قاہر تہمتن کی کمان کو تنکے کی طرح سہو بار توڑ کر پھینک دیا ہو
شستوری رستم ایسے پہلوان قدرت کو زیر کرکے چھوڑا لا چاری دانستہ مین تو اسیر تھے یا بہت اشکال و محال ہو رہے ہو جانا انکا
ہنسی لات و گزاف کرتے ہین البغض و حسد سے کہین نہ خوف ہو ری شکار

ہو دہی کے مقابل جو کلنگ گر آپ ۔ یہ اسکی حماقت ہی دل کی نہیں تقصیر
کیا سمجھ کہ جو جاپخ ش لپ سا کہ ۔ ہین تو نہیں خشک سکین تقریر
ہم ہووے نہ خورشید جہانتاب کا ہمسر ۔ کو موش نکو دشکار کرے لو تعجب
حق یہ ہے کہ پرون کی ہو تھی جی حساب ۔ جاوے جس کشتی کو اگر دیکھین تحقیر
کیا مارے سلاوینکا کہ بیٹدکی گر ۔ شاہین ہے ہم خیمہ ہون کیا خاک ہو صدر
کیا ہارشک کرے چین یہ سینہ کا ۔ کلب روز درخشان کے مقابل ہو شب تیرہ

ام ایسکے درین مین شہزادہ مردانگی جو شخص بود سے ہین انکا یہ رنگ تھا
کہ پیچھے سوارون کے پیچھے سے تلوارین ہاتھون مین کھینچے وہ مین سے جھکاتے اور دکھاتے سپر سینہ کی بناء و کیے مقابل جان شل پیادہ تھے آہ

ہوا تیغ ناخشک آن روز کین ۔ چو برگ خزان دیدہ در وحشت کین
یکے نیزہ سان گرز افراختہ ۔ دلے چون گل رنگ رو باختہ
سنان شکین یکے تند و تیز ۔ چہ چشم غزالان نظر بر گریز
یکے غرق زرہ داد چسپان ۔ کہ در آئینہ عکس یک دل نہ جان
یکے نیزہ در دست در باختہ ۔ دلے چون مصور بر و تاختن
یکے بر میان بستہ خنجر پرسید ۔ دلے بود در لرزہ مانند بید

جہان شاہزادہ عالیمقام نے ذرا اپنے مرکب کو کسی طرف مہمیز کر کے حملہ کیا ان نامردون کا یہ حال تھا کہ دس دس بیس بیس مل کر جو ڈرکے ہون
کے گھوڑون پر سے گرتے تھے اور پکارتے تھے کہ یارو لینا ہمارا تو اس ظالم اظلم نے کام تمام کر دیا سیکڑون کی تلوارین کند ہاتھون سے جو ہاتھ
سے گر پڑتی تھین ہر چند اگر اسکے ساتھ والے کہتے تھے کہ یہ ذخیرہ گھبراؤ نہین پس عزہ ادہی صف پر کھڑا ہوا اِدھر تو وہ آیا نہین تلوار اور
نیزہ تمہارے کسنے ملا لیو مگر زہرہ تو نگ گیا وہ منہ سے خجلی کہتے تھے کہ تم سب کو ظرافتین سوجھتی ہین ہمارے کوسے اتر گئے کسی نے کہا میرا ہاتھ
ٹوٹ گیا کوئی کہتا تھا میرا جگر پھٹ گیا ہین کوئی دھمکی ہوا کہان ہون سارے لشکر پر خوف اور ہراس چھا گیا تھا مگر لحظہ بلحظہ اور دم بدم
سوار پیدلون کی کثرت ہوتی جاتی تھی اور چار طرف سے کمک اور فوج چلی آتی تھی یہ حال تھا کہ باوصف اسکے کہ شاہزادہ عالی منزل کے
بہت متصل ترک جوشن پوش آمادۂ رزم و جنگ تھا لاکھ کیا ممکن کہ دونون بہادر الجھ پڑے ہون کے حرب و ضرب کرتے اسقدر جب جو ہوا
ہجوم و ازدحام ہے کہ ایک بالشت اور ایک چپہ زمین کا خالی کا کثرت فوج سے ہزار فرسنگ کے برابر معلوم ہوتا ہے کہ کماندارون نے
اسقدر بارش تیر کی ہے کہ تمام جسم اطہر مشبک ہو گیا ہے اور گھوڑے کے جسم پر ایسے تیر لگے ہین کہ یہ ظاہر ہوتا ہے کہ گھوڑے نے پر پرواز
جو ہو نکالے ہین دو پہر کامل کا عرصہ ہو چکا کہ شاہزادہ بدیع الزمان شمشیر زنی کر رہا ہے قبضہ تلوار کا بسبب خونریزی سے کے دست
حق پرست مین جم گیا اور فوارہ خون کا دہانے زخم سے ہو رہا غرض جس وقت کہ چہرہ شاہزادہ گل پر سے گل نافش ہو گئی اور گیا ہوا خون اسکا

اور مہلیل ورازترکیب تک پہونچی کہ شاہزادہ بلند اقبال بنام بدیع الزمان پسر حمزہ اور ترک جوشن پوش بنام شاہزادہ
تھا اور سیاہ ملک قاسم نعرہ کرکے مبتنی فتنہ انگیزی اور فساد انگیزی اور موجود خونریزی و ہنگامہ پردازی شبخون کے تھے سو آج دونون کو
افواج قاہرہ پیغمبری نے محاصرہ کرکے چھان لیا ہے اور ابتک کسی طرف سے نکلا زندہ و سالم جانے نہین دیا اسوقت دونون ملعونون نے
زہرخند کیا اور اپنے رفیقون سے کہا کہ بقول صاحبہ شعر تمہارا حسن روز افزون کہ یوسف و شہرت در ہم ہوگی عشق زلیخا زیدہ عصمت ہو ون آرزو لیجا را ہ
جسدن کہ حکیم فاروس نے بتقریب معالجہ ملکہ گوہر ملک اُسکی ملازمت پیغمبر برحل سے کرائی تھی اور معرکہ کمان قہرمان اور کرشتی نستور مین لتا
ایسے پہلوان کا دیکھا ہم سمجھے ہوئے تھے بعد اسکے دو شبخون الہی سے بدرجہ پیغمبر برحل اجل کو مہر تسکنا یتہ سمجھا تھا یکہ ناچار پیکار سے ا
برملا صاف کہدیا کہ ای گنجاب یہ تمام صف دیر دارتی اور خروش شبخون بسبب جوش شباب جناب والا شباب شاہزادہ بلند اقبال کے ہی
دس خانہ خراب نادان اور احمق نے ظلق ہما اُکسنا سنا اور بیہودہ ہوائی سمجھا ہلو تو اس بات مین نہایت تحیر اور تعجب ہو کہ خاوند لعقا نے
اسکو طرہ پیغمبری کس حساب سے اور کیا اپنی مشیت مین بہتر سمجھکر عطا کیا مگر ایہا الناس آج تم سب دیکھنا کہ جیسا کہ اس سرحارزادے
حکیم زادے کے مثل فوارہ سرکشی کی دم کیسا اسکی بچتی تاہ کبر و نخوت کو ابھی ہلکا کر خدا بعین بین خاک مین ملا دیتے ہین اور اسکو طوق گردن
مثل قمری کر کے غمزہ کو اسبتنگا اور بحضور گنجاب جانے بہت جھکنا کر سلام کرینگے یہ کہکر اپنی پلٹنون اور سب سردارون اور فہران کو
کو ہمراہ لیکے گیا ہو رخون آشام اور مہلیل ورازترکیب دونون سوار ہوئے اور پانچ ہزار سوار و پیادے کی جمعیت سے اس
میدان کارزار مین جہان کہ شاہزادہ جلیل الاقتدار معرکہ آرا تھا ہو پہنچے تو اب وہ وقت ہو کہ باغبان فلک انداز انجم و خوشہ پروین لئے
گل چاندنی کو دو دستہ شب مین چھپائے سمت مغرب روانہ ہوا اور گلشن جہان مین شہرہ شگفتگی گل خورشید کا مشرق سے تا مغرب ہوا اینجا ات
آخر ہو گئی اور بخوبی روز روشن ہو چکا ہو تو ان دونون سپہ سالارون نا بکارون نے دیکھا کہ وہ شیخ و شیر شل عقاب فوج گنجاب پہ چھایا ہوا ہو
اور جسطرف چکل کشا ہوتا ہو سیکڑون کفار کو مانند شہپر شہسوار دیو بند سے مانند صید لاغر کے بسمل کرکے خاک و خون مین لٹا دیتا ہوا اور
ایک طرف ترک جوشن پوش کا یہ حال ہو کہ سر سے پاؤن تک زخمون سے چور بکمال سر در مصروف جنگ و جدال ہو آخر الامر
جبکہ دو پہر کامل خوب شمشیر زنی کر چکا تو بوفور زخمہاے کاری اور شدت سوزش خون کے غش پر غش طاری ہو چلا اشقیاے بے پیر
فوج اعداے شہر نے کمندین ڈال کر ترک جوشن پوش کو اسیر پنجہ تقدیر گرفتار دام بلا کر لیا شاہزادہ والا تبار نے جو حال گرفتاری
ترک جوشن پوش کا بچشم اپنے دیکھا تو رفاقت اور محبت اور جان نثاری اور وفاداری پر اُس دلاور کی آحسنت و صد
مرحبا لیکن نہایت متاسف ہوا اور بصد درد و غم با چشم پرنم یہ مصرع پڑھکر ع درین حدیقہ بہار و خزان ہم آغوش است
اپنے جی مین سوچا کہ فی الحقیقت سرسبزی گلشن فتح و ظفر اور بہار رزم و پیکار کی موقوف اور منحصر فقط آب بخشی سحاب رحمت باغبان
قدرت و تائیدات خلبند کا ناشتہ ہو کسی دلاور اور صد دشنور کو رنگ و بوے گلزار شجاعت اور اپنی بلند نامی اور سرخروئی پر ناشتہ ٹھیک
کے پابند رہنا مقتضاے فراست نہین اور بیہوداری عمرو ورود کو مثل گل سمجھنا مین حماقت اور جہالت ہو جنگ دو سردار
اور بدیع الزمان سوچا تھا بچا بھی نہین چھوڑ سکیگا شعر مور چگان را چو بود اتفاق ٭ شیر ژیان را بدرانند پوست
جان واحد اور تیرہ دل لکھوکھا کفار سوار و پیادے در پی قتل اور گرد ار چار طرف سے ہجوم اور ازدحام کیے ہین پس بقول
کسی استاد کے شعر فرصت غفلت یہان ثریا طلسم باغ جہان ہو خالی ہر غنچہ سرو چمن مین ہر صبح پھول ہنستے ہین کھلکھلا کے مطلب
وقت اور مقتضاے فراست یہی ہو کہ بزور دست و بازوے قوت دست و پا جنگ ستانہ اور صید افگنی کرتا اب یہان سے نکل چل غرض یہ سوچ کر
ایک نعرہ کوہ شگاف جگر سے کھینچ کر لکھوکھا کفار کے سینون سے مانند ناوک بیجا کے پار گزر گیا اور وہ دو غول وحشی بارہ ہزار
سوارون کا تلوارین کھینچے برچھے ترچھے لیے پرا باندھے معرکہ آرا تھا اُسی جانب کو مخاطب ہوا اور جو دس بیس اجل رسیدہ سامنے
اور مقابلہ مین آ گئے انکو تو ایک ہی طمانچہ ضرب تیغ مین خیل ہی مرغ بسمل خاک پر لٹا دیا اور باقی سوار و پیادے بدحواس

ہوکر گھوڑا اُن میں بھی کچھ گھبراہٹ میں تلے اوپر یہاں گرے وہاں گرے کچھ بھاگ کھڑے ہوئے غرض جو ہوا تو شاہزادہ عالم نے اپنے گھوڑے
کو گرم تازہ کرکے تازیانہ مارا اور وہ مرکب برق آہنگ صبا رفتار چلبلی سے بسبب کثرت شور وغل کے وحشتناک ہو رہا تھا طرہ اُسپر یہ ہوا کہ
راکب نے بے تصور کوڑا مارا بیساختہ غیظ و طیش میں تلملا کے اور ہوا پر سمت صحرا کے ایک طرف روانہ ہوا فوج کفار نے غل مچایا اس رستم صولت کا
نشانات سے بھاگ کر جوش پانچ ساتھ والوں نے سد راہ ہونے یا تعاقب کرنے کا ارادہ کیا تو آفاق بھون کو ان ان کرکے روکا اور کہا اپنے
تئیں کچھ جنون یا سودا یا خلل دماغ ہوگیا ہے اپنی جانیں دو بھوتوں جو بے واسطہ بے مطلب دینا آگیں دکھلاتے اور جہاں گھوڑے کو ہیں
غازی ہم جھپٹ کے پیچھے اب جاتے ہو آدھی رات سے یہ وقت ہوا کہ اس عزرائیل کا سامنا تھا خداوند سجدہ و نراسلک نے انکو بچایا
نکال ہو جانے دو اپنے اپنے ہاتھ پاؤں کی اپنی جان کی خیر منگواؤ اپنے اہل و عیال کی جاکر خبر لو اور ابھی تو لکھوکھا سوار و پیادے بڑے
بڑے تو ریسے موجود ہیں جسکا جی چاہے تعاقب کرے مرتا پھرے غرض یہ کہ کسی نے وہاں سد راہ ہونے اور اس اژدہے کے تعاقب
میں جانے کا نہ کیا اب حال شاہزادۂ با اقبال سنیے کہ زخموں میں جو اُس شہسوار عرصہ کارزار کے ہوا لگی تو شکل گل شگفتہ اور خنداں ہوگئے اور
اب ایک جلن سی اُنمیں پیدا ہوگئی اور شدت سوزش ایذا و درد سے حالت غشی میں سر اقدس ہرنے پر جھک گیا تھا اور ہاتھ دونوں
گھوڑے کی گردن میں حائل تھے مرکب باوفا نے جو اپنے راکب کا یہ حال کذائی دیکھا تو دونوں کنوتیاں کھڑی کرکے اور دم کو علم کرکے
مثل شیر گرسنہ و گرگ سنہ جو سوار و پیادہ چپ و راست آگے پیچھے قریب اُسکے آگیا منہ سے پکڑ کر پاؤں سے مار کر ہلاک اور چوٹوں میں کر دیا
اور سرپٹ صاف نکلا ہوا سمت صحرا چلا گیا لشکر کفار نے ترک جوشن پوش کو گرفتار کرلیا اور شاہزادہ رستم صولت کا زخمی ہوکر نکل جانا
غنیمت جانا اور بسرعت تمام گیا ہور خون آشام اور طلیل ورانز کیب وغیرہ سرداران تیرہ انجام قید ترک جوشن پوش
کی ہمراہ لیے بغایت شاداں اور فرحاں بحضور گنجاب آئے اور ہر ایک اپنی اپنی جرأت اور قوت اور مردانگی اور شمشیر زنی پر نازاں
متکبر اور مترصد اس امر کا تھا کہ ہمکو خلعت و منصب اور جاگیر ملے گی ملعون گنجاب نے ترک جوشن پوش کو بنظر غضب دیکھ کر کہا
کہ او نمک حرام اپنے آقاے ولی نعمت سے ایسی کورنمکی کرنا چاہیے تھا اور عوض عطیات اور احسانات کا یہ ہے کہ جو میں نے تجھ جیسے ادنے
ایک ذلیل اوقات کو حضیض خاک سے اوج افلاک پر پہونچا دیا وہ جو تجھے علو اور وقع آیا خیر دیکھ تو سہی کہ میں اب تجھے اسکے قصاص
میں کیسی عذاب الیم سے مارتا ہوں کہ تیرے حال پر ماریاں روئیں اور مرغان ہوا گریہ و زاری کریں یہ کہکر سرہنگانی عیار کو حکم دیا کہ سرہنگانی تو
فوراً اس حکیم فاروس کے گھربار کو تاخت و تاراج کرکے اُسکی مشکیں بندھوا کر سربازار کشاں کشاں میرے سامنے جلد طلب کرتا
اُس سے سبب اس غداری و مکاری کا پوچھا جائے کہ او بد ذات ابلیس صفات ہمارے دشمنوں کو جو کہ خداوند سجدہ و نراسلک باختر سے
منحرف شدہ و خداے تعالی کے پرستار ہیں تو نے اپنے گھر میں جا دی اور اپنا بیٹا نامزد کرکے رکھنے سے کیا مطلب تھا اور اس امر کو
مجھ سے اخفا کرنے کا کیا مطلب تھا ہے کہ خوف قہر خداوندی اور عتاب تیغی کا دل میں نہ کیا اور افشاے راز کے ہوجانے میں کچھ
من کا تجھے خیال نہ تھا اور سمجھتے تو تعجب ہال اسی کے کہ حکیم زادہ موروثی قدیم نمکخوار ہماری سرکار دولتمدار کا ہو اُس و شخص ہیزہ اسکے گرگ مثال
مار آستین نکلا اپنا مقرب خاص ہوکے اس رتبے اور مرتبے کو پہونچا اور اپنے سرداروں اور دولتخواہ نمکخواروں
کی عرض معروض کو باعث رشک و حسد کا جان کے کچھ خیال نہ کیا چنانچہ حسب الحکم گنجاب علیہ اللعن والعذاب کے سرہنگانی عیار
نابکار نے اُسوقت چبوترہ کوتوالی سے طرہ باز خان نامے افسر کوتوالی کو حکم دیا کہ تم دو تین ہزار پیادے اپنے ہمراہ لیکر جھٹ پٹ جاؤ
حکیم فاروس کو پکڑ لاؤ اور اسکے مال و اسباب کا دقیقہ بلا ضبطی کرکے جو کچھ نقد و جنس ہو بجنسہ لے آؤ خبردار تغلب و تصرف ایک
پیسے کا ہونے پائے اور رعایت مروت یعنی و سفارش کسی کی نہ ہو طرہ باز خان اندرون بارگاہ سے نکلکر بغایت شاداں
اور فرحاں ایک ایک اپنے ساتھ والوں پیادوں سے یہ کہتے ہوئے کہ کاٹھی کو جلد و ڈالو اور دو ہزار نوجوان کو کمر بندھوا کے
بلا پیچھے میرے ہمراہ چلیں اور حکیم فاروس کی گرفتاری اور اسکے گھر کی ضبطی کے واسطے مجھے سپہ سالار نے حکم دیا ہے اور بیچ

اور کسی کو کچھ تاب صبر اور ہستیں اور سپاہ دارا و منظر بھی نہیں سمجھتا ہے ایسے وقت پر ایسے کام میں میری یاد ہوتی ہے جلدی سے قلمی یاروں میں کی
اور ایک آدمی سے کہا کہ ذرا کلفہ مدارات میں ہو کے جب دل لاؤ جب تک لوگ آپس میں ایک دم تھے کہ لڑکی لون ابھی یہی باتیں کر رہے
تھے کہ سامنے سے دو ہزار پیادے کالی کالی پگڑیاں کالے کالے انگرکھے زرد شمیں رنگے پاجامے پہنے توڑے دار بندوقیں کاندھوں پر
سینگڑے کمر سے لگائے تلواریں برچھیاں ہاتھوں میں پکڑے ترکی اور ہر سنگھا پھونکتے ڈھول اور تاشے بجاتے پہونچے اور کچھ پاسبان
کینے تیر و کمان لیے کچھ بیابی حلقہ کمندوں کے ہاتھوں میں نیچے حائل کیے پشت پر تو بڑے تیروں کے لگائے پٹیرے بدلے آج
سر پر کجے قنطورے زر بقی پاتابے سقرلاتی باندھے کچھ بیلدار پھاوڑے والے کچھ بڑھئی در دو گر غرض ایک مجمع کثیر انبوہ غفیر سے دو لوگ
پہونچے اور طرہ باز خان ایک سر جھکی ٹوپی سر پر باندھے بڑی بڑی کاکلیں چھوڑے خوشبودار تیل اُن میں پڑا ہوا اکڑی کڑی مونچھیں اور
داڑھی کا انگرکھا آستینوں میں کھریا کی بوٹی پہنے دوپٹہ کمر سے باندھے کوتہ خانی کٹاری کمر میں لگائے تلوار ہاتھ میں پائجامہ ڈھیلے پائنچوں کا
باناتی کفش یعنی نوک کی پاؤں میں پہنے گجرے پھولوں کے گلے میں لپیٹے ہوئے دو کورے مدار پر خوشبودار تھا کو بھرا ہوا پیتے خون کے جل
تنے اکڑتے موچھوں پر بل دیتے ہوئے ایک مٹو پر کہ اُس کے گلے میں کوئی تعویذ بطور زنگلہ کے بریکی پڑی ہوئی چارجامہ بہت تکلف کا کسا ہوا
سوار ہوئے اور بڑی تمکنت اور کبر و نخوت سے بطور دوڑ کے روانہ ہوئے وہاں اُدھر حکیم فاروس ایک شخص جہاں دیدہ و سرد و گرم
زمانہ چشیدہ تھا جس وقت سے یہ حال سُنا کہ یہ غلغلہ ہر روز شبخون کے معرکے کا پسر حمزہ کی فوج سے نہ تھا یہ تمام مفسدہ اور فتنہ انگیزی
اور خونریزی لشکر کشی سب پسر بد ذات پاک جناب شاہزادہ بلند اقبال کے تھی جسے میں نے اپنا فرزند کر دیا ہے سو وہ آج زخمی ہو کر شاید
نکل گئے ہیں اسی وقت سے اس دانائے روزگار نے بخیال مآل اندیشی اپنی نجات اور حفظ آبرو و جان کے واسطے ایک عرضی [illegible]
کی عرضی شعر حقر خطا کا ہوں میں حاجت گرا دنہیں * جو چاہیں ظلم کریں آپ کچھ گناہ نہیں * خانہ زاد موروثی نمک خوار قدیم نے بسبب
لاعلمی کے محض بمحبت دل سے فی الحقیقت شاہزادہ بدیع الزمان کو اپنا فرزند نامزد کیا تھا اور گویا فلک دوں پرور سفلہ نواز کو یہی
حیلہ باعث میری خانہ بربادی اور بے حرمتی اور ہلاکت کا ہاتھ آگیا ہے آج بجرم محبت اور سررشتہ پدری اور پسری یہ خانہ زاد مورد خشم و
عتاب بے نہایت گنجاب کا نازل ہوا چاہتا ہے اور کیا جانیے کس عذاب الیم سے غلام گردن مارا جائے چونکہ غلام اب بجز آپ کی ذات
والا صفات کے اور کوئی اس زمانہ میں کسی اور پاس میں مانند زاغ جہاز کے کوئی ذریعہ اور وسیلہ اپنا کہیں نہیں دیکھتا غریق دریائے
خار و الم ہوں اگر از راہ تفضلات خداوندانہ اسوقت میں میری دستگیری اور اعانت کر کے اس گرداب بلا سے نکال کے ساحل مراد پر
پہونچا دیے اور حفظ آبرو جان بھی بچائے تو بعید از غلام نوازی اور خانہ زاد پروری نہیں لکھکر بحضور فیض گنجور ملکہ گوہر ملک
کے بھیجی تھی وہاں حال ملکہ گوہر ملک کا سُنیے کہ اُس نے جسوقت سے معرکہ میدان جدال و قتال میں حصاری ہو کر افراط
زخمہائے کاری سے غش آنا اور انتہائے حال ہو جانا شاہزادہ بلند اقبال کا اور بے تکلفانہ گھوڑے کا بسمت صحرا
جانا اور بعد ازاں گرفتار ہونا ترک جوشن پوش کا سُنا تھا بکمال حزن و ملال خاموش اور خود فراموش بیٹھی رو رہی تھی
اور بخیال مآل اندیشی حتم کم اپنے جی ہی جی میں کہتی تھی شعر عجب دردیست درد دل اگر گویم زبان سوزد * وگر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان
سوزد * اور کبھی یہ دوہا ہندی کا پڑھ کر دوہا بیت کرے سکھ لین کو تو سب ملے گیو ہراے * گونگے کا سپنا بھیو سمجھ سمجھ پچھتائے [illegible]
تھی اتنے میں وہ عرضی حکیم فاروس کی جو آئی اور ملکہ نے کھولکر پڑھی تو مضمون وحشت مشحون حکم تاخت و تاراجی اور گرفتاری حکیم
فاروس کا بجرم محبت شاہزادہ والا قربت پڑھ کے بوفور صدمۂ جانکاہ اور تصور مصائب شاہزادہ عالیجاہ اسی خیال سے جگر

وہ نازک طبیعت وہ نازک مزاج | اکی سر کو ٹکرانے وہ لاعلاج
نہ تھا مضمون کا غم کسی کا اسے | پڑے لاے عاشق کے جینے کے

ہوئی جوش وحشت میں بیتے ہیں سے پیر | کیا نوچ کر سر کے بالوں کا
خوب رو بیٹ کے اور ہوش اپنے جی کی نکال کے ملکہ غنچہ فم

کے پاس گئی ملکہ غنچہ خاتون نے اپنی لخت جان و جگر قرۃ العین اور بصر اپنی بیٹی ملکہ گوہر ملک کو جو یاں خستہ حالی سے تنہا پایا ہوا

آنکھیں لال ہوئے سوجے ہوئے بال سر کے پریشان نہایت مغموم تھا اس انسو بہتے ہوئے دیکھا جوش خون جگری اور فرط محبت مادری سے
اٹھکر بیٹی کو اپنی چھاتی سے لگایا اور بہت سا پیار کر کے پوچھا کہ واری مان صدقے تیغ بر باشد نصیب دشمنان طبیعت کیسی ہے تمھارا منہ کیون
اترا ہوا ہے آنسو چلے آتے ہین باعث تکدر اور افسردگی خاطر کیا ہے کسی نے کچھ خلاف آداب کوئی کلمہ منہ سے نکالا ہو تو مین اسکی زبان گدی
کی طرف سے نکلوا ڈالون کسی بات کی تمکو تکلیف ہوئی ہو تو مجھسے کہو اسقدر رنجیدہ مغموم اور اداس کیون ہو آخر کچھ معلوم ہو ملکہ گوہر ملک کو تو
بشدت گریہ ہچکی سی لگی ہوئی بات گرہ در گلو تھی ابھی مان کو کچھ جواب دینے نہین پائی تھی کہ دلارام اور شمعرو وغیرہ خواصون نے ملکہ کی
دست بستہ ملکہ غنچہ خاتون سے عرض کی کہ حضور حکیم فاروس نے بسبب لاعلمی اور خفتگی بخت اور گردش اپنے دنون کے جسکو اپنا
بیٹا کیا تھا اور گنجاب نے شاہزادہ بلند اقبال خطاب دیا تھا وہ سنتے ہین کہ شاید شاہزادہ بدیع الزمان پسر حمزہ صاحبقران امیر
گیتی ستان تھے اور لوگ کہتے ہین کہ وہی شبخون بھی آ کے فوج ہیغبر برسل پر مارتے تھے اور آج رات کو وہ گھیرے گئے اور لاکھوں سوار اور
پیادون مین سیکڑون کو قتل کر کے سیکڑون کو زخمی کر کے آپ بھی زخمی ہوئے مگر پکڑے نہین گئے میدان جنگ و جدال سے صاف نکلے کسی طرف
کو چلے گئے ہین اس عرصہ مین جنھون نے تصور کیا انھین تو پکڑ نہ سکے اب اپنے دل کے پھپھولے پھوڑنے کو ان نالائق سردارون اور فوج
و سپاہ کے افسرون نے کچھ ہیغبر برسل کو بھڑکایا اور سکھا دیا ہے کہ قہر غیبی حکیم فاروس پر نازل ہوا اور حکیم صاحب کے پکڑ لانے اور گردن
مارنے کو حکم ہوا ہے اور پیادے سوار حویلی چبوترے کے انکا گھر بار لوٹنے کو گئے ہین غنچہ خاتون نے کہا وہ تو مین نے بھی سنا مگر اس سے
تجھے کیا مطلب ہے جو جیسا کریگا ویسا پائیگا کمبخت تم سب خاک مین ملو یہ تو کہو کہ ملکہ اسطرح سے رو رہی ہے اپنے دیدون کو خاک مین
ملاتی ہے سر پر دو ہتڑ مارتی ہے جان کیون دیتی ہے انسے تو کسی نے کچھ نہین کہا کسی نے کچھ رنج اور صدمہ تو نہین پہنچایا ملکہ گوہر ملک نے
پھر اپنا دونون ہاتھون سے منہ پیٹ کر کہا کہ واہ واہ امان تم تو خوب انصاف کرتی ہو اگر تقصیروار تھا تو اسکا بیٹا تھا اسکو کیون نہ
سب نے پکڑ رکھا لاکھون سوار و پیادے دیدہ و دانستہ کیا اندھے ہو گئے تھے کیون نکل جانے دیا جب وہ پکڑا آتا تو بادشاہ جان جو چاہتے
وہ تعزیر اسکو دیتے اس سے تو کچھ زور نہ چلا میرے حکیم صاحب نے کونسا قصور اور جرم و گناہ ایسا کیا ہے جسکے قصاص مین انکے
پکڑنے کو گردن مارنے لوٹ لینے کو بادشاہ جان نے فوج بھیجی ہے مجھے حکیم صاحب نے گود مین کھلایا ہے بیٹی بیٹی کہتے زبان خشک ہوتی
میرے نام پر وہ لاکھ جان و دل سے ہمیشہ نثار رہتے ہین انکے اگر رونگٹے کو ایذا پہنچیگی اور مین سنونگی تو اسی وقت اپنی جان
بادشاہ جان پر دیدونگی یہ بادشاہ جان کی سرکار مین انصاف نہین ہے عجب منصفی ہے عدالت نہین ہے کرجائے مونچھون والا پکڑا جائے
داڑھی والا غنچہ خاتون نے اپنی لخت جگر ملکہ گوہر ملک با توقیر کا دریافت کر کے حال تو گوہر ملک کی آنکھون سے آنسو اپنے ہاتھ
سے پونچھے بہت سی دلجوئی اور خاطرداری اور تسلی کر کے کہا کہ بیٹی تو تو جانتی ہے کہ سب بچون مین جو محبت تجھسے ہے وہ کسی سے
نہین تیرے دشمنون کی سر ہو نیا سے مجھے اپنی زندگی تلخ ہو جاتی ہے اور یہ بات تو واری سچ ہے کلمی آئین کوئی تجھے جو رنجا کیونکر
کر سکیگا شعر کو دکے گر بعقل پیر بود + نزد اہل خرد کبیر بود ÷ واقعی کوئی کسی کے دل کا حال کیا جانے حکیم فاروس نے اگر
بغیر دانست بیٹا کیا تو اس جرم پر واجب القتل کسی طرح سے نہین ہو سکتا اگر شبخون مار کے خونریزی کی جو کچھ جرم و خطا اور مفسدہ
کیا بدیع الزمان پسر حمزہ نے کیا تھا اسی اپنے باپ کو کیون نہ پکڑ کے تعزیر دی وہ تو لاکھوں سوار اور پیادون مین نامردون
کے سر پر جوتیان مار کے چلا گیا اسکا تو کچھ نہ کر سکے بیگناہ اور بے قصور بچارے میری بیٹی کے حکیم فاروس کو غریب اور عاجز
و ناچار بیوارث سمجھکر حکم دیا کہ پکڑ لاؤ اور اسکا گھر بار لوٹ لو اس بدذات کی وہی مثل ہے کہ عراقی سے زور نہ چلا گدھیا کے کان
مروڑے اسے مان کو کوئی چھوکری ڈیوڑھی پر جا کے حکم پہنچا دے کہ ایک چوبدار جا کے قاتل زنگی اور مقاتل زنگی
میرے دونون خانہ زادون کو بلا لائے چنانچہ ایک لونڈی نے سرا پردے کے برابر جا کے محلدار سے کہا محلدار نے
ڈیوڑھی پر سے ایک چوبدار کو بھیجکر ان دونون حبشی بچون کو بلوایا از بسکہ بچپن سے وہ دونون محل مین پرورش پائے ہوئے

ہین اور ملکہ گوہر ملک کی ماتا کا دودھ پیا ہے ملکہ کے دودھ شریک بھائی بھی ہین تو انسے کوئی محل مین پردہ نہین کرتا دو دبیا فتہ اندر محل کے
بحضور ملکہ غنچہ خاتون جا کے بجا لا کے عرض کرنے لگے کہ حضور آج خانہ زادون کی کسلیے طلبی ہوئی ہے ملکہ غنچہ خاتون نے اُنسے کہا لاے بچو
پہلے تو مجھے یہ مفصل بیان کرو کہ تم خانہ زاد ہمارے ہو یا گنجاب کے اور کبھی اب سے اور ہمسے اگر رنجش ہو جاے تو تم دونون کسکے
شریک حال ہو قاتل زنگی اور مقاتل زنگی دونون نے باتفاق باہم بصد ادب عرض کیا کہ ای ملکہ آفاق ع ساقی موجب رضاے خدا
اگر ہمسے حضور پوچھتی ہین اور سچ کہلاتی ہین تو حق یہ ہے کہ ہم دونون خانہ زاد زرخرید اور غلام حلقہ بگوش ہین آپ کے طرف سے عنبر مرسل کو بھی
جانتے ہین انکا پاس اور ادب کرتے ہین ورنہ قطعہ گر ہمہ آفاق پر گرد زر افریدن ہیچ + در ہمہ عالم بود کاؤس دارا و قباد + جز تو نشناسیم کسے
را بود در چشم نور + جز تو نشناسیم کسے را تا توام لب کشود + ہم حضور کے حکم کی تعمیل از جملہ واجبات ہے ابھی حضور ارشاد فرمایئن تعمیل
اسکا سر کاٹ لین غنچہ خاتون نے فرمایا شاباش یہی چاہیے خیر اب ہم تمکو حکم دیتے ہین کہ گنجاب نے بیسبب و قصور میری بچی ملکہ
گوہر ملک کے حکیم فاردوس مرد پیر اور بیگناہ کو بیحرمت کرکے پکڑ لانے اور گردن مارنے کو اور اُسکے گھر بار مال اسباب کے
ضبط کرنے کو کوتوالی چبوترے کے پیادون کو بھیجا ہے تم جلد اپنے ساتھ کے سوار لیکے جاؤ کہ حکیم صاحب کو کسی طرح کا صدمہ اور رنج ان
حرام زادے پیادون کے ہاتھ سے نہ پہونچنے پائے اور انکی عزت اور آبرو اور جان مین فتور خلل پڑنے نہ پائے اگر ایک کوڑی اور ایک
پیسے کی چیز پر بھی کسی نے دست اندازی کی ہو تو اسکا ہاتھ قلم کروا ان اور پاس کسی کی سفارش کا اور آداب اور لحاظ اور مروت اور
خاطر کسی کی نہ کرنا جھٹ پٹ بحفظ و امان لیکر میرے پاس چلے آؤ پھر جیسا کچھ ہوگا مین سمجھ لونگی قاتل زنگی اور مقاتل زنگی دونون
حبشی بچون نے عرض کی کہ خانہ زاد ابھی جا کے حکیم صاحب کو بحفاظت اور بخوشی و خرمی تمام لیے آتے ہین اور حضور کے اقبال سے
کیا مجال کسی کی جو حکیم صاحب کی طرف بر نگاہ بد دیکھ سکے ایذا پہونچانا تو درکنار اور مال اور اسباب کا اگر ایک حبہ جائے تو غلام
ذمہ دار ہین یہ کہکر وہ دونون حبشی بچے ملکہ غنچہ خاتون سے رخصت ہوکر باہر نکلے اور اپنے اپنے گھوڑون پر سوار ہو کر اسی ہزار
سوارون سے روانہ ہوئے اور اثناے راہ مین دو دل ہوکر قاتل زنگی تو چالیس ہزار سوار زنگیان خونخوار اپنے ہمراہ لیکر
واسطے محاصرہ کر لینے پیادگان چبوترہ کوتوالی کے اور مقاتل زنگی چالیس ہزار سوار سے واسطے حفاظت مال و اسباب اور
ناموس اور گھر بار حکیم موصوف کے جدا جدا ہوکر چلے تو اول قاتل زنگی اُسوقت قریب چبوترہ کوتوالی کے پہونچا کہ پیادے
چبوترہ کوتوالی کے حکیم فاردوس کو طوق اور سلاسل کرکے عین چبوترہ کے تلے پہونچ چکے تھے اور سامنے سنجانی عیار
بر آمدے مین چبوترے کے بیٹھا ہوا حکم دے رہا تھا کہ اس نمکحرام پیر فرتوت تیرہ انجام حکیم فاردوس کو اعراب پیر بٹھا کر جلد تمام
شہر مین پہونچاؤ اور ابھی گردن مارکے اُسکی لاش کو ہاتھی کے پاؤن مین بندھوا کے سارے شہر مین تشہیر کردو اور سر اسکا
فلان دروازے مین بیرونی جہان گذرگاہ خاص و عام ہے پنجرے مین رکھکر لٹکا دو کہ اوروں کو عبرت ہو اور کوئی مرتکب ایسے طرح
مکاری کا نہو ناگاہ چالیس ہزار سوار سے قاتل زنگی کو آتے دیکھا سنجانی عیار تو جھٹ پٹ چھپ کر چبوترہ کوتوالی کے اس پار
نکل گیا اور سیدھا براے اطلاع گنجاب بھاگا یہان قاتل زنگی نے اپنے ساتھ والے سوارون سے کہا کہ ان پیادون
پاجیون کو تلوار سے تو خبردار کوئی نہ مارنا کوڑے مارنا شروع کرو اور حکیم صاحب کو چھین لو ہر چند ہرکارے چپراسی اور
افسر پیادے وغیرہ نے چبوترے کی داد و فریاد کرکے کہا کہ ہان میان کیا کرتے ہو یہ بندہ عنبر مرسل کا ہے انجام اسکا اچھا نہین
حبشیون نے کچھ خیال نہ کیا اور سوارے کوڑون کے کسی کو تلوار کھینچنے تک کی فرصت نہ لینے دی ہزار بارہ سو پیادون کے بدن
کو پاش پاش کرکے زمین مین پچھاڑ دیا اور صاف حکیم فاردوس کو چھین کر ہتکڑیان اُنکی ہاتھون کی اور بیڑیان پاؤن کی جھٹ پٹ مین کھول
ڈالے کوتل کے اپنے ہاں ایک گھوڑے پر سوار کر لیا اور بحضور ملکہ غنچہ خاتون روانہ ہوئے اور وہان مقاتل زنگی کا حال سُنیے
کہ جسوقت چالیس ہزار سوارون سے حکیم فاردوس کے مکان پر پہونچا تو آسنے دیکھا کہ وہی چہرہ باز خان جمعدار کوئی

ہزار بارہ سو پیادہ ساتھ لیے تمام مال و اسباب نقد و جنس حکیم صاحب کے گھر کا نکلوا کے باہر دیوانخانہ میں جمع کر کے تمام نشان لگائے ایک سپاہی
کا فہرست لکھواتا جاتا ہے اور اپنے ساتھ والے پیادوں سے کہتا ہے کہ ہشیار و خبردار رہنا جب چھپا کے کوئی شے خورد و برد بالا بالا کر جب نا
یارو تم سب جانتے ہو کہ میں پانچ روپیہ کا نوکر تم سب کا افسر ہوں اور جو پیغمبر مرسل سے کہونگا وہی ہوگا دیکھو نشان کے تلے سب کو
قسم کھانا پڑیگی ایک پیسے کا تغلب و تصرف نہ ہو تم نے پہلے پیغمبر آگے میں ایسا حریص اور طامع بھی نہیں جو کچھ کہ تم سبھوں کا حصہ رسد تجویز
ہوگا تمہیں بھی حوالہ کر دونگا ابھی وہ جمعدار یہی اپنے ساتھ والوں پیادوں سے کہہ رہا تھا کہ سامنے سے مقاتل زنگی کو مع چالیس ہزار
سوار زنگیان مردم خوار کے جو آتے دیکھا تو جیسی خود یہ تجویز کر کے کہ یہ بھی میری مدد و تائید کے واسطے آئے ہیں وہیں سے جب
ایک بانکپن و تمکنت سے صاحب سلامت کر کے کہنے لگا کہ جو اب آپ کے آنے کی احتیاج نہ تھی میں پیادہ شطرنج کا ہوں کہ
اس جیوترے کی نوکری کی بدولت تمام شہر سنجان کے بڑے بڑے امیروں وزیروں کے گھوڑے اٹھیوں کو میں نے ایک چال
سے قدم آگے نہیں بڑھانے دیا اور بڑے بڑے منصوبہ باز شاطروں کا میرے سامنے رخ نہیں پڑا اس بیچارے حکیم کی ڈکیا
اصل و حقیقت تھی میں کب کا تمام مال و اسباب نقد و جنس دستبرد کر چکا ہوں بیان خاتمہ بالخیر اتنی بات پر ہم تم صاحبوں کو تضیع
اوقات کرنا کیا ضرور مقاتل زنگی نے یہ گفتگوے عیاری و طراری اس جمعدار کی سنکے اپنے ساتھ والے سواروں سے اشارہ کیا
کہ ہاں ذرا اس بڑے جیلے حرامزادے کی مع اُسکے ساتھ کے پیادوں کے ایک ایک پاؤں کی جوتیاں تو اتروا لو خبردار اور کچھ
جوتی پیزار نہ کرنا کوئی سے مدنا وہ جمعدار کچھ اس سواروں کی دیکھکر اپنے جی میں نہایت متعجب اور حیران ہو کر کہنے لگا کہ صاحب
ہمارے ایک ایک پاؤں کی جوتیاں اتروانے سے تمہارا کیا مطلب ہے مقاتل نے کہا کہ جمعدار صاحب تم کو تم خلعت کر کے
بھیجینگے ابھی دیکھا جھٹ پٹ حبشیوں نے گھوڑوں پر سے اتر اتر کر تمام پیادوں کو بھی محصور کر لیا اور تلواریں کھینچ کھینچ کر کہا اس خیریت
اسی میں ہے کہ اپنے پاؤں کی ایک ایک جوتی اتارو پیادوں نے سارے ڈر کے جلد جلد ایک ایک جوتی پاؤں سے اتار کر ایک ڈھیر
لگا دیا تب مقاتل نے اسی ترتیب جوڑوں کے چار پلو انگوائے اور اُنسے دو دو جوتیوں کے ہار کے ایک تو ان جمعدار کے گلے میں ڈلوایا
اور دوسرا ٹٹو کے گلے میں ڈال کے حبشیوں سے کہا کہ ہاں اب کوئی دیکھو حکیم صاحب کے مال و اسباب خانہ میں کہیں کوئی
تابہ آہنی یا دیگچہ کا ہاتھ آجائے تو ڈھونڈھ کر جلد لاؤ حبشیوں نے بیکسی طرف جو وہاں سب لوٹ میں آئے رکھے تھے انہیں سے
ڈھونڈھکر لے آئے تب مقاتل نے کہا کہ ان توے کی سیاہی سے جمعدار صاحب کا منہ خوب سا سیاہ کر کے کہو کہ آپ اپنے
ٹٹو پر سوار ہو کر پیغمبر مرسل تشریف لیجایں حبشی بچوں نے جمعدار کو پکڑ کے تمام سیاہی ان توون کی منہ پر انکے ملی ہرچند جمعدار
صاحب داد بیداد کر کے چلا چلا کے کہا کیے کہ او مقاتل زنگی میں مرد نان پرست بڑا باعزت پانچ روپیہ کا نوکر ایسا تم سے کسی بات
میں زبردست نہیں یہ کیا بدعت اور زبردستی تم کرتے ہو میں نے تو کام سرخروئی کا کیا ہے میرا کالا منہ نہ کرو مقاتل نے کہا کہ
چپ رہ او بدذات ہم تجکو بنا ہر رنگ کا سیاہ کے چھوڑے دیتے ہیں یکرنگ ہو رہنا اچھا ہوتا ہے خیریت اسی میں ہے کہ اپنی جان بچا کر
جلد یہاں سے چلا جا اور جس وقت تو اس صورت سے گنجاب کے پاس جائیگا تو یہی باعث تیری سرخروئی کا ہوگا تو نے وہ مثل
نہیں سنی مثل کالا منہ کر جنگ میں کھلا دے ۔ تب الاون میں الی پاوے ۔ اور تو امتحان کر دیکھ کہ ابھی تیرا پانچ ہی روپیہ درماہہ
سرکار سے ہے اب جو پیغمبر مرسل تیرا منہ دیکھینگے تو بہت سا اضافہ تیرا ہو جائیگا اور جو یہاں زیادہ بک بک کریگا تو او بدذات
ابھی تجھے ذبح کر ڈالونگا جمعدار نے کہا بہت خوب بہت بہتر جو آپ فرماتے ہیں دیکھو جیسے کہ ہم بھی سپاہی زادے کوتوالی چبوترہ
کے پیادے ایسے ویسے دھند لار اور اپنی بات کے پورے ہیں کہ اگر اسی طرح سے پیغمبر مرسل کی بارگاہ میں نہ جائیں تو پھر ہم کو نمک
پرست نہ جانیو اور جمعدار صاحب نکتا القصہ یہ طول دینا تا چند مختصر یہ کہ وہ جمعدار تو مع ہزار بارہ سو پیادے اپنے ساتھ
والوں کے طور پر وارہ ہو کر اسی ہیئت سے سمت بارگاہ گنجاب روانہ ہوا اور مقاتل زنگی نے تمام اسباب نقد و جنس

خطر فاردس کا پھر اٹھوا کے اسی مکان میں بحفاظت تمام رکھوا دیا اور سو سوار اپنے ہمراہ کے وہان تعینہ کرکے حکم دیا کہ اگر کل آفاق و تمام
لشکر گنجاب کا تم پر آکر یورش کرے پہلے تم ایک سوار کو دوڑا کے ہمکو خبر کرا دینا بعد ازان تا وقتیکہ تمھارے دم میں دم رہے خبردار خیمہ
کسی کو یہان تک آگے قدم نہ بڑھانے دینا اور ایک ادنی دھڑی کی چیز حکیم صاحب کی ضائع جانے نہ پائے یہ کہکر مقاتل زنگی بھی مراجعت
کرکے بحضور ملکہ مخدرہ خاتون جاتا ہے اب یہان جنگ شمہ حال ان جمعدار صاحب کا بیان کیا جاتا ہی کہ جمعدار صاحب جب ٹٹو پر
سوار ہو کر چلے ہیں تو تھوڑی دور پر جاکے ساتھ والے پیادون نے ہر چند کہا کہ جمعدار صاحب خدا لتے اوسیہان تالاب وغیرہ یا
کسی جھیل پر منہ ہاتھ دھو ڈالیے اور ہار کو گلے سے نکالکر پھینک دیجیے تو چلیے جمعدار نے جواب دیا کہ تم سب محض نادان اور احمق ابھی بچے ہو
تین تین مدہیہ کے پیادے ہو تمکو حال ہمارے امیرون اور خاوندون کے مزاج کا کیا معلوم ہی اور تم وضعداری اور سپہ گری کیا جانو
مین ایسا دیوانہ اور احمق نہین ہون جو اب یہ جوتیون کا ہار اپنے گلے سے اتارون اور کالا منہ کرکے پھر آپ دھوؤن قسم ہی خداوند تعالی کی
اسی صورت سے سامنے پیغمبر مرسل کے جاؤنگا تو کسی کو کیا چاہیے کہ میری باتون میں میری وضع میں میری سپہ گری مین دوغلان کے
ایسا کے فرق لائے سو کبھی نہین ہوگا بات منہ سے جاتی نکل وہ بھی صرع ہر مرد کہ گوید نکند زن بہ از دست مرد تن کی چلے سے
جمعدار نے پیادون کا کہنا نہ مانا اور تا وقتیکہ بیرون شہر چلا کسی نے کچھ نہ کہا جبکہ اندرون شہر سنجان پہونچا تو یہ صورت جمعدار کی
دیکھکر کہ ایک شخص منہ کالا کیے جوتیون کا ہار گلے میں پہنا ہوا ٹٹو پر سوار اور گرد و پیش ہزار بارہ سو پیادے ایک ایک جوتی پاؤن
مین ہر کالی کالی وردیان پہنے ہیں سب ہتھیار لگائے خاموش اور خود فراموش چلے آتے ہیں ایک سانگ ہولی کا سمجھکر تماشائی کے
ہزارون بچے لڑکے بارہ بارہ تیرہ تیرہ برس کے سیکڑون نوجوان گھو گنڈے شہر کے غریب و غربا اونی اعلے کے بیٹے پہونچے
دوڑ پڑے ہاتھون میں خنجریان مرچنگ ڈھول لیکن بیرے لیے ڈنڈے بجاتے تالیان پیٹتے چاروں طرف سے ہنستے قہقہے مارتے دوڑتے
چلے آتے تھے جبکہ پیادے کسی کو منع کرتے یا بگڑ کے تلوارین پکڑ کے مارنے کو دوڑتے تھے اسوقت جمعدار صاحب نہایت درہم برہم ہوکے
کہتے تھے کہ تم کون ہو جو سب کو منع کرتے ہو میں تمہارا جمعدار افسر ہوکے تو کسی کو منع نہین کرتا اور چاہتا ہون کہ تو نہین میرے ساتھ
چلے لیکن تم خلاف مرضی اور بدون میرے حکم کے روکنے اور منع کرنے والے کون ہو وہ پیادے سب چپ ہو جاتے ہیں غرض
نوبت بعد سے رسید کہ قریب پانچ ہزار لونڈون کے ساتھ ہو گئے اور کرتال خنجریان وغیرہ بجاتے قریب بارگاہ پیغمبری پہونچے
جمعدار صاحب اپنا ٹٹو بڑھا کر چاہتے تھے کہ دروازہ بارگاہ میں قدم رکھین کہ چار طرف سے خاص بردار و دربان و مردے چوبدار
عصابردار اسان دون کرکے کون ہو کون ہو ابے او بے شرم سانگی بدون حکم پیغمبر مرسل کے یون بے ادبانہ کہان چلا جاتا ہی
کہ روکین جمعدار نے تو یہ کہکے حاضر مین فلان جمعدار کوتوال چبوترے کا ملازم پیغمبر مرسل ہون مجھے کیون روکتے ہو جسکا جو دہ
زور اور قابو ہوگا اسکا یہی حال ہوگا اور یہ میرا منہ کالا نہین ہوا ہے تو پیغمبر مرسل کا منہ کالا ہوا ہی مرد ہے چوبدارون دربانون
نے آخر کار جبکہ پہچانا اور جانا کہ فی الحقیقت یہ طرہ باز خان جمعدار قدیم چبوترہ کوتوالی کا ہی کی ممانعت کبھی نہین تھی اسوقت
اتنا تو کہا کہ اچھا جمعدار صاحب تم ذرا ٹھہر جاؤ ہم پیغمبر مرسل سے تمھاری اطلاع کرکے اجازت لے آئین تو تم اندر جاؤ آخرش
جمعدار تو چاہتا تھا کہ ذرا ٹھہر بھی جائے مگر چارون طرف سے لونڈون کا اور تماشائیون کا اسدرجہ ردھا اور بلوہ ہوا کہ چند
چوبدارون دربانون عصابردارون نے سونٹے اور عصے ان سبھون کے مارے مگر توبہ و استغفار وہ شیطان میں لونڈون
کا ریلا اور بلوہ تماشائیون کا کوئی روک سکتا تھا سب بیساختہ اندر بارگاہ کے گھس پڑے جمعدار بھی اسی ریلے کے
ساتھ مع تمام اپنے پیادون کے اندر بارگاہ پہونچا اور شور و غل جو بکثرت شدت ہوا تو گھبرا کے گنجاب چاہتا تھا کہ پوچھے
یہ کیا ہنگامہ ہی کہ ناگاہ وہ جمعدار سامنے گنجاب کے جاکے ٹٹو پر سے کود پڑا اور تمام بارگاہ نشین ان ان کرکے کہتے ہے
کہ ابے کوتوال کے لونڈیا اس ہیئت گستاخ سیاہ رو شوخ چشم کو یہ کون ہی جو بے ادبانہ دیوانہ وار اس ہیئت و صیبت بارگاہ پیغمبری

میں چلا آیا جمعدار نے جلدی سے وہ جوتیوں کا ہار پہنے گلے سے اُتار لیا تاب ستمدیدہ ہو کر چیخا اور بآواز بلند کہا کہ ہیں ظالم یہ تو خان جمعدار کوتوالی
چبوترہ ہمارا کیا قدیم ملازم اور تنخواہ دار ہوں مگر جب سے پیر بی بی پر قابض ہو گا اُسکے نوکر کا ذکر کیا اسکا خود یہی حال ہوتا ہے قاتل مقاتل حبشی بچون
خانہ زاد ملکۂ آفاق ملکہ غنچہ خاتون محل خاص نے بیگناہ حکیم فاردوس کے مال اسباب نقد و جنس کی ضبطی کرنے اور حکیم فاردوس کے
گرفتار کر کے لانے کے عوض میں منہ کالا کر کے جوتیوں کا ہار خلعت رہا دو کیا ظلم ہے غیبی ہے یہ سب صاحب چشم عدالت اور منظر انصاف
دیکھ کر فرماتے ہیں کیا یہ کالا منہ میرا ہوتا پیغمبر مرسل کے دشمنوں کا ہو ویسا ہی ہو کتاب ستمدیدہ جوتیوں کا ہار اپنی مسند کے قریب گرتے دیکھا اور کج جمعدار
کو بکمال … کرتے جو سنا تو اپنے دل میں نہایت ذلیل اور خفیف ہوا اور جی میں یہ خیال کیے کہ ملکہ غنچہ خاتون اور میری بیٹی ملکہ گوہر ملک یقین ہے
کہ مجھ سے بہت ناراض اور کشیدہ خاطر ہو گئی ہیں بہت سا خائف و ترسان و حیران و پریشان نہایت درہم و برہم ہو کر کہنے لگا کہ اسکو کوئی خبر
ہے ملاس پاجی بدذات کو یہاں سے نکالو اور پابجولان کر کے زندانخانہ میں پہونچا دو میں دیکھا غضب کیا میں نے کیا حکم دیا کہ حکیم فاردوس
کو قید کرو اور اسکا گھربار تاخت و تاراج کر دیجیو اس ملعون حرامزادے پاجی نابکار نے ذلت اور رسوائی کی حرکت کی قاتل نے بہت
خوب کیا جو اسکو سزا دی بلکہ یہ میری مرضی کے موافق تعزیر قرار واقعی اسکو نہیں دی اور نوکری سے تو آج سے موقوف اور تنخواہ سب اسکی ضبط
کر کے داخل خزانہ عامرہ کرو اور بقید شدید اسکو لیجا کے زندانخانہ میں رکھو کیا غضب کی بات اور کیا ظلم صریح اس مفسد نے کیا ہے کہ وہ بیچارہ
حکیم فاردوس بڈھا آدمی عیسی لکھا اور میری بیٹی ملکہ گوہر ملک کا سوالی بیگناہ محض بے تقصیر تھا اسکو اُسنے گرفتار کر کے چبوترہ کوتوالی
میں لیجانا اور اسکا گھر کا روپیہ کا مال و اسباب ضبطی کرنا چاہا تھا گیا ہو خون آشام بھلا میں تجھسے پوچھتا ہوں کہ جسوقت یہ خبر
ملکہ غنچہ خاتون اور میری بیٹی کو پہونچیگی تو بتلاؤ کہ میری طرف سے اُنکو کیا ملال گذریگا غرض یہ کہکر نہایت اپنی جان سے تنگ
اور دل میں تھرایا اور کانپتا اسی وقت دربار برخاست کر کے طرف محل کے روانہ ہوا

## تتمۂ داستان ملکہ غنچہ خاتون بیان کیا جاتا ہے

جسوقت قاتل زنگی حکیم فاردوس کو بحفظ آبروے تمام اُن پیادون کے ساتھ سے نجات دے کے ڈیوڑھی پر لایا اور مقاتل نے
اُس جمعدار کو خوب رسوا ذلیل کر کے اسباب و مال حکیم فاردوس کا اُس سے لے کر کے بہ دلجمعی اور بخوبی بھر کے مکان میں رکھوا کے اُس
مکان کو مقفل کر دیا اور پھر اپنے سوا معین کا بٹھلا کے بحضور ملکہ غنچہ خاتون آ کے سب حال مفصلاً اور مشرحاً عرض کیا
تب ملکہ غنچہ خاتون نے حکیم فاردوس کو تو علیحدہ ایک مکان میں رہنے کو حکم دیا اور کہا تم گھبراؤ مت حکیم صاحب کیا طاقت کسی
کی جو کوئی تمسے کسی طرح کا تعرض کرسکے بعد ازاں تمام اپنی خواصون اور ملازمون سے یہ کہکر کہ خبردار آج جسوقت پیغمبر مرسل محل میں آئے
تو تم سب لپٹ کر ایک ایک بال اُسکی ڈاڑھی کا نوچ ڈالنا آج میں بھی حضرت کی ساری پیغمبری اور شیخی کرکری کیے دیتی ہوں وہ
نا معقول اپنی پیغمبری کی کیا دکھلانے چلا ہے بعد ازاں آپ جا کر لیٹ رہی یہاں تمام لونڈیاں باندیاں جو ہیں مصاحبین مقربین
ماما ئین مغلانیاں خوجہ سیتیں انائیں دوائیں چوبدار نوکرین چاکرین ملکہ غنچہ خاتون اور ملکہ گوہر ملک کی قدیم الایام سے کتاب
کے ہاتھوں تنگ آ کر جلائی ہوئی تھیں آج جو ملکہ غنچہ خاتون نے نہایت غیظ و غضب سے اسطرح کا حکم دیا تو سارے محل میں دھوم تھی
اور لونڈیاں باندیاں خوش ہو ہو کے … کتنی پھرتی تھیں کہ پیغمبر مرسل نے خوب ہمکو ستایا اور جوتیاں مارتے ہیں ہمیشہ پیغمبر ہی سہی
کیا کرتے تھے آج ہم بھی ذرا کیفیت خوب دیکھینگے اور اپنے دل کی بھڑاس کو نکالینگے اور تکلف یہ کہ نہ اسکی بازپرس ہوگی نہ اسکا
مواخذہ ہمسے ہوگا ہم تو اسی ملکہ آفاق کے تابعدار ہیں جو اُنکا حکم ہوگا کیونکر اسکی تعمیل نہ کرینگے ملکہ گوہر ملک اپنے مکان میں تخت
پلنگ پر لیٹی ہوئی تھی اور اپنی محرمون ہمدمون کنیزون سے وہی تذکرہ شاہزادہ بدیع الزمان کے روز اولین اپنے بچھانے کا شہرستان
میں اور پھر بیہوشی دیکر اپنے لانے کا کر کے کہہ رہی تھی کہ ہائے مجھے کیا معلوم تھا کہ ایسی افتاد میں ہوگی دلارام وغیرہ سب
خواصیں بہلاتی تھیں کہ اے ملکہ عالم آپ ہرگز اس ملعون دیکھیے فضل الہی شامل حال ہوا چاہتا ہے شاہزادہ بدیع الزمان بہت

صاحب اقبال ہو ع کہ اُسکے بخت کی کھاتا ہو آسمان سوگند ۔ حضور نے بچشم اپنے ملاحظہ فرمایا ہو کہ کن کن بلیات سے جناب حضرت نے
اُسکو محفوظ رکھا ہو انشاء اللہ تعالیٰ عنقریب پھر دو چار دن میں کہیں نہ کہیں سُراغ گھوڑے کے لیجانے کا سمع اقدس میں پہونچا جاتا
ہو اور مژدۂ صحت و تندرستی شاہزادۂ والا صفات سے پھر وہی جشن عیش و نشاط ملاحظہ فرمائیگا ابھی یہی باتیں کر رہی تھیں کہ دربان
گنجاب نے ڈیوڑھی پر محل کی محلدار سے پوچھا کہ محلدار ملکہ غنچہ خاتون کیا کرتی ہیں اور کس شغل میں ہیں محلدار دوڑی اور ہاتھ سے
اشارہ ممانعت کا کیا اور قریب آکے کہنے لگی کہ یا پیغمبر مرسل واسطے خداوند بجدہ ہزار ملک کے آپ ایسے وقت یہاں سے تشریف
لیجائیں یہاں اسوقت ٹھہرنا آپ کا مناسب نہیں آج ملکۂ آفاق نہایت درہم اور برہم ہیں اور لونڈی کیا عرض کرے جو کچھ انھوں نے
حکم اپنی خواصون کو دیا ہو گنجاب کا یہ حال ہوا کہ عنقریب تھا کہ پیشاب خطا ہو جاوے بہت گڑگڑائے اور بہت سماجت کر کے کہنے لگا
کہ محلدار میں تجھے بہت بڑا بھاری خلعت اور تیرے دونوں بیٹوں کو دو دو روپیہ روز کی اسامی سواروں میں اسپ اور تقصیر معاف کروا دونگا
تو ذرا جاکے میری بابت ملکہ گوہر ملک کو میرے پاس تک بلا لا محلدار نے کہا یا پیغمبر مرسل میں آپکی لونڈی تابعدار ہوں مگر اسوقت
میں نہیں جا سکتی ملکہ غنچہ خاتون کی نہایت منادی اور ممانعت ہو کہ خبردار کسی کا پیغام سلام تو نہ لانا قربان گئی ناک چوٹی اپنی کون کٹوانے اپنی
آبرو بٹی چیز ہو گنجاب نے کہا محلدار تو بڑی احمق ہو کبھی تیرے واسطے کوئی بات آبرو ریزی کی نہونے پاویگی تو وہاں تک ذرا جا تو سہی فقط میری
بیٹی کو میرے آنیکی اطلاع کرکے چلی آنا یہ کہکے گنجاب نے پانچ اشرفیاں محلدار کو دیں اور کہا کہ میں یہاں سے مراجعت کرکے جسوقت بارگاہ
میں گیا اسوقت تجھے خلعت بھیجونگا اور تیرے دونوں لڑکوں کی اسامیاں درست کرودونگا غرضکہ محلدار بہت سے حیلے حوالے عذر و معذرت
کرکے بہزار دشواری یہ کہکر کہ آج تک حضور نے کبھی دو روپیہ کا سلوک لونڈی کے ساتھ نہیں کیا اب جو قیامت کا سامنا ہو تو مجھے آگ
میں جھونکنے کے لیے آپ یہ دم دلاسے کی باتیں مجھ سے کرتے ہیں خیر میں جاتی ہوں اگر موقع پاؤنگی تو پیغمبر زادی سے کہ آؤنگی پردہ
اٹھاکر اندرون محل کے گئی محلدار نے قدم رکھا ہی تھا کہ دو اصیل لونڈیوں نے محلدار کو آتے دیکھکر کان کھڑے کیے اور دیدبان
ہو لیں آہیں محلدار جاکے ملکہ گوہر ملک کے مکان تک پہونچی کہ دونوں یہ دونوں بھی پیچھے پیچھے محلدار کے دوڑیں وہ چار نے پوچھنا
شروع کیا کہ محلدار کیا پیغمبر مرسل تشریف لائے ہیں محلدار نے کہا نہیں بی بی پیغمبر مرسل سے مجھے کیا واسطہ تمھارے سوائے ملکۂ آفاق
کے حکم کے اور کوئی واسطہ غرض کسی سے نہیں اپنے کچھ کام کے لیے پیغمبر زادی کے پاس جاتی ہوں یہ سنکر وہ بیس چالیس جو ہیں لونڈیاں
باندیاں دوڑیں کہ کیا کیا محلدار کیا کہا پیغمبر زادی سے اسوقت ایسا کام کیا درپیش ہوا مگر یقین کلی ہوا کہ پیغمبر مرسل نے کچھ پیام بھیجا ہو
یا خط اُسکا وقت ہو اب تشریف لائے ہونگے تو نے ڈیوڑھی پر روکا ہو اور کچھ سکھا پڑھا کے اندر نہیں آنے دیا محلدار ہر چند ہاں ہاں
نہیں نہیں کرتی تھی پھر تو یہ عالم تھا کہ چاروں طرف سے چھ سات سو لونڈیاں باندیاں لٹھیاں چلی ہوئی لیکر دوڑیں اور اسطرح کا رولا
اور بلوہ ہوا کہ محلدار کو اپنی عزت اور جان بچانا اُن سبھوں کے ہاتھ سے مشکل ہوا یہ خبر ملکہ گوہر ملک تک پہونچی ہر چند ملکہ کی بھی
خواصیں سب گنجاب کی دشمن ہو رہی تھیں مگر بلحاظ و پاس ملکہ کے کچھ بظاہر بول نہیں سکتی تھیں گوہر ملک نے کہا کہ یہ چیچ کیوں
نے کیا محلدار کے پیچھے شور و غل کر رکھا ہو ذرا دریافت تو کرو کہ ماجرا کیا ہو ولدار امہ نے کہا ملکۂ عالم ماجرا یہ ہو کہ محلدار جو آئی تو بڑی حضور کی خواصون
نے پوچھا کہ محلدار کیا پیغمبر مرسل آئے ہیں محلدار نے کہا نہیں میں تو پیغمبر زادی کے پاس کچھ اپنے کام کو جاتی ہوں اسپر سبھوں نے بلوہ کیا
اور کہتی ہیں پیغمبر زادی سے تجھے کیا کام ہو ہمیں معلوم ہوتا ہو کہ پیغمبر مرسل آئے ہونگے تو نے انکو کچھ چلتا سکھا پڑھا کے اندر آنے نہیں
دیا اور یقین کا شاید کچھ پیام لیکے ملکہ عالم کے پاس جاتی ہو گوہر ملک نے کہا تو جا اور اُن سب لالچیوں کو منع کرکے کہ
محلدار میرے پاس آتی ہو تم سب کیوں نہیں دیتی ہو ولدار امہ نے آکر سب کو روکا اور کہا پیغمبر زادی نہایت خفا ہوتی ہیں اور فرماتی
ہیں کہ محلدار کو میرے پاس کیوں نہیں آنے دیتی ہو غرض یہ کہکر جوں توں محلدار کو ولدار امہ اپنے ہمراہ ملکہ گوہر ملک کے پاس لائی
لیکن دس پانچ چھوکریاں لونڈیاں باندیاں ملکہ غنچہ خاتون کی بھی آہستہ آہستہ محلدار کے پیچھے پیچھے چلی آئیں جب محلدار ملکہ گوہر ملک

کے پاس پہونچی اور اُسنے جھک کر مجرا کیا اور بلائیں لیں تو ملکہ نے پوچھا کہ محلدار خیر تو ہے کہین کیا تھی پھر اسنے کہا کہ لونڈی عرض کر چکی ابھی
لونڈی کے پیٹ مین وہ نہین سماتا خواصون نے مجھے بوکھلا دیا اور دیوانہ بنا لیا ہے ملکہ گوہر ملک اپنے جی مین سوچی کہ بیشک بادہ جان
نے ہین فرمایا کہ اچھا تو ٹھہر جا اور اپنی خواصون کی طرف دیکھکر فرمایا کہ ذرا تم سب یہان سے ہٹ جاؤ مجھ کو محلدار سے کہنا ہے جو لونڈی
تو ہین مصاحبین سب حسب الحکم ملکہ کے ہٹیں مگر وہ بھی اپنجی ہین یہی سمجھی ہونگی کہ پیغمبر مرسل کا پیغام لے کے محلدار آئی ہے اسواسطے
پیغمبر زادی سے ہمکو ہٹا دیا ہے ملکہ غنچہ خاتون کی خواصون سے اشارون مین کہا کہ یہی وقت ہے ہوشیار رہنا جو چاہو کہ پیغمبر مرسل آ گئے ہین ہم سب
بجز پیغمبر زادی کے ابھی کچھ نہین بولینگے پھر ہم بھی سب تمہارے شریک ہو جاینگے بارے ادھر سب لونڈیون باندیون خواصون
اناؤن دواؤن داماؤن اور مغلانیون چنیدہ چتون باری دارون وغیرہ کا بلوا سا ہو رہا اور ملکہ غنچہ خاتون سامنے بارہ دری کی
بیچ مین پڑی پڑی دیکھ رہی ہے بلکہ اکثر کہتی بھی کہ ہان اگر وہ موذی آیا ہو تو جتنا تم سے ہو سکے خوب مسکوڑ ہی کرنا اور داڑھی مین آس
موذی کاٹنے کی ایک بال نہ چھوڑنا گریبان کا حال سُنیے کہ محلدار چار طرف دیکھتی جاتی اور مارے ڈر کے جو منہ کی بات کہتی
پھر جو منہ سے نکلتی کچھ ہے ہزار خرابی اُسنے کہا کہ حضور اسوقت پیغمبر مرسل تشریف لائے ہین اور لونڈی سے ہر چند منع کیا مگر وہ نہین
مانتے ہین فرماتے ہین کہ جسطرح سے بنے ذرا میری بچی کو میرے پاس تک بلا دے اب لونڈی کی حرمت اور جان حضور ان
خواصون کے ہاتھون سے اور بڑی حضور کے عتاب اور غضب سے بچالیں تو بچتی ہے ورنہ آج بڑھی کی جان آبرو دونون جاتی ہین
یہ سنکے گوہر ملک آپ اٹھی اور محلدار کو اپنے ساتھ لیے ہوئے ڈیوڑھی کی جانب چلی اور سوا بلوا چھوکریون کا ہوا اور بانگ
سی چار طرف سے چلیں اور لکٹیان اور دستے اور کنسے لے لے کر دوڑین گوہر ملک نے دلارام سے کہا ذرا کوڑا تو
لاؤ اور دلارام حسب الحکم لا کے کوڑا لائی ملکہ گوہر ملک نے کوڑا لیکے کہا شتنولوا بلاؤ دیکھون تمہاری کچھنیان کی ہین
اسے یہ کیا بد ذاتی ہے ہین کیا جانے کس کام کو ذرا محلدار کو ساتھ لیے ڈیوڑھی تک جاتی ہون تمنے بیانت کیون برپا کی خبردار جو کوئی
تم مین سے آگے قدم بڑھا کے رکھے یا ذرا سا بھی شور و غل کریگا تو مارے کوڑون کے بھرتے اُڑادونگی اب وہ خواصین لڑکیان بانگ
وغیرہ ٹھٹھر گئین اکثر نے جا کے ملکہ غنچہ خاتون سے کہا کہ حضور پیغمبر زادی ہمکو روکتی ہین اور خفا ہوتی ہین اور ہمکو خوب یقین ہو گیا
ہے کہ پیغمبر مرسل ڈیوڑھی پر آئے ہین ملکہ غنچہ خاتون نے کہا کہ مردار دیکھو مین لڑکی سے کہے دیتی اور ہمارے دیتی ہون یہ کہکر
باواز بلند کہا کہ بیٹا گوہر ملک تمکو میری جان کی قسم اگر وہ ایسا تیسا آیا ہو تو تم خبردار چھوکریون کو منع نہ کرنا گوہر ملک نے کہا
امان جان پہلے ذرا آپ سُن تو لین کون آیا ہے اور کسکے واسطے مین نے ان الزادیون کو منع کیا ہے یہ سب مست ہو گئی ہین خواہ مخواہ بلوہ
روا کیے ہنگامہ شور و غل برپا کر رہی ہین غرض یہ کہ ملکہ گوہر ملک ڈیوڑھی پر گئی اور محلدار نے پردہ اٹھا کر کنچاب سے کہا کہ حضور
اسوقت کوئی صورت لونڈی کی جان و آبرو بچنے کی نہ تھی پیغمبر زادی کے صدقے مین زندہ اور سلامت خواصون کے جتھے سے نکل آئی ہون
تو جو آپ کو کہنا سُننا ہو جلدی سے چپکے چپکے کہ لو پیغمبر زادی تشریف لائی ہین کنچاب نے گوہر ملک کو دیکھکر کہا بیٹا مین نے سنا تمہاری
امان آج مجھ سے کچھ [illegible] آزردہ ہین کیا سبب ہے مین نے تو کوئی بات خلاف انکے مزاج کے ایسی نہین کی جسکے باعث انکو رنج پہونچا ہو
گوہر ملک نہ بسید حلیم اور بحیا و بسند بامروت ہے باوصف اسکے غصہ اور رنج اور صدمہ تو دل مین بشدت تھا لیکن باپ کا منہ دیکھکر سر
جھکا لیا اور کہا کہ ابا جان آپ کو یہ بات لازم نہ تھی بھلا میرے حکیم صاحب نے حضور کا کیا قصور کیا تھا انکو کوئی بار سے
وہ جب انتقال حکیم صاحب ہونے حکیم صاحب بے خبر جو سے نیکی کی تھی کچھ بدی تو کی نہ تھی اور اگر انکو اطلاع اس امر کی ہوتی تو وہ اپنے گھر مین اسکو
کیون رہنے دیتے لاعلمی سے اُنھون نے اپنا فرض تھا تو کیا گھر مین رکھا تھا مین حضور کا مجرم اور گنہگار حکیم صاحب نے کیا کیا آپنے کیون انکو
خانہ زاد و بلند اقبال خطاب دیا تھا انصاف اور عدالت کو ہاتھ سے نہ دیجیے امان جان اسی بات پر خفا ہین اور مین نے تو
امان جان کو ہر چند سمجھایا مگر کیا کہون وہ نہایت ہی درہم برہم ہو رہی ہین نہ میرا نہ آپ پر طبیعت ہی نہ مین امان جان سے

پہونچ سکتی ہون گنج آب نے کہا بیٹا ہین تجنے کیا کہا اُسکا کیا گناہ اور کیا قصور وہ قدیم میر سفر کا نمک خوار تھا اُسنے گود مین کھلایا غریب حلیم
مزاج پیر مرد تنخواہ میں تخفیف جرم خطا اُسکو بھلا مین کیون گرفتار کرنے اور اسکا گھربار لوٹنے کا حکم دیتا ماجرا یہ ہوا کہ گیا ہو خون آشام نے شاید
بدون میری اطلاع کے یہ حکم دیا تھا کہ کوئی جا کے حکیم فاروس کو بھی بلا لاؤ تا ان سے دریافت کرین کہ تمنے پسر حمزہ کو کیونکر چھپا پایا تھا اُسکا
سراغ و استفسارات کا شونکو معلوم ہو تو بیان کرو بس جب کہ مین نے یہ حال سنا تو مین بہت خفا ہوا اور گیا ہو خون آشام کو اسی وقت سے مین نے
نظربند کیا ہے تو بات کوئی ایسی نہیں جس میں تمہاری امان جان مجھسے ناراض ہون یا دانستہ ایک بات اگر کسی اور سے ہو گئی اور مجھے اطلاع
مطلق بھی نہ تھی پھر مین نے اسکی تعزیر قبل تمہارے کہنے کے دی پھر وجہ رنجش کیا ہے خیر تم جاؤ اور اپنی ماں کو میری طرف سے عذر کر کے سمجھاؤ
کہ مین قسم خداوند جبہ جبار ملک باختر کی کھا کے کہتا ہون میرا ایسا ہین سر و گمان نہ تھا اور اے ملکہ گوہر ملک بیٹا سنو مجھے تمہاری ماں کے
بگڑ جانے کا کچھ ڈر نہیں خدا نخواستہ تجھے سلامت رکھے مین تجھے اپنا دیدہ و وسیلہ ایسا رکھتا ہون کہ ہزار وہ بگڑ جائینگی تو میرا کچھ نہ کر سکینگی قول سعدی
شیرازی کی چہ باک از موج بحر آنرا کہ باشد نوح کشتیبان وقصہ مختصر ملکہ گوہر ملک یہ کہکر کہ خیر بابا جان آپ ذرا نہیں تشریف رکھین
مین پھر جا کے امان جان کو سمجھاتی ہون اور آپ کو آکے ہونے لیے جاتی ہون گنج آب کے پاس سے ملکہ غنچہ خاتون کے پاس
گئی اور غنچہ خاتون کے گلے سے لپٹ کے منہ سے منہ ملا کے کہنے لگی کہ امی جان ایک بات مین کہون جو آپ مانین ملکہ غنچہ خاتون
نے بیٹی کی بلائین لیکر بہت سا پیار کر کے کہا کہ واری میری تو جان اور سب ہے جو تو کہے اپنے بدن کی بوٹی بوٹی کاٹ کے تجھے تصدق کر دون
لیکن غنچو اور صدقے گئی تو اس مردود گنج آب کے باب مین مجھسے کسی وصف سفارش نہ کرنا میں ہرگز نہ مانونگی گوہر ملک نے اپنی آنکھون
مین آنسو بھر لا کے کہا امان جان میرے سر کی قسم میری جان کی قسم میرا حلوا کھائیے میری بوٹی پکائیے مجھے پیٹیے مجھ ترسے تجھے وبیسا
کتنا نہ مانیے غیر جو میری قسمت کا لکھا تھا وہ پورا ہوا اب آپ کچھ غصہ نہ فرمائین اور بابا جان سے ملائین جو ہونا تھا ہو چکا بابا جان تو
ہزاروں قسمین کھا کے کہتے ہین کہ مجھے مطلق خبر نہیں میں نے بیچارے حکیم فاروس کے گرفتار کرنے اور تاخت و تاراج کا ہرگز
حکم نہیں دیا تھا شاید گیا ہو نے واسطے تحقیقات کے حکیم صاحب کو بلایا تھا سو جس وقت کہ مجھے خبر ہوئی مین نے اسی جرم پر گیا ہو کو
عہدے سے معزول کر کے نظربند کر دیا ہے ملکہ غنچہ خاتون نے کہا بیٹی میں دھاڑ دھاڑ اپنا سر پیٹ کے ابھی خبردار کے اپنے آپ کو
ہلاک کر دونگی بجلسا لگے اسکے منہ کو مین تمھے نہین جا کے سو رہتی ہون تو اپنے بابا جان کو بلا کے کہہ دے زہر ملا کرا اب بیٹی مجھے جلانے کو
اور اس سے ملنے کو ہرگز نہ کہنا ان جو تجھے میرا جینا گوارا ہو تو مجھے صاف صاف کہو مین اپنی جان آپ کھو دون مگر اب جیتے جی منہ اسکا مجھے
نہ دکھلائے غرض غنچہ خاتون بپاس خاطر ملکہ گوہر ملک واسطے آنے اور کھانا کھلوانے گنج آب کے پروا کی دیکھے آپ تپاک سے
مین جا کے سو رہی ادھر یہان ملکہ گوہر ملک نے دلارام سے کہا کہ تو جا کے محلدار سے کہہ دے کہ بابا جان کو اپنے ساتھ لیکے اندر آئے
اور خواصون لونڈیون باندیون سے چین بچین ہو کر فرمایا کہ خبردار خبردار کسی سے کوئی حرکت خلاف ادب بابا جان کے سامنے
کی تو ناک اور چوٹی کٹوا کے اسقدر کوڑے تمکو مارونگی کہ پرزے پرزے بدن کے اُڑ جائینگے خیر امان جان کا مقدمہ اور تھا وہ دونون
میان بی بی ہین جو چاہین آپس مین رنجش کرین چاہین میل کرین مجھے کیا دخل بالزادو تم جیسے انکی لونڈیان ویسے بابا جان کی تمہاری یہ مجال ہے
کہ بابا جان کی طرف آنکھ اٹھا کر تو دیکھو سب خواصین لونڈیان باندیان بخوف ملکہ گوہر ملک چپ ہو کر جہان تہان بیٹھ رہین
اس مین دیکھا کہ آگے آگے گنج آب اور پیچھے پیچھے محلدار اور دلارام اندرون محل نمودار ہوئین اور باوجود اسکے کہ ملکہ گوہر ملک
نے خوب ڈانٹ دیا تھا لونڈیون باندیون لازمون میں سے کوئی بے ادبی نہیں کر سکتی تھی مگر اسیر بی سلام اور مجرا کسی نے
گنج آب کو نہیں کیا گنج آب خود بخود ایک ایک کی جانب مخاطب ہو کر پوچھتا ہے کہ کیون بیبیو تمہارا جی کیسا ہے صاحب تم
تو ہماری قدیم نمک خوار اور بڑی دو تنخواہ ہو ہم تم سے نہایت شرمندہ ہین مگر تمہارے فلان عزیز کے لیے پچاس روپیہ مہینا
فلان کام پر معین کر دینگے اور اس نحوہ وہ چپکے چپکے کہتی ہین کہ وہ مہربانی نہ کیجیے مہربانی کی آج کچھ ہوئی میرے عزیز کا مہینا کرتے آج

## وہ کل داستان عندت بیان شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری بیان کیے جاتے ہین

سابق ازین گزارش کیا تھا کہ جسوقت وہ پنجہ شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم کو عین کشتی مین شاہزادۂ بدیع الزمان سے جدا کرکے سوے آسمان لیگیا ہر چند اسی حالت مجبوری مین شاہزادۂ خاور سپاہ نے گالیان فحش دیکر کہا کہ بدذات کمظرف اسوقت تو کون ہے جو اسوقت مجھے اس میدان کشتی سے اُٹھائے لیے جاتا ہے مین اس کشتی گیر بدیع الزمان کو زیر کر چکا تھا چھوڑ دے مجھے لیکن کسی طرح سے نجات دربائی شباہی بعد دو گھڑی کے اُس پنجہ نے لیجا کر ایک پہاڑ پر اُتار دیا ازبسکہ شدت ہوا سے آنکھین شاہزادۂ خاور سپاہ کی بند تھین جبکہ پانون اُسکے زمین سے آشنا ہوئے تو بے ساختہ آنکھین کھول دین اور دیکھا کہ مین ایک پہاڑ پر کھڑا ہون اور سامنے ایک پریزاد با حسن خداداد شعر ہے کہ دیدن آن شکل و رخسارہ ہے بند و زلف صد سالہ زنار برس چودہ یا پندرہ کا سن و سال سراپا حسن و جمال کبت وامین چھپ جات دیکھ جاکو سکات چاند سورج مین بھلا کہان یہ سندرتا ہے ہے پان مین نہ کنول مین دکھل مین وہ تو مرجھائے دکھت یہ کومل نار ہے ہے کیوڑہ اور کیتکی سیوتی گلاب کسو اکی سگندہ تو عطر ہو پایے ہے ہے لوہو سے زرد گلن کی بیج کر جولانی تو پائن مین وائے جیسے مہندی سی لگات ہے ہے استبرق پردۂ قاف کی دھوم دھامی پوشاک پہنے از پاتا فرق دریائے جواہر مین غرق بنگاہ حسرت میری طرف کھڑی دیکھ رہی ہے شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم اپنے دل مین نہایت متوحش و متوہم ہو کر چار طرف دیکھنے لگا اور سوچتا تھا کہ کیا مین مر گیا ہون اور یہ سطح بہشت ہے اور وہ جو سنا کرتے تھے کہ واسطے مومنین کی خدمت کے حورین حاضر ہوتی ہین سو وہی حور آکے میرے سامنے کھڑی ہوئی ہے ناگاہ اُس پریوش نے کہا کہ اے شہریار کج خیال ہوا اور آپ کس فکر مین چشم تحیر چار طرف ملاحظہ فرماتے ہین شاہزادۂ قاسم نے فرمایا کہ اے طلعت تو کون ہے اور یہ کیا مقام ہے اور کون ملک ہے اور یہان مجھے کون لیکر آیا ہے اُس پریزاد نے عرض کی کہ شہریارا اس پہاڑ سے پچاس کوس کے فاصلہ پر ایک شہر ہے کہ اُسکو دربند رضوانیہ کہتے ہین اور وہان کا حاکم میرا باپ رضوان شاہ ہے اور یہ ملک متعلق قاف چہارم سے ہے اور حاکم اور فرمانروا اس ملک کی شہنشاہ پردۂ قاف ملکۂ آسمان پری ہے اور ملکۂ قریشیہ سلطان مین لونڈی تقصیروار گنہگار حضور کو اُس کشتی کے اکھاڑے مین سے اُٹھا کے لے آئی ہون اور واقعہ یہ ہے لونڈی کا نام ہے آپ کو جو لونڈی گستاخانہ عاجزانہ جرأت کرکے اُٹھا لائی ہے تو اُسکا سبب یہ ہے کہ متصل اس پہاڑ کے دامان کوہ مین ایک حوض طلسم ہے کہ نام اُسکا چشمۂ درخیز ہے اور حضرت سلیمان ابن داؤد علیہ السلام کے وقت سے ایک دیوزاد کہ نام اُسکا غراب زاغ چشم ہے لہذا اُس چشمے کا ہے اور سال مین ایکبار اس چشمہ پہ میلہ دیوزاد اور پریزاد وغیرہ کا ہوتا ہے اُس مین وضیع اور شریف ہفت اقلیم قاف کے سب ہی جمع ہوتے ہین اور اس چشمۂ درخیز کا پانی تبرکاً و تیمناً اپنی اپنی آنکھون سے لگاتے ہین اور پیتے ہین چنانچہ تین مہینے کا عرصہ گذرتا ہے کہ وہ میلہ ہو چکا ہے حسب اتفاق اسی سال یہ کنیز بھی بطریق زیارت اُس چشمہ پر گئی تھی وہ غراب زاغ چشم لونڈی پر عاشق ہوا لونڈی اُس بدذات کی آنکھ دندی اور مکاری کی پہچان کر وہان سے مع اپنی خواصون کے اپنے مکان کو چلی آئی اُس دیوزاد نے بسبب وابستگی طبیعت کے پیچھے اُسکے رسم و راہ کے لیے تحفہ تحائف بھیجنے شروع کیے اور ازبسکہ بسبب داروغگی اُس چشمۂ سلیمانی کے سب وضیع و شریف ساکنان قاف کے اُس بدذات کو معزز و ممتاز سمجھکر بہ عزت اور توقیر پیش آتے تھے میرا باپ بھی پاس و لحاظ اُسکا بہت کیا کرتا تھا بعد چند روز کے اُس غراب زاغ چشم نے میرے ساتھ شادی کی استدعا کی اور اس بات سے پدر بزرگوار میرا اُس سے نہایت خشمگین ہوا اور اپنے ملازمین سے حکم دیا کہ یہ دیوزاد ہمارے شہر مین نہ آنے پائے مین بہ پاس ادب چشمۂ درخیز کی محافظت کے مجبور ہون ورنہ اس دیو کو مدرجۂ قتل پہنچاتا جب غراب زاغ چشم نے دیکھا کہ رضوان شاہ میرے دام تزویر و تدبیر مین نہ آیا شعشعہ سہ چشمی کہ ایک سردار سرکشان قاف سے نہایت جوانمرد بدذات کافر ازلی اور دشمن جان و ایمان اہل اسلام ہے یہ تلاش غراب زاغ چشم پیش خود یہ تجویز کرکے کہ رضوان شاہ مرتد اہل اسلام سے ہے شعشعہ سہ چشمی کو کہ ابلیس پرست ہے

اغوا کر کے اپنا طرفدار بنایا اور باسدرجہ رضوان شاہ پر دباؤ ڈالا کہ اپنی بیٹی وردانہ پری کا میرے ساتھ نکاح کر دے
چنانچہ وہ گوہر شاہوار کے چشمہ درخشندہ نکالکر شعشہ سہ چشمی کے پاس گیا اور وہ دانے بطور نذر پیشکش کیے اور میرے
مقدمہ میں میرے باپ کا استغاثہ کیا شعشہ سہ چشمی نے کہا اے غراب زاغ چشم تو بھی مسلمان اور وہ پریزاد اور اسکا باپ رضوان شاہ
بھی یزدان پرست ہے مجھے تم دونوں مدعی اور مدعا علیہ غیر ملت ہو میں کس میں مداخلت کیا کروں اگر تو ابلیس پرستی اختیار کرے
تو میں تیرا شریک حال ہوں اور جسطرح سے ہو سکے رضوان شاہ کی بیٹی تجھے دلوا دوں یہ سنکے غراب زاغ چشم علیہ اللعن
والعذاب کہتا ہوا شعر عشق ازین بسیار کردست وکند * سبحہ را زنار کردست وکند * ابلیس پرست ہو گیا شعشہ سہ چشمی نے
نہایت خوش ہو کر ایک نامہ بدین مضمون کہ تم اپنی بیٹی کی غراب زاغ چشم کے ساتھ شادی کر دو اگر اس میں سرمو تم نے عذر او انکار
کیا تو میں فوج قاہرہ تمہارے ملک پر لا کر سب تاج و تخت تمہارا چھین لونگا لکھکر ایک دیوزاد کے ہاتھ میرے باپ رضوان شاہ
کے پاس بھیجا۔ ہر چند کہ اس بات میں طول بہت سا ہے مگر مختصر مطلب یہ ہے کہ میرے باپ نے نہایت برہم ہو کر وہ نامہ
پھاڑ ڈالا اور جواب جنگ دیا شعشہ سہ چشمی بارہ ہزار زرہ شاہین دیو اپنے ہمراہ لیکر میرے باپ کے ملک پر آیا اور خوب
کئی لڑائیاں اس سے ہوئیں دیکھیے جلیل القدر امرا اور میرے عزیز و اقارب مارے گئے آخر ناچار ہو کر باپ میرا قلعہ بند ہوا اور
جبتک رسد اور غلہ بہم پہونچا شعشہ سہ چشمی سے لڑا کیا جب غلہ تمام ہوا اور نوبت بہ ہلاکت پہونچی تب ناچار جلا وطن ہو کر ان کوہوں
کے قلعوں میں پناہ لی ہے شاہزادہ خاور سیاہ نے یہ سرگذشت وردانہ پری کی سنکے فرمایا کہ اے پری یہ بیان تو فقط تمہارا اور تیری قوم
کے دیوزاد اور پریزاد او تیرا باپ اور تیرے عزیز و اقارب کہاں ہیں وردانہ پری نے عرض کی کہ شہریار وہ سب حاضر ہیں اور
استدعاے زیارت اقدام عالی میں اسی پہاڑ کے اسطرف منتظر بیٹھے ہیں شاہزادہ خاور سیاہ نے فرمایا کہ اچھا تم انکو
ہمارے پاس بلا لو وردانہ پری نے آداب بجا لا کے ایک آواز دی طرفۃ العین میں چار طرف سے پریزادوں کے غول کے
غول آ کے وہاں پہونچے اور ایک شخص با ریش سفید تاج شاہی بر سر تخت رواں پر سوار قریب ہزار پریزاد کے گرد و پیش آگے آگے
ان سب کے آیا اور وردانہ پری نے عرض کی کہ اے شہریار رضوان شاہ باپ اس کنیز کا یہی ہے شاہزادہ خاور سیاہ نے
اسطرف منہ پھیر کر جو نگاہ کی تو رضوان شاہ نے تخت پر سے اتر کے باادب تمام ہاتھ سر پر رکھا اور باواز بلند آبدیدہ ہو کر
کہا اے نبیرہ ذوالقرنین قاف ثانی سلیمان اللہ تعالے نے آپ کو خوب بروقت پہونچایا اور بعد اسکے سب حال بیان اور ابتدائے
فتنہ انگیزی غراب زاغ چشم اور فوج کشی و معرکہ آرائی و رزم و پیکار شعشہ سہ چشمی بیان کر کے رونے لگا قاسم نے کمال تسکین اور
خاطرداری رضوان شاہ کی کر کے فرمایا کہ اے رضوان شاہ شاہان ہفت کشور اور سلاطین زمانہ کو اکثر ایسے مرحلے درپیش ہوتے
ہیں مگر تم اپنے دل میں کچھ اندیشہ اور تردد نہ کرو وہ مسبب الاسباب جو شعر خدا ہے کہ بالا و پست آفریدہ * زبر دست بر زیر دست
آفریدہ * خدا نے چاہا تو وہ غراب زاغ چشم اور شعشہ سہ چشمی دونوں اپنی سزائے اعمال کو پہونچینگے لیکن مجھے نہایت فکر
ان دو باتوں کی ہے اول تو یہ کہ تمہارا فرقہ اہل اسلام ہو ہم تم نے بخدمت شہنشاہ پردۂ قاف ملکہ آسمان پری اور ملکہ
قریشیہ سلطان کیوں نہ التجا کی اور جو تمکو مہلت اور فرصت نہ تھی تو تم نے بذریعہ عرائض اپنے حال زار کی اطلاع کی ہوتی
اور دوسرے فکر اور تردد مجھے اس بات میں ہے کہ تم نے اس مہم کی تجابالی میرے اوپر کیا سمجھ کر موقوف او منحصر رکھی آپکی وجہ
کیا ہے بعد ازاں مجھے تم نے کیونکر جانا رضوان شاہ نے عرض کی کہ شہریار میں نے ابتدا میں کئی عرائض بخدمت شہنشاہ ہفت
قاف ارسال کیے اور جواب ایک کا بھی وہاں سے صادر نہوا آخر کار معلوم ہوا کہ شہنشاہ پردۂ قاف اور ملکہ قریشیہ سلطان
دونوں صاحب مالک اور خداوند نعمت ہمارے جو ہیں انکو بھی قہقہاے دیوزاد سے معرکہ جنگ و جدال درپیش ہے اور
قہقہاے دیوزاد نے ملکہ آسمان پری کو نہایت تنگ کر رکھا ہے اس سبب سے انکو ہماری تائید و اعانت کی فرصت

نہ تھی اور آپ کے طلب کرنے اور تکلیف دینے کا سبب یہ ہو کہ ایک کاہن زبردست قدیم الایام سے ہمارے ہمراہ ہو اُسکے احکامات میں کبھی فرق نہیں پڑا جبکہ میں شعشہ سیہ چشمی سے نہایت عاجز ہو کر اس دامن کوہ میں آ کے چھپا اسوقت اُس کاہن نے اندوسے علم کے مجھسے کہا کہ اے رضوان شاہ تو اس شعشہ سیہ چشمی پر فتحیاب ہوگا الا بتائید و امداد اُس آدم زاد کے کہ جو اولاد صاحبقرانی ہو جب میں نے سُنا تو میں اپنے دل میں نہایت متحیر ہوا اور جی میں کہتا تھا کہ کیسے لشکر فیروزی اثر میں امیر حمزہ صاحبقران کے بیٹوں اس بندہ زادی دوردانہ پری نے بذریعہ اپنی ماں کے مجھسے اجازت طلب کی کہ میں جا کر یہ دانائی تمام کسی پہلوان جلیل اولاد حمزہ عالیمقام کو ابھی لیے آتی ہوں اور فدوی نے اجازت دی اور یہ کنیز جا کے آپ کو لائی پھر شاہزادہ خاور سپاہ نے فرمایا کیا مضائقہ پہلے واسطے اتمام حجت کے ایک نامہ شعشہ سیہ چشمی کے نام پر لکھوا کے بھیجو پھر جیسا کچھ ہوگا جوں وقت آئیگا دیکھا جائیگا پہلے تو رضوان شاہ نے حال سرکشی اور تکبری شعشہ سیہ چشمی کا بہت بیان کر کے کہا کہ وہ بڑا ہی مغرور اور بدذات ہے حضور کے نامہ کو کبھی نہ مانیگا مگر جبکہ شاہزادہ خاور سپاہ نے فرمایا کہ تمھیں اس سے کیا غرض ہم لوگ بے اتمام حجت کوئی کام نہیں کرتے تب ناچار ہو کر ایک نامہ اُس شعشہ سیہ چشمی کو بعد حمد و نعت بدین مضمون ترقیم کیا کہ اے شعشہ سیہ چشمی بدان و آگاہ باش کہ منم نبیرہ فرمانروائے قاف ثانی سلیمان امیر حمزہ صاحبقران شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خقتان خونریز خاوری حال سرکشی اور تمردی کا تیری سنکر خیال کیا کہ اتمام حجت اہل اسلام کو واجب ہو تجھے لکھا جاتا ہو کہ تو بمجرد مطالعہ اس فرمان قضا جریان کے اپنے دونوں ہاتھ باندھے حضور میں آ کے حاضر ہو اور لعنت کر ابلیس پر بتی اور اس کفر کافری پر کلمہ طیبہ زبان پر جاری کر کے بالفعل دین اسلام قبول کر تو ملک و مال سب تجھے معاف رہیگا اور ہر سر مو ہمارے حکم میں کہ مثل تیر قضا پھر تا نہیں حد سے تجاوز کیا تو اس طریق پر تو مارا جائیگا کہ تیرے مثل پریاں و دیو اور مرغان ہوا گریہ و زاری کرینگے اشعار اگر صلح خواہی نہ خواہیم جنگ؛ و گر جنگ جوئی ندارم درنگ ۔ دم از صلح مزن یا بکین و پیام ۔ حکایت برین ختم شد والسلام ۔ اور وہ نامہ ایک پریزاد کے ہاتھ شعشہ سیہ چشمی کو بھجوا دیا جبکہ اُس پریزاد نے لرزان و ترسان جا کے وہ نامہ شعشہ سیہ چشمی کو دیا شعشہ سیہ چشمی اُسے پڑھکر ڈپٹ قہقہہ مار کر ہنسا اور اپنے سرداروں سے کہنے لگا کہ رضوان شاہ کس درجہ نا فہم اور بیوقوف ہو کہ اس سے زیادہ کوئی بچہ شیر خوار بھی نادان و بیوقوف نہ ہوگا صریح آدم زاد ہماری غذا ہو اور یہ احمق رضوان شاہ بتائید ایک آدم زاد کے نازاں ہوا اب اُس آدم زاد نے اس گستاخی سے مجھے نامہ لکھا ہو دیووں نے جو مقرب اور ہمنشین اُسکے تھے کہا کہ اے شہنشاہ دیوان ہرگز دست ازجہان بشوید ہرچہ در دل آرد بگوید شعشہ سیہ چشمی نے کہا خیر دیکھو ابھی یہ حال تم سب پر منکشف ہوا جاتا ہو یہ کہکر نامے کو تو چاک کر ڈالا اور اُس پریزاد سے یہ کہکر کہ ایلچی کو زوال نہیں لہذا ہم تیری جان بخشی کرتے ہیں اور رضوان شاہ سے زبانی ہماری اتنا کہیو کہ دوردانہ پری کو غراب کے حوالہ کر دے ورنہ تو بہت خراب ہوگا غرض طول تا چند خلاصہ یہ کہ وہ پریزاد وہاں سے مراجعت کر کے رضوان شاہ کے پاس آیا اور سارا حال من وعن بیان کر دیا قاسم نے فرمایا کہ اے رضوان شاہ کچھ قباحت کا متعلم نہیں خوب ہوا ہم تمام حجت کر چکے بارے وقت شام کا ہوا اور شاہزادہ عالیمقام نے آرام فرمایا صبح کو مع کلیم پانچہزار پریزاد کہ ہمراہیان رضوان شاہ سے باقی رہ گئے تھے رضوان شاہ کو اپنے ہمراہ سوار کرا کے نفیر اور قرنا بجاتے اُس پہاڑ سے نیچے اُترے اور اُس طرف آواز قرنا کی سنکے شعشہ خوک پیشانی مع بارہ ہزار دیوزاد دیو گر کے چلا اور بمقابلہ رضوان شاہ آیا جیسا شتہ متوجہ رزم و پیکار ہوا چار گھڑی کے عرصہ میں ہزار بارہ سو دیوزاد اور پریزاد طرفین سے کھیت رہے اور بہت سے گئے اور قاسم کے ہاتھ سے بھی اکثر دیوزاد واصل جہنم ہوئے اسی میں دیکھا کہ غراب نابکار مع ہزار بارہ سو دیوان زرہ خا ہیں آیا مشت اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| چنانچہ دیوان گردون کلاہ | جہان در جہان ہمچو گردون پناہ | بسے نخل برکندہ و بردہشتہ | بسے پارہ کوہی بسر داشتہ |
| بسے گرز آہنین ... | ز کوہ و کوہ ... سر شکست | دویدند لب تشنہ خون خاے | بکف گردہ از تیغ خونریز جاے |

جنا

جھٹ پٹ برو ے ہوا نمودار ہوا اور میدان حرب و پیکار مین آکر کے یہ نہیب دیتا ہوا کہ ای آدمزادو باش باش کہ کل تم زندہ
و سلامت معلوم ہوا کہ تو قریب میرا ہی اور یہ کہکر وہ ارشاد دیکھکر حملہ آور ہوا تو اُسوقت رضوان شاہ کے ہمراہ کے پریزادون کا بہت
قافیہ تنگ تھا اور اسدرجہ شکستہ دل تھے کہ عنقریب تھا پسپا ہوکر بھاگ کھڑے ہون ناگاہ آسمان پر ایک ابر سیاہ پیدا ہوا اور اُس ابر
مین سے صدائے قرنا اور نعرہ ہائے کوہ شگاف مثل رعد کے گوش زد ہونے لگے سب کے سب طرفین سے بنگاہ حسرت اوپر کو
دیکھنے لگے شعشعہ سہ چشمی نے اپنے سردارون سے پوچھا کہ ذرا دریافت کرنا کہ یہ عجیب و غریب آج دیکھنے مین آیا ہی کہ جس مین ایسی
صدائے مہیب پیدا ہی وہ جو دیوزاد جہان دیدہ اور بیست سن رسیدہ تھے اُن سبھون نے عرض کی کہ ای شہریار یہ وہ ابر ہی کہ اگر برس جائے
تو سوائے بارش خون اور آب تیغ تیز قطرہ پانی کا بروے زمین کبھی نظر نہ آئے اور بجائے برق اس سحاب مین شعلہ برق شمشیر چمکے کہ خرمن جان
دیوان قاف کو آن واحد مین جلا کر خاک کر دے یہ کسی کا لشکر عظیم الشان دیوان قاف سے آتا ہی مگر نہین معلوم کہ یہ فوج کسی اپنے
دوست کی ہی یا کسی دشمن کی ہی ابھی یہ گفتگو تھی کہ سامنے سے ساٹھ ہزار پریزاد اور دیوان نرہ شاہین قاف وار شمشاد
آسیا سنگ ارہ پشت نہنگ چار چھاق تیر سول زاغ دول زنجیر اکھاڑا ہاتھون مین لیے اور نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر
آگے آگے ایک نقابدار سرخ پوش مرکب فلک سیر پر سوار یہ نہیب دیتا ہوا کہ منم نقابدار سرخ پوش ہوا خواہ شاہزادہ خاور سیاہ
ملک قاسم لعل خفقان خونریز خاوری اُس میدان کارزار مین اُتر پڑے اور چار طرف سے بارہ ہزار دیوزادون کو
شعشعہ سہ چشمی کے محاصرہ کرکے قتل عام کرنا شروع کیا اس عرصہ مین غراب جو بہ نیت جنگ بمقابلہ شاہزادہ خاور سیاہ آیا تو از بسکہ
طویل القامت تھا اس بدذات نے از روے کبر و نخوت یہ کہکر کہ ای آدمزاد تجھ بیچارے صید لاغر پر اگر مین کوئی حربہ
کرونگا تو تو ابھی پیوند زمین ہوکر محض بیکار ہو جائیگا اور تیرا گوشت خاک و خون مین آغشتہ ہوکر کرکرا ہو جائیگا قابل میرے
کھانے کے نہ رہیگا لہذا مین تجھے اپنے کلّے مین رکھکر پیلا کے نگل جاؤنگا تجھے تکلیف بھی نہونے پائیگی یہ کہکر جو نہین چاہتا
تھا کہ منھ کھولکر شاہزادۂ نامور کو اپنے کلّے مین رکھے اس رستم دل نے برابر سے اُسکا ایک سینگ پکڑ کر جو کھینچا اور جھٹکا
دیا تو وہ سینگ علیحدہ کھوپڑی سے اُسکی ٹوٹ کر جا پڑا اور ایک نالا خون جس کا اُسکے کاسۂ سر سے روان ہوا یہ دیو بدذات
چاہتا تھا کہ تڑپ کر سامنے سے بھاگ جائے شاہزادۂ والا حرمت نے بچستی تمام دوڑ کر تیغہ طارک افراسیابی جو دوال کمر پر
اُس دیو بدذات غراب علیہ اللعن والعذاب کے مارا تو برابر سے دو پرکالے ہوکر خاک و خون مین لوٹنے لگے اسطرف نقابدار
سرخ پوش سے مقابلہ شعشعہ سہ چشمی کا ہوا نقابدار نے ایک ضرب تیغ سے شعشعہ سہ چشمی کا کام تمام کیا باقیماندہ دیوزاد
ہمراہیان شعشعہ سہ چشمی کے حال اپنے مالکون کا دیکھکر بھاگ کھڑے ہوے رضوان شاہ نے شادیانے فتح کے بجوا دیے
پریزاد جو کہ سرداران و افسران فوج تھے وہ سب نذرین لیکر رضوان شاہ کے گرد و پیش ہجوم اور دھوم کیے ہوئے تھے
اس عرصہ مین نقابدار سرخ پوش قریب شاہزادۂ خاور سیاہ آکے دست بسر ہوا اور بعد دعا مزاج مبارک کی دریافت
کرنے لگا قاسم نے نقابدار کی طرف خوب بغور دیکھکر فرمایا کہ الحمد للہ والمنۃ مزاج میرا اچھا ہی والا مجھے بعض بعض عادات تمہاری
عجب طرح کا خلجان اور تردد پیدا ہوتا رہتا ہی اکثر مین نے امتحان کیا جہان کسی مخلوک کا تنا حضرت نے ایک برقع بھیانک
ذرا سے کپڑے کا پارچہ پھری اپنے منھ پر ڈال لیا اور بس نقابدار مشہور ہوکر وہ شخص آپ کو اس درجہ متکبر اور مغرور
بنالیتا ہی اور اپنی تمکنت اور دلاوری کے روبرو رستم اور سہراب کو بھی موجود نہین جانتا گویا کبھی کوچہ راست مین اُسکا گذر بھی نہین ہوا
اور مطلق آدمیت سے بہرہ نہین رکھتا ہی نقابدار یہ کلام شاہزادۂ ذوالاحترام خاور سیاہ کا سنکے کمال متعجب ہوا
اور قاسم سے کہنے لگا کہ ای خاور سیاہ یہ تو آپ نے فرمایا جیسے کسی اُستاد کا مصرع میرے حسب حال ہوا مصرع اگر
ایسی زندگی ہو تو انجام ایسا ہو شاہزادہ خاور سیاہ نے کہا ایسی کونسی آپنے رستمی کی اور کیا کام دلاوری اور مردانگی

کہا کیا نقابدار نے کہا خیر بیٹھ فرمایئے کہ مجھ سے کون قصور سرزد ہوا قاسم نے کہا اے نقابدار تو خود اپنے دل میں انصاف کرکے خجل اور منفعل ہو کر رضوان شاہ نے برائے استیصال شعشہ خوک پیشانی مجھے طلب کیا اور تو نے بدون میری اجازت کے اُسکو اک عید الفطر سمجھکر مار لیا وہ تو شکار میرا تھا تجھے پیش دستی کرنا اس میں کیا ضرور تھی نقابدار سرخ پوش تو اُنکے مزاج کی حالت سے خوب آگاہ تھا اپنے جی میں یہ سوچ کر کہ خواہ مخواہ اپنے دوست کو دشمن بنانا مقتضائے فراست نہیں لاعلم ہو کر کہنے لگا کہ فی الحقیقت یہ قصور مجھسے ہو گیا آپ معاف فرمائیں یہ گفتگو عجز و انکسار نقابدار سرخ پوش کی اور کلمات سخت شاہزادہ خاور سپاہ کے سنکے رضوان شاہ اور تمام پریزاد اُنکے ہمراہ کے اور دُردانہ پری اپنے دل میں نہایت متعجب ہوئے اور کہتے تھے کہ نقابدار کی خدمتگذاری دیکھو اور شاہزادہ قاسم کے عتاب و خطاب کا خیال کرو خلاصہ یہ کہ نقابدار تو بعد عذر خواہی بسیار ملتجی اس امر کا ہوا کہ اب آپ میرے کفش خانہ پر تشریف لیچلیں اور چند روز دعوت قبول فرمائیں قاسم نے ہرگز قبول نہ کیا اور فرمایا کہ اتحاد اور محبت تمہاری اور اس رضوان شاہ کی مقتضی اس بات کی ہے کہ ہمکو یہاں سے بہت جلد جہاں سے ہمکو طلب کیا ہے وہیں پہونچا دو نہیں معلوم کہ اس عرصہ میں گیتی گیر نے اُس شہر و دیار میں کیا کیا اپنے رتبے اور مرتبے بہم پہونچائے ہونگے نقابدار نے عرض کی کہ اسقدر تو مجھے بھی معلوم ہے کہ شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے بلا شرکت غیرے بجان واحد ستائیس شبخون لشکر گنجاب پر مارے اور بشمارہ لاکھ سوار و پیادوں کی چھاؤنی میں تلاطم ڈالکر ویران برباد کر دیا یہ کلمہ زبانی نقابدار کے سنکے بہ رشک ہمچشمی شاہزادہ قاسم کی آنکھوں میں ایک تاریکی سی آگئی اور بعد ازان سمت رضوان شاہ دیکھکر فرمایا کہ اے عزیز تجھے قسم ہے خدائے عزوجل کی کہ اسوقت ہمکو رخصت کرکے جس سرزمین سے اٹھا لایا ہے وہیں پہونچا دے ہر چند رضوان شاہ نے اور نقابدار سرخ پوش نے بہت سا اصرار کرکے کہا کہ دو تین روز ابھی آپ ہمارے یہاں دعوت کھائیں اور رہیں مگر شاہزادہ قاسم نے ہرگز ہرگز نہ مانا تب ناچار ہو کر رضوان شاہ نے چار پریزادوں کو حکم دیا کہ شاہزادہ خاور سپاہ کو ایک تخت پر سوار کرکے جہان ارشاد فرمائیں وہاں جاکو بحفاظت تمام پہونچا دو اور رسید مہری شاہزادہ عالم کی لاکے ہمکو دو چنانچہ حسب الحکم رضوان شاہ ان چاروں پریزادوں نے شاہزادہ قاسم کو تخت پر سوار کرکے پروازکنان شہر سنجان کے نواح میں لائے اور بموجب ایمائے شاہزادہ خاور سپاہ تخت کو متصل دریائے قدرت لقا کے کہ سنجان سے آٹھ سات کوس کا فاصلہ ہے کنارے دریا آثار کر رسید کا بمہر شاہزادہ نامور لکھوا لیا اور رخصت ہو کر چلے گئے یہاں قاسم نے دیکھا کہ وقت صبح ہے لب دریا وضو کرکے نماز پڑھی اور کنارے کنارے اسی دریا کے آہستہ آہستہ ایک سمت کو روانہ ہوئے تھوڑی دور پر جاکر دیکھا کہ لب دریا کارخانہ چکیوں کا ہے اور ایک طرف ایک بنگلہ خس کا بہت پرتکلف بنا ہوا ہے اس میں کرسیاں مونڈھے بچھے ہیں اور ایک چوکی کا تخت کا لگا ہوا شطرنجی چاندنی نہایت نفیس بچھی ہوئی ایک شخص با محاسن سفید پوشاک پاکیزہ پہنے بیٹھا ہوا ہے دو چار گماشتے اور کارندے اور دو تین متصدی سامنے اُسکے بیٹھے ہیں آٹا تیار ہو رہا ہے اور سیکڑوں لیے باندھ باندھ کر بار بردار اور بیلے وارے لیکر سمت شہر سنجان چلے جاتے ہیں شاہزادہ قاسم نے اس مکان کو غنیمت جانکر اپنے دل میں خیال کیا کہ اگر آج کی شب یہاں رہ جایئے تو کیا خوب بات ہے پھر کل جو مشیت پروردگار عالم ہو گی وہ ظہور میں آئیگی یہ پیش خود تجویز کرکے اس طرف دیکھ رہا تھا کہ ناگاہ نگاہ اس پیر سفید ریش کی جو بنگلے کے اندر تخت پر بیٹھا تھا شاہزادہ خاور سپاہ کی جانب پڑی تو بموجب حسن و شباب اُس شاہزادہ عالیجناب کا دیکھکر سوچا کہ یہ شخص ضرور کوئی شاہزادہ یا وزیرزادہ یا رئیس زادہ اور بہت بڑا جلیل القدر عالیخاندان ہے اشعار

| | |
|---|---|
| بودی ز نصفت و فراست | از روے مبارکش ہویداست |
| آثار شجاعت از جبینش | چون جوہر ذوالفقار پیداست |

بیساختہ اُسنے اٹھکر دوڑکی سلام کیا اور زبان کھولکر ملتمس ہوا کہ آپ تشریف لائیں قاسم نے جانکو با دیست پیش آتے دیکھا تو

نہایت راضی اور محظوظ ہوکر بنگلہ میں جاکر ایک کرسی پر بیٹھ گئے وہ مالک اُس بنگلہ کا بسبب رعب اور دبدبہ اور شوکت و شان
شاہزادہ والا مرتبت خاور سپاہ کے کھڑے تھے دست ادب باندھکر مستفسر حال ہوا کہ آپکا تشریف لانا اس سرزمین پر کیونکر
ہوا اور حضور کا اسم مبارک کیا ہے قاسم نے اُسکا عجز اور فروتنی دیکھکر فرمایا کہ میں غریب الوطن و غریب الدیار ہوں بطریق سیر و شکار اس
دیار میں بھی وارد ہوا مگر تم پہلے اپنا حال بیان کرو کہ تم کون شخص ہو اور یہ پیشہ آبائی تمہارا ہے یا تمنے اپنی ذات سے برائے اپنے صرف اختیار
کیا ہے اُسنے کہا کہ حضور اصل حقیقت یہ ہے کہ میں ملازم گنجاب بن گنجو ملک حرمان و یوکش کا ہوں اور یہ کارخانہ آسیابانی کا
میری تفویض ہے اور آپ کی عنایت سے فدوی کو کچھ دولت دنیا کی محتاجی کسی صورت سے نہیں خداوند نعمت شہزادہ ملک باختر نے
اسقدر گھوڑے ہاتھی روپیہ اشرفی جواہرات سب کچھ مجھے عطا کیا ہے کسی قسم کی تنگی نہیں فیروز آسیابان اس فدوی کا نام ہے قاسم
نے دیکھا کہ فی الواقع علی قدر مراتب یہ شخص متمول معلوم ہوتا ہے سواریاں بھی متعدد ہیں ایک طرف کو مختصر سا طویلہ ہے بیس گھوڑے بندھے
دو چار ہاتھی بھی نظر آتے ہیں ایک طرف گاؤخانہ شیرخانہ بھی ہے بیس پچیس گماشتے کارندے پانچ سات خدمتگار بیکار بہت
معقول تیار ہوا ہے اپنے دل میں سوچا کہ یہ شخص ملازم اور مقرب گنجاب ہے اس سے حال کشتی گیر کا خوب دریافت ہو جائیگا یہ
سوچکر پوچھنے لگا کہ اپنے شہر کا حال کچھ بیان کرو کہ یہ شہر کیسا ہے اور یہاں کے حاکم شہر کی عدالت اور شجاعت اور سخاوت
اور رعیت پروری اور غربا نوازی کا کیا طریق ہے فیروز آسیابان نے پہلے تو بہت سی تعریف شہر کی کرکے کہا کہ حضور چندروز
سے اب یہ شہر سنجان پرآشوب ہو گیا اور عجب طرح کے حادثے اور واردات اس شہر پر گذر گئے ہیں کہ اب قابل کسی کے
رہنے اور دم بھر ٹھہرنے کے نہیں رہا قاسم نے کہا کہ بڑے تعجب کا مقام ہے کہ گنجاب پیغمبر مرسل بندہ خاص الخاص مقرب درگاہ
خداوند لقا مشہور و معروف ہو چکا ہے کہ یہ شہر و ملک ہر اک آفات ارضی و سماوی سے محفوظ ہے اور تمہارا بیان خلاف اسکے
پایا جاتا ہے اُسکی کیا وجہ ہے فیروز آسیابان نے عرض کی کہ اے والا مرتبت فی الحقیقت یہ شہر نمونہ گلزار جنت تھا اور روسا شہر
یہیں کی آسائش و آرام سے ہمیشہ بسر اوقات کرتے ہے مگر چند روز سے دو شخص ایک تو بدیع الزمان پسر حمزہ واللہ اعلم
بالصواب کہ کس حیلہ اور فریب اور تدبیر سے اس شہر میں آکے وارد ہوئے اور ایسی ہنگامہ پردازیاں اور فساد و خونریزیاں
کیں کہ المعاذ اللہ سوار و پیادوں کی چھاونیاں ویران و برباد کیں اور قریب لاکھ دو لاکھ مرد لقا پرست عجب طرح سے زبردست
سوار و پیادے مارے گئے اور خداوند مقدس عجب و غریب ہوش ربا اور حیرت افزا دیکھا کہ پسر حمزہ نے بجان واحد عالم
تنہائی اور بے مونسی اور بے مددی میں ایسے لشکر بیشمار و فوج جرار سپاہ پیغمبری پرستار کو شبخون مارے اور طغیانی آب تیغ
تیز میں اُسکے کیسے کیسے رستم صولت نہنگان بحر شجاعت غریق گرداب فنا ہوگئے اور کسی کو گھاٹ کا اُسکی تلوار کے کچھ پتا نہ لگا اب
اُسکی صولت اور دہشت کا یہ رعب اور دبدبہ یہاں پڑا ہے کہ ساکنان شہر ادنی اعلی کے روبرو اگر نام بدیع الزمان عالیمقام کا
کوئی لے تو سامعین کو تپ و لرزہ اور اسہال کا حال بہم پہونچ جاتا ہے چنانچہ انجام کار یہ ہوا کہ آج تیسرے دن کا ذکر ہے کہ
سرداران اور سپہ سالاران دلیر و شیر اور جوانان لقا پرست زبردست نے اور ان جان نثاران پیغمبر مرسل نے حسب دلخواہ
اپنے اپنے اطمینان تمام جنگی انتظام اپنی فوج کا کرکے شاہزادہ بدیع الزمان کو محاصرہ کر لیا جب صبح کا وقت ہوا تو دیکھا کہ
وہ صفوف شیر یکہ و تنہا جسطرف حملہ آور ہوتا اور اپنی شمشیر کو علم کرکے جا پہنچتا وہی تمام فوج خیل کا خیل گوسفند رمہ درہم برہم ہوکر بھاگتی
پھرتی تھی اور وہ خوف و ہراس تمام لشکر گنجاب پر چھا گیا کہ بدیع الزمان با وصف اسکے کہ دو پہر رات سے معرکہ
میں زخمی ہو گیا تھا اور تمام جسم اُسکا زخمہائے کاری سے مانند تختہ ارغوان کے شگفتہ نظر آتا تھا مگر پھر بھی چپقلش رستمانہ کرتا
ہوا سمت صحرا نکلا چلا گیا اور کسی کو یہ حوصلہ اور یہ جرأت نہوئی کہ تعاقب اُسکا کرتا اور ایک شخص مسن ترک جوشن پوش نامے کہ
بمنزل علم آموز رستم کہا چاہیے ملازم قدیم گنجاب کا تھا اور حسب الحکم سرکار کے واسطے تعلیم فنون سپہ گری دو ہمراہ

بدیع الزمان کو پیغمبر مرسل نے لائیے شاہزادہ بلند اقبال خطاب دیا تھا سنتے تھا اس پیر نابالغ نکرام نے وہ کور نمکی کی کہ دین اور ملت
قدیم اور طریقہ آبائی کو اپنے چھوڑ کر باغوا سے بدیع الزمان نادیدہ خداے آسمانی کی پرستاری اختیار کی اور رفاقت مین
بدیع الزمان خلاف مذہب کے ہر روز بنام قاسم کہ اسکے پوتا حمزہ صاحبقران کا اور بھتیجا اس بدیع الزمان کا لوگ
مشہور کرتے ہین بغوہ کہ کے شہر کیسا حال بدیع الزمان ہوتا تھا اور ہر روز معرکۂ میدان شبخون رہتا تھا مگر وہ جھٹ پٹ زخمی ہوکر
اور بحالت غش مین اسوقت رہا وہان فوج گنجاب نے کمند دن مین مانند شیر کے آئے اسیر اور دستگیر کر لیا اب حسب الحکم
پیغمبر مرسل زندانخانہ مین بھیجا گیا ہے چنانچہ کل صبح کو بیرون شہر بحکم گنجاب وہ سزاے اعمال کو اپنی پہونچیگا اور گردن مارا جائیگا
آج ابھی منادی ہوگئی ہے کہ سب لوگ ساکنان شہر گنجاب اسکی تعزیر دینے اور قتل کا تماشا جائے دیکھین دس کوس بیچ کوسی
یہان سے جو دیہات اور قریے بستی گانون گراؤن کی رعایا گنوار زمیندار وغیرہ ہین وہ بھی سب بیرون شہر تماشا دیکھنے کے لیے
جمع ہوتے جاتے ہین علی الصباح اس بندہ پیر کا بھی قصد ہے کہ اس مجمع مین پہونچکر خونریزی اس نکرام کی دیکھکر داخل ثواب ہو
یہ گفتگو فیروزا آسیابان سے سنکے شاہزادہ گفتگو سپاہ نہایت متفکر اور مغموم ہوا اور اپنے دل مین بخلوص نیت کہتا تھا کہ اے خالق کل
تو سمیع اور بصیر ہر شے پر قادر قدیر ہے تو واقف حال اور شاہد میری مقال کا ہے کہ مین بندۂ عاصی بعد از نماز پنجگانہ ہمیشہ ہی
تیری جناب سے یہی استدعا رہتا ہون کہ تا قید حیات اپنی روز بد شاہزادۂ بدیع الزمان اپنے عم بزرگوار کا آنکھون
سے نہ دیکھون اور یہ خبر ناسعود میرے کان تک نہ پہونچے اب تو ہی میرے عم بزرگوار کا نگہبان اور حافظ ہے اور مجھے علم
کہ وہ زخمی ہوکر عرصۂ کارزار سے نکلا ہے تو گھوڑے نے کس جنگل مین کس مقام پر اپنی پشت پر سے گرا دیا ہوا اور کیا اسپر
گذری ہو وہان جراح کہان مرہم کجا اسوقت کثرت آلام و غم اور جوش خونریزی سے منقریب تھا کہ چیخین مارنے لگے اور
دریاے اشک آنکھون سے روان کردے مگر مقتضاے فراست اور صلاح وقت ضبط گریہ کیا اور قلب سا اپنے دل کو
سنبھالے دیر تک لب بسکوت اور محو حیرت بیٹھا رہا فیروزا آسیابان نے حال شاہزادہ با اقبال فلک سپاہ کا دیکھکر پوچھا کہ پیر
آپ اسوقت متحیر اور مغموم کیون ہین اور باعث تکدر خاطر اقدس کیا ہے قاسم نے فرمایا کہ مجھے اسوقت تمہاری زبانی حال سنکے کمال
رنج ہوا ہر چند مین نے کبھی ان لوگون کا نام یعنی بدیع الزمان اور ترک جوشن پوش کا نہین سنا تھا اور نہ کبھی صورت انکی دیکھی
مگر مجھے ترک جوشن پوش کی ثابت قدمی اور رفاقت اور وفاداری نہایت پسند آئی واہ واہ ایسے بھی دلیر اور شجیع دنیا مین
پیدا ہوتے ہین آسیابان نے کہا کہ حضور یہ تو آپ الٹی تقریر خلاف عدالت فرماتے ہین وہ نکرام تو دشمن خدا و ملک لقا کا انکو ن
لقا پرستون کا خون اسکے گردن پر ہے میرا تو یہ مذہب ہے اور یہی چاہتا ہے کہ اگر پیغمبر مرسل جسقدر کہ اس نکرام ظالم پر تشدد اور عذاب
کرے ایک ایک اعضاے جسم کو اسکے کاٹ کاٹ کر یا سنگسار کرکے مارے تو گویا عین عدالت گستری اور عدل پروری اور
ثواب عظیم ہو قاسم تو جاہل جبل ہی تھی یہ تقریر اس آسیابان کی سراسر خلاف اپنے مزاج کے سنی منقریب تھا کہ طیش و غیظ مین آکر
ایک طمانچہ مارے کہ ضرب سے اسکا سر اڑ جائے لیکن کچھ فضل الہی شامل حال تھا کہ پیر ضعیف سمجھکر ایسی حرکت تو نہ کی نہایت درہم و برہم
ہوکر اتنا ہی فرمایا کہ او مرد کہ سنخرے تو کیا جانے اور تجھے اس مین کیا دخل ہے اگر ہزار برس یہ فلک دوار چرخ مارے تب بھی ترک
جوشن پوش ایسا شہسوار عرصۂ کارزار جوان لاکھ بستی مین کبھی نہ دیکھے گا تو اپنے آٹے دال کے بھاؤ کی خبر لے اور باتین کر
پیر آسیابان کی یہ گت سنکے اوسان ہاتھ پانون سرد ہوگئے ایسی ہیبت طاری ہوئی کہ عالم یاس و ہراس مین تھرا کے عجز و انکسار کرنے لگا
اور اپنے دونون ہاتھ باندھ کے کہنے لگا کہ حضور مین نے نادانستہ گفتگو کی فی الحقیقت ہم لوگ ان باتون کو کیا جانین اور
کل صبح کو اگر حضور بھی وہان تشریف لیجلین تو سواریان مستعد حاضر ہین اور خلاصہ اس خوشامد کا اور المختصر یہ تھا کہ
آسیابان نے اپنے جی مین خیال کیا کہ یہ نوجوان نو وارد اشک و لا یب دیوانہ مجنون مجسم ہے اور طرہ اسپر یہ کہ سپاہی

وضع سلاح جنگ مبادا کسی وقت کوئی بات ایسی منہ سے نکل جائے اور یہ شخص دریافت کرنے سے مجھے پکڑ کر پکڑا دے تو یہ بہت کم صحیح بعد ان
سرمن کن نیکو رشد شدہ باشد * میری تو جان جاتی رہے اسکا پھر کوئی کیا کریگا یہی تدبیر خوب ہو کہ اب یہ ذات شریف کسی حیلہ بہانہ
سے تشریف لیجائیں غرض قاسم اسکی منت اور سماجت سے خاموش ہوا اور کچھ غصہ فرو ہوا بعد ازان آسیابان نے ایک پلنگ
منگا کے اسی جنگل میں بچھوا دیا اور عرض کیا کہ حضور دم بھر آرام فرمائیں قاسم نے کہا کہ ابھی تو مین سونے کا نہین شب کو آرام کرونگا مگر
تم ایک کام کرو کہ ایک گھوڑا ہماری سواری کے لیے کسوا کے یہان چوکی مین لگا رکھنا کہ ہم بھی بعد نصف شب اس جنگل مین بطور سیر
و تماشا سوار ہو کر آئینگے آسیابان نے عرض کی کہ بہت خوب غلام بہت تحفہ گھوڑا بازین و لجام مرصع کار اول شام سے تیار کرا کے
یہان حاضر رکھیگا آگے جسوقت حضور کے مزاج مبارک مین آئے سوار ہو کر جہان جی چاہے سیر و تماشا کو تشریف لیجائیں قصہ مختصر
جب کہ وقت شام کا ہوا اُسوقت شاہزادہ خاور سیاہ نے تنہا جا کے پلنگ پر آرام فرمایا یہان پیر آسیابان نے اپنے گھر پہنچ
علحدہ بیٹھکر سارا حال شاہزادہ با اقبال کی بد مزاجی اور غصے اور جہالت کا بیان کیا اُسکے سب نوکرون نے کہا اگر آپکی رضامند
ہین تو فرماوین ہم ابھی اس جوان کو یہان سے نکال دین پیر آسیابان کی روح نکل گئی مارے ڈر کے ایک ایک سے نہین نہین
کر کے کہنے لگا کہ ارے واسطے خداوند کے بجہ دو ہزار سلک باختر کے کہین ایسا غضب نہ کرنا یہ ایک بلاے مبرم ہو کوئی حیلہ و تدبیر
اس آفت ناگہانی کو مین اپنے سر سے ٹالا چاہتا ہون سو تم ایک گھوڑا بازین و لجام تحفہ اسکی سواری کے لیے تیار کرا رکھو آدھی رات
کے بعد یہ سوار ہو کر چلا جائیگا نوکرون نے کہا کہ آپکے یہان گھوڑے بہت بیش قیمت ہین تو ایک سپاہی بھی معتمد اور معتبر اور ہوشیار اس
جوان کی سواری کے ہمراہ کر دینا چاہیے کس لیے کہ جو یہ شخص گھوڑا لیکے کسی طرف کو چلا جائے اور پھر نہ آئے تو اسے کوئی کہان ڈھونڈتا
پھریگا پیر آسیابان نے کہا کہ تم سب بڑے نادان ہو مثل مشہور ہو کہ عزت کا صدقہ جان اور جان کا صدقہ مال اس دیوانے
کا جی چاہے تو وہ گھوڑے لیجائے مگر کسی صورت سے خداوند تعالی اس بلا کو میرے سر سے دفع کرے اور یہ کہکر ایک راہوار کہ
تیز رفتار اور بیش قیمت تھا اُنسے حکم دیا کہ اسی گھوڑے کو جلد تیار کرکے لے آؤ چنانچہ اُسکے نوکرون نے اُس مرکب کو بازین و لجام تحفہ
تیار کرکے لگا رکھا جسوقت شاہزادہ خاور سیاہ نے کوئی ڈیڑھ پہر رات پچھلی باقی تھی کہ خواب راحت سے بیدار ہو کر
پیر آسیابان کو آواز دی اور فرمایا کہ وہ گھوڑا ہماری سواری کے واسطے تمنے تیار کروا کے کہان کھڑا کیا ہو آسیابان کے دل
مین وہ خوف سمایا ہوا تھا کہ تمام رات نیند اُسے نہین پڑی آواز کے ساتھ ہی اُٹھ کھڑا ہوا اور عرض کیا کہ حضور گھوڑا شام سے کسا
ہوا کھڑا ہو قاسم نے کہا کہ تمھارا بھی تو ارادہ چلنے کا تھا اُسنے کہا کہ غلام ضعیف و ناتوان حضور کے ہمرکاب نہین پہونچ سکیگا آپ
تشریف لیچلیں مین بھی حاضر ہوتا ہون یہ سنکر شہزادہ خاور سیاہ مسلح و مکمل ہو کر مرکب پر سوار ہوا اور اپنے دل مین یہ سوچتا اور
تجویز کرتا ہوا کہ اے قاسم اگر تائید ایزدی شامل حال ہو اور نصیبا وری کرے تو اگر اُس مجمع کثیر و انبوہ عظیم مین اُس مرد مسلمان وفا
یعنی ترک جوشن پوش کو چلکے جہنم مین لانے اور قتل سے بچا لیجے تو ایک مرتبہ حسنات عظیم ہو گا کہ ایک مرد مومن کو پنجہ کفار
سے چھڑا لیا دوم یہ کہ رفیق جان نثار کو شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کے تلوار کے نیچے سے بچایا اور کس قید شدید سے نجات دی
گویا ہمیشہ یہ بار عظیم میرا عمر بھر کو اسکی گردن پر رہیگا خلاصہ یہ کہ جی مین نہایت خوشی خوشی اس میدان قتل گاہ کی طرف روانہ ہوا

**اب شمہ داستان شوکت بیان شاہزادہ بدیع الزمان والا شان گذارش کیا جاتا ہے**

کہ جب ایک گروہ رستم شکوہ صاحبقران ابن صاحبقران پہلوان تہمتن شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے حالت
بیخودی اور غشی مین اپنے دونون ہاتھ گھوڑے کے گلے مین ڈال دیے اور وہ مرکب وفا جنگ ستانہ کرتا ہوا سمت صحرا
نکل گیا از بسکہ گھوڑا بھی نہایت زخمی تھا دس بارہ کوس تک لونگ ٹٹ چلا گیا آگے کوئی پہر یا سوا پہر دن چڑھا ہو گا کہ
ایک مرغزار سرسبز و سیر آب نہایت مرغوب بنا اور صحراے لطیف دلکش فضا کو سون تک سبزہ فیروزہ رنگ لہلہا رہا تھا جہان تہان ٹھنڈے پانی

سے بھرے ہوئے اُس گھوڑے نے دیکھا کہ ازبسکہ دو دن سے بے آب و دانہ معرکۂ رزم و پیکار میں بالکثرت گرسنگی سے اُس چراگاہ کی
جانب خواہاں ہو گھاس پر منہ ڈالا ہوا جو اسکے جسم کو لگی تو پسینا خشک ہوا اور اُسنے چاہا کہ زمین پر لوٹوں یہ ارادہ کر کے جیسے ہی
چاہتا تھا کہ بیٹھے شاہزادہ بدیع الزمان پر تو حالت غش کی طاری تھی بیساختہ دونوں پاؤں رکاب سے نکل گئے اور قاش
زین سے جدا ہو کر فرش خاک پر گرا اور ایک سمت وہ گھوڑا لوٹنے لگا اس عرصہ میں شاہزادہ والا گوہر کے جسم اطہر میں ٹھنڈی ٹھنڈی
ہوا جو وہاں کی لگی زخم تو آلے تھے اُن میں درد پیدا ہوا اور اُسی صدمۂ جانکاہ کے سبب سے آنکھ کھل گئی تو دیکھا کہ شعور نے دشمنے سے نقشہ
تماشا نئے ہست ہے عجیب واقعہ و طرفہ ماجرا ہے کہ ہست ہے میں یہاں بیجان واحد یکہ و تنہا خاک پر پڑا ہوں اور گھوڑا ایک طرف
چراگاہ میں مشغول ہے اُسوقت شاہزادہ والا قدر نے اپنے دل میں خیال کیا کہ شاید میدان جنگ سے یہ گھوڑا مجھے لے
نکلا ہے اور یہاں سبزہ زار دیکھ کر میں پشت زین سے جدا ہو گیا ہوں یہ سوچکر اُٹھ بیٹھا اور جسم اطہر کو جو دیکھا تو از سر تا پا زخموں سے
چور ہے سجدۂ شکر ادا کر کے بحضور قلب اور خلوص نیت رو رو کر کہنے لگا کہ اے رب جلیل عہد طفولیت سے اب تک سوائے
تائید اور تیرے فضل و کرم کے کبھی کسی کی امداد اور اعانت کا طالب اور خواہاں نہیں ہوا راضی برضا ہوں کچھ اپنی بیکسی
اور بے مونسی اور بے غمخواری اور تنہائی کا اسقدر غم اور رنج مجھے نہیں فقط کوہ غم و الم گرفتاری یار وفادار یعنی ترک
جوشن پوش سرفروش اور جان نثار کا ٹوٹ پڑا ہے اس صدمۂ عظیم سے میں تیری جناب میں مستدعی اور ملتجی ہوں کہ صدقہ
اپنی وحدانیت کا اُس دوست باوفا کو ایکبار پھر مجھے ملا دے اگرچہ اسباب ظاہر عقل مقتضی اس بات کی نہیں ہوتی کہ ترک
جوشن پوش بقید کفار نابکار مبتلائے صد گونہ آفات ہو چکا ہے وہ سب مشرکین دشمنان دین تشنۂ خون اس مرد مومن کے
ہیں زندہ و سالم چھوڑیں اور طرہ اُسپر یہ ہے کہ تین دن سے آب و دانہ اُسے بہم نہیں پہونچا ہے اور نوبت مرہم پٹی کی بھی زخموں پر نہیں
پہونچی یکایک سنبھل جانا غیر ممکن اگر آج اُسکی کوئی مرہم پٹی کرے تو دو تین مہینے کے عرصہ میں شفا حاصل ہو لیکن اے رب کریم
تیری ذات قادر مطلق ہے تیری قدرت کاملہ سے کچھ یہ امر محال نہیں کہ پھر ان آنکھوں سے میں ترک جوشن پوش کو
زندہ اور سالم دیکھوں یہ کہکر حال رشاقت و جان نثاری اور حسن خدمت اور وفاداری ترک جوشن پوش پر نہایت
بیتاب ہو کر بصد درد و آہ چشمۂ چشم سے اشک کے قلزم اور محیط موج زن کرنے لگا ناگاہ دیکھا کہ دو طائر لڑتے لڑتے ایک
درخت سے نیچے گرے اور زمین پر بھی پنجوں اور منقاروں سے خوب زخمی ہو کر شل ہو گئے اور خون انکے زخموں سے
بدرجۂ نہایت جاری ہوا تب وہ دونوں پرندے دامن کشاں اُسی صحرائے طرب زا میں کہ قسم قسم اور طرح طرح کی جڑی بوٹیاں گھاس
کی لگی ہوئی تھیں ایک جھاڑی پر جا کے لوٹنے لگے اور دو دو چار چار پتیاں اُس جھاڑی کی توڑ کر منقار سے اپنے اپنے زخموں
پر رکھ لیں فوراً خون بند ہو گیا اور بطرفۃ العین وہ دونوں جانور صحیح و سالم ہو کر ایک سمت کو اُڑتے چلے گئے شاہزادہ بدیع الزمان
والا شان یہ تماشا اُن چڑیوں کے زخموں کے اندمال اور صحت کا دیکھکر اپنے جی میں سمجھا کہ اے بدیع الزمان یہ معاملہ طائروں کا
تیرے واسطے بطور ہدایت اور الہام غیب سے ہے شاید اسوقت باب اجابت وا ہے کیا عجب کہ ترک جوشن پوش سے
بھی پھر مجھے بقید حیات ملاقات حاصل ہو جائے اور یہ سوچکر وہاں سے اُٹھا اور اُسی جھاڑی کے قریب جا کر تھوڑی سی
پتیاں توڑ لیں اور انکو خوب سا ہاتھ سے ملکر اپنے زخموں میں بھر دیں دم بھر بعد جو خیال کیا تو اپنے تمام جسم اقدس میں کہیں
نشان تک زخموں کا نہ پایا اُسوقت شان بے نیازی و قدرت کارسازی اس ایزد کائنات مالک حیات و ممات کی دیکھکر
حالت وجد میں مضمون اس شعر کا مصداق ہوکر شعر از دست و زبان کہ برآید کز عہدۂ شکرش بدر آید بہت دیر مصروف
حمد و سپاس رہا بعد اُسکے ایک سمت ایک چشمۂ آب نہایت لطیف اور پاکیزہ تھا وہاں جا کر تمام اپنی پوشاک خون آلودہ کو
دھویا اور پاک اور صاف کر کے پھر اپنے جسم اطہر کو آراستہ کیا اور گھوڑے کا زین اُتار کر اُسکے بھی زخموں پر اُسی جھاڑی کی پتیاں

تو ڈرکر طین اور اُسی طرح سے بعد دو مہینے کے جو ملاحظہ کیا تو تمام زخم اُس گھوڑے کے اندمال کرکے ویسے ہی لائے تھے اور نشان باقی نہ تھا
شاہزادہ عالی شان نے گھوڑے کے تمام بدن کو دھوکر خوب نہلایا اور چراگاہ میں چھوڑ دیا اور اُسی صحرا میں جا بجا سے کچھ میوہ صحرائی درختوں
میں سے توڑ کر نوش فرمایا اور بعد ازان پھر زین مرکب پر کھینچکر سمت شہر سنجان سوار ہوکر چلا ابھی کئی کوس پر بھی نہ پہونچا ہوگا کہ سامنے
سے چند مسافر آپس میں یہ باتیں کرتے ہوئے گذرے کل کے دن کیا کیسے بہادر بنا اور شہر سنجان میں نہ ہوا اور نہ ہم بھی ترک جوشن پوش
کی گردن مارے جاتے وہ تماشا دیکھ لیتے ایک اُن میں سے کہنے لگا کہ بھائی بھلا ایسا تماشا خداوند لقا نہ دکھائے تو یہ مقام تاسف
اور جائے عبرت ہے کہ جس وقت یہ سانحہ ہوشربا اور واقعہ جانگزا گردن مارے جانے کا اُسکے پسر حمزہ کے گوش زد ہوگا تو فرمائیے
بخیال اُسکی رفاقت اور جان نثاری اور محنت اور وفاداری کے اُسکے دل پر کیسا صدمہ عظیم ہوگا اور اُسکی صولت اور شجاعت اور
جمعیت اور مروت سے عجب نہیں کہ وہ مثل شیر تشنہ وگرسنہ بہ نیت رہائی اور نجات اُس رفیق اور جان نثار یار وفادار کے آ سے
اور مشق لینا کہ اگر کل آفاق اور تمام فوج و سپاہ گنجاب بالاتفاق جمع ہوکر اُس وقت اُسکا مقابلہ کرے تو وہ کسی میں بند نہیں
ہونے کا وہ تماشا البتہ قابل دیکھنے کے ہوگا کہ کیسے سوار و پیادے لشکر گنجاب کے مثل صید لاغر اُس شیر بیشہ خونریزی سے خاک
و خون میں پڑے لوٹتے اور پھڑکتے ہیں اور کتنے مانند وحوش کے چار طرف بھاگتے پھرتے ہیں اور کیا رنگ اُس معرکہ
قتل گاہ کا نظر آتا ہوگا مگر افسوس ہزار افسوس جو کہتے ہیں صحیح کوئی انسان نہ آجائے کسی انسان کے قابو میں + اب وہ
ترک جوشن پوش مرد پیر زخمی اور مجروح سیروں خون اُسکے جسم سے نکل گیا دو تین دن کا بھوکا پیاسا اسیر و دستگیر بہ غل و زنجیر
افواج بے پیر میں محض بے دست و پا ہے ایک پیر زال عورت بھی ہوجاتی ہے سو اُس سے سلوک کرے بے حیائی ہم تو اس بات کو
جوانمردی اور بہادری نہیں سمجھتے ہیں یہ تو عین نامردی اور بے حمیتی اور نا منصفی گنجاب کی ہے اُسکو تو بالکل خلع خلعت کرنا تھا
اور ایسے بہادر کو اپنا رفیق بنانا اور ملک میں رکھنا غنیمت سمجھنا تھا غضب ہوا جو ہم آج وہاں سے چلے آئے شاہزادۂ بدیع الزمان
نے یہ خبر وحشت اثر سنکے اُن لوگوں سے بیگانہ وار پوچھا کہ صاحبو اُس شخص کی کیا تقصیر ہے کس جرم پر اُسے قتل کرتے ہیں راہ گیروں
نے کہا کہ صاحب وہ ملازم پیغمبر مرسل تھا ایک غیر شخص فیرکف غیرملت او دیدہ وخدا کے پرستاروں میں کوئی بدیع الزمان پسر حمزہ
صاحبقران ملک سنجان میں تازہ وارد ہوا تھا ہر چند کہ یہ داستان بہت طولانی ہے مختصر مطلب بیان کیا جاتا ہے کہ بدیع الزمان
بے واسطہ اور بے جہت ہر شب شبخون فوج گنجاب پر آکر مارتا تھا اور یہ شخص جو مسمی بہ ترک جوشن پوش ہے بہ ہواخواہی اور رفاقت
بدیع الزمان میں کوئی شخص قاسم ہے اُسکا نام لیکر شریک معرکہ شبخون ہوتا تھا اور ہزارہا سوار و پیادوں اور اکثر سرداروں اور
سپہ سالاروں کو ان دونوں نے میدان رزم و پیکار میں تہ تیغ آبدار کیا اور تمام لشکر گنجاب میں تلاطم ڈالکر جادوگیوں کو ویران
و برباد کر دیا تھا آخر ش یہ تو یہ ہے کہ بڑے کام کا انجام یہی ہے ایک روز وہ دونوں گھرے بدیع الزمان تو زخمی ہوکر کسی طرف نکل گیا
دستیاب نہیں ہوا مگر یہ ترک جوشن پوش پکڑا گیا اسی جرم پر آج پیغمبر مرسل نے علم دار پر کھینچنے اور اُسکے قتل کرنے کا دیا حکم
اور کل سے اس بات کی منادی تمام شہر میں ہوگئی ہے کہ ادنی و اعلیٰ شاہ و گدا وضیع و شریف زن و مرد خرد و کلان از پیر تا جوان
بلکہ دس کوس تک کی رعایا یا قریہ و دیہات کے زمیندار گنوار سب آکے تماشا اُسکے قتل کا دیکھیں شاہزادۂ بدیع الزمان بادل کے
اس حال کے سننے سے زیادہ تر مضطر اور پریشان ہوا اور وہیں سے اپنے مرکب کو تیز گام کرکے سمت شہر سنجان روانہ ہوتا ہے اور
سابق ازین گذارش کیا ہے کہ شاہزادہ قاسم بھی خبر وفد آسیابان کے پاس سے بطور سیر کے ترک جوشن پوش دیکھنے داخل ہوا

## اب دو کلمے داستان اضطراب اور بیقراری جناب عصمت مآب ملکہ گوہر ملک کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ جس وقت سے اُسکے حال بھاری ہوکر بحالت زخمداری نکل جانے شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کا سنا ہے اور بعد اُسکے
یہ سانحہ حیرت زا اور حادثہ جان گزا ترک جوشن پوش کی گرفتاری کا اور عزم گردن مارنے کا علی التواتر زبانی ہر ایک کے گوش زد

ہوا ہی ملکہ گوہر ملک نہایت اندوہگین اور پریشان مثل قالب بیجان باول بریان اور سینہ سوزان خاموش وازخود فراموش نیچے
دلکشا مین ایک شہ نشین پر اپنی پلنگڑی پر پڑی ہوئی روہی ہی یہ ثابت ہوتا ہی کہ دونون انکھ یان نہین ہین دو سحاب حسرت ہین کہ
مزرعہ ویرمتصل دو ہم برس رہے ہین ہرچند خواصین مقربین مصاحبین انیسین جلیسین محرمین ملکہ کو سمجھاتی و تسکین دیتی ہین مگر ملکہ بجز
آہ وزاری اور شغل اشکباری اور کسی طرف مطلق توجہ نہین کرتی اُس روز کی نقل ہی کہ سب صحبت والیان گرد و پیش تھین بعجز و الحاح
کہہ رہی تہین کہ قربانت شوم آج تیسرا دن ہوا کہ حضور نے کچھ خاصہ تک تناول نہین فرمایا نہ لحظہ بہر آرام فرمایا ہی نہ آپ کچھ اپنے دل کا حال
کہتی ہین نہ کسی سے کچھ بات کرتی ہین سارے محل مین ایک ماتم بپا ہو رہا ہی خدا کے لئے کچھ تو فرمائیے اس صدمہ اٹھانے اور غم کھانے سے
بجز نصیب دشمنان ہلاکت کے اور کیا تصور کیا جائے بس ہم سب لونڈیان بھی کوئی دم کی مہمان ہین یہ حضور کے رنج و غم دیکھ دیکھ غم
زدہ کی آنکھین ہین ہر کپڑے بدن پر ہین وہ سب جانتے ہین ہم کو دم مردے کفن ہین ہی عنقریب تصدق ہو جائینگی یہ گفتگو ولا سام
وغیرہ اپنے ہمرا ہیون دمسازون کی سنکے ملکہ گوہر ملک نے مثل باتیان غمدیدہ اور سوگواران ستم رسیدہ کے ایک آہ جانکاہ
دل سے کھینچکر فرمایا شعر مرا دردیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد ؎ وگر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد داری گفتگو
شعر اگر گویم کہ با این درد جانسوز ؎ طبیب قصد جان ناتوان کرد ؎ کیا اپنا حال دل کہون اور کس سے کہون مین تو مرنے پر راضی
ہون پر موت کو موت ہی آگئی زندگی ہی گلے پڑی آئی ہی مین کیا دوا کرون بس مجھے چپ پڑا رہنے دو جو لطف کہ اس خاموشی مین
مجھے حاصل ہی وہ مجھے قسم ہی اپنے دین اور ایمان کی کہ اور کسی بات مین مجھے وہ آسایش اور کیفیت نہین ہاے افسوس وہ
مثل ہی کہ خود کردہ را درمان نیست ہرچند شاہزادۂ عالیمقام نے مجھے سمجھایا مگر تقدیر کے کارخانہ مین کسی کو کیا دخل ہی کمبخت
نصیب ازلی نے انکا کہنا نہ مانا اور اُس شہر یدکو اُسکے شہر و دیار اور خویش و تبار اور والدین بزرگوار سے بہکا و فریب جدا کرکے اس
ملک کفار مین لیکر آئی اب خدا جانے کہ اُس تن اطہر اور جسم نازنین پر اُسکے کثرت جراحت ہاے کاری سے کیسی کیسی ایذا مین اور
کیا کیا صعوبات ہونگی کیا جنجہ کیا مرہم کہان کوئی یار مددگار رفیق اور دلسوز غمخوار اُسکا افسوس ایک مین ہون سو اس سے دور
سیکڑا دون کوس معلوم نہین کہ گھوڑے نے لیجا کے کہان اُسے اپنی پشت پر سے علیحدہ کرکے گرا دیا کس جنگل مین کس حال ہاے
ہاے افسوس صد افسوس کیونکر ہوگا کہان پڑا ہوگا شعر افسوس پڑا ہی وہ کدھر کو ؎ بھیجون کسے اُسکی مین خبر کو ستم تازہ یہ ہی جس وقت
سے یہ صدا میرے کان مین پڑی ہی کہ وہ عاشق نثار رفیق جان نثار اُسکا یعنے ترک جوشن پوش نامدار گردن مارا جائیگا اُسکی بجہہ
جانفشانیان اور سرفروشیان مجھے یاد آتی ہین اور اُسکے صلہ انعام اور عوض مین اُسکی گردن مارے جانے کا اور قتل
ہونے کا یہ حال شکستگی و بیہوشی جسوقت کہ تصور میرے دلپر گذرتا ہی جان شیرین مجھے تلخ معلوم ہوتی ہی اور ذائقہ حیات
بدتر از تلخی سکرات میرے کام و دہان مین ہی اب کسی کھانے اور پینے کا مزہ نہین رہا بس اسوقت اتنی التجا اور دعا
میری اُس خالق ارض و سما سے ہی کہ شاہزادۂ **بدیع الزمان** کو دیرگاہ زندہ و سلامت بجاہ و حشمت رکھے اور میری
آبرو اور میرا پردہ اُس وارث کی سلامتی مین رکھ لے کہ مجھے جلد دنیا سے اٹھا لے اور پیوند خاک کردے **اشعار**

| وہ خوش رہے سینہ چاک کر کے | جیتا رہے وہ ہلاک ہون مین | مطلوب ہی اُسکی زندگانی | گو مین نہون در جہان فانی |
|---|---|---|---|

اور سنو دینیو تم سب عہد طفولیت سے میرے ساتھ رہی ہو اور انیس خاص جلیس با اخلاص غمگسار اور جان نثار بنی رہتی ہو اور
ایک ایک عاقلہ اور مآل اندیش نشیب و فراز دنیا کے سب کچھ جانتی ہو کچھ کسی کو سکھانے اور سمجھانے کی احتیاج نہین اس
دنیاے ناپائدار اور زندگانی مستعار کا ہرگز اعتبار نہین ورمرنا اور جینے کا کیا بھروسا دم مین بیان کیا جائے کیا ہی کیا
نہین ہی لہذا مین تم سبھون سے اتنی امید رکھتی ہون کہ شاید بعد میرے کوئی سبب ایسا ہو کہ شاہزادۂ والا مرتبت کے اقدام
عالی کی زیارت پھر تمھین نصیب ہو اور کہین ملازمت حاصل ہو جائے تو حق گذاری اور وفاداری یہ ہی کہ اتنا پیام مجھ سوختہ

قسمت مسافر ملک عدم کی طرف سے گزارش کرتی یہ اشعار ہو روح رواں مرے عزیز میں تجھسے جدا ہوں کروں کیا

سو حسرتیں اور ہزاروں ارمان — دل میں لیے اسکے چلی جوان جان
ناشاد و نامراد ہو وائے — دنیا سے میں اس طرح چلی ہائے
ہو قبر میں بھی مجھے تری یاد — مٹی مری کیا ہوئی ہے برباد
اور بسکہ کوئی ہے پہلی منزل — بیتاب ہے اس سے میرا دل
تو مجھکو قسم ہے اس خدا کی — خوبی تجھے جس نے یہ عطا کی
ماتم میں مرے نہ کیجو چند — جز صبر و ضبط نالہ و آہ
ان دل سے مجھے نہ بھول جانا — تربت پہ بھی فاتحہ کو آنا

الفت ہوئی دشمنی جانی — افسوس یہ میری نوجوانی
جبتک کہ مرے لبوں پہ دم تھا — دوری کا تری مجھے الم تھا
مرجانے کے بعد گور میں بھی — حسرت رہی تیرے دیکھنے کی
ہوں تجھسے یہ ملتجی کہ یکبار — گر تو نے سنے مرگئی وہ بیمار
اک دم میں تہ ہزار دم ہو — رشتہ تری عمر کا نہ کم ہو
کچھ دل میں نہ لاتے اپنے غم — رہنا مری جان شاد و خرم

یہ کلمات حسرت آیات اور گفتگوے یاس حسرت ملکہ گوہر ملک کی سنکے سب محبت والیاں مثل قالب بیجان محو حیرت سکتے کی صورت ہو گئیں اور جتنی ہمدمیں و محرمیں انیسیں خاص اور جلیسیں باخلاص تھیں وہ اٹھ اٹھ کے ہر ایک کام کے بہانے سے علیحدہ جا جا کے منھ ڈھانپ ڈھانپ کر روتی پیٹتی دوہتڑیں اپنے اپنے سروں پر مارنے لگیں تمام مجلس میں ایک تلاطم اور شور ماتم برپا ہو گیا تھا اور سب باہم کہتی تھیں کہ صاحب ملکہ صد مرحبا کاہ دوری شاہزادہ عالیجاہ میں جانبر ہوتی نہیں معلوم ہوتی اور ملکہ گوہر ملک یہ باتیں کرکے عجب طرح سے بیتاب اور حالت اضطراب میں کبھی تو دریا اشکوں کے آنکھوں سے بہاتی تھی کہ تکیے چادر توشک پلنگ کے سب تر ہو جاتے تھے اور کبھی گھبرا کے بصد نالہ و آہ یہ شعر زبان پر لاتی تھی شعر قلق ہے دل پہ فغاں ہے لب پہ جگر پہ آہ لو ہر دم ہے طوفان ٭ الٰہی خیر ہے کہ جان واحد یہ سو طرح کے عذاب میں ہے ٭ اور کبھی عالم وحشت میں دیوانہ وار باچشم اشکبار پلنگ پر سے اٹھکر چمنستان میں بطریق تفریح طبع جاتی تھی اور ادھر ادھر گلگشت کرتی پھرتی اور کہتی تھی کہ اے گل اندام افسوس صد ہزار افسوس اب ہم کہاں اور جلوۂ دیدار شاہزادہ بدیع الزمان کہاں دل کو صد حیف یاس کلی حاصل ہو گئی ہے گل اندام وغیرہ سب خواصوں نے عرض کیا کہ اے ملکۂ عالم فی الحقیقت بدگمانی لازمۂ محبت ہے لیکن حضور اتنے اپنے دل کو تسکین دیجے کہ بچشم غور ملاحظہ فرمائیں کہ اس جامع المتفرقین نے کس طرح سے سامان وصال بہم پہونچایا تھا اور کن کن بلیات اور آفات سے کہ اسوقت بھی ملاقات سے شاہزادہ والا صفات کی یاس ہم سبھوں کے جی کو ہو گئی تھی مگر کس خوبصورتی سے بے سعی و تلاش ملاقات ہوئی اسی صورت سے کیا عجب ہے کہ پھر زیارت اقدام اعلیٰ اس عالی منزلت کی تمکو نصیب ہے اور یہ ساری کلفت اور مصیبت مبدل بعیش و عشرت ہو جاے ترباعت شوم مصرع چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند ٭ ملکہ گوہر ملک نے آبدیدہ ہو کر فرمایا کہ ہاں تم سچ کہتی ہو لیکن یہ جہان فانی عالم اسباب ہے خواصوں نے عرض کی کہ حق تعالیٰ حضور کو صد ہا سال سلامت رکھے جسوقت کہ دریاے رحمت الٰہی جوش زن ہوتا ہے کوئی سبب درکار نہیں ابھی ملکہ سے اور خواصوں سے یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ جس دیوار کی طرف سے شاہزادۂ عالیمقام قدیم الایام سے تشریف فرما ہوئے تھے ادھر ایک کھٹکا معلوم ہوا اور ملکہ نے گھبرا کر اس طرف کو جو دیکھا تو بالاے دیوار سے ایک سیاہ پوش باغچہ میں اترا ہے ملکہ گوہر ملک اسدرجہ مضطرب اور سراسیمہ ہوئی اور ادھر کو چلی کہ دوپٹہ کاندھے پر سے زمین پر گر پڑا اور اسکا کچھ خیال نہ کیا اور یہ کہتی ہوئی کہ اے گل اندام خدا جھوٹ نہ کرے میرے دل کو یقین ہوتا ہے کہ شاہزادہ بدیع الزمان رونق افزا ہوئے ابھی تھوڑی دور نہیں پہونچی تھی کہ ادھر سے شاہزادہ والا تبار تبسم فرماتے قریب آ پہونچے اور ہاتھ ملکہ کا پکڑ کے پوچھا کہ ملکۂ عالم فرمایے اندنوں حال مزاج مبارک کا کیا ہے ملکہ گوہر ملک نے بچشم حیرت شاہزادۂ والا حشمت کو دیکھکر کہا شعر حال دل گفتنی نہیں میرا تمنے پوچھا تو مہربانی کی ہاں پلک پر سے ڈھلک کر آنسو دامن پر گرنے لگے اور یہ حال بہم پہونچا کہ ہچکی سی لگی ہوئی بات نہیں کہی جاتی تھی گل اندام

نے عرض کیا کہ اے شہریار خدانخواستہ اگر حضور اسطرح پر رونق افزا ہوا کئے تو یہی طریقہ ملازمت کا رہیگا تو صد درد دوری اور مہجوری سے حضور کے ہم لونڈیون کو ملکہ عالم کی زندگانی کی طرف سے قطع اُمید اور یاس کلی ہو چکی شاہزادۂ عالم نے فرمایا کہ شعر محبت لگائی ہو پانی مین آگ ٭ محبت سے ہی تیغ گردن مین لاگ ٭ سوا اسے جالکاہی تحمل محبت مین اور عمر کیا ہو جو کچھ کہ ملکہ کے دشمنون پر بدولت اسد ل اور اپنی محبت کے نمودہ تعجب ہی یہ کہکر اپنے رومال سے ملکہ کی آنکھون سے آنسو پونچھکر فرمایا کہ اب یہ رونا دھونا تمہارا محض بیکار ہی خود کردہ را درمان نیست ملکہ گوہر ملک نے کہا کہ شہریارا اللہ تعالے نے بھی اپنے کلام مبارک مین فرمایا ہی والکاظمین الغیظ والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین گناہ بندے کے معاف کرتا ہی فی الحقیقت مجھے ایساہی جرم سرزد ہوا ہی کہ تھا لکہنا نہ تھا مگر شعر مے گناہ رحم سزاوار آپ کے ٭ بخشیۓ بخشو ہم ہین گنہگار آپ کے ٭ شاہزادہ نامور نے یہ سنکر فرمایا کہ اے ملکہ گوہر ملک تمہاری جان عزیز کی قسم اب تو مجھے مطلق اختیار باقی نہین ہی ان تا وقتیکہ ہمارا راز افشا نہین ہوا تھا بہر کیف پوشیدہ پوشیدہ تمہارے ساتھ اوقات بسر کرتے تھے اور اب تو اس ملک اور دیار کے در و دیوار بھی ہمارے سایہ سے متنفر اور گریزان ہین اور ایک ایک فرد بشر انکا سرزن و مرد تشنۂ خون اور دشمن جان ہمارا ہو رہا ہی بجز افضال لایزال قادر ذوالجلال کے اور کوئی صورت اب ملاقات کی نظر نہین آتی ہی ہان الصبر مفتاح الفرج صبر کرو اور رات دن جناب احدیت سے دعا مانگو غرض یا تین کرتے ہوئے اسی خلوتخانہ مین جہان کہ قدیم سے صحبت اور نشست رہتی تھی آکر بیٹھے اور بعد ذکر اذکار سلسلۂ سخن یہان تک پہونچا کہ کل صبح کو بیرون دروازۂ شہر ترک جوشن پوش گردن مارا جائے گا اور تمام مکان شہر ادنی اعلی تماشا اسکا دیکھنے کو جاوینگے شاہزادۂ بدیع الزمان عالیمقدار یاد وفاداری اور جان نثاری مین اُسکی بے اختیار ہوکر زار زار مانند ابر بہار کے رونے لگا اور فرمایا کہ اے ملکہ اب تمہین از روے انصاف کہو کہ ایسے اپنے رفیق عاشق زار سرفروش اور جان نثار کی ہم خبر قتل سنکر کیونکر جان بچیم بوجی کرین اور حتی المقدور اپنے اُسکی رہائی اور نجات کی تدبیر سے غافل رہین استغفار مصرع صد خندہ مرگ بر چنین است ٭ کوئی نامردانی اور حیز پن یہ ننگ گوارا نہ کریگا اگر لاکہ جانین میری اس راہ مین کام آوین تو بر ب کعبہ ایسی موت کو بہتر از زندگانی جاوید سمجھون ملکہ گوہر ملک نے عرض کی کہ آپ بجا فرماتے ہین اس مین سرمو فرق نہین ایسے دوست اور بامروت لوگ کہان پیدا ہوتے ہین جس طرح سے ترک جوشن پوش نے تمہارے واسطے اپنی آبرو اور جان تک عزیز نہین کی مگر ایک بات مجھے آپ یہ تو فرمایئے کہ مجھے طرز تقریر سے آپ کی یہ ثابت ہوتا ہی کہ شاید آپ کا بھی تہیہ اور قصد ہی کہ اسکے شریک حال ہون شاہزادۂ عالم نے فرمایا کہ فی الحقیقت ایک جانب کو لاشۂ خونچکان ترک جوشن پوش بر سر دار آویزان ہوگا اور دوسری جانب قتل اسکے سر بدیع الزمان بھی نیزے پر سوار نظر آئیگا گوہر ملک نے کہا کہ یہ آپ جو فرماتے ہین سب برحق و بجا الا ایک بات مین بھی کہتی ہون کہ ایک کی دار و دو کی جا جہان کہ لکھوکہا دشمن بر سر قتل تشنۂ خون ہون وہان ایک تنہا کیا کرسکیگا سواے اسکے کہ بے موت مارا جاے شاہزادۂ بدیع الزمان نے فرمایا کہ تا وقتیکہ رشتۂ حیات باقی ہی کیا تاب کسی کی جو کوئی ایک بن مو کو مضرت پہونچا سکے اور جو قضا ہی آن پہونچی ہو تو ہزار کوئی جان چھپانے فولاد کے قلعہ مین اگر جاکے چھپے گا تو بھی مارا جائیگا غرض اسی طرح کی باتین کرتے اور بہت سی تسکین اور دلاسا دیتے جب کہ کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی ہوئی اُسوقت شاہزادۂ عالی مقدار با چشم اشکبار ملکہ کے پاس سے اُٹھکر رخصت ہونے لگا گوہر ملک نے دامن شاہزادۂ عالم کا پکڑ کر کہا کہ شہریارا اللہ واسطے دین و آئین کے شعر زیست سے جبکہ تھا تو خفا ہو ٭ سر تن سے کر تو سبرا جدا پر جدا نہو تمہین میرے سر کی قسم ایسی جہالت نہ کرنا چھڑا لینا ترک جوشن پوش کا لکھوکہا دشمنون سے سہل ہو آسان نہین دو تین مرتبہ تو شاہزادۂ والا قدر نے بجستہ آہستہ سمجھایا اور فرمایا کہ ملکہ اسوقت تم خود کو ہین ایسے مقدمات مین بخدا تمہارا کہنا نہین مانونگا ایسی بیہودہ گفتگو کرنا تمکو لازم نہین ہمکو بیحیائی کی زیست کسی طرح سے گوارا نہین جو کچھ کہ قسمت مین تقدیر

وکاتب ازل نے صفحۂ ناصیہ پر میرے کلک قدرت سے اپنے بزور دیوان قضا رقم کردیا ہے وہ بہرصورت ہوگا اور آئیگا اس مین تامل و تردد کرنے سے کیا حاصل جب ملکہ گوہر ملک نے دامن چھوڑا اور کسی طرح کہنا نمانا اسوقت شاہزادۂ والا مرتبت نے نہایت ناراض ہوکر فرمایا کہ ملکہ سنو اگر تم کہو مین اپنا سر کاٹکر تمہارے سامنے رکھدون الا رب کعبہ مصرع گر سر رود دریغ نہ پرواے سر ندارم ہ شریک حال ترک جوشن پوش کا ہونگا اس مین خواہ مارا جاؤن خواہ بفضل ایزدی و تائید ربانی اُسے چھڑا لاؤن کچھ تکلف باقی نہ رہیگا جو تم دامن چھوڑ کر چلا جاؤنگا اس سے بہتر یہ ہے کہ میری جان اپنے دل پر ایک بھاری پتھر کا رکھ لو اور ساتھی برضا صابر اور شاکر ہوکر اسکے عوض مین جناب باری سے دعا مانگو اور مجھے پس جانے دو مت روکو اگر زندگی مستعار اور حیات ناپائدار باقی ہے تو خاطر جمع رکھو پھر تمسے عنقریب ملاقات ہوگی ملکہ نا کام بعین انتہا کے دامن چھوڑ دیا اور شاہزادۂ عالم ملکہ کی بہت سی تسکین اور دلدہی کرکے نہی دیوار کی راہ سے کمند لگا کے زیر قصر اور اب بزودی تمام میدان قتل گاہ کی طرف روانہ ہوتا ہے

## دو کلمہ داستان صعوبت بیان ترک جوشن پوش گوش گزار کیے جاتے ہین

ازبسکہ دو روز پیشتر سے حسب الحکم گنجاب تمام شہر سنجان مین منادی ہوچکی تھی کہ پرسون کے روز ترک جوشن پوش گردن مارا جائیگا جسکو تماشا دیکھنا ہو وہ بیرون شہر فلان مقام پر آکے ٹھہرے تو اس دن بہر ات چہل باقی رہنے سے ہزارون رئیس زادے اور امیر اور نسا علے وضیع و شریف کہ و مہ زن و مرد از خرد تا کلان از پیر تا جوان ساکنان شہر سنجان اور دکاندار اہل حرفہ بازاری دس کوس پانچکوس رعایا برایا ٹھاکر راجہ زمیندار گنوار مقدم مہتو چودھری قانون گو وغیرہ گاؤن گراؤن قصبون پروون سے وہان آکر جمع ہوتے جاتے ہین اور چار طرف سے غول کے غول چلے آتے ہین ہزارون ٹیلون ٹیکرون پر کھڑے ہین سیکڑون درختون پر بیٹھے ہین لکھوکھا سر میدان مجمع کیے منتظر ہین ناگاہ دیکھا کہ ہزار بارہ سو پیادے چھوٹے تیغ تلوارین کھینچے برچھیان پکڑے گرد و پیش ایک ارابے پر ترک جوشن پوش کو طوق اور سلسل کیے بٹھلائے ہوئے بڑی ہوشیاری سے انتظام اور اہتمام کرتے ہوئے آگے آگے سنجابی عیار کوڑا ہاتھ مین لیکر سو سوا سو عیار ہمراہ لیے اُس میدان مین آکر پہونچے اور جلادون کو طلب کیا اس عرصہ مین سواری گنجاب کی بھی آپہونچی اور جتنے مقربین اور مصاحبین اور سردار اور سپہ سالار ہمراہ رکاب تھے وہ بھی سب آکر چپ و راست اپنے اپنے مرکبون کو روک روک کر ٹھہر گئے گنجاب نے جلادون کو حکم دیا بس اب دیر نہ کرو جلد اس نمک حرام کو گردن مار دو جلادون نے بوریا فلاکت کا بچھایا چبوترا ریگ کا بنایا تیغ آبدار کو سنگ چٹانا شروع کیا اور چار طرف سے ہلہلا تماشائیون کا یہ عالم تھا کہ جلون مین گھسے ہوئے پٹنگریون مین سر جھکائے ہوئے کاندھون پر سر رکھے دیکھنے کو جھکے پڑتے تھے گنجاب نے حکم دیا کہ ان لیجاؤ ترک جوشن پوش کو جلادون نے سنجابی کے ہمراہ جاکے ارابے سے ترک جوشن پوش کو اتارکے کشان کشان اس بوریے پر بٹھلا دیا تمام خلق اللہ دیکھتی تھی کہ ایک پیر باریش سفید نورانی صورت شیر صولت باوصف اسکے کہ تین دن سے زخمی اور مجروح بے مرہم اور بخیہ اور پٹی کے ہر لب زخم پہ خون جم گیا ہے اور دہان زخم کھلے ہوئے کھانا پینا کچھ میسر نہیں آیا حالت ضعف و ناتوانی مین وہ رعب و دبدبہ اور شوکت و شان چہرے پر اسکے آشکار ہے کہ دفعتہً کسی کو یہ حوصلہ اور جرأت نہین پڑ سکتی کہ قریب اُسکے جاکے ہمکلام ہو ترک جوشن پوش نے چار طرف نگاہ حسرت و یاس سے دیکھا شعر خود مرنے پہ بھی کی امید ہنا امیدی اُسکی دیکھا چاہیے ہ اور ایک مرتبہ بکمال استقلال اور درستی حواس خمسہ کچھ سرداران گنجاب سے کہا چاہتا تھا کہ وہ گیا ہور خون آشام نے اُسکی جانب مخاطب ہوکر کہا کہ اے نمک حرام شرفا و نجبا اپنے خداوندان نعمت سے ایسی ہی حرکت کرتے ہین جو تجھے وقوع مین آئی نالائق تو نے تو سب شاہزادون کی عزت و آبرو برباد کی جو ل شخصیکہ شعر چراغ تو مے بہ بیداد کشی کردہ نہ کہ را منزلت باندہ مدرا

ہر چند کہ تو نے وہ جرم کیا ہے کہ اُسکا قصاص اور سزا یہی ہے کہ جو تو بچشم اپنے دیکھ رہا ہے مگر ذات پیغمبر مرسل منبع دریاے علم و مروت
اور مجمع خلق اور عنایت رحیم اور کریم عطا پاش خطا پوش جرم بخش عذر نیوش ہے اگر تو اسوقت بھی اپنے اعمال اور افعال سے
متنبہ اور منفعل ہو کر سر اپنا اقدام عالی پر پیغمبر مرسل کے رکھ دے اور یہ کہے کہ اے آقاے ولی نعمت میرے قصور جرم میں بخش کر دے اور ہم
شفیع ہیں اشک ندامت و عرق انفعال ہا • اور ہم لوگ سب تیرے ساعی اور ممد و معاون ہو کر عرض معروض کرینگے تو کیا عجب ہے
کہ پیغمبر مرسل لنبا او بندہ نوازی اور رفیق پروری سے تو جرائم تیری کر کے جان بخشی کر دے ہم لوگ فقط پاس و لحاظ اوس عہد طرفین کا
کا ہے کہ تمام عمر تو نے ہماری صحبت میں صرف اوقات کی اور شریک رنج و بزم رہا اور اس ملک میں تو غریب الوطن بیکس و بے مونس
محض عاجز و مجبور ہے ہمارے حتی المقدور ہمارے سامنے تو گردن مارا جاے یہ نہیں دل گوارا کرتا ہے ترک جوشن پوش نے یہ سنکر شل
شتر گرسنہ و گستہ خشمگین ہو کر جواب دیا کہ او کافر نابکار یہ کیا گفتگو سے لا طائل اور بیہودہ کرتا ہے شکر صد شکر اُس خالق اکبر خداے
عزوجل کا کہ میں زمرۂ غازیان میں ہوا خواہ شاہزادۂ بدیع الزمان فرزند امیر حمزہ صاحبقران والا شان نامور ہو کر بس ثابت قدمی
سے مسافر ملک عدم ہوتا ہوں تا وقتیکہ میرے دست و بازو میں یارا رہے جلو میں شاہزادہ کامیاب شاہزادۂ عالی جناب معرکہ آراے
رزم و پیکار رہا آخر کار کفار کے ہاتھوں سے بدرجۂ شہادت فائز ہو کر سرخروے کونین ہوا اسواسطے گلزار جنت وا ہے اور رضوان
جنت جام شراب کوثر ہاتھوں میں لئے دکھلا رہے ہیں اور تجکو اب تو کیا سوجھی ہے وہ شرک خالق سے ہو کے پیکر خرس بادیہ ضلالت
جسکو تم اپنا معبود جانتے ہو وہ ناپاک کاذب دیو نظا ہے اسکے رہبر ہو گردن ترک جوشن پوش کی نہیں جھکتی ہے
کہکر ترک جوشن پوش نے خلق اللہ کی طرف متوجہ ہو کر آواز بلند کہا کہ ایہا الناس اگر تم میں سے کوئی مرد مسلمان
خدا ترس ہو تو میرے کلمۂ شہادت کے گواہ رہنا اللہ تعالے سلامت رکھے میرے آقاے نامدار شاہزادۂ بدیع الزمان کا اب
تو کہ زندگی سامیش است جو شخص کہ جیتا رہ دیکھ لیگا کہ عنقریب اس ملک میں وہ آنیوالا شاہزادۂ تسخیر شرکا ہم
شعبدہ کر کے آن واحد میں تمام اس ملک کو اسلام آباد کریگا اگر تم میں سے کسی شخص کو زیارت اقدام عالی کی اُس شاہزادۂ
بدیع الزمان والا مرتبت کی نصیب ہو تو اس خانہ زاد جان نثار مسافر عدم کی طرف سے اپنا پیغام کہدینا کہ اس غلام کو
دم واپسیں سواے زیارت اقدام پاک کوئی حسرت اور استدعا دل میں نہ تھی اور باقی الحمد للہ شعر این سر کہ براہ دین
فدا شد چہ بجا شد ۔ این بار گران بود ادا شد چہ بجا شد • یہ کہکر دونوں ہاتھ اپنے زمین پر مار کے تیمم کیا اور داڑھی پر ہاتھ پھیرا
اور بعد اُسکے سوے فلک دیکھکر کہا کہ اے رب جلیل تو حاضر و ناظر سمیع و بصیر ہر شے پر قادر و قدیر ہے کس زبان سے حمد و شکر
تیری کارسازی و بے نیازی کا کروں تمام عمر اس بندۂ عاصی اور گنہگار کی جس طرح سے کہ عزت و آبرو بسر ہوئی ویسی ہی
دم آخری بھی یہ عاصی بندۂ پر معصیت اس سراے فانی سے سمت عالم جاودانی سرخرو جاے اور جلاد کی طرف متوجہ ہو کر
کہا کہ او ناہنجار اب تو انتظار کس کا کرتا ہے توقف و تاخیر نہ کر اور مجھے قتل کر جلاد نے خدا کو لگے کا ترک جوشن پوش کی گردن پر
کھینچکر تیغ اٹھایا اور آواز بلند کہا کہ خلق خدا کی ملک پیغمبر مرسل کا حکم پیغمبر مرسل کا وہ شخص جلاد واسطے آدم سیکھ سنا ور
اس دوزخ یعنی اپنے پیٹ کے بھرنے اور اہل و عیال کی پرورش کے لئے یہ پیشہ خونریزی و جلادی کا کرتا ہے لیکن شعر سلطنت

سلطان کند فریاد بر جلاد چیست ۔ مرغ را دانہ باشد ختم بر صیاد چیست ۔ ہاے ترک جوشن پوش قطعہ　　دنیا مکان است کشش عدم تعمیر است

| طبل اجل است کاروان و پیر است | ہم زندہ میں بہ آدم سو سے ہیں | این عمر بخاک بود و ... صبح است | جو کچھ تجھے کھانا پینا دیکھنا سی |
| --- | --- | --- | --- |

سے کہنا ہو کوئی حسرت اپنے دل میں رکھ کے پھر یہ ٹھنڈا پانی اور ٹھنڈی ہوا ہے کسکو نصیب ہوگی
ترک جوشن پوش نے کہا کہ او ملعون خدا میرا گواہ ہے کہ سواے زیارت شاہزادۂ بدیع الزمان گردش فلک کے نہ کچھ
کی حاجت ہے نہ پانی کی پیاس ہے اور نہ مجھے کسی سے کہنا ہے منظور ہے نہ کوئی حسرت و تمنا میرے دل میں ہے بسم اللہ میں

راضی برضاے الٰہی سر جھکائے بیٹھا ہون تو یہ سر کہ اب وبال دوش ہے جلد قلم کر جلاد کو دو حکم پے در پے پہونچ چکے ہین فقط تیغ کے چلنے کا
منتظر تھا کہ ناگاہ چارطرف ایک زلزلہ اور تلاطم سا برپا ہو گیا اور غلغلۂ اللہ اکبر کی صدا بلند ہوئی یہ نعرہ گوش زد ہوا انوقت آفتاب شمشیر کی
دین پروری یہ شہسوار لال پوش خاوری ہے تمام فوج وسپاہ گنجاب اور ساکنان شہر سنجان تو اس آواز سے مثل بید لرزان اور حیران
تھے سب پر ایک وہم اور اضطراب طاری ہوا اور اپنے اپنے دلون مین یہ سوچکر کہ جسنے اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی چھاؤنی تباہ کردی
اور ہزارون بڑے بڑے نامی اور مشہور سردارون و سپہ سالارون کو تباہ کر دیا اب جو دن دوپہر اس طرح بکشادہ پیشانی آ رہا ہے تو خدا جانے
لاکھ سوار دو لاکھ سوار کسقدر فوج وسپاہ ساتھ ہوگی الغرض کہ تماشائیین بدحواس ہوکر بھاگ کھڑے ہوئے ہزارون کی جوتیان
پاؤن سے نکلکر میدان مین پڑی رہگئین سیکڑون کی پگڑیان اُترگئین فوج وسپاہ والون کا یہ حال ہوا کہ تیغے کٹاریان قرولیان
کمرون سے نکل پڑین اور انکو خبر مطلق نہین ہوئی ایسے سراسیمہ و مضطر ہوکر بھاگے کہ اپنے تن بدن کا کسی کو ہوش نہ رہا آدمی
تلے اوپر ہوگئے اپنی اپنی جان بچانا سب کو دوبھر تھی جلاد نے یہ ہنگامہ جو دیکھا دو پیش خود یہ تجویز کرکے کہ جان ہے تو جہان ہے پہلے وہ
شخص آکر مجھی کو جلاد اور قاتل اس ترک کا سمجھکر قتل کرے گا مضطرب اور بدحواس ہوکر ایک طرف کو بھاگا اور بطور
وغل اور ہنگامہ مین ایک مرتبہ جلاد نے جو ترک جوشن پوش کی طرف خیال کیا تو اُسنے دیکھا کہ ایک نوجوان نے کچھ کھینچکر
ترک جوشن پوش کے منہ پر مارا اور ترک جوشن پوش چکر کھا کر حالت غش مین گر پڑا اور اُس نوجوان نے جلدی سے
ترک جوشن پوش کو بطور گٹھری کے باندھکر پشت پر اپنی ڈال لیا اور اسی غول مین بھاگنے والون کے چلا جلاد نے ہرچند
پکار پکار کر شور وغل کیا اور کہا کہ ہماجو لینا جانے نہ دینا ہان ہان دیکھنا کون ہے جو ترک جوشن پوش کو لیے بھاگا جاتا ہے
یہان اُسوقت سبکو اپنی اپنی جان کی پڑی تھی صداے نعرۂ قاسم مانند صداے عزرائیل کے لوگون کے کانون مین سمائی ہوئی
تھی ایسے خود رفتہ اور بیہوش وحواس باختہ تھے کہ جلاد بیچارے کی بات کون سنتا تھا اتنا بھی خیال کسی نے نکیا کہ یہ کون
بکتا ہے اور کیا جھک مارتا ہے اور ترک جوشن پوش ایسا سیر وتماشا کہان کا اُسوقت تو بدحواسی اور گھبراہٹ مین یہ عالم
سب کا تھا کہ اگر کوئی گنجاب کو پکڑکے تلوارین یا جوتیان مارتا تو کوئی پرسان اور خبرگیران اُسکا نہوتا سوار اور افسران فوج جلاد
پیادے اور سوار جو وہان موجود تھے وہ کچھ تو بمقابلہ شاہزادۂ خاور سپاہ اپنی اپنی سپرین تلوارین سنبھال سنبھال کر پیچھے چلے
جہان تہان واسطے سد راہ ہونے کے کھڑے ہوگئے تھے اس عرصہ مین وہ شیر بیشۂ شجاعت اُس مجمع روباہ صفت مین تیغ زنی
کرتا شور آیا جو سامنے اُس دشمن دین کو مارا جس طرف رخ کیا دو چار لعین کو مارا قریب اُس قتلگاہ کے پہونچا تو اُسنے دیکھا
کہ ایک طرف تو ایک خالی اراپہ جسپر ترک جوشن پوش کو بٹھلاکے لائے تھے کھڑا ہے ایک جانب کو نکبت کا چبوترہ اور نطع
بوریہ بچھا ہوا اور تھوڑی دور پر وہ جلاد دم بخود کا پتلا ہے خاموش اور از خود فراموش اُس ہلڑ اور ہنگامے کو دیکھ رہا ہے قاسم نے یہ سمجھکر
کہ شاید میری آمد کا شور وغل سنکے میرے ڈر سے ان کافرون نے ترک جوشن پوش کو کہین یہان سے الگ لیجا کر چھپا دیا ہے
جلاد کے برابر پہونچکر ایک تیغہ جو اُسکی دوال کمر پر مارا تو تسمہ باقی نہ رہا اور مثل خیار تر دو پرکالے ہوکر لاش اُس جہنمی بدمعاش کی
زمین پر گرکے پھڑکنے لگی گنجاب نے شاہزادۂ قاسم عالیجناب کو یکہ وتنہا شمشیرزنی کرتے اور یہ کاٹ تیغہ بارک اللہ آسیابی
اور قوت دیکھکر اپنے سردارون اور سوارون و پیادون سے آواز بلند کہا کہ اے بہادرون نبیرۂ حمزہ پہلوان وا صد ہزارون تم ایسے
دلیر اور شیر مردون مین اپنا بانکپن دکھلا رہا ہے ایسا نہو کہ اب یہ زندہ و سلامت بچکر یہان سے نکلجاے اور یہ کیا نامردی اور بیغیرتی ہے
کہ تم سب دور دور الگ کھڑے نیزے اور تلوارین اُسے دکھلا کے دار و بازون کا کھیل تماشا کرتے ہو بیک وقت
ہو چارطرف سے بڑھ کے جھٹ پٹ لپٹ پڑو اور اگر زندہ ہاتھ آئے تو پکڑلو ورنہ اسکا سر کاٹ کر میرے پاس لاؤ یہ کلام اور احکام
اُس تیرہ انجام اپنے ولی نعمت کا سنکے کیا ہو خون آشام و خلیل جراز ترکیب و جلیل جنکا لقب در سعید جو گرانشیل قبیل تن

گیا ہو رخون آشام لعین بن گیا ہو رقیس بن گیا ہو رخون آشام وغیرہ سردار اور افسران فوج سب دست بقبضہ ہوکر آمادہ مرگ و مہیاے قضا ہوے اور چاہتے تھے کہ سیر بن تلوار بن پکڑ کر کے بر سر شاہزادۂ قاسم یورش کرین ناگاہ دست راست سے یہ نعرہ کرکے شکافت بدیع الزمان ہوا ایک گوش در شجاع

سر اوج اسلام انجم گروہ — شہ آسمان رخش رستم شکوہ
بہ میدان کین چو شتاب یلان — دل و جان سلطان صاحبقران
ہم برزدن لشکر گنجاب — ہزیمت دہ گیو و افراسیاب

بدانند اعدائے در کین ستم — بیکدم شکستم کمان عجم
کے رزم سہراب و بہزاد و گن — شکستن توان گردش گردن شکن
اگر کشتم لشکر روز معاف — فتد لرزہ در جسم دیوان قاف

دریدم چو کرپاس تستور را — تگندم مسے گبر مغرور را
بدیع الزمانم کہ در روز جنگ — بدرم دل شیر و چرم پلنگ
ز تیغم بسے ملک اسلام شد — کہ ز فتنہ با فتنہ نام شد

اور بعد ازان دیکھا کہ وہ رستم صولت سہراب توان آفتاب شہر صاحبقرانی شاہزادۂ عرش جناب بدیع الزمان گردش گردن شکن یکہ طور یوسف دیدہ بخون چکان علم کیے ہوے کلائی ہاتھ کی کہنی تک خون مین آغشتہ ایک مرکب فلک رفتار پہ سوار اُس ہجوم لشکر کفار مین کہ ہزار دن سوار اور پیادے مانند غرندۂ ابر کے چار طرف سے جھکے آمادہ کارزار تھے نمودار ہوا اُسوقت فوج گنجاب کا یہ حال تھا کہ جس طرح سے ہنگام طلوع خورشید جہانتاب ظلمت شب اور تیرگی آسمان کی دور ہو جاتی ہے سوار پیادے فوج کفار نابکار کے اور ملاذ مین گنجاب تیرہ روزگار کے متفرق اور پراگندہ ہو کر دہنے بائین ہٹ گئے اور دور دور نظر آنے لگے مطلع میدان کا صاف تھا اور تمام سرداران اور جملہ سپہ سالاران اور جتنے افسران فوج تھے اُنکے چہرون پر ہوائیان اور مردنیان سی چھا گئین تھین اور ساری فوج و سپاہ کی رنگتین زرد اور دلون مین دھڑکتین اور قالبون مین رعشے تھین کس شان و شوکت اور عظمت و جودت سے شمشیر زنی و کفار کشی کرنے لگا اور سلاش پر لاش و ظہر پہ دھڑ سر پہ سر گرتا جاتا تھا شعر ہر جا کہ شمشیر او کار کرد ہمے را دو کرد و دو را چار کرد چار طرف کو آثار قیامت تھے بازار ملک الموت گرم تھا دلال اجل و مکار نسخ جان انسان کوئی کوچہ حفظ و امان بروے کفار بجز کوچۂ زخم و انہین معلوم ہوتا تھا اور کوئی گوشہ امانیت سواے گوشۂ کمان کے کہ وہان بھی زہ کا گلا مارے ہول کے قالب بیجان تھا اعداے بیدین کو نہین نظر آتا تھا اربعین ہمہ تن چشم ہو کر سعر کہ شمشیر زنی اُس شجیع دہر شاہزادۂ نامور کا دیکھ رہے ہین اور چار آئینے جلوۂ شجاعت او تیغ تنی اُس رستم صولت شاہزادۂ والا رتبت کا دیکھ کر ملاحظہ یہ شعر ترک خنجر بار گردون از سپہر چنبری ہر جنگ او سیدید دسنگفت آفرین صد آفرین

نظم

دما دم ہم از خنجر پردہ خاک — کشیدہ سر آفتاب بلند
بیک بار ہر دو شمشان تاختند — فلک اندر انست از بانے خونشین
نمایان چو شب انجم از آسمان

شنیدم ہمی راندان ناخدا — رشتش ہمہ رنگ آنچنان ہست نشان
ہم از سایہ گر نسا و چرخ پیر — زنعل ستوران آتش نژاد
بیکدم سند آئینہ روزگار — زبس برق تیغ آتش افروختہ

بدریاے خون کشتی باد پا — کہ سیمرغ عنقا پرد بست قاف
سر افگندہ از وز خشم بر زیر — بدریاے تپیدہ زہ ماہی قلو
نگردد سپہ صورت زنگبار — ہوا فرمین کمکشان سوختہ

ز نوک سنانش فلک بستہ چاک — چو خیط شعاعی بہ نجم کمند
عنان را دلیران رہا ساختند — زمین و بیابان ہوا جا سے نوش
ز گرد سپہ لوک رخشان سنان

آخرکار فوج گنجاب علیہ اللعن والعذاب نے شکست کیا قریب تھا کہ سبکے پاؤن اُٹھین اُسوقت گنجاب سست گیا ہو رخون آشام مخاطب ہوا اور کہا او گیا ہو رکیا کھڑا دیکھتا ہے جسوقت تمام فوج کام آئیگی تو شاید تمہاری باری آئیگی تم لوگون کو شرم و حیا مطلق نہین ہوتا ہی نہین ہوتا ہے کہ ان دو بون مغلوکون کو سزاے اعمال دو گیا ہو رخون آشام نے دست بستہ عرض کیا کہ یا پنجیبر برحق مجھے مدت اس بات کا خیال ہے کہ جب ان مغلوکون کو سزا ہو چکا و مگا لوگ خیال کرینگے کہ ادنی ایک یاد و شخص کو دیو و زہر کیا یہ میری شان کے خلاف ہوگا یہ بات سنکر گنجاب کو نہایت غصہ آیا قریب تھا کہ فرط غضب سے قالب تہی کرے اتنے عرصہ

مین شاہزادۂ قاسم نوجوان نے یہ خیال کیا کہ کچ موقع خوب ہوا اگر بن پڑے تو اس گنجاب علیہ اللعن والعذاب کو گرفتار یا
قتل کرین یہ سوچکر گھوڑے کو کڑا کیا ادھر شاہزادۂ بدیع الزمان گردشکر شکن نے جو شہزادۂ قاسم کو بارادۂ فاسد گنجاب کی
جانب جاتے دیکھا فوراً جوش دلاوری سے سپ سبک خیز کو جولان کیا او رشل تیر شہاب قریب گنجاب کے پہونچا گنجاب ہنوز بازون
مین تھا کہ داہنے طرف سے آواز نعرۂ بدیع الزمان بلند ہوئی نعرہ ــ برج خوبی شہ انجمن ٭ بدیع الزمان گرد لشکر شکن ٭
بہم برزنِ لشکر گنجاب ٭ ٭ ہزیمت دہ گیو وافراسیاب ٭ ساتھ اس نعرے کے بائین طرف سے دوسرے نعرہ کی آواز
بلند ہوئی نعرہ آفتاب مشرق دین پروری ــ مہتاب فلک جوش خاوری گنجاب ان دونون نعرون کی آواز سنکر گھبرا گیا
گیا ہور اور صلیل کی طرف مخاطب ہوا اور گھبرا کر کہنے لگا کہ کمبخت کیا نہ تھے تم قتل کرو گے تمھاری شان بہادری جہنم مین
جاے اپنی شان و شوکت کو یہ کھڑے رہنا کہ وہ دونون شیر آپہونچے تھوڑی دیر مین ہمکو بھی مثل سگ گر یہ قتل کرینگے یہ سنکر
گیا ہور تو جانب شاہزادۂ بدیع الزمان اور صلیل ورازترکیب شاہزادۂ قاسم عالی شان کی طرف بارادۂ فاسد یہ کہتے چلے
کہ پیغمبر مرسل نے ہمکو اپنے خیال خام مین بالکل بزدل تصور کیا ہے دیکھنا آج ہم ان دونون کے سر کاٹ لاتے ہین یہ خیال کرکے گیا ہور
نے شاہزادۂ بدیع الزمان کو ڈانٹا کہ اوبھگوڑے کیا بچارے تین روپیہ کے پیادون کو قتل کرتا ہو آمردان عالم سے مقابلہ
کر شاہزادۂ عالم تو خدا سے یہی چاہتا تھا فرمایا او مردود ازلی و ابدی مین بھی تیری تلاش مین تھا کہ آج کہان جاتا ہو میرے ہاتھ سے
بس گیا ہور نے تلوار علم کر کے کہا او بدیع الزمان خبردار مین نے ہوشیار کر دیا ہے مردان عالم کی ضرب سے یہ کہکر وار تیغۂ
آبدار کا کیا شاہزادۂ عالی شان نے اسکی ضرب کو سپر پر کاٹا اور خبردار خبردار کہکر وہی تیغہ دو دم سکندری خون چکان جو
انھین تھا بخش گیا ہور خون آشام پر مارا کہ تا دماغ دوانر گیا گیا ہور نے دستار ما نہین تو خاتمہ ہو چکا تھا تیغہ تو جھٹکا کر
نکل گیا ایک چادر خون کی منھ پر بہکے آگئی گیا ہور تو حالت غش مین تھا مگر او ہزارون سوار و پیادے اسکے ہمراہی بیچ مین
آگئے اُنسے تلوار چلنے لگی علے ہذا القیاس اسی طور پر شاہزادۂ خاور سپاہ سے اور صلیل ورازترکیب سے مقابلہ ہوا
اور صلیل نے شاہزادۂ قاسم کے ہاتھ سے زخم کھایا ایک بہت کو لگا فوج و سپاہ سے ہتھیار چل رہا تھا جبکہ لشکر گنجاب
نے اپنے دونون سپہ سالارون کو زخمی ہوتے اور گنجاب تیرہ بخت کو اضطرابی و در دگاہ مصاف سے صاف نکل جاتے دیکھا
سب کو واہمہ نے گھیرا اور ہر ایک کو یقین کامل ہو گیا کہ گنجاب بھاگ کھڑا ہوا پھر تو یہ حال ہوا کہ ہزارون سوار اور پیادے
انسان نامردی اور بزدلی سراسیمہ اور بدحواس ہو کر آپس مین یہ کہتے ہوے کہ یارو اب ہمکو ٹھہرنے اور لڑنے مرنے سے
کیا حاصل مالک ہمارا تو ہزیمت فاش کھاکے نکل گیا ہمکو کیا غرض کی جانین ہین جو خواہ مخواہ کھو دین خداوند تعالی نے یہ فتنہ
خوب ہمارے سر سے ٹالی اور اکثر جو انمین سپاہی وضع نوکری پیشہ مرد دلیر تھے ہر چند اُن سب کو روکا کیے سمجھایا کیے مگر کون کسکا
کہنا مانتا تھا وہ لوگ کمبخت نامرد بزدلے یہی کہتے ہوے کہ پیغمبر مرسل زیادہ کرینگے ہمکو برطرف کر دینگے تو اب ہمکو گھاس کھود کر کھانا
قاسم کے مرجانا گوارا ہے لیکن اس ہوے شیر مرتضائے مجیب شیران ازور دم ملک قاسم اور اس رستم دستان بدیع الزمان
سے مقابلہ اور مجادلہ ہرگز ہرگز نہ کرینگے جس طرف جسکا رخ پڑا روانہ ہوا اور اب وقت شام کا ہو گیا ظلمت شب دیکھکر
وہ دونون شیر چچا بھتیجے یعنی شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم نے ہر چند کہ زخمی تھے مگر فضل الہی سے ایسا کوئی زخم
کاری نہ تھا کہ جس سے کچھ حرج واقع ہوا وہ بچے اور بچے اکثر زخم جسم اطہر پر دونون بہادرون کے پڑ گئے تھے لڑتے بھڑتے
اُس میدان رزم و پیکار سے اپنے مرکبون کو کوڈا مار کر ایک سمت کو روانہ ہوے جس وقت شاہزادۂ والا تبار
بدیع الزمان نامدار میدان پیکار سے نکل کے کوئی سات آٹھ کوس کے فاصلہ پر دامن کوہ کے قریب پہونچا تھا
ناگاہ ایک طرف سے دو شخص نہایت سلیم الطبع کریم و حلیم مگر شکل گدایان خرقہ پوش نمایان ہوے اور سلام علیک

کرکے کہنے لگے کہ اے شہریار جلیل الاقتدار اگر تم مقام آرامگاہ کا چاہتے ہو تو ہم فقیرون کے تکیہ مین قدم رنجہ فرماؤ شعر ز قدر و شوکت
سلطان نگشت چیزے کم ہوز التفات بہ حال سرای دہقانی ◆ شاہزادۂ عالی مقدار نے جو یہ کلام ان دو شخصون کا سنا اور انہی
کی زبان سے یہ شعر سنکر کہا کہ مین انہین کچھ پہچانتا ہون اور مین نے ضرور انکو دیکھا ہے اور کسی جا پر ضرور انسے ملاقات ہوئی ہے اسی خیال سے
آنسے فرمایا کہ اے صاحبو اشعار کرتے ہو گفتگو سے الفت ◆ کچھ کہی ہے تم سے بوے الفت ◆ نام اپنا بتاؤ تا یقین ہو ◆
دل شک سے جدا مرا کہین ہو ◆ ان دونون صاحبون نے کہا کہ اے شہریار ہم وہی دونون تیرے ترقی خواہ جان نثار ہین
کہ جس روز شہر سنجان قلندر کے تکیہ مین آپ بر کسوت قلندری رونق افزا ہوئے تھے اور ہمسے آپ سے ملاقات ہوئی تھی بس آشنا ایسا
تنکے شاہزادۂ عالم نے پہچانا کہ یہ دونون جمشید اور خورشید پسر گنجاب ہین نہایت شادان اور فرحان ہو کر گھوڑے پر سے اتر پڑا
اور جمشید بن گنجاب سے بکمال محبت بغل گیر ہو کر انکے ہمراہ اسی تکیہ مین تشریف فرما ہوا جمشید اور خورشید بن گنجاب نے
بے تکلفی سے جو کچھ کہ کھانا تیار تھا واسطے شاہزادۂ عالیمقام کے دسترخوان بچھا کے رکھدیا اور رنگین گلابیان شراب
کی کہین سے لا کر حاضر کین شاہزادۂ عالیمقام نے بعد تناول طعام دو ایک جام شراب کے نوش فرمائے اسوقت یاد ملکہ رشک
صد پریزاد گوہر ملک کی آئی نہایت بیتاب اور با چشم پر آب ہو کر ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور بے ساختہ یہ شعر زبان پر
لایا شعر گریہ ہو ساقی پیمانہ ہوا لوگیا ◆ سو شرابون سے میخانہ ہوا لوگیا ◆ جمشید اور خورشید نے غمزدہ شاہزادۂ عالیمقام کا
تنکے ہر چند پوچھا کہ اے شہریار وہ دوست دلخواہ حضور کا کون ہے مگر شاہزادۂ بدیع الزمان نے کچھ جواب انکو نہ دیا اور جب
کہ نصف شب کامل ہوا اور جمشید بن گنجاب اور خورشید بن گنجاب دونون خوب غافل ہو کر سو گئے تب شاہزادۂ عالیمقام نے
اسباب شب روی ذات اقدس پر آراستہ اور پیراستہ کرکے کمند کو اٹھایا اور سپر تلوار پکڑ کے سمت سنجان روانہ ہوا اور
بدستور معمول قریب زیر دیوار ایوان ملکہ گوہر ملک کے آگے کمند کو پھینکا اور جب وقت کمند بالاے دیوار مستحکم ہو گئی اسکو
پکڑ کر بالاے دیوار پہنچا اور آہستہ دیوار سے اتر کر اندرون باغ قدم زن ہوا تو ایک آواز رونے کی گوش زد ہوئی اور
معلوم ہوا کہ ملکہ گوہر ملک نہایت گریہ و زاری اور بیقراری کرکے یہ کہہ رہی ہے کہ اے شہریار افسوس ہے صد افسوس ہین تجھے
تیرے ماں باپ سے جدا کرکے اپنے ملک مین لائی اور ہر چند تو نے مجھے سمجھایا اور بجد ہو کر کہتا تھا کہ میرا اس ملک کا رہنا بے چینا
اچھا نہین اور مین نے اسے تیرا کہا نہ مانا اور سے تجھے بیہوش کرکے یہان لا کر دشمنون مین لے کے ڈال دیا اس ندامت اور
اپنی خطا سے خاش کی تلافی اور قصاص مین بجز اسکے کہ اپنی جان عزیز تیرے نام گرامی پر نثار کر دون اور کوئی تدبیر
نہین سوجھتی اشعار

کس جا پہ ہو وہ معاش تیری
کیا جانیے تجھپہ کیا بنی ہے
ملما ملے ہے تیرے غم نے
ہر وقت مری یہی دعا ہے
جیتا رہے تو ملاک ہون مین

اے باغ بہار زندگانی
افسوس پڑا ہے تو کدھر کو
غم ہو ترے دشمنون پہ واقع
آرام سے کر جہان کی سیر
اک دم مین ترے ہزار دم ہو
مطلوب ہے تیری زندگانی

کس سے کہون یہ غم نہانی
بیچین ہین کسے تری خبر کو
وہ حادثہ میرے جی کو یان ہے
ہر چاہیے تیری جان کی خیر
رشتہ تری عمر کا نہ کم ہو
گر مین نہون در جہان فانی

کس سمت کرون تلاش تیری
جی ہی پہ مرے تو ون بنی ہے
وہ خون پیے عشق کے ستم نے
دل تیری طرف ہی لگ رہا ہے
تو خوش رہے سینہ چاک ہو مین

شاہزادۂ بدیع الزمان نے
یہ نالہ و فغان اور بیان ملکہ گوہر ملک کا جو سنا تو نہایت غمگین اور اندوہگین ہو کر آنکھون مین آنسو بھر لایا اور عنقریب
تھا کہ جامۂ صبر کو چاک کرکے دیوانہ وار چشم اشکبار سے بھی نالہ اسے ہزار کرے لیکن بخیال مآل اندیشی خوب ساختہ ضبط کیا
اور سنگ ریزہ اٹھا کے سمت ملکہ پھینکا ملکہ گوہر ملک کھٹکا ڈھیلے کے گرنے کا پا کے بے ساختہ اپنے خلوتخانہ سے
اٹھ کھڑی ہوئی اور صحن چبوترہ پر آکے چو چار طرف بغور خیال کیا تو دیکھا کہ ایک سیاہ پوش دیوار سے اترا ہوا اسیری

طرف کو آئے ہو ملکہ کے دل کو یقین کلی ہو گیا کہ سوا اس شاہزادہ والا شان اور کیا امکان جو کوئی اور بشر میرے اِس ویران خانہ کی سمت آسکے پس یہ سوچ کے ملکہ نے کہا کہ اے شہریار کس انتظار میں آپ وہاں ٹھہر گئے میں آ گئے شاہزادہ عالی وقار نے نزدیک آنکے ہاتھ ملکہ کا پکڑ لیا اور ایک بیک اپنے گلے لگا کر فرمایا کہ اے ملکہ تم نے حافظ شیرازی کا وہ شعر نہیں سنا شعر الا یا ایہا الساقی ادر کاساً و ناولہا ۔ کہ عشق آسان نمود اول ولے افتاد مشکلہا ۔ خیر جو کچھ کہ نوشتۂ تقدیر تھا وہ بعرصۂ ظہور آیا اب جلد بیٹھو دو چار گھڑی غم غلط کرو شراب پیو مست ہو اور رونے دھونے سے کچھ فائدہ نہیں شعر غنیمت جان لے مل بیٹھنے کو ۔ جدائی کی گھڑی سر پر کھڑی ہے ۔ یہ سنتے تم سے روز اول میں بہت سا سمجھایا تھا کہ ہم اپنے ساتھ نہ لے چلو ہم لوگ مثل آفتاب اور ماہتاب کے کسی ملک میں پوشیدہ و پنہان نہیں رہ سکتے تم کو اُس وقت ہمارے کہنے کا یقین نہ آیا اور تم کیا کرو شدنی تو یون ہی تھی اب اور کچھ ہمیں کسی بات کی فکر اور تشویش نہیں فقط یہ رنج ہو کہ سر دست بدون کسی مکان سکونت اور استقامت کے کہ وہاں چند دم بھر آرام کریں پاس نجات ہمارا ٹھہر نہیں سکتا ملکہ گوہر ملک نے کہا کہ اے شہریار اب آپ مکان کے واسطے کچھ اندیشہ نہ فرمائیں چار باغ ملک مرجان دیو شاہ میرے پردادا کی املاک سے میرے ورثے اور ترکے میں آیا ہے اور میرے قبضۂ تصرف میں ہے اور وہ باغ بہتر از قلعہ ہے حضور ملاحظہ فرمائینگے تو میرے حق و باطل کو سمجھینگے اور لطافت یہ کہ اس میرے باغ میں ماں باپ اور جان کو کچھ مداخلت نہیں مجھے اختیار کلی ہے اگر مزاج مبارک میں آئے اور مقتضائے مصلحت ہوئے تو ابھی آپ وہاں تشریف لیجا کے قیام پذیر ہوں بلکہ اگر کوئی موقع در گماشتنی ہو تو میں بھی وہیں چل کے حضور کے پاس رہونگی شاہزادہ عالی مرتبت نے یہ سنکے فرمایا کہ کیا مضائقہ بہتر خوب بات ہے میں وہیں جا کے رہونگا مگر مجھے اِس وقت ایک اور صدمۂ جانکاہ پیدا ہوا ہے اور بڑا رنج دل کو ہے کہ گنجاب نے ترک جوشن پوش میرے سرفروش جان نثار رفیق کو واسطے گردن مارنے اور قتل کرنے کے بھیجا تھا اور وہاں ایک مجمع کثیر اور انبوہ خلق خالق کا دو ہزار دو ان سوار اور پیادے اور سردار ملازمین گنجاب بھی بلوائے عام اور ازدحام کے واسطے تماشا دیکھنے کے آئے تھے جس وقت کہ وہاں ایک طرف سے قرۃ العین نور البصر پارۂ جان لخت جگر بھتیجا میرا شاہزادہ تھا ور سپاہ ملک قاسم نامور تیغۂ نجات دہائی اُس اپنے رفیق با صفات کے قریب اِس قتل گاہ کے پہونچا تو میں نے سنا کہ کوئی شخص ترک جوشن پوش کو وہاں سے اٹھا لے بھاگا پس یہ تو کہو کہ تمہیں کچھ حال ترک جوشن پوش کا معلوم ہے کہ اُسے گنجاب نے کس سے پکڑوا کر کہاں قید کیا اور اُسپر کیا گذری قتل ہوا یا کہیں مقید ہے یا کوئی اُسے اور شخص لیگیا ہے کیا ماجرا درپیش ہوا ملکہ گوہر ملک نے کہا کہ اے شہریار کچھ فکر اور تردد کا مقام نہیں ترک جوشن پوش حاضر ہے میں نے اپنے مرجان عیار کو بھیجکر ترک جوشن پوش کو وہاں سے چھڑوا منگایا اور قریب اُسی اپنے چار باغ کے فلاں پہاڑ کے درّے میں بحفاظت تمام رکھا ہے اور حکیم فاروس بھی میرے پاس آرام سے ایک مقام پر ہے اب آپ ایک کام کریں کہ صبح کو یہاں سے جا کے آج ہماہ میں وہ جو فلاں مقام پر ایک درخت چنار کا بہت بڑا افلاک فرسا ہے وہاں دو چار گھڑی ٹھہریں میں صبح ہوتے ہوتے ماں باپ سے اجازت لیکے سوار ہونگی اور آپ کو وہاں سے ہمراہ لیکے چار باغ جاؤنگی پھر وہاں جو کچھ صلاح دولت اور مقرون مصلحت ہوگا اُسپر عمل کرونگی غرض یہ باتیں کرکے اور مذکور میں مشغول ہوئی شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے ملکہ کل کی بات کل کے ساتھ ہے آج شب تو عیش و طرب بسر کرلیں یہ کہکے ہاتھ ملکہ کا پکڑے ہوئے پلنگ پر تشریف فرما ہوا اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُٹھے شعلے دلوں میں آرزو کے | ہوئے مشتاق لب جام و سبو کے | لپٹ کر شوق سے وہ سینہ تا سینہ | لگے دل کی لگی دل سے بجھانے |
| لب بیتاب ہوئے قلقل کے مشتاق | کیا شیشوں نے عزم رخصت طاق | لگے ملنے سبو ساغر گلے سے | لگی مستی ٹپکنے حوصلے سے |
| ہوئی حاصل جو تنہائی جوانان | لیا آغوش میں آرام جان کو | القصہ رات بھر عجب کیفیت راز و نیاز رہی اِس صحبت پاکبازین | |

عجب لطف تھا طرفین کے حوصلے دلوں میں اُمنگوں کے جوش وہ وہی ثابت قدمی پہ لطف ظاہری کے مزہ باطنی کی طرف

گیا ہور کے بعد معرکہ آرا ہونگے شاہزادۂ والا مرتبت نے فرمایا کہ فضل بن گیا ہور خون آشام سے جاکے کہدو کہ تم بھی
حکم و بفضل ایزدی اور تائید ربانی بجے طبل جنگ چنانچہ حسب الحکم فلک احتشام شاہزادۂ عالیمقام کے فضل بن گیا ہور
خون آشام نے اپنی فوج میں طبل جنگ بیدرنگ بجوا دیا صدائے کوس حربی اور نعرہ ہائے رزمی سے زمین متحرک
آسمان متزلزل نظر آتا تھا غازیان دیندار اور مجاہدان تہور شعار آمادۂ مرگ اور مہیائے قضا ہوکر باہم گفتگو کرتے تھے دیکھیے
شب حاملہ است فردا چہ زاید اشعار زاندیشہ گر زنگستان یک بیک کز فردا ایام کہ باشد فلک ؛ زمانہ کرا کار سازی کند ؛
ستارہ بجان کہ یاری کند ؛ کہ داند کہ فردا چہ خواہد رسید ؛ زدیدہ کہ خواہد شدن ناپدید ؛ بعد ازاں بھر دونوں لشکروں میں
بڑی چہل پہل اور جاگ رہی طلایہ طرفین سے پھرا کیا آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند ہوتی تھی اسی لیت و لعل میں
رات بسر ہو گئی اور گریبان سحر چاک ہوا فوجیں جانبین سے نکل نکل کر میدان میں آکے قائم ہوئیں فضل بن گیا ہور
خون آشام مسلح اور مکمل ہوکر بحضور شاہزادۂ عالیمقام برائے اجازت رخصت آیا اور اجازت طلب ہوا شاہزادۂ والا
مرتبت نے فرمایا کہ بھائی ہم بھی تو سوار ہوتے ہیں لطف اور کیفیت میدان جنگ کی تو آج دیکھنے کے قابل ہے یہ فرما کے
شاہزادۂ عالم نے پوشاک ذات اقدس پر آراستہ کی اور سلاح سب لگا کے ملکہ گوہر ملک کو بہت سا سمجھا کے اور طمانیت
کرکے کہ تم پردے میں بیٹھی ہوئی تماشا دیکھو فضل الٰہی شامل حال ہے گھبرانا مت بعد ازاں مع فضل بن گیا ہور
خون آشام گھوڑوں پر سوار ہوکے سمت میدان رزم روانہ ہوئے چنانچہ فضل تو بدستور روز اولیں رخصت ہوکر اپنے
لشکر میں جاکے ملحق ہوتا ہے اور شاہزادۂ والا تبار مع مرجان عیار ایک ٹیکرے پر جاکے نیزہ گاڑ دیا اور رنگ ڈھنگ
میدان جنگ کا ملاحظہ کیا کہ بیلداروں نے دونوں طرف سے نکل کے نشیب و فراز میدان کا ہموار کر دیا اور میدانیوں
نے میمنہ میسرہ قلب و جناح آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول آراستہ اور پیراستہ کرکے جو سوار کہ پیچھے ہٹا تھا اسکو
آگے اور جو فوج کے پرے سے آگے بڑھا تھا اسکو دھکا مار کے پیچھے ہٹا دیا مگر گرد و پیش غبار کا یہ عالم تھا کہ آسمان
تمام گنبد لاجورد نظر آتا تھا اور زمانہ خاک بسر تھا سقے جانبین سے آبپاشی پر جھکے ہوئے گرد و غبار کو بٹھا رہے تھے اب
جو دیکھا تو کوئی دو گھڑی دن چڑھ چکا ہے اور مطلع میدان کا صاف ایک ایک کو بخوبی دیکھتا ہے لیکن کسیکو یہ جرأت
نہیں کہ قدم آگے بڑھائے دو دریائے لشکر موج زن ہیں یا دو اژدر ہفت سر منہ کھولے نظر آتے ہیں نقیب اور
کرکیتوں نے میدان میں نکلکر نقابت اور کرکیتی کرنا شروع کی اے بہادران بکوشید تا جامۂ زنان نپوشید شعر
روز جنگ است جنگ باید کرد ؛ کوشش نام و ننگ باید کرد ؛ ساتھ ہی کرکیتوں کے ہٹ جانے کے طرفین سے
جوانان شمشیر زن اور دلیران تہمتن آمادۂ رزم و پیکار ہوکر انتظار میں کھڑے تھے کہ دیکھیے ہراول کس کا کون
ہوتا ہے ناگاہ الماس بن گیا ہور اپنا گھوڑا اچکا کے بمقابلہ فضل بن گیا ہور آیا اور بعد جنگ نیزہ و شمشیر نوبت کشتی
پر پہونچی اور فضل عالی مرتبت نے چار گھڑی کے روز میں الماس بن گیا ہور کو زیر کرکے باندھ لیا اور اسی طرح
سے قیماس وغیرہ اور پانچ بیٹوں کو گیا ہور کے زیر کیا اور مشکیں باندھ حوالہ اپنے ملازموں کے کر دیا فقط
محسن بن گیا ہور نواں بھائی فضل بن گیا ہور خون آشام کا باقی رہ گیا تھا اسنے جبکہ دیکھا کہ آٹھ بھائی
میرے میدان حرب و ضرب میں فضل بن گیا ہور سے ہر ایک بات میں مغلوب ہوکے گرفتار ہوگئے ہیں کسی
صورت سے اسپر غالب نہیں ہو سکتا از راہ غداری اور مکاری بے ساختہ اپنے دونوں ہاتھ رومال سے باندھکے
گھوڑے پر سے کود پڑا اور دوڑ کر یہ کہتا ہوا کہ اے بھائی قطع نظر از گناہ در جہاں کیست بگو ؛ آنکس کہ گنہ نکرد چون
زلیست بگو ؛ من بد کنم و تو بد مکافات دہی ؛ پس فرق میان ما و تو چیست بگو ؛ بقول شخصے از خردان خطاست

واز بزرگان امید عفو و عطا ست تو نے جو پہلے ہم سبکو ہدایت کی ہماری شامت ایام اور برگشتگی طالع سے کچھ ذہن اور فہم
مین نہ آئی اب ہمارے دلکو یہ یقین کامل ہوگیا کہ جو تو فرماتا ہی سب برحق و بجا ہی ہم غلطی پر تھے اور تو راہ راست پر ہی یہ
فتح اور ظفر فقط تیرے دین اور مذہب کی تائید سے تجھے نصیب ہوئی ورنہ کیا باعث کہ تو تنہا یکجان و احد اور ہم تو بجائی
جس باپ کا تو بیٹا اُسی باپ کے ہم بیٹے جو ہاتھ پانوٗن تیرے وہ ہاتھ پانوٗن ہمارے ہم سب زور و طاقت شمشیر زنی پہلوانی
کی لگت مین تجھسے کم نہین تو معلوم ہوا کہ تیرا دین برحق ہی لہذا امیدوار ہین کہ عفو جرائم ہماری فرماکے وہ کلمہ ارشاد کر جس سے
باللسان ظاہر ہو جاتا ہی کہ ہم بھی مشرف باسلام ہوکے تیری غلامی اور فرمانبرداری مین سعادت دارین و افتخار کونین
حاصل کرین فضل کے پانوٗن سے جاکے لپٹ گیا فضل بن گیا ہور خون آشام نے حسب الحکم شاہزادہ عالیمقام کہ
مومن کے دل مین کینہ نہ چاہیے اور حکم شرع ظاہر پر ہی جو شخص اقرار باللسان اسلام قبول کرنے کا کرے قتل اسکا
واجب نہین آگے نیتون کا اُسکے حال عالم الغیب کو معلوم ہوگا بقول کسی استاد کے شعر تو چہ دانی کہ در سرایش چیست
محتسب را درون خانہ چہ کار؛ بمقتضاے ذات اور آدمیت فضل بھی اپنے مرکب پر سے ہان ہان کرتا کود پڑا اور
محسن کو گلے لگاکر کہا کہ نہین بھائی مین تجھے خوب جانتا ہون اگر تو بصدق دل اسلام قبول کرتا ہی تو جو رتبہ اور مرتبہ میرا ہی
مین بدل و جان تجھسے راضی ہوا بسم اللہ کلمہ شہادت پڑھ کے مسلمان ہوا اور جو کچھ خوب منظور ہی تو دلیا کہ خداے
بزرگ است محسن بن گیا ہور بکمال عجز و انکسار زار زار رو رو کر کہنے لگا ای بھائی فی الحقیقت مین ایسا ہی عاصی اور
خاطی روسیاہ ہون لیکن اب تیرے اقدام عالی پہ اپنا سر رکھتا ہون کہ مجھسے کبھی کوئی تقصیر اور خطا نہوگی اور کوئی بات
تیرے خلاف نہ کرونگا قطعہ گر گنہ کردم ور عصیان نمودم عفو کن ؛ ور گنہ باز کردہ ام کافر غلام خانہ زادہ ؛ ور نباشم قابل
عفو تو اینک طشت و تیغ ؛ کس سے دارم کہ خواہ خواست از دست تو داد ؛ فضل نے یہ گفتگو محسن بن گیا ہور کی
سنکے کلمہ طیبہ ارشاد کیا اور وہ بد ذات از راہ مکر و زور کلمہ پڑھ کے مسلمان ہوگیا اُسوقت فضل نے اپنے سب بھائیون
کی فوج و سپاہ سے پکار کر کہا کہ ای بہادرو یہ سب میرے بھائی تھے انکا تو حال تمنے بچشم خود دیکھا اب تمکو کیا منظور
ہی اگر تم حق و باطل مین تمیز کرکے کلمۂ شہادت پڑھو تو یارو سب میرے پیارے بھائیون کے ہو جو وہان سے
تمکو ملتا ہو اُس سے اضعاف مضاعف یہان حاضر ہی اور میرے ہمراہ عیش کرو اور جسے نہ منظور ہو وہ جہان جی چاہے
چلا جائے ان چتالیس ہزار سوارون مین سے چالیس ہزار دلیران عرصۂ کارزار نے تو یہ کہا کہ ای فضل بن
گیا ہور خون آشام ہم لوگ قدیم الایام سے غلام موروثی اسی سرکار دولتمدار کے ہین اور آگے بھی رتبہ
اور مرتبہ اور عزت اور آبرو اور عقل اور فہم اور لیاقت اور شجاعت اور دلیری تیری کل امیر اور امرا اور
ادنی اعلےٰ روٗساے ملک ستجان سے افزون تر جانتے تھے اور اپنا مالک و ولی نعمت تجھے سمجھتے تھے اور اب تو ہمکو
یقین کامل اور اعتقاد بدل ہوگیا کہ تو بڑا صاحب اقبال اشجع روزگار رمیدان کارزار ہی جو تو نے کوئی کام کیا
ہوگا کچھ اسے اپنے نزدیک سمجھ کر کیا ہوگا وہی باعث تیری ترقی جاہ و دولت اور فتح و نصرت کا ہی اور لاشک
و لاریب دین تیرا برحق ہی بس ہمکو کیا اس مین عذر اور تامل ہی جو طریق خداپرستی کا ہو ہمکو ہدایت کر کہ ہم
اختیار کرین اور تجھے اپنا پیشوا سمجھ کر پیرو ہو سکتے ہون فضل بن گیا ہور نے کلمہ شہادت اُن سبکو باآواز
بلند پڑھ کے سنایا اور وہ سب چالیس ہزار سوار بصدق دل کلمہ پڑھ کے مسلمان ہوگئے اور باقی ماندہ وہ
چار ہزار سوار تیرہ روزگار یہ کہتے ہوے کہ ہم تو اپنے دین قدیم کو کہین نہ چھوڑینگے اپنے اپنے گھوڑون کی
باگین موڑ کے سیدھے سمت شہر ستجان فراری ہوے فضل نے چاہا کہ تعاقب اُنکا کرے شاہزادگی

والا رتبت نے دور سے ہان ہان کر کے ممانعت کی اور فرمایا کہ ای بہادر جانے دے بھاگے کا پیچھا نہیں کرتے بعد ازان شادیانہ
فتح کے بجوا کے بعظمت وجرأت تمام وشوکت مالاکلام شاہزادۂ عالیمقام مع قفقل بن گیا ہور خون آشام بڑی دھوم دھام
سے مراجعت فرما کے داخل چار باغ ملک حیران دیوکش ہوا ترک جوشن پوش قاتل زنگی مقاتل زنگی وغیرہ
سب سردارون نے شاہزادۂ عالم کو نذرین دین قفقل سے ملاقات کی چار طرف ہنگامہ شادی اور غلغلہ مبارکبادی بلند
تھا اندرون بارہ دری ملکہ گوہر ملک نے تیاری نذرون اور نیازون کی اور سامان رتجگے کا کیا بعد مختصر روز دوم
شاہزادۂ عالم مع تمام اپنے سردارون کے دیوان عام مین صدر جاہ وحشمت پر اجلاس فرما تھا کہ ایک مرتبہ قفقل
بن گیا ہور خون آشام نے اپنے آٹھون بھائیون کو بحضور شاہزادۂ عالیمقام طلب کیا اور حسب الحکم سوار ہمراہیان
قفقل قیس بن گیا ہور و لیس بن گیا ہور وغیرہ آٹھون بیٹون کو گیا ہور کے پا بجولان لیکے سامنے لائے اسوقت
شاہزادۂ والا رتبت نے اُنسے پوچھا کہ ای بہادرو یہ تم لوگ کہین قفقل بن گیا ہور خون آشام نے بمردانگی زیر کیا ہی
یا بفریب اور اپنے کو اب تم سب کس حال مین دیکھتے ہو حسب الاتفاق جسوقت کہ آٹھون بھائی قفقل کے روبرو شاہزادۂ
والا قدر کے آئے اور انھون نے شوکت وشان شاہزادۂ عرش آستان کی دیکھی خود بخود بیٹے دلون مین ایک محبت پیدا
ہوئی تھی اور زنگ کفر آئینۂ ضمیر سے اُن بیٹے یک قلم منفک ہو گیا تھا اس عرصہ مین یہ کلام شاہزادۂ عالیمقام نے اُنسے جو کہا
تو وہ سب بے ساختہ دست ادب باندھ کے ملتمس ہوئے کہ ای شہریار بلاشک ولاریب تیرا دین برحق اور تو بڑا اقبالمند
اور بخت ارجمند ہی شعر این شجاعت بزور بازو نیست ٭ جز بفضل ولطف او نیست ٭ معلوم ہوا کہ یہ ساری برکت تیرے
دین متین کی ہی پس جو اور کوئی دین تیرا قبول کرے وہ کیا کہے شاہزادۂ والا نژاد نے کلمۂ طیبہ ارشاد کیا آٹھون بیٹے
گیا ہور کے بصدق دل اور بحسن عقیدت کلمہ پڑھکر مشرف باسلام ہوئے اور شاہزادۂ والا رتبت نے زہ شادی ومسرور
سے پسران گیا ہور کو اپنے سینے سے لگا کے مخلع بخلعت کیا اور ہر ایک کو دنگل بیٹھنے کے واسطے مرحمت فرمایا اور سب
باطمینان خاطر شاہزادۂ والا گہر معروف جشن ونشاط اور شریک محفل انبساط ہوتا ہی

## جنبک دو کلمہ داستان اُن پانچ ہزار سوارون کے جو کہ برگشتہ بخت یہان سے بھاگ کر سمت شہر سجان گئے تھے گزارش کیا جاتا ہی

کہ وہ پانچ ہزار سوار نابکار تیرہ روزگار جو یہان سے مفرور ہو کے گنجاب کے پاس گئے تو اُن سیہ بختون نے از ابتدا
تا انتہا سارا حال پسران گیا ہور کا بیان کر کے کہا کہ ہم خانہ زاد فقط بپاس وفاداری اور نمکخواری اپنی جان بچا کے
واسطے اطلاع سرکار کے یہان تک آئے ہین باقی وہان تو سب بیٹے گیا ہور خون آشام کے اور تمام سوار اور عملہ
شاگرد پیشہ نے بدیع الزمان کا کلمہ پڑھ کے اسلام قبول کیا اور مسلمان ہو گئے گنجاب نے یہ اظہار اُن سوارون کی
زبانی سنکے مانند مار سر دم بریدہ کے پیچ وتاب کھایا اور اپنی ڈاڑھی کو نوچ اور دونون ہاتھون سے اپنا منھ پیٹ کے گیا ہور
خون آشام سے کہنے لگا کہ ای بدذات یہ بربادی اور خرابی میرے ملک کی اور باعث افزونی مال ودولت اور فوج وحشمت
بدیع الزمان کی تیرے بیٹون کی بدولت ہوئی اگر تیرے سب بیٹے ایسی نمک حرامی کر کے مسلمان ہو جاتے اور بدیع الزمان
سے نہ سازکرتے تو اسقدر جو فوج اُسکے پاس کہان سے ہوتی گیا ہور خون آشام نے عتاب وخطاب گنجاب سے
نہایت ترسان ولرزان ہو کر بکمال عجز وانکسار عرض کی کہ ای خسرو بے بدل فی الحقیقت جو کچھ خون اس غلام ناکس
کے تقصیر غلام کے حق مین سرکار تجویز فرمائین غلام سزاوار اُسکے ہی لیکن اتنا امیدوار ہی کہ جیسا بیٹون نے تو جو کیا ہی
اسکی سزا اور تعزیر عنقریب سرکار سن لینگے کہ غلام نے اُنکے واسطے کیا کیا اب غلام کو اجازت ہو کہ ایک

مرتبہ غلام بھی ذرا جا کے رستی او تحقیق اُس بدیع الزمان کی دیکھے اقبال عالی سے دعوے تو غلام کو یہ ہے کہ سب بیٹون
کے سر کاٹ کر اور سر میدان بدیع الزمان کی مشکین باندھ کر غلام آ کے سرکار کو منھ دکھائیگا اور ابکی مرتبہ بدون
تصفیہ کے بقول شخصیکہ مصرع جمع ہون خود ین کب یا وہ خیشتن یا ہم نشین ؛ غلام اگر میدان سے پھرے تو لقا پرست کوئی غلام
کو نہ کہے سب خدا پرست ہی اور مسلمان غلام کو سمجھین یہ کہہ کے اپنی سپر تلوار پکڑ کے اُٹھ کھڑا ہوا اور گنجاب سے رخصت ہوکر
باہر نکلا اور لاکھ سوار اور پیادے کی جمعیت سے بیخ نیشت گردن پر سمت چار باغ ملک حرمان دلکش روانہ ہوا
علقمہ اضطرلابی وزیر اعظم دستور المعظم گنجاب کا کہ بظاہر معلق لقا پرست معروف اور باطن مرد مسلمان خدا پرست موصوف
علم رمل مین وحید روزگار ہی آتے ایک روز قاعدہ علم رمل سے دیکھا تھا کہ بدیع الزمان فرزند ارجمند ثانی سلیمان
امیر حمزۂ صاحبقران کا تمام ملک باختر کو اسلام آباد کریگا جسوقت اس وزیر نے حال روانگی گیا ہور خون آشام
کا بہ تہیہ جنگ سمت چار باغ ملک حرمان دیو کش کے سنا بعد برخاست دربار گنجاب کے اُس وزیر نے اپنے گھرین
آکے وفور بن علقمہ اپنے بیٹے سے کہا کہ اے فرزند تو اپنے ہمراہ فوج وسپاہ لیکے شاہزادہ بدیع الزمان عالی جاہ
کی خدمت مین جاکے انتہا کو مین اور سعادت دارین حاصل کر اور جہانتک تجھسے ہوسکے اُس شہریار عالیمقدار کے کام
جان نثاری اور سرفروشی مین قاصر نہ ہو وفور بن علقمہ نے کہا کہ ای قبلہ وکعبہ فدوی کا بھی دل یہی چاہتا تھا کہ کسی ذریعہ
سے زیر اقدام عالی اُس شاہزادہ ذوی الاحترام کے پہونچے سرخروے جاوید ہون یہ کہکے مع چالیس ہزار سوار باپ
سے رخصت ہوا اور سمت چار باغ ملک حرمان دیو کش روانہ ہوا اثناے راہ مین اپنے جی مین سوچا کہ یون خالی ہاتھ
بحضور شاہزادہ والا صفات جانا نہ چاہیے یہ گیا ہور خون آشام جو کچھ کہ خزانہ اپنی فوج کے صرف کے لیے
ہمراہ لیے جاتا ہی اُسکو اگر کوئی گھات بن پڑے تو اپنے قبضہ مین لا کے بطور نذر اور پیشکش کے بحضور شاہزادہ بدیع الزمان
لیجاؤن بس یہ پیش خود تجویز کر کے بمشورۂ دلیران فوج آدھی رات کے عمل مین چالیس ہزار سوار سے لشکر گیا ہور پر
شبخون مارا اور تمام خزانہ اپنے قبضہ تصرف مین لا کے شادان و فرحان بخدمت شاہزادہ والا شان روانہ ہوگیا
اور لشکر گیا ہور مین تا طلوع آفتاب آپس مین کشت وخون ہوتا رہا اور خوب تلوار چلی جبکہ روشنی صبح کی تجلی
ہوگئی ایک ایک نے ہاتھ کھینچا اور بعد تحقیقات یہ ثابت ہوا کہ وفور بن علقمہ اضطرلابی نے شبخون مارا اور خزانہ لے
گیا گیا ہور خون آشام نے یہ حال شبخون مارنے اور خزانہ لیجانے وفور بن علقمہ اضطرلابی کا گنجاب کو لکھ بھیجا گنجاب
وہ عرضی گیا ہور خون آشام کی پڑھ کے علقمہ اضطرلابی سے بہت آزردہ ہوا اور کہا کہ جب تیرے بیٹے سے ایسی
حرکت ناشائستہ اور نمک حرامی ہو تو اور کسی سے مجھے کیا توقع ہو علقمہ اضطرلابی نے جواب دیا کہ ای گنجاب تو پیشبہ
مرسل رہ چہ ہزار ملک باختر کا ہی جس حالت مین کہ بغیر نادی یعنی تیری بیٹی اور خداوند لقا کی بہو ملکہ گوہر ملک
جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ خداوندزادے کی منگیتر پسر حمزہ کے ساتھ رابطہ دوستی اور اتحاد بہم پہونچا کے مسلمان ہوجا
تو میرا بیٹا اگر مجھسے منحرف ہوگیا اور بدیع الزمان کا شریک ہوکر مشرف باسلام ہوا تو اس مین میرا کیا قصور مین
کیا کرون مین بھی تیری طرح سے مجبور ہون گنجاب نے یہ گفتگو علقمہ اضطرلابی کی سنکے بہت پیچ وتاب کھایا اور
لاجواب ہوکر رہ گیا وہان وفور بن علقمہ خزانہ گیا ہور خون آشام کا اپنے ہمراہ لیے جسوقت قریب دروازہ چار
باغ پہونچا ایک عرضی جس مین مضمون کہ خانہ زاد باستدعاے جبہ سائی عتبہ فلک تکریم ملایک مقیم بمشورۂ واجازت
والد بزرگوار امیدوار باریابی بارگاہ اور زیارت اقدام عالی کا ہی آئندہ جیسا ارشاد ہو بجا لائے لکھکر ایک
اپنے مقرب خاص کے ہاتھ مرجان تیز رفتار کے پاس بھجوا دی اور مرجان نے وہ عرضی لیجا کے نظر اقدس شاہزادہ

بدا تلوار تو جھا کے نکل گئی مگر ایک چادر خون کی بجائے فضل کے منہ پر پڑ گئی اور چونکہ فضل کو غش کاری ہو گیا شاہزادہ بہتر صورت بدل زبان شا ترنج جو فضل کو زخم کاری کھا کے حالت غش میں دیکھا ایکبار اپنے رہوار کو تیز رفتار کر کے برابر گیا ہو کے پوچھا اور فضل سے کہا اے ہوا داری لئے باغ میں جا کے علاج زخم میں مصروف ہو میں جواب تیرے حریف کا بخوبی دیے دیتا ہوں یہ کہتے گیا ہوئے آواز بلند فرمایا کہ باش اے ... ایک حریف تو رسیدیم لاضرب مردان عالم گیا ہو خون آشام شاہزادہ عالیمقام کو اپنے مقابلے اور مجادلے میں لانے دیکھا نیزہ ... اور پکار اکر مصرع صید را چون اجل آید سوئے صیاد رود ۔ اے پسر حمزہ تیرہ روزگار تو نے یہ کیا حرکت خلاف ادب کی کہ نیزہ بازی اور خرہ ... ہی کر شمشیر خدا و ند زادے سے جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ کی ملکو ہر ملک کو اغوا کر کے بغیر سب یا بزور سحر چار سو میں لا کے اپنا ہم صحبت کیا ہو اور کچھ قہر خداوندی اور عتاب پیغمبری سے اپنے دل میں تجھے خوف نہ آیا حالانکہ گذارم کر از دست من زندہ وسلامت روی شاہزادہ عالیمقام نے یہ گفتگو کیا ہو سن کے جواب دیا کہ اے علیہ اللعن والعذاب کیا ہو تو یہ کیا بکتا ہے اور تیرا لقا خوک بیکر خرس باد یہ خلاف کیا اصل ... بہتر تیرے حق میں یہ ہے کہ اگر تو اپنی زیست چاہتا ہو تو دین شرک خدا پر لعنت کر کے مت بیضاوین اسلام کو قبول کر ورنہ اسی طرح اور ... ذلت وخواری سے تو مارا جائیگا کر تیرے حال پر ابیان ... اور مرغان ہوا گریہ وزاری کرینگے اشعار من آن پیلسنے رزم و جنگ آدیم نہ از بہر بزم و رنگ آدیم ۔ گران ہر کہ بار سر برتن است ۔ علیم علاجش بدست من است کہ گیا ہو یہ تقریر شاہزادہ والا تو قہر کی سے مثل شعلۂ جوالہ بھڑک اٹھا نہایت درہم اور برہم ہو کر وہی نیزہ جو ہاتھ میں تھا سینۂ بے کینہ پر شاہزادہ نامور کے مارا شاہزادہ عالی شان نے سنان نیزہ کو سنان نیزہ پر کا نمونہ بسا شرار ہائے آتشین مانند گلہائے آتشبازی کے دونون نیزون کی سنانون سے پیدا

| | | |
|---|---|---|
| ہوئے اور اب طرفین سے نیزہ دری شروع ہو گئی اشعار | بدو کل اجل ہر دو را مرگ بار | سنان چون زبان و سنان نیزہ دار |
| چنان نیزہ با نیزہ آمیختند ۔ سنان یک بدیگر در آویختند | کہ بر ہم زنند تیز زبان گوشہ مار | شہان را ... زلود کازار |

سا تھ سا تھ طعنین نیزے کی باہم رد و بدل ہوئیں تھیں کہ ایک مقام پر شاہزادہ ذوالاحترام نے نیزہ دیا ہو رکا کا ... آسمان دی کر صاف دو نیزہ ہاتھ سے گیا ہو رکے مانند ہوائی آتشبازی کے ہوائی ہوا گیا ہو رخون آشام نے اپنا نیزہ نکل جاتے دیکھا دونون ہاتھ قاش زین پر دے مارے اور یہ کہنے لگا کہ اے صبح الزمان غضب کیا تو نے میرے ہاتھ سے نیزہ ہوائی کر دیا مگر دیکھ کیا نیزہ ؟ ... اختیار میں ہی کہ اگر بر سر کوہ مار میخون تو تہ زمین جا کے بوسہ دے خبردار ہو جا یہ نہ کہنا کہ خبردار نہیں کر دیا جا کہ گھوڑے سینے کا ایک ... اقدس شاہزادہ والا تبار گیا ہر چند کہ نگاہ شاہزادہ عالیجاہ کی اسی طرف لگی ہوئی تھی مگر شعلہ شر دیگر اور قضا و رضائے کسی کا چارہ نہیں شاہزادہ عالم تو اس خیال میں تھا حسب اتفاق نمودار گیا ہو رکی شاہزادہ عالی وقار کے رہوار کی آنکھ پر پڑی اور ایکبار وہ گھوڑا تڑپ کر چاہتا تھا کہ سکندری کھا کے گرے شاہزادہ والا قدر مرکب کو سنبھالنے لگا اس عرصہ میں گیا ہو رنے دوسری ضرب تیغ آبدار کی بر سر شاہزادہ عالی وقار لگا لی کہ ایک زخم دامن دار سر اطہر پر اس عرش اقتدار شاہزادہ نامدار کے لگا اور خون جاری ہوا اس اثنا میں دوران شاہزادہ عالی قدمان سنبھلنے میں لگا اور بسرعت تمام رومال سے اپنے سر اقدس کو خوب مستحکم باندھ کر تیغ ... دیو بند او ایام سے کھینچا اور اسی حالت زخم داری میں مرکب کو چمکا کے تیز گیا ہو رکے سر پر مارا گیا ہو رنے سراسیمہ ہو کر سپر کو پناہ کیا لیکن تیغ ... دیو بند نے سپر کو مثل قرص پنیر دو ٹکڑے کر دیا گیا ہو رنے جلدی سے اپنے دونون پاؤن رکاب سے نکالے زین خالی کر دیا ... پر آر پا تیغ آبدار نے گیا ہو رکے گھوڑے کے دو ٹکڑے کر کے زمین پر جا کے بوسہ دیا ایک طرف تو گھوڑا خاک پر گر کے تڑپنے لگا اور ایک طرف گیا ہو رزمین پر منہ کے بل گرا اور پھر سنبھل کے اپنی فوج و سپاہ سے بآواز بلند کہنے لگا کہ بانی جنگ قلعہ بہ گرد ... ساتھ اسکے کہنے کے خیل خیل زیل زیل پیچھے پیچھے قشون قشون دستے دستے گروہ گروہ انبوہ انبوہ فوج کفار بے دین باد و اعدائے دین ... گیا ہو رسپر میں تلوارین بلند کر کے چلے اس طرف سے بھی قریب لاکھ سوار ہزاہیان فضل اور بہادران فضل کے لشکر کفار کو آمادہ کارزار کر کے دیکھ جھٹ پٹ جا کے فٹ پٹ ہو گئے اشعار چلے فول سے فول اور فٹ سے فٹ بڑھ گئے مردان دگر باہم لپیٹ

سے صاف نکلا ہوا سمت صحرا چلا گیا یہان فضل بن گیا ہور خون آشام کی فوج نے جو رمٹ کیا اور شکست فاش ہوگئی اسوقت تا
زخم داری مین فضل پس پا ہوکے چار باغ ملک حرمان الیوکش مین آیا اور دروازے کو قفل اور مسدود کرکے چار سمت فصیل پر
توپین چڑھوادین اور فصیلہ دروازے پر تیل کے کڑھاؤ کڑک کے پوتے ہنڈیان بارود کی لیے ہوے کچھ گولانداز سرخ سرخ سنہری بیٹے کی
پیٹیان سرون پر اور سرخ سرخ بچی کاسنی تنکے کمرون سے باندھے مورچے ان توپون کے پیچھے کھڑے ہوے فتیلے روشن کیے ہاتھون مین لیے
ادھر ادھر ٹہلتے پھرتے تھے اور انتظام باغ باطمینان تمام کرکے فضل بن گیا ہور خون آشام اب معالجۂ زخم مین مشغول ہوا ہی

## اب شمہ داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان والاشان سے گزارش کیا جاتا ہی

گردہ راہوار شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار کو لیے ہوے قریب دس بارہ کوس کے فاصلہ پر نکل گیا اور ایک میدان وسیع الفضا اور
ہواے فرحت افزا مین جاکے وارد ہوا وہان کوسون تک سبزہ دوب کا فیروزہ گون عشرت نما کہ طراوت اسکی آنکھون مین چبھی جاتی تھی دیکھ
کر اسلیے دو شبانہ روز کا بھوکا اور پیاسا تھا چراگاہ مین گھاس کھانے لگا جب خوب پیٹ بھر کے گھاس کھا چکا تو پانی کی تلاش مین
چلنے لگا ایک نہر آب کہ پانی اسکا مثل مروارید صاف اور شفاف تھا نظر پڑی بیچ مارتا تھا اس نہر کے قریب گیا کنارے پر پانی پینے لگا
جب پانی پی چکا تو یہ بھی ایک معمول ہی کہ گھوڑا پانی پینے کے بعد پھریری لیتا ہی اس گھوڑے نے جو پھریری لی تو شاہزادۂ عالیمقدار
اس راہوار کی پشت پر سے جدا ہوکے نہر مین گرا اور زخمی تنون کے جو اسکے سر مین جھک گئے تھے وہ بہ نکلے پانی مین مخلوط ہوکر
بہنے لگے حسب اتفاق اس صحرا مین خواجہ آشوب سوداگر فروکش تھا اسوقت لب نہر وہ اپنے خیمے مین بیٹھا سیر اس نہر کی کر رہا تھا
پانی مین اس نہر کے ایک لکیر خون کی نمودار ہوئی دم بدم زیادہ خون اور پانی مخلوط نظر آیا خواجہ آشوب نے آثار خون کی اس
نہر کے پانی مین دیکھکر اپنے خواص اور خدمتگارون سے کہا کہ بارہا مین نے تم سبھون سے بتاکید تمام ممانعت کردی ہی کہ نیل گاؤ اور گوزن
اور چیتل اور غزالان صحرائی جو اس چراگاہ مین نہر کے کنارے پھرا کرتے ہین اور پانی پینے کو آتے ہین خبردار کوئی انکو صید نہ کرنے پاوے پھر تم
کسی کو نہین منع کرتے ورنہ جا کے دیکھو تو کسنے کس جانور کو شکار کرکے اس نہر کے کنارے ذبح کیا ہی کہ خون اسکا بہتا چلا آتا ہی حسب الحکم
اپنے مالک کے دو ایک خدمتگارون نے جو وہان گئے تو دیکھا کہ ایک جوان نوخاستہ وجیہ و شکیل بصورت آفتاب طلعت شعر
مہ تو جبین چہرہ ماہ کمال ؎ وہ ماتھے پہ بکھرے ہوے سر کے بال ؎ سراپا زخمون سے چور ناگاہ مڑا ہوا سر تو پانی مین اور کمر سے نیچے
کا حصہ لا اور دونون پانون نہر سے باہر خون مین آغشتہ زخمہاے کاری سے مثل تختۂ لالہ ارغوان شگفتہ بیہوش اور خاموش از خود
فراموش پڑا ہی ان خواصون نے خواجہ آشوب سے جاکے کہا کہ خواجہ سلامت کوئی جانور تو نہین ہی مگر ایک نوجوان بہت خوبصورت
نہین معلوم کہ کسی ملک کا بادشاہ یا کوئی شاہزادۂ آسمان جاہ یا کوئی سوداگر بچہ ہی کسی سے زخمی ہوکر لب نہر آکر گرا ہی یا قزاقان اطراف
نے اسے بطمع زر گھوڑے مار کر یہان ڈال دیا ہی اور آپ مال و اسباب اسکا لیکر چلے گئے ہین اسی کے جسم سے یہ خون جاری ہی اور وہی
خون نہر کے پانی مین ملا ہوا چلا آتا ہی خواجہ آشوب یہ نقل سنکر اسی وقت بیتابانہ اٹھ کھڑا ہوا اور وہان جاکے شاہزادۂ عالم کو بایں
ہیئت کذائی دیکھکر اپنے جی مین سوچنے لگا کہ یہ شخص تو کوئی بڑا جلیل القدر عالی خاندان کچھ صورت آشنا معلوم ہوتا ہی شاید اسے کہین
کہین دیکھا ہی ناگاہ نگاہ خواجہ آشوب کی جو نہر نگین انگشتری شاہزادۂ والا گوہر پہ جا پڑی تو اس مین نام شاہزادۂ عالیمقام کا
کندہ کیے پایا کہ یہ شاہزادۂ انجم گروہ گرد شکن صاحبقران ابن صاحبقران شاہزادۂ بدیع الزمان ہی گھبرا کے خواصون خدمتگارون
سے کہا بالکی جلد میرا پلنگ تو اٹھا لاؤ وہ سب خدمتگار اور خواص جھٹ پٹ خیمے مین جاکے ایک پلنگ اٹھا لائے اور خواجۂ آشوب نے چند
خدمتگارون کے نہر مین گھس کے بڑی احتیاط سے شاہزادۂ عالم کو پانی سے نکالا اور تمام خون کو جسم اطہر کے اپنے ہاتھ سے دھوکر اور خوب پاک
صاف کرکے بصد حسرت تمام پلنگ پر لٹایا اور اپنے خیمہ مین لا کے ایک جراح شہر گرجان کا رہنے والا مدت سے خواجہ آشوب کے پاس مدت
سے رکھا تھا اور ہزارون سلوک اور صدہا احسانات اسکے کیے ہوے تھے خواجہ آشوب نے اسکو بلاکے پچاس ہزار روپیے دیے اور شاہزادۂ

والا شان کے زخمون مین ٹانکے دلوا کے مرہم کی پٹیان چڑھوا دین اور اس جراح سے اقرار کیا کہ اگر تو اس والا مرتبت کو جلد اچھا کر دیگا تو مین کمال
خوشنود ہونگا اور بہت سا سلوک کرونگا چنانچہ جسوقت زخمون پر مرہم کی پٹی رکھی گئی اور دھونے اور پاک کرنیکے باعث سے طراوت دماغ اور
ہوا دماغ مین پہونچی تو آنکھ شاہزادۂ عالم کی کھل گئی اور آپ نے دیکھا کہ ایک پلنگ پر پڑا ہون اور گرد و پیش میرے کچھ لوگ جمع ہین اور سرھانے
میرے ایک مرد بزرگ تاجر وضع اشک ریزان نہایت مغموم اور پریشان بیٹھا بنظر حسرت و محبت مجھے دیکھ رہا ہے شاہزادۂ عالم کو پہلے تو ایک
تحیر ہوا کہ مین یہ کیا معاملہ ہے مین یہان کہان ناگہان خیال آگیا کہ شاید مین میدان رزم مین گیاہور خون آشام کے ہاتھ سے زخمی ہو گیا
تھا تو حالت غش مین گھوڑا میرا یہان سے کے آیا ہے یہ سمجھکر اٹھ بیٹھا خواجہ اسوقت نہایت شادان ہو کر بولا کہ کیون صاحبزادے مزاج
مبارک کیسا ہے شکر ہے خدا کا کہ آپ کو مین نے ہوشیار ہوتے دیکھا شاہزادۂ بدیع الزمان نے پوچھا کہ آپ کون بزرگوار ہین اور مجھے یہان
کون لایا خواجہ آشوب نے سر سے پانون تک تصدق ہو کر کہا کہ مرشدزادۂ عالم میرا نام خواجہ آشوب مشہور ہے اور مین ہمراہ سلطان صاحبقران
کے ہمرہ ملاقات سے آیا تھا اور امیر با توقیر نے ازراہ بندہ نوازی مجھے اپنی زبان مبارک سے بھائی اپنا فرمایا اور دستار بدل کی اور مین نے
کنارہ جدول آپ کے حضور کو دیکھا اور آپ کی مہر نگین سے مین نے آپ کو پہچانا کہ آپ شاہزادۂ بدیع الزمان فرزند ارجمند
ثانی سلطان امیر حمزہ صاحبقران کے ہین تب وفور دوستی عبودیت اور جوش محبت سے مین یہان اپنے خیمہ مین حضور کو اٹھا لایا
اور جراح کو طلب کر کے ٹانکے لگوائے مرہم کی پٹیان چڑھوائین شاہزادۂ باقبال یہ حال سنکے نہایت خوش ہوا اور بہت سی
تعریف خواجہ آشوب کی کی یہ تو وہان صدق اخلاص اب حال اُس گیاہور خون آشام کا بیان کیا جاتا ہے کہ گیاہور نے ایک عرضی
بمضمون کہ ای پیغمبر مرسل میدان جنگ مین بوقت مقابلہ بدیع الزمان میرے ہاتھ سے زخمی ہو کر کسی سمت کو نکل گیا ہے اور وہ
نالائق فضل بیٹا میرا بھی میرے ہاتھ سے زخمی ہوا اور بھاگ کر چار باغ مین چھپا ہے مین اس تدبیر مین ہون کہ فضل کو چار باغ
مین گھس کر گرفتار کرلون اور ملکہ گوہر ملک کو مع اسکی خاصون اور تمام ملازمون کے اسیر اور دستگیر کر کے یہان سے
سوار کرا کے قلعہ اور محل مین پہونچا دون لہذا امیدوار ہون کہ تو حاکم وقت اور ہجدہ ہزار ملک باختر کا مالک اور پیغمبر مرسل خداوند ہے
اپنی فوج کو خواہ کچھ اور ہرکارے چپراسی وغیرہ ایسے لوگون کو چارون طرف بھیجکر بدیع الزمان کو پکڑوا منگا کہ وہ اسوقت
بے دست و پا نہایت زخمی اور مجروح ہے کچھ نہین کر سکتا آخر کہین اسی گرد نواح مین گھوڑے سے گر پڑا ہوگا غرض اور
اپنا حال جو کچھ تھا لکھ کر گنجاب کے پاس بھیجی اور گنجاب نے وہ عرضی پڑھکر سنجانی عیار کو حکم دیا کہ تو پہلے تمام
شہر سنجان مین اور آس پاس تیس تیس چالیس چالیس کوس تک منادی کروا دے کہ جہان کہین جسکے گھر مین بدیع الزمان زخمی
ہو کر آئے یا جو کوئی اسے گرفتار کروا دے یا کسی کو وہ کہین ملجائے یا جہان اسکا گھوڑا پکڑا جائے اور وہ شخص اگر سرکار پیغمبر
مرسل مین اسکا سراغ لگا کے خبر کرے تو اُسے اسقدر گنجینہ سرکار سے عنایت ہوگا کہ پھر اُسے دولت دنیا کی احتیاج کبھی عمر
بھر نہ رہیگی چنانچہ حسب الحکم گنجاب کے سنجانی عیار دس بیس عیار اور پیادے چوبترے کے اپنے ہمراہ لیے ایک ڈھنڈورچی
سے منادی کرواتا شہر سے باہر سمت دیہات کے چلا جاتا تھا کہین ادھر سے وہ حمید جراح خواجہ آشوب کے پاس سے شاہزادۂ
بدیع الزمان کے زخمون پر مرہم پٹی چڑھا کے اپنے گھر کو پھرا ہوا آتا تھا اُسنے جو یہ منادی سنی اور سنجانی عیار کو دیکھا اس
جراح ولد الزنا علیہ اللعن والعذاب نے سنجانی سے کہا کہ اگر تم مجھے گنجاب کے پاس لیچلو تو مین سراغ بدیع الزمان کا
بتادون سنجانی عیار اسے اپنے ساتھ لیے گنجاب کے پاس گیا اور یہ وقایع گنجاب کے سامنے بیان کر کے ملازمت اُسکی
گنجاب سے کروائی گنجاب نے اُس سے پوچھا کہ سچ سچ بتا تو نے بدیع الزمان کا سراغ کسکے مکان مین اور کہان سے بہم پہونچایا
اُسنے عرض کی کہ ظل رعایاے شہر سرکار سے ہمیشہ جراحی کا کرتا ہو جہان کہین کوئی زخمی ہوگا وہان ہم غلامون کی رسائی خواہ مخواہ ہوگی
چنانچہ ماجرا یہ ہوا کہ ایک سوداگر اسی گرد نواح مین یہان سے کوئی دس کوس کے فاصلے پر فلان نہر کے کنارے اترا ہوا ہے اسکے

خیمے میں بدیع الزمان کو غلام نے اسکے سر کے زخم میں ٹانکے لگائے مرہم کی پٹیاں چڑھائی ہیں اور خواجہ آشوب کے نام پر قربان ہو
گنجاب نے یہ حال سنکے نہایت پیچ و تاب کھا کے ارباب باختری ایلک فسر کی طرف متوجہ ہو کر کہا اگر تو اسی وقت جاکے بدیع الزمان کا
سر کاٹ کر خواجہ آشوب کو بہزار ذلت و خواری گرفتار کر لا حسب الحکم گنجاب کے ارباب باختری مع اپنے تیس ہزار سوار کے اسیوقت بارگاہ سے
لشکر روانہ ہوا اور کوئی پہر بھر کے عرصہ میں قریب تین کوس کے پہونچا حسب اتفاق ایک غلام خواجہ آشوب کا کچھ سودا خرید کر لکو منجان کی طرف آتا
تھا اس نے جو فوج کو دیکھا تو پوچھا یہ سب کہاں جاتے ہیں چاکروں نے کہا کہ ارباب باختری چار سردار مع تیس ہزار سوار کے خواجہ آشوب
سوداگر کو کہ اسنے ایک دشمن بزرجمہر کو اپنے گھر میں چھپا رکھا ہے گرفتار کرنے اور گھر بار لوٹنے کو جاتے ہیں یہ خبر وحشت اثر سنکے وہ غلام بیچ بچاؤ
اور خواجہ سے جاکے سارا حال کہا کہ خواجہ سلامت آپ غافل کیا بیٹھے ہیں ارباب باختری تیس ہزار سوار سے حسب الحکم گنجاب آپ کے گرفتار کرنے اور
تاخت و تاراج اہل و اسباب کے آتا ہے خواجہ آشوب نے جو یہ ماجرا سنا تو جلدی سے ایک پیالہ شربت کا تیار کر کے اسمیں قدرے بیہوشی مخلوط کر دی اور
شاہزادہ بدیع الزمان کے پاس لیجا کے کہا شہزادہ عالم اس شربت کو نوش فرمائیں بہت مفید ہے شاہزادہ عالم نے بے تامل اس شربت کو پی لیا
اور دم بھر بعد بیہوش ہو گیا اسوقت خواجہ نے شاہزادہ عالم کو ایک صندوق میں لٹا کے تہ خانہ میں جہاں اور ہزاروں صندوق مال کے رکھے تھے
وہاں رکھوا دیا فضل بن آشوب جو خواجہ آشوب کا بیٹا تھا اسنے عرض کی کہ بابا جان شاہزادہ عالیمقام کو تو آپ نے اسطرح چھپا لیا لیکن ارباب
باختری پوچھیگا کہ وہ زخمی کیا ہوا اور وہ جراح گواہی کو ہاں اور شہادت بشہود گفتگو کریگا تو کیا جواب دیجیگا خواجہ آشوب نے کہا بیٹا جو مرضی الٰہی
اسکا تو مجھے کوئی جواب یاد نہیں فضل نے کہا کہ بابا جان میں اپنے ہاتھ سے ایک تیر اپنے سر پر مارتا ہوں اور آپ اسی مرہم کی پٹی میرے سر پر
رکھکے اسی پلنگ پر بجائے شہزادے کے لٹا دیجیے جسوقت ارباب باختری آئے تو بلا خوف و خطر آئے اندر چلے آنے دیجیگا اور کچھ جواب نہ دیجیگا
یہ کہکے فضل نے تیر اپنے سر پر مارا کہ ایک زخم فضل کے کاسہ سر میں لگا خواجہ آشوب ہر چند بجوش خون شفقت پدری بیتاب ہو گیا تھا مگر جیسا
آنکھو سنبھال کے دیکھتا ہوا کہ اگر ہزار بیٹے میرے فرق سر پر شاہزادہ بدیع الزمان کے نثار ہو جائیں تو بھی افتخار ہے اس زخم کو جستی تمام پاک کیا اور مرہم
کی پٹی اسپر چڑھا کے اسے اسی پلنگ پر لٹا دیا اور منہ پر اسکے چادر ڈال کے برابر بیٹے کے بیٹھ رہا اتنی دیر میں ارباب باختری مع جراح کو ساتھ
لیے تیس ہزار سوار سے آپہونچا اور چاروں طرف سے محاصرہ کر کے آپ بانشست و بہ نہاد خیمے کے چبوترہ کار پر بیٹھا اور خواجہ آشوب کے گھر اول سے کار ارباب
باختری نے مع سید جراح اندر خیمے کے جاکے دیکھا کہ خواجہ آشوب مغموم اور مکدر بیٹھا ہے اور برابر اسکے ایک پلنگ پر کوئی شخص بشکل بیمار اور
مجروح کے سر سے پاؤں تک چادر اوڑھے بیہوش پڑا ہے ابھی ارباب باختری قریب اس پلنگ کے نہیں پہونچا تھا کہ خواجہ آشوب نے ارباب باختری
کو دیکھکے کہا ہاں ہاں صاحب یہ کیا ظلم ہے کہ مسافروں اور سوداگروں کے مکان میں لوٹن مچا رکھا ہے آپ گھسے چلے آتے ہیں وہیں ٹھہرے رہیں
ٹھہریے اور یہ کہکے انکے روکنے کو دوڑا اور ادھر ارباب باختری نے مارے غیظ و غضب کے یہ کہا کہ او بدذات تو عتاب گنجاب سے کچھ نہ ڈرا جو تو نے
یوں نخوت و خطر اُس دشمن خداوندگار اور منسوب درگاہ بزرجمہر یعنی بدیع الزمان کو اپنے گھر میں چھپا کے رکھا ہے خواجہ آشوب کچھ دم بخود رہ
خواجہ آشوب گھبرا کے رو گیا اور پھر سنبھل کے ہاں ہاں کرکے کہنے لگا کہ صاحب ٹھہریے ذرا میری عرض سن لیجیے یہ تو میرا بیٹا ہے بدیع الزمان اسکا نام
نہیں ہے وہ جراح جو ساتھ تھا اسنے ارباب باختری سے اشارہ کر کے کہا کہ سرکار یہ سوداگر بڑا ہی مکار ہے یہ اسکا بیٹا نہیں ہے یہ سوداگر بات بناتا
ہے اور جھوٹ بولتا ہے ابھی تو میں مرہم کے پھاہے بدلکر یہاں سے گیا ہوں یہ بدیع الزمان ہی ہے جسے بزرجمہر نے خطاب بلند اقبالی کا دیا تھا اب
اسکی چادر اٹھا کر منہ تو دیکھیے میرا جھوٹ سچ کھل جائیگا ارباب باختری نے برابر پلنگ کے جاکے چادر جو کھینچ لی تو فضل بن آشوب ایک وجانکاہ چیخ
کہا کہ ہائے بابا جان آپ نے یہ کیا غضب کیا مجھے چادر کھینچنے سے بڑی ایذا ہوئی ارباب باختری صورت فضل بن آشوب کی دیکھکر ایک سکتے
کی حالت میں رہ گیا اور نہایت اپنے جی میں خجل ہو کر ایک تلوار اس جراح نابکار کے ماری کہ سر تن سے جدا ہو گیا بعد ازاں ارباب باختری نے
بہت معذرت خواجہ آشوب سے کی اور پوچھا کہ یہ معاملہ کیا تھا اس جراح کو تجھ سے کیا عداوت پیدا ہوئی جو اس نمک حرام نے یہ فتنہ انگیزی کی تھی خواجہ آشوب
نے کہا اے ارباب باختری ماجرا یہ ہوا کہ کل میرا بیٹا بطریق سیر طرح طرح کی کوہستان میں جا نکلا تھا وہاں چند قطاع الطریق مجتمع تھے اور بطمع دنیا

انکو بیچ کھا سوار کے چاہا تھا کہ گھوڑا مع زین لگام میرے بیٹے کا چھین لین فضل نے بمقتضاے عہد شباب تلوار پکڑی زخمی ہو گیا اور دو ایک ادھر بھی
اسکے ہاتھ سے مارے گئے اسمین کچھ اور لوگ میرے نوکرون مین سے جو اُسکے ساتھ گئے تھے پہونچ گئے وہ قطاع الطریق بھاگ گئے میرے ملازم اسکو
پالکی مین ڈالکے میرے پاس لائے مین نے اس جراح کو بلا کے پاس تو رے دیکر زخم کو بخیہ کرایا اور کہا کہ مین تجھے جسوقت کہ میرا بیٹا غسل صحت کریگا خلعت
دونگا اس بدذات جراح کو طمع دامنگیر ہوئی اسنے کہا کہ لاکھ روپیہ نقد اور مجھے دیجیے تو بیچ چلہ غسل صحت کروا دونگا چنانچہ اسمین عذر کیا اُسنے کہا اگر تم مجھے
لاکھ روپیہ نہ دوگے تو مین تمھارا مال اسباب سب لٹوا دونگا اور مفت مین تمھاری جان اور عزت جائیگی مین نے کہا کہ چنے کیسی چوری نہین کی
خون نہین کیا مین تجارت پیشہ سوداگر رعایاے پیغمبر حل ہے ہون بجرم خطا میرا گھر اور اسباب کون لوٹیگا اور کسکی بے تقصیر میری گردن ماریگا
بس اتنی بات پر اس بدذات نے یہ مفسدہ پردازی کی ارباب باختری عزم مفسدت کرکے مع اپنے بیس ہزار سوارون کے وہان سے چلا اور گنجاب نے
ساری حقیقت اور شرارت اس جراح کی بیان کی اور کہا مین نے مارے ذلت اور ندامت کے اس جراح کو جہنم واصل کیا گنجاب نے کہا کہ یہی اسکی
سزا تھی تم نے خوب کیا خوش بیٹھے گنجاب تو خوش ہو رہا ارباب باختری اپنے دنگل پر جاکے بیٹھا وہان کا حال سنیے کہ جب ارباب باختری مع خواجہ
آشوب کے پاس سے گنجاب کی بارگاہ کی طرف روانہ ہوا تب خواجہ آشوب نے شاہزادہ بدیع الزمان کو صندوق مین سے نکالکے پلنگ پر لٹایا اور فتیلہ
رفع بیہوشی کا دیا شاہزادہ کی آنکھ کھل گئی دیکھا کہ بائین طرف برابر میرے ایک پلنگ پر فضل بن آشوب بھی زخمی پڑا ہے شاہزادہ عالی وقار نے
پوچھا کہ خواجہ سلامت خیر باشد یہ فضل کیونکر زخمی ہو گیا خواجہ آشوب نے سب سرگذشت اس بیجراح کی مفسدہ پردازی اور ارباب باختری کے
حسب الحکم گنجاب کے آنے کی اور بیچنا فضل کا اپنے ہاتھ سے تیز سر بار کے زخمی ہونے کی شاہزادہ عالم سے بیان کی شاہزادہ والا رتبت نے
خواجہ آشوب سے یہ حال سنکے کہا کہ آپ نے بڑا غضب کیا مجھے ہوشیار کر دیا ہوتا وہ جو بابا جان یعنی سلطان صاحبقران آپ کی تعریف و توصیف
ہمیشہ فرمایا کرتے تھے فی الواقع کہ مین نے آپکو ویسا ہی دیکھا اور مین نے آج سے فضل کو اپنا بھائی کہا القصہ اب چند روز کے شاہزادہ
بدیع الزمان اور فضل بن آشوب کے زخم اچھے ہو چکے اور غسل صحت کی تیاری ہوئی خواجہ آشوب نے بڑی دھوم دھام سے تیاری جشن کی
کرکے طائفہ ارباب نشاط کے بلوائے ہنگامہ رقص و سرود گرم ہوا شاہزادہ عالم اور فضل بن آشوب دونون پاس بیٹھے ناچ دیکھ رہے تھے
قضاے کار رفقاے عشرگرد مرد اور ارم زاد بخشی سے یہ دونون عیارون کو بدیع الزمان اور قاسم کے ملک سنجان مین خروج کرنے
اور شبخون مارکر قتل عام ڈالنے کا وقائع پڑھکے واسطے تحقیقات اسحال کے گنجاب کے پاس بھیجا تھا وہ دونون عیار جو سبابل سے حسب الحکم لقا فدا کے
باختر کے چلے تو کوئی پہر رات گئی ہوگی جہان یہ صحبت ناچ رنگ کی خواجہ آشوب نے قرار دی تھی وہین آکے نکلے اور ان دونون عیارون نے جو یہ جلسہ
دیکھا تو بہیت عیاری محفل مین جاکے تماشا دیکھنے لگے ناگاہ ان دونون کی شاہزادہ عالیجاہ بدیع الزمان کی جانب آنکھ پڑی دونون نے
بدیع الزمان کو خوب دیکھا بھالا اور باہم کہنے لگے کہ خداوند لقا نے ہمکو اسی بدیع الزمان کی خبر کے واسطے گنجاب کے پاس بھیجا ہو جواب یہ حال چلکے
گنجاب سے کہین کہ بدیع الزمان خواجہ آشوب کے گھر مین رہتا ہے ہم بچشم اپنے اُسے ناچ گانے کی صحبت مین بیٹھا دیکھ آئے ہین قصہ مختصر یہ کہکے دونون
فلکین بھرتے سمت سنجان روانہ ہوے اور جلد بارگاہ گنجاب کے دروازے پر پہونچے تو از بسکہ یہ دونون مقرب درگاہ لقا اور طاوس جن مین بس
مشرک خدا کے مشہور تھے گنجاب نے انکی آنے کی خبر سنکے بڑی عزت اور توقیر سے ان دونون عیارون کو بلایا اور کرسیان بیٹھنے کو دین عشرگرد مرد و ارم
زاد بخشی گنجاب کو سلام کرکے بیٹھے اور تحفہ سوغات مشرک خدا کی طرف سے جو کچھ کہ لائے تھے وہ پیش ہوچکا اور بعد اسکے انہی دونون عیارون نے برسبیل
تذکرہ کہا یا مقرب مرسل ابھی ابھی چلے آتے تھے اثناے راہ مین بدیع الزمان کو خواجہ آشوب کے گھر مین فلان جھیل کے کنارے دیکھا ہو کہ محفل رقص و سرود مین
بیٹھا ہے اور فضل بن آشوب شراب پی رہا تھا گنجاب نے جو یہ حال شاہزادہ بدیع الزمان کا سنا تھا کہ سر دم ہو پیچ و تاب کھا کے سمت ارباب باختری متوجہ
ہوا اور کہا نا سزا نکلے ارباب باختری پر نہایت غصہ و غضب تاب ہوے وہ اُسی دم بہادر رودال یعنی ارباب باختری نہایت غیظ و طیش مین اپنی سپر تلوار لیکر
پہونچا کے وقتی بیچ ... ہوا اور سرہد بدر علم یہ کلام کرکے کہ لوگ سپاہی پیشہ متحمل گفتگوے لاطائل کے نہین ہوتے فقط اس خیال سے کہ تیرا چند روز
اپنے نمک کھایا ہوا اسوقت کچھ تجھے نہین کہ سکتے ہر چند کہ مجھے بدیع الزمان کو نہین دیکھا تھا فضل بن آشوب زخمی پلنگ پر پڑا تھا اور دارو گیر

غرض کرو ہم کہ بیماری خواجہ آشوب نے بدیع الزمان کو کہیں مخفی کر رکھا ہوگا تو ہماری بلا جانے تو نے خلاف شان ہمارے آئینگے ملوک کی اب ہم بھی
رفاقت اور شراکت بدیع الزمان کی جا کے کرتے ہیں آخر تو بدنام ہو چکے ہم باواز بلند کہے دیتے ہیں کہ جسکے حوصلہ ہو رفیق ہمارا ساتھ دے نہیں تو اور
کہیں چلا جانے دے کہ ہم شاہزادہ بدیع الزمان کی اطاعت اور فرمانبرداری کرنے کیلیے جاتے ہیں غرض یہ کہکر اپنے ساتھ والوں کو یاد کیا جو کوئی
رفاقت اور میری محبت منظور رکھتا ہو وہ میرے ہمراہ چلے میں شاہزادہ بدیع الزمان کی خدمت میں جاکے ملت بیضا دین اسلام قبول کرونگا اور اسکی غلامی
کو افتخار دارین اپنا سمجھونگا اور جسے لعاپرستی منظور ہو اسکا جہاں جی چاہے چلا جائے سب ساتھ والوں نے جواب دیا کہ اے ارباب باختری ہم تم
تیرے مطیع اور فرمانبردار ہیں جو تو فرمائیگا وہ بجان و دل قبول کرینگے بکو بیان رہنے سے کیا مدعا کار قصہ مختصر ارباب باختری بخوف و خطر بارگاہ
گنجاب سے باہر نکلکر اپنے مرکب پر بیٹھکر مع تیس ہزار سواروں کے سمت چارباغ ملک ماں و گش روانہ ہوا بارگاہ گنجاب میں کسی کا اتنا حوصلہ
کہ روک سکتا مقابلہ اور مجادلہ کرتا تو بڑی بات تھی کوئی جواب تک نہ دے سکا گنجاب نے گفتگو ارباب باختری کی سنکے اچھا برا کچھ نہ کہا دل ہی دل میں پیچ
و تاب کھا کے رہ گیا جسوقت کہ ارباب باختری سوار ہو کر بارگاہ سے بہت دور نکل گیا اسیوقت جلیل دراز ترکیب کو جانب اپنی طلب کر کے
حکم دیا کہ تو جاکے بدیع الزمان کو اگر زندہ دستیاب ہو تو مشکیں باندھکر اور جو ارے تو سر کاٹ کر جلد لا جلیل دراز ترکیب نے عرض کی خود یہ سو ہلکر ای جلیل ترکی
شجاعت اور دلاوری کا شہرہ یکچند ہزار ملک ختن و باختر میں مشہور ہے مجھے ایک ادنی ذلیل اوقات سپاہی بدیع الزمان سے مقابلے اور مجادلے کیا
موجب سرشان کا ہے جسوقت بدیع الزمان پر ہاتھ میرا سیکا سو کوس پر بھاگ کر دم لیگا پس کیا ضرور ہے کہ اپنے چھوٹے بھائی اجلیل دراز ترکیب کو ارشاد کیجئے
تو جاکے بدیع الزمان کو پکڑ لاوے جب اُسکے کہنے سے اجلیل دراز ترکیب اپنے لشکر کو لیکر سمت چارباغ روانہ ہوا حسب اتفاق ایک غلام خواجہ آشوب
کا شہر سنجان میں دوکان بزازی کی کرتا تھا آنے جانے ارباب باختری کے برخاست خاطر ہو کے گفتگو سے پروانہ دار گنجاب کے اور پنج
ہزار سوار سمت شاہزادہ بدیع الزمان جانے اور پیچھے اجلیل دراز ترکیب کو یہ مشورہ جلیل دراز ترکیب حسب اجازت گنجاب برسر شاہزادہ
عالیجاب روانہ ہونیکا سنا اور دیکھا جھٹ پٹ اپنی دکان کو بند کرکے خواجہ آشوب کے پاس آیا اور سارا حال ابتدا تا انتہا مفصلاً و مشروحاً
بیان کیا خواجہ آشوب یہ حال سنکے چاہتا تھا کہ جس شاہزادۂ بدیع الزمان کو کسی حیلے سے کہیں مخفی و پنہاں کرے شاہزادۂ عالم کو سارا حال
معلوم ہو گیا اُسنے ہرگز قبول نہ کیا جب خواجہ آشوب نے دیکھا کہ اب اس مقدمہ کو طول کھنچا اور شاہزادۂ بدیع الزمان کسی ترکیب سے
میرا کہا نہیں مانیگا مجبور اور ناچار آل کار کو سوچکر جھٹ پٹ مع مال و اسباب تجارت کشتیوں پر سوار ہو سمت ملک بربر روانہ ہوا لیکن
تفضل یہ ہن آشوب بخدمت شاہزادہ والا مرتبت رہا اور شاہزادہ مشغول آمادۂ رزم و پیکار ہو کر اٹھ کھڑا ہوا اپنی سپر تلوار پکڑ کے مرکب پر
سوار ہوا اور باغ سے باہر نکلا اس عرصہ میں اجلیل دراز ترکیب مع اپنی فوج و سپاہ کے آپہونچا اور شاہزادہ علی مقدار کو یکہ و تنہا بیجان
واحد میدان میں مسلح اور مکمل استادہ دیکھکر نہایت کبر و نخوت سے پکارا کہ باش ای خیرہ سر تیرہ روزگار کے کہ ادم تیرا کہ از دست من زندہ
و سلامت رہی یا اور مرکب کو چمکا کے قریب شاہزادہ والا تبار کے آ کے کہنے لگا ضرب مردان عالم کا ارادہ دست دیا اور ہی وار کیم شاہزادۂ
عالم نے جواب دیا کہ اے اجلیل دراز ترکیب ہمارے طریق میں حریف پر پیش دستی نہیں کرتے شعر تو اول بر آور تمنائے خویش ؛
کہ من خصم را امید ہم جائے بیش ؛ اجلیل دراز ترکیب نے کہا کہ اے بدیع الزمان بری فرصت کہ قضا و ما یچید ہزار ہی جسوقت تو میری
ضرب سے جانبر ہوا تو تیرے دل کی حسرت اور جی کا ارمان کیونکر نکلے گا دو وارے وہ جو چلے وارسے بہ سوچ کر ضرب پڑ گیا وارے ؛
شاہزادہ عالی مقام نے فرمایا کہ اس گفتگوئے فضول سے کیا حصول تجھے جو ہو سکے کوتاہی نہ کر اگر خدا میرا کہ وہ قادر مطلق ہے تیری
ضرب سے مجھے محفوظ رکھیگا تو میں تجھپر ضرب لگاونگا اجلیل دراز ترکیب نے کہا خبردار رہنا یہ نہ کہنا کہ خبردار نہیں کیا تھا یہ کہکے ایک وار
تلوار کا برسر اقدس شاہزادہ نامدار کیا شاہزادۂ عالم نے اسکی ضرب کو روک کے تیغ بار کر مع راکب اور مرکب چار پر کاٹے جسکے سپاہی
اپنے سردار کو مارے جانے اور جہنم واصل ہونے دیکھکر چاروں طرف سے تلوارین کھینچ کھینچ کر شاہزادۂ عالیمقام پر ٹوٹ پڑی ناگاہ از برونہ
بیابان گردے برخاست تیرہ و تیرہ و خیرہ خیرہ سر گرد بہ آسمان رسیدہ و ہا سے گرد بر زمین دو زیدہ غلطان و پیچان چون سر زلف عروسان خم

گرد کو اور گرد نے مارا ہوا کو دامن گرد شگفتہ ہوا دیکھا کر ارباب باختری تیس ہزار سوار سے آ پہونچا اور یہ تماشا سے لڑی فوج کفار کا کہ ہزاروں پیادے اور سوار اس یکہ تنہا شاہزادہ عرش افتدار پر تلواریں کھینچے آ دوڑ رزم پیکار تھے دیکھکر مع اپنی فوج کے سوکر آ دے میدان کارزار ہوا اور آن واحد میں فوج الجلیل سا زتر کیب خریت لی کے بھاگ کھڑی ہوئی اور ارباب باختری اپنے مرکب کو نکالکے قریب شاہزادہ عالی مقام پہونچا اور گھوڑے سے کودکر کاب سعادت انتساب اُس عالی مقام کو پکڑلیا شاہزادہ عالم بھی ان ان کرکے کود پڑا ارباب باختری یہ کہکے کہ مین آستوعا ے زیارت اقدام عالی و تمنا ے حصول دین اسلام مین بیتاب سے کشیدہ خاطر اور شکستہ دل ہو کے آیا ہوں چاہتا تھا کہ قدموں پر گر پڑے شاہزادہ والا مرتبت نے ہاتھ پکڑ لیا اور گلے سے لگالیا ارباب باختری نے پھر عرض کیا کہ شہریار غلام میرا اگر جو آپکے دین کو اختیار کرنا قبول کیا گئے شاہزادہ عالم نے کلمہ شہادت ارشاد کیا ارباب باختری کلمہ پڑھکے مسلمان ہوگیا بعد ازاں آ تیس ہزار سواروں سے پوچھا کہ کیوں صاحب میں نے تو پڑھ لیا غلامی اس شہریار کی بدل جان قبول کی اور ابھی میں جو وقت گنجاب بزرگ جاتی تھی کہا تھا وہ ارباب تم بھی سمجھ گئی ہو سبھوں نے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ اے سردار ہم تو یہ جانتے ہیں جو آقا کا دین وہ نوکر کا دین جو کچھ بھی کلمہ ارشاد کیجیے کہ ہم بھی پڑھکے مشرف باسلام ہوں ارباب نے کلمہ طیبہ اُن سب کے سامنے آواز بلند پڑھا اور سبھوں نے بصدق دل کلمہ پڑھکے اسلام قبول کیا بعد ازاں شاہزادہ عالیمقام بعظمت تمام و شوکت مالا کلام شادیانے فتح کے بجواکے مع ارباب باختری اور تیس ہزار سوار سمت چارباغ ملک حرمان روانہ ہوا

## اب تتمہ داستان حیرت بیان ملکہ گوہر ملک بیان کیا جاتا ہے

کہ جس وقت کیا ہور خون آشام کی ضرب تیغ سے شاہزادہ عالی مقام زخمی ہوگیا اور گھوڑا اس شہسوار عالی مقدار کا لیکر حالت غشی میں وعدہ گاہ معاف سے نکلکر سمت اُس جنگل کے لگیا تھا کیا ہور نے چارباغ ملک حرمان دلکش کا محاصرہ کیا تھا اور چاہتا تھا کہ ہجوم کرکے چارباغ مین گھس پڑے قاتل زنگی و مقاتل زنگی دونوں غلام جان نثار شہزادہ نامدار کے مع اسی ہزار دلیران عرصہ کارزار قلعہ بند چارباغ مین ہوکے فیلبند دروازہ پر آ بیٹھے اور گرد پیش چارباغ کے خندق کھدوا کے پُر آب کردی اور چارطرف فصیل پر توپیں چڑھوا دیں مہرے اُنکے سمت میدان گولا انداز مسلح اور مکمل متامین ہاتھوں میں لیے پھرے اور گولے اوپر سے مار رہے تھے فیلبند دروازے پر باڑھ جوان حبشی شیکے جنڈیاں بارود کی تیل سے کر تر کرکے پوپے توپوں کے گولوں اور چھروں کی بوچھار کر رہے تھے مگر کیا ہور بادشاہ کے کہ ہزاروں کفار نابکار پیادے اور سوار واصل نار جہنم ہوگئے تھے اور تمام خندق پیا سوت لاشوں سے پٹ کے زمین ہموار ہوگئی تھی حملہ کرکے خندق کو طے کر گیا تھا اور عنقریب تھا کہ فوج کفار بے تمیز یان لگا کے اندرون تیغ گھس پڑے اُدھر ملکہ گوہر ملک حالت یاس و ہراس میں نہایت سراسیمہ اور حیران و پریشان گریاں و نالاں مع دیگر مستورات زنان باصد آہ و فغاں بالاے بام سمت قبلہ منہ کیے زمین پر ماتھا رگڑ رگڑ اور سر اپنا ٹکرا تی پھرتی جناب باری سے دعائیں مانگ رہی تھی ناگاہ تیر دعا کا اُسکے ہدف اجابت پر جا بیٹھا اور سیدرحمت الٰہی جوش میں آیا یعنی یکایک شور از دامن دشت و بحر و زنگ و گردے برخاست طوطیا رنگ جسوقت وہ گرد بیٹھی تو دیکھا کہ شاہزادہ عالی مقدار بدیع الزمان طالع ارباب باختری اور تیس ہزار سواران شجاعان عرصہ کارزار و دے نمودار ہوا چنانچہ ملکہ اور قفل مین گیا ہور خون آشام اور ترک جوشن پوش وغیرہ جتنے رفقاے جان نثار و دلیران عرصہ کارزار شاہزادہ عالیمقدار تھے سب جلوہ جمال اُس با اقبال کا دیکھکر و فور خوشی اور مسرت سے معروف سجدات شکر جناب باری ہوا اور تمام باغ میں صوم شادی اور مبارکبادی کی ہر چار طرف سے اہل اہل ہجوم کیے شاہزادہ عالم کی جانب خوش خوش بجانب چارباغ سے تھے.

## اب تتمہ داستان شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم جلیل الشان خونریز خاوری سے گذارش کیا جاتا ہے

جب شاہزادہ قاسم نے خسرو قزاق کو زیر کرکے مسلمان کیا اور دشت میں دو ہزار سوار سے شہر کو دیں جا کے جشن عیش و نشاط میں مشغول ہوئے سے لگا رہا تھا اور پھر اپنی فوج کی جاری کر دی تھی اور سبھی فکر میں تھا کہ شہر تسخیر کرے ... مرکباب جادوں ایکبار خبردار نے خبر دی کہ

شاہزادہ بدیع الزمان گیاہور خون آشام کے ہاتھ سے مجروح ہو کے کسی طرف نکل گیا اور قفل بن گیاہور زخمی ہو کے چارباغ ملک
خراسان میں جا کے متعارف ہوا اب گیاہور خون آشام بہ فوج کثیر چار طرف سے ہلہ کر کے قریب خندق کے جا پہونچا ہے کہ حیلہ
کر خندق کو طے کر کے دھاوا کرے اور چارباغ میں گھس کے رفقائے بدیع الزمان کو قتل کرے اور ملکہ گوہر ملک کو گرفتار کر کے سوار کر کے
لیجائے یہ خبر وحشت اثر سنکے شاہزادہ خاور سیاہ پیچ و تاب کھا کے پکارا کہ مصرع صد خندہ مرگ بر چنین زیست ؛ بجی جان اور رفقائے ہم
بزرگوار پر چار طرف سے کفار کا بلوہ اور یورش ہوا اور ایسے وقت بدن میں شرکت نہ ہوں اس سے بہتر یہ ہے کہ میں جا کے اس بدانجام گیاہور
کا ایک ہی ضرب تیغ طلا کار سے فراسیابی میں کام تمام کروں اور تا بد آباد تک یہ احسان عظیم برادر بدیع الزمان پر رہے یہ کہکے خسرو قزاق کو مع
بارہ ہزار سوار کے ہمراہ لیکر اپنے مرکب پر سوار ہوا اور ایک شبانہ روز مرکب کو گرم تگ کر کے پہونچا یہاں وقت کہ گیاہور خون آشام
خندق کو طے کر کے قلعہ بند دروازہ کے قریب پہونچ چکا ہے اور جو کوئی ادھر سے آتا ہے اسکو گرز سے روکتا بچتا چلا جاتا ہے اور ایک طرف سے
قریب دو لاکھ سوار و پیادہ کے سپریں لیے تلواریں کھینچے نیزے اٹھائے بلوہ اور یورش کیے چلے آتے ہیں عنقریب ہے کہ سیڑھیاں لگا کر باغ پہلانگیں
اور اندرون باغ اتر کے قتل عام شروع کریں قاسم نے یہ معرکہ دیکھ کر خسرو قزاق سے کہا کہ ہاں خبردار اپنی فوج سے ہوشیار رہنا میں اس تیرہ
انجام گیاہور خون آشام کو للکار کر آمادہ رزم و پیکار ہوتا ہوں ناگاہ اس طرف سے شاہزادہ بدیع الزمان عرش جاہ جوق جوق ارباب باختری
اور تیس ہزار سوار کے ہلالے غریان گستہ چلا آتا تھا آتے جو گیاہور خون آشام کو قریب دروازہ چارباغ پہونچے اور افواج کفار کو خندق طے
کر کے دیوار باغ پر سیڑھیاں لگاتے دیکھا وہیں سے نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچ کر نعرہ کیا نظم موج خون شد انجمن ؛ بدیع الزمان گرد لشکر شکن ؛
بدیع الزمان نعرہ کرد در زمین ؛ تو گفتی زدند آسمان بر زمین ؛ ز تیغ بلی ملک اسلام شد ؛ کہ سر فتنہ باختر تمام شد ؛ اور مثل شیر غران یا فیل
دمان شمشیر زنی کرتا لاش پر لاش دھرتا سر پر سر دھرتا پرمردہ گراتا ہوا سمت گیاہور خون آشام چلا گیاہور نے جو نعرہ کوہ شگاف اس
فرزند زادہ حضرت ثانی سلیمان کا سنا پلٹ کر دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان آپہونچا اور میرے لشکر میں تلاطم ڈالدیا ہے عجب نہیں کہ
میری فوج پھر منتشر ہو جائے اور جان نکلی ہو دروازہ چارباغ سے جانب شاہزادہ والا مناقب مخاطب ہوا اور یہ کہتا ہوا مصرع
صید را چون اجل آمد سوی صیاد رود ؛ چلا اور میں سے تیغ کو میان سے کھینچ اپنے گھوڑے کو تازیانہ مار کے قریب شاہزادہ عالم کے پہونچا اور
آتے ہی آمادہ مرگ اور مباحثے تقاضا ہو کر تلواریں مارنے لگا وہاں جو قاسم نے دیکھا کہ بدیع الزمان اور گیاہور سے مقابلہ ہو گیا ہے خود
یہ تجویز کیا کہ ایسا نہ ہو یہ کشتی گیر گیاہور کو ذبح کرے میرا نام خواہ مخواہ کب ہو تیغ کو کام کرے اس طرف قاسم بھی برابر گیا ہو کے آپہونچا کہ شاہزادہ
بدیع الزمان نے بچستی تمام اگر یہ چاہا کر جو تیغہ مارا تو گیاہور نے ہر چند کہ ہوشیاری تمام سپر کو پناہ کیا لیکن وہ برق شمشیر چادر سے کر کے
سے گری تو لاکر سپر کو مثل قرص نیم ریز دو ٹکڑے کر کے خود پر گری خود کو کاٹ دو ٹکڑے کر تراش کا سر کو کاٹ کر کے جبڑے کو لیتی ہوئی گردن کو سینہ شق کرتی ہوئی
سینہ شق کرتی ہوئی معدہ و شکم کو کاٹ کر چاہتی تھی کہ زیر تنگ اس کی کمند لنگ کے اتر جائے کہ ناگاہ برابر سے قاسم نے پہونچ کر تیغہ تیز چاہ کر
دوال کمر میں مارا کہ گیاہور تین پرکالے ہو کر قاش زین سے گرا اور لاش بے جان خاک و خون میں پھڑکنے لگی شاہزادہ بدیع الزمان
نے کہا کہ اے خاور سیاہ یہ کیا حرکت بیجا کی میری تلوار اسکے جگر تک کاٹ کر اتر گئی تھی تو نے مردے کی کمر پر تیغہ مارا قاسم نے جواب دیا کہ اے
کشتی گیر مصرع این دا کسی گو کہ تو انشناسد ؛ یہ خود تیری ہی میرے سامنے نہیں جبلی میں نے تیغہ مار کر اسے مثل خیار تر کے قلم کیا تھا تو نے اپنے
بانکپن سے کہ تمام عالم میں میرا نام ہو جیستی تمام اس بد انجام کے سر پر تیغہ مارا میں آگیا ہور کو عالم حیات جہنم کر چکا تھا اسکی لاش پر تم نے تلوار ماری
تو کیا بڑا کام کیا بدیع الزمان نے فرمایا یہ تو وہ مثل ہوئی ؛ مصرع گوئی ہم پیروزی پھر تو مجھے آنکھ ملا کر بات کرتا ہے تجھے شرم نہیں آتی تلوار
چلے میری پڑی کہ تمہاری قاسم نے کہا کہ تو محض غلط کہتا ہے اور بہ زبان کہتے ہو ہیں تیغہ اسکی کمر پر پڑا ہے غرض یہانتک تقریر کو طول کھینچا کہ
قاسم نے کہا باش اے کشتی گیر حسد سے میں نے گیاہور کو چونک کیا او ردیکھو ہوشیار ہو جا کہ تجھے بھی اسی وقت قتل کر کے جھگڑا ہی ہو فیصلہ
کیے دیتا ہوں یہ کہ کے تیغ بر سر شاہزادہ بدیع الزمان نامور مارا کہ اگر سپر کو شاہزادہ والا گہر پناہ نہ کرے تو معاذ اللہ قاسم کی تیغ کی

کی اگر سر کو پر پڑتی تو جوہر اپنی برش کا دکھلا جاتی اپنے زعم مین قاسم کام شاہزادہ عالیمقام کا تمام کر چکا تھا اسوقت شاہزادہ بدیع الزمان
نے بھی یہ سوچا کہ قاسم جاہل ہے اور تلوار کا کام کا شناہے اب ضربنا بالقضا جو مشیت پروردگار ہو قبضۂ تیغ طہمورثی پر ہاتھ ڈالے کہا کہ قاسم
تو نے بڑا ہی ظلم کیا مگر یہ نہ کہنا کہ ہوشیار نہ کر دیا تھا تیغ مارا قاسم نے بھی اپنی سپر پر روک لیا اور اب آپس مین خوب چوٹین چلنے لگین خسرو قزاق بار بار
شاہزادہ قاسم کے ہونٹ شاہزادہ بدیع الزمان سے گستاخانہ تیوری بدل کے کہنے لگا کہ ای شاہزادہ بدیع الزمان حق تو یہ ہے کہ شاہزادہ خاور سیاہ
کی پہلے تلوار گیا ہور خون آشام پر پڑی تھی آپ فقط اپنی نمود کے واسطے فرماتے ہین کہ مین نے گیا ہور خون آشام کو مارا ارباب باختری
نے جواب دیا کہ ای زند خویش ناشناس اے خسرو قزاق پہلے تو اپنی حقیقت اور اصل اپنی آبرو اپنی اوقات اپنے رتبے مرتبے کو دیکھ تجھے دخل در
معقولات کرنا کیا ضرور وہ دونون صاحب بجا کہتے ہین آپس مین سمجھ لینگے جیسا تو خادم شاہزادہ خاور سیاہ کا ویسا خادم شاہزادہ بدیع الزمان کا
میں بھی ہون اور تمہارا ب کوئی کلمہ خلاف آداب زبان پر نہ لاؤ ورنہ برے اعمال کو پہونچوگے خسرو قزاق نے یہ گفتگو ارباب باختری کی سنکے جواب دیا
کہ ای زبان دراز تو کون ہے جو آ الین بنکے مجھے نصیحت کرنیکو آیا ہے ادھر تھا شاہزادہ خاور سیاہ نے گیا ہور خون آشام کو واصل جہنم کیا اور بدیع الزمان
خواہ مخواہ اپنی تمکنت ظاہر کرتے اور کہتے ہین کہ مین نے مارا ہے ارباب باختری نے کہا کہ اوبے گو تو جھوٹا لپاڑیا اور بیہودہ بکتا ہے شاہزادہ بدیع الزمان
نے گیا ہور کو قتل کیا ہے شاہزادہ خاور سیاہ نے بیچ مین آکر فقط از راہ جہالت گردن گیا ہور کی تیغ مارا خسرو قزاق نے جھلا کے ارباب
باختری کو تلوار ماری ارباب باختری نے اسکی ضرب کو اپنی سپر پر کاٹا اور اسکو تلوار ماری ان دونون مین تلوار چلنے لگی فوج و سپاہ نے
جو دیکھا کہ ہمارے مالکون سے باہم شمشیر زنی ہوتی ہے یہ سب بھی آپس مین باہم لڑنے لگے ابھی کوئی ساعت بھر نہین گذری تھی کہ ایک طرف سے صدائے
نعرہ نقابدار نمد پوش بدین عبارت آئی کہ منم نقابدار نمد پوش ہواخواہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری سب نے دیکھا
کہ نقابدار نمد پوش ساٹھ ہزار سوار سے مسلح اور مکمل چلا آتا ہے برابر اسکے دوسری طرف سے دیکھا کہ نقابدار پلنگینہ پوش اسی ہزار سوار سے
یہ نعرہ کرتا ہوا آیا کہ منم نقابدار پلنگینہ پوش ہواخواہ شاہزادہ انجم گروہ رستم شکوہ شاہزادہ بدیع الزمان گردنشکن اور دونون نقابدار اپنے
شاہزادگان والا تبار کے پاس پہونچ گئے نقابدار نمد پوش نے کہا کہ ای شاہزادہ بدیع الزمان بھلا شاہزادہ خاور سیاہ کا تو نام جاہل مشہور ہے
تم نے کیا سمجھا جہل پر کمر باندھی ہے مجھے تحقیق خبر پہونچی ہے کہ پہلے تلوار شاہزادہ قاسم کی گیا ہور پر پڑی تھی بعد اسکے تم نے مردے پر تلوار
ماری یہ کون چاہیے تھا نقابدار پلنگینہ پوش نے متبسم ہوکے جواب دیا کہ سبحان اللہ مصرع جو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی اے نقابدار نمد
پوش جب تمہین یہ کلمہ منہ سے نکالو اور کہو کہ قاسم نے پہلے تلوار ماری تو پھر اور کا کیا ذکر ہے نقابدار نمد پوش نے کہا کہ مین نے ایسا کیا جھوٹ کہا شاہزادہ
بدیع الزمان نے فقط مردہ کشی کی ہے تلوار پہلے خاور سیاہ کی پڑی تھی نقابدار پلنگینہ پوش نے کہا کہ کلام اللہ مین اللہ تعالی فرماتا ہے لعنۃ اللہ
علی الکاذبین بس اب اتنا جھوٹ نہ بولو تلوار شاہزادہ بدیع الزمان کی گیا ہور کے سر پر پڑی تھی اور جب جگر گاہ تک کاٹ چلی تھی تب قاسم نے تیغ
اسکے تیغ مارا ہے نقابدار نمد پوش نے کہا تو خیر کیا مسلمانون مسلمانون مین رزم و پیکار نہین ہوتی بسم اللہ اگر مجھے کاذب کہتے ہو تو اسکا لطف چکھو
یہ کہکر تیغ بر سر نقابدار پلنگینہ پوش مارا پلنگینہ پوش نے سپر پر کاٹ کر نقابدار نمد پوش پر وار کیا فوج و سپاہ دونون نقابدارون کی اپنے مالکون کو
لڑتے دیکھ کر طرفین سے نیزہ و شمشیر و خنجر تیغ کھینچ کر معروف جدال و قتال ہوئی اور آپس مین لڑنے مرنے لگی ہنگامہ قیامت اور شور یوم النشور
برپا ہو گیا لاش پر لاش دھڑ پر دھڑ سر پر سر رودے پر رودہ چلا جاتا تھا کہ ایک آسمان پر ایک شور و غل پیدا ہوا دیکھا کہ ایک نقابدار
سرخ پوش تخت مکلل بزر و مغرق بجواہر پر سوار گرد و پیش اسکے ایک لاکھ ساٹھ ہزار پہلوان تیرہ شاہین قاف اور نقابدار یہ نعرہ کرتا ہوا کہ
منم نقابدار سرخ پوش ہواخواہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری ہوا سے آسمان سے پردہ زمین پر آکے
مقابل شاہزادہ بدیع الزمان آیا اور سب لاف گزاف کرکے کہنے لگا کہ ای بدیع الزمان تجھے کیا مناسبت شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم
سے اس تیغ دہر شاہزادہ بدیع الزمان نامور نے باوصف اسکے کہ قاسم سے تلوار چل رہی تھی جواب دیا کہ ای نقابدار تراز این راز نہان کا تجھ
اتنا ظرف نہ رکھتے کرنیکو یہاں کیون آیا ہے بہتر یہ ہوکہ تو میرے روبرو سے جلد ہٹ جا نقابدار سرخ پوش نے بکمال جوش و خروش در جواب اسکے روز گار

ایک تلوار پر شاہزادہ بدیع الزمان نامدار ماری اور شاہزادہ نامور نے ایک طرف تو قاسم کی ضرب کو اپنی سپر پر روکا اور اسکے وار کو خالی
دیکر کھینچی تمام ایک تیغہ نقابدار سرخ پوش پر مارا کہ تا دو ابرو اتر گیا اور چادر خون کی نقابدار سرخ پوش کے منہ پر آن غش کیا تھن
نقابدار تخت پر سر جھکا کے رہ گیا اسکے ساتھ کے دیوؤن نے جو اپنے ولی نعمت نقابدار کو یہ حالت زخمداری دیکھا چاہتے تھے کہ شور و غل
کرکے فوج ارباب باختری وغیرہ جو سامنے باہم اتری ہی تھی آن سنبھالا نہ گئی تا کہ دو ہر الفور آسمان پر سے گوش زد ہوا کہ نقابدار
سبز پوش ہوا خواہ شاہزادہ انجم گردہ حشم شکوہ سر شہ ملک باختر صاحبقران ابن صاحبقران پہلوان تہمتن بدیع الزمان گردنفراز شکن تہم
دستم دشمن [illegible] نقابدار سبز پوش [illegible] ہزار مرد سپاہی و دیوان قاف سے اس میدان مصاف مین بمقابلہ شاہزادہ
خاور سپاہ کے للکارا کہ ای خاوری مجھو نامنحوم [illegible] تو اپنے رتبے اور مرتبے کو دیکھ اور شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان اپنے عم بزرگوار
کو کہ تیرے باپ کے برابر ہی دیکھ پس بہتر یہ ہے کہ دست ادب باندھکر سمجھو ان اسکے آگے زمین خدا و ان بزرگان عطا عذر خواہ ہو اور اب اگر
میری نصیحت پر عمل نکریگا تو مفت میرے ہاتھ سے مارا جائیگا شاہزادہ قاسم نے یہ کلام نقابدار سبز پوش کا سنکے بغیظ و طیش تمام جواب دیا
کہ ای نقابدار مغلوک شاید قضا بر قفا اور اجل بر جبین تیری ہے کہ تو یہ لوچ اور واہی بطور پند و نصائح میرے سامنے زبان سے نکال بیٹھا
خبردار اب اگر اپنی زیست چاہتا ہے تو میرے روبرو سے دور ہو ورنہ ابھی ایک وار مین سر تیرا قلم کرونگا نقابدار سبز پوش نے نہایت غضبناک
ہوکر تیغہ قاسم پر مارا قاسم نے شاہزادہ بدیع الزمان کی ضرب کو اپنی سپر پر کاٹا تھا اور نقابدار کی تلوار کو خالی دیکر بوقت برگشتن تیغہ مارا کہ
نقابدار کے سر پہ ایک زخم چار انگل کا پڑ گیا اور خون جاری ہوا نقابدار تو شدت ایذا و درد سے غش کی حالت مین اپنے تخت پر بیٹھا رہ کے
رہ گیا مگر دیو جو اسکے ہمراہ تھے وہ نقابدار سرخ پوش کے ساتھ والون دیوؤن سے گلا ملکر اور کمر پکڑ کر دست بدست باہم لڑنے لگے پس
چالیس کوس تک بازار موت گرم تھا ہنگامہ رستخیز اور تیغ بپا تھا ہزار بلاشین یوون کی بطور پہاڑون کے چار طرف پڑی ہوئی تھیں دریائے خون
کے موج زن تھے فوج گیاہور خون آشام نے جو یہ بلائے ناگہانی اور آفت آسمانی امداد فوج دیوان قاف میدان مصاف مین دیکھی جان
باختہ سراسیمہ جھٹ پٹ [illegible] گیا اور کالیکر بھاگ کھڑی ہوئی ہزارون کفار ہول مین جہنم واصل ہوگئے ہزارون کو بھاگتے ہوے دیکھ
دل چھوٹ کر گئے چارباغ ایک حیران دل پیکش مین ملکہ محو حیرت تھے کیسورت قالب بیجان اشک ریزان اپنے دلکو ہر حال مضبوط کیے
جناب باری سے دست بدعا تھی اور فضل رب گیاہور خون آشام اور ترک جوشن پوش اور قاتل مقاتل وغیرہ اصحاب شاہزادہ عالی جناب
بدیع الزمان کے ہوش باختہ باہم کہتے تھے کہ یارو آج روز قیامت ہے جناب احدیت شاہزادہ والا مرتبت ہمارے ولی نعمت کو چشم زخم سے محفوظ
رکھے کہ ہم سب اسکے نام پر تصدق ہو جائین تو ہمارا فخر اور سعادت دارین ہماری ہے دیکھیے مآل کار اس میدان کارزار کا کیا ہوتا ہے ابھی سب
اسی فکر و تردد مین تھے کہ یکایک دیکھا آسمان تاریک ہو گیا اور گڑگڑاہٹ نقارون کی گوش زد ہونے لگی اور آگے آگے ایک تخت جواہر
مرصع کار پر ملکہ قریشیہ سلطان مع ساٹھ ہزار پریزادان استبرق پردہ قاف کی پوشاک پہنے پنجہ سلیمانی ہاتھون مین لیے اور نو لاکھ دیوان
شاہین وار تشتا و آسیا سنگ [illegible] سنگ چنار چقماق پر ترسول مار [illegible] زنجیر اور کلھاڑا وغیرہ ہتھیار اپنے اپنے پرے گرد و پیش تخت کے پرے
باندھے ہوے اور آگے آگے نقار خانہ سلیمانی اور کچھ جلوس کس شوکت و شان سے [illegible] تھی ہوکر ہان ہان اس کم بختون دیوؤن
شامت زدہ آپسین جنگ جدال نکرو فاف میدان مین آ ترپڑی اور اپنے ہمراہ کے دیوؤن کو حکم دیکر بان جھنجھیہ دیو دونون نقابدارون
کے ساتھ مین جھٹ پٹ ان سبکی مشکین تو باندھ لو چنانچہ نو لاکھ دیو سے تھے ایک ایک دیو کو چار چار پانچ پانچ دیوؤن نے پکڑ لیا اور انکے سر کے
بالون سے انکی مشکین خوب جکڑ کے باندھ لین بعد اسکے ملکہ قریشیہ سلطان نے دونون نقابدارون کو کہ ایک کا نام قمر زاد اور ایک کا گلزار
ہو جابکے بسہولت ایک ایک طمانچہ مار کر کہا تھا کہ تم یہان دنیا پر آکے ایک طرف دار قاسم کے بنو اور ایک ہوا خواہ بدیع الزمان
کے ہوکے باہم کشت و خون کرو چلو آوامان جان کے پاس آج تمکو کیا سزا ے مقول [illegible] ہون وہ دونون رعب اور خوف سے ملکہ قریشیہ
سلطان کے بجز عجز و انکسار کے کچھ دم نہین مار سکتے تھے اب نوبت ان دونون شاہزادون تک پہونچی کہ ملکہ قریشیہ سلطان مابین شاہزادگان

بدیع الزمان اور قاسم کے اپنا تخت لاکر قائم کیا اور دونوں کو شمشیر زنی سے روکا بدیع الزمان نے ملکہ قریشیہ سلطان کی دایہ کا دودھ
پیا تھا سوائے اسکے بڑی کیفیت تھی اخوان نے تو تعجب سے بندگی کی اور قاسم نے ملکہ کی صورت دیکھتے ہی کہا کہ پھوپھی جان آداب بجا لاتا ہوں
ملکہ قریشیہ سلطان نے پہلے تو جانب شاہزادہ بدیع الزمان مخاطب ہو کر فرمایا کہ سبحان اللہ ای شاہزادہ بدیع الزمان تجھے سلیم الطبع اور با
وضع ہو کر خوب بلند پایہ اور غریب الوطنی میں اپنے آداب بزرگی کا پاس رکھا اور خرد کے منہ چڑھے نہایت مقام استعجاب کا ہے شاہزادہ عالی
جناب بدیع الزمان نے سرنگوں ہو کر عرض کی کہ ای ہمشیرہ صاحبہ قسم ہے سر اقدس سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران کی کہ میں ہمیشہ ہزار ہزار حجت
قاسم کا پاس خاطر اور رعایت کرتا ہوں اور وہ لڑکا ایسی باتیں اسی طرح دے جاتا ہوں کہ مجبور ہوں کہ کسی مقام پر سرکشی اور اپنی جہالت سے باز
نہیں آتا آج میں نے وقت رزم گیا ہو کہ خون آشام سے تیغ مار کر نیام اتر گیا تھا اسنے آکے بیچ میں تلوار اسکی کمر پر ماری اور پھر یہ چلا کر کہا کہ
یہ کیا حرکت تونے کی لیں اتنے گئے پر اسنے دوڑ کر مجھے تلوار ماری لہذا میں نے فقط اسی خیال سے کہ جب میں بھی شمشیر بکف آمادہ رزم ہونگا تو
اسکو ایک خوف رہیگا اس میں جو کچھ قصور ہوا ہو وہ آپ فرمائیں تب ملکہ قریشیہ سلطان بسمت شاہزادہ قاسم متوجہ ہو کے کہنے لگی کیوں اے قاسم
تو اپنے شہدہ پن سے باز نہیں آتا ہمیشہ میں تیری فریاد سنا کرتی ہوں خیر دیکھ تو سہی آج تجھے کیسی سزائے معقول دیتی ہوں کہ تو بھی خوب یاد کرے
قاسم نے کہا پھوپھی جان آپ انصاف فرمائیں کہ میرے باپ کا دشمن اسنے غضب کر لیا اور مجھے نہیں دیا سوا اسکے آج مریگا اسنے مجھے دیکھا تھا کہ
میں بر سر قتل گیا ہوں قریب آ پہونچا تھا پھر اسے باقی میں لڑکے میرے سامنے دکھلا کے گیا ہو پر فریب کرنا کیا ضرور تھا ملکہ قریشیہ سلطان نے کہا کہ
قاسم تجھے طمانچے ماروں گی کہ تیرا منہ لال ہو جائیگا تو اپنی فیلسوفی کی باتیں میرے سامنے کرتا ہے خیر کیا مضائقہ چل اب میں تجھے اور بدیع الزمان
کو اماں جان کے پاس لیے چلتی ہوں وہیں برسوں رہنا اور دیووں سے لڑا کرنا یہ کہکے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم دونوں کو اپنے تخت
پر بٹھلا لیا پھر ہر چند قاسم نے منت سماجت کی کہ پھوپھی اماں مجھ سے قصور ہوا معاف کیجیے اب میں کبھی چچا جان سے مقابلہ نکرونگا ادھر شاہزادہ
بدیع الزمان نے بھی بخیال مفارقت اور جدائی ملکہ کو ہر ملک کے قاسم کو اشارہ کیا کہ اچھا آؤ اب ہم اور تم باہم بجائیں حسین ہمشیرہ ہم کو اور تمکو کوہ
قاف میں لیجائیں قاسم نے کہا لو پھوپھی اماں اب مجھے عمر بھر لگا دے حاضر ملکہ نے کہا کہ میں تیری عیاری اور فریب میں کبھی نہیں آنیکی بلکہ بغیر
اماں جان کے پاس لیجائے بیان تو ہزار باتیں بنا سکے ایک نہ مانونگی غرض یہ کہکر ان دونوں صاحبوں کو تخت پر بٹھلا کے نقابدار زرد پوش اور
پلنگینہ پوش سے کہا کہ واہ واہ ای نیز نگو اور تمکو لازم ہے کہ جہاں تم ہو فساد رفع ہو جائے اور نہ کہ خلاف سکے اور تم دونوں صاحب خود شریک
فتنہ انگیزی اور مفسدہ پردازی ہو بس اب اپنے اپنے مکانوں کو تشریف لیجائیے اور یہ کہکے دونوں نقابداروں کو جنگ جدل سے باز رکھا اور آپ مع
اپنے ہر دو برادر زادوں اور دونوں بھائیوں قمر زاد و گہر زاد کے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم کو لیے سمت پردۂ قاف روانہ ہوئی اور ذرا
میں بارگاہ سلیمانی میں جہاں شہنشاہ پردۂ قاف ملکہ آسمان پری سریر سلطنت پہ اجلاس فرما کے جشن دیکھ رہی تھی تخت پر سے اتر کے مع شاہزادگان
والا تبار بالیقدار اور دونوں بھائیوں کے بخدمت ملکہ آسمان پری پہونچی اور مجرا گاہ پر سے مجرا کر کے جو تھی آگے بڑھی کہ ملکہ آسمان پری نے
دور سے بدیع الزمان اور قاسم کو دیکھکر پوچھا قریشیہ سلطان آج یہ دونوں بزرگوار کہاں مل گئے اور کیونکر یہاں تک تشریف لائے ہیں ملکہ
قریشیہ سلطان نے کہا اماں جان میں انکا حال عرض کرتی ہوں آپ ہیں بدیع الزمان اور قاسم نے برابر جا کے جھک کے مجرا کیا اور ملکہ آسمان پری
نے دونوں کو لپٹے گلے لگا کے بہت سا پیار کیا اور چپ و راست اپنے تخت پہ بٹھلا کے پھر پوچھا کہ ہاں قریشیہ سلطان مجھے خفقان ہوتا ہے
جلد بیان کر کہ یہ دونوں صاحب کیونکر آئے ہیں قریشیہ سلطان نے از ابتدا تا انتہا سارا حال جنگ و جدال کا مفصلاً اور مشروحاً بیان
کرکے کہا کہ اماں جان بھلا یہ تو جو کچھ کرتے ہیں خوب کرتے ہیں اور تکلف سنیئے کہ قمر زاد اور گہر زاد یہ دونوں صاحب کیسے طرفدار
بدیع الزمان اور دوسرے ہواخواہ قاسم بنکے پردۂ دنیا پر جاتے ہیں اور آج تو ان دونوں نے قیامت بپا کر دی تھی اگر میں نہ جا پہونچوں تو لڑکا
زادہ مار جاتے اور انسانوں کا تو شاید دو دو ہزار دو سنگ تک نام و نشان باقی نہ رہتا اور پھر مزہ یہ کہ جو ملا تو سب سارے کے ہوا خواہ بنے
جاتے ہیں مگر سوا ذلت اٹھانے کے آنیکا اور کچھ حاصل نہیں ہوتا قمر زاد نے تلوار قاسم پر ماری اسنے تلوار کھا کے آپ صاف بچا لیا انکو ایک

ضرب مین زخمی کر کے گرا دیا گہزاد و نے شاہزادہ بدیع الزمان سے مقابلہ کیا اُنکے ہاتھ سے یہ زخمی ہو کر گرے ملکہ آسمان پری نے فرزاد و گہزاد
دونون کو وزیر وبال کے بیت ساخت و بست کیا بعد اُسکے شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم سے فرمایا کہ خیر تم بڑے شمشیر زن ہوئے ہو یہ وہ
ہون کہ تم دونون کے باوا اور دادا کو اٹھارہ برس یہان سے پردۂ دنیا کی صورت نہین دیکھنے دی اب تم دونون میرے پاس ہو یہان جان
سے ہو گی نہین بیٹھو گی دیوون سے لڑا کرنا شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم دونون کے رنگ زرد ہو گئے اور ہم مشورہ باہمی دونون نے بہت
ہو کے عرض کی کہ اب ہماری کیا مجال جو کہین آپ کے ہنگامہ پرداز ہون ہم سے قصور ہوا یہ قصور ہمارا معاف فرمائیے بار دگر اگر ایسی خطا ہم سے
ہو اور آپ نہین تو پھر ہمارے حق مین جو مزاج مبارک مین آئے وہ سزا تجویز کیجیگا مگر اب رخصت فرمائیے بارے ملکہ آسمان پری نے پھر جب جا
سمجھا کے دونون کو گلے سے لگایا اور پیار کیا بعد اسکے پھر تحفہ تحائف پردۂ قاف کے شاہزادہ بدیع الزمان کو اور پھر قاسم کو مرحمت فرمائے اور دو
دیوزادون کو ہاتھ کا حکم دیا کہ ان دونون کو جہان جہان یہ کہین پردۂ دنیا پر جاکے پہونچا آؤ چنانچہ وہ دیو شاہزادۂ خاور سپاہ کو تو پھر جب فرمانے
خاور سپاہ کے خسرو کوہ پر اور شاہزادہ بدیع الزمان کو چار باغ ملک حرمان دیو کش مین پہونچا کے رسید مع لائے دونون صاحبون کی
مہری لکھوا کے بخدمت شہنشاہ پردۂ قاف ملکہ آسمان پری جاتے ہین یہان ملکہ گوہر ملک نے یہ سرورش راحت فروش شاہزادہ بدیع الزمان
کی تشریف آوری کا جو سنا تو گویا قالب مردہ مین جان تازگی اور شباب ہو کے مع اپنی چند خواصون کے واسطے استقبال کے دوڑی اسقدر
سے شاہزادہ بدیع الزمان ملکہ گوہر کو دیکھ مسکراتا ہوا قریب اسکے پہونچا اور ملکہ کو بیتاب اپنے گلے سے لگا لیا خواصین مصاحبین ملکہ کی پروانہ وار گرد
چراغ دودمان صاحبقرانی پر تصدق اور نثار ہوئین غرض ملکہ اور شاہزادہ عالم اب دونون عاشق و معشوق ہاتھ مین ہاتھ لیے اسی بارہ دری
مین آکے مسند جاہ و تمکین پر جلوہ فرما ہوئے فضل بن گیا ہور خون آشام ترک جوشن پوش ارباب باختری سعد بن طلحہ قاتل زنگی
قاتل زنگی الماس بن گیا ہور خون آشام وغیرہ بھائی فضل کے فضل بن آشوب اور جتنے دلیران نامدار اور رفیق شاہزادہ جم
اقتدار کے تھے سبھون نے آکے نذرین تہنیت اور مبارکبادی کی دین چار طرف باغ مین ہنگامہ شادی اور غلغلہ مبارکبادی بلند تھا ملکہ نے جشن شاہانہ
محفل شبانہ آراستہ کی طائفہ طوائفون اور مطربون کے طلب کیے یہ تو اب باغ دیکھ رہے اور گانا سن رہے ہین دور شراب کا چل رہا ہے مصروف عیش و
طرب ہین انکو تو یہین چھوڑیے اب حال خاور سپاہ کا سنیے کہ جب وہ دیو قاسم کو خسرو کوہ مین لا کے اور رسید لیکے چلا گیا قاسم نے دیکھا کہ خسرو کوہ کا
قلعہ کوئی مسمار اور ویران کر کے چلا گیا ہے اور دروازہ قلعہ مین قفل بند پڑا ہے نام انسان کا اسمین نہین سیکڑون دیو ٹی کی گوچون مین پڑے
ہین زاغ و زغن کرگس مع مین شور و غل کر رہے ہین شاہزادہ قاسم یہ ویرانی خسرو کوہ اور شہر کی بربادی کو دیکھ نہایت متفکر اور حیران تھا
حسرت بھری نظر دیکھ رہا تھا کہ ناگاہ ایک طرف اس کوہ سے دس بارہ عورتین نوجوان نمایان ہوئین قاسم نے انکے پاس جاکے جو دیکھا تو سبکو زخمی پایا
پوچھا کہ نیک بختو اس خسرو کوہ پر کیا آفت آئی اور تم سب کون ہو اور کسنے تمکو زخمی کیا انمین سے ایک عورت نے جو نہایت حسینہ اور سر سے پاؤن تک
زخمون مین چور اور خون مین آغشتہ حالت بیتابی مین تھی پیار اسکا جو لیا اور عورت تھی اسکی طرف اشارہ سے کہا کہ اس شخص سے سارا حال پوچھ
اسنے کہا کہ اے شہریار یہ بی بی جسے زخمون مین چور یہان رنجور دیکھتے ہو یہ خسرو قزاق کی بہن ہے جب آپ کو اور شاہزادہ بدیع الزمان کو دیو لعین
قاف میدان جنگ سے اٹھا لیگئے اور خسرو قزاق چار باغ ملک حرمان سے پھر کے یہان آیا اور آپکے درد دوری مین مغموم اور مکدر سرزمان
سینہ کوبان با صد آہ و فغان اشکریزان تھا کہ ذوجبو درنے خبر دی کہ ایک سوداگر چار سو شتر میوے کے لیے واسطے تجارت کے شہر کنعان کی طرف جاتا ہے
خسرو قزاق نے یہ جو خبر سنی تو وہ چار سو شتر میوے کے اس سوداگر سے لوٹ کر یہان لے آیا اور خسرو کوہ مین بدستور اپنے جشن عیش اور محفل رقص و
سرود مین معروف ہوا اور وہ میوہ اپنے سب لشکر کے قزاقون کو تقسیم کر دیا چنانچہ وہ میوہ خسرو قزاق اور سبنے جو کھایا تو اس میوے مین بیہوشی ملی
ہوئی تھی سب بیہوش ہو گئے اور وہ سوداگر نہ تھا دختر مراد کوہ کے بادشاہ کا وزیر تھا اور فقط اس عیاری سے خسرو قزاق کی گرفتاری اور خسرو کوہ
کی ویرانی اور خواری کے واسطے آیا تھا جب اسنے دیکھا کہ سب بیہوش ہو گئے تب کمین وقت کو غنیمت جانکے خسرو قزاق اور تمام اسکے ساتھ والون
کی مشکین باندھ لین اور اپنے ہمراہ لے کے سمت مراد کوہ چلا گیا چنانچہ خسرو قزاق کے کوئی بھائی اور بیٹا تو نہین تھا فقط یہ ایک بہن باقی

جو کہ زخمون مین چور خون مین آغشتہ حضور کے روبرو با دل خستہ اور جان رنجور کھڑی ہے جب اسنے خسرو قزاق کی گرفتاری کا حال سنا
جوش خون عزیزی سے بیتاب ہو گئی اور اسنے مردون کی طرح نقد جان کو اپنے ہاتھ پر رکھکر لڑنے پر باندھا اور ایک نقاب بھی منہ پر باندھکر اور
سو سوا خاصین جلیسین مقربین مصاحبین خواصین اپنے ہمراہ لیکر سیکو تتار نژاد کے گھوڑے پر سوار عنان گسستہ سمت مرادکوہ بہ سرعت تمام
روانہ ہوئی اثناے راہ مین وہ قافلہ ملگیا ماہرو بانو نے شب کو اُس قافلہ پر آکے شبخون مارا اور اپنے بھائی خسرو قزاق کو قید سے چھڑا لیا اور اُس
وزیر کو مع تمام اُسکے ساتھ والون کے مطوق اور مسلسل کرکے پھر یہان لائی چونکہ وہ وزیر بڑا عیار اور مکار تھا اُسنے از راہ مکر جان اپنی بچانے کا
اور اقرار اسلام قبول کرنے کا کیا اور عیاری و مکاری کر کے مسلمان ہو گیا خسرو قزاق نے وزیر کو مع اُسکے سب ہمراہیون کے رہا کر دیا اور
جشن عیش و سرود مین معروف ہوا ایک آن وزیر بدتدبیر نے ایکروز شراب مین بیہوشی ملائی اور خسرو قزاق کو مع تمام صحبت والون کے بیہوش کر کے
گرفتار کر لیا اور تمام شہر کو تاخت و تاراج و قتل کر کے ملکہ ماہرو بانو کو بھی بیہوش تھی اسی حالت مین اپنے زعم مین جان سے قتل کر کے دروازہ
قلعہ کو مقفل کیا اور آج تیسرا دن ہے کہ وہ وزیر یہان سے سب مال و اسباب نقد و جنس خسرو قزاق اور رعایاے شہر کا لیکے سمت مرادکوہ چلا گیا ہم
سب خواصین اور مصاحبین بخوف جان ملکہ ماہرو کو ویرانہ مین لیکے چھپے بیٹھے تھے آپ کی تشریف آوری کا حال سنکے ابھی وہان سے نکلے ہین
اور استغاثہ وزیر مراد شاہ کے ظلم و تعدی کا کرتے ہین بقول شخصے شعر کار دم چو گشت بدرگر آریم ؛ بجز تو کیست که چشم کرم ازو داریم ؛ خاور سیاہ
نے یہ حال خسرو قزاق کا سنکے بکمال غیظ و غضب اُس عورت سے کہا کہ ایک گھوڑا اگر کہین سے میری سواری کے لیے ملجاتا تو کیا خوب بات
تھی ماہرو بانو نے شرمگین ہو کر عرض کی اے شہریار چند گھوڑے ایسے ایسے تحفہ بادرفتار موجود ہین کہ سب آپ ہی طویلہ مین بندھے کھڑے
ہین اور بسبب تشنگی اور گرسنگی کے اپنی جان توڑ رہے ہین انکے دانہ اور گھاس کی خبر کون لے ہم سب تو اپنی بلا مین آپ مبتلا ہین شاہزادۂ
قاسم نے فرمایا کہ انمین سے ایک مرکب تیز رفتار ہمارے لیے لے آؤ اور باقی تم باطمینان تمام قلعہ کے دروازے کا قفل توڑ کر اندر جا کے بیٹھو
اپنے زخمون مین ٹانکے دلواؤ صحت کی تدبیر کرو انشاء اللہ تعالی اگر حیات مستعار میری اور خسرو قزاق کی باقی ہے تو وہ عیار وزیر اگر بارگاہ مراد شاہ
مین بھی پہنچ چکا ہوگا تو مین بحول و قوت پروردگار اگر وہین جاکے مع مراد شاہ اُسکو بسزاے اعمال نہ پہونچاؤن اور گوشمالی قرار واقعی دون
تو نام اپنا خاور سیاہ نہ رکھون ماہرو بانو یہ سنتے شاہزادۂ قاسم کا دعوی سنا بانو بے اختیار قدمون پر گر پڑی اور بعد عجز و انکسار کہنے لگی کہ
اے شہریار ہرگز ہرگز یہ خیال دل مین نہ لایئے مراد کوہ جانے کا زنہار قصد نہ کیجیے مراد شاہ تین لاکھ سوار کا مالک اور فرمانروا ہے اور جو یہی منظور خاطر
اقدس ہے تو ایک خط اپنے عم بزرگوار شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار کو کہ وہ صاحب تیغ و علم ہے چار باغ ملک حرمان دیو کش مین بھیجیے وہ
آپ آئینگے یا اپنی فوج کو بطور اعانت کے بھیجینگے پھر کچھ اندیشہ اور خوف نہین آپ مرادکوہ کیجانب عزم کرین شاہزادۂ خاور سیاہ نے یہ کلام ماہرو
بانو کا سنکے نہایت برہم و درہم ہو کر کہا کہ اے ماہرو اگر تو عورت نہوتی تو تجھے ابھی قتل کرتا مگر مجبور ہون کچھ تجھے نہین کہ سکتا قسم ہے مجھکو اپنے خالق
کی جسنے مجھے بطفولیت سے تا حال کبھی بجز ذات خدا کے کسی سے اعانت طلب نہین کی اور مین بدیع الزمان سے تو تا وقتیکہ رشتۂ حیات میرا منقطع
نہین ہوتا کبھی مدد نہ چاہونگا یہ کہکے قاسم اُٹھ کھڑا ہوا الحمد پڑھکے تکاش زین پر مرکب کو سمت مرادکوہ گرم عنان کیا اور بعد طی مراحل و قطع منازل
اُسی دن چار گھڑی رات گئے شہر مرادکوہ مین داخل ہوا اور دروازہ بارگاہ مراد شاہ پر گھوڑے سے اُتر پڑا اور پیادہ پا تیغ مبارک کو چار انگل میان
سے کھینچے بسم اللہ کہکر اندرون بارگاہ قدم رکھا دیکھا کہ مراد شاہ تخت پر بیٹھا ہوا گرد و پیش قریب سو سوا سو مصاحبین اور مقربین گردن کش
مسلح اور مکمل دنگلون پر بیٹھے ہوے ہین شاہزادۂ خاور سیاہ نے باواز بلند کہا السلام علیک سلام من هدی یعنی محفل بزم کے باد کرانہ
کے است و رسول او برحق جتنے بارگاہ نشین تھے مع مراد شاہ ان بیہودون نے کچھ جواب نہ دیا کچھ متعجب و پریشان ہو کے سمت شاہزادۂ خاور سیاہ
دیکھنے لگے کہ غیب سے ایک آواز پیدا ہوئی علیک السلام اتنی دیر مین قاسم مانند برق و رعد چمککر برابر مراد شاہ کے پہونچگیا اور تیغ پلارک
میان سے کھینچکر بر سر مراد شاہ رکھدیا اور فرمایا کہ اے مراد شاہ اگر زیست اپنی چاہتا ہے تو اسیوقت خسرو قزاق کو زندان خانہ سے طلب
کرکے میرے ہمراہ کر دے اور جو ذرا تو نے کچھ عذر و حیلہ کیا تو پھر تو نہوگا یہ کہکے تخت پر زانو بڑھا کر مراد شاہ کو پکڑ کے بیٹھ گیا مراد شاہ نے اُٹھنا چاہا

اور بہت شاہزادۂ خاور سپاہ کے قتل کا اب مجھے اس صورت سے جیتا تو اسی طرح سے جیسی خدمت رہ لیا اتنا تو کہا کوئی جا کے جلد خسرو
قزاق کو زندان خانے سے لاؤ اور باقی جتنے محفل نشین اسکے تھے سنتے تو سب ان ان کی گردنیں تلوارین پڑ پڑ کے اٹھ کھڑے ہوئے جلد
شاہزادۂ قاسم مرادشاہ کو پاس کے بیٹھ گیا تب وہ سب بجنجال اسکے کہا اگر اپنی جگہ سے یہان سے جنبش کی تو یہ شخص ہمارے بادشاہ کو مار ڈالیگا ہم
جہان بیٹھے تھے عاجز اور مجبور ہو کر خاموش بیٹھ رہے اور عذر و معذرت کرنے لگے بلکہ بعضون نے جلدی سے زندان خانے مین جا کے خسرو قزاق
کے طوق و زنجیر کٹوا دیے اور بعزت اور آبرو دلجوئی اور غلطوداری خسرو قزاق کو روبرو مرادشاہ کے لائے مرادشاہ نے شاہزادۂ خاور سپاہ سے
کہا کہ یہ صاحب خسرو قزاق حاضر ہوا اور خسرو قزاق نے جو شاہزادۂ خاور سپاہ کو برابر مرادشاہ کے ایک تخت پر بیٹھا دیکھا دیکھتے ہی یہ شعر
پڑھتا ہوا آگے ہوا کہ جسکا شعر امروز مبارک است عالم را کافتاد نظر برین جام جم را صد شکر خدائے آسمان را کافر بدر آمد از و باہم را اور بہت
عرض کرنے لگا کہ ای شہریار ایک سو کئی رفیق میرے یہان زندان خانے مین پہلے سے آ کے قید ہوے ہین مرادشاہ نے کہا کہ ای کمبخت ان لوگون
کو کیون نہ لائے جلد لاؤ چنانچہ وہ لوگ بھی سب زندان خانے سے نجات پا کے آئے اسوقت شاہزادۂ قاسم نے فرمایا کہ ای مرادشاہ حلال زادہ حق
پروردگار عالم چہ ارادہ داری صحیح راستی موجب رضائے خداست بالکل سچ سچ اپنی تقصیر اپنا تو نے بیان کیا تو خیر ورنہ ایک ضرب مین
ابھی تجھے جہنم واصل کرتا ہون مرادشاہ نے دست ادب باندھ کر عرض کی کہ اس شہر سے تھوڑی دور پر ایک پہاڑ جبال قفقا نامے ہے اسکے نیچے
ایک میدان وسیع الفضا ہے اور اس میدان مین ایک غار ہے اور گرد اسکے جو درخت کی سب گرد اس پنی ہے اور چارطرف بہت سے درخت ثمردار سایہ
گستر ہین انکے نیچے ایک کرسی جواہر نگار بچھی ہے اسپر ایک معشوقہ ہاتھ مین ایک نفیر لیے بیٹھی ہے جو کوئی اس غار کے قریب جاتا ہے تو وہین
اسی غار سے ایک مشکی گھوڑا نکل کے اس درخت کے گرد جہان وہ معشوقہ کرسی بچھائے نفیر طلائی ہاتھ مین لیے بیٹھی ہے چکر مارتا ہے اور وہ
معشوقہ اسے دیکھ کر وہی نفیر طلائی بجاتی ہے کہ چرند اور پرند جانور سب کے جمع ہو جاتے ہین اور نغمے بیچے درخت کے مین وہ سب
بصورت ساز آواز دیتے ہین بعد دم بھر کے وہ معشوقہ پھر اس نفیر طلائی کو بجاتی ہے کہ اس نفیر کی آواز سنکے وہ گھوڑا اس
وارد شخص کو لیکے سیدھے آسمان پر اڑ جاتا ہے اور پھر ابتک اس سوار کا کچھ حال نہین معلوم ہوتا کہ وہ گھوڑا اسکو کہان لے گیا اور پھر کیا
ہوا ای شاہزادۂ خاور سپاہ مین نے سنا ہے کہ آپ کے دادا جان زبدۂ شہزادہ ہفت اقلیم سلیمان حلال مشکلات عالم مشہور و معروف ہین اور
آپ یہ گلدستہ باغ اربابی گل گلزار صاحبقرانی موصوف ہین اگر یہ عقدۂ لا ینحل مجھ پر حل کر دیجے کہ وہ معشوقہ کیا بلا ہے اور وہ غار کیا ہے
اور وہ گھوڑا اس سوار کو لے کے کہان مفقود الخبر ہو جاتا ہے تو جو کچھ آپ فرمائے بجان و دل قبول کرون اور مع تمام اپنے عزیز و اقا
رب لوگون اور فوج و سپاہ کے مسلمان ہو جاؤن شاہزادۂ خاور سپاہ نے یہ حال مرادشاہ سے سنکے کہا کیا مضائقہ مجھے وہ پہاڑ اور وہ
میدان اور وہ غار چلکے دکھلاؤ مرادشاہ نے کہا بہت خوب یہ کہکے شاہزادۂ قاسم کو اپنے ہمراہ لیکے اس پہاڑ کی طرف چلا اور خسرو قزاق
بھی ہمراہ شاہزادۂ قاسم کے ہو لیا جب قاسم اور خسرو قزاق … اس پہاڑ پر غار کے قریب پہنچے تب شاہزادہ
قاسم مرادشاہ اور خسرو قزاق سے رخصت ہو کر اس غار کے دروازے پر جہان وہ معشوقہ نفیر طلائی ہاتھ مین لیے کرسی پر بیٹھی تھی پہنچا
اور بسم اللہ کہکے اس غار مین کود پڑا اور تیسرے دن ایک مشکی گھوڑا اسی غار سے باہر نکلا اور جس درخت کے نیچے وہ معشوقہ نفیر نواز
بیٹھی تھی اسکے گرد چرخ مارنے لگا ناگاہ اس معشوقہ نے ایک مرتبہ نفیر طلائی کو بجایا کہ چرند اور پرند وہان آ کے جمع ہو گئے اور
تمام پتے اس درخت کے مثل ساز طنبور صدائین دینے لگے اور وہ جانور … دوسری مرتبہ اس معشوقہ نے نفیر بجائی تو بعضون
نے دیکھا کہ دونون طرف دامن زین اس گھوڑے کے بصورت پرون کے بن گئے تیسری مرتبہ اس معشوقہ نے نفیر کو بجایا تو وہ گھوڑا شاہزادہ
قاسم کو لیکر پرواز کنان سیدھے آسمان جا کے غائب ہو گیا خسرو قزاق شاہزادۂ خاور سپاہ کو مفقود الخبر ہو جاتے دیکھکر سر زانو
اور سینہ کوبان شیون و شین کرنے لگا اور ایک خیمہ وہان استادہ کرا کے منتظر شاہزادہ قاسم کا رہنے لگا اب حال یہان کا سنئے
کہ قاسم نے دیکھا کہ مین اس گھوڑے پر سوار ایک صحرائے ہولناک مین چلا جاتا ہون اور اس جنگل مین سبزے سے گھر بنے ہین اور ہر

ہین ایک ایک آدمی بیٹھا ہی اور ہر گھر کے دروازے پر ایک قبر کھدی ہی قاسم گھوڑے پر سے اُترکے اُن آدمیون کو غور دیکھنے لگا حسب الاتفاق
ہمایون بن شداد کو بھی وہان ایک گھر مین بیٹھا دیکھا ادھر سے قاسم اور اسطرف سے ہمایون بن شداد بیتاب ہو کے دوڑے دونون
جوش محبت سے خوب لپٹ کر روئے قاسم نے پوچھا کہ ای ہمایون بن شداد یہ کیا مقام ہی اور یہ قبرین کیسی ہین ہمایون بن شداد
نے کہا ای شہریار یہ طلسم ہی ہر چہار شنبہ کو کئی ہزار گھوڑے پرواز کنان یہان آتے ہین جو کوئی اس جنگل مین وارد ہوتا ہی گھوڑا اسکو اُڑا کے
اس میدان مین پہونچا دیتا ہی اور اس میدان مین ایک گنبد ہی دروازہ اسکا ہمیشہ بند رہتا ہی جسوقت گھوڑا کسی سوار کو یہان لاتا ہی اسوقت اس گنبد
مین سے ایک سوار زرہ پوش نقابدار نکلتا ہی اور اس نووارد سوار کو اپنے روبرو بلا کے کشتی لڑتا ہی اور آن واحد مین اسکو وہ نقابدار زرہ پوش گنبد مین
پکڑ لیجاتا ہی اور بعد تین دن کے لاش اس سوار کی تابوت مین رکھکے باہر لاتا ہی اور انھین قبرون مین دفن کرکے چلا جاتا ہی قاسم یہ حال اس
طلسم کا ہمایون بن شداد سے سنکے ایک ہفتہ وہان مقیم ہوا جب دوسرا چہار شنبہ آیا تو جوان اور دس بارہ جوان نووارد گھوڑون پر سوار
اُس میدان مین آئے وہان شاہزادہ خاور سپاہ خلف قاسم بھی اسی گھوڑے پر سوار میدان مین آکے قایم ہوا دیکھا کہ وہی نقابدار زرہ پوش
اوس گنبد سے نکلا اور پہلے قاسم ہی سے مقابلہ ہوا اور بہر بہ زور کے نقابدار نے قاسم کو پکڑ لیا اور اندرون گنبد لیجا کے دروازہ گنبد کا بند کر لیا
اور منتظر واقعہ ہو گیا آگے دیکھیے کیا ہو

## اب تتمہ داستان گنجاب علیہ اللعن و العذاب کا بیان کیا جاتا ہی

کہ جسوقت لشکر کیا ہو رخون آشام شکست فاش کھا کے لاش اسکی لیے بھاگ کے شہر سجان بن گنجاب کے پاس پہونچا اور رسالدار
اور فوج وغیرہ نے سارا حال از ابتدا تا انتہا مفصلاً بیان کیا گنجاب نہایت مغموم و مکدر ہو کر کہنے لگا کہ پسر حمزہ کی روز بروز ترقی ہوتی
جاتی ہی اب بجز اسکے کہ مین خود لشکر کشی کرون اور چار باغ پر جاکے کام اسکا تمام کرون کوئی چارہ نہین ابھی گنجاب یہی کہ رہا تھا کہ ساتھ
تھے مروارید غلطان بھائی مرجان کا آیا اور گنجاب سے کہنے لگا کہ یا پیغمبر مرسل آپکو خداوند لقا نے پیچیدہ ہزار ملک باختر مین اپنا
پیغمبر مرسل کر دیا آپ کا یہ درجہ اور مرتبہ نہین ہی کہ ہر ایک ادنی پر لشکر کشی کرین اور تشریف لیجائین خانہ زاد کو اگر حکم ہو تو بدیع الزمان کو زندہ
یا ملکہ کو ہلاک کر ڈالے اگر موقع ہوگا دونون کو پکڑ لاوے گنجاب نے کہا وہ بانک کیونکر پہونچے گا اور کیونکر پکڑ لائیگا مروارید غلطان نے
عرض کی کہ کل مجھکو بوقت دربار جب خانہ زاد روانہ ہونے کے حضور مین آئے تو آپ خانہ زاد کو دیکھکر یہ فرمائین کہ انھین نمک حرامون نے میرے
خانہ دولت کو برباد کیا ہی ہر وقت کے کہ کل تمام آئین یہی جلسازو دچار مفتری لشکرون مین چڑھتے ہوے ہین اسوقت خانہ زاد کچھ گستاخانہ
جواب دیگا حضور برہم ہو کر حکم دین کہ ہان کوئی حاضر ہو اس بدذات کو گردن پکڑ کے بارگاہ سے باہر نکالو وقت پھر کچھ اور گفتگو کریگا جب
تک دس کہ دبیر فرمائین کہ جلاد سے گردن دے کے میان سے نکال و بس ظلم روتا ہوا اور یہ کہتا ہوا کہ غیر خدا اسنگ دل کواہ نہ تھا جب کہ
مجھے نمک حرام جانتے ہی تو اب عذر اور خوشامد کرنا کیا فرد حساب چاہیے آپ مجھے گردن مارنے کا حکم دین مگر مین اب فرور جا کے شاہزادہ بدیع الزمان
کی کفش برداری کرونگا اور مسلمان ہوجاؤنگا بارگاہ سے نکل کے چار باغ کی سمت روانہ ہونگا آپ کی بارگاہ مین اکثر خفیہ نویس
بدیع الزمان کے ہین وہ یہ وقایع ضرور لکھینگے بدیع الزمان کو نوکر ہو جانے کا یقین آ جائیگا مین وہان پہونچکے چند روز بظاہر مسلمان بنکے
رہونگا جسوقت کہ موقع ہوگا بیہوش کرکے پکڑ لاؤنگا گنجاب نے ہنسکے کہا کہ تدبیر اور عیاری تو خوب ہی بشرطیکہ بن پڑے غرض وہ دن گذر گیا دوسرا
دن جب سب سردار بارگاہ مین گنجاب کی واسطے مجرے کے گئے اپنے اپنے رتبون کے کرسیون پر جاکے بیٹھے سب بار گرو ہو چکا اسوقت مروارید
غلطان بھی گیا اور مجرا کیا گنجاب نے منھ پھیر لیا اور سرداران کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ یہ مروارید غلطان بڑا بدذات ہی انھین دو چار
نمک حرامون نے میرا گھر برباد کر دیا مرجان تیز رفتار اسکے بڑے بھائی نے کیسی نمک حرامی کی کہ تم سب صاحب دیکھتے ہو بدیع الزمان کی رفاقت و
شراکت مین کیسی کیسی حرکتین نالائق کر رہا ہی پھر سکون ہی آخر اسی بدذات کا چھوٹا بھائی جو اس سے متوقع ہی مروارید غلطان نے عرض کیا کہ
یا پیغمبر مرسل نوکر نمک حرام نہین ہوتا خداوند اور مالک نمک حرام کر دیتے ہین آپ کی سرکار مین کسی کی آبرو نہین جو جی مین آتا ہی وہ بیساختہ کہدیتے

اسی باعث سے اکثر اشخاص یہان سے برگشتہ خاطر ہو کے بدیع الزمان کے پاس چلے گئے اور یقین ہو کہ جب آپ ایسی دلشکنی اور سخت
کی گفتگو کرینگے وہ برخاستہ خاطر ہو کے بدیع الزمان کے پاس چلا جائیگا گنجاب نے نہایت درہم برہم ہو کر کہا کہ او مروارید بذات تجھکو
کیا جھک مارتا ہے اور بکتا ہے تو بھی چلا جا کہتے کہتے رکا ہو مروارید غلطان نے کہا بس یا پیغمبر مرسل اب زیادہ کچھ زبان مبارک سے نہ فرمائیگا
مین نے کون سی گمراہی کی ہے اور جو آپ چلا جا بار بار فرماتے ہین تو پھر دیکھیے کہ مین ابھی جا کے مسلمان ہو جاؤنگا اور بدیع الزمان کے پاس
جہان میرا بھائی مرجان ہے اگر وہ مجھے جوتیان مار کے بھی رکھیگا تو اپنی بات کی پچ پر وہان پڑا رہونگا گنجاب یہ تقریر مروارید کی سنکے گھبرا
کر بان بس وریدہ دہن کو گردنیان دیکے خوب سا مار کے بارگاہ سے باہر نکلوا دو اور خبردار پھر کوئی اسے اندر نہ آنے دے لوگون نے مروارید
غلطان کو گردنیان دیکے ہاتھ پکڑے گنجاب کے روبرو سے ہٹا دیا اور بپاس لحاظ سنجالی عیار کے زیادہ مارپیٹ تو نہین کی مگر ایک طمانچہ مار کر
کہا کہ خبردار اب بارگاہ مین قدم نہ رکھنا مروارید غلطان روتا اور یہ کہتا ہوا بہت خوب پیغمبر مرسل آپ نے تو اب مجھے ذلیل کر کے اپنی بارگاہ
سے نکلوا دیا تو سہی میرا نام مروارید غلطان کہ مین بھی اب بذریعہ اپنے بھائی مرجان کے شاہزادہ بدیع الزمان ہی کی خدمت مین جا کے
مسلمان ہو جاؤنگا اور اُسکی نمک برداری مین اپنی عمر بسر کرونگا غرض جسوقت کہ مروارید غلطان نطفۂ شیطان یہ عیاری کر کے بارگاہ
گنجاب سے نکلکر سمت چارباغ ملک حیران دیوکش چلا گیا تو عقرا منظر وبی نے یہ حال مروارید غلطان کا مفصلاً لکھکر خفیہ بخدمت شاہزادۂ
بدیع الزمان والا مرتبت روانہ کر دیا اور قبل از پہنچنے مروارید کے وہ پرچہ وقائع کا بنظر شاہزادہ نامور گذرا شاہزادہ عالی مقام نے حال واقعہ
کا پڑھ کے مرجان تیز رفتار کو طلب کیا اور فرمایا کہ مرجان تیرا کوئی بھائی مروارید غلطان بھی ہے مرجان نے کہا فی الحقیقت غلام کا چھوٹا
بھائی مروارید ہے مگر بڑا فیلسوف اور مکار ہے شاہزادہ عالی مقدار نے فرمایا کہ اے مرجان اب تو اسکو بڑا نہ کہنا کس لیے کہ کچھ گفتگو اس سے اور گنجاب سے
درمیان مین آئی اور گنجاب نے اسے ذلت دلوا کے بارگاہ سے نکلوا دیا وہ یہ کہکر کہ اب مین شاہزادہ بدیع الزمان کے پاس جا کے مسلمان ہو جاؤنگا
یہان آتا ہے تو اسکی بڑی خاطرداری اور دلجوئی کر کے میرے پاس لے آنا مرجان تیز رفتار نے نہایت سراسیمہ اور مضطر ہو کے عرض کیا کہ شہزادۂ عالم
حق تعالی حضور کو ہزار سال بصد جاہ و جلال سلامت باکرامت رکھے مروارید غلطان کی بدذاتیون اور مکاریون سے حضور آگاہ نہین میری
عقل ناقص مین یہ جنگ زرگری اُسکی خالی از حکمت نہین اسمین بھی اسنے کوئی عیاری پیش خود تجویز کر کے گنجاب سے بگاڑ کیا ہوگا یہ فقط
اسکا چھل اور فریب معلوم ہوتا ہے غلام تو کبھی اسکے اسلام لانے کا اعتبار نہ کریگا اور اُسکی طرف سے کبھی غلام کو اطمینان نہ ہوگا مگر تعمیل آپ
کے حکم کی از جملہ واجبات ہے جسوقت وہ آئیگا خانہ زاد وہانی بغیر اسکا دریافت کر کے حسب الحکم جو کچھ غلام سے ہو سکیگا قاصر نہ ہوگا یہ کہکے مرجان
چارباغ سے باہر نکلا چار طرف دیکھ رہا تھا کہ سامنے سے مروارید غلطان گریبان دریدہ ننگے پاؤن روتا ہوا نمودار ہوا اور مرجان تیز رفتار کو دیکھ کر
اور زیادہ تر چیخین مار مار کے رونے لگا اور دوڑ کر مرجان سے لپٹ گیا مرجان نے پوچھا کہ خیر باشد اے مروارید کیا ہے بیان کر مروارید نے تمام
حال بیان کیا مرجان نے کہا مصرع این را بگو کہ ترا نشناسد مروارید غلطان از راہ مکاری گریہ و زاری کر کے پاؤن پر مرجان کے گر پڑا
اور کہنے لگا کہ اے بھائی اگر مجھسے کبھی کوئی حرکت خلاف طور مین آئے تو آپ مجھے اسیوقت جوتیان لگوا کے یہان سے نکلوا دیجیگا مگر آپ مجھے اپنا بھائی
نہین سہی غلام سمجھکر وہ کلام ارشاد کیجیے کہ مین مشرف باسلام ہون اور بقیہ عمر بخدمت شاہزادۂ عالی مقام بسر کرون مرجان نے کہا کہ دیکھ اے مروارید
مین تو تیرے عجز و انکسار سے تجھے اسیوقت بحضور شاہزادۂ نامدار لیجا کے ملازمت کرائے دیتا ہون اگر تو بصدق دل اسلام قبول کریگا اور بخلوص نیت
اطاعت اور خدمت مین شاہزادۂ والا مرتبت کی حاضر رہیگا تو بہا و فیہا ورنہ یاد رکھ سر تیرا جدا ہو جائیگا اور جیسا کریگا اسکا ویسا عوض پائیگا یہ سنکے
مروارید غلطان لاکھون قسمین جھوٹی کھانے لگا اور منتین اور خوشامدین کر کے کہنے لگا کہ اے بھائی مین نے اپنا خون تمکو بخش دیا اگر کوئی بھی حرکت
مجھسے ہو تو اسی وقت مجھے تم قتل کرنا غرض بہر کیف ناچار مرجان تیز رفتار بہت سی گفتگو اور تکرار کر کے اپنے ہمراہ بحضور شاہزادۂ عالیجاہ لے گیا
اور مروارید غلطان بڑی لسانی اور چرب زبانی سے ہزارون دعائین شاہزادۂ عالی مقام کو دیکے روبرو کہنے لگا شعر ہر چند نیم لایق درگاہ
سلاطین امید ہا میدہد شاہان چہ عجب گر بنوازند گدا را - گاہے بہ نگاہے ۔ اور پھر اسکے سارا حال بیان کر کے مترصد اسلام ہوا شاہزادۂ

والا نے کلمۂ شہادت تلقین کیا مروارید غلطان نے بظاہر اسلام قبول کیا اور ہر وقت اسی فکر و تدبیر میں رہتا تھا کہ ذوالکین تیغ بازون شاہزادے سے
اور گوہر ملک کو پکڑ لیجاکے پیغمبر مرسل کے پاس پہونچا دون۔ القصہ اسے اسی فکر و تردد میں چھوڑے اور حال شاہزادۂ با اقبال کا سنیے کہ شاہزادۂ
بدیع الزمان نے چارباغ میں ایک بارگاہ استادہ کرائی ہے اور معمول یہ رکھا ہے کہ کبھی جاکر گوہر ملک کے پاس شب کو جاکے استراحت فرماتا ہے اور کبھی شب کو
بارگاہ میں رہا کرتا ہے کبھی کسی رفیق کے خیمہ میں اور کبھی کسی رفیق کے خیمہ میں چنانچہ آج محسن بن گیاہور کے خیمہ میں شب کو استراحت فرمائی ہے چونکہ
یہ بد ذات محسن بن گیاہور بھی از راہ فریب و دغا مسلمان ہو کر منتظر کسی وقت کا تھا اسروز جو شاہزادۂ عالیمقام نے اس بدنصیب کے خیمہ میں آرام فرمایا
وہ ملاعین نہایت اپنے دلمیں خوش ہو کر تجویز کر رہا تھا کہ کیا تدبیر کرون جو کام شاہزادۂ عالیمقام کا تمام کرون حسب اتفاق فضل بن گیاہور خونی
آشام کہ اسکو سب بھائیوں کیطرف سے تو دلجمعی اور طمانیت تھی فقط اس بد ذات محسن بن گیاہور کیطرف سے فضل ہمیشہ اندیشہ ناک رہتا تھا
اور مطمئن نہ تھا اور جسدن کہ محسن بن گیاہور کے خیمہ میں شاہزادۂ عالم تشریف لاتا تھا فضل بھی ہمراہ رہتا تھا اسروز کوئی پہر رات گئے اسی فکر و
اندیشہ میں فضل جو اپنے خیمہ سے اٹھا تو محسن کے خیمہ میں آیا اور دور سے اسنے دیکھا کہ محسن بن گیاہور شمشیر بکف ادھر ادھر ٹہل قدمی کرتا دکھتا ہوا
کچھ گھبرایا سا پھرتا ہے فضل یہ رنگ ڈھنگ اور تیور محسن کے دیکھکر خیال دل میں اندیشہ کی قریب خیمہ جاکے سراپردہ کی آڑ میں کھڑا ہو رہا اس عرصہ میں
آدھی رات کامل ہوا ناگاہ فضل نے دیکھا کہ محسن نے چراغ اور شمعیں سب گل کر دیں یہ دیکھکر فضل جلدی سے خیمہ میں جاکے ایک ستون کی آڑ
پکڑ کے کھڑا ہو رہا دیکھا کہ محسن تلوار کھینچے تہیہ قتل شاہزادۂ بدیع الزمان چاہتا ہے کہ اپنا وار کرے کہ برابر سے فضل نے چپکتی تمام ایک تیغہ ڈال کر ایسی
تالا لق کی مارا کہ مثل خیار تر دو ٹکڑے ہو کر لاش اس حبشی بد معاش کی زمین پر گری فضل نے جلدی سے اسکی لاش کو اٹھاکے ایک سمت پلنگ کے
نیچے دبا دیا اور وہان سے چٹ کے تلوار اپنی اٹھاکے چاہتا تھا کہ خون اسکا کسی کپڑے سے صاف کرکے میان میں کرے ازبسکہ تاریکی نہایت تھی
فضل نے جو تلوار اٹھائی تو پیچھے اسکے دیوار میں دو کنول دیوارگیری کے نصب تھے پشت تلوار کی کنولوں میں لگی دونوں کنول ٹوٹ گئے انکے چھناکے
سے آنکھ شاہزادۂ عالم کی کھل گئی دیکھا کہ کوئی شخص تلوار کھینچے میرے سر پر کھڑا ہے بیساختہ مثل شیر غران نے پلنگ پر سے جست کرکے ایک طمانچہ جو ایسا کھینچ کے
مارا تو فضل چیخ مارکر فرش پر گرا اور شاہزادۂ والا قدر نے چھاتی پر چڑھ کے تلوار چھین لی اور مشکیں باندھکر آواز دی کہ ارے کوئی ہے روشنی لاؤ دیکھیں اس
شخص نے تلوار ماری تھی خدا نے مجھے محفوظ رکھا یہ سنکے چارطرف سے لوگ دوڑ پڑے اور فراش در مشعلیں فانوس بر دار روشنی لیکر حاضر ہوئے دیکھا کہ وہ
اشجع دہر نہایت خشمگین پلنگ پر بیٹھا ہے اور فضل بن گیاہور کی مشکیں بندھی ہوئیں برابر پلنگ کے خاموش اور خود فراموش سرنگون کھڑا ہوا
علی الاتصال اشک آنکھوں سے بہا رہا ہے شاہزادۂ نامور نے فرمایا کہ ابھی اس ناحق شناس کو لیجا کے گردن مارو چنانچہ صبح ہو چکی تھی حسب الحکم شہزادۂ عالم
کے جلادوں نے آکر رسنا گلے میں فضل کے ڈالدیا اور بیرون چارباغ لیجا کر بانداز نکبت کا چبوترہ لال قتلگاہ پر بٹھلا دیا اور چاہتا تھا کہ قتل کرے حسب الاتفاق
جہان فضل بن گیاہور نے لاشہ خون چکان محسن بن گیاہور کا لاکر زیر قالین چھپا دیا تھا وہان کسی فراش کا جو پانوں پڑ گیا تو وہ گیلا گیلا
دیکھکر اسنے جھککر غور سے جو دیکھا ہوا اور قالین تو بوئے خون آتی تھی تب وہ لاشہ خاک و خون آغشتہ محسن بن گیاہور کا نظر آیا تب اسنے سراسیمہ پکار کر کہا کہ صاحبو دیکھنا
یہان قالین کے نیچے کوئی ایک لاش کسی کی دبا کے ڈال گیا ہے لوگوں نے وہان جاکے جو دیکھا تو پہچانا کہ یہ لاش محسن بن گیاہور کی ہے شدہ شدہ
یہ شور و غل شاہزادۂ بدیع الزمان نے جو سنا تو وہان قدم رنجہ فرما کے دیکھا کہ واقعی محسن بن گیاہور ہے فوراً ایک کھٹکا شاہزادۂ والا کے دل میں
گذرا اور فرمایا کہ ارے ہان کوئی جاکے دیکھو کہ فضل بن گیاہور کو جلادون نے ابھی قتل تو نہیں کیا اگر زندہ ہو تو جلاد کو ممانعت کرو کہ خبردار ابھی
امادۂ اسکے قتل کا نہ کرے چارطرف سے لوگ چلاتے ہوئے دوڑ پڑے کہ اے جلاد دست خود را نگہدار خبردار ابھی فضل پر تلوار نہ مارنا ازبسکہ ترک
جوشن پوش کو فضل سے محبت دلی تھی یہ سنتا ہانپتا ہوا باغ سے نکلکر قریب فضل کے آیا ترک جوشن پوش نے آتے ہی فضل بن گیاہور
سے پوچھا کہ ای بہادر مجھے اسوقت نہایت تحیر اور استعجاب ہے کہ تو ہزار جان سے عاشق زار نام کا شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار کے تھا یہ کیا ماجرا
درپیش ہوا مفصل بیان کر اور یہ لاش محسن بن گیاہور تیرے چھوٹے بھائی کی زیر قالین کس نے دبا کے چھپائی ہے فضل نے ایک آہ جگر سے
کھینچکر کہا شعر درد رو لیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد و گر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد کیا کہوں جو کچھ رسوائی اور روسیاہی
یہ

منشی تقدیر اور کاتب ازل نے بروز دیوان قضا میری لوح جبین پر کلک قدرت سے رقم کر دی تھی وہ ظہور میں آئی اور تمام ماجرا ہو بہو بیان کیا
تمام رفیق اور مصاحبین شاہزادۂ والا تمکین کے گریہ و بکا کرنے لگے اور ترک جوشن پوش نے یہ مقدمہ بحضور شاہزادۂ عالمیان کیا شاہزادۂ
والا قدر بمجرد سننے کلمات عجیب اور نادم ہو کر اٹھ کھڑا ہوا اور فضل بن گیا ہور خون آشام کو جا کے اپنے گلے سے لگایا اور آبدیدہ ہو کر
کہا اے فضل بن گیا ہور الانسان مرکب من الخطا والنسیان مجھ سے غلطی ہوئی اب تو بدل عفو کر آج سے تو بجائے میرے بھائی کے ہے فضل
گیا ہور یہ خطاب خداوندانہ شاہزادۂ عالم کے دیکھکر زار زار [illegible] قربان ہو رہا تھا قصہ مختصر شاہزادۂ عالی مقدار فضل کو اپنے ہمراہ لیکر جہاں باغ میں جہان
بارگاہ استادہ کرائی تھی صدر جاہ و حشمت پر تمکن ہوا جشن عیش و طرب میں مع فضل بن گیا ہور خون آشام اور ترک جوشن پوش اور
ارباب طرب ہمدمی وغیرہ مع مصاحبوں اور ہمنشینوں کے مصروف ہوا اور اِدھر ملکہ گوہر ملک نے خیال کیا کہ آج باری شاہزادۂ عالم کے تشریف
لانے کی ہے اپنے مکان میں تیاری بزم نشاط اور محفل انبساط کی حسب معمول کر کے انتظار میں شاہزادۂ عالیمقدار کے بیٹھی تھی آخر اسی انتظار
میں بیٹھے بیٹھے دو پہر رات تک جاگا کی بعد اسکے سو گئی مردار بدفعلان کمالی مرجان عیار کا یہ عجب جو کئی دن سے اسی گھات میں رہتا تھا
اسنے ملکہ کو غافل عالم خواب میں اور تمام انیسوں جلیسوں مصاحبوں خواصوں کو خود غلط اور محو خواب پڑے سوتے دیکھا جھٹ پٹ بنقاب عیاری
میں وارد ہو بیہوشی دیکر ملکہ کو سنگھائی ملکہ بیہوش ہو گئی یہ باندھ پشتارہ ملکہ کو بذریعہ کمند کے دیوار چار باغ کے نیچے اترا اور [illegible]
سیدھا سمت شہر سبحان روانہ ہوا ادھر شاہزادۂ بدیع الزمان مع مصاحبوں اور جان نثاروں کے بارگاہ میں بیٹھا جشن دیکھ رہا تھا
کوئی پہر رات پچھلی باقی تھی کہ آنکھوں میں غنودگی معلوم ہونے لگی اسوقت محفل سے برخاست کر کے پلنگ پر تشریف لیگیا اور ذرا آنکھ جھپک
گئی تھی تو خواب میں دیکھا کہ ایک سیاہ کتا ملکہ گوہر ملک کو پکڑے لیے جاتا ہے فوراً اٹھا اور نہایت بیتاب ہو کر اندرون محل تشریف لیگیا
فضل بن گیا ہور اور مرجان تیز رفتار پاؤں کی آہٹ پا کے چونک پڑے تھے شاہزادۂ والا گہر خواب بیان کر کے سمت محل قدم زن
ہوا تو یہ بھی ساتھ ساتھ قریب دروازۂ قصر آئے اور جونہیں شاہزادۂ عالم نے دروازے کے اندر قدم رکھا تو ملاحظہ کیا کہ چار طرف محل میں
اندھیرا پڑا ہے مرجان تیز رفتار نے جلدی سے فتیلہ عیاری روشن کیا اور ہمراہ شاہزادۂ عالیجاہ اندرون محل جا کے خواصوں ملازموں وغیرہ کو
پکار کر کہا کہ ارے اسقدر غافل سوتی ہو ذرا ہوشیار ہو کے دیکھو شاہزادۂ عالم تشریف لائے ہیں اتنے میں شاہزادۂ والا قدر نے چار قدم آگے بڑھ
کے پلنگ پر دیکھا کہ ملکہ نہیں ہے شاہزادۂ عالی مقدار نے خواصوں سے پوچھا کہ ملکہ کہاں ہے سبھوں نے دست بستہ عرض کی حضور پلنگ پر
آرام فرماتی ہیں بس پھر تو یہ حال تھا کہ شاہزادۂ با اقبال کو عجب طرح کا رنج و ملال پیدا ہوا اور عنقریب تھا کہ اس صدمۂ جانکاہ سے قفس
اپنی ہلاکت کا کرے ناگاہ مرجان تیز رفتار نے بعد تفحص بسیار جو خیال کیا تو فرش پر [illegible] نشان مردار بدفعلان کے پاؤں کا دیکھ کر
واویلا کرنے لگا اور اپنا سر پیٹ کر کہنے لگا کہ شہریار غضب ہو گیا مردار بدفعلان ملکۂ عالم کو بہ عیاری پشتارے میں باندھ کر لے گیا ہے یہ اسکے پاؤں
کا نشان معلوم ہوتا ہے شاہزادۂ بدیع الزمان یہ حال سنکے گریاں و نالاں محل سے برآمد ہوا اور فضل بن گیا ہور خون آشام سے یہ سب ماجرا
بیان کی فضل نے عرض کی کہ شہریار آپ بیتابی اور بیقراری اور اشکباری نہ فرمائیں یہاں سے سبحان کیطرف جانے کی تین راہیں ہیں
ایک راستہ تو جنگل کا ہے دوسرا ایک راہ سمت کوہستان ہے اور سوا ایک یہ شاہراہ گذرگاہ بھی ہے اب حضور بسم اللہ کہکے سوار ہوں اور جنگل کی راہ سے
تلاش میں بمع [illegible] کے تشریف لیجائیں اور غلام سمت کوہستان تلاش کو جاتا ہے اور مرجان تیز رفتار شاہراہ پر اسکے تعاقب میں
جائے جس شخص سے اسکا سامنا ہو جائے بلاتامل جسطرح ہو سکے اسے قتل کرے یا گرفتار کر کے ملکۂ عالم کا پشتارہ اس سے چھین لاوے
غرض یہ تجویز اور مشورہ قرار دے کے سب اپنی اپنی راہ پر چلے اول احوال فضل بن گیا ہور جو یہاں سے گھوڑا سرپٹ اڑائے کوہستان
میں چلا جاتا تھا تھوڑی سی رات باقی تھی کہ دامن کوہ سے کسی نے بہ آواز بلند کہا کہ باش اے شخص تو کون ہے اور اسوقت اس بیتابی سے
سے کہاں جاتا ہے فضل بن گیا ہور نے کچھ جواب نہ دیا جسطرح گھوڑا اڑائے چلا جاتا تھا آگے چلا ناگاہ دیکھا کہ ایک نقابدار شیر کی کھال
کی نقاب منہ پر ڈالے ہیبتناک ہو کر ہاں خبردار آگے قدم نہ رکھنا پہلے بیان کر اے شخص کہ کس وجہ سے [illegible]

تو کون ہے کسکا نوکر ہے کہاں جاتا ہے یہ اور چند قدم آگے بڑھا تھا کہ پھر اس نقابدار نے نہایت درہم و برہم ہو کر آواز دی کہ ای مردک میں نے
دو مرتبہ بآواز بلند تجھسے پوچھا کہ تو کون ہے اور تو نے کچھ جواب نہ دیا جب فضل بن گیا ہور نے یہ کلمہ سنا سوچا کہ اس نقابدار نے مجھے
مردک کہا ایکبار غیظ میں اپنے مرکب سے کود پڑا اور تلوار پکڑ کے پکار کر کہا کہ ای نقابدار گمنام تجھے میری تحقیق حال اور اس قیل و قال سے کیا کام ہے
واللہ اعلم بالصواب میں کسکام کو کہاں جاتا ہوں یا کون ہوں تو نے مجھے بیوجہ مردک کیوں کہا یہ کونسی شرافت ہے یہ کہتا ہوا برابر نقابدار کے گیا
اور جھپٹ کر ایک ضرب تیغ بر سر نقابدار لگایا چاہتا تھا نقابدار پلنگینہ پوش نے جھٹ تلوار کی دیکھ کر بسہولیت تمام بار اوسکو تلوار کی بچا کے چند دست
فضل بن گیا ہور خون آشام کا پکڑ لیا اور تلوار فضل کے ہاتھ سے چھین کر فضل کو اٹھا کر زمین پر دے مارا اور چھاتی پر جا بیٹھا فضل بن گیا ہور نے یہ ذلت
و خواری اپنی دیکھکر بکمال گریہ و زاری ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچکر یہ کلمہ زبان پر لایا کہ افسوس صد ہزار افسوس کہ شاہزادہ عالم فقیر پرور غم پرور
بیجان کار گرفتار [illegible] امید وصال تو بروز دگر افتاد یعنی اب زیارت اقدام عالی کی اس غلام جان نثار کو کہاں نصیب ہوگی نقابدار پلنگینہ پوش نے
پوچھا کہ وہ شہزادہ عالم کون ہے جسکے درد و دوری میں تو یہ کلمات یاس اسوقت اپنی زبان پر لایا فضل نے کہا ای نقابدار میں غلام ہوں شاہزادہ
بدیع الزمان نامدار کا کہ اسوقت الیاس کار ضروری میرے آقاے نامدار کو درپیش تھا کہ اوسکے واسطے میں جاتا ہوں اثناے راہ میں یہ سانحہ ہوا [illegible]
کیا لطف مجھے اپنی زندگی کا ہے مع صد خندہ مرگ بر جبین زیست اگر میاں تو کام اپنے ولی نعمت کا مجھسے نہ ہوسکا اور بیان ایسی جھڑک فاش جینے
اٹھائی جبکہ نقابدار پلنگینہ پوش کو ثابت ہوا کہ یہ شخص فضل بن گیا ہور خون آشام رفیق اور جان نثار شاہزادہ بدیع الزمان عالی مقام کا
ہے گھبرا کے فضل کی چھاتی پر سے اتر پڑا اور اپنا خنجر فضل بن گیا ہور کے ہاتھ میں دیکر بعد از عذر خواہی بسیار کہنے لگا کہ آؤ بیا اور اب میں تجھے
التجا کرتا ہوں کہ تو یہ خنجر مجھے مار میں نے اپنا خون تجھے معاف کیا کسواسطے کہ میں نے آجتک بجز ہوا خواہی اور خیر اندیشی شاہزادہ بدیع الزمان
کبھی کوئی بات خلاف اوسکے مزاج کے ایسی نہیں کی جسمیں اوسکے دشمنوں کو رنج ہو بجز آج بسبب لاعلمی کے میں نے تجھپر زیادتی کی ہے
سو تو اگر مضمون این آیہ وافی ہدایہ والکاظمین الغیظ والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین پیش نظر رکھ کر میری نادانستہ کو عفو کرے تو زہے الطاف اور مہربانی
تیری ورنہ اگر تیرا جی چاہے اسکی تلافی مجھسے لے میں برضا و رغبت بلا اکراہ و اجبار موجود ہوں فضل نے یہ کلام حضرت انجام سنکے کہا کہ ای نقابدار کیا مضائقہ
اگر تو نے نادانستہ یا دانستہ مجھپر زیادتی کی میں نے بدل و جان معاف کی اور سارا حال مروارید غلطان کا اور گوہر ملک کو لیجانے اور تلاشی ملکہ مرجان
تیز رفتار شاہزادہ با وقار اور اپنے نکلنے کا بیان کیا اور کہا کہ اسکی تلاش میں ایکطرف میں اور ایک طرف مرجان عیار اور ایک جانب خود شاہزادہ
والا مناقب روانہ ہوا ہے پس نقابدار پلنگینہ پوش نے فضل کو سینے سے لگالیا اور بہت سی خاطرداری اور دلجوئی کر کے ایک تلوار تحفہ فضل کو
اور ایک کمان زرافشان واسطے شاہزادہ بدیع الزمان کے دی اور کہا اب تو میاں سے جا اور باغ کو پھر جا اس طرف کوئی عیار ابھی تک نہیں گیا مگر اے
دوست جا کے تلاش کر اور میں اسی عیار کی تلاش میں سوار ہو کے جاتا ہوں بس یہ کہکے فضل کو رخصت کیا اور نقابدار پلنگینہ پوش بھی سوار
ہو کے تلاش مروارید غلطان ایک سمت کو چلا جاتا تھا اب حال مرجان تیز رفتار کا سنیے کہ شش جہت میں پھرتا اور ڈھونڈتا چپ و راست دیکھتا ہوا
چلا جاتا تھا وہ وقت ہوا کہ اب گریبان سحر چاک ہو گیا اور روشنی صبح کی نمایاں ہوئی تو اوسنے دور سے دیکھا کہ مروارید غلطان بہت دور دوش
اور بار لشتارے سے شل ہو کے لشتارے کو ملکہ گوہر ملک کو ایک درخت کے نیچے رکھ دیا ہے اور آپ ٹکڑا دم لے رہا ہے نہایت خوش ہو کے وہیں سے
مرجان نے آواز دی کہ باش ای بدذات اب کہاں میرے ہاتھ سے زندہ و سالم بچکر جائیگا مروارید غلطان نے یہ آواز مرجان تیز رفتار کی سنکے
جو پلٹ کر دیکھا کہ اکیلا مرجان تیز رفتار عیار آتا ہے جوڑی خنجر کی ہاتھ میں لیکر مقابلہ مرجان آیا اور آتے ہی بہر دو طرفین سے خنجر زنی ہونے
لگی آخر کار ایک مقام پر مرجان اوسکی ضرب کو خالی دیکر لپٹ گیا اور زمین پر پچھاڑ کے چاہتا تھا کہ خنجر سے مروارید غلطان کا سر قلم کر لے کہ ایکبارگی
مروارید غلطان نے نیچے سے بیضے مرجان کے پکڑ لیے اور اسقدر دبائے کہ مرجان عیار شدت ایذا اور درد سے بیتاب ہو کر
اوسکی چھاتی پر سے غش کھا کر گر پڑا اور بیہوش ہو گیا اسوقت مروارید غلطان نے بدلیبی تمام پھر چھاتی پر چڑھکے خنجر گلے پر مرجان کے
رکھ دیا اور چاہتا تھا کہ رگ گلو کاٹے اور مرجان کو ذبح کر ڈالے کہ پشت پر سے ایک آواز ہولناک کان میں آئی کہ باش او دست

خود را نگاہدار خبردار مین آپہونچا مروارید غلطان نے یہ آواز سنکے جو پلٹ کر دیکھا ایک نقابدار طلسم پوش شمشیر بکف اور نیزہ بدست
بہ کمال جوش وخروش گھوڑا ڈالے مجھے للکارتا چلا آتا ہے گھبرا گیا اور ہاتھ پاؤن پھول گئے کانپنے لگا اس عرصہ مین نقابدار نے برابر
پہونچکر پوچھا اے تو کون ہے اور کس جرم پر اسکو تو ذبح کرتا ہے مروارید غلطان سمجھا کہ یہ نقابدار کوئی دوست اور طرفدار جبرئیل کا طرفدار ہے
کہنے لگا کہ اے نقابدار میرا نام مروارید غلطان ہے اور مین بیٹا سنجانی عیار کا اور خانہ زاد جبرئیل کا ہون ایک شخص دشمن خداوند نعمت
بدیع الزمان نامے اس ملک مین وارد ہوا ہے چنانچہ اسکا قصہ بہت طول ہے خلاصہ یہ کہ وہ ملکہ گوہر ملک جنیر زادی کو اغوا کرکے پا بزور سحر
قصر جنیری سے نکال لیگیا تھا سو آج شب کو مین حسب الحکم گنجاب کے ملکہ کو ہزار سعی وجہد عیاری کرکے واسطے جبرئیل درگاہ یاقوت شاد
خداوندزادے کے چار باغ سے چرائے لیے جاتا تھا یہ اُس بدیع الزمان کا عیار آکے سد راہ ہوا تھا مین نے ناچار ہوکے مقابلہ اسکا کیا اور
بڑے زور اور جہد سے اسکو پچھاڑا ہے نقابدار نے مرجان تیز رفتار سے پوچھا کہ تو بیان کر یہ کیا کہتا ہے مرجان تیز رفتار نے کہا کہ واقعی بنام مرجان
ہے مین غلام شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار کا ہون یہ میرا چھوٹا بھائی ہے عیاری کرکے میرے پاس آیا اور منت وخوشامد کرکے مجھسے کہا کہ مین تابع
ہونگا اور شاہزادۂ بدیع الزمان کی کفش برداری مین رہونگا ہر چند کہ اس ملعون دغاباز کا اعتبار مجھے نہ تھا مگر حسب الحکم شاہزادۂ عالم کے
اسکو مسلمان کیا یہ چند روز تو رہا بعد اسکے آج شب کو فرصت پاکے اُسنے ملکہ کو کہ ناموس میرے آقا کی ہے بیہوش کرکے پشتارے مین باندھا اور لے
نکلا پہر رات باقی ہوگی کہ اُسوقت شاہزادۂ عالم نے خواب پریشان دیکھکر محل مین جاکے ملکہ کو جو پلنگ پر نہ پایا تو متعجب ہوا آقاے ولی نعمت میرے
عنقریب تھا کہ آپ کو ہلاک کرے مین نے جو خیال کیا تو اسکا نشان قدم پہچانا اور بہ شہود فضل بن گیا ہور خون آشام کہ وہ بھی ایک
غلام عقیدت کیش میرے ولی نعمت کا ہے ایک طرف تو مین ایکطرف فضل بن گیا ہور خون آشام ایکطرف شاہزادۂ عالی مقام اُس ملکہ
کی تلاش مین چلے اُن دونون صاحبون کا تو حال مجھے کیا معلوم مگر مین نے یہان آکر اسے دیکھا اور مقابلہ اور کارزار کرکے اسے دے مارا تھا
اپنے سینے سے ہاتھ بڑھا کر میرے بیٹھنے ملے مین بیہوش ہوکر پڑا یہ مجھے ذبح کیا چاہتا تھا خیال رحمت نے تجھے پہونچا دیا نقابدار نے یہ دونون
سنکے کہا کہ او مروارید غلطان جلد اسکی چھاتی پر سے اُتر اور یہ کہکے نیزہ مروارید کی جانب سیدھا کیا مروارید سیدھا ہوکر مرجان کی چھاتی پر سے
اُٹھ کھڑا ہوا چاہتا تھا کہ بھاگے مرجان نے پھرتی تمام اسے خنجر سے ذبح کر ڈالا اور جلدی سے پشتارہ ملکہ گوہر ملک کا لے کے سمت چار باغ
ملک حرمان دلریش چلا نقابدار طلسم پوش نے مہمیز جھنکا کر مرجان زرا ٹھیر جا بات تو سن مرجان نے دست بستہ یہ عرض کی
کہ اے نقابدار ہر چند کہ تو محسن میرا ہے لیکن یہ مقدور نہ اب ملکی کا ہے اسوقت اب مین ٹھہرنے کا نہیں یہ کہکے جیسے کہ ہوائی پیچ سے یا شہزادہ
تنگ سے نکل جاتا ہے دو چار جستون مین نقابدار طلسم پوش کی نظرون سے غائب ہوگیا اور بد مجھی تمام بااطمینان مالاکلام چارباغ مین جا کے
داخل ہوا اور ملکہ کو پشتارے مین سے نکالکے فیتلہ نغمہ بیہوشی کا دیا ملکہ کو چھینک آئی آنکھ کھل گئی اُسوقت سارا حال از ابتدا تا انتہا مرجان
تیز رفتار نے بیان کیا ملکہ نے سجدات شکر جناب باری ادا کرکے نذر وجہ بہت سا اپنے اوپر سے تصدق کیا اور ہزارون مساکین اور محتاجین کو
کھانا تقسیم کیا اب دو دوری شاہزادۂ بدیع الزمان مین اپنی خاصون اور مصاحبون سے بہت بھلا رہی ہے اسکو تو یہین چھوڑ دیجیے ::

## اب کچھ حال شاہزادۂ بدیع الزمان با اقبال کا گذارش کیا جاتا ہے

کہ شاہزادۂ بدیع الزمان چار باغ سے نکلکر جو اپنے مرکب کو گرم تاز کیے تلاش مروارید غلطان روانہ ہوا تو تمام صحرا چپ و راست دیکھتا ہوا
چلا کہ دو پہر رات پچھلی اور چار پہر دن اور تین پہر رات اسی جستجو وتلاش مین رہا دو ہی ایک پہر رات باقی تھی کہ کسل راہ سے ایک درخت کے نیچے گھوڑے
پر سے اُتر پڑا اور زین پر زین پوش بچھاکے چاہا کہ دم بھر استراحت کرون تو پھر کسی طرف جاکے ڈھونڈھون وہین لیٹ رہا از بسکہ دو شبانہ روز
کچھ خاصہ تناول نہین فرمایا تھا اور کسل راہ سے سستی اور نیند کی شدت تھی سو گیا قضا کار سنجانی عیار باپ مرجان تیز رفتار و مروارید غلطان
کا بادلا دوہی سے پھرا ہوا شہر سنجان کو جاتا تھا اسنے جو شاہزادۂ عالیقدر بدیع الزمان نامدار کو وہان اسطرح غافل پڑا دیکھا تو جلدی سے
دارو بیہوشی کہ جو عیاری مین رکھتے تھے سنگھائی شہزادہ بیہوش ہوگیا اسنے جھٹ پٹ چادر عیاری مین پشتارہ باندھ کے اپنے کاندھے پر رکھا اور راہی

گھوڑے پر شاہزادۂ نامور کے سوار ہوکے سمت سنجان روانہ ہوا ابھی کوئی دو کوس نہیں پہونچا تھا ناگاہ دور سے ایک تیق گرد کا نمودار ہوا یہ بخیال دور اندیشی اسی جگہ ایک درخت کے نیچے چھپ رہا جب وہ گرد بیٹھی تو اسنے دیکھا کہ ایک لشکر عظیم الشان ایک لاکھ بیس ہزار سوار کا آگے آگے علم اور نشان آمیز تعریف لقاخداے باختری تزیین ہوئی اور سب سے آگے بڑھتے ہوے دو نوجوان نہایت وجیہ اور شکیل سبز اور نیل گھوڑوں پر سوار چلے آتے ہیں سنجانی عیار نے خوب غور سے جو دیکھا تو پہچانا کہ یہ دونوں جوان گنجاب کے بھانجے سعد جرگر نشین و سعید جرگر نشین بجائل ہیں بارگاہ نشین لقاخداے باختر ہیں شاید یہ ماموں گنجاب کی ملاقات کو آتے ہیں درخت کی آڑ سے نکل کے مع پشتارہ چند قدم آگے جاکے سعد و سعید جرگر نشین کو سلام کیا دونوں سب خوش ہوے اور احوال صحت و سلامتی گنجاب اور تمام شہر سنجان کا پوچھنے لگے کہ اے سنجانی سنتے ہیں کہ کوئی شخص بدیع الزمان پسر حمزہ بہادر وارد ہوا ہو اور اسنے ایک عالم تنگ گنجاب میں ڈالا ہے سنجانی عیار نے جواب دیا کہ فی الواقع ایک بدیع الزمان دوسرا قاسم ہے ان دونوں نے چند روز سے حملے کرکے ہزاروں لقاپرستوں کو مار ڈالا اور ہزاروں گھر ویران کردیئے ہر روز ایک ہنگامہ تازہ برپا رہتا ہے تمام شہر تہ و بالا ہو گیا ہے آپ ذرا دو چار گھڑی کے واسطے یہاں ٹھہر جائیں تو غلام سب احوال مفصل بیان کرے ان دونوں نے کہا کہ ہمکو خداوند باختر نے اسی مہم پر واسطے مدد گنجاب کے روانہ کیا ہے یہ سنکے اسی میدان میں اپنا خیمہ استادہ کرکے دونوں اتر پڑے اور سب سواروں نے حسب حکم اپنے اپنے خیمے نصب کئے اندرون خیمہ جاکے داخل ہوے مسند پر بیٹھ کر سنجانی سے پوچھا کہ اب مفصل بیان کر سنجانی عیار نے کہا کہ یہ داستان بدیع الزمان [illegible] بہت طویل ہے میں مختصر کہونگا مختصر مطلب یہ ہے کہ میں آج شب کو بالا دری کرکے شہر سنجان کی طرف [illegible] جاتا تھا اثناے راہ میں کوئی مع ساٹھ ستر ہزار سوار کے بدیع الزمان کہیں گیا تھا وقت مراجعت مجھ سے مقابلہ ہو گیا میں نے اسے ایک [illegible] بیہوش کرکے باندھ لیا اور پشتارہ کاندھے پر رکھ کے بہ غرض [illegible] لئے جاتا تھا اب دونوں صاحبوں سے ملاقات ہو گئی سعد جرگر نشین اور سعید جرگر نشین نے یہ حال جو سنا تو نہایت خوش ہو کر کہنے لگے کہ ہاں ذرا پشتارہ کھولکر بدیع الزمان کی صورت تو ہمیں دکھاؤ سنجانی عیار نے پشتارے سے شاہزادۂ عالم کو کھولکر روبرو سعد اور سعید کے رکھدیا وہ دونوں جاہ و جلال اس بااقبال کو دیکھ کر کہنے لگے اے سنجانی یہ شخص بیہوش و خاموش کیوں پڑا ہے کیا تو نے بیہوشی دیکر پشتارے میں باندھا ہے سنجانی نے کہا جی ہاں پھر دونوں نے کہا اسکی بیہوشی دفع کردے تو ہم اس سے دو چار باتیں پوچھیں سنجانی عیار نے کہا کہ صاحبزادہ بدیع الزمان [illegible] اگر اب اسکو ہوشیار کرونگا تو پھر یہ گرفتار نہ ہوسکیگا [illegible] ہوشیار کرونگا سعد و سعید جرگر نشین نے حالت بیہوشی میں ہاتھوں میں ہتھکڑیاں پاؤں میں بیڑیاں ڈالیں [illegible] اور سنجانی نے فتیلہ دفع بیہوشی کا دیا اسی چھینک آئی اور شاہزادۂ عالم کی آنکھ کھل گئی اسنے دیکھا کہ میں مطوق اور مسلسل فرش خاک پر بیٹھا ہوں اور سامنے میرے دو بادشاہ تاج شاہی بر سر و چار قبہ شاہنشاہی در بر بیٹھے ہیں تلواریں آگے رکھے سریر سلطنت پر بیٹھے ہیں اور گرد پیش بہت سے سردار سپریں تلواریں پکڑے دنگلوں کرسیوں پر بیٹھے ہوے میری طرف دیکھ رہے ہیں شاہزادۂ عالی مقام نے یہ حال اپنا دیکھا بطریق دین اسلام باواز بلند کہا کہ سلام من درین محفل بر آن کسے باد کہ [illegible] دین پیغمبر او بر حق [illegible] کسی نے کچھ جواب نہ دیا مگر غیب سے ایک آواز آئی علیک السلام اسیوقت سعد و سعید جرگر نشین نہایت برہم ہوکر حکم دیا کہ ہاں اسے لیجاکے جلادوں کو حوالے کرو کہ قتل کریں حسب الحکم ان دونوں کے جلادوں نے آکے ڈال زنجیر گلے میں اس شاہزادہ والا گہر کو لشکر میں لیجاکے [illegible] کا چبوترہ [illegible] کا گردن پر شاہزادے کی کھینچ دیا اور چار طرف مجمع تماشائیوں کا دیکھ کر بہ آواز بلند کہا ایہا الناس خلق خداوند [illegible] لقاخداے باختر کی اور ملک [illegible] گنجاب بن [illegible] بن ملک حرمان دیوکش کا حکم ہو سعد اور سعید جرگر نشین دونوں گنجاب کے بھانجوں کا وہ شخص جلادی واسطے اپنے پیٹ پالنے اور اہل و عیال کی پرورش کے یہ پیشہ جلادی کا کرتا ہوں شعر سلطنت سلطان کند فرمایہ بر جلاد نیست مرغ را دانہ بلا شد طعنہ بر صیاد نیست اب شاہزادۂ عالیوقار بدیع الزمان نامدار غور دنیا میں ذرا دیکھو ہوسناک تماشا ہے پھر خاک میں کیا دیکھے گا تو خاک تماشا وہ کل کی بات ہی

کہ تو صاحب جاہ و حشم مالک تیغ و علم اشجع و بہر جیسو سپاہ ہے کار زار گنج بخش حکم فرما کئی لاکھ سوار کا تھا آج گردش لیل و نہار اور انقلاب زمانہ سے تنہا
اور گردن غدار سے زیر تیغ خاک پر بیٹھا بحسرت نگران ہے اور کوئی دم کا اس سرائے فانی میں مہمان ہے جو کچھ تجھے کھانا پینا وصیت اور نصیحت کرنا
کسیکو کہ سنتا ہو وہ اپنے دل کی حسرت نکال لے چند دم بھر کے پھر یہ ٹھنڈا پانی اور ٹھنڈی ہوا تجھے کہاں نصیب ہوگی شاہزادہ عالیجناب
نے جواب دیا کہ اے جلاد مجھے نہ کچھ کھانا ہے نہ پینا نہ کسی کو کچھ پیام دینا ہے نہ کوئی حسرت دنیا میرے جی میں ہے بسم اللہ تو اپنے کام میں مستعد ہو اور
میرے قتل میں اب توقف نہ کر جلاد منتظر دم ہے اور تیرے حکم کا تھا مگر بقول شخصے دوہا جا کو راکھے سائیاں مار سکے نہ کوئے بال نہ بیکا
کر سکے جو جگ بیری ہونے پہ تلوار تیغ قاتل [illegible] نہ برو [illegible] ناگاہ ادھر سامنے سے ایک گرد پیدا ہوئی تیرہ و تیرہ و خیرہ و خیرہ
مرکز دیدہ آسمان جیسے دریا سے گرد برین [illegible] شغفان و ہیجان چون سر زلف عروسان ہوا نے ملا گرد کو گرد نے مارا ہوا کے دامن گرد
[illegible] ہوا تھا کہ رستم خان بن گنجاب [illegible] بجلی [illegible] ملک کو بناست خوش جمال صاحب جاہ و جلال اشجع میدان کار زار
صاحب دل رستم [illegible] دولت [illegible] بہادر [illegible] مقرب خاص تھا سے شرک خدا ہے اسنے جو شہرہ شجاعت اور ہمتی شاہزادہ بدیع الزمان
گردشکن کا [illegible] دل خدا [illegible] مقامین ہر خاص و عام سے سنا تو ہزار جان و دل مشتاق شاہزادہ آفاق کا ہو کر ایک لاکھ اسی ہزار سوار
[illegible] لقا سے [illegible] سنجان [illegible] اپنے باپ گنجاب کے پاس آتا تھا خبردار نے سعد و سعید جرگہ نشین کو خبر دی کہ شہزادہ یعنی رستم خان
بن گنجاب آتا ہے سعد و سعید جرگہ نشین رستم خان کی خبر سنکر خیمہ سے باہر نکل آئے اور اسطرف رستم خان بن گنجاب جو چند قدم آگے بڑھ کر
[illegible] تو دیکھا [illegible] زیر تیغ جلاد اس شاہزادہ عالی نژاد کو بیٹھا دیکھکر پوچھا کہ یہ کون شخص ہے اور کس جرم پر اسکو قتل کرتے
ہیں سعد و سعید جرگہ نشین نے رستم خان سے صاحب سلامت کر کے کہا یہ جو آپنے سنا ہو بدیع الزمان گردشکن وہ یہی شخص ہے رستم خان نے
پوچھا کہ یہ کیونکر گرفتار ہوا سعد و سعید جرگہ نشین نے جواب دیا کہ سنجانی عیار نے ایک طمانچہ مار کر گھوڑے پر سے اسکو گرا دیا اور پشتارہ باندھ کر
لیے جاتا تھا ہمارے راہ میں ہمسے ملاقات ہوگئی ہمنے اسکو اپنے خیمہ میں لا کے فیل رفع بیہوشی کا دوا یا اور ہوشیار کر کے چاہا اس سے کچھ بات
کریں پھر پوچھیں کہ اسنے ہوشیار ہوتے ہی نام خدا [illegible] لیا اس جرم پر ہم اسکو قتل کرتے ہیں رستم خان نے کہا کہ اے بدیع الزمان ایسی
زور و طاقت پر تو دعوی شجاعت اور ہمتی کرتا تھا کہ جبار سے کم کے ایک عیار نے تجھے طمانچہ مار کر مشکیں باندھ لیں اور پکڑ لایا اب مقتضائے غیرت
یہ ہے کہ دید و خدا کی پرستش چھوڑ دے اور خداوند حمید و ہزار ملک لقا خدا ہے اخبر کو اپنا خالق جانکے اور ربوبیت کا اسکی اور عبدیت کا اپنی مقر ہو کر
اسے سجدہ کرین تیرے سب جرم و خطا سے ہم اور تجھے بادا جان سے معاف کرا دینگا اپنا رفیق بناؤنگا شاہزادہ نامدار نے جواب دیا کہ لعنت اللہ علی الکاذبین
کس لعین نے مجھے طمانچہ مار کے باندھ لیا ہے استغفار توبہ یہ وہ شخص ہے [illegible] اگر تم بہادر ہے تو بھی یہ [illegible] اکر مردار ہید فلطان بیٹا سنجانی عیار کا
عیاری میں [illegible] میان کے مسلمان ہوا اور کل شب کو وہ ملگونہ ملک کو بیہوشی سے عالم غفلت میں پشتارہ میں باندھ لے جاتا تھا جب مجھے
خبر ہوئی تو مین اسکی تلاش میں سوار ہو کے نکلا تھا فلان مقام پر پہونچکر [illegible] راستے میں تھک گیا تو ذرا مین گھوڑے پر سے اتر کے زمین پر بیٹھا
کے ایسا ہو گیا شاید سنجانی عیار کہیں اسطرف سے آگیا اور مجھے بیہوش کر کے لے گیا تھا رستم خان نے سنجانی اور سعد و سعید جرگہ نشین کیطرف
دیکھکر کہا کہ یہ کیا درست نامردی کی تھی کہ بیہوشی کی سوتے میں اسکو پکڑ لائے [illegible] سنکر بدیع الزمان گذشتہ را صلوات اب ہم تجھے قید سے
نجات دیتے ہیں بشرطیکہ تو ہم سے کشتی لڑے اگر تو ہمارے کشتی میں غالب آئے تو جو تو کہے ہم بجان و دل منظور ہے اور اگر ہم تجھے
زیر کریں اور تجھپر غالب ہوں تو تو خداوند لقا کی پرستش اختیار کر کے ہماری رفاقت قبول کر شاہزادہ عالی مقام نے فرمایا بخدا اسے
عزوجل کہ مجھے منظور ہے اگر تم مجھے زیر کرو تو جو تمہارا طریق ہو مین بھی اعتقاد کرتا ہوں اور اگر مین بھی تمہین کشتی مین زیر کرون تو تم بھی شہادت
پڑھ کے مسلمان ہو جاؤ رستم خان نے کہا اچھا ہمکو بھی منظور ہے یہ کہکے چاہتا تھا کہ قید اسکی کھلوا دے یکایک شاہزادہ والا مرتبت نے
نعرہ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر ہاتھوں کی ہتھکڑیاں پانوں کی بیڑیاں سنگ کا ملوق کر کے لٹو مانند تار عنکبوت کے توڑ کے علیحدہ پھینک دے
اور بسم اللہ کہکے اٹھ کھڑا ہوا رستم خان یہ زور و قوت شاہزادہ رستم صولت کی دیکھکر دہل گیا اور سنجانی عیار تو اسوقت مانند بید

رنگ پریدہ کے وہاں سے پرواز کر گیا اور میان یاری جھگڑے کی ہوئی اور رستم خان اور شاہزادۂ بدیع الزمان سے زور کشتی کا ہوا
دو پہر کے عرصہ میں شاہزادۂ عالی شان نے رستم خان کو ڈال کر زنجیر میں بالائے سر اسکا توڑ کر زمین سے اٹھا لیا اور چاہا کر پیچ دیکر زمین
پر مارے رستم خان نے کہا شعر کہ راکہ مردان بگیر زور دست : مرزبانی فوج خرم فارغ ست : امیدوار ہوں کہ وہ کلمہ مجھے تلقین کر جس سے انسان
طاہر ہو جاتا ہے شاہزادہ عالی مقدار نے رستم خان کو بسہولیت تمام زمین پر رکھ دیا اور کلمۂ طیبہ ارشاد فرمایا رستم خان از سر صدق کلمہ پڑھ کے
مسلمان ہو گیا بعد ازاں سعد جرگہ نشین اور سعید جرگہ نشین نے عرض کی کہ اے شہریار اب ہمکو یقین الیقین ہوا کہ یہ زور و طاقت اور یہ فتح اور
نصرت من جانب اللہ ہے اور فقط یہ تیرے دین اور ملت پاک کی برکت ہے کہ ہمیں بھی یہ بات واجب ہے کہ ہم بھی تجھسے پڑھکر اس چاہ کفر و ضلالت سے
نکلیں اور لب چشمۂ ہدایت پر پہنچیں شاہزادے نے کلمہ ارشاد کیا وہ دونوں بھی کلمہ پڑھ کے مشرف باسلام ہوئے بعد ازاں رستم خان نے ایک لاکھ اسی ہزار
سواروں سے اور سعد و سعید جرگہ نشین نے اپنے ایک لاکھ ساٹھ ہزار سواروں سے بہ آواز بلند کہا کہ اے یارو ہمنے تو لعنت کی بت پرستی اور کفر و کافری
پر اور ملت بیضا دین اسلام قبول کرکے اطاعت و فرمانبرداری شاہزادہ بدیع الزمان کی اختیار کی تمہیں اگر ہماری محبت اور رفاقت منظور ہو تو کلمۂ حق پڑھ کے
مسلمان ہو شعر پھر وہی ہم ہیں وہی تم ہو وہی باتیں ہیں • پھر وہی صحبتیں ویسی ہی ملاقاتیں ہیں : ان تین لاکھ چالیس ہزار سواروں میں سے
دس ہزار کفار بدکار ایسے تھے کہ جنہوں نے بخوف جان ظاہر میں تو کچھ نہ کہا مگر چپکے چپکے اپنے اپنے گھوڑوں کو تازیانے مار کے عنان
گیر سمت شہر سبحان فرار ہوئے باقی جتنے تھے ان سبھوں نے یہ کہا کہ الناس علی دین ملوکہم جو آقا اور بادشاہ کا دین وہی بندے اور رعایا کا دین
رستم خان بن گنجاب اور سعد و سعید جرگہ نشین سے زیادہ عقل و فراست و فہم و ادراک ہم لوگوں کو نہیں انہوں نے کچھ اچھا ہی دین سمجھ کے قبول کیا ہوگا
پس ہمکو پھر آمین ماننے میں تامل کرنے میں نادانی اور جہالت ہے سب ایک زبان اور ایک دل ہو کر پکارے کہ اے رستم خان بن گنجاب اور اے سعد اور سعید جرگہ
نشین ہم سب مطیع اور فرمانبردار ہیں جو آپ سب صاحبوں نے اس ملت و دین کو پسند کیا تو ہم سب کو کیا عذر ہے وہ کلمہ تلقین کیجیے تا ہم سب بھی
کلمہ پڑھ کے مسلمان ہوں رستم خان بن گنجاب اور سعد جرگہ نشین اور سعید جرگہ نشین نے باواز بلند کلمہ شہادت پڑھایا وہ کئی ہزار سوار کلمہ
پڑھ کے بصدق دل مسلمان ہو گئے شاہزادہ عالیشان بدیع الزمان مع رستم خان بن گنجاب و سعد جرگہ نشین اور سعید جرگہ نشین اور تین لاکھ
تیس ہزار سواران اشجع روزگار کے سمت چار باغ ملک حیران دلکش روانہ ہوا جاتے جاتے ایک صحرائے ہولناک میں وارد ہوا جہاں ہزارہا
جانوران درندہ اور حیوانات گزندہ مثل شیر فیلستان اور اژدہائے آتش فشان نظر آتے تھے آگے بڑھے ناگاہ دور سے ایک پہاڑ بہت بڑا فلک فرسا
دیکھا اس پر ایک سیاہی نمایاں تھی شاہزادہ عالیجناب نے رستم خان بن گنجاب سے پوچھا کہ اے رستم خان عجیب وحشتناک صحرا اور بیابان کی سرزمین ہے کہ
کچھ بیان نہیں کیا جاتا ایسا وحشت انگیز اور ہولناک پہاڑ بھی کبھی نہیں دیکھا اور اس پہاڑ پر یہ سیاہی کیسی نظر آتی ہے یہ کیا ماجرا ہے رستم خان اور سعد
جرگہ نشین اور سعید جرگہ نشین نے دست ادب بستہ عرض کی کہ شہزادۂ عالم اس پہاڑ پر ایک قلعہ ہے کہ نام اسکا قلعۂ ملک حیران ہے اور تین طرف
اس قلعہ کے ایک دریائے زخار ساحل ناپیدا کنار ہے اور یہ ایک طرف ادھر جنگل ہے کہ حضور ملاحظہ کرتے آتے ہیں گے اب تھوڑی دور چل کے
پھر اسقدر راہ دشوار گذار ہے کہ ایک سوار مشکل نکل جائے تو نکل جائے باقی کیا مقدور اور کیا طاقت کہ کوئی شاہ و شہریار وہاں جا دے کہ سوار کا لشکر لے کے
دروازۂ قلعہ تک پہنچ سکے چالیس برس کی آمدنی کا روپیہ اور خزانہ ملک سبحان کا اس قلعہ میں دفینہ ہے اہرمن ساربخ نامے بھائی گنجاب کا حاکم
اس قلعہ کا مع چالیس ہزار سوار جنگ آزمودہ اور کارگزار و بڑے بڑے پہلوان اور توپیں دیران جو عذر کارزار کے واسطے اندر رہتا ہے شاہزادہ عالم و عالمیان
بدیع الزمان یہ استحکام اور انتظام اس قلعہ کا دیکھا اور حال خزینۂ دفینۂ گنجاب کا سنکر نہایت مشتاق سیر اس قلعہ کا ہوا اور رستم خان سے پوچھا کہ
کیوں بھائی کوئی سبیل ایسی بھی ہے کہ ہم ایک نظر اس قلعہ کے اندر جا کے دیکھ آئیں رستم خان نے عرض کی کہ اے شہریار اور کوئی صورت اس
قلعہ میں جانے کی غلام کو نظر نہیں آتی مگر ایک طریق اور ایک تدبیر ہے کہ ابھی غلام کے مشرف باسلام ہونے کا حال اہرمن ساربخ کو معلوم نہیں ہے
میں اپنی طرف سے ایک سوار کو بھیجکر اہرمن ساربخ کو پیام دیتا ہوں کہ میرا جی چاہتا ہے کہ قلعہ کی سیر کروں کیا عجب ہے کہ وہ اس بات پر راضی ہو جائیگا شاہزادۂ
عالی مقام نے بہت خوش ہو کر فرمایا کہ تدبیر نہایت معقول ہے اب توقف نہ کرو کیونکہ مجبور رستم خان بن گنجاب نے ایک اپنے سوار کو بلا کر سکھلا دیا کہ تو

گھوڑا دبائے زیر قلعہ کوہ جا جب وہاں سے لوگ تجھے ملاقات آگے جانے کی کریں تو تو اتنا کہہ دینا کہ پیغمبر زادہ رستم خان بن گنجاب منظور نظر
خداوند لقا عجیب دعوات خداوند بتفریح طبع واسطے اس قلعہ کی سیر کے یہاں آیا ہوا اہرمن سارنج سے کوئی صاحب جا کے اس حال کی اطلاع کر دو
جیسا وہ جواب دیں مجھ سے آ کے کہو کہ میں جا کے اپنے مالک و خداوند سے عرض کروں چنانچہ وہ سوار رخصت ہو کے بمشقت تمام قریب
اس کوہ کے پہونچا قلعہ کوہ سے کچھ لوگوں نے باواز بلند کہا کہ اے شخص تو کون ہے اور کس واسطے آیا ہے اس سوار نے جواب دیا کہ ہمارا آقا ہے ولی عہد
رستم خان بن گنجاب منظور نظر خداوند مجید و ہزار ملک لقا خدائے باختر بتفریح طبع اس طرف کو آنکلا ہے سو تم جا اہرمن سارنج قلعہ دار کے
پاس یہ پیام دے کے بھیجا ہے کہ میرا جی چاہتا ہے کہ اس قلعہ کی سیر کروں گے جیسا تم جواب دو وہ لیجاؤں جب کہ کہو ان لوگوں نے پہاڑ پر سے کہا
کہ اچھا تو ٹھہر جا یہ کہہ کے کسی نے جا کے اہرمن سارنج سے یہ نقل بیان کی اُنے قلعہ میں سے کہلا بھیجا کہ آپ پیغمبر زادے ہمارے اور منظور نظر خداوند
ہیں اور ہم جیسے مطیع اور فرمانبردار پیغمبر مرسل کے ویسے تابعدار آپ کے ہیں لیکن محض مجبوری ہے کہ حکم قدر توام گنجاب کا یہ ہے کہ کوئی پیرا جیسا
ہو تا بھی اندرون قلعہ آنے پائے مگر چونکہ ہم کو پاس خاطر آپ کا از حد واجبات سے ہے تو عرض نہیں کرسکتے تشریف لائیے الا مخصوص بشرط کہ دس بارہ آدمی
سے زیادہ بہتر نہیں کہ آپ کے ہمراہ ہوں تمام فوج و سپاہ آپ کی اس پہاڑ کے نیچے ٹھہر جائے آپ بے سیر دیکھ جائیے وہ سوار یہ جواب لیکر وہاں سے پھرا اور
آ کے رستم خان بن گنجاب سے سارا حال بیان کیا شاہزادہ عالی مقام نے فرمایا کہ اے رستم خان بس بارہ سوار بھی ساتھ لیجانا کچھ ضرور نہیں
تم مجھے مصلحتاً اپنا رفیق بناکے اور دو خدمتگار ہمراہ لیکے جھٹ پٹ قلعہ میں داخل ہو پھر جیسا کچھ ہوگا دیکھا جائیگا رستم خان نے عرض کی کہ ای
قبلہ عالم یہ تو غلام سے کبھی نہو سکیگا کہ میں حضور کو اپنا خادم بناکے لیجاؤں شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ صلاح وقت یہی ہے اگر ہماری خوشنودی
منظور ہے تو ہمارے کہنے پر عمل کرو اور چلو القصہ تمام فوج و سپاہ کوس کوس بھر دور پہاڑ سے علیحدہ ٹھہری رہی اور رستم خان مع شاہزادہ
عالی تمکین و سعد و سعید جرگ نشین تا پائین کوہ اپنے گھوڑوں کو تیز گام کیے پہونچا اور وہاں گھوڑوں پر سے اتر کے پہاڑ پر چڑھنا شروع کیا اہرمن سارنج
نے قلعہ کا دروازہ کھولدیا اور باہر نکل کے رستم خان بن گنجاب کو مجرا کیا اور عرض کی کہ میں نے آپ سے کہلا بھیجا تھا کہ حضور دس بارہ آدمی
ہمراہ لیکے تشریف لائیں پھر آپ دو خدمتگار اور ایک مصاحب سے کیوں بے رونق ازراہ ہوئے حضور یہاں عجب طرح کا نازک مقدمہ خزانہ عامرہ سرکار کا ہے
اور سوا اسکے حکم ناطق پیغمبر مرسل کا یہی ہے کہ کوئی آنے نہ پائے اس باعث سے غلام نے ذرا تامل بھی کیا ورنہ آپ کی مخالفت اور مزاحمت چہ معنی دارد
آپ مالک ہیں غرض یہ کہکے رستم خان کو ہمراہ اپنے اندرون قلعہ کے لیگیا اور شاہزادہ عالیجاہ بھی برابر رستم خان بن گنجاب کے داخل قلعہ ہوا
اہرمن اور سارنج نے رستم خان سے بہت سی عذر خواہی کرکے عرض کی کہ حضور آپ تخت پر جلوس فرمائیں رستم خان نے شاہزادہ عالی جناب کی
سمت بہ دست بستہ ہوکر عرض کی کہ بسم اللہ شاہزادہ عالی مقدار بسم اللہ کہکے سریر سلطنت پر متمکن ہوا اور رستم خان بن گنجاب اور سعد جرگ نشین اور سعید
جرگ نشین ان تینوں شخصوں نے شاہزادہ عالم کو نذریں دیں اہرمن اور سارنج نے یہ رنگ ڈھنگ دیکھکر جانا کہ یہ شخص مسیح الزمان ہمزاد ہے
رستم خان اور سعد اور سعید جرگ نشین کو مسلمان کرکے بہ فریب اس ذریعہ سے اندرون قلعہ ہو نکلا دونوں چپ و راست تلواریں کھینچ کھینچ کے
شاہزادہ عالی وقار پر حملہ آور ہوئے شاہزادہ عالم نے چپک تلوار کی جو دیکھی تو بسہولت تمام داہنے ہاتھ سے اہرمن کے اور بائیں ہاتھ سے سارنج کے
بند دست کو نبض سپہگری کر لیا اور ذرا جو فشار دیا تو دونوں کے ہاتھوں سے تلواریں چھوٹ کر علیحدہ جا پڑیں اور زور دست سے اس شاہزادہ
حق پرست کے دونوں منہ کے بل زمین پر گرے اسوقت شاہزادہ عالم نے اُٹھکے دونوں کے کمربندوں میں ہاتھ ڈالدیا اور لنگر توڑ کے زمین سے
اٹھا لیا سر پر چرخ دیکر چاہا کہ زمین پر مار کے پیوند خاک کرے کہ وہ دونوں پکارے اے شہریار الامان الامان شاہزادہ عالم نے فرمایا کہ امان بشرطیکہ ایمان لاؤ
انھوں نے عرض کی کہ جو آپ کے دین کو قبول کرے وہ کیا کہے شاہزادہ والا قدر نے کلمہ شہادت ارشاد کیا وہ کلمہ پڑھکے مسلمان ہو گئے شاہزادہ
عالم نے دونوں کو زمین پر رکھ دیا وہ دونوں دوڑ کر قدم عالی پر اس شاہزادہ والا گہر کے گر پڑے اور کنجیاں خزانہ کی شاہزادہ عالیجاہ کو بطریق نذر دیں
شاہزادہ عالی مقدار نے دونوں کو گلے سے لگا لیا اور وہ کنجیاں پھر انہیں کو حوالے کرکے فرمایا کہ آج تک تم گنجاب کیطرف سے یہاں کے مختار
قلعہ دار تھے اور آج سے بجائے تم دونوں کو اس قلعہ اور اس گنجینہ دفینہ کا مالک و حاکم کیا تم دونوں بدستور قدیم اپنے یہاں حکم فرما رہو جسوقت

اگر ہم تمکو طلب کریں حاضر ہو جائیں یہ حکم دے کے دونوں کو رخصت کیا اور آپ مع رستم خان اور سعد و سعید جرگ نشین گھوڑے پر سوار ہو کر اپنے لشکر
میں داخل ہوا دوسرے روز وقت صبح وہ شہزادہ جلیل القدر سوار ہوا اور رستم خان بن گنجاب اور سعد و سعید جرگ نشین سے باتیں کرتا مع
فوج و سپاہ ابھی کوئی دو تین کوس کے فاصلہ پر پہونچا ہوگا کہ سامنے سے گرد نمایاں ہوئی اور جب وہ گرد پھٹی تو دیکھا دو جوان بزبر توانا
قوی ہیکل تنومند نہایت حسین اور خوش رو مرکبوں پر سوار تنگے آگے اور پشت پر تنگے ہی ہزار سوار کا پرا باندھا سب مسلح اور کل تختہ تختہ گھوڑے
کا ساز و یراق مکلل بزمرد و جواہر نیزے اٹھائے اسی طرف کو چلے آتے ہیں شاہزادۂ عالیشان نے رستم خان اور سعد و سعید جرگ نشین سے پوچھا
کہ ذرا دیکھو تو یہ دونوں شخص کون ہیں انھوں نے عرض کیا کہ ای شہریار ذیشان یہاں سے تھوڑے فاصلے پر ایک درہ کوہ ہے کہ نام اسکا درہ خونریز
ہے یہ درہ کوہ لب دریا نہایت پرفضا قابل سیر کے ہے اور سو فرسنگ تک اس درے کی ایک جانب تو دریاے زخار ساحل ناپیدا کنار ہے اور تین طرف بڑے
بڑے پہاڑ فلک فرسا واقع ہیں اسکے قرب و جوار میں اگر بادشاہ ہفت کشور تمام روے زمین کی فوج و سپاہ لیکر آئے تو کبھی وہاں تک دخل نہ پائے تین
پہاڑوں کے اندر وہ قلعہ ہے کہ طائر وہم و خیال اور کمند فکر کو وہاں تک پہونچنا اشکال و محال ہے سوا اسکے اس درے کے اندر ہر طرف ایک ایک درہ
ہے اور وہ کئی پہاڑوں میں ملحق ہیں اگر خداوند بیچون ہزار ملک لقا فداے باختر اپنے چونسٹھ لاکھ سوار و پیادے اور اٹھارہ سو چیفران ہر سال و فرزند
اور پہلوانان قدرت اور ستونان بارگاہ کو ہمراہ لے کے وہاں کے ہرگز دیووں سے آمادہ رزم و پیکار ہو اور چاہے کہ بدون انکی سازش کے ایک قدم
درے کے اندر دخل کر سکے تو کیا مجال تمام پہاڑوں سے سر ٹکرا کے یہ دونوں بھائی نوجوان جو آگے آگے چلے آتے ہیں حاکم اس درے کے
ہیں ایک کا نام حارب خونریز اور دوسرے کا نام ضارب خونریز ہے غرضکہ سعد جرگ نشین اور سعید جرگ نشین اور رستم خان بن گنجاب
اور تمام سردار اور افسران فوج مع تین لاکھ تیس ہزار سواروں کے بخیال اسکے کہ شاید یہ بر سر جنگ آتے ہوں ہوشیار ہوگئے اور اپنی اپنی
سپریں تلواریں سنبھال کے ہمراہ شاہزادۂ عالی مقام باطمینان تمام آہستہ آہستہ چند قدم آگے بڑھے تھے کہ وہاں حارب خونریز اور ضارب خونریز
کو جو یہ معلوم ہوا کہ یہ فوج و سپاہ شاہزادۂ بدیع الزمان کی آتی ہے وہ دونوں بھائی اپنے اپنے گھوڑوں پر سے اتر کے پیادہ پا اسطرف کو چلے جب قریب پہنچے
تو دوڑ کر شاہزادۂ عالیجناب کی رکاب ظفر انتساب سے لپٹ کر قدم عالی چومنے لگے شاہزادۂ عالی نے یہ کیفیت دیکھے ہاں ہاں کر کے گھوڑے پر سے
اتر کے دونوں کو اپنی چھاتی سے لگا کر پوچھا صاحبو تم اپنا حال بیان کرو دونوں نے دست بستہ عرض کی کہ ای شہریار ہم دونوں بھائی درہ خونریز کے
حاکم ہیں شب کو عالم خواب میں ہمنے دیکھا کہ دروازہ آسمان شق ہو گیا اور ایک تخت مکلل لعل و مرصع بجواہر پر ایک بزرگ نورانی صورت قدسی سیرت کو
اٹھائے چند ملائکہ دوش بدوش لیے ہوے زمین پر اترتے چلے آتے ہیں ہمکو جلوۂ جمال باکمال اس فرشتہ تمثال کے دیکھنے کی تاب نہ رہی
آنکھیں بند کیں ناگاہ ایک آواز ہمارے گوش زد ہوئی کہ ای بیداران خواب غفلت سے چونکو اور ذرا آنکھیں کھول کے جانب چپ دیکھو اور مآل اعمال
نیک اور افعال بد کا خیال کر کے باز پرس فرداے قیامت سے ڈرو اور عذاب الیم و نار جحیم سے خائف و ترساں ہو کے کفر و کافری سے عذر کرو یہ
صداے غیب سنکے ہم دونوں نے آنکھیں کھولکر دست چپ کو جو دیکھا تو ایک مکان نظر آیا اشجار سیاہ و تنگ چون غار درہ تیرہ و تار مسکن [illegible]
غل و زنجیر در دوش بستہ بقفل نا امیدی [illegible] از زمین تا آسمان شعلے آگ کے بلند ہیں اور ہزاروں مغضوب
بارگاہ ایزدی پڑے جلتے ہیں ہم دونوں بیتاب ہوکر پکارے صبح و قیامت [illegible] دوبارہ یہ صدا ہمارے کانوں میں آئی کہ
اب تم دونوں دست راست کو دیکھو ہمنے سمت راست جو خیال کیا تو دیکھا کہ ایک باغ آراستہ ہے [illegible] بادیدہ و طلسم ہرگز
شنیدہ نہ ہوا روح پرور اور فضاے دلچسپ ہے وہاں کی ہم دونوں کے ہوش و حواس درست ہوے پھر جو غور کیا تو کئی سیکڑوں مکان اور
قصر عالیشان لعل شب چراغ اور گوہر شاہوار اور یاقوت احمر اور زمرد اخضر کے بنے ہوے تھے اور نہریں آب کوثر کی جاری تھیں پانی انکا مثل آب سرد
صاف و شفاف موج زن تھا طیور خوش رنگ و خوش الحان بھی [illegible] بہت سے حور و غلمان جو دو کل طرف کھڑے ہو
رہے ہیں اکثر مومنین سجادے بچھاے عبادت الٰہی میں مشغول ہیں سیکڑوں حوران جام شراب کوثر ہاتھوں میں لیے انکی پرستاری میں
حاضر ہیں ہم دونوں بھائیوں نے یہ تماشا خلد و نار کا دیکھا تو اس بزرگوار سے پوچھا کہ یا حضرت آپ کون بزرگوار ہیں اور وہ مکان

جہان شعلے آگ کے فلک کشیدہ ہین اور ہزارون آدمی اُسمین پڑے جلتے صد گونہ عذاب مین مبتلا ہین کیا ہے اور یہ باغ جہان پر فضا اور
پر ہوا کے جانفزا ہو اسکا کیا نام ہے اُن پاک طینت نے فرمایا کہ صاحبو پہلے کا نام تو ابراہیم ہے اور وہ جہنم ہے واسطے مشرکین اور منافقین کے اور یہ باغ
بہشت ہے واسطے اہل دین اور مومنین کے تب ہمنے گھبرا کے پھر عرض کیا کہ یا حضرت ہم اس رنج اور عذاب الیم سے کیونکر مفر پائین اور اس باغ مین
ہین کسطرح جائین اُن مقدس نے ارشاد کیا کہ تم دونون کلمہ طیبہ پڑھ کے مشرف باسلام ہو اور مثل ہمارے اس درجے سے باہر نکل کے دیکھو کہ ہماری
اولاد مین سے ایک شاہزادہ ہے کہ نام اُسکا شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن ہے قلعہ شکستہ ملک خاوران کو سخر کرکے مع رستم خان بن [illegible] کے
اور سعد اور سعید اور قیس اور قمر تیس ہزار سوار کے یہان آیا ہوا ہے تم دونون سعادت ملازمت حاصل کرکے اسکے ہمراہ جہاد کرو بس یہ سنتے ہی ہم دونون
بھائیون کی آنکھ جو کھل گئی آپ نے پھر اُن بزرگ کو تو نہ دیکھا مگر تمام مکان ہمارا معطر تھا تب ہم اپنے دلمین یہ سوچ کر کہ اگر یہ خواب ہمارا سچ ہے تو لاشک
اصلا ریب ہمکو زیارت شاہزادہ بدیع الزمان والا رتبت کی نصیب ہوگی آپ اپنے رکیبون پچاس ہزار اسلاف کو چلے سو الحمد للہ و المنۃ کہ شرف [illegible]
حضور سے افتخار دارین حاصل کیا شہزادے نے کلمہ شہادت اُنکو تلقین کیا وہ دونون بھائی کلمہ طیبہ پڑھ کے مع اپنے اسی ہزار سوار دن ازسر صدق
مسلمان ہوگئے پھر دونون بھائی ملتمس ہوئے کہ شہزادہ صاحب کرامت [illegible] روز سے [illegible] درویش [illegible] ایک روز بجائے خوان نعمت
مہمان ہوکر قناعت فرمایئے تو زہے افتخار ہم غلامون کا ہو شاہزادہ عالم نے منظور فرمایا اور ہمراہ انکے داخل [illegible] ان کو [illegible] چھوڑ کے

## حبیب تک دو گھڑی داستان لشکر فیروزی اثر زلزلہ آفات ثانی سلطان امیر حمزہ صاحبقران سے بیان کیے جاتے ہین

الغرض جسوقت گاؤ دنگی گاؤ سوار لشکر اسلام سے شکست فاش کھا کے قلعہ بربرین حصاری ہوا تو حسب حکم شہنشاہ والا جاہ سعد بن قباد
جہانبان لشکر اسلام کے غازیان دیندار اور مجاہدان ستور شمار گرد و پیش اس قلعہ کے محاصرہ کیے ہوئے پڑے تھے ایک روز کی نقل ہے کہ بیچ بارگاہ عالی
مین شہنشاہ لشکر اسلام سریر سلطنت پر اجلاس فرما ہیں اور امیر حمزہ صاحبقران دنگل [illegible] پر متمکن ہین باقی پانچہزار پانسو پچپن گرد گردن کش
دست راستی و دست چپ اپنے اپنے دنگلون پر باادب بیٹھے ناچ دیکھ رہے ہین وہان حال گاؤ دنگی گاؤ سوار کا سنیے کہ اُسنے اپنے بیٹے
رستم خان کو جسے اسنے بجرم خدا پرستی مقید کیا تھا قید سے باہر نکلوایا اور اپنے گلے سے لگا کے بہت سا پیار کیا خلعت فاخرہ پہنایا [illegible]
تجدید کیا کے [illegible] سبب کہا کہ اے فرزند آج شب کو مجھے خواب مین زیارت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نصیب ہوئی اس جناب نے مجھے ہزار خوف
و رجا اور امید و بیم میں گلزار خلیل و معرفت [illegible] دکھلا کے کلمہ شہادت تلقین کیا مین بدل و جان کلمہ پڑھ کے مشرف باسلام ہوا ہون اب
چاہتا ہون کہ تیرے ذریعے سے شرف ملازمت امیر حمزہ صاحبقران کا حاصل کرکے افتخار کونین اور سعادت دارین حاصل کرون رستم خان نے نہایت
خوش ہو کے اسیوقت ایک عرضداشت بمضمون مذکورہ بحضور سلطان صاحبقران ارسال کی بعدہ گاؤ دنگی گاؤ سوار کو ہمراہ اپنے لیکے
امیر حمزہ صاحبقران روانہ ہوا القصہ مختصر جبکہ وہ عرضداشت بنظر اقدس امیر حمزہ با توقیر گذری نہایت خوش ہو کے فرمایا کہ خوشا حال گاؤ دنگی
گاؤ سوار کا کہ زیارت حضرت ابراہیم کی اسنے کی اور ملت بیضا و دین اسلام قبول کیا اور چند سرداروں کو استقبال کے لیے بھیجا وہ با عزاز و اکرام اُسے لائے
گاؤ دنگی گاؤ سوار نے اپنے دونون ہاتھ رومال سے باندھ لیے تھے اور جسوقت کہ اندرون بارگاہ داخل ہوا تو کیفیت شرم جرم مین غرق ہوکر اور دامن
تیغ [illegible] انفعال [illegible] قدم اقدس پر گر پڑے امیر با توقیر نے اپنی چھاتی سے لگالیا اور ہاتھ پکڑ کے روبرو تخت
بادشاہ اسلام کے لیجا کے لائے بادشاہ نے نذر قبول فرما کے دست مرحمت اسکی پشت پر رکھا اور سمت چپ اشارہ دنگل پر بیٹھنے کا کیا گاؤ دنگی گاؤ سوار
آداب بجا لا کے بیٹھ گیا اور بصد عجز و انکسار کے مستدعی اس امر کا ہوا کہ غلام اس ملت و دین سے محض نابلد ہے لہذا امیدوار عطیات عالی
اور مراحم خسروانی سے یہ ہے کہ واسطے ہدایت طریق اسلام اور تلقین مسائل دین کے کسی مرد مومن کو ارشاد ہو سلطان والا شان نے جانب ابراہیم
گرد بن خاقان چین اشارہ فرمایا خوشگہ ابراہیم گرد نے طریقہ وضو اور نماز پنجگانہ اور مسائل دین وغیرہ جو کچھ مسلمان کو چاہیے سب آگاہ کیا اگلے
صبح کو بوقت دربار جبکہ شہنشاہ لشکر اسلام نے سریر سلطنت پر اجلاس فرمایا اور پانچہزار پانسو پچپن شاہ و شہریار زادے اور گرد و گردن کش اپنے
اپنے دنگلون پر بیٹھے امیر حمزہ عالیمقام نے دنگل شاہزادہ بدیع الزمان و شاہزادہ ملک قاسم کا خالی دیکھ کر ایک سرد دل سے کھینچ کر فرمایا کہ

وہ صورتین الٰہی کس ملک بلستیان مین ہین اب دیکھنے کو آنکھین جنکے ترستیان ہین بعدازان خواجہ بزرگ امید اور دریادل وغیرہ کو اپنے پاس
بلاکے پوچھا کہ اے بزرگوارو ایک مدت درازسے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم مفقود الخبر ہین نہین معلوم کس سرزمین پر اور کس ملک مین اور کس
حال مین ہین طریقہ علم نجوم اور رمل سے ملاحظہ کرکے بتاؤ تو ذرا کہ مشتاق آنکھون انہین مین دیکھون ایسا بھی خدا کبھی کریگا ان چارون
مقدسون نے اصطرلاب کو لیکر آفتاب کے مقابل کیا بعد اسکے زایچہ کھینچکر ستارگان سعد و نحس کی گردش کا شمار کرکے عرض کی کہ یا امیر ہمارے
حساب اور ہمارے علم سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ افضال ایزدی سے سرزمین باختر کوئی اقلیم ہے وہان وہ دونون آفتاب سپہر صاحبقرانی طالع اور
جلوہ فرما ہوکے آفاق گیر ہین خصوصاً شاہزادہ بدیع الزمان تو بڑا ہی صاحب جاہ و حشم ہے بہت سے ملک اور بہت سے قلعے اسکے قبضہ اقتدار
مین ہین اور اسوقت کی ساعت سعید سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آج خبر فرحت اثر اور مژدہ صحت و سلامتی ذات ستودہ صفات شاہزادہ بدیع الزمان
عالی شان کوئی شخص اُس سرزمین سے اسکے سمع اقدس تک حالیون مین پہونچائیگا والعلم بالصواب امیر با توقیر ان بزرگوارون کو خلع خلعت کرکے
منتظر چشم براہ اخبار شاہزادہ بدیع الزمان عالی قدر ہوکے تھے کہ ناگاہ بعد دو پہر آکے عرض کی کہ ایک سوداگر عتبہ فلک تکریم پر حاضر ہوکر امیدوار
باریابی کا ہے سلطان عالیمقام نے ارشاد کیا کہ کیا مضائقہ بلاؤ حسب الحکم سلطان باکرم کے اس سوداگر نے اندرون بارگاہ حاضر ہوکے مجرا گاہ پیش
بجا لایا اور قریب تخت شاہی کے پہونچکے نذر دی کرسی بیٹھنے کو ملی صاحبقران نے پوچھا کہ اے تاجر کیا نام تیرا ہے اور کہان سے آنا ہوا اُسنے عرض کی
کہ اے سلطان یہ بندہ ترقی خواہ قدیم پروردۂ نعمت سے ہمراہ رکاب حضور کے پرورش پایا آیا تھا فامی کا نام خواجہ آشوب ہے بالفعل بطریق تجارت شہر
سنجان مین وارد تھا حسب اتفاق شاہزادہ بدیع الزمان سے ملاقات ہوگئی اُس شاہزادۂ عالی صفات نے ایک عرضداشت مجھے دی ہے اُسکے ذریعہ
سے سعادت اندوز آستانہ دولت کا ہوا ہون سلطان صاحبقران نے یہ مژدہ تازہ سنکے وہ عرضداشت طلب کرکے ملاحظہ فرمائی اور فرط شادی
سے بہرہ مند ہوا تھے صبح ای وقت تو خوش کہ وقت ما خوش کردی بعدازان خواجہ آشوب کو خلع خلعت دیکے پوچھا کہ خواجہ تم یہ بتلاؤ کہ
یہان سے شہر سنجان کتنی دور ہے خواجہ نے عرض کی کہ یا امیر اگر سواری کشتی اور جہاز مین جایئے تو کوئی چھ مہینے کا راستہ ہے اور اگر خشکی کی راہ سے
جایئے تو سات ہزار فرسنگ کا راستہ ہے اور راستہ بہت خراب اور ایک جنگل بیچ مین پڑتا ہے کہ نام اسکا بیابان جبل القمر مشہور ہے اس بیابان مین کوسون تک
اول تو پانی نہین میسر کوئی جھیل کوئی دریا نہین اور سوا اسکے ہزارون آفات اور بلیات ایسی ہین کہ انسان کا گذر غیر ممکن سکندر ذوالقرنین جیسے
صاحب دولت حضرت خضر اور الیاس رہبر اور ہمراہ تھے اور لقمان حکیم اور ارسطاطالیس سا وزیر صاحب تدبیر تھے تین لاکھ سوار سے اس بیابان مین گیا تھا چھ مہینے
کے بعد واپس آکے بارہ ہزار سوار سے کہ وہ بھی لب گور تھے اس بیابان سے باہر نکلا تھا باقی سب سوار و پیادہ اور لشکر اور بہیر و بنگاہ سکندر ذوالقرنین
جیسے بادشاہ کا اس بیابان مین ہلاک ہوگیا شعر پایا کھوج بر سر نقش پائے رہگان ڈھونڈھے نہین جنکا پتا ملکی کوئی انکو کہان ڈھونڈھیے
چنانچہ سکندر ذوالقرنین نے اثنائے راہ مین اسکے سات منار تعمیر کیے ہین ہزار ہزار فرسنگ پر ایک منار بطور نشان منزل کے بنایا ہے یعنی جب
بڑا ہر ایک منار کے پہونچے تو گویا منزل پر پہونچا اور آب و طعام بھی سوائے ان منارون کے اثنائے راہ مین کہین بہم نہین پہونچتا اس باعث سے وہ
راستہ مسدود ہے امیر با توقیر نے خواجہ بزرگ امید اور صاحب دل وغیرہ سے پوچھا کہ اب ذرا اپنے علم سے یہ بھی دیکھیے کہ کوئی ایسا بھی بندۂ خدا ہے
جو جبل القمر ہفت میل کی راہ سے جائے اور شہر سنجان سے شاہزادۂ بدیع الزمان کی خبر لے آئے خواجہ زادون نے زایچے مین ملاحظہ کرکے دیکھا
اور اُسکے حرفون کو مطالعہ کرکے کہا کہ یا امیر با توقیر خدائے عزوجل کی قدرت بہت بڑی ہے ایسے بھی لوگ دنیا مین موجود ہین کہ آج چاہین تو ایسے ایسے
دو بیابانون کو طے کرکے بعافیت تمام پھر آئین اور سب سراج عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نام ادب سے بچشم پر نم شاہ
کیا استاد بزرگ امید اور دریادل کی آنکھ کا دیکھا عمرو نے کہا کہ خواجہ سلامت یہ کیا ہے اور اشارہ مجھ بیچارے کی جانب تو نہین ہے یہ خدمت کسی اور کے
تفویض ہو امیر با توقیر نے فرمایا کہ اے عمرو بے پیر دوری شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم سے جو کچھ صدمے دل پر ہین کچھ بیان نہین کر سکتا شعر
تا بدان مقصد عالی نتوانم رسید ہان اگر لطف شما پیش نہد گامی چند عمرو نے کہا کہ خوب مجھے سوا اپنے مطلب کے اور کسی جان کی کیا
ہے خدا جانے اندنون مجھ پر کیا گذرتی ہے ہر روز فاقہ موجود رہتا ہے تنگدستی سے مین عاجز ہون خبر یہان تک تو حاجت نہین کہ ٹوپی

جوتی پہنے پھرو گا یہ کیسا غضب ہی کہ لڑکے بالے تعلق پاس آداب نہیں کرتے گھر میں جاتا ہوں تو کوئی گھر میں بی بی اور لونڈی میری حقیقت نہیں سمجھتی اپنا حال کس سے کہوں اور کہاں بدوں شعر ہر چند کہ تیر چرخ را آماجم ؛ بر تارک افلاک بلاکت تاجم ؛ یک شمہ مفاسی خود بگویم ؛ چندانکہ فراغتست من محتاجم ؛ غرض کہ دیا ہوا روپیہ ہوس نے تو خوب آنکھ کھول کر دیکھا کہ اس روپیہ سے زیادہ تر کوئی شی عزیز نہیں اور یہ قول کسی استاد کا سچ ہی کہ شعر ؛ زر تو خدائی و لیکن بخدا ؛ ستار عیوب و قاضی الحاجاتی ؛ سلطان والا شان حمزہ صاحبقران نے یہ گفتگو عمرو کی سنکے تبسم فرمایا اور کہا ای خوش بیاں دل ای غمخوار جہان مصرع جمع را سہ حرف است وہر سہ تہی یہ جو تو نے خزانہ بیت المال جمع کیا ہی وہ کسدن کام آئیگا عمرو نے کہا واقعی مجھسے بڑی خطا ہوئی جو میں نے آپکا اظہار حال کیا عمرو تجھے تو میں کیا جواب دوں اور کیونکر حقول کردن واقعی میں حریص اور طامع ہوں لیکن یہ اساتذہ نے جو کہا ہی آیا اسے کیا کہا جائے مصرع

| | | | |
|---|---|---|---|
| شکر این کوکب و اقبال ظفر خواہد | تاج و تخت و علم و تیغ و سپہ میخواہد | حشمت و شوکت و جاہ و لشکر خواہد | این ہمہ از پے آنست کہ زر میخواہد |
| آن وزیرے کہ بیسے عاقل و دانا شد | کار او با ہمہ کش رتق و مدارا باشد | مجلس شاہ و ہوا خواہ رعایا باشد | این ہمہ از پے آنست کہ زر میخواہد |
| فاضلی کو ہمہ در علم فروع است و اصل | گاہ اندیشہ معقول کند گہ منقول | ہر کسے را کہ بخواہد بخدا و برسول | این ہمہ از پے آنست کہ زر میخواہد |
| آن حکیمی کہ تراکیب معاجین سازد | بعبارات حکیمانہ سخن پردازد | ہر دم مسیح بقانون نظر اندازد | این ہمہ از پے آنست کہ زر میخواہد |
| آن سپاہی کہ سوے معرکہ چون تیر رود | بے محابا ہمہ تن بر دم شمشیر زند | نہ کند بیم سپے جنگ سوے شیر رود | این ہمہ از پے آنست کہ زر میخواہد |

اور ہندی والوں نے یہ کبت مصداق حال میرے مثال کے کہا ہی کبت

| | |
|---|---|
| گھر بن کنا دیکھے جوگی کن پھاڑ دیکھے سیس بھاری جٹاد یکھے جو رلائے مین | موتی انمول دیکھے سورا ور کول دیکھے کرت کھول دیکھے گھنڈی پنڈ مین |
| سار اور سونکھے کا برادر کورو دیکھے مایہ کی الود دیکھے پورے رہے دھن مین | او دانت کے دیکھی دیکھے جنم کے سکھی دیکھے ایک نہ دیکھے جنکے گانٹھ نہین ہین |

مجھے سوا میرے اور کوئی اتنا بھی طالب زر اور طامع اور حریص شاید نہیں ہی خیر اگرچہ میں حریص اور طامع ہوں تو خدا حافظ میرا بیان کیا فرو دو اب میں بھی کعبۃ اللہ کو واسطے حج کے جاتا ہوں یہ کہکے عمرو اٹھ کھڑا ہوا اور سلطان صاحبقران سے رخصت طلب ہوا سلطان عالی مقام نے فرمایا ای عمرو اس تدبیر اور حیلہ سازی سے کیا غرض ہی جو کچھ تو کہے میں تجھے دوں ابھی عمرو کچھ جواب نہیں دینے پایا تھا ناگاہ گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا یا سلطان صاحبقران بیابان جبل القمر ہفت میل کا طے کرجانا جیسے اشکال بلا بہت محال ہی ایسے مقام پر تو غلام کچھ عرض نہیں کر سکتا مگر بہت نازک مقدمہ ہی ہر چند کہ اب غلام کو تیرہ کام نہیں میں نے ملت بیضاء دین اسلام قبول کیا ہی مگر حضور نے زبانی خواجہ اشوب کے حال سکندر ذوالقرنین کا گوش خود سنا با وجود اسکے کہ حضرت خضر اور الیاس علیہ السلام ایسے دو رہنما اور نقوماجس اور ارسطا طالیس ایسے دو وزیر صاحب تدبیر سکندر کے ہمراہ تھے آسپر بارہ برس میں ابن جبال نکلا تھا اور تیس لاکھ سوار ستے ہی دس بارہ ہزار زندہ و سلامت بچے تھے باقی سب ہلاک ہو گئے لوگ بیچدہ ہزار ملک باختر کے رہنے والا اس بیابان ہفت میل کی شان میں کہتے ہیں کہ وہ صوبت و قدرت لقا ے خدا ے باختر کا ہی اسکی انتہا پانا غیر ممکن ہی امیر یا تو تو نے فرمایا کہ اسرافیل درگاہ لقا عمرو کے پاس تین سو ساٹھ پیغمبرن کا تبرکات ہی اور عمرو صاحبقران زمان عمرو کے نزدیک طے کر جانا بیابان جبل القمر کا کچھ دور نہیں عمرو بول اٹھا کہ ای حمزہ میرے بوڑھے چونڈے پر رحم کیجئے بس زیادہ اس خوشامد اور سخن سازی کو موقوف کیجیے یہ خدمت خاص اس مور ضعیف سے کبھی نہیں ہو سکتی گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ ای عمرو بیک مرحلہ کا اس راہ میں گذر نہیں ہو سکتا تم بیچارے ناحق طمع پر خیال کرتے ہو مگر وہ جو کہتے ہیں مصرع بہ وزد طمع دیدہ ہوشمند ؛ بعضے مقام پر طمع انسان کو بہت خراب کرتی ہی عمرو نے کہا کہ ای گاؤ لنگی گاؤ سوار تم سچ کہتے ہو بھلا وہ بیابان قدرت لقا کا ہی مجھسے کاہے کو وہاں جایا جائیگا گاؤ لنگی نے کہا وہ صحراے قدرت ہی یا نہیں ہی جانے سے احوال معلوم ہو جائیگا اور بیٹ بھر کے مشکل ہو گیا یوں باتیں بنانے کو اور بیچ کرنے کو تو مجھسے کہو میں بھی کسدن کہ اں آپ بیابان ہفت میل کی راہ سے سنجان میں پہنچ جائینگے عمرو نے کہا کہ بھلا اے گاؤ لنگی سکندر ذوالقرنین بادشاہ

بحروبر جو صبح وشیون سے کیا تو بارہ برس میں اُس صورت سے باہر نکلا تھا اگر کوئی شخص بارہ مہینے مین بیابان ہفت میل کو طے کرکے
پھر آئے تو آپ کیا دیجیے گا گاؤ لنگی گاؤسوار نے کہا کہ اے عمرو سال بھر کا خراج ملک بربر کا مین اُسے اسیوقت دیتا ہون عمرو نے کہا
کہ اور جو کوئی چھ مہینے مین جاکے آوے گاؤ لنگی نے کہا تو تین برس کا خراج ملک بربر کا دون عمرو نے کہا بھلا جو کوئی تین مہینے
مین اُس بیابان کو طے کرکے آئے گاؤ لنگی گاؤسوار نے کہا کہ پانچ برس کا خراج ملک بربر کا مین دیتا ہون عمرو نے کہا اے
اسرافیل درگاہ لقا زیادہ نہ بڑھتے جاؤ فقط سال بھر کے خراج پر قائم رہو جو دے بھی سکو تین مہینے بھی جانے دو اگر کوئی چالیس دن
دشت گردی اور صحرانوردی اُس ہفت میل کی کرکے پھر تمھارے پاس آجائے تو کیا دوگے گاؤ لنگی نے اپنا منہ پیٹ لیا اور ڈاڑھی
کو نوچا انگشتری اپنے ہاتھ سے اُتار کر آگے عمرو کے پھینک دی اور کہنے لگا کہ مین بارہ برس کا خراج ملک بربر کا اُسے دون اور اے
سلطان صاحبقران یہ بھی خدا کی قدرت ہے کہ کل دن یکدہ ہزار ملک باختر مین اسرافیل درگاہ خداوند لقا مشہور تھا اور آج
یہ حقیقت میری ہو گئی کہ ایک ایک پیادہ ایک ایک نفرہ میری ہتک حرمت اور ننگ عزت چاہتا ہے صریح جسے چاہے دے دے
خدا عمرو جاوہ کجا بیابان ہفت میل صحرائے قدرت خداوند لقا اور کجا طے کر جانا عمرو کا مین نے تو کہہ دیا کہ میری مہر موجود ہے ایک اقرارنامہ
مجھ سے لکھوا کے وہ مہر اُس پر ثبت کر لیجیے کہ بارہ برس کا خراج ملک بربر کا بشرط طے کر جانے بیابان جبل القمر کے دینے کو حاضر ہون عمرو
نے انگشتر مہر گاؤ لنگی کی لے لی اور امیر بانو تیر نے پھر کر سرکر کہ گاؤ لنگی کو منع کیا کہ اے اسرافیل درگاہ لقا عمرو سے مباحثہ نہ کرو عمرو کا
مقدمہ بہت نازک ہے گاؤ لنگی گاؤسوار نے کہا یا سلطان صاحبقران اب حضور اس مقدمہ مین معاف رکھیں کچھ نفرہ مین یہ
عیاری نہین ہے بیابان ہفت میل عمرو کو طے کر جانا بہت کیفیت دکھلائے گا عمرو نے بھی کہا کہ حمزہ مین سال بھر کا خراج ملک بربر
کا تجھ سے لون گا اگر تو گاؤ لنگی کو بہکاوے اور اغوا کرے اب اس شرط سے باز رکھے گا گاؤ لنگی گاؤسوار نے کہا کہ اے عمرو مین سال
بھر کا خراج ملک بربر کا تجھے دونگا جو تو نجائیگا اور یہ کہکے اُسی حالت غیظ وطیش مین ایک اقرارنامہ بدین مضمون کہ اگر عمرو بیابان
جبل القمر ہفت میل کو طے کرکے شہر سنجان مین ہو آئے تو مین سال بھر کا خراج بلا اکراہ و اجبار دون اور اس امر مین کوئی حجت اور
عذر وحیلہ پھر نکرون اور اس اقرارنامہ پر اپنی مہر کرکے عمرو سے کہنے لگا کہ بسم اللہ آپ جائیے عمرو نے کہا کہ صریح این را لکھے گو کرتا
تماشا اے گاؤ لنگی گاؤسوار یہ کاغذ تو محض بیکار ہے اگر تم منکر ہو جاؤ یا تجھے مجھے روپیہ وصول ہو تو مین اس کاغذ کو لیے پھرونگا
یا شیر لنگ کے چاٹونگا اسپر حمزہ صاحبقران اور تمام بارگاہ نشینوں کی مہرین گواہیوں کی بھی ثبت ہو جائین تو کیا مضائقہ ہے یہ اقرار
نامہ تمھارا لون اور عازم منزل مقصود ہون گاؤ لنگی گاؤسوار وہ اقرارنامہ لیکے جلدی سے مارے غصہ کے کانپتا اور تھرتھراتا اور ہونٹ
اپنے چباتا ہوا روبروئے امیر بانو تیر کے آیا اور ملتمس ہوا کہ یا سلطان صاحبقران عنداللہ آپ اس کاغذ کو اپنی مہر سے مزین فرمائیں امیر بانو تیر
نے فرمایا کہ دیکھو اسرافیل درگاہ لقا جو کام کرو سمجھ کے کرو مباحثہ اچھا نہین دور کرو جانے دو گاؤ لنگی نے کہا کہ اے سلطان صاحبقران
اب غلام کی اتنی بھی خاطر اور توقیر آپ کو منظور نظر نہین حضور فقط اپنی گواہی کی مہر اسپر ثبت فرما دین باقی آپکو کچھ کام نہین عنداللہ
میری بات رکھیں صاحبقران دوران نے کہا اے گاؤ لنگی مین تمھاری بہتری کے واسطے مخالفت کرتا تھا تم واسطے کیوں جلاتے ہو
مین مہر کیے دیتا ہون اب تم جانو یہ کہکے امیر بانو تیر نے اپنی مہر اُس پر ثبت کر دی بعد اسکے تمام سرداران بارگاہ کی مہرین گواہی کی
اُس اقرارنامہ پر ثبت ہو گئین گاؤ لنگی نے کہا کہ اب لے اے عمرو یہ اپنے پاس رکھو مگر ایک اقرارنامہ تم بھی مجھے لکھ دو کہ اگر تم بیابان
جبل القمر مین نجا سکو تو مین سال بھر کا خراج تجھ سے لونگا عمرو نے کہا بچشم ما روشن بسم اللہ ابھی یہ کہکے عمرو نے بھی ایک اقرارنامہ
اسی مضمون سابق الذکر سے لکھ کر تمام سرداروں کی گواہیاں کرا کے کہا کہ اے گاؤ لنگی لو مین نے بھی اقرارنامہ لکھ دیا مگر یہ فرمائیے
کہ جسوقت مین بیابان جبل القمر کو طے کرکے ملک باختر سے مراجعت کرکے یہان آؤن اور اسوقت تم بھاگ جاؤ یا حیلہ حوالہ کرو یا دیر
مین کرو تو موجب تشفی کا ہو اور میرا روپیہ کیسی سبیل اور جید و دیانت کا ہر مین چھوڑنے کا نہین لہذا تمھارا اعتبار تو ہے مجھے مطلق

نہین کرتے مجھے روپیہ وصول ہوبان کسیکو اپنا ضامن دو کہ اگر تم بھاگ جاؤ تو مین وہ روپیہ سال بھر کے خراج کا اس سے
وصول کرلون گاؤ لنگی گاؤ سوار نے کہا کہ مین ملک بربر کا حاکم اور فرمان روا ہون میرا اعتبار تمکو نہین تو مجھسے زیادہ تر معتبر
اور مہاجن کون ہوگا عمرو نے کہا حمزہ بڑا مہاجن ہے اور بڑا معتبر مرد متدین میری نظرون مین ہے یہ اگر ضمانت اپنی لکھدے تو کیا مضائقہ
یہ تو معاملہ ہے اسمین پاس و لحاظ مین کسی کا نہین کرتا گاؤ لنگی گاؤ سوار نے بخدمت سلطان والا تبار عالی منزلت عرض کی کہ اے
صاحبقران دوران اگر حضور کی نظرون مین غلام کی کچھ آبرو اور معتبری ہو تو امیدوار ہون کہ از راہ بندہ نوازی آپ میری ضمانت
کرو مجھے امیر با توقیر نے فرمایا کہ اے امیر قبیل مدد گاہ لقا لاحول ولا قوت استغفار تمھاری آبرو اور عزت اور توقیر اور معتبری کا کیا
ذکر ہے مجھے تمھاری ضمانت کر دینے مین کچھ انکار نہین مگر مال کار کو تم سمجھ دیکھو گاؤ لنگی نے کہا غلام نے خوب سمجھ لیا ہے آپ ضمانت
غلام کی کردین صاحبقران عالی شان نے فرمایا کہ جو تمھاری خوشی اور یہ لکھکے قطعہ ضمانت بہ مہر خاص امیر با توقیر نے لکھکر گاؤ لنگی کے
حوالہ کیا تب گاؤ لنگی نے عمرو سے کہا کہ لو صاحب تم نے تو کوئی دقیقہ اپنے اطمینان مین فروگذاشت نہین کیا پھر مین کیون تمھارا لحاظ
کرون اگر تم راہ مین سے پھر آؤ اور بیابان ہفت میل کو نہ طے کرسکو تو تم عیار پیشہ ہو تمھارا مجھے کیا خاک اعتبار ہوگا تم نے مجھے
سنا کیا ہے تم بھی اپنا کوئی ضامن مجھے دو عمرو نے کہا ابھی ضامن لو اور یہ لکھکے سمت خسرو بلاد ہندوستان گرشاسپ دوران
رستم زمان لندھور بن سعدان دلگیر عمرو نے کہا کہ کیون ہندی تو ہمارا ضامن ہوگا لندھور نے جواب دیا کہ بجان و دل
تیرا حاضر ہون ایک سال کا خراج ملک بربر کا کیا مال ہے مین دس برس کے خراج کا خواجہ سلامت تمھارا ضامن ہون یہ کہکے
قطعہ ضمانت اپنی مہر سے لکھکر لندھور نے عمرو کے حوالہ کر دیا اور بتقاطر اور مواجہ پانچہزار پانچسو چھپن سردارون کے بذریعہ سلطان
صاحبقران اقرار نامہ مہری گاؤ لنگی مع قطعہ ضمانت عمرو کا اور اقرار نامہ مہری عمرو مع قطعہ ضمانت لندھور گاؤ لنگی گاؤ سوار
کو تقسیم ہوا البدا یکے عمرو نے بخدمت سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران عرض کی کہ اے حمزہ اب تو کہہ کہ مین جو بدیع الزمان
کی خبر شہر سنجان مین جا کے تجھے لا دون تو مجھے کیا دیگا سلطان صاحبقران نے فرمایا کہ تو نے گاؤ لنگی گاؤ سوار سے شرط کی
اور خراج ایک سال ملک بربر کا لیگا اب اس سے زیادہ کیا چاہتا ہے ابھی کیا حرص و ہوس باقی ہے عمرو نے کہا معقول یہ تو تم
مجھے جلد اطلاع کر دی مجھے کیا یہ شعور نہین ہے کہ واسطے اطمینان خاطر اور معقول کرنے گاؤ لنگی کے اور ثبوت دعوی شرط اور اپنی
حقیقت کے ایسا ایک سردار کو جیسے گاؤ لنگی گاؤ سوار اور تمام روئے ملک بربر پہچانتے ہونگے گنجاب کے ملک سے
بیہوش کرکے پکڑ لاؤنگا اور شاہ ہاپنے حال کا آئے قرار دیکے روپیہ اپنا گاؤ لنگی سے بھر لیگا اور گاؤ لنگی سے نہ وصول ہوگا تو تیری
ضمانت ہے تجھسے لونگا مجھے بدیع الزمان اور قاسم کی خبر دینے سے کیا غرض اور مطلب ہے امیر عالی مقام یہ کلام عمرو کا سنکے بے
ساختہ ہنسنے لگے اور فرمایا کہ خبردار اے عمرو ایسی حرکت نکرنا اور جو تجھے احتیاج ہو اور تو کچھ مین دینے کو انکار نہین کرتا سب موجود ہے
عمرو نے کہا استغفار حمزہ مین نے کبھی کچھ تجھسے نہین مانگا ہے اور مین جب مانگون اور تو دے تو پھر لطف کیا رہا حاشا یہ وضع میری
نہین ہے بمضمون اس شعر کے شعر عرض مطلب ہے ارباب قناعت کو گزند صورت تبخالہ زبان لب پہ ہے حرف دعا سلطان والا قدر عالی منزلت
نے تبسم فرما کے شاہ صفا خزانچی کو اشارہ کیا کہ پانچ تھیلیان زر سرخ کی بطریق زاد راہ عمرو کو دو چنانچہ شاہ صفا نے باواز بلند کہا کہ
لو خواجہ اب تو خوش ہوئے سرکار سے پانچہزار اشرفیان تمھاری راہ کے خرچ کو مرحمت ہوئین مین عمرو کی پانچون کھل گئین اور سلطان لا
ثانی کی بہت سی حمد و ثنا کر کے دامن پھیلا اور یہ کہتا ہوا اشعار کف عطا سے تیرے ابر گوہر افشان کی

| | | |
|---|---|---|
| حدوث نے ابر سے منہ طول کر گوہر منگے | ترے کرم نے دیے بے سوال حاجت مند | مناسبت نکرے طبع نکتہ سنج پسند |
| نشانہ گوش فلک نے کوئی ترے مانند | مدام تا کہ عروسان ماہ و انجم کی | نہ چشم مہر نے دیکھا ترا کوئی ثانی |
| تری جناب مین شاہا عروس دہر رہے | الہی تو ہی ہو اقلیم مدح کا خداوند | ہر بارگاہ لب بام آسمان بلند |
| | | وہ پانچ توڑے اشرفیوں کے بھی نذر طفیلی |

کیے اور تیاری کی سامان سفر میں مصروف ہوا یہان امیر بانو قرنے حکم دیا کہ آج بارگاہ سلیمانی کوہ بربر پر لیجا کے استادہ کرو اور جتنے شاہ و
شہریار زادے بارگاہ نشین ہیں سب وہین چل کے جمع ہوں ہم وہان سے عمرو کو رخصت کرینگے کس لیے کہ کوہ بربر سے بیابان جبل القمر
نظر آتا ہے اور جہان تک کہ پیک نظر دوڑ سکتا ہے تمام کیفیت ریگستان کی معلوم ہوتی ہے چنانچہ حسب حکم عظام سلطان عالی مقام کے جل
داران لیور شہ دیان پلپلان کرب گودکرب عمرو معدی کرب پہلوان عادی نے بارگاہ سلیمانی کو لیجا کے کوہ بربر پر استادہ کرایا اور امیر
بانو قرنے بعد برخاست دربار اسی پہاڑ پر اپنی بارگاہ میں جا کے آرام فرمایا سوتے سوتے کوئی دو پہر یا ایک یا دو گھڑی شب کی
باقی ہوگی کہ یکایک سلطان صاحبقران دوران کی آنکھ کھل گئی اور بخیال مآل اندیشی کہ عمرو انیس و دلسوز جان نثار یار غمگسار اپنا
اس صحرائے آفت زا اور بیابان جبل القمر میں یکہ و تنہا جاوے خدا نخواستہ کوئی پیچ پڑ جاوے یا کسی بلا میں مبتلا ہوکے الیاس و
اپنا ہاتھ سے جاتا رہے تو پھر تو حمزہ و لطف زندگی خاک ہے اور از بسکہ عمرو طامع ہے کہنا اور منع کرنا میرا مانے گا نہیں بس مقرر دن مصلحت
اور مقتضائے فراست یہی ہے کہ سال بھر کا خراج ملک بربر کا عمرو کو دے کے وہان کے سفر سے روک لیجیے اور سال بھر کا خراج ہاتھ
شرط کے گاؤ لنگی کو دیجیے اور یہ کہیے کہ عمرو بھی صادق القول تھا اور تم کاذب نہیں ہو واقعی یہ بیابان ایسا ہی ہوگا تم دونوں روپئے
شرط کا مجھے لو یہ تصفیہ بہت اچھا ہے غرض یہ پیش خود تجویز کرکے فرمایا عمرو کو ذرا طلب کرو اور حسب حکم چوبدار فوراً جاکے عمرو کے خیمہ میں
اطلاع حکم لایا اور اس عرصہ میں رات کوئی پہر بھر باقی رہ گئی تھی کہ دیکھا سامنے سے شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار وہ جامہ گلے میں پہنے
تین سو ساٹھ ہتھیاروں کے جن کی بدولت رات پر آراستہ کیے قنطورے زربفت پاتابے قراقی باندھے حلقہ کمند عیاری اور حقہ آتش بازی ہاتھ میں
جوڑی خنجر کی کمر میں تھیلہ عیاری گلے میں حمائل توبڑہ پتھروں کا پشت پر شکاری کا ماتھے پر لگا ہوا زنگ گنگا جمنی پانوں میں بجاتا
ہوا اور امیر بانو قر او مجرا کرکے ملتمس ہوا کہ اے حمزہ خدا حافظ میں نے تجھے حوالہ خدائے کریم کیا اب میں رخصت ہوتا ہوں جو کچھ
کہ جرم و خطا مجھ سے سرزد ہوئے ہوں امیدوار ہوں کہ مجھے معاف فرمانا اور میرے اہل و عیال کی پرورش سے غافل نہ ہونا سلطان
عالی مقام نے یہ کلام سنکے فرمایا کہ خواجہ اچھا جاتے ہو ابھی تو پہر رات پچھلی باقی ہے آخر تو جاتے ہو دو چار باتیں ہمسے تو کرلو یہ کہکے
صاحبقران دوران نے عمرو کا ہاتھ پکڑ کے اپنے پاس بٹھا لیا اور فرمایا کہ خواجہ سلامت تمھارے بیابان ہفت میل طرار آنے
اور اس راہ سے شہر سنجان کے جانے میں کوئی شک اور شبہ نہیں رہا مجھے بہ خدائے عزوجل یقین کلی ہوگیا کہ تم بے شبہ اسی راہ
جاکے شہزادہ بدیع الزمان کی خبر لاؤگے اور شرط تم گاؤ لنگی گاؤ سوار سے جیت چکے مگر اب میری خوشی یہ ہے کہ تم سال بھر
کا خراج ملک بربر کا مجھ سے لو اور اس بیابان ہفت میل کی طرف جانیکا قصد نکرو اور اگر تمکو یہ خیال ہو کہ گاؤ لنگی کچھ خدشہ
اور مباحثہ میرے نہ جانے سے کریگا تو اسلیے میں نے یہ تجویز کی ہے کہ سال بھر کا خراج ملک بربر کا گاؤ لنگی کو بھی میں حوالہ کردونگا کہ
تمکو نہ گاؤ لنگی سے مواخذہ نہ بیابان جبل القمر کے جانے سے سروکار رہے نہ گاؤ لنگی سے تجھے کچھ مطالبہ اور نہ ملک سنجان اور باختر
میں اس بیابان کی راہ سے پہنچانے اور بیٹھ رہنے سے غرض اور واسطہ ہے عمرو نے کہا اے حمزہ میں ہر چند کہ دنیا کا حریص اور طامع ہوں
لیکن توبہ استغفار یہ گمان تیرا غلط ہے کہ میں طمع خراج ملک بربر سے آمادہ سفر ہوں قسم ہے تیری جان عزیز کی اور قسم ہے اسی خالق کون
و مکان کی کہ جو میں نے زبان سے اقرار کیا اب اسمیں سر مو فرق نہوگا تا وقتیکہ اس بیابان جبل القمر کی سیر کرکے شاہزادہ بدیع الزمان کی
خبر ملک سنجان سے نہ لاؤں اب ایک دم یہان رہنا اور کھانا پینا مجھ پر حرام مطلق ہے ایک سال کا نہیں اگر تو دس برس کا خراج
ملک بربر کا مجھے دیگا تب بھی اب یہان نہیں میں رہنے کا بس اب مجھے چھوڑ دے اور بخوشی رخصت کر کہ میری منزل کھوٹی ہوتی ہے
امیر بانو قرنے فرمایا کہ عمرو میں تجھے جانے نہیں دونگا ہزار تو حیلہ شرعی کا اور دلائل و براہین سے تقریر کو طول دے میں ہرگز نہ مانونگا
اس عرصہ میں اور سب شاہ و شہریار زادے مع خسرو بلاد ہندوستان اور مالک اژدر صاحب نیزہ دو سر اور بہرام گردن خاقان
چین اور فرامرز عادی بن مغربی اور جمہور وغیرہ سردار بحضور سلطان صاحبقران آگئے اور یہ مباحثہ بیچ میں امیر بانو قر اور عمرو کے

دیکھ کر سب باادب خاموش کھڑے رہے اور رات اب تھوڑی رہی تھی وہ صبح کا وقت نسیم سحر وزان اور درختوں پر طائران خوش الحان
ذکر خالق جن وبشر میں مصروف ہوئے ہر ایک کو فکر وضو اور نماز کی تھی کہ خواجہ دریادل اور بزرگ امید دونوں بزرگوار تشریف
لائے اور انھوں نے ایک رقعہ سنگی اپنا عمرو کو دیکر کہا کہ خواجہ اثناے راہ میں بیابان ہفت جبل میں تم کو ایک باغ نہایت
سبز و خرم نظر آئیگا اور اس باغ میں ایک مرد بزرگ کہ نام اُن کا شب آہنگ نجوم شناس زرانجوم ہے رقعہ ہمارا حوالہ کر دینا وہ
تمکو طریقہ اس بیابان جبل القمر کے طے کرنیکا جس طور سے بتلا دیں تم اسی راہ پر چلے جانا امید جناب احدیت سے یہ ہے کہ بخوبی
تمام منزل مقصود پر پہونچ جاؤ گے عمرو نے وہ رقعہ لیکر اپنی زنبیل میں رکھا اور اپنے دل میں سوچا کہ حمزہ مجھے جانے نہ دیگا اور
مجھے گاؤ لنگی گاؤ سوار کے پاس چالیس روز میں آنا مسلم ہے اور اب روز روشن ہوا چاہتا ہے کسی عیاری سے اب جلد
حمزہ کے ہاتھ سے رہائی اپنی کروں اور راہ منزل مقصود کی پکڑوں یہ سوچ کے ایکبار عمرو نے کہا یا امیر بانوقیر ذرا آسمان
کی طرف تو ملاحظہ فرمائیے کہ یہ کیا ہے جو سامنے نظر آتا ہے اس میں سے ایک پنجہ کیسکا دو مرتبہ نکلکر پھر غائب ہو گیا مجھے
اسوقت نہایت خوف اور تشویش پیدا ہوئی ہے خدانخواستہ ایسا نہو کہ پنجہ میری فکر میں آیا ہو اور مجھے اٹھالیجاے سلطان
والاشان بیان عمرو کا سنکے مع تمام سواروں کے بسوے آسمان دیکھنے لگے عمرو نے جو امیر کو غافل دیکھا ایک مرتبہ ہاتھ
اپنا امیر والا توقیر کے ہاتھ سے چھڑا کے جسطرح سے ہوائی گنج سے یا شرارہ سنگ سے نکلے وہ سب کی نظروں سے غائب
ہو گیا صاحبقران دوران نے جو پلٹ کر دیکھا تو فرمایا کہ اے عمرو یہ تو نے کیا کیا شعر ای غائب از نظر بخدا میسپارمت ؛
جانم بسوختی و بدل دوستدارمت ؛ بعد ازان تو ہر چند سرداران لشکر اسلام سمت بیابان ہفت جبل دوربین لگا کے
دیکھا کیے مگر سوائے ایک تودہ خاک کے اور کچھ خاک نظر نہ آیا لاعلاج ہو کر سلطان والاقدر عالی منزلت اس پہاڑ پر سے
اتر کے بارگاہ شاہی میں داخل ہوئے اور عالم تنہائی اور بے دوستی اور مصائب سفر بیابان جبل القمر اور یوں چلا جانا
عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کا دل میں حقیقتاً ان رنجوں کے خیال آجاتا ہے تو اسوقت نہایت غم اور اندوہ آگین
حسرت آنکھوں میں بھرے فرماتے تھے افسوس صد افسوس شعر ز رفتن تو من از عیش بے نصیب شدم ؛ سفر تو کردی و من در وطن
غریب شدم ؛ اور شہنشاہ والاجاہ گیتی پناہ خواتین سجدہ ظل اللہ بادشاہ لشکر اسلام اور تمام بیٹے پوتے سلطان
عالی مقام کے جتنے گلدستہ باغ ابراہیمی وگلزار صاحبقرانی ہیں سب کو عجب طرح کا رنج اور ملال عمرو کے جانیکا عائد
حال ہے اور جتنے کہ سردار اور گردان گردنکش بارگاہ نشین تھے خصوصاً خسرو بادشاہ ہندوستان کہ شاہ سب وہاں جانشین تھے
حمزہ صاحبقران رستم زمان لندھور بن سعدان بھی سب مشوش اور کمال بحضور قلب اور خلوص نیت سے
واسطے مال خیر ہونے اور بحت و عافیت بیابان جبل القمر کو طے کرکے آنے شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کے دعا جناب
اقدس الہی سے مانگ رہے تھے اور آپس میں بوفور محبت کہتے تھے شعر آن سفر کردہ کہ صد قافلہ دل ہمرہ اوست ؛ ہر کجا ہست خدایا
بسلامت دارش ؛ مگر وہ کافر ازلی گاؤ لنگی گاؤ سوار تیرہ روزگار بازار تاریک دل اور سیاہ قلب جب تک سرداران شہریار بارگاہ نشین
کو ملول اور غمگین دیکھتا ہے تو کہتا ہے کہ مہربان من کوئی مقام الام وفکر کا نہیں شاہ عیاران عیار ملک دار ہیں عاقل اور
ہوشیار ہیں جانتے ہیں کہ امیر حمزہ نامدار میرے خریدار اور عاشق زار ہیں سال بھر کے خراج ملک بربر کی کیا حقیقت ہے
اگر مجھے پیار کرتے ہوں گے تو میرے عوض خواہ مخواہ وہ دیں گے کچھ سبب سال بھر کے خراج کے واسطے ذلیل نہیں ہو
رنج نہ ہو گا دو چار دن اعراض فرمائینگے خفا ہو جائینگے پھر آخر کو سب بارگاہ نشین تمام بیٹے پوتے سلطان بامکین
کے حامی ہو کے عفو جرائم کرا دینگے عمرو کو اس بات کا تو خوف اور اندیشہ بھی نہیں باقی رہا کہ مجھے جو شرط
کرکے چاہیں کسی عیاری سے وہ ایک چیز لیں تو غیر ممکن ہے سامنا بھی تو تنگ میں ہو کہ بیابان جبل القمر کے طے کرنے

اور شہر سبا میں خداوند لقا کے نیفولون کا رخانہ خداوندی ناور پیغمبر مرسل کی بارگاہ اور ملک کا پتا نہ پاؤنگا کیونکر معقول
ہونگا اور تصفیہ طلب ہونگا سلطان با کرامت سے اور خوش کرونگا آپ کو عدالت قریب از جبرا اور طرف داری شایان تو نہیں
کریں بہر نوع مطمئن ہوں اور خدا نخواستہ اگر شاہ عیاران عیار شاہزادہ بیابان ہفت میل پر قدم زن ہوئے اور اس صحرائے
قدرت میں جا پڑے تو پھر معاذاللہ میں مسلمان ہون کیا ہوں سکے حق میں پھر کوئی عیاری مکاری اپنی وہان کرکے نکل
آئیں گے تو اسوقت میں جھک کے سلام کرونگا اور ... کا خراج کیا لاحول ولا قوۃ استغفار میری ہمت کے نزدیک
... خراج کی کچھ اصلیت اور حقیقت نہیں ہے اُن کو دونچا اور پھر دل سے آنکا میں معتقد اور مرید ہو جاؤنگا اور کہونگا کہ آپ بڑے
ولی اللہ ہیں جو بیابان ہفت میل کو طے کر آئے غرض وہان تو بارگاہ میں سلطان صاحبقران کی یہ گفتگو اور یہ چرچے ہو رہے
تھے بیان کا حال سے جہان جیسا کچھ اور جو کچھ ہوگا گزارش کیا جائیگا جب تک او لان اول

## دو کلمہ داستان فطرت بیان خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کے بیان سے کیے جاتے ہیں

اشعار گران ... بیانان عالم ... دانش و عقل مجسمہ ... آبیاری ... جہان سر خلف در خنجر گزاری ... بہر کشور ہا
جہان کشا ... شاہ عیاران عیار ... گزارش کیا جاتا ہے کہ جب عمرو سلطان صاحبقران کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ چھڑا کے
سمت بیابان جبل القمر روانہ ہوا تو جاتے جاتے ایک صحرائے لطف خیز میں اسے جا دکھائی کوسون تک گلہائے صحرائی سے
کھلا اور پیا ... خوشبو ہوا ایک سمت ایک نہر پانی کی نہایت صاف و شفاف جاری ہے ہزاروں چرند اور پرند لب نہر آتے ہیں اور
پانی پیکر چلے جاتے ہیں اور سامنے ایک بڑا پتھر اہے اس پر کچھ آدمی بیٹھے ہوئے جو کوئی اس طرف سے جانیکا ارادہ کرتا ہے
اُس کو منع کرتے ہیں اور اس جنگل کی طرف نہیں جانے دیتے ہیں جسوقت ان لوگون نے دور سے عمرو کو آتے دیکھا تو
وہیں سے باواز بلند کہا کہ اے شخص خبردار اس راہ سے تو کبھی جانیکا قصد نہ کرنا اگر راہ گم کردہ ہے تو وہیں سے پھر جا اور
زنہار زنہار اسطرف بطرف قدم نہ بڑھانا یہ وہ بیابان جبل القمر ہفت میل کا ہے جو شخص کہ اس راہ میں قدم زن ہوا ہے
اُسکا ابد الآباد تک کسی کو سراغ لگین نہیں ملا اور یہ کہکے چاہتے تھے کہ دوڑ کر عمرو کو روکیں اور سد راہ ہوں عمرو نے
جو دیکھا کہ یہ لوگ مجھے اوپر جانیکو ممانعت اور مزاحمت کرتے ہیں اور میرے روکنے کو آتے ہیں وہیں سے ایک جست کرکے
برابر پہونچا اور چشمک کہ وہ ہوشیار ہوکے کچھ کہیں یا روکیں دوسری جست میں صاف لنگار سر باب پر جا پہونچا تیسری
جست میں نظروں سے غائب ہو گیا وہ لوگ سب متحیر اور ششدر ہوکر آپس میں کہنے لگے یارو یہ کوئی چھلاوہ تھا یا کوئی قوم
اجنہ یا کوئی آسیب تھا دیکھتے دیکھتے یہ نہ معلوم ہوا کہ کدہر آیا اور کہاں چلا گیا غرض یہ کہ عمرو جستین کرتا ہوا بدو پہر کے کنارے
ایک غار کے پہونچا اور وہاں دیکھا کہ میل نوری ہی استادہ ہے اور اس پر لکھا ہے کہ اے آیندگان این صوب خبردار اور زنہار
اب آگے جانیکا حوصلہ نکرنا پس بیادہ سے پھر جا یہ میل اولین بیابان ہفت میل کا ہے ابھی تک خیر ہے آگے پھر جانا بڑ ہونا
معلوم شعر گر بہ کس بے اجل نخواہد مرد تو مرو در دہان اژدرہا عمرو نے اسے پڑھکے کہا من روم در دہان اژدرہا کہ
بے مشقت اور ریاضت کبھی دو پیسے کیا دنیا میں نہیں ملتے اور خوف اور ڈر کہاں نہیں فقط فضل الٰہی شامل حال چاہیے اور
کہکے آگے بڑھا ابھی کوس بھر بھی نہیں پہونچا تھا کہ دور سے ایک چاردیواری باغ کی سنگ مرمر کی بنی ہوئی نمایان ہوئی نظم

ناگہان ایک سامنے سے طرفہ باغ آیا نظر
جسکی اسکی چاردیواری ہو صاف آئینہ سان
جیون قدم آگے کو رکھا اُسنے کی گلگشت باغ
کھلت گل بس ہر اک جانب سے کرتی تھی اُدان

دشت شادابی میں جسکے بہری ہے گل زبان
پشتہ دیوار پہ اُسکے ہے سبزہ دوب کا
صنعت دیکھیں تو اُس گلشن قدرت کی وہاں
دجہ کی حالتیں جفت باندھے کھڑے ہیں جو

تو روش مستانہ دکھلانے لگا پاسے خیال
خار سبزی سے جسکے سبز خط گلرخان
رد کھلا تی پھرتی ہے باد بہاری ہر قدم
ہر طرف کیلے شکل خنجر پوشان جہان

نے کہا کہ مین تو غلام حلقہ بگوش آپکا ہون وہ گنج کیا حقیقت رکھتے ہین اور جو کچھ کہ مجھسے خدمت ہوسکے گی مین بجان و
دل حاضر کرونگا غرض یہان تو یہ گفتگو عمرو سے اور فتاح زرین کمر سے ہو رہی ہے وہان میلان شاہ کا حال سنیئے یکایک
اسنے جو دیکھا کہ وہ فرشتہ قدرت جو میری صورت بنکے آیا تھا میری نظرون سے غائب ہوگیا گھبرا کے بارہ دری سے باہر
نکل آیا اور کسی بی بی اور باندی سے کچھ کلام نہین کیا فقط محل سے برآمد ہوکے حکم دیا کہ شہر طولانیہ مین جا بجا تلاش
کرو اور دس دس بیس بیس کوس تک جاکے ڈھونڈھو جہان کہین فتاح زرین کمر میرا بھتیجا کہ وہی وارث اور مالک
اس سلطنت کا ہے ملجائے تو اُسے جلد لاؤ مین اُسکی امانت بموجب وصیت اپنے بڑے بھائی کے حوالہ کرکے بتہیہ یاد الٰہی
کے واسطے صحرانوردی اور دشت گردی کے اب جاؤنگا چنانچہ یہ خبر تمام شہر مین عالمگیر ہوگئی کہ میلان شاہ بادشاہ
عالیجاہ اب مثل ابراہیم ادہم سلطان بلخ و بخارا کے ترک سلطنت کرکے بصورت گدایان خرقہ پوش بتہیہ صحرانوردی
اور دشت گردی جاتا ہے اور اپنے بھتیجے فتاح زرین کمر کو فرمان روا اس ملک کا کرنیکو طلب کیا ہے فتاح زرین کمر نے
وہ ہیئت کذائی اور وضع درزیون کی تبدیل کی اصلی صورت اپنی بناکے اور عمرو بھی آزادانہ شکل سے تھا فتاح زرین کمر
سے باتین کر رہا تھا کہ ناگاہ ایک طرف سے کچھ مردم چوبدار ہرکارے چپراسی تلاش کرتے اور چار طرف ڈھونڈھتے
ہوے پہنچتے وہان بھی آنکلے فتاح زرین کمر کو پہچانکے سبھون نے جھک جھک کر مجرا کیا اور بطرفۃ العین مجمع خاص و عام
ہوگیا اور اُسی مقام پر تمام جلوس سواری کا اور سوار و پیادے ہزارون آدمی جمع ہوگئے اور فتاح زرین کمر
کو سوار کراکے میلان شاہ کی بارگاہ مین لے گئے میلان شاہ نے فتاح زرین کمر کو دوڑ کر اپنے گلے سے لگا لیا اور
بہت سا عذر و معذرت کرکے کہا کہ لو بیٹا تخت و تاج اور ملک و مال اور چتر و علم اور یہ جاہ و حشم سب تمھارے باپ کا
تمکو مبارک ہو اور مین خوشی سے اپنی بیٹی ملکہ انجمن آرا کی رسوم شادی اور مناکحت کی کرکے وصیت میرے بڑے
بھائی صاحب کی ہے ادا کرکے آپ کسی صحرا مین جاکے یاد الٰہی مین بسر کرونگا غرض یہ کہکے تخت زرین پر فتاح زرین کمر
کو بٹھلا دیا اور سامان جہیز اور تیاری شادی اپنی بیٹی ملکہ انجمن آرا کی کرنے لگا شاہ عیاران عیار اُسی صورت
سے آزادون کی مشیر خاص زرین کمر بنے ہوے تا غروب آفتاب تو شریک صحبت رہے وقت شام فتاح زرین کمر
عمرو کا ہاتھ پکڑکے اندرون محل جہان وہ تینون تہ خانے خزانے کے تھے وہان لے گیا اور جس تہ خانے کو کھولکر دیکھا
سواے خاک مٹی کے اور کچھ وہان نہ تھا اپنے جی مین نہایت خفیف اور ذلیل ہوکر سکتے کی صورت محو حیرت عمرو
سے کچھ کہہ نہین سکتا تھا عمرو نے مسکرا کے کہا کہ سبحان اللہ اے فتاح ابھی تو یہ پہلا مقام ہے مصرع سالے کہ
نکوست از بہارش پیداست ع فتاح زرین کمر نے کہا کہ کچھ غلام کی عقل کام نہین کرتی اگر مہوجان بھی اس خزانہ
کو صرف کرتے تو دو چار برس مین ایک تہ خانہ خالی ہوتا عمرو نے کہا ہان صاحب سچ ہے جب مجھو لٹو ہونے پر
آئے تو پھر جو جی چاہا کہنے لگے پھر وہ خزانہ آخر کیا ہوا فتاح زرین کمر نے سرنگون ہوکر کہا کہ شاہ عیاران عیار
اسوقت تو آپ کے سامنے فی الواقع بہت ذلیل اور خفیف اور محض کاذب ہوا مگر انشاء اللہ تعالےٰ تا زندہ ام
بندہ ام بالفعل سردست دو صندوقچے جواہرات کے ایک مقام پر مدفون ہین مین منگوا کر آپکی نذر کرتا ہون اور جب
آپ وہان سے مراجعت فرما کے تشریف لائینگے اُسی وقت مین وہ سب پیشکش کرونگا یہ کہکر وہ دونون صندوقچے
جہان گڑے تھے وہان سے نکال کر لایا اور عمرو کی نذر کیے عمرو نے انکو زنبیل مین رکھکے فتاح زرین کمر سے کہا
کہ مین فقط اس خیال سے کہ تیری دل شکنی نہو یہ نذر تیری قبول کیے لیتا ہون مگر اپنے جیتیون مین سے جو کہ تجھے میرا حصہ
دینا منظور ہو وہ اور تینون تہ خانے کے خزانہ کا روپیہ جو محسوب ہو وہ بطور امانت کے رکھنا انشاء اللہ تعالےٰ سے

مین باختر سے پھر کر تجھے لیتا جاؤنگا اور اب مین رخصت ہوتا ہون فتاح زرین کمر اپنی آنکھون مین آنسو بھر کر کہنے لگا
کہ یا شاہ عیاران عیار غلام نے اپنی معشوقہ سے ہاتھ کھینچا اور اس سلطنت سے درگذرا آپ کے ہمراہ چلیگا اور اب غلام
کے دل کو یہی آرزو ہے کہ اقدام عالی سے جدا نہو عمرو نے کہا کہ اے فتاح مین گاؤ تنگی گاؤ سوار سے چالیس دن مین
بیابان جبل القمر کو طے کرکے ملک سنجان سے شاہزادہ بدیع الزمان کی خبر لیکے پھر آئیگا وعدہ وفور شتابی کرکے آیا ہون
میری چال اور تیری رہروی سے زمین و آسمان کا فرق ہے تو میری گرد کو بھی کسیطرح سے نہین پہونچ سکتا اگر تجھے
یہی منظور ہو تو شہر سیائل مین مجھ سے ملاقات کرنا یہ کہکے عمرو مثل شاہین تیز پر فتاح زرین کمر کے پاس سے آگے روانہ
ہوا اور دور سے اسنے دیکھا کہ لکھوکھا آدمی اور کرورہا خلق ہر چہار طرف سے خیل خیل اور ذیل ذیل گروہ گروہ اور انبوہ
انبوہ سوار و پیادے ادنی اعلی وضیع و شریف کروہا امیر و فقیر برنا و پیر زن و مرد کپڑے تحفہ تحفہ پہنے ہزارون فیل نشین
اور پالکی نشین سیکڑون میانون پر رتھون پر سوار پوشاکین دھوم دھامی آراستہ پیراستہ کیے شادان و خندان
سامنے چلے جاتے ہین ہزارون کھلونے والے ہزارون نٹ نٹنیان بازیگر کٹھ پتلی والے بندر خرس نچانیوالے
ہیجڑے زنانے جوگی بیچ بھان متی بھان متیان ہزارون طائفے دس کوس پانچ کوس دیہات کے مزدورونکے سر پر
ساز سارنگیان ڈھولکین طبلے چنگ تال کی جوڑیان بیچے کسبیان گاڑیون اور الون پر سوار سپر داکی پیادہ پا جنستے
ٹھٹھے مارتے اچھلتے کودتے اور یہ کہتے پھرتے کہ آج خداوند لقا کے اس نوروز کے میلے مین سال بھر کی فکر قوت سے
ہم لوگ مطمئن اور مستغنی ہو جائینگے گام فرسا ہین ہزارون ساہوکار و ساہوکار بچے اگر والے بنیے ہزارون حلال خور
مداری سلاری کیرالی لکھوکھا کفار و انفار بڑے بڑے نیزے بانسون کے غلاف اسے تمامی اور زری زربفت کے
منڈھے ہوئے پھریرے مشجر یعنی وطوفانی ہوا سے لہراتے اور جھونکے کھاتے سو سو پچیس پچیس پچاس آدمی لنگر سے
دکھنی آن بانسون کو تھامے ہوئے ڈھول دمامے بجتے ہزار بالکھوکھا ساہوکار بچیان رنڈول بچیان مہاجنیان اور
کھترانیان مچھیرے اور ڈھول بجاتین قلادے گردنون مین ہار پھولونکے پہنے دونے اور ٹوکریان مٹھائیون کی
چنگیرین ہارون پھولونکی سبز سرخ موم اور کافوری بتیان اور لوبان لیے لقا سے مشرک خدا کے نام سے
گیت گاتی چلی جاتین تھین عمرو نے یہ تماشا دیکھکر لوگون سے پوچھا کہ یہ میلہ کیسا ہے اور کہان ہے ان لوگون نے جواب دیا
کہ اے شخص شاید تو پردۂ دنیا پر نہین رہتا ہے آج کے دوسرے دن یعنی کل صبح کو روز نوروز عالم افروز خداوندی
ہے اور زیر قیطول خداوند لقا کہ برس برس دن کی راہ سے یہ لوگ میلے کے دیکھنے کو آتے ہین جمع ہونگے وقت
نصف النہار کے خداوند پیجوہ ہزار ملک لقا سے خدا سے باختر اپنا چہرۂ زشت دریچہ سے نکالے گا تمام خلق
پست اس شکل و ہیئت کو دیکھکر سربسجود ہونگے اور سجدہ سے سر اٹھاکے جو جسکی مراد ہوگی وہ مانگیگا اور اپنی مراد پائیگا
عمرو یہ گفتگو ان لوگونکی سنکے خاموش ہو رہا اور تھوڑی دور علیحدہ جاکے رنگ روغن عیاری کا اپنے تمام بدن پر
ملکے ایک بڑے بوڑھے سپاہی مسافر کی صورت بنا چوڑی دار پائجامہ پانوُن مین دوہرا انگرکھا چکن کا کسنے مین
چپکا سب عاری کرے باندھے ایک پیچ کاسنی سر پر ڈھاک کا پتہ آگے پگڑی مین دھوپ کے بچاؤ کے واسطے
کھونسے لمبی تاڑی کی کرا کمر مین حلیم خانی کی تلوار داب مین ایک ٹٹو بلا کر ہڈیان اسکی پوست سے نمایان تھین
اس پر سوار ہوکر میلے والون کے ساتھ ساتھ کوئی آدھ کوس آگے گیا اب جو دیکھا تو سبحان اللہ فرسنگون تک
سیکڑون باغات لگے ہین ہزار ہا خیمے ڈیرے بنگلے اسپک ماہ شمان نگندریان ارکیان چوپڑ کی بارہ دریان
پال تنگیرے پھولداریان استادہ ہوتی جاتی ہین چہار طرف دکانین کھنچی ہین بازار لگتا جاتا ہر دکاندار نہین

لگاتے جاتے ہین کہین حلوائیون نے چبوترے مٹی کے تختہ تختہ نفیس اور پاکیزہ باندھ کر کسی نے پال کسی
جازم کسی نے چاندنی تان لی ہین کسی نے قناتین گھیر لین کوئی بہت بڑی دکان ہو کر وہان نگر سے بیچو بیچ استاد
ہین تھال مٹھائیون سے لگے ہین تختہ تختہ شیرینی لڈو پیڑے برفی خرمے بجے امرتیان جلیبیان پاکڑیان ٹکیان
سیوے کی لوزین گلاب جامن مٹھائی پیٹھے کی شکرپارے دربہشت عماؤن مین بچے ہوے بتھیان گرم ہین کڑھائی
چڑھے ہین پوریان کچوریان پچیان تر حلوا کھجورین وغیرہ پکوان بکتا جاتا ہی خوانچے والے خوانچون مین بازار
مین بیچتے پھرتے ہین کہین بالائی کھویا رابڑی دہی دودھ بک رہا ہی کہین میوے والی موٹھ مٹر گھنگنیان چنے سنہال پٹی
ریوڑیان حلوا سوہن دودھیا حبشی انواع انواع اقسام اقسام طرح کا تخم خربزہ قند کے قوام مین بنائے ہوے لاچی دانے
وغیرہ خوانچے والے لیے پکارتے پھرتے ہین سیکڑون فقیر جلالی جاری آزاد وغیرہ دست پنجے ہاتھون مین اور
کڑے لوہے کے لیے زنجیرین ہلاتے سیکڑون مرچڑے ننگے چمڑے کے لنگین باندھے سر ننگے استرے ہاتھون مین سر سے
لہو بہتا ہوا سیکڑون ستھرے شاہی کالی کالی سیلیان گلون مین ڈالے ڈنڈے بجاتے بانیان سنا رہے ہین دس بیس سنگ زن
بھاری بھاری پتھر اپنی چھاتیون پر مارتے ہوے کہین دو چار ننگے بچے اپنی چادرون کو بچھائے ہوے بیٹھے
بنائے اور جلائے ہاتھون پر زانو پر رکھے گل کھاتے تعفن اور جا بجا ہین گوشت کے جلنے کی چار طرف پھیلی ہوئی ہی کہین چار
چار الگوری فقیر استخوان اور دندان انسان اور کھوپریون کا بندرون کی ایک مالا پہنے گلے مین ڈالے غلاظت تمام
جسم مین ملے کاسۂ سر آدم مین بول و براز بھر بھر کے پیتے ہوئے دکاندارونکے سامنے بیٹھے ہین کہین پانچ سات جوگی
ننگے گیروے کپڑے پہنے ناقوس کے گزرون کے مالے گلے مین ڈالے ایک ایک نادیہ بیل کو کر اس پر جھولین کوڑیون سے
منڈھی ہوئی پڑے بڑے لوٹے ان بیلون کے کوہنون پر لگا کے اپنے ساتھ لیے گھنٹی ہلاتے دکانون پر
لیے کھڑے ہین کہین دو چار مشرکین یعنی ایک محافہ کہارون کے دوش پر ہمراہ لیے اور اس محافے مین پتھر تصویر
لقائے مشرک خدا کا رکھے ہر ایک ادنی اعلیٰ وضیع و شریف کو دکھلاتے پھرتے ہین اور تمام کفار آ کے زیارت
بجا لا کے بقدر اپنے اپنے حوصلہ کے اشرفی روپیہ انگوٹھی چھلے وغیرہ زیور انکو دیتے ہین کہین دس بیس اشرار کفار ایک
نقشہ قبیلون کا اور تماشا دوزخ اور بہشت کا لقائے ایک کتاب پر کھینچوا کے بہت پر تکلف کار طلائی اور نقرئی سے
بنوا کے اپنے اپنے دوش پر رکھے ہر ایک امیر و فقیر صغیر و کبیر کو مرد و زن و مرد کو اسے کھول کر دکھلاتے ہین اور
عذاب دوزخ او رسے لقائی اس شخص کو خائف و ترسان کرنے جعلسازی اور افسانہ پردازی اور لسانی
اور چرب زبانی سے کچھ مانگتے ہین اور اسی فکر و تلاش مین پھرتے ہین اکثر سر میدان جلتی ہوئی ریت مین کھڑے
ہین بعضے کیچڑ مین پڑے لوٹتے ہین دس بیس خنجریان بجاتے دو چار ڈھولک طنبورا لیے لقائے مشرک خدا کی
توحید سیکڑون تمہیدین اٹھا کے گاتے ہین لوگ راہ گیر میلے والے روپے پیسے کوڑیان پھینکتے جاتے ہین کہین دو
چار حبشی بل بنے ہوے تختیان ہاتھون مین لیے شلنگین بھرتے کودتے پھرتے ہین کسی دکان پر ہیجڑے زنانے
ڈھولک مجیرے لیے تالیان بجا بجا کے ناچتے ہین ایک سمت جو دیکھا تو سیکڑون دکانین شیشے موتی والے بساطیون
کی لگین ہین دوسری طرف ہزارون دکانین کبابی اور نان پزونکی شیرمال باقرخانی نافتان کلچے آبی خمیری روغنی
چپاتیان بہا کے زردہ پلاؤ چلاؤ متنجن شیر برنج فسنجان مچھلی چانول شب دیگ قورمہ قلیہ کباب اقسام اقسام
طرح کے بک رہے ہین کہین تنبولی بڑے پان کے ورق نقرہ لگی ہوئی گلوریان تختہ تختہ لگائے دکانون پر بیٹھے
پانونکو الٹ پلٹ رہے ہین کہین باغبان گندھا پھولون کا ہار پھولونکے بدھیان پھولون کی پنکھیان پھولونکی بنائے چنگیرین

لگائے پکار رہے ہین مصرع مطر بار ہین کیا موتیے کے؛ کہین تر و فروش گجرئین شوخ و شنگ چالاک اور گرما گرم ترکاریان اور میوۂ
خشک ٹوکرون مین لگائے بیٹھی ہین کہین ساقنون کی دکانون کی فضا و کیفیت ہی کسی نے پال کسی نے تنگیرہ بجو یا ستادہ کیا
ہی کسی نے چھتر تان لیا ہی تخت اونچے اونچے لگائے کورے کورے وارے تختہ تختہ گلاگلیان دکان پر رکھی ہوئین گلنار گلابی کاسنی
زنگاری دوپٹے سرون پر کنگھی چوٹی کیے مسی کی دھڑی جمائے پان کھائے لکوٹا جھائے پاجامے مشروع اطلس گلبدن کے چڑے
بڑے پائچون کے پہنے ہوئے اونی لال تیغے لگے ہوئے انگیان کرتیان فوق البھڑک پہنے ہوئے زرق برق بنی ٹھنی ہین جھنک
مٹک رہی ہی چرس گگڑے کے دم پڑ رہے ہین آگا لوگ جمع ہین دائرہ مرچنگ طنبور بلک رہا ہی کوئی ڈھولک کوئی چکارا کوئی کرنال
کوئی چینی کے ٹکڑے بجا رہا ہی کوئی سنکھ لگاتا ہی کوئی گت بول رہا ہی کوئی پچھاڑ کھاتا ہی دو چار سو کہار کسی خیمے کے دروازے پہ
یا کسی باغ مین آمون کے درختون کے تلے جماؤ کیے ہیرک بجا رہے ہین کہروا ناچ ہو رہا ہی مچا مجمون کا غل ہی کہین ہتالون
مین شراب بکھر رہی ہی شرابی اور میخوارون کا ہجوم اور دھوم ہی مصرع جھنبون پر کہین مجور پڑے متوالون کے کوئی نشے مین
بیٹھا جھومتا ہی کوئی حالت سرور مین کہتا ہی شعر ہون بندۂ پیر مغان ساقی کچھ جانے تکلف مجھے نہین؛ لاؤ دردی سے گرفت ؟
نہین دیکھو ہی مین گر جام نہین؛ کوئی اکڑا ہوا چلا جاتا ہی کوئی بدمست ہوکے کیچڑ مین پڑا لوٹتا ہی کہین تاڑی کے سینڈھے کے لگائے
اور لنبیان دھری ہین لوگ تاڑی پی پی کے بدمستیان کر رہے ہین کوئی بڑ ہانک رہا ہی کوئی فحش بک رہا ہی آبکاری کے پیادے
بھکارے چار طرف سے جھکے ہوئے محصول وصول کرتے جاتے ہین کہین سود وسوا فیونیون کی ٹکڑیان نظر آتی ہین لوگ
مٹھائیون کی دھری ہین کوئی گٹا چھیلتا ہی کوئی گنڈیری کھا رہا ہی کوئی پینک مین بیٹھا اونگھ رہا ہی کوئی حقہ پی رہا ہی کوئی کہانی
کہہ رہا ہی ٹھوڈا گھوٹتا ہی کہین جوا ہو رہا ہی جواری جمع ہین کوئی کھٹین کوئی سولہی کوئی چوسر کوئی گنجفہ کوئی سہ سر کوئی نقش
کھیل رہا ہی دس بیس ہارے بیٹھے ہین پانچ سات جیت کر اٹھے ہین دو چار سے جھین جھپٹ تکرار بحث کر رہے ہین ایک
لشتم کشتا گھونسم گھانساوات کی دھول دھپا اسکے بٹے اسکے ہاتھ مین اور اسکے بٹے اسکے ہاتھ مین لڑ رہے ہین چوپال والے
بھی پنچ جاکر رہے ہین نال والے اپنی اشرفیان روپیے جمع کیے سنبھال رہے ہین چپراسی ہرکارے دھمکا دھمکا کے
اپنی مطلب براری کرتے جاتے ہین کہین کسی سے تلوار چلی ہی کسی کا ہاتھ اڑ گیا ہی کسیکا جبڑا کھل گیا ہی کوئی سخت زخمی
ہوکر پڑا سسکتا ہی کوئی تلوار مار کے بھاگا جاتا ہی دو چار کھڑے ہین مرنے مارنے پہ مستعد ہین ایک دو کی مشکین بندھی ہوئی
پیادے کوتوالی چبوترے قبضے تلوارون کے مارتے پکڑے کوتوال کے پاس لیے جاتے ہین چار طرف تماشائیون کا ہجوم ہی
کہین کوئی چور پکڑا گیا ہی دس پانچ اٹھائی گیرے جیب کترے اچکے گنٹھ کٹے لٹیا چور گرفتار ہوے ہین انکے ہاتھ بندھے
ہوے لوگ انکے سرون کے بال پکڑے جوتی پیزار کرتے لات گھونسا مارتے ہوے لیے جاتے ہین کہین کسی شخص کی جورو
بدخو حرامکاری مکاری مین پکڑی گئی ہی کہین پر کوئی رنڈی منڈی مسنڈی اپنے یارون سے فرمائشات اقسام اقسام
کی بہزار ناز و انداز کرتی ہی کوئی اپنے چھوٹے بھائی کو کہین پکارتا پھرتا ہی اور کہین پہ کسی طرف کو کسی کا لڑکا کھو یا گیا ہی
ڈھونڈھنے مین سودائی دیوانہ سا بنا پھرتا ہی کسی کا ٹٹو چھوٹ گیا ہی سوار لوگ کے جوانسا پیچھے پیچھے اسکے دوڑتا جاتا ہی چار
طرف سے مار مار ہو رہی ہی لوگ قہقہے لگا رہے ہین ٹٹو کے مالک کو بنا رہے ہین مگر وہ اسکا پیچھا نہین چھوڑتا ٹٹو دولتیان جھاڑتا
پھرتا ہی کہین کسی بیل نے کسی ساہوکار بچے کے منجھے کو الٹ دیا ہی سیکڑون آدمی وہان کھڑے تماشا دیکھ رہے ہین کسی کو کسی
گھوڑے نے لات ماری ہی وہ تو سر پیٹتا ہوا زمین پر تڑپتا پھرتا ہی لوگ گھوڑے کے گرد و پیش کھڑے ہین سوار سے حجت تکرار
ہو رہی ہی کہین کھلونے والون کی دکانین لگی ہین مٹی کے کاٹھ کے ابرک کے موم کے لاکھ کے شورے کے کھلونے بک رہے ہین
کہین چمیری جھنجھنون کا لگا ہی کہین مٹی کے ارون کا انبار پڑا ہی کہین ہنڈولا گڑا ہی کہین بندر ناچتا ہی کہین ریچھ لڑتا ہی کہین بازیگر بیرے زینے

اور سانپ کا تماشا کر رہے ہیں کہیں بازیگر نیان کہیں کٹھ پتلی والے بہروپیے اپنا اپنا جدا جدا رنگ جماتے ہیں کہیں نقال نقلیں کرتے ہیں
کہیں نٹ بانسوں پر چڑھتے ہیں نٹنیاں ناچ رہی ہیں کہیں دو چار جڑی بوٹی ٹماش جنگل کی تھیلیوں میں بھرے بیر بہوٹیاں کچھ دھان
دو چار کھلیاں دو چار کپیاں تیل کی کسی میں سانڈے کا تیل کسی میں سولنس کا تیل اور کہیں دو ایک بسکھپرے لیے کہیں دو چار سانڈے لٹکے
دوکان پر بچھائے ایک شطرنجی بچھائے بیٹھے ہیں کہیں کوئی مونڈھا ڈالے چادر پھیلائے داستان کہانی کہہ رہا ہے سامعین مجمع ہیں تماشائی
کھڑے ہیں کہیں کچھ تنبولیاں رستہ چوپھیلے میانے ڈولیاں پردے والیوں کی سیکڑوں خاکیوں کی چلی جاتی ہیں غرض بڑی دھوم
دھام میلے کی اور ہجوم میلے والوں کا ہے اور سمت شہر سابل جہاں یہ زیر قیطول لقا میلہ ہو گا جو دور سے عمرو نے خیال کیا تو معلوم ہوا
کہ چونسٹھ فرسنگ کا یہ شہر ہے اور چالیس دروازے ایسے ایسے مرتفع اور بلند آمد و رفت کے ہیں جنہیں پانچ پانچ فیل مست کے
ہودے کے برابر بلندی اور بارہ بارہ چھکڑے برابر نکلجانے کا راستہ ہے اور کوہ طلا اور کوہ نقرہ اور مار کوہ اور اژدر کوہ یہ چار پہاڑ
بہت بڑے فلک فرسا شہر پناہ کے چپ و راست واقع ہیں اور بلندی سے شہر سابل کے ساتوں طبقے قیطولوں کے اور
قصر اور ایوان مرصع بہشت کے اور مکانات ہولناک دوزخ کے دیکھے اور لب گردان چاہ ماران کی کہ لقاے مشرک
خود نے دعوی الوہیت یہ علامت اپنی کفر اور کافری کی رکھی ہے سب بخوبی نظر آتے ہیں اور انشاء اللہ تعالے نقشا اور لطف
ان مقاموں کا بوقت ایلچی گری خسرو بلاد ہندوستان گرشاسپ دوران جانشین مسند سلطان صاحبقران یعنے رستم زمان
اللہ مورد بن سعدان مفصلاً اور مشروحاً بخوبی تمام بیان کیا جائیگا القصہ تا چند طول دیجیے مختصر یہ کہ اب مرشد کامل ہادی
رہنما نے یہ کیفیت اور فضا شہر سابل کی اور بیرونجات و دیہات میں میلے والوں کے ازدحام اور دھوم دھام کو اور مال
اور بڑے متمول اور مالدار وہاں کے رہنے والے ادنی اعلی کو دیکھ کر پیش خود تجویز کیا کہ اے عمرو بعد مدت بسیار بخوبی
طالع بیدار سے اب کچھ امید پڑتی ہے کہ اس فاقہ کشی اور عسرت اور دو دو کوڑی کی محتاجی سے کچھ دنوں کو تو بے فکری اور
دلجمعی ہو جائیگی اور کیا عجب ہے کہ کوئی گوشہ زنبیل کا بھی معمور ہو جاے اور یہ تجویز کر کے جھٹ پٹ رنگ و روغن عیاری
کا اپنے منہ پر مل کے ایک سوداگر کی صورت بنایا صرف مغربی جامہ گلے میں کتان کی پگڑی قدم رسولی سر پر دو آنچلا
پٹکا کمر میں بندھا ہوا مشروع کا پائجامہ پاؤں میں زیر پائی زربفتی اسمیں دانے ہیرے یاقوت اور زمرد وغیرہ جواہرات
ٹکے ہوے پاشنہ کے درمیان میں چھوٹا صدف بے بہا کا نصب کیا ہوا یا محاسن سفید عصاے مرصع از سر تا پا ایک
ایک دانہ گوہر شبچراغ کی طرح ایک ڈال اور پر شام الماس بے بہا کی اور کئی لعل شب چراغ ایسے اسمیں جڑے تھے کہ سات
سات سلطنت کا خراج ایک ایک نگینہ کی قیمت تھا ہاتھ میں لیے عجیب ایک عظمت اور صولت اور شوکت و شان سے اندرون
دروازہ شہر سابل قدم زن ہوا تو اس نے دیکھا کہ یہ شہر فی الحقیقت ایک کارخانہ طلسمی بنا ہوا معلوم ہوتا ہے نہایت
وسیع اور پر فضا مسکان شہر وا متاملک زر در زمین حسن خیز رعایاے شہر مالا مال ادنی اعلی مرفہ حال چاندنی چوک
اور دو بازار جوہری بازار کشمیری بازار اطلس بازار صرافہ بزازہ سب کھلا ہوا تمام دکانیں شہر کی رنگآمیزی کی ہوئیں چھت
پٹے تمامی و زربفت کے آگے سائبان زربفتی زرتاری کھینچے ہوے دکاندار پوشاکیں دھوم دھام کی پہنے لال لال
پگڑیاں باندھ باندھ کر اپنے لڑکے بالوں کو جوڑے بھاری بھاری پہنا کے لا لا کے دکانوں میں بٹھائے ہیں چار طرف شامیانے
بانس کے گڑے ہیں سرو چراغاں کی روشنی کا سامان درخت تمام طلائی ہائے تمامی کمخواب مشجر اسماری اطلس سے
منڈھے ہوے قمقمے گنبد روشنی کے روشن چھوٹے بڑے بیچ بارہ دریاں قلعے آتشبازی کے گڑے ہوئے تمام چھتیں مکانوں کی
جو کوٹھے پر دو ہیں اثر ہزار ہا انڈے ہیں بیوہ غریب بیوا میں بڑی بوڑھی عورتوں کے غول کے غول سفید بال لٹکے بچے چاندی کے سے
جھکتے ہوئے سفید سفید محمودی کی چادریں سروں پر ڈالے سفید سفید پائجامے گاڑھے کے پاؤں میں پہنے زرد بانات کی جوتیاں پاؤں میں کھڑاؤ

ہوا دکا نیز بھی سیر دیکھ رہی ہین اور جو مکانات پردے کے مثلاً گھر بنگلے برج پختہ اور خام ہین اُنمین کہین چلمنین لگی ہین کہین چلونکی
کہین زربفتی زرتاری سقرلاتی کارچوبی مخملی پردے کہین باناتی پردے کہین ٹاٹ کے پردے کہین سینٹھے کے کہین بکرمن
کے پردے پڑے کسینے چاندنی گھیر لی ہی کسی نے قنات کسی نے جازم کسی نے پلنگپوش کسی نے شطرنجی کی آڑ کر لی ہو دس بیس
چار پائیان کھڑی کرکے پردے کر لیے ہین کسی نے کسی بڑی بوڑھی کو ٹٹی بنا کے آگے بٹھا لیا ہی کوئی کسی لڑکی کو آگے بٹھا دے
اڑکیے ہنس ہنس کے کہ رہی ہی کہ کوئی بھڑوا ہمین کیا دیکھیگا بیٹے بیٹھے کا دن ہو ذرا اپنی اماں بھینا کی جا کے خیر تو لے ہو کیا کرتی
ہونگی ہزارہا پریزادین حور طلعتین اُن پردے چلمنون مین بیٹھی جھانک رہی ہین ہر طرف اُگھڑیان اُگھڑیان نظر آتی ہین گلستان
کھلا ہو زیر مکانات سر سڑک ہزارہا عاشق بیدل اور مشتاق جمال کوئی تجرد فی تہمد لنگوٹے باندھے بیٹھے بیراگا اور دشت خار
ہاتھ مین پکڑے کتنے طوطی کے پنجرے لیے ادھر اُدھر اشعار مشتاقانہ بصد درد و آہ پڑھتے نعرہ عاشقانہ کرتے پھرتے ہین کوئی کہتا ہو
شعر فقیرانہ آئے صدا کر چلے ؛ میان خوش رہو ہم دعا کر چلے ؛ کوئی درد فراق اور شدت اشتیاق سے کسی اپنے محبوب مرغوب
کو یہ سناتا چلا جاتا ہو شعر بیٹھے ہو سے کیسے ٹھنڈے اپنے دلکا ؛ سوز گیا ہنگے ملے تم آکے ؛ پیارے اپکا بھی نوروز گیا ؛
کوئی کسی کرے کے نیچے کھڑا ہوا کہ رہا ہی شعر اپنی کھڑکیون کے پٹ دونون برابر کھول دے ؛ دیکھ میرا حال باہر چلمن اندر کھول دے
کوئی زار و ناتوان عاشق خستہ جان مثل ہلال انگشت نما ے عالم اشعار لاغر تر استخوان ذرے ؛ تن شاخ خزان رسیدہ جیسے ؛
چہرے پر غبار یون نمایان ؛ جون ابر تنک مین ماہ تابان ؛ شوریدہ سر و شکستہ احوال ؛ جاے ہین بدن قلم مین جون بال ؛
کسی درخت کے تلے مثل ثمر پختہ پڑا ہوا ہے ہم کسی اپنے معشوق سے آنکھ لڑاے کہ رہا ہی سودا پر نہین اُڑ کر تمہارے پاس جو
آجاوین ہم دل ہی دل مین کب تلک خون جگر کہاوین ہم ؛ زخم دل اور داغ سینے کے کسے دکھلاوین ہم ؛ دل تمہارا ہی نہین کیونکر
اسے سمجھاوین ہم پھوٹ جاوین نکلے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین ؛ خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین ؛ بیٹھے تماشا مین میلے والے
اور راہگیر حال اور قال اُسکا دیکھ کر اور سنکر کہتے جاتے ہین سبحان اللہ شعر لوٹتے ہین خاک پر آنکھین لگی ہین سوے بام ؛ طالب
معراج ہین افتادگان کوے دوست ؛ کوئی شوخ چشم اپنے بالاخانے کے دریچے کا ذرا سا پردہ اُٹھاے دیکھ رہی ہو ایک شخص اپنے
ساتھ والون آشناؤن سے اُسکی طرف اشارا کرکے کہ رہا ہی شعر اُٹھا اُٹھا کے جو پردہ نگاہ کرتے ہین ؛ ہمارا دلین وہ در پردہ راہ کرتے ہین
کوئی نازنین مہ جبین مہر تمکین ڈولی مین سوار ذرا سا پردہ ہٹاے جھانکتی میلے والون کی سیر بہار دیکھتی ہوئی چلی جاتی تھی
ایک شخص عاشق جمال اور فریفتہ تمثال اُس عشوہ گر سحر انداز سراپا غمزہ و ناز کا ہو کر افتان و خیزان پیچھے پیچھے سواری کے دوڑتا
اور یہ شعر سنا سنا کے پڑھتا ہی شعر پیچھے جاتی سواری تیری چلے میری جان ؛ ہو کفن میرا بھی ڈولی کی چادر کھولدے ؛ ہزارون
اشراف زادیان پردہ نشین چالاکین او باشین خانگیان ڈومنیان بہوین بیٹیان اکثر درختون کے تلے سر راہ قناتین
کھڑی کر پردے چلمنین لگا کر بعضے بعضون نے چاندنیان جازمین تان لی ہین پردے کرکے بیٹھی ہین لوٹی پچیسی چو
گنجیفہ شیر بکری کھیل رہی ہین بجا رہی بجا رہی پاندان چھالیان تحفہ تحفہ صندوقچے پاس رکھے آپسمین اختلاط کی باتین
کر رہی ہین قہقہے مارتی ہین کوئی گا رہی ہو کوئی طبلے بجا رہی ہو کوئی ستار چھیڑ لی ہو کوئی بائین کو ملا رہی ہو کوئی ڈھولکی
بجا رہی ہو کوئی ڈلی کتر رہی ہو کوئی پھولون کے ہار پھولون کا گہنا پھولون کا طوق اور کل زیور پھولون کا پہن رہی ہو کوئی
بڑی بڑی بدھیان گلے مین ڈالے گرجبکا زین بوسہ دے رہی ہو ہنسے ہو اور کوئی گلوریان تحفہ تحفہ بنا کے عطر مین بسا
کے چاندی کے خاصدان مین کسی اپنی ماما اصیل کے ہاتھ کسی کو بھیجتی ہو کوئی اپنی عزیز یگانون اور ساتھ والیون کے
پاس و لحاظ و شرم و حیا سے کسی اپنے مشتاق کو سنا کے یہ شعر پڑھ رہی ہو شعر اپنی تو وہ صورت ہو کہ جون بلبل تصویر کی
پرواز کی طاقت نہین اور پاس چمن ہو ؛ کوئی شوخ و شنگ نہایت گرماگرم کسی اپنے عاشق بے نام و ننگ کو بحال زار

سر گرداں و خوار و پریشان و گریان و نالان دیکھ کر از بسکہ دولو محبت اور جذب عشق سے دل ملا جاتا تھا اور کلیجہ چار چار بانس اچھلتا تھا جی چاہتا تھا کہ کسی صورت سے اسے اپنے پاس بلاؤں اور دلبری دلداری اس کی کروں مگر از راہ شوخی و عشوہ گری اپنے حسن و شباب پر نازاں ہو کر ہم ایسے ہیں ہزار انداز و ناز اسکی طرف بزردیدہ نگاہی دیکھ لیتی ہی اور اپنی ساتھ والیوں ہمجولیوں سے مخاطب ہو کر یہ شعر کسی غزل کے پڑھتی جاتی ہی اشعار

خاک اڑاتے گلیوں میں سر پیٹتے پھرتے رو دین
آنسوؤں نخشیوں کو اپنے رو رو کر دیتے ہیں
معشوقوں کے رسوا کیے ہوئے ہیں یہ بلا شک نہیں

لو چھوڑ نے خدا کی مارا نہیں پھر کون عاشق ہوتے
کیسے پھرتے مرتے ہیں ہم آج بیان کل دیکھیں
بھلا باتیں کیا بجے اپنے ہاتھوں نے کاٹے ہیں

فقرے دم بازی مکاری مجھو تم و سینہ زنی
مر جائیں کمبخت یہ ناحق عشق کا نام ڈبوتے ہیں
اور کبھی یہ طرز دلبرانہ و انداز معشوقانہ

اُس سے کچھ لی آنکھ سے آنکھ ملا کے قہقہے مار کے ہنستی ہی اور کہتی ہی اشعار سنتے تو ہمکو دل ہی دیا ہی اسپر بھی یہ واویلا مچتے تو دیکھا چاہنے والے بھی تک اپنا کھوتے ہیں ؛ قصہ پاک ہو جھگڑا چھوٹے مرتے ہو تو مر جاؤ تم ؛ ہم باعفت پارسا ہو کر مفت ابرسوا ہوتے ہیں ہماتھ والیاں ہمجولیاں اُنکی اپنے اپنے چاہنے والوں کا حال فخریہ کہتی ہیں اور ہنستی ہیں ایک کہتی ہی بوالشعار

سب ہیں عیار کوئی یار نہیں | کہیں دنیا میں چلو پیار نہیں | ہمنے کوئی سچ کہیں نہیں | جھوٹے تم ہمکو تو اعتبار نہیں

کوئی کہتی ہی دور کو اس چاہ اور عاشقی پر خدا کی مار شعر ہے یہ مگر طرح مٹی چاہ نصیب اعدا ؛ کرے اس دکھڑے کو اللہ نصیب اعدا و دو چار کہتی ہیں کہ ہی ہو قربان کیا تھا ان کمبخت جھوٹے فریبے دغا باز عاشقوں کو ابتدا میں اپنی اپنی غرض اور مطلب براری کے لیے ہائے وائے کریں روتے پھریں بال بڑھائیں کفنیاں پہنیں شہدیں شتر بی گیروے بستر کیے گلیوں میں خاک اڑاتے ہیں مریں لڑیں زہر کھائیں گلا کاٹیں آپ بے حیا اور ذلیل اور رسوا ہوں طرف ثانی کو رسوا کریں اور جب غرض اُنکی نکل جاوے تو پھر دل میں خاک اُڑتی ہی وہ آنکھ نہیں وہ بات نہیں وہ پیار نہیں اشعار

یہ عاشق نہیں سمجھے ہیں یار ہیں
خدا انکے شر سے بچائے ہیں
یہ ہیں ہجر تک آہ و شیدا بیان

مزور ہیں اور فتنہ ہزار ہیں
کہ رحم انکے اوپر نہ کیجیے ہیں
ہو ا وصل تب پھر یہ حالت کہاں

وفا آہ و نالے دیتے ہیں کے
جہان ہمکو یا نے قابو میں لے

اسی مکر میں جان لیتے ہیں ہے
نہیں یاد رہتی ہے پھر ہائے دم

سیکڑوں خوش وضع آنکی بانکی ترچھی اوالو جوان کبر لیے ہاد شہر فانا دے اگر دو کانوں میں کمل کا فرش کیے شطرنجیاں بچھائے چارپائیاں بچھائے چاندی کے بیچوان چاندی کی گڑگڑیاں ہاتھوں میں لیے دھوم دھامی پوشاکیں پہنے عطر ملے بیٹھے ہیں سیکڑوں چبوتروں پر دروازوں پر کرسیاں بچھائے مونڈھے ڈالے اکثر تپائیوں پر بیٹھے کوئی ڈال ہوموٹے رہا ہی کوئی برف کھا رہا ہی کوئی فالودہ پی رہا ہی اپنے معشوقوں کی طرف اشارے کنائے کیے یہ اشعار پڑھ رہا ہی اشعار

کھلا تمکو میرے جلانے سے حاصل
اگر میری رنجش ہی مد نظر ہی

دوپٹے کو آنکے سے دہرانہ اوڑھو
تو پھر جتنو تمہیں لبھانے سے حاصل

نہیں دل کسی کا دکھانے سے حاصل
نمودار جوبن چھپانے سے حاصل
کوئی ناز میں پردہ نشین گوشہ

قنات کو پاڑے کھڑی ان لوگوں کو دیکھ دیکھ کر ہنس رہی ہی ہیاں ایک صاحب آہ سرد دل پر درد سے کھینچ کر اپنے آشناؤں دوستوں سے اُسکی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں قطعہ دل چھین لیا ظالم نے ہنس ہنس کے ؛ اور صبر بھی لے لیا انھیں لوگوں نے تھا جو یہ سامنے کھڑی ہنستی ہیں ؛ برباد ہیں کیا انھیں لوگوں نے ؛ سیکڑوں غول بانکے ترچھے لوگوں کے تیغے قرابین دونالیاں پاؤں پر چڑھائے سپریں تلواریں سنبھالے مونچھوں پر بل دیتے اکڑتے بڑھتے ہوئے ادھر سے اُدھر اُدھر سے ادھر پھرتے ہیں آپس میں گھور گھور کھارا اشارہ ہو رہا ہی آنکھیں مل رہی ہیں نظریں لڑ رہی ہیں ہزار ہا غول کے غول لکھترائیوں اور ساہو کار بچیوں کے اور ہزار ہا غول اگر والیوں اور رستوگی بچیوں

جوہری پکھیون رستوگی چھیون کے اُنکے پانوُنکے گردون کی آواز سے کلیجے ہی کڑھے سے گرفتار ستم دل ہو تو بے اختیار مانند
موم کے نرم ہو جائے اساوری اطلس کمخواب زربفت تاش کلبدن مشروع تافتے کے لہنگے پہنے بنارسی زرد سرخ دھوتیان
ساریان باندھے لہنگون کو ہاتھون پر اٹھائے بلوری سی تختیان شفاف رانین آدھی کھلی ہوئی دوپٹے بیل کاری کے
ڈوریے کی چادرین سر سے اوڑھے آدھا منھ کھولے آدھا منھ ڈھانپے بلور کی سی کلائیون مین ہاتھون کی سبز سبز سرخ سرخ چوڑیان
پہنے ہنستی مسکراتی پان کھائے چلی جاتی ہین ایک عالم محو نظارۂ جمال انکا ہو رہا ہی انکی چال کا ہو ہر بیٹھے کہتے ہین شعر
او دامن اٹھا کے جانے والے ٹھمک ہلو بھی خاک سے اٹھے ۔ اشعار ان چوڑیون کی سنتے ہی جھنکار و دوستی ۔ کھائی دل
مجروح نے تلوار و دوستی ۔ رسوائی عاشق سے تو واقف نہ ہوا اور ۔ یان بہ گئے تماشے سر بازار و دوستی ۔ کوئی کہہ رہا ہی
شعر او جانیوالے شخص ٹک اب مڑکے دیکھ لے ۔ یان بھی تڑپ رہے ہین گنہگار چار پانچ ۔ کچھ لوگ کسی مقام پر کھڑے
کہہ رہے ہین شعر پڑھ کر اسکے چلے منھ پہ دوپٹہ ڈالے گمان جاتے ہو بھلا او میان جانیوالے ۔ ہزارون چونے والیان
بھانڈ ڈاہلیتی کمخاب نقال کشمیری نچے کلاونت نچے حوگی نچے جہان تہان سر چوک کوٹھون پر جماؤ کیے ڈھولکین منجیرے
ساز سارنگیان لیے اپنا اپنا جلسہ اور اکھاڑا جدا جدا جمائے دھومین مچا رہے ہین زیر قبول خداوندی چونسٹھ لاکھ
سوار و پیادون کی چھاؤنی پڑی ہوئی ہی چار سوے بازار مین چبوترہ کوتوالی کے آگے ساٹھ ہزار عیار کفار نابکار قطور سے
ورلفیق پاتابے سقرلاتی باندھے حلقہ اے کمند عیاری کلائیون مین لپٹے تھے آتشبازی کے جتنے بیہوشی کے اور کلنجین
ہاتھون مین پکڑے جوڑیان خنجر وزنی کی کر دین لگائے ڈنفے بجاتے چوتارے چھیڑتے شلنگین بھرتے صلاح مشورے باہم
کر رہے ہین اور اندرون چبوترہ کوتوالی مہتر گردم و ادصارم زاد حبشی عیار طاؤس حرمین دونون لقا کے بیٹھے ہین اور
ایک شخص تاج مرصع پہنے بہت معقول صورت کو مشکین باندھے سپاہی کوتوالی کے کوڑے مار رہے ہین شاہ عیاران
عیار عمرو بن امیہ اعادہ لاآب بھی سوداگرون کی صورت بہت نفیس وضع بنے میلے کی سیر کرتے جاتے تھے اس شخص پر
مار پڑتے دیکھ کر کسی سے پوچھا کہ صاحب یہ کون شخص ہی اور کس علت مین یہان گرفتار ہو کر آیا ہی اور کس جرم کی تعذیر
دیتے ہین ایک عیار ان عیارون مین سے جو صلاح مشورے باہم کر رہے تھے عمرو کو گفتگو اسکے مقدمہ مین کرتے دیکھ کر
نہایت تند ہوا اور کہنے لگا کہ ای شخص یہان میلہ ہی تجھے اس تحقیقات سے کیا مطلب ہی عمرو نے کہا کہ صاحب آزردہ نہو مین نے
اسلیے پوچھا ہی کہ اگر یہ شخص مجرم سرکار کسی کا قرضدار ہو تو مین اسکے عوض قرضہ اسکا ادا کرکے اس عذاب الیم سے
اسے نجات دلوا دون مجھے حسنات ہوگا گردم عیار نے چبوترے پر سے یہ گفتگو جو سنی اور عمرو کی صورت سوداگرون
کی سی دیکھی تو وہان سے کہنے لگا کہ ای خواجہ ماجرا یہ ہی کہ حمزہ صاحبقران نادیدہ خدا کے پرستارونکا جو سردار ہی
اسکا عمرو نام ایک عیار ہی اسکے سر پر تاج عیاری بہت پر تکلف اور گران قیمت مین نے دیکھ کر اس سے زیادہ تکلفات
کرکے اپنے واسطے ایک تاج تیار کرایا ہی اب فرق کیا باقی ہی مگر عمرو کے تاج مین کئی لعل اٹھارہ اٹھارہ مثقال کے
لگے ہوئے ہین مین نے اس سوداگر بدذات سے کہا کہ مجھے بھی تو ایک لعل اٹھارہ مثقال کا تلاش کرکے لا دے
سو یہ بدذات ہر روز مجھسے وعدہ امروز و فردا کیا کرتا ہی اور لعل نہین مہیا کرتا ہی اسواسطے اسے مین کوڑے مارتے
مارتے جان سے مار ڈالونگا عمرو نے پوچھا کہ داروغہ صاحب تم لعل کی قیمت دینے کا اقرار کرتے ہو یا زبردستی مفت
اس سے منگاتے ہو مہتر گردم نے کہا کہ ای سوداگر مین داروغہ نہین ہون مین طاؤس حرمین لقا مہتر گردم عیار ملک شہر
مسائل کا ہون مین باوصف ایسی حکومت کے اس لعل کی قیمت خاطر خواہ جو یہ مانگتا وہ مین دیتا مفت نہین لیتا عمرو نے کہا کہ
اگر مہتر صاحب تم قیمت دیتے ہو تو پھر اسکا عذر بیجا ہی مین آپکو انمیں مثقال کا ایک لعل کیا حقیقت رکھتا ہی کہو تو وہ لعل ابھی اسیوقت

عطر گرد نے ان سے کہا آپ یہ فرمایئے کہ مجھے آپ اسکی قیمت کیا دیجئے عطر گرد نے کہا اے خواجہ تم مجھے تین ... اعل دو
تو ہین پچاس توڑے زر سرخ کے ابھی تمھارے تواضع کرون یہ سنکے جلدی عمرو کو اپنے پاس بٹھا کے لوگون سے کہا ارے خواجہ
صاحب کیواسطے کرسی لاؤ غرض ایک کرسی لائے جو بیٹھا اور نقش سے ایک لعل مشتری کا بنا ہوا نکال کے کہا لیجیئے عطر صاحب
وزن کرا لیجیئے کہ اسمین مثقال سے ... عطر گرد دیکھ کر دنگ ہو گیا کہ اسکی روشنی سے
تمام مکان چبوترے کا جگمگانے لگا عطر گرد نے نہایت خوش ہوکے لوگون کو حکم دیا کہ جلد جاکے پچاس توڑے اشرفیون کے
ہمارے مکان سے گھوڑون خچرون پر لدوا کے خواجہ صاحب کو حوالہ کرو حسب الحکم عطر گرد کے آن واحد مین پچاس توڑے
اشرفیون کے خچرون پر بار ہوگئے تب عمرو نے کہا عطر صاحب اب جو آپ نے یہ نوازش فرمائی وہان اتنا امیدوار ہون کہ اگر
فرمایئے تو یہ خچر جہان لب دریا میرا جہاز لگا ہے وہان تک یہ توڑے پہونچا دین عطر گرد نے کہا کیا قباحت ہے اچھا آؤ خچر والو
جاؤ خواجہ صاحب کا لب دریا جو جہاز تجارت کا لگا ہے وہان توڑے اشرفیون کے پہونچا دو عمرو سلام کرکے اٹھا اور چلتے وقت
عطر گرد سے یہ کہدیا کہ عطر صاحب تین روز تک ... مین ڈال کر پانی پھر دیکھیگا جو اس کے پھر اسکو نکال لیجئے گا اور اسکی آب
وتاب ملاحظہ کیجئے گا کہ آفتاب کی شعاع ... شرمندہ ہو جائیگی اور قیمت دو چند ہو جائیگی عمرو کوتوالی چبوترے سے
اتر کر چلا اور تھوڑی دور پر جاکے ان خچر والون سے کہا اگر تم میرے ساتھ کنارہ دریا تک خراب ہوتے پھروگے یہ برابر جو دکان
خالی پڑی ہے اسمین یہ سب توڑے ... اور تم سب اپنے خچر لیکے چلے جاؤ میرے نوکر چاکر آتے ہونگے وہ اٹھا لیجاسکینگے
خچر والے ہر چند عذر کرتے رہے لیکن تمہین صاحب ہم جہان آپ فرماتے وہان تک پہونچا دین عمرو نے کہا نہین تم بیچارے غریب
مزدور ہو میرے آنے کے لیے اپنے بچے ... کی پرورش کے واسطے ... اور مشقت کرتے ہو مجھے منظور نہین ہے
کہ تمکو اتنا ہو ... یہ لو مین تمکو اپنے پاس سے انعام دیتا ہون تم سب جاؤ یہ کہکے ایک اشرفی قلب کہ کچھ مٹی کی بنی ہوئی
انکو دی وہ سب دعائین دیتے توڑے اشرفیون کے خچرون پر سے اتار کے اس دکان مین رکھکے چلے گئے عمرو نے جھٹ
پٹ جال الیاسی نکال کے ان پچاسون توڑون کو زنبیل مین رکھ لیا اور جلد جلد اس کوچے سے اس کوچے مین اس گلی سے اس
گلی مین جاکے زنبیل پر ہاتھ مارا اور مجموعہ طلب کرکے اپنی شکل سپاہیون کی بنائی پھر چوک مین جا نکلا اور اسی طرح سے
سینکڑون ... اور آدمیون کا مجموعہ عبور کرتا ایک ... حلوائی کی دکان پر ٹھہر گیا اور وہان اپنے ... خواجہ
اخی سعید کو بیٹھا دیکھکر ایک اشرفی قلب دی اور کہا ہم مسافر ہین کچھ مٹھائی ہمارے واسطے جلد لاؤ خواجہ اخی سعید نے وہ
کھوٹی اشرفی پہچانکر عمرو کی طرف دیکھا اور جانا کہ یہ شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ ہے تب اخی سعید نے اشارہ سے کہا کہ
تمہارا میری دکان پر سر بازار ٹھہرنا باعث میرے قتل اور خانہ بربادی کا ہوگا لہذا مصلحت وقت یہ ہے کہ تم اندر زنانے مین
اپنی بہن کے پاس جاؤ عمرو بے ساختہ اس مکان مین قدم زن ہوا سمینہ بانو بہن نے عمرو کی جو غیر مرد کو زنانے مین بے خوف
وخطر آتے دیکھا چاہا کہ شور و غل کرے بعد اسکے پہچان گئی دوڑ کے عمرو سے لپٹ گئی اور بڑی دیر تک بلائین لیکر
روئی اور بعد ازان احوال سلطان صاحبقران کا اور بیان عمرو کے آنیکا پوچھا بڑی عزت و توقیر سے عمرو کو بٹھلا کے ہاتھ
منہ دھلوایا اور کھانا کھلوایا عمرو نے سب احوال اپنے آنیکا اور عطر گرد سے روپیہ بعیاری لینے کا بیان کرکے وہ پچاسون توڑے
زر سرخ کے جو عطر گرد سے لیے تھے سب بہن کی تواضع کیے اور اخی سعید و سمینہ بانو دونون میان بی بی عمرو کی دعوت
کی تیاری اور مہمانداری مین مشغول ہوئے اس عرصہ مین آواز نقارے کی گوش زد ہوئی عمرو نے پوچھا کہ یہ نقارے
شہر مین کیسے بجتے ہین اخی سعید نے کہا بھائی سال بھر بیتے کل کے دن لقا سے مشرک خدا اپنے قیطوطون کی گھڑی
مین انبار ... اور شکل ... تمام خلق کو دکھلاتا ہے اس کا نام لقا نے ... قرار دیا ہے اور اسی کا یہ میلہ جو ہے سنتے راہ

مین دیکھو ہوتا ہر خلایق سال سال بھر کی راہ سے اس امید پر کہ لقا کا روے نامبارک آج دیکھینگے اور دعائین مانگین گے اس شہر مین آکے جمع ہوتی ہے عمرو یہ حال دیکھکے بہت ہنسا اور تمام رات بآرام وہان بسر کرکے صبح کو یہ کہکے کہ ذرا مین بھی یہ میلا اور یہ کیفیت میلے کی اور لقاے مشرک خدا کی کفر و کافری کی دیکھ آؤن وہان سے باہر نکلا اور ایک گنوار دیہاتی کی شکل بنا کر بڑے گڑ زبل طویل القامت گنوار کے ہاتھ پاؤن ایک انگوچھا یعنی ایک دو ہاتھ کا کپڑا سر سے لپیٹے لنگوٹا باندھے چوڑا و لپشلوا چوتا ہاتھ بھر کا پاؤن مین پہنے لوہا بند عالیشان کاندھے پر رکھے سالو اور نگ دو چادر دونے چیچک کے منھ پر اس قطع اور برزق سے میلا دیکھتے بھیڑ بھاڑ مین گھستے چلتے زیر قیطول صحراے محشر مین آکے ایک بہت اونچے ٹیلے پر چڑھ گیا اور سامنے دریچہ جہان نما کے نہایت مشوش اور مغموم سر جھکاکے بیٹھ رہا ناگاہ ایک گبر غیور قوی ہیکل تنومند بازو نہایت خائف شکل کہ اسے لقاے مشرک خدا نے فرشتہ روزی رسان خطاب دیا ہے اس ٹیلے پر چڑھ آیا اور عمرو کو مغموم اور ملول بیٹھا دیکھکر پوچھنے لگا کہ ای بندہ خداوند لقا تو کون ہے اور یہان مغموم اور ماندہ و بیکس اتنا مسکین بنا کیون بیٹھا ہے جو تجھے تلاش رزق اور حاجت دنیا ہو وہ مجھسے مانگ کہ مین فرشتہ روزی رسان خداوند سجدہ ہزار ملک باختر کا ہون عمرو نے رو کے اور بہت سی اپنی محتاجی اور مفلسی ظاہر کرکے کہا اشعار فاقے پہ فاقے کرتا ہون شدت سے بھوک کی بے بیلو کی طرح رہتا ہون نحسون اپ تشکیلو و حال تنگدستی و محتاجگی یہ ہو کہ ملتے نہین پہنے کو کپڑے ہی ٹاٹ کے مجھے کچھ ایسا دے کہ تا میری یہ مفلسی رفع ہو اس فرشتہ روزی رسان نے پانچ تھیلیاں اشرفیون کی عمرو کو دے کر کہا کہ ابکی سال مین بالفعل تو خداوند نے تجھے یہ زر نقد واسطے عرت قوت کے مقدر کر دیا سو تجھے مین دیتا ہون اور آگے پھر جو تیرے لیے وہ تقدیر کریگا جہان تو ہوگا وہان پہونچا دونگا یہ کہکے وہ چلا گیا عمرو نے وہ پانچون تھیلیاں اشرفیون کی نذر زنبیل کرلین اور پھر وہین بیٹھ کے تماشا میلے کا اور ہر میلے والون کا دیکھنے لگا یکایک ایک شور یوم النشور اٹھا اور چار طرف غل ہوا کہ یا خداوند یا خداوند عمرو نے گھبرا کر جو اس دریچہ جہان نما کی طرف خیال کیا تو دیکھا کہ لقاے مشرک خدا نمرود شاہ باختری مردود آکر اس کھڑکی مین سے سر نکالے بیٹھا ہے اور از مغرب تا مشرق اور از جنوب تا شمال زنگون تک لکھوکھا آدمی کروسار دونان امیر و فقیر ادنی اعلی شاہ گدا صغیر و کبیر برنا و پیر اہل حرفہ بازاری دکاندار پیادہ سوار اشراف اجلاف اور جتنے زمیندار گنوار رعایا براپا تھا کہ مانو رانا بجے بالو مستوچو ادری قانونگو انفار اور کفار مین سب اوندھے زمین پر سمت دریچہ جہان نما پڑے ہوے ایک کے جو تڑ پہ ایک کا سر اسیع خوشے منھ کو دین کوئی دست بدعا ایسے کہتا ہے کہ یا خداوند میرے اولاد نہین مجھے بیٹا عطا کر کوئی مستغاثہ پکارتا ہے کہ یا خداوند مجھے دولت دنیا سے مستغنی کر کوئی کہتا ہے کہ مجھے عارضہ جسمی سے صحت دے کوئی بکتا ہے کہ میری حرمت دشمنون کے ہاتھ سے بچا یہ بیب تماشا دیکھکر عمرو کی عقل دنگ ہوگئی اور اپنے دل مین کہنے لگا کہ سبحان اللہ کیا کرے بیوقوف جمع مین مصرع آدمیان گم شدند ملک خدا خر گرفت ہے جو اس گبر غیور خول پیکر خوس بادیہ ضلالت علیہ اللعن والعذاب کو سجدہ کرتے ہین توبہ اور استغفار ہے عجب ساختہ جو اوپر عمرو کی آنکھ اٹھ گئی تو لقا کی ڈاڑھی کو دیکھا کہ کیسی گز بھر کا ڈاڑھی کا خوب کنگھی کیا ہوا بال بال صاف اور شفاف جدا جدا اگوہر شاہوار اور لعل شبچراغ اور یاقوت اور زمرد اور نجم اور فیروزہ اور الماس بے بہا ان بالون مین پرو دیا ہوا ہے عمرو ایسا جواہرات لقا کی ڈاڑھی مین پرو دیا ہوا دیکھ کے زیادہ تر بیتاب ہو گیا اور پانی منھ مین بھر آیا جی مین کہتا تھا کہ افسوس صد ہزار افسوس یہ فلک کج رفتار اور گردون غدار اشعار یار ہے خار پر ہمکو کچھ اوست دہیہ

خار کے سر پہ کرے دامن گل کا سائیان
ہنس کو موتی چگاتا ہے صدا یہ بے تمیز
پوست کھینچے ہما کا وسے گو شہ گون

بیل کھینچے دیدۂ بینا مین یہ تاریک عقل
گدھے کی کحل الجواہر کیجے چشم سرمہ دان
تاکا کھیچے بیان اس سفلہ دون کا خراج

ایک ڈھیرے پر نہین گا ہے جنین گا بے ٹھکان
ہم تو دو دو پیسے کو محتاج پھرین اور اس مشرک خد سے لقا کی ڈاڑھی مین یہ جواہرات

ہفت اقلیم کی سلطنت کا پردیا ہو واہ واہ ہو واہ واہ غرض بہت سا افسوس کر کے ایکبار شاہ عیاران عیار نے کہا کہ یا حضرت
خواجہ خضر علیہ السلام اسوقت مین آپ سے التجا کرتا ہون کہ اگر یہ پولاد داڑھی کا لقا کی مع تمام اس جواہرات کے میرے ہاتھ آجائے
تو زیادہ تو مجھ مین استعداد اور مقدور نہین ہی مگر یہ سمجھ سکے کہ کار دنیا بدون کچھ خرچ کیے کسی سے نکلتا نہین لہذا اسوا تین کوڑی
کی نیاز آپکی مین دلواونگا اپنی اوقات موافق گویا مین نے بڑا کام اور بڑا حوصلہ کیا ہی مگر عند اللہ آپ میرے حق مین جناب باری
سے دعا کیجیے اور یہ جواہرات لقا کی داڑھی کا مجھے دلوا دیجیے اور مین سعی اور تلاش مین کوتاہی نہین کرنیکا بعد اس دعا مانگنے
کے اب عمرو نے ان دعا مانگنے والون کو کہ جو زنگون تک اوندھے پڑے سربسجود تھے لقا سے دعائین مانگتے دیکھکر اپنے
دل مین خیال کیا کہ ای عمرو کچھ تو بھی اس علیہ اللعن لقا سے مشرک خدا کو لطف دکھا شاید اسی عیاری سے وہان تک رسائی ہو جائے
یہ خیال کر کے اپنا لنگوٹا کھول ڈالا اور برہنہ اور عریان ہو کے اسکی طرف منہ کر کے کھڑا ہو رہا ایک مرتبہ لقا نے جو دور سے اسطرف کو
دیکھا کہ ایک گنوار دیہاتی ننگا دھڑنگا کھڑا ہوا ہی اور سجدہ نہین کرتا آپنے اپنا سر دریچہ جہان نما سے اندر کھینچ کر پٹ دریچے کا بند کر لیا
اور دم بھر بعد پھر کھڑکی کھولکر جو دیکھا تو پھر عمرو برہنہ نظر آیا اسوقت لقا سے مشرک خدا کو ایک حالت غیظ طاری ہوئی اور
نہایت درہم و برہم ہو کر پکارا کہ ای جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ جلد آیا یاقوت شاہ قریب کے حاضر ہوا لقا نے کہا کہ ای جبرئیل درگاہ
مین نے تجھے اپنے نور قدرت سے پیدا کیا اور فرشتہ مقرب خاص جبرئیل درگاہ یاقوت شاہ کے نام سے نامور کیا ہی تو اسوقت کچھ لوگ
اپنے ہمراہ لیکے جا اور وہ جو بندۂ مغضوب اور گستاخ سامنے دریچہ جہان نما کے کھڑا ہی اسے گرفتار کر کے میرے پاس لا حسب الحکم لقا کے
یاقوت شاہ غیظ و طیش مین بھرا ہوا تازیانہ ہاتھ مین لیے قیلولون پر سے اترا اور کچھ لوگ مسلح اور مکمل اپنے ہمراہ لیے اس جگہ سے
پر عمرو کے پاس پہونچا اور ایک تازیانہ عمرو کو لگا کے کہنے لگا کہ او بدذات یہ حرکت گستاخانہ تو بحضور خداوند لقا کر رہا ہی چل
اپنے لنگوٹے کو باندھ عمرو نے کہا کہ صاحب تم چاہو مجھے حلال کر ڈالو میرا گلا کاٹ ڈالو لیکن مین تمھارا کہنا کبھی نہین مانونگا نہ اپنا
لنگوٹ باندھونگا اسی طرح سے ننگا مادر زاد کھڑا رہونگا اور اسی طرح ہزار ہزار دھکا لاکھ سجدے خداوند لقا کو کرونگا نہ چوری سے
ای بار خداوند سے پاؤنگا یاقوت شاہ نے ہر چند بسہولت و آشتی اور بدرشتی و سیاست عمرو کو سمجھایا اور منع کیا کہ تو ایسی گستاخی
خداوند لقا کی تجھ پر غضب نازل ہوگا اپنے لنگوٹے کو باندھ مگر عمرو نے نہ مانا تب یاقوت شاہ نے عاجز اور ناچار ہو کر کہا کہ یہ گنوار
بڑا بیوقوف اور اسکی عقل اوندھی ہی یہ کسی طرح کسیکا کہنا اور سمجھانا نہین مانیگا اسے مین خداوند کے پاس لیے جاتا ہون چاہے
اس پر وہ مہربانی کرے چاہے قہر کرے مین بدون تقدیرات خداوند کے نہ اسے قتل کر سکتا ہون کہ اس گستاخی کی اسے تعزیر ملے
اور نہ اسے چھوڑ جا سکتا ہون یہ کہکے عمرو کو گرفتار کر کے یاقوت شاہ زیر قیلولہ خداوندی لایا اور وہان عمرو کی آنکھون مین
پٹی باندھ کے قیلولہ مشمشی پر جہان تخت گاہ لقا سے مشرک خدا کے آگے حجاب قدرت پڑا ہی اور اطراف مین پیغمبران مرسل اور
نامرسل اور پہلوانان قدرت اور ستونان درگاہ لقا اور بادشاہان آقالیم مالک تاج و دیہیم دست ادب بستہ زنگلون پر بیٹھے ہین
وہان یاقوت شاہ نے عمرو کو لیجا کے سنگ سیاہ پر قدم رکھا اندر سے آواز پیدا ہوئی کہ ای جبرئیل قدرت فرشتہ مقرب خاص
چہ تقدیرات کردیم یاقوت شاہ نے عرض کی کہ وہ بندۂ گستاخ جو روبروے دریچہ جہان نما اس نگر پر گستاخ ننگا کھڑا تھا حسب
تقدیرات خداوندی اسے گرفتار کر کے لایا ہون لقا نے کہا تقدیر کردیم کہ اسکی آنکھون مین پٹی باندھ کے برابر حجاب
قدرت کے لا کے کھڑا کر دے یاقوت شاہ نے اسی صورت سے عمرو کو برابر حجاب قدرت کے کھڑا کر دیا لقا نے پوچھا کہ ای بندۂ
گستاخ یہ کیا حرکت ناشائستہ تو کرتا تھا عمرو نے جواب دیا کہ گسائیان موری آنکھین تو مندین ہین کیا جانون کہ گسیان اور مالک ان
کی جب تے گسیان اپنے مالک سے مورا سامنا ہووے تب مین اپنا حال کہون لقا نے حکم دیا کہ اسکی آنکھین کھول دو اور حجاب
قدرت میرے سامنے سے اٹھا دو کہ یہ بندہ میرا اپنے خداوند حقیقی کو دیکھکر سجدہ کرے اور اپنے اعمال نازیبا اور افعال کی سزا پائے

آنکھوں کی پٹی کھولکر کہا کہ ای بندۂ گستاخ سجدہ کر عمرو نے دیکھا کہ منظوراور منظور اور معقول ور منقول وغیرہ خوبصورت خوبصورت نوجوان نوجوان چند لونڈے کہ وہ فرشتگان مقرب درگاہ مشہور ہین چپ وراست کھڑے ہوے ہین اور تخت پر لقاے مشرک خدا بیٹھا ہی عمرو نے سجدہ تو نہ کیا اور وہی حرکت گستاخانہ کی لقا نے نہایت غیظ وطیش مین آ کے کہا کہ ای بندۂ گستاخ یہ کیا تیری شامت ہی ابھی تجھے دوزخ ہاویہ مین ڈال دونگا عمرو نے کہا کہ گسیان تو میرا مالک ہی تجھسے کوئی راز ظاہری اور باطنی مخفی اور پوشیدہ نہین پہلے میری فریاد سن لے پھر جو تیری خوشی ہو کرنا مین فلان ملک مین جو فلان قصبہ ہو وہانکے زمیندار کا بیٹا ہون اور وہان اُس گانون کی یہ رسم ہی کہ جو قوی جسیم ہوتا ہی اُسکو اپنی بیٹی دیتے ہین اور جو کمزور اور پست قد ہوتا ہی اُسکے ساتھ کوئی اپنی بیٹی کی شادی نہین کرتا اور مین ایک برادری کی لڑکی پر عاشق ہون اور چاہتا ہون کہ میری شادی اُسکے ساتھ ہو لیکن چونکہ قد آور نہین ہون اسلیے مین یہان آیا ہون کہ تو گسیان مالک ہی دنیا کو تو پیدا کرتا ہی کسی کو دولت دیتا ہی اندھے کو آنکھین کوڑھی کو کایا بانجھ عورت کو بیٹا غرض جو کوئی تجھسے جو مراد مانگتا ہی اُسکی مراد ملتی ہی میری مراد یہی ہی کہ تو گسیان میرے جسم پر ذرا اپنا یہ قدرت پھیر دے کہ بہوت اور بڑھ جاے اور یہ قدرت خداوندی کی سب عالم پر ظاہر ہو اور وہ میری جورو مطلوبہ اور مرغوبہ میرے ہاتھ آئے لقا نے اپنا منھ پھیر کے کہا کہ یہ اوجڈ گنوار ہی اسکی عقل اور فہم مین نے اسی طرح تقدیر کی ہی اسکا کچھ قصور نہین یہ بندہ خاص بختک بیارا ایک حکمنامہ اُس ملک کے بادشاہ کو لکھ بھیج کہ وہ اُس زمیندار سے کہکے اُس لڑکی کی شادی اُسکے ساتھ کرا دے اور کوئی عذر اور حیلہ درمیان مین نہ لائے عمرو نے کہا گسیان اگر وہانکے حاکم نے زبردستی اُسکے ساتھ میری شادی کرا دی تو میرا مطلب کچھ نہ نکلا کیونکہ وہ میری معشوقہ تو مجھسے کبھی راضی نہوگی اور نہ میرے جی کو تیری خداوندی کی طرف سے اعتقاد زیادہ ہوگا جبتک تو اپنا یہ قدرت میرے جسم پر پھیر کے نہ بڑھا دیگا لقا نے کہا اچھا جا کچھ روز مین بڑھا دونگا عمرو نے کہا تو گسیان مالک ہی جب تو میری مراد ابھی نہ دیگا اور قدرت اپنی مجھے نہ دکھائیگا تو اب مجکو تو چاہے دوزخ مین ڈالدے چاہے تو پیر گلا کٹوا ڈال لیکن مین اپنی غرض کو نادیدہ خداے آسمانی کی جا کے آج سے پوجا اور پرستش کرونگا لقا نے جو یہ گفتگو عمرو کی سنی تو اس مشرک خدا علیہ اللعن کو یہ کہان گوارا ہی کہ میرا بندہ اور کی پرستش کرے نہایت عاجز اور ناچار ہوا اور بہت پیچ وتاب کھا کے کہنے لگا کہ یہ رجاے کا لٹھ اوندھی کھوپڑی اُلٹی عقل کا گنوار ہی خیر اسے میرے پاس لاؤ عمرو وہانسے دو تیان آگے بڑھا لقاے اپنا منھ پھیر کے عمرو کے جسم پر اپنا ہاتھ رکھ کر کہا بس جا عمرو نے شور وغل مچانا شروع کیا کہ واہ واہ گسیان واہ واہ میرے مالک کیا کہنا تیرا وہ دیکھو میرا جسم بڑھ گیا تو نے جو اپنا یہ قدرت اسپر پھیرا تو سچ مچ دو ہاتھ بڑھ گیا اب مین تیری قدرت کا قائل ہوا لقا نے کہا جلد اسے یہان سے لیجا کے قیطلون سے اُتار آؤ فرشتگان مقرب نے پھر عمرو کی آنکھون مین پٹی باندھکر جھٹ پٹ قیطلون پر سے اُتار کر باہر نکالدیا اور عمرو کی آنکھوں کی پٹی کھولدی عمرو کے منھ مین پانی بھر آیا اور دولت قیطلون کی دیکھتے ہی عمرو کی تو رال ٹپکی پڑتی ہی کہتا ہی کہ ہاے کیونکر مین یہ سب مال اسباب نقد وجنس یہان کا لوٹ کر اپنی زنبیل مین رکھ لون اور جھٹ پٹ شاہزادہ بدیع الزمان کی خبر لیکے یہان سے بھرون اور گاؤ لنگی گاؤ سوار سے شرط جیت کر سال بھر کا خراج ملک بربر کا لون

غرض عمرو تو اس فکر وتدبیر مین ہی اب اُسکو تو یہین رہنے دیجیے

## جبتک دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادہ انجم گروہ رستم شکوہ سر فتنۂ ملک باختر صاحبقران بن صاحبقران پہلوان ہمتن شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن کے بیان کیے جاتے ہین

جسوقت گنجاب بن گنجور بن ملک حرمان دیوکش کو خبر پہونچی کہ شاہزادۂ بدیع الزمان عالیشان نے قلعہ شکستہ حرمان دیوکش مین جا کے اپنا دخل کر لیا اور وہ جو خزینہ اور دفینہ کئی برس کے خراج کل باختر کے سیم وزر کا اُس قلعہ مین تھا سب پر قابض اور متصرف ہوا اور اہرمن وساریج دونون قلعہ دار وہان کے کلمۂ شہادت پڑھ کے مسلمان ہوگئے اور

اب بلیع اور فرامرز بدیع الزمان کے ہو کے قدر داری اُس قلعہ کی کرتے ہین گنجاب یہ سنکر حالت اضطراب مین مغموم اور
اندوہگین تھا اور ابھی کچھ کہنے نہین پایا تھا کہ چند اشخاص سراسیمہ اور مضطر بارگاہ گنجاب مین باریاب ہوکر منظر اس حال کے ہوئے
کہ یا پیغمبر مرسل شاہزادہ بدیع الزمان سے حارب خونریز اور ضارب خونریز حاکم درہ خونریز جاکے ملگئے اور بلا اکراہ و اجبار
بطیب خاطر اپنے کلمہ طیبہ پڑھکر مسلمان ہوگئے اور بدیع الزمان کو بطریق دعوت اپنے ہمراہ درہ خونریز مین لیجاکے جتنا کہ خزانہ
وہان تھا سب بدیع الزمان کی نذر کیا اور ابھی تک بدیع الزمان وہان جشن نشاط اور محفل رقص و سرود مین بیٹھا جام صہبائے
عیش و انبساط سے مدہوش اور بادہ نوش ہی بس یہ حال سنکے گنجاب کا پھر تو یہ حال تھا کہ مثل مار سر دم بریدہ ہزار ہزار
پیچ و تاب کھاتا تھا اور کف افسوس مل ملکے کہتا تھا شعر کوکب بخت مرا ہیچ منجم نشناخت * یا رب از مادر گیتی بچہ طالع زادم
آخر کے شدت رنج و تعب سے بہزار غیظ و غضب جانب تہلیل دراز ترکیب مخاطب ہوکے کہا کہ اسیوقت چالیس ہزار سوار
اپنے ہمراہ لیکے برسر بدیع الزمان سمت درہ خونریز جا اور ان دونون نمک حرام مفسدون حارب خونریز اور ضارب خونریز
دشمنان خداوند لقا کو اسیر اور دستگیر کرکے اور بدیع الزمان کا سر کاٹکر میرے پاس لا حسب الحکم گنجاب کے تہلیل دراز ترکیب
فوج چالیس ہزار سوار سمت درہ خونریز روانہ ہوا اور بعد کوچ کرجانے تہلیل دراز ترکیب کے از بسکہ گنجاب کو طاقت
صبر اور ضبط کی نہ رہی تو پیش خود یہ تجویز کرنے لگا کہ جو کچھ میرے ملک اور میرے گھر بار کی تباہی و بربادی ہوئی ہے سب اس خانہ
خراب میری بیٹی گوہر ملک کی ذات سے ہوئی ہے پس چلے جاکے اس شوخ دیدہ گیسو بریدہ گوہر ملک کو چار باغ ملک حرمان
سے مع فضل بن گیا ہو اور ارباب باختری وغیرہ نمک حرامون کے گرفتار کر لاؤن اور ان سبکو سزائے اعمال پہونچاؤن
تو بعد اسکے جیسا محل اور موقع ہوگا بدیع الزمان سے سمجھونگا غرض یہ کہ گنجاب بھی لشکر فراوان اور فوج و سپاہ بیکران لیکے از شکوہ
مثل مور و ملخ کے کفار نابکار پیادے اور سوار نظر آتے تھے سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا دوسرے روز دوسری
منزل مین ایک عیار شاگردون مین سے سنجانی عیار کے گرد مین اٹا ہوا پسینے مین غرق دوڑا ہوا سامنے گنجاب کے آیا اور دعا
و ثنائے گنجاب مین یہ رباعی پڑھی رباعی تو فخر خراسانی و فتا ساقلندہ گوہر بہن داری درا ساقطا زندہ روزبان شبان
رخ تو ہے خواہم ... وحدت خدا و باساقطا زندہ پیغمبر صاحب کی عمر دراز ہو بیٹے جو آپ کے سمت ملک برہبر تشریف لیگئے تھے
مسعود وہانسے مراجعت فرماکے مع ہرمز بن نوشیروان اور فرامرز بن نوشیروان اور ملک بختیارک شوم کا ذبیدین فلان مقام لب
دریا آ پہونچے ہین گنجاب نے جو یہ مژدہ راحت فزا اپنے بیٹون کے آنے کا سنا تو نہایت مسرور اور جوش خون پدری سے بیتاب ہو
کہنے لگا کہ اب چلے جاکے لب دریا اپنے فرزندون سے ملاقات کرون اور انہین سے آئون اس بہانے سے گویا استقبال ہرمز
اور فرامرز بن نوشیروان کا بھی ہوجائیگا بعد اسکے چار باغ پر فوج کشی کرونگا اور ملکہ گوہر ملک کو پکڑ لاؤنگا غرض یہ کہکے گنجاب
مع اپنی تمام فوج و سپاہ کے سمت دریا واسطے اپنے تینون بیٹون کے دیکھنے اور ملاقات کرنے اور پیشوائی اور استقبال ہرمز اور
فرامرز بن نوشیروان کے جاتا ہی اب آگے دیکھیے کیا ہو

## اب شمہ داستان فطرت بیان مہر اوج عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار سے بیان کی جاتی ہی

کہ جب عمرو لقاے مشرک خدائے بیاری اپنے جسم پہ باقوت رکھوا کے پھرا اور قیدیون پر لوگون نے عمرو کی آنکھون پہ پٹی باندھکر
نیچے اتار دیا تو عمرو اور شکل اپنی بنا کے سیر کرتا سر چوک چلا جاتا تھا کہ سامنے سے ایک سواری نمود ہوئی عمرو نے دیکھا ایک
لڑکا بہت خوبصورت برس چودہ سولہ ایک کا سن و سال سراپا حسن و جمال کج بہت عیاری سے معاملہ لگا ہوا سر پر رکھے انگرکھا
شبنم کا گلابی رنگا ہوا بہت چست بینے دوپٹہ چکا لگا ہوا کمر سے باندھے پاجامہ اطلس کا کار چوبی یاقوت احمر کے

سرخ سرخ بوٹے اور زمردی بیل اور پتیان بنی ہوئی ہین گھونگھردار پائون مین پنجے جوتا ماٹ بانی دو تین اشرفی کا ایک جوڑ سبز ڈی کی کمر مین کھولے ایک مرکب باد پا گلگون عذار بازین و لجام مرصع کار اور دمچی پوزی ساز و براق سکلل بزمرد تہ بجواہر پر سوار سوسوا سو مردہے چوبدار عصابردار نقیب جزار بارہ سو خاص بردار پانچ ہزار سوار بڑے بڑے رسالدار سپہ سالار اور ہجوم جلوس سواری کا ہمراہ لیے بڑے ایک شان و شوکت سے گھوڑے کو چمکاتا کراتا چلا آتا ہی اور دو چار سو امیر امرا رئیس زادے وزیرزادے مقربان درگاہ لقا اپنے اپنے گھوڑون پر سوار گرد و پیش آسکے باتین کرتے چلے آتے ہین عمرو نے لوگون سے پوچھا کہ صاحبو یہ کون صاحب ہین لوگون نے کہا کہ یہ ایک کھتک کا لونڈا ہی طیفور زنلواز اسکا نام تھا منظور نظر خداوند لقا ہو گیا خداوند نے مقبول پری چہرہ اسکو خطاب دیا اور معشوق اپنا گردانا اب اسکا یہ رتبہ اور مرتبہ ہی کہ بیدہ ہزار ملک باختر کے امیر امرا شاہ و گدا اسکی بڑی عزت اور توقیر کرتے ہین اور دست نگر اسکے رہتے ہین جو یہ کہدے وہی خداوند باختر تقدیر کرے عمرو نے پیش خود یہ تجویز کرکے کہ عیاری تو خوب سوجھی ہی بن پڑنا شرط ہی جھٹ پٹ ایک سو قدم آگے جاکے زنبیل پر ہاتھ مارا اور کہنے لگا کہ یا دادا آدم میری صورت ایک مہنت کی ہو جائے ساتھ معجزہ طلب کرنے کے اب عمرو نے آئینہ مین دیکھا کہ مین ایک مہنت کی صورت برس اسی پچاس کا سن رنگت سرخ و سفید میدے اور شہاب کی سے تو ندیلی پیٹ کا منڈا سبت بھاری ایک گیروا تہ باندھے گیردی چادر اوڑھے سر کے بال سب غائب چٹ یا گھٹی ہوئی پلکین بھوین ریش و بروت سب سفید ہین پہ پھر تو عمرو زنبیل سے جوڑی زنلی نکال کے ایک دکان مین جا بیٹھا اور باکمال داؤدی اس غزل کو زنلی مین گانے اور بجانے لگا غزل

زلف گرکس نم مین اپنے ہما ہو جائینگے
چشم کرسے خاکسارون کو نہ دکھا چاہیے
گریہ ہی تو پھرتے سب روزے قضا ہو جائینگے
منع کیون کرتا ہی ناصح آہ و زاری سے ہمین
رفتہ رفتہ ہم کسی کے مبتلا ہو جائینگے

ہر گئی تو ہی خواب راحت پر غضب اک ور ہی
آج ہین محتاج کل حاجت روا ہو جائینگے
چشم وحدت بین کا سرمہ ہونگے ہم زار و نحیف
جسکے کسدن خوش تھے وہ جواب خاک ہو جائینگے

گر غرور ناکسان سے آشنا ہو جائینگے
لیجیے کیسے آشنا سے جدا ہو جائینگے
لوگ کہتے ہین کہ روزہ ہی مسافر پر حرام
اسپاسے چرخ مین جب سرمہ سا ہو جائینگے
گر یہی شوق خیال موشکافان ہر اک ہوس

تو یہ عالم ہوا کہ ہزار بارہ سو راہ گیر اہل حرفہ بازاری دکاندار زن و مرد ادنی اعلی شاہ و گدا صغیر و کبیر برنا و پیر سب صدائے زنلی کے حیرت سکتے کی صورت جہان کھڑے تھے وہین محض بے ہوش اور خود فراموش کھڑے اور بیٹھے جس حالت مین تھے اسی طرح سے رہ گئے شور ہوا بند ہو گئی اس گھڑی اس اصول دلپسیر لگے جانور اپنا بھول درختون سے لگ لگ کے باد صبا کی وجد مین ہونے وا ہ وا ہ راستے بند ہو گئے اسقدر بھیڑ آدمیون اور راہ گیرون کے رک کر کھڑے ہو رہنے سے ہو گئی تھی کہ سواری طیفور زنلواز کی رکی اور آدھر آواز بانسری کی جو طیفور کے گوش زد ہوئی تو ایک برچھی سے اسکے دل کے پار ہو گئی کلیجا پکڑ کے رہ گیا اور اپنے نوکرون ساتھ والون سے پوچھنے لگا کہ یہ بھیڑ بھاڑ کیسی ہو رہی ہے یہ زنلوازی کون کر رہا ہی لوگون نے کہا کہ ایک بڑے مہنت جوگیشر ہین کہ وہ بیٹھے بانسری بجا رہے ہین آنکے دیکھنے اور بانسری کی سننے کو یہ سب لوگ بھیڑ لگائے کھڑے ہین طیفور کا یہ حال تھا کہ زنلی آواز سنکے اسدرجہ اسکا دل گداز ہو گیا کہ آنسو نہین تھمتا تھا اور کلیجا مسلا جاتا تھا نہایت بیتاب ہو کر جھٹ پٹ وہین گھوڑے پر سے کود پڑا اور پیادہ پا اس طرف کو دوڑا چوبدار مرد ہے عصا بردار اور بڑے بڑے امیر امرا آگے پیچھے داہنے بائین لوگون کی بھیڑ بھاڑ کو ہٹاتے اور اہتمام کرتے غرض بہزار دشواری جبکہ اس دکان تک جہان مرشد کامل زنلوازی کر رہے تھے پہونچے تو طیفور گھڑی بھر کامل سامنے عمرو کے اپنے دونون ہاتھ باادب باندھے کھڑا رہا گو مرشد کامل جو اپنے آنکھین بند کیے مصروف زنلوازی تھے مطلق خبر ہونے اور نہ آنکھ کھولکر دیکھا کہ کون آیا اور کون کھڑا ہی لیکن گھڑی بھر کے طیفور نے جب طاقت ضبط نہ دیکھی تب دوڑ کر عمرو کے

پی لیا اور پینے کے ساتھ ہی ایک دماغ میں دود سا پیدا ہوا کہ چکر کھا کے تڑاق سے زمین پر گر پڑا اور بیہوش ہو گیا عمرو نے جھٹ پٹ اسکا پشتارہ باندھ کے ایک درخت کے نیچے ڈال دیا اور رنگ و روغن عیاری کا ملکے آپ ہو بہو طیفور نے نواز کی شکل بنکے باہر نکل آیا اور تمام محفل والوں اور اپنے نوکروں کے سامنے تعریف اور توصیف مست جی کی کرنے لگا کہ واہ واہ ہو واہ واہ واہ بس اب کہاں وہ مست جی کے درشن اب مجھے کہاں نصیب ہونگے واہ کیا صاحب کشف و کرامات صاحب خداوند لقا سے تھے ایک پیالہ مجھے بھی دے کے تمام دولت کشف اور علم موسیقی اپنا عطا کر دیا تمام طائفہ اور اہل محفل مشتاق آواز کے ہو کر کہنے لگے کہ اے طیفور ایسے لوگ ہوتے ہیں تیرے کو تو منظور نظر خداوند لقا کا ہے اور دنیا میں کیسے ملتے ہیں اب ہم امیدوار ہیں کہ وہ جو تو نے حاصل کیا ہے ہم سبکو بھی سنا دے محروم نہ رکھ طیفور نقلی یعنی مرشد کامل نے کہا مجھے خود منظور ہے کہ دیکھو میں بھی اُنکی تعریف کرتا ہوں یا جھولنا ساتون تقلیان ذکی ملا کے پھونک دین اور یہ غزل گانا شروع کی

## غــزل

ہمہ عاجز اندو مضطر چہ من و چہ تو چہ سنجر
ہمہ راوطن محن شد چہ گیو چہ جم چہ قیصر
ز دل حزین ضد خاک چو دی بہ آب خاک

ہمہ بیقرار و بیخود چہ فلک چہ مہر چہ اختر
شکر دوستانند ہمہ دشمنان جان اند
نفسے شوند فنا کی چہ پدر چہ عم چہ مادر

ہمہ راروان زرق شد ہمہ را فنا کفن شد
ہمہ طالبان نان اند چہ پسر چہ زن چہ دختر

گیت جو جو سر تھے سب سند ہو ہو کو بھول گئیں تھر تھر تھرانے انکھین بھر بھر کے سانسری؛ کوئی سن لوٹ گئیں کوئی لوٹ پوٹ گئیں کاہو کی آنکھین سے نکس کے بانسری؛ امین بجے جیت میں پکارے کرہاے ہاے کیجے سکھی ایسی نیسوا رن کو ناسری؛ بن بن ڈھونڈتے بانس ڈاے کٹاے نہ یہ اپکینگے بانس نا یہ باجے گی بانسری؛ چار طرف سے دھوم واہ واہ اور اہاہا کی اٹھی طائفہ ارباب نشاط اور جتنے کہ حاضرین محفل تھے سب ایک عالم محویت میں بیٹھے مبہوم رہے تھے دو گھڑی کامل طیفور نقلی نے بانسری بجا کے رکھدی اور کشتیان شراب اور گلابیون کی منگا کے ایک ایک گلابی کی شراب دیکھتے دیکھتے جنگی بیہوشی کی ملانا شروع کی اور وہی شراب کی گلابیان عام صحبت کو تقسیم کر کے کہا کہ بھلا تم لوگوں نے شراب تو بڑے بڑے امیرون کے میان کی پی ہے یہ لطف اور ذائقہ شراب کا کہیں نہ دیکھا ہوگا ذرا پیو اور منصفی سے کہو کہ مجنے شراب خانہ ساز کیسی تیار کروائی ہے انہوں نے گلابیان خوشی خوشی لے کے پینا شروع کیا اور بلا فصل ایک ایک کے دماغ میں بیہوشی سرایت کر گئی چار طرف تڑاق پڑاق چھینکیں انے لگیں اور سارے صحبت والے چیخ مار مار کے بیہوش ہو گئے اور فرش پر لوٹ گئے عمرو نے جب دیکھا کہ اب تمام محفل میں تاثیر نمک سرکار کی ہو چکی تب بچپتی تمام اُٹھ گرد و چار لوہار سنار زنبیل میں سے نکالے اور انسے کہا کہ ہاں جلد جلد یہ سب اسباب اٹھا کے گٹھریاں باندھ باندھ کے رکھتے جاؤ وہ سنار لوہار وغیرہ جو قیدی زنبیل میں سے نکلے تو ایک ایک ٹوپی ایک ایک لنگوٹی کا غذلی باندھے ایک ایک گز کے ڈنڈے کرتے ہیے محفل والوں کے کپڑے رنڈیوں کے زیور اتارنے لگے اور آن واحد میں عطردان پاندان چنگیرین چوگھڑے شمعدان خاصدان اور ظروف اور جو کچھ مال اسباب نقد و جنس طیفور کے گھر میں تھا سب لوٹ کر گٹھریوں میں باندھا اور عمرو نے جال الیاسی مار مار کے وہ سب اپنی زنبیل میں بھر لیا پرانی پرانی شطرنجیوں کے ٹکڑے اور بوسیدہ ٹکے اٹھا کے نذر زنبیل کیے اور کہا کہ داشتہ آید بکار کسی وقت یہ بھی کام آجائینگے نقش بوریہ کو چاہتا تھا کہ اٹھا لے مگر وہ کسی صورت سے نہیں اٹھ سکتا تھا بعد اسکے جب طیفور کے گھر میں بجز خاک کے اور کوئی چیز باقی نہ رہی اور وقت صبح کا ہوا تب عمرو نے پوشاک طیفور کی پہنکر سب کوٹھے اور حجرے سر بمہر و مقفل کر دیے اور باہر مکان سے نکلا سواری طلب کی لوگ نوکر چاکر جلوس والے شاگرد پیشہ سب حاضر تھے گھوڑا اُسکی سواری کا حاضر تھا طیفور نقلی سوار ہوا اور بدستور معمولی سواری اور پیادے اور چوبدار مرصع عملہ شاگرد پیشہ جلوس والے سب لوگ سواری کے ہمراہ گرد و پیش آ گئے ہم کنان دربار قیطول خداوندی جب سواری پہونچی تو اسوقت تک نئی چوبدار اسکے بلانے کو پہونچ چکے تھے اس عرصہ میں

یہ پہونچا اور مردہ ہون نے اُٹھ کے سجدہ کیا اور کہا کہ خداوند نے کئی مرتبہ آپ کو یاد فرمایا اور رات بھر خداوند کو بغیر آپ کے خواب
نہین آیا جلد تشریف لے چلیے طیفور نقی یہ سنتا ہوا کہ خداوند تو مجھے ایک دن کی مہلت نہین دیتے ہین چین اور آرام میرا سب
جاتا رہا خیر جو مشیت خداوندی ہو مین بندہ عاصی ہون مجھے کیا مقام عذر و معذرت کا کیسا دم مارنے کا نہین ساتوین قیلون
کو طولاکے اُترسیر اور نفسا قیلون کی بروقت اپنی کرسی لقا حضور کے بخوبی تمام بیان کیا یکی دیکھتا ہوا برابر حجاب قدرت کے
پہونچا اور لقا کی خدمت کرکے اپنے کرسی پر بیٹھ رہنے لگا کہ یا خداوند آج شب کو خواب مین تو نے مجھے اپنا نظر کردہ کیا اور
یہ قدرت اپنی میری پیٹھ پر سے لگا کے لعاب دہن مبارک میرے منہ مین ڈالا اور فرمایا کہ علم موسیقی مین تو نائک زمانہ ہوگیا اور جو چاہیگا
وہ تجھکو دیدینگے کسی بات مین تو محتاج اور محتاج نہ رہیگا اور ہمیشہ نوجوان اور صاحب حسن و جمال بنا رہیگا بس یہ خواب
دیکھکر میری آنکھ جو کھل گئی تو مین اب چاہتا ہون کہ امتحان تیری قدرت کاملہ کا کرون اور تمام بارگاہ نشین پیغمبر مرسل اور
نامرسل اور پہلوانان قدرت اور ستونان بارگاہ اور بادشاہان روے زمین بندے تیرے تیری کرامات اور اعجاز نمائی کا
تماشا دیکھین لقاے مشرک خدا نے یہ خواب طیفور نواز کا سنکے کہا کہ فی الحقیقت مین نے یہی تقدیر کی ہے اور آج سے جتنی
تمام قدرت اپنی تیرے جسم مین بھردی ہے پس اب سازون کو بجا اور جو راگ کہ بہت مشکل ہووے تو گا کسی مقام پر تو بند نہین
رہیگا اور جو تو طلب کریگا وہ مین تجھے قبل از سوال عطا کرونگا کوئی حاجت تجھے نہین. یکی طیفور نقی نے کہا کہ خوب یاد آیا
مین نے خواب مین یہ بھی دیکھا ہے کہ تو نے ریش مبارک مجھے عطا فرمائی ہے اور حسب الحکم تیرے مین نے خواب مین گستاخانہ
تیری ریش مبارک کو مونڈ لیا ہے لقا نے کہا اے مقبول پری چہرہ خاموش یہ خواب شیطانی ہے اور یہ کہکر حکم دیا کہ آج جاے
خاطر مقبول پری چہرہ مین نے تقدیر کی کہ جتنے مطرب نچے اور سرودیے اور قوال اور کلاونت اور مغنی اور گویے اُستاد گانے
بجانے کے شہر سبال مین ہین اور جتنے طائفے ارباب نشاط کے ادنی اعلی ہین اور کشمیری نچے اور نقال بچے ڈوم ڈھاڑی
غرض اس فرقے کے وہ سب جوڑے اور پوشاکین دھوم دھامی پہنکے زیور مین آراستہ و پیراستہ ہوکے بارگاہ خداوند
لقا مین حاضر ہون اور حوران بہشت برین کو بھی حکم ہوپہنچے کہ آج خداوند نے تقدیر کی کہ تم بھی سب ساکنان گلزار جنت
شریک جلسۂ رقص و سرود ہو اور تعمیل حکم خداوندی کرو بعد ازان تمام بارگاہ نشینون کو حکم دیا کہ آج تم سب لباس
فاخرہ اور پوشاکین پر تکلف پہنکے جشن خداوندی مین حاضر ہو چنانچہ حسب الحکم لقاے مشرک خدا کے چار گھڑی دن رہے
سے دو ڈھائی ہزار طائفے ارباب نشاط کے حاضر ہوے اور تمام حوران بہشت زیور مرصع پہنے آکے جمع ہوئین اور جتنے
بارگاہ نشین مقربان درگاہ تھے وہ سب کے سب قریب پانچ چھ ہزار کفار تیرہ روزگار کے اپنے اپنے دنگلون پر باادب
بیٹھے تھے لقا نے کہا اے مقبول پری چہرہ تقدیر کردیم کہ تو اعجاز قدرت کاملہ میرے بندگان خاص الخاص پر ظاہر کر
اور کچھ بالحان داؤدی نغمہ سرا میری وحدانیت اور خداوندی کی ہو عمرو نے یہ کلام لقاے مشرک خدا تیرہ انجام کا جو
سنا جوڑی نلی کمر سے نکالی اور ساتون قفلیان اُسکی ملا کے یہ غزل اُس مین گانا شروع کی

## غزل

رہ و رسم دنیا میں غیر فزا ہے
پرستش گہ اپنی ہین دیر و مساجد
کہین اک تجود و اذان و اقامت
حقیقت مین ہر یک کو محتاج دیکھا

فنا مین بقا ہے بقا مین فنا ہے
پڑھا یا کہین آیۂ رہنما ہے
کہین صوت ناقوس و بانگ [illegible]
ہر آشنا سبکا حاجت روا ہے

یہ جاہ و حشم عارضی ہین جہا کہین
غرض کعبہ و دیر و میخانہ دیکھا
کہین زمزم مین ای مست غفلت

منڈی آنکھ جب پھر خدا ہی خدا ہے
بیان کی ہر اک رسم و آئین جدا ہے
ہر اک غنچہ نرالا ہے بے ربا ہے

پھر تو یہ عالم ہوا کہ الیاس خون آشام وغیرہ سترہ اٹھارہ سو
مقبول نشین پیغمبران مرسل و نامرسل اور پہلوانان قدرت اور ستونان بارگاہ اور مقربان درگاہ اور جالوت رعد آواز
وغیرہ فرشتگان قدرت لقا اور قریب پانچ ہزار کسبیان ڈومنیان کشمیری بچیان قوال کلاونت بچیان سرودین

نقالین بہروپئین وغیرہ ارباب نشاط اور حور و غلمان بہشت اور پری زاد نازنین پردہ نشین جو جو کہ حاضرین صحبت تھین سب کے سب
محو حیرت سکتے کی صورت سیکڑون اپنا کلیجا پکڑے رو رہے تھے سیکڑون حالت وجد مین کلمۂ دم بدم چشم پر آب سے دمبدم آہ آہ اور واہ
واہ کی تھی لقا کا یہ حال تھا کہ اپنی ریش نامبارک کو ہلاتا تھا اور فرط سرور سے مستون کی طرح سے جھوم رہا تھا اور کہتا تھا کہ ای بندگان قدرت
پسندیدہ تماشائے قدرت خدائی من پھر عمرو نے کہا کہ یا خداوند جسکو خواب مین تونے مجھے دوسرا کمال یہ عطا فرمایا ہو اگر تو نے نوازی بھی
کرتا جاے اور ناچتا بھی جاے اور ساغر شراب سے مملو ہاتھ مین لیے ہر ایک کو پلاتے اور کیا مجال جو قطرہ بھر شراب پیالے سے
چھلکنے پاے لقا نے ہنس کے کہا کہ یہ بھی تقدیر مین نے ستر ہزار برس پہلے کی تھی کہ مین عالم خواب مین مقبول پری چہرہ
کو اپنا نظر کردہ کر کے ہر ایک علم و فن مین وحید عصر کرونگا اور فرید دہر کرونگا اچھا تمام میخانہ آج مین نے بخش دیا جسکو تیرا جی چاہے
شراب پلا اور اپنا کمال دکھلا عمرو نے چھوٹے کشتیان شراب کی منگاکے سب گلابیون مین شراب الٹ پلٹ کر کے اور جتنے شیشے
اور قرابے اور گلابیان شراب کی علٰحدہ رکھین بعض ان شیشون مین بیہوشی مخلوط کر کے جلدی سے زنگولے پانون مین
باندھے اور اسی طرح سے جوڑی نے کی بجاتا اور پیالے شراب کے اور گلابی شراب کی ہاتھ مین لیے رقص کرنے لگا اور حالت
رقص مین نے نوازی کرتا تھا مگر تال مین سم مین کسی مقام پر کیا دخل ہو کہ کچھ فرق پڑنے پاے اور طرہ اسپر یہ تھا کہ اسی حالت
مین شراب کو گلابی سے پیالے مین بھر بھر کے کس چستی اور سرعت سے تمام بارگاہ نشینون ادنی و اعلی زن و مرد کو شراب
پلاتا تھا اور کیا امکان ہو کہ قطرہ شراب کا پیالے سے گرنے یا چھلکنے پاے اور ایک دو گھڑی کے عرصہ مین ایک دور گزر گیا
جب عمرو نے دیکھا کہ نشہ سرکار تاثیر کر چلا ہر ایک کی آنکھ مین سرور اور دماغ مین گردش کی علامت پائی جانے لگی دوسرا دور شروع
کیا تھا کہ رنگ صحبت دگرگون ہو چلا عمرو نے اپنے جی مین کہا کہ اب پہلے اس مشرک خدا لقا کو شراب پلاؤن تب تیسرے دورے
کو جاؤن ناچتے ناچتے نے نوازی کرتا ایکمرتبہ چھم چھم کر کے بجانب قدرت اٹھاکے برابر لقا کے آ پہنچا اور باقی پیالہ بیہوشی آمیز
شراب کا منہ سے منہ ملاکے لقا کو پلا دیا لقا نے ہنس کے کہا کہ ای مقبول پری چہرہ شعر گر یار پلائے تو پھر کیون نہ پیجیے ،
زاہد نہین مین شیخ نہین کچھ ولی نہین ، اور پینے کے ساتھ یہ عالم ہوا کہ لقا کی دونون آنکھین گلنار خون کبوتر کے رنگ کی ہو گئین
اور زبان مین لکنت آگئی عرق عرق پسینے پسینے ہو گیا دوسرا پیالہ شراب کا جو عمرو دینے لگا تو منہ سے بات نہین نکلتی تھی ہاتھ
سے اشارہ کرتا تھا کہ اب نہ پیونگا یہ شراب بہت تیز ہے عمرو نے اپنے آپ کو بھی مخمور بناکے کہا یا خداوند گستاخی معاف مجھے تو
اپنی زبان سے معشوق بھی کہتا ہے اور پھر مین کبھی نہ کبھی آج جو تجھے شراب پلانے آیا ہون تو تو اپنی خدائی کا غرور مجھے دکھلاتا ہے
اور شراب نہین پیتا انکار کرتا ہے مین ابھی اس گلابی اور جام کو مع تمام میخانے کے خاک مین ملاکے صحرائے قدرت مین جا
بیٹھتا ہون اور فقیر ہو جاؤنگا تو واہ واہ یہ تو وہی مثل ہوئی شعر سگ چہ داند قیمت آب حیات ، خر چہ داند قدر حلوا و نبات ،
تمام عمر تو تیری عبادت کرتا رہا تجھے لطف اور حظ اپنی خدائی کا کیا خاک ہے یہ کہکے عمرو اٹھکے چلا تو لقا نے اشارے سے
کہا مصرع تو جرم کردی و خواہم ترا سزا بدہد ، اسوقت تو کیا گستاخانہ گفتگو کرتا ہے مگر مین از راہ رحیمی و کریمی اور خیال
اسکے کہ مصرع ہر چہ از دوست میرسد نیکوست ، اپنا معشوق سمجھ کر تیری خوشی منظور کرتا ہون اور ای مقبول تیری رنجش مجھے
گوارا نہین لا دے عمرو نے دوسرا پیالہ بھی جلدی سے لقا کے منہ مین ڈال دیا اور وہ غٹ غٹ کر کے پی گیا ساتھ پینے کے
چھینک مار کے تڑاق سے زمین پر گرا عمرو نے ادھر ادھر دیکھکر جلدی سے لقا کو اسی صورت سے تخت پر بٹھا دیا اور پٹی
بیہوشی کی دماغ پر چڑھا کے حجاب قدرت کے باہر نکل آیا تو یہان عجیب و غریب رنگ صحبت کا دیکھا کہ ایک سمت
چار سو دنگل جیسے تھے ان دنگل نشینون کو شدت نشہ بیہوشی سے دماغون مین گردش اور ہاتھ پانون مین لغزش
جو معلوم ہوئی تو آپس مین کہنے لگے کہ دیکھنا آج ذاتشان کی بے تمیزی اور بدذاتی کہ ہمارے تمہارے دنگلون کو اٹھا

چھاگئے ہیں ہر مرتبہ لحظہ بہ لحظہ ہمکو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم کانپ رہے ہیں اور اب گرے پڑتے ہیں دنگل الٹے جاتے ہیں جون ہی
کہا تم سچ کہتے ہو یہی حال ہمارا ہے ہم ابھی گرے پڑتے ہیں واقعی خداوندی بارگاہ کے فراش بڑے تماشگر ہیں بے وقوفی سے
یا چلبلا بازی سے دنگل الٹے جاتے ہیں آؤ انکو سیدھا کرکے بیٹھیں یہ کہکے سب کے سب اٹھ کے دنگلوں کے پائے اوپر کیے اور
انھیں الٹے کے نیچے جو لگے تو سر نیچے ٹانگیں اوپر چارطرف سب گرے اور بیہوش ہوگئے اسی واسطے دوسری طرف چار سو سات
چار سو دنگل نشین جو عمرو کی زنواوی سن رہے تھے ایک ایک نشہ بیہوشی کی حالت میں ہے برابر جو دوسرا شخص بیٹھا تھا اس
سے کہتا تھا کہ صاحب ذرا ٹھہرنا ذرا ٹھہرنا تمہاری مونچھوں میں چمگادڑ لٹکا ہے یہ کہکر مونچھیں اسکی پکڑ جوتی اپنی لیکے پوچھتا ہے کہ کہئے
اسے ماروں وہ کہتا ہے کہ ہاں صاحب دیر نہ کیجئے اسے تو ماریئے مگر آپکی بھی مونچھ میں مجھے چمگادڑ سا لپٹا معلوم ہوتا ہے اسنے
کہا کہ بھائی تم بھی یہ احسان مجھ پر کرو جوتی سے اسے مار لو اور نہیں تو یہ چمگادڑ تو بہت بڑا جانور ہے پھر دم بھر بعد ایذا پہونچائیگا
یہ باہم گفتگو کرکے اسنے اسکے منہ پر جوتی ماری اسنے اسکے منہ پر دونوں اٹھتے اٹھتے ہی طمانچہ لگا بیہوشی کا کچھ مارے گر پڑے
اور بیہوش ہوگئے تیسری طرف چار سو پانچ سو پہلوان مرسل اور نامرسل پہلوانان قدرت ستونان بارگاہ اور مقربان درگاہ
اتقا جو رقاصی اور ساقی گری عمرو کی دیکھ رہے تھے تو سبب سرایت کرجانے بیہوشی کے یہ کہکے کہ واہ کیا ناچ مقبول پری چہرہ
ناچ رہا ہے کہ زمین و آسمان اور تمام عالم ہماری نظروں میں گردش کھا رہا ہے بعد اسکے وہاں فرش چاندنی جو گسترده تھا اسکی
طرف دیکھ کے کہنے لگے کہ لو اور قدرت خدا کی آج دریاے رحمت خداوندی بھی جوش مارتا یہانتک آ پہونچا اب کہو یارو دنگل
کیونکر جائیں ساتھ والوں نے کہا کہ واہ تم عبث ڈراے پانی کے بڑھ آنے میں اتنا گھبراتے ہو ابھی ناک کان اپنے بند کرکے اسی
پانی میں غوطہ لگاکے پار نکل چلو یہ سنکے سبھوں نے کہا کیا خوب تدبیر تمنے بتائی آؤ غوطہ لگائیں اور اس دریا کے پار اترکے
اپنے اپنے گھروں کو پہونچیں یہ کہکے جتنے تھے سب اپنے اپنے ناک کان بند کرکے دنگلوں پر سے اتر پڑے اور اس چاندنی کے
فرش کی سفیدی کو دریا کا پانی سمجھکر غوطے لگانے کو جو ہیں جھکے بیہوش ہوکر وہیں اوندھے منہ گر پڑے ایک جانب دنگلوں
کے آگے قالینوں کا فرش بچھا تھا وہ دنگل نشین کہ بڑے بڑے شاہان روے زمین اور شجاعان صاحب تمکین تھے اور
قالینوں کے نقش و نگار باغ و بہار سمجھ کے باہم کہنے لگے کہ کیا قدرت خداوند بیچون ہزار ملک باختر کی سیر دیکھو تو کہاں
قیلول خداوند اور یہ جلسہ مقبول پری چہرہ کے گانے بجانے کے اور کہاں آن واحد میں بہار باغ بوستان لالہ و ریحان
گلہاے بوقلموں میوہ ہاے گوناگون پیش نظر ہیں بیٹھے کیا کرتے ہو بقول شخصیکہ بیکار مباش کچھ کیا کر آؤ گیندہ بازی
اور گلبازی کریں یہ کہکے سب کے سب اچھلنے کودنے لگے اور تڑاق پڑاق بیہوش ہوہوکر چارطرف گرے مختصر
یہ کہ تمام بارگاہ میں کئی ہزار کفار بیہوش اور خود فراموش چارطرف اوندھے سیدھے پڑے تھے کچھ تن بدن کی خبر کسیکو نہ تھی
عمرو یہ کیفیت وہاں کی دیکھکر جھٹ پٹ بارگاہ سے باہر نکل آیا یہاں دیکھا کہ کئی ہزار چوبدار مردہے حاجب دربان رقاصی
یوزباشی لیساول فراش خواص خدمتگار مشعلچی ہدکا نذار وغیرہ ہمہ شاگرد پیشہ کے لوگ جو بیٹھے تھے وہ عمرو کو مقبول پری
چہرہ سمجھکر گھبرا گھبرا کے دعائیں دیتے اٹھ کھڑے ہوے اور اپنے اپنے دست ادب باندھ باندھکر کہنے لگے کہ خداوند آپ تو
محبوب و مرغوب منظور نظر خداوند لقا ہیں اور آج آپکی بدولت ایک زمانہ کامیاب ہوا اور ادنی اعلی شاہ گدا اسکو شراب عنایت ہوئی
ہو سواے ہم غلاموں کے کہ ہمکو ایک بھی گلابی شراب کی مرحمت نہوئی شعر جب آئے تیرے میخانے میں سب جھوم چلے ساقیا ایک ہمیں تشنہ
تھے سو محروم چلے عمرو نے کہا صاحبو تم ایسا گلہ یاس کا زبان پر نہ لاؤ شراب موجود ہے اوجھتی تھے پی جاے پھر یہ کہکے اشارہ کیا کہ وہ
جو سامنے والے درجے میں قرابے اور شیشے شراب کے رکھے ہیں وہ سب تم دو دو آدمیوں میں ایک شیشہ تقسیم کرلو اور بیٹھکر پیو اور خداوندی
قدرت کا تماشا دیکھو وہ تمام شاگرد پیشے والے خوشی خوشی دوڑ پڑے اور جھٹ پٹ شیشے شراب کے اٹھا لاکے پینے لگے اور آن واحد

میں بیہوش ہو ہو کر جہاں بیٹھے تھے وہیں گر پڑے عمرو نے جب دیکھا کہ اب کوئی فرد بشر ملازمین اور متوسلین اور حاضرین صحبت اور
بارگاہ نشین لقا ہوشیار نہیں سب کے سب بیہوش پڑے ہیں بے کھٹکی تمام اپنی زنبیل میں سے سوسوا سو بندھوے وہی ایک ٹوپی ایک
لنگوٹی باندھے ایک گڑگڑی ڈلی ہاتھوں میں لیے کہاتے نکلے عمرو نے کہا ارے ہاں جلدی جو سب کافر ٹیے سوتے ہیں اُنکے کپڑے لتے
زیور اور ہمیان جتنا فرش فروش خیمہ ڈیرہ مال اسباب نقد جنس ہو سب سماتا گٹھریاں باندھ باندھ کے تیار کر دو دیر نہو میں ابھی آتا ہوں
یہ کہکے عمرو پیر حجاب قدرت اُٹھا کے لقا کے پاس گیا اور زنبیل سے ایک استرا بہت تیز دم اور ایک کٹوری چاندی کی نکالکر اُس کٹوری
میں پیشاب کیا اور لقا کی چھاتی پر چڑھ کے ایک کپڑے کا چاپڑ بنایا اور اُس سے وہی پیشاب لقا کے منہ پر چھڑک چھڑک کے
استرے سے تمام ڈاڑھی لقا کی مونڈلی مگر دو بال باقی رکھکر ایک بال میں تو ایک ذرا سا پرچہ کاغذ کا جس میں مضمون اشعار مرقوم کلاہ
سر قیصر بہرم ؛ زنگ از تیغ بجنگ بد افسر بہرم ؛ از نخل خسروان چو گرم ساقی ؛ ز تیغ و سپر و جبہ و ساقہ بہرم ؛ ای مشرک خدا علیہ اللعن و
العذاب لقا تم شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کیا کروں مجبور ہوں کہ مجھے حکم سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران
کا نہیں ہے ورنہ میں تجھے ابھی جہنم واصل کر کے چلا جاتا فقط بطور چشم نمائی تیری ریش نامبارک کو پیشاب چھڑک کر مونڈے
لیے جاتا ہوں تمام میرا سرپرندہ جادوگران و باج ستانندہ ریش کافران مشہور و معروف ہے اور میں بدو نوید اورنگ قلعہ گیر
بے جنگ موصوف ہوں مجھکو لازم ہے کہ اول تو اس کفر و کافری سے باز آ اور دعوے الوہیت ترک کر شہادت پڑھ کے نکل اس
چاہ کفر و ضلالت سے اور بہرہ یاب ہو چشمۂ ہدایت لیکن از بسکہ تو سیاہ دل ہے شعر آب زمزم و کوثر سفید نتوان کرد ؛ گلیم بخت کسے را
کہ بافتند سیاہ ؛ لہذا تو جان جو چاہ سو کر مگر یاد رکھ یہ سالانہ خراج اس اپنی ڈاڑھی کا جہاں لشکر فیروزی اثر امیر حمزہ صاحبقران
نامور کا ہو وہاں میرے پاس ہنڈوی کر کے بھیج دیا کرنا ایک دن کیا ساعت بھر کا فرق اگر اس میں پڑ گیا تو یہ سمجھ رکھنا کہ
میں تیری ریش تراشنے کے واسطے پھر اسی وقت موجود ہونگا اور ایک بال تیری ڈاڑھی میں نہ نکلنے دونگا غرض یہ لکھکر اس بال
میں باندھ دیا اور دوسرے بال میں گھنگرو چھوٹے چھوٹے باندھکر لقا کو ایک ریچھ والے کی صورت اس طرح سے کہ ایک سفید چاندنی
کے پاٹ کو پھاڑ کر آدھا تو اُسے سیاہ کیا اور آدھا سفید رہنے دیا اور دونوں کو ملا کے سی دیا تو جب ایک قطع اُسکی ہو گئی اُسکا تو
ایک چکا لقا کے سر پر باندھ دیا اور ایک کھاروے کی پگڑی بیچ کرے باندھکے چند زنگ بطور گھنگرو کے باندھ دیے اور ایک
لکڑی ہاتھ میں لقا کے دیکے دو بڑی بڑی لکڑیاں بغلوں میں لقا کی لگا کے لقا کو تمام کیا اور آگے اُسکے ایک زنچہ مقوے کا
زنبیل سے نکال کے لٹکا دیا بعد اُسکے وہاں سے باہر نکلا اتفاقاً پیاس کی شدت ہوئی مگر دیکھی پر گھڑوں میں پانی صاف و شفاف
بھرا ہوا تھا اُس میں سے پانی پیتے ہی ایک غنودگی سی آئی عمرو گھبرایا چاہتا تھا کہ اُٹھے دھم سے بیہوش ہو کے گرا اور تھوڑی
دیر کے جب ہوشیار ہوا تو اپنی مہر انگشتری میں سیاہی بھری پائی دل میں خیال آیا فرود کی نابشدنی چالاک وغیرہ میرے
پیچھے آیا ہو یہ اُسی کی چالاکی ہے اور کوئی خطاجل کمبخت نے بنایا کیونکہ اور کوئی عیار لقا کی طرف کا مجھے بیہوش کرنے تو کاہیکو
آتا ہر چند تلاش کیا اُس عیار کا پتا نہ معلوم ہوا آخر کو ناچار ہو کر وہ جو بندھوے زنبیل کے چاروں طرف نقد و جنس لوٹ کر
گٹھریاں باندھ باندھکر رکھتے جاتے تھے عمرو نے جال الیاسی ڈالکے اپنی زنبیل میں سب بھر لیا اور کوئی شے نقد و جنس سے
وہاں باقی نہیں چھوڑی پہلوانوں اور سرداروں کے پاؤں میں فقط ایک ایک پائجامہ رہنے دیا تھا باقی خاک نہ تھا الغرض ان
چار سو ساڑھے چار سو بڑے بڑے جلیل القدر شاہ اور شہریار گردن کشوں مثل الغاش عون آشام اور ضیغم خون آشام
وغیرہ کا آدھا منہ کالا آدھا سفید کسی کا آدھا کالا آدھا زرد کسی کی ایک طرف کی ڈاڑھی کسی کی ایک طرف کی مونچھ مونڈ ڈالی
ہزار بارہ سو کفار نابکار کو اس صورت سے کسی کو خوبصورت لونڈا بنا دیا کسی کو حبشی کی شکل بنا کے چھوڑ دیا ہزار بارہ سو
تیلیوں کو اوندھا کر کے لٹا دیا اور اُنکے چوتڑوں میں چربی کی شمعیں روشن کر کے رکھ دیں کہ چار طرف

انھین شمعون کی روشنی ہو رہی ہے اسی طرح سے خوب سا تمام بارگاہ نشینوں کو لقائی ذلیل اور روسیاہ کر کے باہر بارگاہ کے نکلا اور
وہ جتنے شاگرد پیشے و بے خواص خدمتگار فراش چوبدار مشعلچی مکان مذکور بیہوش پڑے تھے اُن سبکے کپڑے زیور جو کچھ اسباب نقد و جنس
جو کچھ کہ ہاتھ آیا سب لیکر نذر زنبیل کیا اور اُن شمعوں کو برابر برابر زانو بزانو بٹھا کر اسکا ازار بند اُسکے ازار بند سے اُسکا ازار بند
اُسکے ازار بند سے گرہ دے کے زنجیر و بندی کر کے سبکے منھ کالے کیے اور ایک ایک جوتی آتشین کی اُنکے ہاتھ مین پکڑا کے قیلولون کے بیچ
اُڑا دیا اور جو کوئی بیچ مین ملگیا اور آنے پوچھا کہ ای مقبول پری چہرہ خداوند لقا کیا کرتے ہین تو عمرو یہ کہتا ہوا کہ خداوند آرام فرما
رہے ہین مین اپنے گھر کو جاتا ہون جلدی جلدی قدم اُٹھاتے اپنی بہن سکینہ بانو کے مکان مین آیا اور اپنے بہنوئی اخی سعید سے اور
اپنی بہن سے سارا حال لقا کے قیلولون کے تباہ اور برباد کرنے کا اور لقا کی ڈاڑھی مونڈ لانے کا بیان کر کے وہ پوستے
کا بولا لقا کی داڑھی کا زنبیل سے نکال کے سبکو دکھلایا اور کہا کہ اب مین اسکو حضور سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران
کے بیجاؤنگا اور اسی داڑھی کی بچت سے گاؤ تنی گاؤ سوار کو قائل کر کے اپنی شرط کا روپیہ لونگا اخی سعید لقا ے مشرک
خدا کی داڑھی دیکھکر بہت خوش ہوا اور عمرو سے کہنے لگا کہ فی الحقیقت ای عمرو تو بلاے بیدرمان آفت زمانہ ہے کیا کار رستمانہ
کیا ہے مگر خدا نکرے کہ تیری خبر یہان میرے مکان مین آنے کی کسی کو ہو جاے تو پھر میرا گھر بار اہل و عیال سب تاخت و
تاراج ہو جائیگا عمرو نے کہا بھائی تم خاطر جمع رکھو مین صبح کو یہان سے کوچک باختر کی طرف چلا جاؤنگا اور جب شاہزادہ
بدیع الزمان کی خبر لیکر شہر سنجاب سے آؤنگا تو پھر تم سے ملاقات کرونگا ابھی یہی باتین عمرو کر رہا تھا کہ وقت نماز صبح کا ہوا اور
عمرو ہیئت گدایان خرقہ پوش اخی سعید کے مکان سے نکلکر قریب چوک بیچ بازار دیکھا کہ بخوبی روز روشن ہو گیا ہے اور سامنے
سے عنتر گردو مرد اور ارم زاد بخشی عیار طاؤس حرمین لقا جنکو پچھلے دو محل سرائی کے بنے ہوے پچاس ہزار اشرفی ملے تھے چلے
ہنسا چلے آتے ہین عمرو نے اپنے جی مین یہ کہا کہ اگر اب مین چھپ کے چلا جاؤنگا اور اس سے ملاقات نکرونگا تو یہ عنتر گرد مرد کہیگا کہ عمرو
مجھے بیٹھری کے محل جیاری دے کر چلا گیا اگر میرا سامنا کر کے جاتا تو مین جانتا کہ بڑا عیار تھا غرض یہ سمجھے ہوا جو عنتر گرد مرد اور
ارم زاد بخشی کے آگے کہا کہ بابا خوش رہو عنتر گرد مرد نے اُسی وقت بہ نگاہ اولین عمرو کو پہچان لیا اور کمال تپاک سے دوڑ کر
ملاقات کی اور کہا کہ یا محسن بندہ خوش آمدی و صفا آوردی رباعی از آمدنت اگر خبر داشتمی ۛ در رہ گذرت گل و سمن کاشتمی
گلدستۂ کرپاے برخاک تنی ۛ خاک قدمت برید و بر داشتمی ۛ بادشاہ عیاران عیار اسوقت آپ کچھ میری طرف سے کھٹکا دل مین
نلائین مین وہی نیازمند آپ کا ہون اور آپ نے جو احسان اُس روز مجھپر کیا ہے تا قید حیات نہین بھولونگا عمرو نے کہا
صاحب مین نے تمسے کیا سلوک کیا اور تمپر میرا کون سا احسان ہے وہ بیان کیجیے گرد مرد اور ارم زاد بخشی نے کہا کہ ہم جسدم
خداوند لقا کے سرداران امیر حمزہ صاحبقران کی تصویرین کھینچنے کو ملک پر بریون گئے تھے اور آپ نے دو ہپ کے وعدہ
مین پانچ ہزار پانچسو چھپن سرداروں کی تصویرین کھنچوا کے ہمکو عنایت کین تھین اب اگر از راہ بندہ نوازی بندہ خانہ تک
قدم رنجہ فرمایئے اور جو کچھ نان و نمک حاضر ہے اُسے قبول کیجیے تو زہے افتخار اور باعث عزت اور آبرو کا ہماری ہو جائے
عمرو نے اپنے جی مین خیال کیا کہ اگر اب مین اسکے گھر مین دعوت کھانے نہین جاتا تو عیاری سے بعید ہے یہ جانیگا کہ عمرو مجھسے
ڈر گیا یہ سوچ کے عمرو نے کہا بسم اللہ کیا قباحت ہے چلو ہم تمھاری دعوت رد نہین کرینگے یہ کہکے عمرو گرد مرد اور ارم زاد بخشی
کے ساتھ اُسکے گھر پر جاتا ہے اور گرد مرد اور ارم زاد بخشی کو ابھی کچھ حال لقا کی ڈاڑھی مونڈنے کا اور تمام قیلول نشینون
اور صحبت والون کو ذلیل اور روسیاہ کرنے کا اور نقد و جنس وہان کی لوٹ لانے کا مطلق نہین معلوم ہوا ہے اور نہ عمرو کی کسی عیاری
کی ابتک خبر ہے غرض اثناے راہ مین عنتر گرد مرد اور ارم زاد بخشی نے عمرو سے پوچھا کہ آپ کا تشریف لانا اس ملک مین کس
تقریب سے ہوا عمرو نے کہا کہ امیر عالیشان حمزہ صاحبقران میرے آقا ے ولی نعمت نے اپنے فرزند

دلبند شاہزادہ بدیع الزمان گردشکن کی خبر کے واسطے مجھے شہر سنجان کی طرف بھیجا تھا اور گاؤ لنگی گاؤ سوار سے مجھے شرط ہوئی تھی کہ اگر چالیس روز مین بیابان جبل الغم ہفت میل کی راہ سے جا کے شاہزادہ بدیع الزمان کی خبر صحیح وضیح شاہزادہ عالم کے حمزۂ صاحبقران کو پہونچا دون تو گاؤ لنگی گاؤ سوار ایک سال کا خراج ملک بربر کا مین لون اور جو چالیس روز مین نہ جا سکون تو جو روپیہ سال بھر کے خراج کا ملک بربر کے از روے حساب محسوب ہو وہ مین گاؤ لنگی گاؤ سوار کو دون مہتر گردمرد یہ حال سنکے کہ عمرو بیابان جبل الغم ہفت میل کی راہ سے آیا ہی نہایت حیران و ششدر ہو کے کہنے لگا کہ بادشاہ عیاران عیار حق تو یہ ہی شعر جو تو دیگر را نباشد دسترس ؛ آنچہ تو کردے کے آید ز کس ؛ کیا تاب و طاقت اور کسی دوسرے کی جو اُس راہ سے آنے جانے کا تو کیا ذکر ہو خواب مین بھی اُطرف کو منھ کرے نہین سو تا القصہ یہی باتین کرتا عمرو کو اپنے مکان مین لایا اور بڑے اعزاز و اکرام سے عمرو کو بٹھلایا اور تیاری دعوت مین معروف ہوا اس عرصہ مین ایک لڑکا نہایت خوبصورت قطورے زرنفتی پاتا بے سقرلاتی باندھے جوڑی خنجر کی اور عمر بان کر مین کچھ عیاری کا ہاتھ مین لیے تیور بہت کڑے آنکھ نہایت چست و چالاک پیشانی پر نور شجاعت نمایان اندر مکان کے آیا اور عمرو کو با وصف اسکے کہ کبھی اپنے فرزندون سے اسقدر موانست اور محبت نہین ہو کرتی تھی دیکھ بے ساختہ محبت اُسکی طرف متوجہ ہوا اور گردمرد سے پوچھنے لگا کہ یہ لڑکا کسکا ہی گردمرد نے کہا یہ بندہ زادہ ہی اور خورد سال اسکا نام ہی عمرو نے یہ سنکے اُس لڑکے کو اپنی گود مین لیکے بٹھلا لیا اور اسکی پیشانی پر بوسہ دے کے اپنا فرزند نامزد کیا اور ایک حلقہ طلائی زنبیل سے نکالکر اُسکے گلے مین ڈالکے اپنا نظر کردہ کیا اور دعوت کھانے مین مشغول ہوا

## جب تک وہ کے داستان قیلول خداوندی لقا سے بیان کیجاتے ہین

کہ جب وہ شب آخر ہو گئی وقت صبح کا ہوا اور نسیم سحر وزان ہوئی تو باہر بارگاہ لقا کے وہ چوکیدار چوبدار خواص خدمتگار فراش مشعلدار وغیرہ جنکو عمرو نے منھ کالا کرکے ایک ایک ہاتھ مین جوتیان پہنا کے ازار بندون کی زنجیر جوڑی مین پھنسا دیا تھا صبح کی ٹھنڈی ہوا جو اُسکے دماغون مین پہونچی تو دس پانچ کی بیہوشی اُتر گئی اور اُن سبھون نے اپنی آنکھین کھولکر جو دیکھا کہ ایک شخص کالے منھ کا جوتی لیے ہمکو مارتا ہی تو اپنا منھ تو وہ سنحرا دیکھتا نہ تھا کہ میرا بھی منھ کالا ہی اور جو اسکا حال ہی وہ میرا حال ہی اُسی کو کل ہو رہا اور اجنبی دشمن اپنا سمجھ کے آنخضرہ جو جوتی اسکے ہاتھ مین تھی تڑاق سے اُسکے منھ پر ماری اُسکی جو جوتی لگی تو اُسنے بھی آنکھ کھولکر دیکھا کہ ایک شخص بہد سیاہ صفت بے گناہ مجھے جوتی مارتا ہی اُسنے کہا ابے مردود حرامزادے کل موہے تو کون ہی اور تو نے مجھے جوتی کیون ماری غرض اس طرح سے جوتی پیزار جو ہونے لگی تو سبکے ازار بند آپس مین بندھے ہوئے تھے اسکے کھینچنے سے اور جوتیون کی تڑاق پڑاق سے دوسرے کی آنکھ کھل گئی دوسرے کے باعث سے تیسرے کی تمام اُن شاگرد پیشے والون سے جوتی چلنے لگی ایک دوسرے کو جوتیان مارکے کہتا تھا کہ او مردود حرامزادے شاید رات کو جو انعام جشن خداوندی کا خداوند نے عنایت کیا ہی اسکا حصہ تو نے ہمکو نہین دیا آپ ہی آپ تو چٹ کر گیا ہضم کیا چاہتا تھا سو وہی قہر خداوندی تجھپر نازل ہوا ہی تیرا منھ کالا ہوگا وہ دوسرا کل موہا بھی یہی جواب اور یہی خطاب اسکی جانب کرکے اُسکو جوتیان مارتا تھا ادھر ادھر خوب جوتیان چلنے لگین اور آپسمین کشتم کشتا کی نوبت تھی سا مذور ہے تھے کہ اکثرون کے منھ پھٹ گئے لہولہان تھے شور و غل جو زیادہ ہوا تو بوقت معمول یاقوت شاہ جبرئیل درگاہ لقا نے جو جا کے سنگ سیاہ پر قدم رکھا اور معمول قدیم یہ تھا کہ جہان یاقوت شاہ جا کے سنگ سیاہ پر قدم رکھتا تھا اسکے پاؤن کی آہٹ کے ساتھ لقا اندر سے آواز دیتا تھا کہ اے بندۂ قدرت چہ تقدیر کردید یاقوت شاہ کچھ اسکا جواب دیکے اندر جاتا تھا تو آج اول خواص خدمتگار وغیرہ نقارون کے شور و غل سنے اور سوا اسکے لقا سے

مشرک خدا اونکو دیکھ والا بیہوش اور خود فراموش کھڑا تھا کچھ جواب اور کچھ آواز یاقوت شاہ کے کان میں آئی اور شور
یوم النشور بپا ہوئے قیطول گردش زدہ ہوا یاقوت شاہ گھبرا کے اندر جو گھس گیا تو اسنے دیکھا کہ کئی ہزار کشتہ کشتگو سم گھاسا
وت کی طرح تڑپتے لہو لہان ہو رہے ہیں یہ تماشا دیکھ یاقوت شاہ حیران ہوا کہ آج یہ تقدیرات خداوندی کیسی ہی یہ
ہزاروں مغضوبان بارگاہ اور مقتولان تیغ خداوندی گو یہ یہاں کہاں سے آ گئے اسکون ہین آخر کو یاقوت شاہ نے
کچھ اور لوگ باہر سے بلا کے حکم دیا کہ ماروان حرامزادے ردیا ہوں کو اور جلد یہاں سے زیر قیطول آتار دو اور پوچھو کہ
یہ کون لوگ ہیں اور کہاں سے آئے ہیں چار طرف سے لوگ کود پڑے اور لٹھیاں اور بانس لے لے کر جو اسے تو مار مار
کے ان سب مردودوں چوبداروں خواص خدمتگاروں وغیرہ ٹکڑے والوں کو پرزے پرزے اڑا دیا وہ داد بیداد فریاد
کرکے کہنے لگے کہ ہم تو نمک خوار بندے سرکاری فلان فلان ہیں غرض یاقوت شاہ کی عقل دنگ تھی اور کچھ بات ذہن
میں اسکے نہ آئی تھی کہ یہ کیا کارخانہ قدرت خداوند لقا کا ہے ناچار ہو کے اندرون بارگاہ گھسا اور اپنے جی میں کہتا تھا
کہ اب چلکے خداوند لقا سے یہ حال دریافت کروں جو نہیں اسنے اندر قدم رکھا تو وہاں دیکھا کہ واہ واہ ہر واہ واہ وہی
لطف اور فضا ہر کئی سو بارگاہ نشین اوندھے پڑے ہوے اور شمعین انکے چوتڑوں پر جلتے جلتے تھوڑی تھوڑی جو رہ گئیں تھا
تو تمام چربی انکے چوتڑوں پر گر کے جم گئی تھی اکثروں کی چوتڑوں کے بال جلکے گوشت کے جلنے سے چراہند اور
بدبو پھیلی ہوئی ہو مگر کچھ انکو خبر نہیں جیسے پڑے تھے ویسے ہی پڑے ہیں اور ایک طرف چار سو پانچسو عجیب الخلقت
گر آدھے منہ کالے آدھے منہ سفید زرد نیلے بھورے زنگاری گلابی ہرمزی غرض بوقلموں صورتین کسی کی آدھی
ڈاڑھی نہیں ہو کسی کی آدھی مونچھ نہیں ہو کسی کے سر پر سات کسی کے سر پر بارہ چوتیاں ہیں کسی کی مونچھ ڈاڑھی
بھوین پلکین سر کے بال سب منڈے ہوے ہیں ایک طرف دیکھا کہ چار سو ساڑھے چار سو حبشیوں خاکروبوں سائیسوں
شتربانوں فیلبانوں میں عجب طرح سے چپت چل رہی ہو یاقوت شاہ کی یہ رنگ محفل خداوندی دیکھکر عقل دنگ ہو گئی
اور اپنے ہاتھوں سے منہ اپنا پیٹ لیا اور کہتا تھا کہ آج بیشک قہر خداوندی یہاں نازل ہوا ہو ورنہ کوئی بات سوا اسکے
سمجھ میں نہیں آتی یہ ماجرا کچھ میں نہیں آتا کہ کیا ہو اب حجاب قدرت اٹھا کے خداوند کے پاس جاؤں تو یہ حال اور
اور یہ راز سربستہ قدرت خداوند کا منکشف ہو اور میرے دل کی طمانیت ہو غرض یہ کہ کے یاقوت شاہ نے جونہیں
حجاب قدرت اٹھایا تو دیکھا کہ میں تخت خداوندی پر ایک فقیر قلندر ریچھ والا گدڑی اپنے ہاتھ میں پکڑے ایک ریچھ
نچا رہا ہو یاقوت شاہ کی ایک آتش غضب کانون سینہ میں مشتعل ہوئی اور دود بد دماغی اسکے دماغ جان سے اٹھا
مارے غصے کی ضبط نہ ہو سکا اور یاقوت شاہ نے بکمال غیظ وطیش جھنجلا کے بڑے زور سے ایک کوڑا اس ریچھ
والے قلندر کی پیٹھ پر کہ درحقیقت وہ لقاے مشرک خدا ہی مارا اور ضرب تازیانہ سے تمام پیٹھ اسکی شق ہو گئی اور
بیساختہ تڑپ کر اسنے آنکھ کھول دی اور بیہوشی جو اتر گئی تو اسنے اپنے منہ اور اپنی صورت کا تو خیال بھی کچھ کیا نہیں
صدمے یاقوت شاہ کو تازیانہ مارتے دیکھکر پکارا کہ اے یاقوت شاہ جبرئیل درگاہ بندہ خاص یہ حرکت تو کیا کرتا ہی
ابھی میں تجھے دوزخ بادیہ میں ڈال دونگا ہم خداوند باختر یاقوت شاہ نے اسپر بھی نہ پہچانا کہ یہ لقا ہے خدا کچھ ہو
بہ ملال غیظ وغضب سے دوسرا کوڑا مار کے کہا کہ او بدذات تو کیا کہتا ہو اور دوسرے ہمسری خداوندی لقا کرتا ہو ایک
تازیانے کی چوٹ سے لقا تلملا کے یہ کہتا ہوا ایک سمت کو بھاگا کہ ہاں ہاں اے مقرب درگاہ میں یہ تقدیر شکوہ
مین نے شراب پی کے عالم مستی میں کی ہوگی مجھے یاد نہیں حالا تقدیر کردیم کہ تم لقا سے بے لقا رانده درگاہ خدا
زمرد شاہ مردود باختری یاقوت شاہ تو میرا فرزند قدرت ہو اب سے مجھے تازیانہ نہ مار اور خبردار اپنے

خداوند حقیقی کے سامنے ایسی بے ادبی نہ کرتا اور جسوقت کوڑا لگا کے لقا تڑپ کر بھاگا تو وہ گھنگرو جو عمرو نے لقا کی ڈاڑھی کے
ایک بال مین باندھ دیے تھے اور ایک بال مین ذرا سا پرچہ کاغذ نصیحت نامہ کا اس گھنگرو کے بجتے اور آواز سے لقا نے اپنے
منھ پر جو ہاتھ پھیر کر دیکھا کہ یہ گھنگرو میری ڈاڑھی مین کیسا بندھا ہی تو کوئی بال ڈاڑھی کا سوائے اُن دونون بالون کے لقا کے
ہاتھ مین نہ آیا پھر لقا نے اُن دونون کو بھی توڑ لیا گھنگرو توڑ کے پھینک دیے مگر اُس رقعہ کو جو دیکھا تو اسمین لکھا تھا کہ این کار عمرو ست
اُدھر یاقوت شاہ کو بھی لقا کی آواز سے معلوم ہوا کہ یہ خداوند لقا ہی اُسمین لقا نے کہا کہ اے یاقوت شاہ یہ تمام رسوائی اور ذلت
و خرابی وہ دزد باریک گردن لک لک پا ساربان زادہ عمرو عیار کر گیا تقدیر کردیم کہ جلد اُسے گرفتار کرو اور میرے سامنے لاؤ مین
اُسے دوزخ باد مین ڈال دونگا بس حسب الحکم لقا کے یاقوت شاہ نے لوگون کو تاکید روانہ کیا کہ جلد گردمرد کو پکڑ کے لاؤ یہان
وہ وقت ہی کہ شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار مہتر گردمرد کے گھر مین بیٹھے دعوت کھا رہے ہین اور مہتر گردمرد خدمتگاری
اور کاروبار مین سرگرم ہی اور خوردوک عمرو کے پاس بیٹھا باتین کر رہا ہی کہ ایک مرتبہ کسی شخص نے آ کے گردمرد سے کہا کہ خداوند
تمھارے نے یاد کیا ہی گردمرد نے کہا اچھا جاؤنگا اس مین عمرو نے کہا کہ اے مہتر گردمرد دیکھو تجھے تھے ایک عیاری کر کے
پچاس ہزار اشرفی لین اور چلے گئے تمکو مطلق کچھ ثابت نہ ہوا کہ تو وہ لعل بھی تھے کسی ظرف مین پانی کے ڈال دیا تھا
یا یقین رکھا ہی وہ لعل مصری کا بنا ہوا تھا گردمرد نے گھبرا کے اُن بادیے مین پانی بھر کے اُس لعل کو ڈال دیا تھا اور
اس انتظار مین تھا کہ بعد تین روز کے اس لعل کو نکال کر دیکھونگا لا کے جو دیکھا تو وہ پانی بادیے کا تمام گدلا سرخ
رنگ ہو گیا تھا اس مین ہاتھ ڈال کے لعل کو دیکھا تو کہین ذرا سا ریزہ بھی اسکا نہین تمام گھل گیا ارم زاد بخشی نے ذرا سا وہ
پانی لیکر جو چکھا تو کہنے لگا واہ واہ اے بھائی گردمرد ذرا چکھ لو مزا لگ کے اسے پیو تو دیکھو کیا خوب شربت ہی بس گردمرد کی رنگت
سفید ہو گئی ہوش حواس بجا نہ تھے دو گھڑی کامل اس صدمے مین منھ سے گردمرد کے بات نہین نکلی تھی عمرو نے کہا کہ
اے گردمرد استغفار مجھے پچاس ہزار اشرفی کی محتاجی اور طمع نہین ہی اپنے پچاسون توڑے زر سرخ کے مجھسے پھیر لو
مین تو فقط تمھین اپنی عیاری کا معتقد کرنے کو اور اپنی استادی اور دستکاری دکھلانے کو وہ لعل دے گیا تھا گردمرد اور
ارم زاد بخشی نے باہم چشمک زنی اور اشارہ کر کے کہ کوئی ایسی عیاری کیجیے اور ایسی بات نکالیے کہ اسوقت تو عمرو جہان سے
یہان مہمان ہی پکڑنا مناسب نہین جب یہان سے نکل کے تھوڑی دور پہونچے تو اسے پکڑ دیجیے اور اسکی زنبیل چھین لیجیے
غرض یہ کہ دونون عیارون نے عمرو سے کہا یا شاہ عیاران عیار صدقے کی تھین وہ پچاس ہزار اشرفیان اُسکی بھی
کچھ اصل و حقیقت ہی مگر واہ کیا کہنا آپ کا کیا خوب عیاری اور دستکاری آپ کی ہی ہم معقول ہوئے ایک بات ہم آپ سے
پوچھین اگر ہم کو بتلا دیجیے تو ہم کمال ممنون اور مشکور ہون عمرو نے کہا وہ کیا بات ہی پوچھو مین تمکو ابھی بتلا دونگا تمسے
ہرگز نہ چھپاؤنگا مہتر گردمرد ارم زاد بخشی نے پوچھا خواجہ سلامت بھلا آپ شکل تبدیل اگر عیاری سے رنگ روغن سے
جلدی مین نہین کر سکتے تو معجزہ زنبیل سے لیکے وہ صورت بنا لیتے ہین یا ہفت اقلیم کا مال اسباب خزانہ جو شی چاہتے
ہین وہ آپ زنبیل مین بھر لیتے ہین اور کسی کو اسکا پتہ نشان کچھ نہین ملتا اور گلیم معجزے کی ہی آپ اُسے اوڑھ کر غائب ہو جاتے
ہین یا جال الیاسی دستگیر خضر علیہ السلام یا خنجر دانیال کی یا کمند آصف یا صفا وغیرہ وغیرہ یہ سب چیزین
تو پیغمبرون اور آپ کے بزرگون کا تبرکات ہین انکے اُنکی باعث سے آپ کے ہزارون کام نکلتے ہین وہ سب آپ کی
زنبیل مین بھری رہتی ہین مگر یہ فرمائیے کہ آپ جو ہزارون فرسنگون آن واحد مین پہونچ جاتے ہین مثلاً یہان سے
تا ہفت میل جبل القمر کہ بارہ ہزار فرسنگ نہایت خطب راستہ ہی اسے آپ سات روز یا چھ روز مین طی کر کے یہان
تشریف لائے اتنی جلد روی کا کیا باعث ہی اتنا جلد آپ کیونکر چلتے ہین یہ ہمکو بتلا دیجیے کہ ہماری تسلی ہو جائے

عمرو نے کہا کہ اے معتبر گرو مرد اور اے ارم زاد حبشی اسکا حال مین لکھے کیا کہون جسوقت کہ مین مزار بابا آدم صفی اللہ
علی نبینا کے وارد ہوا تھا تو جہان مین نے منڈھی حضرت دانیال کی اور بیڑ نبیل اور جال الیاسی اور کنڈا صفاسے بصفا
وغیرہ تبرکات وہان سے پایا اسی طرح سے اثنائے راہ مین ایک پہاڑ پر مین نے ایک گدھا دیکھا کہ تمام سر سے پاؤن تک مکلل
بزر مغرق بجواہر جسم نہایت خوبصورت اسکا تھا اور ایک ایک بال اسکا جگمگ وہ صدکان جواہر معلوم ہوتا تھا مین نے جو دریافت
کیا تو وہ جو تھے سنا ہو کہ خر عیسے سو دی گدھا حضرت عیسے کا تھا تب مین نے کچھ تمام دو بال اس گدھے کے توڑ لیے ہین
یہ ساری کرامات اور جلد روی اور دوندگی مجھ مین انھین بالون کی بدولت اور انھین کی برکت سے ہے جسوقت مین کہین جاتا ہون
تو اس مین سے ایک بال اپنے تاج عیاری پر رکھ لیتا ہون ہزار ہزار فرسنگ آن واحد مین پہونچ جاتا ہون اور مطلق کسل
راہ مجھے نہین معلوم ہوتا ہے معتبر گرو مرد اور ارم زاد حبشی نے جو یہ حال بالون کی کرامات کا سنا تو بہت خوش ہوکے آپس مین
مشورہ کرنے لگے کہ اگر وہ دونون بال کسی گھات کسی فریب سے ہاتھ آجائین تو کیا خوب بات ہے اور یہ مشورہ کرکے معتبر گرو مرد نے
عمرو سے دست بستہ ہوکر کہا کہ یا شاہ عیاران عیار ہر چند کہ ہم خوب جانتے ہین کہ یہ استدعا اور عرض ہماری آپ منظور اور قبول نہ
کرینگے مگر ہم پیش خود یہ تجویز کرکے مصرع چہ نسبت خاک را با عالم پاک نہ ہمکو آپ سے کچھ مناسبت نہین اور آپ کو سب طرح کی
طاقت اور سب طرحکا مقدور دیکھیے کیسے تبرکات آپ کے پاس ہین دوڑنے اور تیز رفتاری کی کچھ آپکی احتیاج نہین اگر جادوگر
ہفت اقلیم جمع ہوکے آپ کو محاصرہ کرین اور چار طرف سے راہین مسدود ہون تو آپ منڈھی دانیال کی نکال کے اسی مقام پر
مقیم ہو جائین اور دم بھر مین سب ساحرون کو مار کر جدھر چاہین ادھر آپ نکل جائین اگر گڑوڑا می آمادہ قتل آپکے دشمنون
کے ہون تو آپ کو بھاگنے کی حاجت نہین ہے آپ گلیم عیاری اوڑھ کے جس طرح چاہین ہنستے قہقہے مارتے بالطینان خاطر
تشریف لیے چلے جائین اور کوئی آپ کو نہ دیکھے نہ سدراہ ہوسکے علی ہذا القیاس ایسے ایسے تبرکات کی چیزین آپکے پاس
بہت سی ہین کچھ آپ کو کہین بھاگنا نہین پڑتا اپنی خوشی سے یون چاہین آپ جلد چلین چاہین آپ آہستہ چلین یہ کچھ ضرور
نہین کہ آپ مور کی طرح سے اڑ جائین اور اس مین آپ ذریعہ اور وسیلہ کسی تبرکات اور مجرب کا ڈھونڈھین سوا اسکے آپ
کی چال بھی وہ ہے کہ ہم سب سر پٹک کے رہ جائین تو آپ کے توقف مین دوڑ کر آپ کے قدمون کی خاک کو نہ دیکھ سکین اور کہین
آپ کو نہ چھو سکین لہذا امیدوار ہین کہ وہ پچاس ہزار اشرفیان جو آپ لعل مصری کا بھجوا سے لیکے تھے وہ بخشش خاطر
آپ پر تصدق کین اب سردست اور تو حاضر نہین لیکن چالیس ہزار اشرفی اور آپ کی نذر اور تواضع کرتے ہین وہ دونون بال جو
خر عیسی کی آپ لائے ہین وہ ہمکو عنایت کیجیے کس لیے کہ ہمکو دوا دوش رات دن رہتی ہے تمام عمر آپ کے ممنون اور مشکور رہینگے
عمرو نے کہا کہ سبحان اللہ اے معتبر گرو مرد یہ آپ عیاری اور اپنی استادی اسوقت کہاتے ہین بھلا سنو تو بساط کا ثبات عیاری
تو دو تاری سے ہے اور وہ دونون بال دم خر عیسی کے تبرکا اور تیمنا میرے پاس ہین اگر مین نے وہ دونون بال چالیس ہزار اشرفی
کے طمع دینا کہ تم عیاری کرکے چالیس تھیلیان زر سرخ کی طرح مجھے دیتے ہو تمکو حوالہ کر دون تو مجھ سے لیتا غیر ممکن ہے مین یعنا
بھر مین جہان ہزار دوادوش ہو بچون وہان تم آن واحد مین پہونچ کے مجھے گھیر لو تو آیندہ جنگ دو سردار واللہ اعلم بالصواب
کون جیتے کون ہارے تو اس مقدمہ مین تم دونون صاحب مجھے معذور رکھو اور کوئی چیز ہوتی تو مین بخدا ابھی تمکو دیتا اور
بال تم لیکے کیا کروگے تم تو آپ ایسے جلد رفتار اور تیز رو ہو کہ مین نے ہزارون لاکھون پیک اور عیارون کو دیکھا کسی کو ایسا
جلد چلنے والا نہین پایا معتبر گرو مرد نے کہا یا شاہ عیاران عیار توبہ استغفار ہماری کیا مجال جو ہم آپ سے عیاری کرسکے
کتے ہون یا آپ سے فریب یا دغا کا ارادہ رکھتے ہون اور طمع دیتے کیسا وہ چالیس تھیلیان زر سرخ کی تو حاضر ہین لیجیے
اور یہ کہکے جھٹ پٹ ایک کوٹھری مین ایک صندوق رکھا تھا اسکا قفل کھولکر چالیس توڑے اشرفیون کے

نکال کے عمرو کے آگے رکھ دیئے اور ہر ایک توڑے کا منھ کھول کے اشرفیاں دکھلائیں عمرو نے کہا خیر ای معتر گردمرد یہی ٹھیک راہ
بڑی بہر راہ اچھو کے عیاری نہیں کرتے اور تمھارے قول و فعل کا خدا حافظ اور وہ دونوں بال موجود ہیں مگر خبردار زینہار کوئی وجہ
اور کوئی حیلہ مجھے نہ کرنا یہ کہہ کے دو بال لقا کی ڈاڑھی کے زنبیل سے نکال کے معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی کو حوالہ کر دیئے
اور وہ چالیس توڑے اشرفیوں کے معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی کے سامنے سے بغیر وہ زمین اٹھا کے زنبیل میں رکھ لیئے معتر گردمرد
اور ارم زاد بخشی بالوں کو دیکھ کر محو حیرت سکتے کی صورت رہ گئے اور فرط شادی سے پیراہن میں پھولے نہیں سماتے تھے اور دونوں
آپس میں اشارہ کرتے تھے کہ چالیس ہزار اشرفی کی کیا حقیقت ہے اگر اسوقت عمرو زیادہ حجت اور طمع کرتا تو ہم سب اسباب نقد و
جنس اپنے گھر کا بیچ کر کے جہاں تک ہو سکتا عمرو کو دیتے اور یہ دونوں بال لے لیتے اسوقت اپنا ہم گھر بیچ ڈالتے بلا سے
جب یہ یہاں سے پچاس کوس آگے سمت شہر سنجان پہونچیگا اسوقت ہم بھی بال ایک ایک اپنے سروں پر باندھ کے دم بھر
میں وہاں جا پہونچینگے اور یہ ایک ہوگا ہم تم دو ہونگے چار طرف سے اسکو محاصرہ کر کے بلا بازی گرفتار کر لینگے اور ساری
کرامات اور بساط کائنات اور ہفت اقلیم کی دولت اور تمام عمر کی کمائی زنبیل میں ہے اسکی زنبیل چھین لینگے پھر یہ بیدست
و پا ہو جائیگا غرض معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی تو اس خوشی میں تھے کہ ناگاہ عمرو اپنی گٹھری گٹھری باندھ کر اٹھ کھڑا کہنے لگا خدا
حافظ ای معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی اب ہم رخصت ہوتے ہیں کس لیئے کہ ابھی ہمیں جا کر شہر سنجان میں شاہزادہ بدیع الزمان
کی خبر لانا ہے اور چالیس دن کے درمیان میں ملک بہ ملک میں پہونچ جانا ہے معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی نے کہا بہت بہتر
اگر یہی چاہیے تو فقط مراجعت شہر سنجان سے پہلے بھی ملاقات کرتے جانا عمرو نے کہا بشرط زندگی و فرصت یہ کہکے عمرو
رخصت ہوا اتنی دیر میں دو چوبدار دوڑتے ہوئے اور آئے اور معتر گردمرد سے نہایت تاکید سے کہا کہ جبریل
درگاہ یاقوت شاہ تمکو یاد کر رہے ہیں اور تم ابھی تک حاضر نہیں ہوئے جلد چلو معتر گرد و ارم زاد بخشی نے کہا کہ صاحب
حاضر ہوتے ہیں ایسا کونسا کام ضروری در پیش ہے جسکے واسطے یہ تہتک اور تاکید تم کرتے ہوئے آئے ہو بارے کپڑے
پہنے اور وہ دونوں بال ایک تو معتر گردمرد نے اور ایک ارم زاد بخشی نے اپنے تاج عیاری میں رکھ لیا اور خوشی خوشی چوبداروں
کے ساتھ بڑی تمکنت اور غرور سے چلے یہاں یاقوت شاہ جبریل درگاہ لقا کو ہاتھ میں پکڑے غصے میں بھرا
ہوا چوبدار بھیجتا جاتا ہے کہ جلد معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی کو لاؤ اس عرصہ میں یہ دونوں یعنی معتر گردمراد اور ارم
زاد بخشی پہونچے یاقوت شاہ کو سلام کیا یاقوت شاہ نے کہا کہ ای طاؤس جسم میں تھا تجھے اسدرجہ غفلت اور
بیخبری ہے اور یہ شانت تیرے مزاج میں سما گئی ہو کہ میں بیر بیرے گھڑا اور پچاس چوبدار تیرے بلانے کو بھیج چکا ہوں
اور تو نہیں آتا عمرو عیار حمزہ کا میاں کیا غضب کی عیاری کر گیا ہے معتر گردمرد و ارم زاد بخشی نے ابھی یہ کلام یاقوت شاہ
کی زبان سے پورا نہیں نکلنے پایا تھا تمام تھا کہ آگے بڑھ کے بڑے غرور اور بانکپن سے وہ بال دکھلا کے کہا کہ آپ
جبریل قدرت خداوند زادے ہیں جو چاہیں سو فرمائیں عمرو کیا عیاری ہمارے سامنے کر کے چلا جائیگا اور ہم
اس سے کیا غافل ہیں یہ دیکھیے ساری بساط کائنات سمیٹ پونجی جو کرامات عمرو کی تھی وہ تو ہمنے اس سے
چھین لی کہ انھیں بالوں کے زور و طاقت پر وہ بہت کودتا پھرتا تھا اب وہ بیچارہ کہاں جائیگا یاقوت شاہ نے
جو ان بالوں کو دیکھا تو پہچانا کہ یہ لقا کی ڈاڑھی کے بال ہیں زیادہ جھنجھلایا اور بکمال غیظ و غضب دوڑ کر ایک
ایک کھلا معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی کے مار کر کہا کہ او بد ذات حرامزادو یہ بال تو خداوند لقا کی ڈاڑھی کے
ہیں عمرو کیا کیا بے ادبیاں اور کیسی کیسی گستاخیاں کر کے خداوند کی ڈاڑھی مونڈھ لے گیا ہے اور تم یہ بال فخریہ
ہمکو دکھلانے کو یہاں لائے ہو بس یہ حال سنتے معتر گردمرد اور ارم زاد بخشی دونوں کا رنگ زرد ہو گیا

اور منھ پر مردنی جان سی چھا گئیں کلیجا پکڑ کے بیٹھ گئے یاقوت شاہ نے پھر تازیانہ اٹھا کے کہا او حرامزادو
اب تم ذلیل لائے ہو لب تو جلد جاؤ اور گمسرو جہان نے تلاش کرکے لے آؤ ورنہ قہر خداوندی میں مبتلا
ہو گے اور ابدالآباد تک دوزخ ہاویہ میں پڑے سڑا کرو گے آخرکار ناچار ہو کے جہتر گرد مرد اور ارم زاد
بخشی دونوں عیز تلاش شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار جاتے ہیں اسکے آگے دیکھیے کیا ہوتا ہیں تو ...

## جنبک شمہ داستان فرحت بیان شاہزادہ عالی شان بدیع الزمان گرد لشکر شکن اور حالات ملکہ گوہر ملک اور مو خرفات گنجاب علیہ اللعن والعذاب سے بیان کیا جاتا ہے

کہ جسوقت گنجاب بن تجور بن ملک حرمان دیوکش نے ہلیل دراز ترکیب کو واسطے محاصرہ اور سدباب
کوہ نے دڑہ خونریز کے ہمسر شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن بھیجا اور آپ مع لشکر بیکران اور افواج
بے پایان سمت چار باغ بہ تہیہ گرفتاری ملکہ گوہر ملک سوار ہو کے چلا اثنائے راہ میں خبر آئی ہرمز بن نوشیروان
اور فرامرز بن نوشیروان اور اپنے بیٹوں کی جوستی تو پلٹ کر برائے استقبال ہرمز اور فرامرز سمت دریائے زخار
روانہ ہوا یہاں چار باغ ملک حرمان دیوکش میں ملکہ گوہر ملک کو جو یہ خبر ہوئی کہ گنجاب مع تمام سرداران اور
سپہ سالاران اور افسران فوج اور سوار و پیادوں وغیرہ کے اپنے لشکر و سپاہ کو ہمراہ لے کے پہلے تو میری
گرفتاری کو اس طرف آتا تھا اب اسکے شاید کچھ سردار اور بھائی میرے ملک پر بڑے آتے ہیں انکے لینے کو سمت
دریائے زخار گیا ہے اور تمام شہر خالی ہے ملکہ گوہر ملک نے ازراہ اولوالعزمی پیش خود تجویز کیا کہ میں نے بزبانی
اکثر اکابرین اور معتبرین سنا ہے کہ ملکہ گروہ بانوئے جوان شاہزادہ بدیع الزمان کی ہیں اکثر اوقات نقاب
منھ پر ڈال کے گھوڑا سوار اور پیادوں میں کار رستمانہ اور دلیرانہ کیے ہیں پس میں بھی تو بہو انکی اور ناموس
انکے بیٹے شاہزادہ رستم صولت کی ہوں جس نے یکہ و تنہا ملک سنجان میں فروج کرکے ستائیس شخص
لشکر گنجاب پر مارے اور بجان واحد لکھوکھا کفار میں کیسے کیسے کار نمایاں کرکے نکل گیا ہے ایسا وقت
اور موقع بھی پھر کہاں ملیگا کہ فرقہ سپاہ میں سے کوئی متنفس شہر سنجان میں نہیں ہے مضمون اس حدیث
شریف کے کہ السعی منی والاتمام من اللہ میں چلکے شہر سنجان میں اپنا عمل دخل کروں غرض
یہ تجویز کرکے مشورہ وشراکت فضل بن گیاہور خون آشام وغیرہ ترک جوشن پوش اور قاتل
زنگی کو تو چار باغ کی محافظت کے واسطے وہیں تعین کیا اور آپ مع فضل بن گیاہور خون آشام
وغیرہ جان نثاران شاہزادہ عالی مقدار اور چالیس ہزار دلیران عرصہ کارزار اول شام
چار باغ سے سوار ہوئی اور صبح ہوتے ہوتے دروازہ شہر سنجان پر پہونچی یہاں تک کہ دروازہ
شہر پناہ کا وہی کھلا تھا کہ ملکۂ عالم مع رفقائے شاہزادہ عالی شان اور سواران جانفشان بسم اللہ
کہکے اندرون شہر داخل ہوئی اور جو وہاں ہزار دو ہزار سوار پیادے متعین تھے جسوقت کہ وہ کچھ
تعرض کرنے لگے اسنے پہلے انھیں سب کو تہ تیغ بیدریغ کرکے خاک و خون میں ملا دیا بعد اسکے شہر سنجان میں
تلواریں کھینچ کھینچ کر سب گرے اور آمادہ کفار کشی ہو کر قتل عام کرنے لگے یہاں تک کہ کافروں
کو جا امن کی نہیں ملتی تھی کہ اپنے تئیں بچائیں غرضکہ کئی ہزار کافروں کو جہنم واصل کرکے
لاش پہ لاش دھڑ پہ دھڑ سر پر سر ڈھیر کردہ گراتے جاتے تھے اور چار طرف آواز الامان الامان کی بلند ہوئی اصل

علاقہ شاہزادہ عالم سے رکھتا ہو اور بجان و دل دعوی محبوبیت کا لندھور کو شاہزادہ بدیع الزمان سے ہو تو جنس کی بیٹی یعنی ملکہ گوہر ملک
سے کہنے لگی کہ واری اس شاہزادہ بدیع الزمان کو مین نے کسدن اپنے بیٹون سے کم سمجھا تھا اور مین تو ہمیشہ پروانہ اسکی صورت کی
رہی ہون اب جو کچھ کہ مجھسے خدمت و دلسوزی شاہزادہ بدیع الزمان کی ہو سکیگی حتی المقدور مین کوتاہی کبھی نہ کرونگی اور بعد ازین
دا ایمان ابھی مصلحت وقت نہین کہ مین مسلمان ہو جاؤن جب وقت ساعت ہوگا تو مین اعتقاد بدل اور اقرار باللسان کرونگی اور
لا الٰہ الا اللہ کا کلمہ پڑھ کے مشرف باسلام ہو جاؤنگی میری بات مین کبھی فرق نہ پڑیگا غرض یہ کہ اب ان بیٹیون مین بڑی محبت ہے
اور دونون باتفاق منتظر تشریف آوری شاہزادہ آفاق بدیع الزمان کی مین انکو تو اسی طور پر چھوڑتے

## اب شمہ حال کنجاب علیہ اللعن سے بیان کیا جاتا ہی

کہ کنجاب جو مع لشکر اور سپاہ چار باغ کی جانب سے مراجعت کر کے سمت دریا بقصد ملاقات اپنے بیٹون کے کہ طلب اور ...
پہونچا تو وہان استقبال ہرمز بن نوشیروان اور فرامرز بن نوشیروان کا کر کے خواجہ کرادالدین ملک بختیارک شوم کا فرزند
سے اور اپنے بیٹون سے ملاقات کی اور وہین لب دریا اپنا خیمہ استادہ کرا کے تیاری دعوت اور جشن شاہانہ مین معروف ہوا سو
طائفے ارباب نشاط کے طلب کیے صحبت ناچ گانے کی ہوئی طاب طبلے پر پڑی آواز ہوشربا ہوش نوشانوش کی سراسیمگی کا
باہمین کی ملک آسمان کو جانے لگی غنچیان سراپا ناز اور مطربان خوش آواز کا جوبن اور ساقیان مہرطلعت اور ماہصورت کے دور کی
دھوم اہل محفل عالم مستی مین کہ رہے تھے قطعہ مین کب سے تھا تیرا اشتیاقی ساقی ؛ مدت مین ہوا ہی تو ملاقی ساقی ؛ جاتا ہے یہ
دور جلد بھر دے پیالہ ؛ شیشے مین جو کچھ رہی ہو باقی ساقی ؛ ناگاہ سامنے سے ایک جوڑی ہرکارے کی گردمین آلودہ پسینے مین غرق
عرق ریز سراسیمہ اور مضطر بحضور کنجاب آکے بعد دعا و ثنا کے پیغمبری پکاری کہ پیغمبر رسل کی عمر دراز ہو ملکہ گوہر ملک پیغمبرزادی
نے مع فضل بن گیا ہور خون آشام چار باغ ملک حرمان دیوکش سے فتح کر کے شہر سنجان مین اپنا عمل دخل کرلیا اور تمام
کوٹھون پر خزانون کے اور جواہرخانے وغیرہ کے چوکی پہرے اپنے بٹھا کے کھڑکھار وہ خزانون سے نکلوا کے اپنی فوج و سپاہ کو تقسیم کر دیا اور
تنخواہ داشت نو ملازمون کی جاری ہی شہرپناہ کے دروازون پر توپین تیل کے کڑھاؤ کڑک کے پیسے بارود کی ہنڈیان چڑھوا دین مین
تو دار و کمانداروغیرہ ہزارون جوان نیلبند دروازے پر فصیلون پر جون پر آمادہ رزم و پیکار بیٹھے ہیں کنجاب نے جو یہ حال خراب اپنے شہر
اور خزانون اور جواہرخانون وغیرہ دولت و مال کا سنا تو اپنے دونون ہاتھون سے سر و سینہ پیٹ کے ڈاڑھی کو نوچ ڈالا اور ہونٹ
اپنے دانتون سے چباتا تھا اور کہتا تھا مصرع دیگر بہ کہ نالیم کہ از ما بہ ماست ؛ ملک بختیارک شوم کا فرزند جو برابر کنجاب کے
بیٹھا تھا اسنے پوچھا کہ ای پیغمبر رسل گوہر ملک کون ہی کنجاب نے کہا کہ میری بیٹی ہی بختیارک بیٹی کا نام سنکے پکارا صلواۃ بر محمد ای
کنجاب مجھے یقین کامل ہوا کہ گوہر ملک شاہزادہ بدیع الزمان پر شیفتہ و فریفتہ عاشق زار ہی جو اسنے ایسی حرکت لغو کی اور ایسا
نالایق کام کیا ای کنجاب اب تم ملک سنجان کی فرمانروائی اور حکمرانی سے ہاتھ دھو بیٹھو یہ سرزمین اب اسلام آباد ہو جائیگی اور یہ ملک
قبضہ اختیار مین بدیع الزمان کے ہو گیا اسلیے کہ ان خدا پرستون کا قدیم الایام سے یہی معمول اور دستور ہی کہ جس اقلیم اور بلاد مین خروج
کرتے ہین تو وہان پہلے ایک داغ حاکم شہر کے دل پر اسطرح کا دیتے ہین کہ اسکی بیٹی یا بہن سے عشق کر کے اسکے ملک اور سلطنت کو اپنے قبضے
مین لاتے ہین اور اس سرزمین کو یک قلم اسلام آباد کر کے آگے قدم رکھتے ہین کنجاب نے بختیارک کی طرف دیکھا کہ ایک عجیب الخلقت مسخرہ
کی صورت زرد رنگ کوتاہ گردن تنگ پیشانی و دراز بینی اور نطفہ شیطانی کی ساری علامتین چہرہ پر عیان گڑہے کے سی آنکھیں گلے مین
طوق لعنتی کا پڑا ہوا ایسے خرخشات اور ہیزلیات لغو پوچ اور لاطائل بیہودہ و خرافات روبرو دکھال رہا ہی وہ برہم ہو کر کہا کہ ای نامعقول
اس گفتگوئے بیہودہ اور فضول سے تجھے کیا حصول بس زیادہ گو مت ہو مصرع سخن تا نپرسند لب بستہ دار ؛ بختیارک نے کنجاب
کو پیچ و تاب کھاتے اپنی گفتگو سے متذکر تھے جو دیکھا تو کہنے لگا کہ ای پیغمبر رسل تو میری باتون سے کچھ اپنے جی مین ہراسان اور فکر مند

حقیقت اور دلیل سنو یہ بات پہلے تیرے گھر مین نئی نہین ہوئی ہے یہ ابتدا تو اس عشق اور عاشقی کی انھین دونون صاحبون کے گھر سے
شروع ہوئی یعنی امیر حمزہ صاحبقران نے ملکہ مہرنگار بیٹی نوشیروان ملک العادل کسریٰ کی اور بیٹا انھین دونو صاحبون کی
عاشق و فریفتہ ہوکے ملک دامن مین اپنا عمل دخل کیا اور نوشیروان بن قباد بن کیقباد بن فریدون ایسے شہنشاہ ذی شان
خواقین سجدہ گاہ ظل اللہ محتشم و محترم فرمانروائے ایران و توران فخر دودمان ساسانیان و کیانیان کہ جسکی بارگاہ مین چہل و چہار کرسی زر
پایہ سونا چاندی کی نشین الخاص مسعود ہو یار سلطنت چوبیس سو پہلوان پائے تخت سوا لاکھ کہ اور کرور سوار حاضر رہتے تھے اسکا تاج
و دیہیم و فوج اقلیم چتر و علم جاہ و حشم خزینہ و دفینہ اہل و عیال مال و منال سب تباہ و برباد کرکے اس درجہ کو پہونچا دیا کہ اولاد تک بھی
دونون مرشد زادے کل آفاق کے ہرمز اور فرامرز آج اس مصیبت سے دربدر خاک بسر ہوکے تیرے ملک مین آئے ہین اور تیرے سامنے
بیٹھے ہین ہرمز بن نوشیروان نے یہ گفتگو بختیارک کی سنکے غصے سے کہا ای نامرد بدذات تو کیا بکتا ہے ہمکو اور رسوا کرتا ہے بختیارک
نے کہا کہ ای ہرمز تاجدار تجھے نہین معلوم کہ پیر خود درماندہ ہے شفاعت کسکی کرے گا گنجاب تو خود اسی درد مین مبتلا ہے یعنی شاہزادہ بدیع الزمان
جو امیر حمزہ صاحبقران کا بیٹا ہے اسنے بخیال اسکے کہ مصرع میراث پدر خواہی علم پدر آموز اپنے باپ کے قدم بقدم اس ملک سنجان
کے اسلام آباد کرنے کا اپنے دل مین مصمم ارادہ کرکے اس ملک مین خروج کیا ہے اور بیٹی گنجاب کی ملکہ گوہر ملک سے رابطہ
دوستی اور اتحاد کا باہم پہونچا کے اسکو اسنے اپنے قابو مین کر لیا اور کلمہ شہادت پڑھوا کے مسلمان کیا اور ملکہ تہ دل و جان سے عاشق
اور فریفتہ شاہزادہ بدیع الزمان کی ہے تو اب وہ ہے شاہزادہ بدیع الزمان کو فرمانروائی اور حکمرانی کا ملک سنجان کی برحق اور
بجا ہے اسمین اب شک و شبہ کوئی نہین یون گنجاب جو چاہین سمجھے لیکن مگر یہ ملک سنجان تمام چند روز مین تہہ تیغ کر اسلام آباد
ہو جائیگا مین اسمین سر مو جھوٹ نہین کہتا سچ کہتا ہون اور میرے کہنے کا اگر کسی کو یقین نہ آئے تو پھر چند روز مین دیکھیگا میرا حق
و باطل کھل جائیگا گنجاب اس گفتگو سے بختیارک کی نہایت رنجیدہ اور کشیدہ خاطر ہوکے اسیوقت وہان سے اٹھ کھڑا ہوا اور سوار
ہوکے مع اپنی فوج و سپاہ کے شہر سنجان کی طرف روانہ ہوا اور قریب شہر سنجان کے آ پہونچا اور چار طرف سے محاصرہ کرکے
آمادہ جنگ ہوا غلغل پڑ گیا ہر طرف غل ہوا کہ ہان آج یہ دن سرفروشی اور جان نثاری کا ہے ای بہادر و خبردار کہ اپنے جی مین خطرہ
پاس ہے ہراس نہ لاؤ بیخوف و خطر برج و فصیلون پر سے ناوک اندازی کرو اور گولے توپکے مارو یہ سب کفار نابکار دلیران واحد مین
پسپا ہوکے فراری ہو جاوین گے چنانچہ جب اسطرف سے لشکر گنجاب کے سوار و پیادے حملہ کرکے قصد کرتے تھے کہ خندق کو طے کرکے زیر دیوار
شہر پناہ پہونچین اور سیڑھیان لگا کے فصیلون پر چڑھ جاوین اور اسطرف اتر کر دروازہ شہر پناہ کا کھولدین اور جو
بجانے قفل پڑ گیا اور خون آشام اور پے گولہ اندازون اور تفنگ اندازون اور کمانداروں نے اس درجہ بارش تیر اور گولی کی
اور بچھرون کی افواج کفار پر کی کہ کوس کوس دو دو کوس تک فوج گنجاب کی پسپا ہوکے جہان تہان درختون ٹیلون و ٹیکرون کی
آڑ لیکے لڑتی تھی اور کسی کا حوصلہ ایک قدم آگے بڑھانے کا نہین پڑتا تھا ہزارون کفار و پیادے مارے گئے اور مثل بچھڑون اور گھوڑون
کی جھجھری ہوکے مثل زاغ و زغن کے بروے ہوا پرواز کنان جہنم واصل ہوتے جاتے تھے القصہ چار روز صبح سے تا شام فوج کفار
تیرہ انجام نے سو طرح کی سعی اور کوشش کی مگر کچھ فائدہ نہ دیکھا آخرکار پانچوین روز گنجاب نے اپنے لشکر کو اس حرب و
پیکار سے مخالفت کرکے کہا کہ تا دو تین روز مین نہ لڑون اب تم قصد یورش اور تہیہ جنگ نہ کرو اور یہ حکم دے کے اپنی بارگاہ
مین نہایت مغموم اور ملول ہو کر بیٹھ گیا اور متفکر بیٹھا یہ سوچ رہا تھا کہ کون سی تدبیر اور کیا راہ نکالون جو پھر اپنے شہر اور ملک و مال
پر قابض ہون ناگاہ سامنے سے ایک عیار گرد و غبار مین آلودہ اندرون بارگاہ کے نمودار ہوا اور مجرا گاہ پر سے گنجاب کو
مجرا کرکے بعد دعا و ثنا کے کہا کہ پیغمبری ورمن کی زمین مکہ سے قاہر بن قہرمان بھی پیغمبر مع دل القا کا ایک لاکھ بیس ہزار سوار
آپ کی ملاقات اور اعانت اور نصرت کو آتا ہے گنجاب نے جو یہ حال سنا تو اپنے دل مین سوچا کہ قہرمان عجم بھی پیغمبر مارمل خدا ہے

خداوندی بات پرتف بھی نہیں کریگا اور جو کوئی اس شیطان کے کہنے پر عمل کریگا اسپر قہر خداوند کا نازل ہوگا اور وہ پھر کبھی بخشا نہ جائیگا یہ کہہ کے گنجاب نے حکم دیا کہ ہان مارو اس نمک حرام شیطان کو چنانچہ حسب الحکم گنجاب کے چار طرف سے ملازمان گنجاب اور حضار صحبت نے بختیارک کو خوب جوتیان وغیان کو زے وعولے مارین بختیارک داد و بیداد تو بہ تلا کرکے کہتا تھا کہ اے فرشتہ وحی رسان تو برحق ہے بس میرے حال پر رحم کر اور اگر تو میرے قتل کا ہو تو مین مسلمان ہوں میرے کلمۂ شہادت کا گواہ رہنا یہ کہہ کے لگا کلمہ پڑھنے عمرو نے کہا بس زیادہ کوسنا تھا تو یہی کہ جا کر عمرو ہو عمرو ہو قصہ مختصر یہ کہہ کے فرشتہ وحی رسان منبر پہ جا بیٹھا اور آواز بلند وعظ اور پند کرنے لگا اور شراب منگا کے گنجاب اور تمام سرداروں بارگاہ نشینوں وغیرہ حاضرین صحبت سے کہا کہ آج میں بموجب حکم اور تقدیرات خداوند لقا کے وارد محفل گنجاب ہوا ہوں اور پیغمبری گنجاب کی ابھی تک کسی پر ظاہر نہ تھی آج رتبہ پیغمبری کا گنجاب کی بندگان خداوند لقا کے اوپر اور کل عالم پر ظاہر کرتا ہوں اور ایک پیالہ شراب کا بھرکے گنجاب کے ہاتھ میں دیا بعد اسکے ایک پڑیا بیہوشی کی شراب کے ساتھ گنجاب کو دے کر کہا کہ اے گنجاب سے یہ بیہوشی ہے اور میں عمرو عیار ہوں اس بیہوشی کو پہلے تمام شیشون اور صراحیوں اور گلابیوں وغیرہ میں شراب کی مخلوط کر کے باقی قدرے اپنے اس شراب کے پیالے میں ملا اور تمام اپنے بارگاہ نشینوں کو پلا اور آپ بھی پی اور بعد ہم بہر کے میری عیاری کا تماشا دیکھ گنجاب نے جلدی سے وہ پیالہ شراب کا اور وہ پڑیا بیہوشی کی فرشتہ وحی رسان کے ہاتھ سے لیکے کہا کہ اے فرشتہ وحی رسان میرے یہی کہ یقین کامل ہے اور میرا دل گواہی دیتا ہے کہ تو مقرب خاص خداوند باختر کا ہے تیرے ہاتھ کا زہر ہمارے لیے آب حیات سے زیادہ تر ہے اور یہ کہہ کے وہ پڑیا تمام شیشون اور قرابون اور بوتلوں اور شیشوں اور گلابیوں میں ملا کے کوئی مین اشہ باقی رکھ لی وہ دوا ہوئی اس شراب میں ملا دی فرشتہ وحی رسان نے حکم دیا کہ اب دیر نہ کر بے وسواس اس پیالے کو نوش کر سب الحکم فرشتہ وحی رسان کے گنجاب نے وہ پیالہ شراب کا غٹ غٹ کر کے پی لیا اور جتنے بارگاہ نشین اور سردار اور حاضرین صحبت تھے ان سبھوں نے بھی ایک ایک پیالہ بھر بھر کے پینا شروع کیا جس وقت کہ دور جام شراب بیہوشی آمیختہ کا تمام ہوا تو عمرو نے دیکھا کہ دوسرے دور کی نوبت ابھی نہیں آنے پائی ہو کر ایکبار چار طرف سے سب سرداروں کو چھینکیں آئیں اور تمام بارگاہ نشین چرخ مار مار کر مع گنجاب زمین پر گر پڑے عمرو نے دروازہ بارگاہ کا پہلے سے مسدود کر رکھا تھا جو لوگ مردے چوبدار دربان حاجب لیسا دل وغیرہ اور پیادے سوار چوکی پہرے والے خواص فراش باہر تھے وہ تو باہر رہے اندر آنے نہیں پائے اور جو مقربین اور مصاحبین سردار اور بارگاہ نشین اندر تھے وہ سب بیہوش ہوگئے اب فقط شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار یا بختیارک باقی رہ گیا عمرو نے بختیارک سے کہا کہ ملک جی آپ کچھ ذرا تکلیف کیجیے اور یہ مال و اسباب جو گنجاب کی بارگاہ میں ہو دیکھیے خراب نہ ہونے پائے جلد جلد اسکو اٹھا اٹھا کے میرے پاس دیتے رکھتے جائیے اگر کسی شی میں کچھ نقص واقع ہوگیا یا کسی کپڑے اور فرش میں دھبا لگ جائیگا تو مین بہت بڑی خرابی تم پر پیش آؤنگا بختیارک ادھر ڈر کے مثل قالب بیجان تھا مگر اسپر بھی تہہ فروش مال و اسباب نقد و جنس اٹھا اٹھا کے دیتا تھا اور برابر شاہ عیاران عیار کے لاکے رکھتا جاتا تھا عمرو ایک مرتبہ جال الیاسی اسپر پھینک کے اپنی زنبیل میں ڈالتا جاتا تھا جب عمرو نے دیکھا کہ اسباب بارگاہ گنجاب میں بہت سا ہے اکیلا بختیارک کہاں تک لائیگا تب آپ نے زنبیل سے کچھ لوہار کچھ بڑھئی کچھ سنار کچھ اور بند موسے نکالے انکو حکم دیا کہ ارے ہان جھٹ پٹ یہ سب اسباب اور مال اور فرش و فروش پردے اور چلمنین اور پلنگ چاندی کے اور جو شے جہان پر ہو اٹھا لاؤ دیر نہ کرو وہ کم بخت بند موسے چار طرف

ایک ایک کاغذ کی ٹوپی سر پر اور گلو میں تھیلیان باندھے ایک ایک گز کی ڈلی ہاتھون مین لیے بکھسنے جاتے اور لوٹ لوٹ کے
سارا اسباب لاتے تھے عمرو زنبیل کرتا جاتا تھا القصہ طول تا چند دیجیے مختصر یہ کہ چار گھڑی کے عرصہ مین جتنے مکان
اور بارگاہ نشین تھے سبکی پوشاکین اور ساری بارگاہ کا مال و اسباب نقد و جنس اثاثہ یہانتک ٹاٹ کے ٹکڑے اور سر سے
ٹوٹے شطرنجیون کے ٹکڑے جو کہین کہین جوتون کے رکھنے کی جا پر بچھے تھے وہ بھی عمرو نے اٹھواکے زنبیل مین رکھ لیے
اور کہتا تھا کہ داشتہ آید بکار فقط نقش بوریا باقی تھا وہ اٹھ نہین سکتا تھا بعد اسکے لوہار اور سنار بڑھئی وغیرہ جتنے تھے ان
کو پکڑ کے زنبیل مین ڈالدیا اور تمام بارگاہ نشین اور مقربین اور مصاحبین اور سردارون کو گنجاب سمیت روغن عیاری
کا لگا کے لنگورون کی صورت بناکے زمین پر ایک سے لگاکے اور منہ کالے کرکے برہنہ اور عریان چھوڑ دیا اور قاہر بن قہران
لجمی کو ایک حبشی کی شکل بناکے پاخانے کی چوکی کے تلے منہ کھول کے لٹا دیا بعد اسکے بختیارک کو ایک نرما جبا لنگوٹ
کا بنا ہوا بے خبر کھلاکے اس پاخانے کی چوکی پر بٹھا دیا اور کہا کہ خبردار او بے ادب اگر تو ذرا یہان سے جنبش کریگا یا یہان
سے کہین اٹھکر جائیگا تو تجھے جان سے مار ڈالونگا بختیارک خوف جان سے اپنے دل مین کہتا تھا کہ عجب کوئی گو کھا
جل رسیدہ ہوگا جو یہان سے اب جبتک یہ حضرت عزرائیل تشریف نہ لیجائینگے پیشاب کرنے کو بھی اٹھنے بعد اسکے عمرو
نے گنجاب کے پاس جاکے اسی حالت بیہوشی مین گنجاب کی ساری پوشاک اتار لی اور چھاتی پر اسکی چڑھکے پیشاب
چھڑک چھڑک کے داڑھی مونڈی فقط دو بال جس طرح سے لقا کی داڑھی مین چھوڑ دیے تھے اسی طرح سے گنجاب کی
بھی داڑھی کے دو بال باقی رکھکے ایک پرزا کاغذ کا بدین مضمون کہ گنجاب بدان و آگاہ باش این کار دگر نیست این کار
عمرو بن امیہ ضمری است پیرلزام سرہمزہ جادوگران و باج ستانندہ ریش کافران ہزار لاکھ روپیہ سالانہ خراج اپنی داڑھی
کا اگر تو سال بسال مجھے بھیجیگا تو تو بہتر ہوا اور جو کبھی ایک دمڑی کا فرق اور عرصہ ہو جائیگا تو یاد رکھنا جہان تو ہوگا اور فولاد
کے قلعہ مین بھی چھپے گا تو مین وہان پہونچونگا اور ایک بال تیری داڑھی کا نہ چھوڑونگا اور ایک بال مین تین ماشہ کا لٹکا
باندھکے تمام منہ کالا کردیا اور اسی طرح سے قاہر بن قہران لجمی وغیرہ سردارون اور گنجاب کو بے ہوش چھوڑکے
بختیارک سے کہا کہ او نالائق سے مین تو اب جاتا ہون مگر تو اگر ذرا یہان سے جنبش کرکے کہین جائیگا تو مین سے تجھے
ابھی آکے ذبح کر ڈالونگا یہ کہکے عمرو تو مثل برق کے جھپک کر بارگاہ سے گنجاب کی نکل گیا اور یہان بختیارک کے
پیٹ مین جمالگوٹے کے کھانے سے جو دست کی احتیاج ہوئی اور بخوف جان وہان سے اٹھ نہ سکا تو جتنا بول و
براز تھا سب قاہر بن قہران لجمی کے منہ مین گیا اور اس طرح سے تا غروب آفتاب بختیارک کو دست چلے آتے
تھے اور تمام فضلہ قاہر کے منہ مین اور سر پر گرتا تھا وقت شام کے حسب الاتفاق سنجالی عیار جو واسطے تمام شہر کے
اخبار لکھنے کے دروازہ بارگاہ پر آیا اور دربانون چوبدارون وغیرہ سے پوچھا کہ آج دروازہ بارگاہ کا کیون بند ہے سبھون
نے کہا آج فرشتہ وحی رسان مقرب خداوند جس وقت سے یہان آیا ہے دروازہ بند ہو گیا نہین معلوم کہ اندرون بارگاہ
کیا صحبت ہے سنجالی عیار اپنے دل مین سوچا کہ فرشتہ وحی رسان کون آجتک تو مین نے کبھی کوئی فرشتہ خداوند
کی بارگاہ سے آتے جاتے یہان نہین دیکھا تھا یہ فرشتہ وحی رسان نیا کیونکر اور کہان سے آیا ذرا کسی گھات سے اسکی
صورت اور اسکی شکل دیکھنا چاہیے اسلیے الگ جاکے دیوار بارگاہ پر کمند ماری اور کمند مارکے اندرون بارگاہ
جو اترا تو عجب رنگ صحبت کا دیکھا کہ ہزارون لنگور گرد پیش فرش کے غلطان پڑے سوتے ہین اور گنجاب کے تخت پر ایک
شخص سیاہ سفید ریش و بروت کا صفایا ہوا برہنہ مادرزاد پڑا ہے سنجالی کچھ بھونچک ہوکر کے ابھی چارطرف دیکھ رہا تھا
اور اپنے جی مین کہتا تھا کہ یہ کیا تماشا خداوند کی قدرت کا مین دیکھ رہا ہون اسقدر لنگور بارگاہ مین

پیغمبر رسل کے کہان سے آگئے اور یہ داڑھی مونچھ منڈا سے کل ہوشیا پیغمبر رسل کے تخت پر ننگا مادر زاد کون پڑا ہے اور پیغمبر رسل
اور تمام سردار بارگاہ نشین کیا ہوے ناگاہ ایک طرف سے نجتیارک نے توبہ کرکے کہا کہ اے سنجانی عیار کیا حیران و پریشان
کھڑے دیکھ رہے ہو خود کردہ را درمان نیست ذرا ادھر میرے پاس آؤ تو مین سارا حال تجھے بیان کرون سنجانی نے نجتیارک
کی آواز سنکے اُس طرف کو جو دیکھا کہ نجتیارک ننگا مادر زاد چوکی پر بیٹھا پانخانہ پھر رہا ہے سنجانی عیار نے کہا کہ ملک جی اپن یہ
کیا تمھاری شامت ہے کہ بارگاہ مین پیغمبر رسل کی ننگے بیٹھے پانخانہ پھر رہے ہو اور پیغمبر رسل کی بارگاہ مین یہ کیا قہر خداوندی
کا نازل ہوا ہے نجتیارک نے ساری سرگذشت عمرو کے آنے کی اور عیاری کرکے تمام بارگاہ نشینون کو مع گنجاب لٹ کر
کے نکل جانے کی بیان کی اور کہا کہ مین ہر چند پہلے آکے کہہ گیا تھا پر بہت سا سمجھایا اپنا سر پیٹا کہا کیا کہ یا پیغمبر رسل یہ مرد
عیار ہے میرا کہنا کسی نے نہ مانا ہے سنجانی عیار نے سقون کو بلوا کے تمام بارگاہ نشینون کے اوپر تسکین پانی کی ڈالین پھر
جھلوایا ہر ایک کے دماغ سے بیہوشی دور ہوئی سبکو ہوش آیا گنجاب نے ہوشیار ہو کے اور اپنا حال دیکھ کے اپنا منھ
پیٹ لیا اور سنجانی عیار کو حکم دیا کہ جہان وہ دزد باریک گردن لٹ لٹ پا مادر بان زادہ ملے جلد گرفتار کرکے وہ چنانچہ یہانتک کہ
کاہرن قہران نجمی وغیرہ سب سردار ہوشیار ہوے جو اٹھتا ہے اپنا سر پیٹتا حمام مین جاتا ہے اور گنجاب نقاب منھ پر ڈالکے محل
مین گیا انکو اسی حالت مین چھوڑ دیے اور حال عمرو کا سنیے اشعار

| | |
|---|---|
| بباغ دین ز فکرش آبیاری | جہان سرہنگ در خنجر گذاری |
| گزان استاد عیاران عالم | ہر کشور بلاے جان کشا |
| سراپا دانش و عقل مجسم | عمرو آن شاہ عیاران عیار |

کہ شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار بارگاہ سے گنجاب کی نکل کے چار باغ ملک حرمان دلو کش مین بخدمت شاہزادہ
بدیع الزمان اور ملکہ گوہر ملک پہونچا شاہزادہ عالیمقام نے بعد ادراک حال صحت مزاج پوچھا کہ عمرو جان فرمانیے گنجاب
کی بارگاہ مین تشریف لیجانے کا کب تک ارادہ ہے ملکہ کو کسی طرح سے یقین نہین آتا اور کہتی ہین کہ شاہ عیاران عیار کی
یہ محض نادانی اور خام خیالی ہے گنجاب کی داڑھی مونڈنا تو بہت مشکل کام ہے اُسکی بارگاہ مین جا کے زندہ و سلامت بچکر
چلے آئینگے تو مین جانونگی کہ رستم کر آئے عمرو نے ہنس کے کہا کہ مین پانچ ہزار اشرفیان اپنی شرط کی جیت چکا ملکہ سے اور گنجاب
کے سارے بارگاہ نشینون کو خوب سا ذلیل اور رسوا کرکے گنجاب کی داڑھی مونڈ کے اُسکی بارگاہ کا سب مال اور اسباب لوٹ
کے آیا ہون یہ کہہ کے وہ داڑھی گنجاب کی اپنی زنبیل سے نکال کے ملکہ گوہر ملک اور شاہزادہ بدیع الزمان کے آگے
رکھدی شاہزادہ عالیمقدار اور ملکہ داڑھی گنجاب کی دیکھکر دنگ ہو گئے اور ملکہ گوہر ملک کہتی تھی کہ فی الحقیقت شاہ
عیاران عیار آفت روزگار اور بلاے بیدرمان ہین کچھ عقل مین یہ بات نہین آتی گنجاب کی داڑھی مونڈنا ہزارون سورماؤن
اور پہلوانون مین کچھ ٹھٹے بازی نہین غرض یہ کہہ کے ملکہ نے پانچ تھیلیان اشرفیون کی عمرو کی تواضع کین اور شاہزادہ
بدیع الزمان نے ایک عرضداشت اپنے حالات کی از ابتدا تا انتہا مفصلاً اور مشروحاً لکھکر بخدمت شاہزادہ خاور سپاہ
ملک قاسم آشنا لکھدیا کہ شاہزادہ خاور ملک قاسم بھی بخیریت تمام و بشوکت مالا کلام یہان تشریف فرما ہین مگر چند روز سے
ملاقات نہین ہوئی سنا ہے کہ کوئی مقام خسرو کوہ ہے وہان پر مقیم ہین اور لفافہ پر مہر اپنی کرکے بخدمت سلطان ظفر احتشام امیر
عالی مقام بدست شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار روانہ کی اور عمرو شاہزادہ عالی مرتبت سے رخصت ہو کے سمت
لشکر فیروزی اثر روانہ ہوا اور بعد طے مراحل و قطع منازل پھر شہر سائل مین پہونچا اور اُسدن رات کو اپنے بھائی اخی
سعید اور اپنی بہن سمینہ بانو کے مکان مین فروکش ہوا اور مفصلی سے ماجرا سارا حال شہر بیابان مین ہو کے شاہزادہ
بدیع الزمان سے ملاقات کرنے اور گنجاب کی بارگاہ لوٹنے اور گنجاب کی داڑھی مونڈنے اور اُسکے سب بارگاہ نشینون کو
دینے کا اور جو کچھ گزرا تھا سب بیان کیا اخی سعید نے کہا کہ اے خواجہ سلامت خیر اب تک تو ہر نوع فضل آلہی شامل حال ہو گیا ہے

کو خبردار اور ہوشیار رہنا کس لیے کہ حسب الحکم لقاے مشرک خدا کے مہتر گرد مرد اور ارم زاد بخشی دونوں عیار مع ساٹھ ہزار
عیاروں کے سر راہ بیابان جبل القمر ہفت میل کے پل ہی پر نزد شان پر تمہارے پکڑنے کو بیٹھے ہیں عمرو نے کہا اے اخی سعید خدا
مابزرگ است غرض یہ کہہ کے کوئی چار گھڑی رات رہے عمرو اپنی راہ ہوا اور اخی سعید سے رخصت ہوا اور اسی بیابان ہفت میل
کی طرف چلا جبکہ اس پل کے قریب پہونچا تو عمرو نے ایک درخت کی آڑ میں دور سے اس پل کے عرض اور چوڑائی کو غور کر کے ایک
جست کی مانند یک نفر اس خوب صورتی اور چستی سے اس پل کے پار پہونچ گیا کہ مہتر گرد مرد اور ارم زاد بخشی وغیرہ کسی عیار کو مطلق
معلوم نہیں ہوا کہ کون آیا اور کون گیا تب وہاں سے عمرو نے بدنجمی تمام آواز دی کہ اے مہتر گرد مرد اور ارم زاد بخشی میں شاہزادہ
بدیع الزمان کی خبر لے کے جو پھرا تو میرے جی میں آیا کہ تجھے جہنم واصل کر کے جاؤں مگر کچھ میرے دل میں تجھ پر رحم اور ترس آگیا
اس لیے تجھے زندہ چھوڑے جاتا ہوں غرض یہ گفتگو کر کے عمرو تو مثل برق چمک کے ان سب کی نظروں سے غائب ہو گیا اور
جس دن کہ آمد لشکر فیروزی اثر سلطان صاحبقران کے رواں ہوتا ہے اسکو تو جانے دیجیے مگر جبتک

## تتمہ داستان شوکت بیان تورحمہ قصہ جلالت و شہامت صاحب عزم و دولت رزم شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری سے بیان کیا جاتا ہے

کہ جس وقت وہ سوار زرہ پوش شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم کو جنگ مردانہ کر کے گنبد طلسمی میں پکڑ لے گیا تو اب بیان حال
سنیے کہ اس طلسم کا بادشاہ ایک ساحر زبردست توسن جادو ہے وہ سوار زرہ پوش قاسم کو بزور سحر گرفتار کیے توسن جادو کے
پاس لایا اور توسن جادو نے حکم دیا کہ اسکو قتل کرو اور تابوت اسکی لاش کا بیرون شہر بھیجو حسب اتفاق اسوقت ملکہ ناہید
جادو بیٹی توسن جادو کی وہاں آئی اور اس نے قاسم کو دیکھکر پوچھا کہ بابا جان یہ کون شخص ہے توسن جادو نے کہا یہ سیر طلسم کرنے کی
نہیا نیکے قاعدے سے میں نے اسے قتل کر کے تابوت اسکا بیرون شہر پہونچانے کو حکم دیا ہے ملکہ ناہید جادو شاہزادہ قاسم پر عاشق
ہوئی تھی اور تو کوئی تدبیر قاسم کے بچانے کی نہ دیکھی کہنے لگی بابا جان میرا جی چاہتا ہے کہ اسے میں لیجا کے قتل کروں اور کل صبح کو
تابوت اسکا بیرون شہر بھیجدوں توسن جادو نے کہا اچھا ناہید جادو قاسم کو وہاں سے اپنے مکان پر لائی اور قاسم کا حسب
نسب دریافت کر کے اپنا اظہار عشق کیا کہ اب میں تیری صورت کا ایک پتلا ماش کے آٹے کا بنا کے اسکا سر کاٹکر تابوت اسکا
بیرون شہر بھیجے دیتی ہوں قاسم نے کہا تمھیں اختیار ہے جو تمہارے جی میں آئے وہ کرو چنانچہ ناہید جادو نے ایک
پتلا ماش کے آٹے کا قاسم کی صورت کا بنا کر اسکا سر کاٹا اور اسکی لاش تابوت میں رکھکر بیرون شہر بھجوا دیا اور وہاں جو سابق
میں بیان کیا تھا کہ قبریں نظر آتی ہیں انہیں جا کے کسی قبر میں دفن کروا دیا ہمایوں بن شداد نے جو وہاں تابوت قاسم کا آتے
دیکھا تو شدت رنج و غم اور کثرت شیون و شین اور ماتم سے جب ضبط نہو سکا تو ہمایوں بن شداد فقیر ہو کے اسی قبر پر قاسم کی
بیٹھ رہا یہاں ناہید جادو نے قاسم سے کہا کہ اے شہریار اب میں تجھے اس طلسم سے نکالے دیتی ہوں قاسم نے کہا اے ملکہ ہمارا
یہ طریق نہیں کہ جس مہم پر قدم رکھیں اور پھر جب تک اسکو طے نکریں وہاں سے ایک قدم اپنا پیچھے ہٹائیں بس میں جبتک کہ اس
طلسم کو فتح نکر لونگا یہاں سے نہ جاؤنگا ملکہ ناہید جادو نے کہا خیر اگر آپ کی یہی خوشی ہے تو میں جا کے اماں جان سے
تحقیق کر کے کہ یہ طلسم کیونکر فتح ہوگا کہے دیتی ہوں یہ کہہ کے ناہید جادو اپنی ماں کے پاس گئی اور پوچھا کہ اماں جان یہ طلسم
کیونکر فتح ہوگا ماں ناہید جادو کی یہ بات سنکے نہایت خفا ہوئی اور کہنے لگی کہ ابکی مرتبہ تو تو نے یہ کہا اگر پھر جو میں نے تیرے منہ سے
ایسی بات سنی ایسا طمانچہ مارونگی کہ منہ تیرا ٹوٹ جائیگا ناہید جادو ناامید ہو کے قاسم کے پاس آئی اور سارا حال اپنی ماں کا بیان
کر کے کہنے لگی کہ اماں جان نے تو نہ کہا مگر میں بابا جان سے جا کر پوچھ آؤنگی یہ کہکر ناہید جادو نے اپنے کو مثل طاؤس طناز آراستہ کیا اور
توسن جادو کے پاس گئی ناظرین والا تمکین پر واضح ہو کہ مردود ملعون توسن جادو اپنی بیٹی ملکہ ناہید جادو پر ہزار جان سے شیدا ہے

بارہا اسکے دل مین وسواس شیطانی کی وجہ سے خیال دیگر گزرا یا اس وجہ سے تامل تھا کہ اگر اسکی مان کو کہین معلوم ہو جائیگا بڑی
مصیبت پڑیگی مگر آج جو اسنے ملکہ ناہید کو اس طرح بعہد ناز و ادا دیکھا اپنے پاس بٹھا کر باتین ملوسانہ کرنے لگا ملکہ ناہید اس ملعون
و مردود کی ان حرکات سے نہایت درجہ ناراض ہوئی مگر چونکہ اسکو تو شاہزادہ قاسم عالیشان کیواسطے تحقیق لوح کی منظور تھی
اسوجہ سے سنگ آمد و سخت آمد کا خیال کرکے توسن جادو کی طرف متوجہ ہوئی اور آنکھون مین آنسو بھر کے کہنے لگی ای
والد بزرگوار یہ آپ کو کامل یقین ہوگا کہ مین آپ سے عہد طفولیت سے کس درجہ مانوس ہون مگر والدہ صاحبہ مجھے ناحق
کو بدگمان ہین مجھے صرف یہ خیال رہتا ہے سامری نہ کرے کہین کوئی دشمن جان ساحران داخل طلسم ہو اور وہ آپکے
درپے ایذا ہو تو مجھے اسوقت بسبب لاعلمی حالات طلسم کے اسکا تدارک بالکل نہو سکیگا اسوجہ سے مین نے آپ سے حال طلسم کو دریافت
کیا ورنہ مجھے اس کیفیت کے دریافت کرنے کی کیا ضرورت تھی ملکہ ناہید جادو توسن سے باتین کرتی ہے مگر یہ مردود اسکی ہر بات ادا
پر ادا پر لوٹا جاتا ہے جب اس مردود علیہ اللعن والعذاب کو تاب ضبط باقی نہ رہی اسوقت اسنے کہا ای ملکہ میری جان ایک مدت
سے تجھ پر جاتی ہے مگر مین بسبب تیری مان کے خوف کے تجھسے تعلق پیدا کرتے ڈرتا ہون اگر تو میرا منشاے دلی پورا کرنے
کا اقرار کرے تو البتہ مین اسرار طلسم سے تجھکو آگاہ کردون ملکہ ناہید جادو توسن مردود کے اس ارادے اور فحش الفاظ کے
بیباختہ کہنے سے نہایت منفعل ہوئی اور سر جھکا کر کہنے لگی کہ مین تیری کنیز تیری پرورش یافتہ تیری تعلیم کردہ ہون بھلا مجھے
تیرے کسی حکم سے انحراف ہو سکتا ہے مگر ہان مین نے اپنی انجومیون سے سنا ہے کہ جو لڑکی کم سنی مین بیاہ جاتی ہے اسکو خاوند
کے گھر بڑی سختی جھیلنا پڑتی ہے اسوجہ سے مین بوجہ صغر سنی کے تجھسے ایک سال کی مہلت طلب کرتی ہون بعد اسکے مین تیری لونڈی
ہون تجھکو اختیار ہے جب خداوندون نے بیٹی بہن مان جو کچھ بھی جائز کر دی تو مجھے کب انکار ہوگا توسن اس بات کے سنتے اچھل پڑا
اور فوراً ملکہ ناہید کو اپنی آغوش مین دبا کر متواتر چند بوسے لیے ملکہ ناہید نے جب اس ملعون کی بدنفسی اور شرارت کی یہ حالت
دیکھی عجب طرح کا صدمہ جانکاہ اسپر گزرا اور غصہ کے مارے تڑپ کر اسکے پاس سے دور جا کر کہنے لگی یہ کیسی نالائق حرکت
تیری ہے تجھے اپنے قول اقرار کا بھی خیال نہین ابھی مین تجھسے خود کہہ چکی ہون کہ بعد ایک سال کے مین بڑی ہو لونگی پھر
تجھکو اسوقت یہ بیہودہ حرکت کرنا کیا ضرور تھا توسن جادو ملکہ ناہید کو اسقدر غضب آلودہ دیکھکر تھر تھر کانپنے لگا اور
ہاتھ جوڑ کر کہنے لگا ملکہ عالم اسوقت میری اس بیباختہ حرکت ناشائستہ کا قصور معاف کرو سامری نے چاہا تو آج سے
سال بھر تک جیسا کہ تجھسے وعدہ کیا ہے کبھی اس فعل شنیعہ کا مرتکب نہونگا القصہ بڑی منت خوشامد سے ملکہ ناہید جادو کو پھر مسند
پر بٹھایا اور توسن دل مین سوچنے لگا کہ اسوقت اسکا غصہ کیونکر کم ہو سوچتے سوچتے یہ تدبیر نکالی کہ مین اس سے حال طلسم
بیان کرنا شروع کردون تو کیا عجب ہے کہ اسکا غصہ رفع ہو یہ سوچ کر کہنے لگا ملکہ عالم ذرا تم میری طرف متوجہ ہو اور غصہ کو
تھوک ڈالو مین تمسے پوست کندہ حال طلسم بیان کیے دیتا ہون پہلے اس طلسم کا مالک لاچین جادو تھا واقعی بڑا ساحر
زبردست تھا عجب انتظام طلسم کے اسنے کیے تھے جنکی تعریف مین بیان نہین کر سکتا ہون اول تو لوح کو خود اسنے ایسی جگہ
پوشیدہ کیا کہ اب تک مجھکو بھی اسکا حال معلوم نہین دوسرے دربندون کو ایسا مستحکم کیا کہ کیا مجال کسی کی جو فتح کر سکے مجھکو
بھی اسی نے علم سحر تعلیم کیا مگر میرے دل مین ہمیشہ سے یہ آرزو تھی کہ مین کسی طرح اس طلسم پر قابض ہون اس وجہ سے
کبھی اس فکر سے غافل نہ رہتا تھا ایک دن کا ذکر ہے کہ لاچین جادو نے نجومیون اور کاہنون کو بلوا کر دریافت کیا کہ آیا
طلسم کو کوئی فتح کریگا یا اسی طرح سے برقرار رہیگا نجومیون نے بڑی فکر اور غور سے احکام نکال کر یہ حکم سنایا کہ اس طلسم
کا فتاح قاسم حمزہ کا پوتا ہوگا اور اسکا دین یزدان پرستی ہوگا لاچین جادو بولا یزدان پرستی کوئی دین علاوہ
دین سامری اور جمشید پرستی کے ہے نجومیون نے جواب دیا کہ دین آئندہ ایسا وسیع اور جہانگیر ہوگا کہ کوئی شمشیر

ور قریہ اور گاؤں اس سے خالی نہ رہیگا لاچین اس بات سے بہت گھبرایا اور نجومون سے پوچھنے لگا کہ آیا اس طلسم کے بچنے کی بھی کوئی
صورت ہے نجومون نے کہا اس صورت سے بچاؤ تو ممکن ہے کہ ابھی سے دین یزدان پرستی کو ترقی دی جائے اور چند یزدان پرست تلاش کرکے
بلا لیے جائیں جو مسائل یزدان پرستی تعلیم کریں اسی وجہ سے جب شاہزادہ داخل طلسم ہوگا تو اس کیفیت سے بہت خوش ہوگا اور کیا
عجب ہے کہ تمہارے طلسم کی فتح سے باز رہے لاچین کو نجومون کی باتیں اسوقت کچھ ایسی موثر ہوئیں کہ اُسنے حتمی ارادہ مسلمان ہونیکا کر لیا اور
چند ساحرون کو حکم دیا کہ تم اکناف عالم میں پھر کر چند یزدان پرستون کو اٹھا لاؤ میں انسے پہلے بحث مذہبی کرونگا اگر انکا قول درست معلوم ہوا
تو بیشک مسلمان ہو جاؤنگا ورنہ اپنے دین قدیم پر قائم رہونگا تمام حاضرین دربار لاچین کی اس گفتگو سے نہایت درجہ ناخوش ہوئے خصوصاً خنزیر
جادو وزیر اعظم لاچین جادو کو یہ بات بہت ناگوار ہوئی اور جب دربار برخاست ہوا تو وہ میرے مکان پر آکر کہنے لگا اے توسن جادو کچھ تمنے
لاچین جادو کی باتیں سنیں میرا دل کانپ رہا ہے بالکل لاچین کی طرف سے پھر گیا اگر تم میری مدد کرو تو ہم تم ملکر اسکو گرفتار کریں اور تم اسکی جگہ پر بادشاہی
کرو تو بہتر ہے چونکہ مجکو پہلے سے ہوس بادشاہی سر میں سمائی ہوئی تھی اسوجہ سے میں اس بات سے نہایت خوش ہوا اور خنزیر جادو کو گلے لگا کر
اور میں نے اس سے کہا اے بھائی خنزیر ہر چند لاچین میرا ماموں ہے اور اسی نے مجکو علم سحر تعلیم کرکے سپہ سالار مقرر کیا مگر میں مدت سے اسبات کا منتظر
تھا کہ کوئی میرا مددگار ہو تو میں کوئی ترکیب کرکے لاچین کو گرفتار کرلوں اسوقت چونکہ بالکل تخلیہ ہے اگر یہی رائے قرار پا جائے کہ لاچین
کس طرح گرفتار ہوگا تو مناسب ہے خنزیر بولا اے توسن جادو لاچین ایسا جادوگر نہیں کہ کوئی اُسے سر کھڑے گرفتار کرے اس سے یہ بات
مناسب ہے کہ اسکی دعوت کیجائے اور پوشیدہ تو اسپر سحر کر اور میں کھانے میں بیہوشی لاؤنگا جب اسپر بیہوشی اثر کرے تو ہم لوگ اسکو مع تمام
ہوا خواہون کے گرفتار کر لینا ای ملکہ ناہید جادو میں اسوقت کی اپنی خوشی کا حال بیان نہیں کر سکتا ہوں بار بار اُٹھتا تھا اور خنزیر جادو
کو گلے لگاتا تھا اسوقت میں نے خنزیر جادو سے کہا ای خنزیر مجھے تمہارے احسان کا معاوضہ کیا دینا ہوگا یہ بات ظاہر ہے کہ تم وزیر اعظم
لاچین جادو کے ہو میں اسوقت نہایت خوشی سے تمکو اجازت دیتا ہوں کہ بعد گرفتاری لاچین جادو کے تم تخت سلطنت پر متمکن ہونا
خنزیر جادو میری اسبات سے نہایت خوش ہو کر کہنے لگا ای توسن جادو تمہارے قول سے گویا مجکو سلطنت مل گئی سلطنت تمہارے واسطے
شایان ہے اور میں چونکہ بوڑھا ہوا ہوں اسوجہ سے بعد گرفتاری لاچین جادو کے میں صرف تمہاری حفاظت جان کے لیے ایک نقاب کی
صورت بنا ہر وقت تمہارا اکثر ان حال رہونگا تمکو البتہ اسقدر میرے بار کا ضرور متحمل ہونا پڑیگا کہ میرے بال بچون کے صرف و اخراجات کا
اچھی طرح کفیل رہنا میں خنزیر جادو کے حسن عقیدت سے جسقدر خوش ہوں میرا دل ہی جانتا ہے قصہ مختصر خنزیر جادو مجھسے اس قسم کی باتیں
کرکے رخصت ہوا اور میں منتظر وقت تھا ایک دن لاچین جادو نہایت خوش بیٹھا تھا اور میں بھی دربار میں موجود تھا کہ ناگاہ میرے گھر کا نوکر
دوڑا ہوا آیا اور مجھے علٰحدہ بلا کر تیرے پیدا ہونے کی خوش خبری دی ای ناہید اول تو تیرے پیدا ہونیکی خوشی دوسرے وہ میرا ارادہ لاچین جادو
کی دعوت کرنیکا پورا ہوا اسوقت لاچین کے روبرو جاکر میں نے اُسکے تخت کو بوسہ دیکر تیرے پیدا ہونیکی خبر کہی لاچین نہایت خوش ہوا اور میں نے
اسیوقت تیری چھٹی کے دن اُسکی دعوت کی اُسنے بخوشی منظور کیا میں خنزیر جادو کے پاس گیا اور اس سے بھی ساری کیفیت بیان کی وہ
بھی میری اسبات سے بہت خوش ہوا کھانے کا انتظام خود لینے کا اقرار کیا جب چھٹی کا دن آیا ای ناہید میں لاچین جادو کو گھر پر لایا پہلے تجکو
اسکی گود میں دیا وہ تجھے لیکر نہایت درجہ خوش ہوا اور مجھسے کہنے لگا ای توسن جادو نہ معلوم کیا سبب ہے کہ اس لڑکی کو دیکھکر مجھے اس کی ایک
عجیب قسم کی محبت پیدا ہوتی ہے سامری و جمشید اس لڑکی کی عمر دراز کرے میں بھی لاچین کو دعا دے رہا تھا پھر وہاں سے میں لاچین کو محل جشن میں
لایا تمام اراکین سلطنت اور لاچین کو ایک دسترخوان پر کھانا بیہوشی آلود کھلوایا جب انکی حرکات سے آثار بیہوشی ظاہر ہونے لگے اسوقت خنزیر
جادو لاچین کے سامنے آیا اور لوح طلسمی لاچین کے بازو پر سے کھولکر لاچین کیطرف متوجہ ہوا کہ ای لاچین جادو آگاہ باش کہ آج میں تجھسے
تیرے اس ارادے کا انتقام لینے والا ہوں جو اسروبار یزدان پرست ہونے کو کہتا تھا لاچین اسبات سے بہت متغیر ہو کر اٹھا اور چاہا کہ خنزیر
جادو کو پکڑ لے اسکی بدگوئی کی سزا دے مگر بیچارہ بیہوش ہو کر گرا جلد سب کو قید سحر میں گرفتار کرکے برج طلسمی میں لا کر اسیر کیا ابھی تک میں ہی طلسم کا بادشاہ ہوں اور خنزیر

بمشکل خطاب میری بارگاہ مین اکر میری حفاظت کرتا ہے اور یہ بھید آج تک بجز تیرے کسی کو معلوم نہین ہے سنا اے جان جان تونے سارا
قصہ اب میری خطا کو معاف کر اور بخوشی خاطر ایک بوسہ اب اپنے لب نجات دہ گلرنگ کو دے ناہید کو توسن کی اس بیہودہ خیالی پر
بے اختیار ہنسی آگئی کہنے لگی سچ ہے تو او نگوڑے نمک حرام تونے اپنے سگے ماموں لاچین کو جسنے تجھے خاک سے پاک کیا اور عالم سا
مین تجھے عالم کر کے سپہ سالار کر دیا پھر تونے اسکے ساتھ ایسی کوہ نمکی کی جفا مین تجھسے کیا امید نیکی کی رکھوں توسن اتنی بات سے
دوڑکر قدموں پر گر پڑا اور کہنے لگا اے پیاری وہ محل اور تھا اب یہ موقع اور ہے اگر مین بحالت سپہ سالاری رہتا تو تم کا ہیکو شہزادگی
کھلاتین اچھا اب اس غصہ سے درگذرو اور ہنسی خوشی کی باتین کرو ناہید نے کہا واہ واہ یہ تونے عجب طرح کی ایک مہمل بات بیان کردی
کہ مین نے لاچین کو گرفتار کیا اور گنبد طلسمی مین قید کرایا مگر یہ تو بتادے کہ آیا گنبد طلسمی کہاں ہے اور اسکے راستے کی تونے کیا کیا حفاظت
کی اور کیا سامان کیے ہین جو مقدم بات تھی اسکو چھپا گیا توسن جادو نے کہا شعر اے دوست اگر جان طلبی جان بتو بخشم ؛ ور جان
چہ عزیز ست بگو آن بتو بخشم ؛ تجھے اس تحقیق کی کوئی ضرورت نہین ہے مگر بالک ہٹ مشہور ہے سن میرے تخت کے نیچے
ایک نقب ہے اسکے دہانہ پر ایک ایسا بھاری پتھر نصب کیا ہوا ہے کہ جبتک کوئی ایسا مرد رستم توان نہو کیا مجال جو اسے جنبش دیسکے
سو آدمی طاقت وار جب شریک کیے تھے اسوقت یہ پتھر اس نقب کے منہ پر رکھا تھا اگر اسے ہٹائے تو اندر داخل ہو تو ہری
ایک اژدہا آتش فشان حملہ آور ہوگا اگر اسے مار ڈالا تو خیر اور اگر کچھ دیر لگ گیا تو قیامت ہوئی اگر ہزار جانین رکھتا ہوگا ایک زندہ
نہ بچ جائیگا دوسرے آگے ایک شیر ملیگا اس سے کشتی پیدا کرے بعد اسکے ایک ساحر ملیگا اگر اسپر کسی طرح قابض ہو تو فوراً مار ڈالے
تاکہ وہ کہے کہ مین لاچین کی رہائی کی صورت بتاؤنگا ایک زمانے اور فوراً قتل کرے بعدہ وہ گنبد ملیگا اسے کھولکر لاچین کو
بیٹھا کر دے جب وہ طرح کا نشان بتائیگا اسوقت طلسم فتح ہو جائیگا اچھی پیاری ناہید بھلا تمھین بتاؤ کسکو ایسا زور ہے ایسی مشکلین
جھیلکر لاچین کو چھڑا کر طلسم فتح کریگا اور خوب یاد آیا ایک اسیر طلسمی قاسم نامے آیا تھا اسکو تونے خود مار ڈالا اس سے البتہ خطرہ تھا کہ
پیدا ہوا تھا اگر وہ زندہ رہتا کیا عجب تھا کہ وہ اس طلسم کو فتح کرتا ناہید نے کہا بابا جان آپ بہت درست فرماتے ہین واقعی میرے خیال مین
بھی کوئی شخص ایسا ذی حوصلہ نہین معلوم ہوتا کہ وہ جا کر لاچین کو چھڑائے توسن نے کہا اے ناہید اب تم مجھے بابا نہ کہا کرو وہ زمانہ
طفلی کا تھا جب تم مجھے بابا کہتی تھین اب جو الفاظ مین تمھین کہتا ہون وہی پیارے الفاظ اپنے بھولے منہ سے تم بھی مجھے کہا کرو
ورنہ اسمین کچھ بھی لطف نہین آتا کہ مین تو تمھین پیاری دلبر کہوں اور مین تمھارا عاشق شیدا ہون چاہنے والے کو بابا جان کہنا
بڑی شرم کی بات ہے بعد ان باتوں کے ناہید رخصت ہو کر شاہزادہ عالیشان قاسم نوجوان کی خدمت مین آئی اور ساری کیفیت
اول سے آخر تک بیان کی قاسم نے کہا اے ملکہ سب مشکلین حل ہو گئین مگر کوئی صورت بتا کہ پہلے اس کمبخت خنزیر جادو کو بیہوش
کرین یا مارین بعدہ اس کندہ جہنم توسن کو بیہوش کرین جب جا کے اس نقب تک رسائی ہو ناہید نے کہا اے شہریار توسن کو تو ایک
گل شراب پلاکر مدہوش کر دونگی مگر کوئی تدبیر ایسی لگایے جسمین وہ نگوڑا خنزیر بھی شریک ہو کر بیہوش ہو جب کام چلے شاہزادہ
قاسم اس فکر مین مبتلا ہوا تھا اس عرصہ مین ناہید نے خوش ہو کر کہا شہریار مبارک ہو ایک تدبیر سوجھی ہے شاہزادے نے فرمایا کیا
تدبیر ہے ناہید نے کہا کل مین جاکر توسن جادو سے کہون کہ تو جو ارادہ میرے ساتھ رکھتا ہے اگر اسکا ظہور ہو اور تو کسی وقت مین مجھ
سے منحرف ہو جاوے تو مین تیرا کیا کر لونگی اسوجہ سے یہ مناسب ہے کہ تیرے مشیروں مین جو سب سے معتمد ہو اسکی گواہی اور
اقرار نامہ پر مہر کرا دے کہ تمام عمر ہرگز بجز میرے اور کسی سے تو متعلق نہ ہوگا تو جو سزا چور کی وہ تیری ہوگی وہ اپنی غرض کو منظور
کریگا مین خنزیر کو بلواؤنگی جب وہ آئیگا اسکو بھی شراب بیہوشی آمیز پلاؤنگی جب دونوں بیہوش ہوجاوینگے اسوقت حضور کو
تکلیف دونگی آپ تشریف لے چلیے گا مگر ہان یہ فرمائیے وہ پتھر نقب کے منہ سے کیونکر اٹھائیگا شاہزادہ اس بات سے ہنس پڑا
اور کہا اے ملکہ اس پتھر کی بھی کوئی ہستی ہے اگر کوئی پہاڑ ہوتا تو میرے زور و قوت کی کیفیت دیکھتین خیر بروقت معلوم ہو جائیگا

مگر واقعی یہ رائے خوب تجویز کی ہر خدا تمھارے ارادے کو پورا کرے

## اب شمہ داستان حیرت بیان امیہ بن عمرو کی بیان کیجاتی ہے

واضح رائے ناظرین والا تمکین ہو کہ جس وقت خواجہ نے لقا مشرک خدا کو بیہوش کیا تھا اور خود پانی پی کر بیہوش ہونے وہ چالاکی انکی
حضرت کی تھی اور اسوقت اسنے یہ چالاکی کی تھی کہ ایک فرمان مہری خواجہ جعلی تیار کرکے کہ امیہ عیاری تیرا مقصد ہو تو میرا استاد میں تیرا
شاگرد ہوں کر سکی ہو میں نے بخوشی خاطر تجھکو دی یہ فرمان تیار کرکے اسپر خواجہ کی مہر کرکے اپنے پاس رکھا اور وہاں سے روانہ ہوا
اتفاق روزگار سے یہی سیر کرتا شاہزادہ بدیع الزمان کو تلاش کرتا اسطرف آنکلا صحرا کی فضا دیکھکر بصورت مبدل ایک مقام پر لب نہر بیٹھکر چنگ
بجا کر گانے لگا اتفاقات روزگار ایک جادوگر رہنے والا اس طلسم سلیمانی کا عقاب جادو نامے بشکل عقاب بنا ہوا اسطرف آنکلا
امیہ کو گاتے سنکر یہ تجویز کی کہ اسکو اٹھا کر اپنے گھر لیے چلوں اور اسکو نوکر رکھکر روزمرہ گانا سنا کروں اور خود بھی اس علم فن
میں مہارت حاصل کروں یہ خیال کرکے وہیں سے کندے جوڑ کر جو گرا تو امیہ بن عمرو کی کمر میں پنجہ ڈال کرکے اڑا ہر چند امیہ چلایا کہ
ارے کمبخت تو کون ہو اور مجھے کہاں لیے جاتا ہو مگر اسنے ایک نہ سنی امیہ خوف سے بیہوش ہو گیا جب ہوش آیا اپنے کو ایک مکان میں
پایا اور ایک ساحر کریہ منظر کو اپنے پاس کھڑے ہوے دیکھا امیہ جلدی سے اٹھ بیٹھا اور سلام کرکے اس سے اپنے اٹھا لانے کا حال
پوچھا اسنے اپنا منشاے مذکور بیان کیا امیہ سنگ آمد و سخت آمد کا خیال کرکے چپ ہو رہا عقاب نے امیہ کی بہت سی دلداری کی اور
بہت زر نقد پیشکش کیا اور کہا اے شخص تیرا کیا نام ہو اور کہاں کا رہنے والا ہو امیہ نے کہا میں سنجان کا رہنے والا ہوں اور
مجھے استاد مینوش چنگ نواز کہتے ہیں عقاب نے کہا تو آج سے آپ میرے بڑے استاد کے ہیں مجھے آپ علم موسیقی تعلیم فرمائیں
امیہ نے کہا تم تو بتاؤ کہ مجھے جو اٹھا لائے تو یہ مقام کون ہو اور یہاں کا بادشاہ کون ہو اور تم کس عہدے پر ممتاز ہو عقاب نے کہا
کہ اے استاد مینوش چنگ نواز میرا نام عقاب جادو ہو اور شہنشاہ ساحران توسن جادو کا مصاحب خاص ہوں وہ مجھسے
ہر بات میں مشورہ لیا کرتا ہو اور مجھے بہت عزیز رکھتا ہو چنانچہ کل میں تمکو بھی لے چلکے دربار کی کیفیت دکھاؤنگا دیکھنا ایسے بادشاہ
ذی شوکت و صولت کم ہوتے ہیں اگر تمھارا گانا ہمارا بادشاہ سن پائیگا تو کیا عجب ہو کہ تمکو ایک دم اپنے سے جدا نہ کرے استاد
مینوش چنگ نواز نقل نے کہا میاں عقاب اب مجھے تو تجھے ایک قسم کی محبت پیدا ہو گئی اب بادشاہ توسن چاہے مجھے لاکھ روپیہ
بھی دیگا تو میں تمھیں نہ چھوڑونگا عقاب نے کہا یہ تمھاری عنایت ہو میں کس لائق ہوں قصہ مختصر بسبب کسل راہ کے عقاب جادو
مع امیہ کے کھانا کھاکے آرام کیا امیہ نے ارادہ کیا کہ رات ہی کو اس کمبخت کو قتل کروں مگر چونکہ حال طلسم کا دریافت کرنا تھا اسوجہ سے
یہ خیال کیا کہ کل چلکے ذرا دربار کا بھی رنگ دیکھنا چاہیے اسوجہ سے یہ بھی ایک گوشہ میں سو رہا صبح کو عقاب مع امیہ دربار توسن
جادو میں آیا امیہ کو توسن جادو سے ملوایا نذر دلوائی اور بہت سی تعریفیں استاد مینوش چنگ نواز کے گانے کی کیں چنانچہ
توسن کو بھی امیہ کے گانا سننے کا نہایت اشتیاق ہوا اور عقاب جادو کے کان میں جھک کر کہا اے عقاب جادو تم سے کوئی بات
چھپی نہیں ہو یہ تم بھی جانتے ہو کہ میں ایک مدت سے ملکہ ناہید جادو پر جان و دل سے فریفتہ ہوں اسنے سال بھر کا وعدہ کیا ہو
مگر یہ قصہ ہو چند دوار ہو رہنا سکے سمجھانے کے لیے مقرر کروں کہ تھوڑے عرصہ میں آئے راہ راست پر آئیں پھر سامری نے چاہا تو
ایک حیلہ ایسا معقول کرونگا کہ عالم عالم اور دنیا دنیا کو رشک ہوگا اسمیں البتہ استاد مینوش چنگ نواز کے سننے کا لطف
آئیگا عقاب نے کہا اے خداوند یہ آپکا کیا ارادہ ہو بھلا ناہید آپ کی بیٹی اور آپ اسکے ساتھ یہ قصد کریں توسن نے جواب دیا مصرع
بہ عقل و دانش بباید گریست * بھلا عقل - گوارا کرونگی کہ ایسی حسینہ جمیلہ کو چودہ برس تک پرورش کیا ہزاروں طرح کی اسکے
لیے ایذائیں اٹھائیں اب جام سامری جو وہ جوان ہوئی تو مزے دوسرے اڑائیں اور دوسرے جب خداوند سامری اور جمشید
اپنی کتاب معجزہ میں اجازت دے چکے تو ہم بندوں کو کسی طرح زیبا نہ چاہیے عقاب نے کہا تو پھر کچھ اندیشے کی بات نہیں ہو آپ

ملکہ ناہید کو راہ پر لائیں القصہ بڑی دیر تک اسی قسم کی باتیں عقاب اور توسن سے رہیں بعد دربار برخاست ہونے کے عقاب استاد مینوش سے توسن کی حماقت کا حال بیان کرتا اپنے گھر میں آیا اور بعد کھانا کھانے کے تھوڑی دیر استاد مینوش کا گانا سنا بعد سونے کے اسنے حالت غفلت میں اسے بیہوش کرکے ایک گڑھے میں اس خیال سے دفن کر دیا کہ مبادا اسکے قتل ہونے سے اسکے عزیز بچائیں تو میں فوراً گرفتار ہو جاؤنگا اور آپ بصورت عقاب درست ہوکے اب لشکر عیاری میں جا پہنچا ہے

## اب تتمہ داستان ملکہ ناہید جادو اور شاہزادہ ملک قاسم تعل خفتان خونریز خاوری کی بیان کیجاتی ہے

کہ جب ملکہ ناہید جادو اور شاہزادہ قاسم میں توسن جادو کو ت خنزیر جادو کے بیہوش کرنے کا مشورہ ہو چکا دوسرے دن ملکہ ناہید نے اپنے تئین مثل عروس شب اول کے آراستہ اور پیراستہ کیا اور شاہزادہ قاسم سے رخصت ہوکر توسن جادو کے پاس پہونچی توسن جادو ایک تو دل دادہ اور شیفتہ اول ہی سے تھا آج نیم بسمل ہو گیا اور ہاتھ جوڑکر کہنے لگا اے سرمایۂ لذت زندگی اے روا نع عمر بلائے بے اللہ کی مجھے تیری ایک ساعت کی جدائی ایک سال سے زیادہ ہر تجھو سامری اور جمشید کا واسطہ اب مجھے نہ ترسا اور اپنے زلال وصال سے سیراب کر اب مجھ میں تاب و صبر شکیب نہیں کر بغیر تیرے وصل کے ایک ساعت تحمل ہو سکوں ملکہ ناہید ان بیہودہ باتوں کو سنکر نہایت مکدر ہوئی مگر بظاہر بصلاح وقت کہنے لگی اے والد بزرگوار مجھے بھی اسبات کا خیال آیا کہ جب میں نے سال بھر بعد ایفائے وعدہ کیا تو کیا اور آج کیا تو کیا اس سے میں ابھی راضی ہوتی ہوں مگر یہ شرط ہے کہ تو کوئی اپنا معتمد طلب کرکے ایک اپنا مہری اقرار نامہ لکھدے کہ میں بغیر تیری رضا کے کوئی کام نہ کرونگا اسوقت البتہ میں تجھسے راضی ہونگی توسن یہ باتیں سنکر اچھل پڑا اور کہنے لگا کہ ابھی بلا خنزیر جادو سے بڑھکے اور کون میرا معتمد ہوگا جسکی بدولت سلطنت کرتا ہوں میں اسے ابھی بلاتا ہوں وہ تیرے حسب منشا اقرار نامہ لکھ دیگا ملکہ ناہید جادو نے کہا کہ میں خنزیر جادو کے اقرار نامہ لکھدینے پر راضی ہوں آپ خوشی سے اُسے بلوائیں توسن جادو نے اسیوقت دستک دی بفور دستک دینے کے ایک عقاب پرواز کنان آیا اور غلط مارکر بصورت انسان بنا اور توسن جادو کو سلام کرکے مستفسر حال ہوا توسن نے سارا حال بیان کیا اور بمنت و خوشامد اقرار نامہ لکھنے پر خنزیر کو راضی کیا اس عرصہ میں ایک چوبدار نے عرض کیا کہ عقاب جادو امیدوار باریابی ہر توسن نے عقاب کو بھی بلوا لیا اور ملکہ ناہید سے کہا کہ ملازم ایک شخص کو گواہ کرنے کو کہنی تھیں اب دو گواہ ہوگئے اس عرصہ میں خقاب بھی پہونچا توسن اور خنزیر اور ملکہ ناہید کو سلام کرکے بائیں جانب توسن جادو کے بیٹھ گیا اس عرصہ میں خنزیر جادو نے اقرار نامہ تیار کرکے اپنی اور توسن جادو اور عقاب جادو کی مہر کردی اور اقرار نامہ ملکہ ناہید جادو کے حوالہ کیا ملکہ نے اقرار نامہ اپنے پاس رکھا اور چند صراحیاں شراب کی جو اپنے ہمراہ لائی تھی ایک ایک جام سب کو تقسیم کیا خنزیر اور توسن تو بے اندیشہ پی گئے مگر جب عقاب نے پینے کا قصد کیا کچھ عجب بیہوشی کی محسوس ہوئی فوراً سمجھ بیہوشی کی پڑیا ملا کہ ہی جام سے کے پی گیا اور توسن جادو سے متوجہ ہوکر بولا شہنشاہ یہ شراب بہت تیز معلوم ہوتی ہر پیتے ہی سر چکرانے لگا اگر اجازت ہو میں ایک گوشہ میں لیٹ رہوں توسن نے کہا کیا مضائقہ ہر عقاب جادو دل میں یہ سوچ کر کہ دیکھنا چاہیے یہ مقدمہ کیا ہر ملکہ ناہید نے توسن کو شراب بیہوشی آلودہ پلائی اسمیں کچھ بھید ضرور ہر یہ خیال کرکے ایک گوشہ میں لیٹ رہا ادھر جب ملکہ نے چند جام دونوں کو متواتر دیے ایک تو شراب کی تیزی نے دوسرے بیہوشی کے نشہ نے دونوں کو مبہوت کر دیا خنزیر جادو توسن سے کہنے لگا اے توسن یہ تجھے خوب معلوم ہر کہ میں نے کس کوشش سے لاچین کو بفریب گرفتار کرایا اگر میرا قدم درمیان میں نہوتا تو جیتا اسکو اسکے گرفتار کرنے کا حال معلوم ہوتا اسکے عوض آج صرف میری یہ آرزو ہر کہ تو اپنی لڑکی ناہید کو مجھے دیدے کیونکہ ایک تو یہ مناسب نہیں کہ اپنی لڑکی کے ساتھ تو فعل مکروہ کرے دوسرے میں تیرا محسن ہوں اگر تو ایسا کرے تو گویا نعم البدل ہو جاوے توسن اسبات کے سننے سے مثل شعلہ بھڑک اٹھا اور کہنے لگا او مردود ابھی تو ہی نے مجھسے جلد بازی کی لیکر اقرار نامہ لکھکر ناہید کو دیا ہر اور خود ہی ناہید کی خواستگاری کرتا ہر بس زیادہ بہوس پرستی نہیں کرتے میں ورنہ بیعزتی کا مزا

ہوتا ہی آئندہ ایسا کلمہ خبردار زبان پر نہ لانا ورنہ تیرے لیے بڑی قباحت ہوگی خنزیر بولا میرے لیے کچھ برائی نہ ہوگی اگر ہوگی تو
تیرے لیے جب خلق سامری تیرا احوال سنیگی تجکو لعنت ملامت کریگی اس سے تو مجھے ملکہ ناہید کو دیدے توسن نے دوڑکر ایک
گھونسا مارا کہا او مردود جب تک ملکہ ناہید کا لیے جاتا ہی خنزیر گھونسا کھا کر لپٹ گیا کشتی ہونے لگی ہوتے ہین میان عقاب نے آواز دی
کہ نکمی کا بارے اور چینی کا بیٹا دیکھین کون دے مارتا ہی ملکہ ناہید نے جب دیکھا کہ عقاب ابھی باتین بنا رہا ہی ابھی بیہوش نہین آئی
گھبرائی اس عرصہ مین توسن اور خنزیر دونون لڑکھڑا لڑکھڑا کر بیہوش ہوگئے عقاب نقلی یہ سوچا کہ کل معاملہ مجھ پر منکشف ہوجائیگا
اور اس راز سے آگاہ ہونگی اسکو نہ اس سے خود بھی ہان ہان کہتا ہوا اٹھا اور خود ہی لڑکھڑا کر دھم سے گر کر بیہوش ہوگیا جب ملکہ
ناہید نے ان سبکو بیہوش پایا بہت جلد شاہزادہ قاسم کو بلوائی اور تخت توسن جادو کا الٹ کر دہنہ نقب کو دیکھا واقعی ایک
سنگ کلان دہنۂ نقب پر رکھا ہوا تھا قاسم نے دست حق پرست کو پتھر کے گوشے مین قائم کر کے زور دیا وہین مین اٹھا لیا ناہید
یہ زور و قوت شاہزادہ والا مرتبت کا دیکھکر دنگ ہوگئی ادھر عقاب نقلی شاہزادہ قاسم کو دیکھ کر سمجھا کہ شاید ملکہ ناہید شاہزادہ
قاسم پر عاشق ہی اسوجہ سے اسنے اسقدر جسارت کی ورنہ عورت کو یہ دل گردہ کہان ادھر شاہزادہ قاسم نے اپنے تئین نقب
مین جلدی سے ڈالدیا جب آنکھ کھلی ایک میدان وسیع نظر آیا قاسم ایک سمت کو چلا تھا کہ سامنے سے ایک اژدر آتش فشان
لعاب آتشین چھوڑتا نظر آیا قاسم نے پکار کر آواز دی کہ اے اژدر جادو یہان و آگاہ باش کہ مین فاتح طلسم ہون اگر اپنی زندگی
چاہتا ہی تو میری اطاعت قبول کر ورنہ اپنی زندگی سے ہاتھ دھو اژدر آتش فشان یہ بات قاسم کی سنکر متشکل بشکل انسان
ہوا اور شاہزادہ قاسم کے پاس آکر کہنے لگا کہ اے فاتح طلسم یہ مین نے مانا کہ تم نقب طلسمی مین داخل ہوئے اور مین بھی جانتا ہون
کہ جو شخص اس نقب سے گذریگا بیشک وہ طلسم کشا ہوگا مگر تم مجھے نشانیان طلسم کشائی کی دکھاؤ قاسم اژدر جادو کے سوال
وجواب سے ناچار ہوا تھا اس عرصہ مین ناہید جادو پہونچی اژدر جادو نے سلام کیا ملکہ نے کہا او اژدر جادو اسوقت شہزادہ عالم
کا روکنا مناسب نہین بوقت واپسین جب لاچین کو رہا کر لینگے اسوقت نشان طلب کرنا یہ ضرور نشانی دینگے اژدر جادو بسبب
چند وجوہ کے جو آگے ظاہر ہونگی چپ ہو رہا اور شاہزادہ قاسم آگے روانہ ہوا تھوڑی دور گیا ہوگا کہ ایک طرف سے شیر کے دہاڑنے کی
آواز آئی شہزادے نے ادھر پلٹ کر دیکھا ایک شیر سفید رنگ کو نہایت غیظ و غضب مین آتے دیکھا پس شاہزادے نے قصد
کیا تھا کہ جھپٹ کر بیک ضرب پلارک افراسیابی دو پرکالے کرے اس عرصہ مین شیر کے منہ سے ایک شعلہ آتش نکلا اور شہزادے کو
لپٹ گیا شہزادہ اس شعلے کی تاب نہ لاکر بیہوش ہوگیا اس عرصہ مین ملکہ ناہید پہونچی نعرہ کیا او پیران جادو تو نے ستم کیا کہ
شاہزادے کو گرفتار کرلیا اگر ذرا بھی چشم زخم پہونچا تو تیرے ٹکڑے اڑا دونگی پیران جادو نعرہ ناہید جادو کا سنکر بولا او چھوکری
ننگ خاندان خوب ملکہ ہرے کرنے کے نقب مین گھسی خوب باوا کی سلطنت تباہ کرنے کا قصد کیا بس چلی جا میرے سامنے
سے مجھے پاس ننگ توسن ہی ورنہ ابھی تجھے قتل کرتا ناہید نے کہا او موذی تیری قضا آئی ہی ہان خبردار ہو یہ کہکر ایک گولا
پیران نے سینے پر مارا پیران ہنسا اس ہنسی مین ایک شعلہ منہ سے نکلکر ناہید جادو کے ترنج کو کاٹکر وہی شعلہ ناہید کو لپٹ گیا
یہ بھی دھم سے بیہوش ہوکر گر گئی پیران نے چاہا کہ شاہزادہ قاسم کا سر کاٹ لے اور ناہید کو گرفتار کر کے توسن کے پاس بھیجے
اس قصد سے شاہزادہ قاسم کی سمت چلا تھا کہ پشت پر آواز آئی او پیران کیا ستم کرتا ہی بغیر بادشاہ کی اجازت کے تو اسبات
کا بھی مختار ہوگیا کہ جسے چاہے قتل کرے پیران نے پلٹ کر دیکھا کہ توسن جادو بھبھوکا ہوا برہنہ شمشیر ہاتھ مین لیے چلا آتا ہی پیران
توسن جادو کی شکل دیکھکر کانپ گیا اور ہاتھ جوڑ کر عرض کرنے لگا شہنشاہ میرا قصور معاف ہو واقعی سخت غلطی ہوئی تھی کہ
بغیر حضور سے دریافت کیے اس جوان کے قتل کا ارادہ کیا تھا توسن نے ڈانٹا کہ او ملعون تو یہ سمجھے ہوئے تھا کہ بدولت
تیری چال سے بالکل غافل ہین اسنے جسوقت اس حرامزادے نے ناہید کو پکڑ کر اور اسکو اپنا شریک کر کے اس نقب مین قدم رکھا

مین جانتا تھا مین تم لوگون کی کارگذاری اور ہوشیاری دیکھنے کو آیا تھا خیر خوب وقت پر پہونچا یہ باتین کہتا ہوا توسن قریب
ہیران جادو کے آیا اور کہنے لگا ای ہیران یہ دوسرا جادوگر پیچھے تیرے کون کھڑا ہی اُسنے پلٹ کر دیکھا تھا اس عرصہ مین گلے
مین کمند کے حلقے پڑے ہیران الٹ کر گر پڑا تھا کہ داہنے ہاتھ سے تو جھٹکا پڑا اور بائین ہاتھ کی پانچون انگلیون سے حباب
بیہوشی ناک پر جو چٹکی تو ہیران جادو دھم سے منہ کے بل گرا اور پرے تلوار کا ہاتھ پڑا دو ٹکڑے مردود کے ہوے نعرہ ہوا نام امیہ
بن عمرو ایسی عیاریان کرتا ہی دست راستی عیارون کا حصہ ہی یہ کہکے یہ تو ایک سمت نکل گیا ادھر شاہزادہ قاسم اور ملکہ ناہید جادو
کو ہوش آیا ہیران جادو کے مرنے سے جب سحر برطرف ہوا تھا تو امیہ بن عمرو کا نعرہ بھی سنا تھا اور فقرہ خنجر پنہا امیہ سے شاہزادہ
نہایت خشمگین ہوا تھا امیہ کو ہر چند تلاش کیا کہین نہ ملا ناچار ہو کے آگے کا راستہ لیا ملکہ ناہید شاہزادے سے باتین کرتی چلی جاتی
تھی ایک مقام پہ دیکھا کہ ایک درخت بہت بڑا لگا ہی ہر شاخ مین اسکے پنجرے جانوران خوش الحان کے لٹکتے ہین ہر وقت ان
جانورون کی خوش لحانی سننے شاہزادے اور ملکہ ناہید جادو کو ایسا مبہوت کیا کہ مطلق دونون مین ایک کو بھی یہ خیال نہ ہوا
کہ ہم کس واسطے آئے ہین اس عرصہ مین وہ درخت پھٹا اور اسمین سے ایک جانور خوش رنگ قوی الجثہ نہایت تنومند نکلا
شاہزادے اور ملکہ کو کھڑے ہوے دیکھکر گویا ہوا ایہا الناس کدھر سے آئے ہو اور کدھر جاؤ گے شاہزادہ قاسم نے جواب دیا ای جانور
مجھکو یہ بڑا تعجب ہی کہ تو باوجود حیوان ہونے کے بھی بزبان انسان گفتگو کرتا ہی اول تو ہماری اس بات کا جواب دے تو ہم تجھے
اپنی بھی سرگذشت بیان کرین وہ جانور بولا ای شخص مجھکو طیران شجر نشین کہتے ہین اور محافظ ہون اس راہ کا مجھکو سخت تعجب
ہی کہ اس راہ سے بجز طلسم کشا کے اور کوئی نہ آئیگا اسواسطے مین اُسکا منتظر ہون ای شخص اگر تو ہی طلسم کشا ہی تو علامت طلسم کشائی
دکھا ورنہ جدھر سے آیا ہی اُدھر ہی چلا جا شاہزادہ قاسم نے جواب دیا ای طیران شجر نشین انشاءاللہ مین ہی اس طلسم کو فتح کرونگا
اور اسوقت مین لاچین جادو کے چھڑانے کو جاتا ہون اگر تو میری مدد کرے تو بعد فتح اس طلسم کے تجھکو وزیر اعظم لاچین جادو
کا کرونگا اس بات سے طیران خوب رویا اور کہنے لگا مرحبا آفرین بادبرین ہمت مردانہ تو ای شہریار مین اپنی حالت کیا بیان
کرون جس مصیبت مین گرفتار ہون مین وزیر دوم شہنشاہ لاچین تھا جب خنزیر جادو وزیر اول نے شہنشاہ لاچین کو بمکر
توسن جادو سے ملکر گرفتار کیا اور مجکو اس بات کی خبر ہوئی تو مین فوراً بگڑ گیا درمیان مین کئی لڑائیان سخت درپیش ہوئین
آخرکار توسن جادو کا ایک دوست ملک مواج بن گرداب نظر پیچ کہ وہ کمبخت غضب کا ساحر ہی اُسنے آکر مجھے گرفتار کرکے
اس شجر سحر مین مقید کیا ہی مین اس درخت کے سایہ سے کہین نہین جا سکتا یہ طلسم اسی کمبخت کا باندھا ہوا ہی جب تک وہ زندہ
ہی مین اس بلا مین گرفتار رہونگا شاہزادہ قاسم نے فرمایا آیا وہ ساحر مواج کہان ہو کسطرح مارا جائیگا طیران شجر نشین نے کہا
ای شہریار اُسکا مارا جانا بغیر لوح غیر ممکن ہی جب تک مفتاح طلسم نہ ہوگی اگر لاچین بھی چاہے تو وہ کمبخت کسی طرح مغلوب نہ ہوگا
شاہزادے نے فرمایا اچھا لاچین جادو کہان قید ہی طیران بولا ای شہریار یہان سے تھوڑی دور پر باغ زبرجد سلیمانی ہی اس
باغ کی بارہ دری کے اندر چھت مین ایک پنجرہ لٹکتا ہی اسمین لاچین قید ہی آپ بہت جلد تشریف لیجائیے ورنہ شاید
کوئی تازہ واردات حادث ہو شاہزادہ یہ سنکر اُسطرف کو روانہ ہوا ملکہ ناہید نے کہا ای شہریار توسن نے تو مجھے محبوس
مہمل تیار کیا تھا واقعی یہ راہ نہایت پر خطر تھی بغیر خدا نے چاہا تو لاچین کو چھڑا لیتے ہین القصہ شاہزادہ قاسم اور ملکہ ناہید
جادو باتین کرتے تھوڑی دور بڑھے ہونگے کہ سامنے سے چاردیواری باغ کی نظر آئی شاہزادہ باغ کو دیکھکر نہایت مسرور
ہوا جب قریب دروازہ پہونچا دروازے کی چوکھٹ پہ ایک دیو قوی الجثہ کو بیٹھے پایا جیسے ہی دیو کی نظر شاہزادہ عالی مقدار
پہ پڑی ایک نعرہ ماری کہ بعد مدت خداوند ابلیس نے ایک بھنگا میری ڈاڑھ گرم کرنے کو بھیجا ہی یہ کہکر باواز بلند کہا ای شخص
اپنا منہ کھولے بیٹھا ہون تو میرے منہ مین کود پڑ مین تجھے دانت کے تلے بھی نہ دبانے دونگا شاہزادہ جب قریب پہونچا کہا

لنگر بڑا سا اٹھا کر اسکے منھ مین ڈالدیا اور آپ علیحدہ کھڑا ہو رہا دیو نے جیسے ہی دانت مارا کڑکے آواز آئی تمام مٹی حلق کے اندر اتر گئی جلدی سے تھوک کر کہنے لگا سچ ہے وہ جو کہتے ہین آدم زاد خاکی نژاد ہے یہ آدم تو لنگر نژاد تھا میرا تمام منھ اور جبڑا اکڑا ہو گیا یہ کہکر اُس لنگر کو دیکھنے لگا اس عرصہ مین شہزادہ والا مرتبت نے خیال کیا کہ اس بیہودہ سے مقابلہ کیسا جلد اسکو واصل جہنم کرو یہ سوچ کر نعرہ کیا نعرہ قاسم شہ آفتاب مشرق دین پروری شہسوار لعل پوش نادری اوسکا مقصود کیا بیہودہ یک دم از جا ہوا ہو یہ کہکر دیو کیطرف جھپٹا ملکہ ناہید نے جو دیکھا کہ شاہزادہ خود دیو کی طرف دوڑا جاتا ہے پکاری اے شہریار یہ کیسا غضب کرتے ہو اپنے پانؤن سے آپ دہن اژدر مین جاتے ہو قاسم ملکہ ناہید کے کہنے کو مطلق خیال مین نہ لایا اس عرصہ مین دیو نے دیکھا کہ آدمی خود میری طرف جھپٹا چلا آتا ہے دانت چاہا کہ مین اسکو اٹھا کر منھ مین رکھ لون شاہزادہ قاسم نے جب اسکا ہاتھ قریب آتے دیکھا اسکی انگلیون کو اپنے ہاتھ سے پکڑ کے ایک جھٹکا دیا کہ وہ منھ کے بل زمین پر آرہا شاہزادے نے ایک گھونسا کنپٹی پر ایسا مارا کہ آدھی تک ہاتھ سر مین گھس گیا دیو چیخ کھا کر زمین پر گرا ملکہ ناہید جادو نے جو یہ زور اور قوت شاہزادہ والا مرتبت کی دیکھی متعجب ہو کر شاہزادے کی تعریفین کرنے لگی شاہزادہ اندر باغ کے داخل ہوا باغ نہایت پر فضا تھا ہزارون قسم کے جانور بزبان بے زبانی حمد خالق زمین و آسمان کر رہے تھے شہزادہ وجد کی حالت مین ان جانورون کی کیفیت دیکھتا چلا جاتا تھا کہ سامنے ایک مکان وسیع نظر آیا جب اندر داخل ہوا وسط سقف مین ایک پنجرہ آہنی لٹکا پایا اسمین لاچین جادو کو مقید دیکھا شہزادے نے اس پنجرے کو بدقت اُتارا اور چاہا کہ قفل کھولے کسی طرح ممکن نہوا اسوقت لاچین بولا اے شہریار یہ قفل بغیر اُس کنجی کے جو توس جادو کے جوڑے مین ہے ہرگز نہ کھلے گا ملکہ ناہید نے کہا اے شہریار مین ابھی لاتی ہون یہ کہکر فورا پلٹ کر توس پاس آئی اُسے اسیطرح بیہوش پایا جلدی سے اُسکا جوڑا کھولکر کنجی نکالی اور پھر نقب مین کود کر شاہزادے پاس پہونچی شاہزادہ دیکھ کر بہت خوش ہوا اور اسی کنجی سے قفل کو کھولکر لاچین کو رہا کیا لاچین جادو دوڑ کر شاہزادے کے قدمون سے لپٹ گیا شاہزادے نے لاچین کو گلے سے لگایا لاچین نے عرض کی شہریار ذرا آپ یہین توقف کرین مین اس کمبخت خنزیر جادو کو مار کر مہرہ زرد سلیمانی لے آؤن اُسوقت دیر ہوگی کہ اس کمبخت توس علیہ اللعنۃ کے بجھون یہ کہکے اسیوقت پرواز ہوا اور ایک سمت کو اڑا

## اب تتمہ حال خزان مآل مردود ملعون توس جادو کا بیان کیا جاتا ہے

کہ جسوقت اس مردود کی بیہوشی کم ہونے لگی یہ کہتا ہوا اٹھا کہ جان جانان و اے سرمایہ زندگانی مجھ نشہ کو چڑھے پھر تیرے وصل کی خبر نہ رہی تو نا واقف ہونا یہ کہکر اٹھا خنزیر کو بھی بیہوش پایا عقاب کو دیکھا کہین غائب ہو گیا گھبرا کر پکارنے لگا اے ناہید جادو کہاں ہو ماری کا واسطہ جلد آؤ اپنے عاشق کو نہ تڑپاؤ جب کچھ جواب کسی طرف سے نہ پایا تو گھبرا کر اٹھا اب جو خیال کیا تو دیکھا کہ تخت کے نیچے پڑا ہوں تخت ایک سمت اوندھا پڑا ہے اور وہ نقب سے تیغ جا رہی ہے یہ کیفیت دیکھکر توس جادو کے ہوش اُڑ گئے خنزیر جادو کو پکارا اے خنزیر کیا نگین پیارے پڑا ہے اے کمبخت دیکھ تو کیا آفت نازل ہوئی ارے ستیاناس گئے ملکہ ناہید نے بڑا غضب کیا سارا حال مجھسے دریافت کیا اور نہ معلوم کسکو ہمراہ لیکر داخل نقب ہوئی مگر کیا ہوتا ہے مجھے بھی شک ہوا تھا اسکی آنکھون سے چل معلوم ہوتا تھا مین نے غضب سہنا چاہا کہ اب تھوڑی دیر مین ہیران گرفتار کیا ہوگا جب توس خوب چلا چکا خنزیر کی بھی آنکھ کھلی توس کو اپنے سر جانے پریشان دیکھکر بھی حیران ہوا اور پوچھنے لگا اے شہریار خیر تو ہے آج کیا آپ کی حالت ہے توس نے ساری کیفیت بیان کی اور کہا اے خنزیر بہت غضب ہوا مگر مین نے پوری کیفیت نقب کی اس کمبخت سے نہین بیان کی تھی مجھے یقین کامل ہوگیا ہیران نے اسکو بھیج اسکے ذریعے سے گرفتار کیا ہوگا توس جادو خنزیر سے اسی باتون مین مشغول تھا کہ ناگاہ آسمان سے نعرہ لاچین جادو کا بلند ہوا توس تو گھبرا کے ایک کوٹھری مین گھس گیا خنزیر ایک سمت کو بھاگا لاچین نے دیکھا کہ خنزیر بھاگا جاتا ہے وہین سے ڈانٹا کہ او حرامزادہ سر نگہ حرام مین تجھے کب چھوڑتا ہون کہ تو جیتا بچے

بغل سے جا سکے یہ کہکر زمین پر اُترا خنزیر مسکی یہ کیفیت ہوئی کہ مارے ڈر کے ہاتھ پاؤن مین رعشہ پڑ گیا اُس وقت بھاگنے کا راستہ
بھی مسدود دیکھکر اپنے دل مین خیال کیا کہ لاچین بارہ برس کے بعد قید شدید سے چھوٹا ہے اب سحر کو بھول گیا ہوگا مین خود ہی اس
لڑکے کو مارون یہ خیال کر کے لاچین کو ایک تیغ مارا لاچین جادو اُسکے تیغ مارنے سے ہنس پڑا اور کہا اے خنزیر تیری ابھی یہ ہستی
ہوئی کہ مجھ پر سحر کرے یہ کہکر انگلی کا اشارہ کیا ایک برق چمک کر تیغ پر پڑی تیغ ٹکڑے ٹکڑے ہوکر زمین پر گر پڑی ادھر لاچین نے
اسی حالت غیظ و غضب مین انگلیون کا اشارہ کیا پانچ برقین سر خنزیر پر گرین خنزیر کے دو ٹکڑے ہوے خنزیر کے مرنے سے زمانہ
تیرہ و تار ہو گیا آواز آئی کشتی مرا کہ نام من خنزیر جادو بود افسوس مردم و بمطلب خود نرسیدم لاچین نے دوڑ کر خنجر سے پیٹ
خنزیر کا چاک کیا اور اُسکے دل سے وہ مہرہ جسکا نام زرد مہرہ سلیمانی تھا نکال لیا اور سمت شاہزادہ قاسم روانہ ہوا جب لاچین
جادو خنزیر کو مار کر چلا گیا اُس وقت توسن جادو نے بھائی خنزیر کا کشتہ ہوا پایا باہر نکلا اور بڑی دیر تک اُسکے لاشے پر رویا کیا
بعد اُسکی لاش کو جلا کر اپنے مشیران سلطنت کو جمع کیا اور سب سے اِس بارہ مین مشورہ لینے لگا اب لاچین کے واسطے کیا تدبیر
کیجاوے کہ وہ مع طلسم کشا کے گرفتار ہو ہر شخص اپنی راے کے موافق بات کہتا تھا آخر کار یہ صلاح قرار پائی کہ سوج بن گرداب
آپ خود مین وہ بڑا ساحر زبردست ہے کیا عجب ہو کہ لاچین پر غالب آئے ورنہ تمام طلسم کا کوئی ساحر لاچین پر غالب نہ آسکیگا
توسن کو یہ راے پسند آئی اور اسی وقت سوج کے ملنے کو روانہ ہوا

### اب چند کلمے داستان ایرج بن عمرو کے گذارش کیے جاتے ہین

کہ جس وقت شاہزادہ قاسم اور ملکہ ناہید کہربان جادو کے ہاتھ سے رہا ہو کر اور لشکر کے ایک سمت روانہ ہوئے جاتے جاتے ایک مقام پر پہنچے
سیر ہوا کہ ناگاہ اتنے مین توسن جادو کو پریشان حال ایک سمت جاتے دیکھا جلدی سے اپنی شکل عقاب جادو کی بنا کے توسن جادو
کیطرف چلا جب توسن کی نظر عقاب پر پڑی عقاب کیطرف متوجہ ہو کر کہا اے عقاب مجھے تو عتاب سامری و جمشید کا نازل ہوا
تمکو یہ بتاؤ کہ جب مین اور خنزیر اور تم سبکو ناہید نے بیہوش کیا تو تم پر کیا گذری عقاب نے کہا اے شہریار عجب سانحہ ہوش ربا
در پیش ہوا جس وقت مین مختل حواس ہوا اُس وقت آپ سے اجازت لیکر ایک گوشہ مین لیٹ رہا اتفاقاً مجھے احتیاج ضروری کی
خواہش ہوئی جب پاخانہ مین پہنچا وہان جاکر بیہوش ہو گیا اُس وقت میری آنکھ کھلی جس وقت لاچین کا نعرہ ہوا تھا مین لاچین کے
ڈر کے مارے وہان سے بھاگا اس مکان مین آکر دم لیا اُس وقت آپکو یہین پایا یہ فرمایئے یہ کیفیت کیا ہو گئی توسن اس بات کے سننے سے
رو دیا اور کہا اے عقاب ستم کیا ملکہ ناہید کمبخت نے جو کچھ کیا اُسنے کیا نہ معلوم کب کی دشمنی کا بدلہ لیا کہ مجھکو بیہوش کر کے نقب
طلسمی کو طے کیا نہین معلوم اژدران اور برن سے کیونکر عہدہ برائی ہوئی ہوگی طہران نے کیونکر جگہ دی ہوگی خیر جو کچھ ہوا سو ہوا
اب میرا ارادہ ہے کہ جا کر سوج بن گرداب کو لاؤن وہ البتہ لاچین کا ہم پلہ ہو ورنہ مین لاچین سے کیا مقابلہ کر سکونگا عقاب نے کہا اے
شہریار بہت عمدہ بات آپنے تجویز کی ہے مگر مین نے سنا ہے کہ قاسم نامے کوئی شخص ملکہ ناہید کے ہمراہ گیا تھا اُسکی روسے یہ مرحلات طے ہوے
توسن قاسم کا نام سنکر گھبرا کر کہنے لگا مین نے کاہنون سے سنا ہے کہ قاسم ہی فاتح طلسم ہوگا کیا عجب ہے کہ لاچین شاہزادہ قاسم
جوان کی اطاعت اختیار کرے اور کیون مطیع نہ ہوگا جب اُسکو ایسی سخت مصیبت سے رہا کیا ہے مگر خیر کہان جائیگا میرے ہاتھ سے مین
اُسے دم لینے کی مہلت نہ دونگا مگر افسوس لوح کا پتہ مجھے معلوم نہین ورنہ مین اُسے غائب کر دیتا یہ مجھے یقین کلی ہے کہ جب تک مین
سوج کو لیکر آؤنگا لاچین کل مرحلات فتح کرا دیگا خیر مین اپنے ارادے کو بھی فسخ نہین کر سکتا بغیر سوج کے میرا کام درست نہوگا
اے عقاب اگر تو بھی میرے ہمراہ چلے تو بہت اچھی بات ہو عقاب نے کہا بسر و چشم بھلا مین یہان کیونکر رہ سکتا ہون جب لاچین
کو خبر ہوگی مجھے بھی کو گرفتار کریگا یہ کہکر عقاب بھی توسن کے ہمراہ ہوا

### اب دو کلمے داستان شہزادہ قاسم کے بیان کیے جاتے ہین

چاہتا تھا کہ گھوڑا کو دے نقابدار اپنے رکیب سنبھالنے مین ذرا جو غافل ہوا طیفور زمرد پرست کی تلوار سر پر نقابدار کے پڑی چار انگل کا زخم
سر مین نقابدار کے آ گیا اور چادر خون کی منھ پر جاری ہوئی شاہزادہ قاسم نے جو دیکھا کہ نقابدار زخمی ہو گیا بیساختہ کہنے لگا کہ خوب ہوا
جو یہ نقابدار مغلوک زخمی ہو گیا بہت زیادہ تولی کرتا تھا یہ کلام شاہزادہ خاور سپاہ کا سنکے شاہزادہ بدیع الزمان نہایت درہم اور برہم
اور ایک نعرہ طنطنۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچکر ہاتھون کی ہتھکڑی پانون کی بیڑی گلے کا طوق کر کے خار خار تنو مثل تار عنکبوت توڑ ڈالے لوگ
گوور شاہ کے جو برابر شاہزادہ بدیع الزمان کے کھڑے تھے انھون نے جو دیکھا کہ بدیع الزمان نے اپنی قید توڑ ڈالی بدحواس ہو کر بھاگ
کھڑے ہوئے اور شاہزادہ بدیع الزمان نے سنبھل کے ایک سوار کی ٹانگ پکڑ کے کھینچ لی اور اسکے گھوڑے پر آپ سوار ہو کر برابر طیفور کے ہو کر
اور بعید غیظ و غضب بیخود ہو کے نظم

سپہر شجاعت بدیع الزمان
کہ سر فتنۂ باختر نام شد

سر برج خوبی شہ انجمن
من ان مرد میدان کرد روز کین

تہمتن توان گرد لشکر شکن
توانم زدن آسمان بر زمین

تجلی چشمان اہل جہان
ز تیغم بسے ملک اسلام شد

پکارا باش او کبر پر غرور نقابدار سبز پوش کو تو نے زخمی کیا ہے اب مجھے کیا زندہ و سالم جانے دیتا ہے
طیفور زمرد پرست شاہزادہ بدیع الزمان کو شمشیر بکف آتے دیکھا اور بہ نشیب سکے سنبھلا اور بمقابلہ شاہزادہ عالیمقام کے وہی
تیغہ دو دو گز شاہزادہ نامدار کے سر اقدس پر مارا شاہزادہ عالم نے بچستی تمام ہاتھ بڑھا کر بازو کو بچا کے بند دست طیفور زمرد پرست کا
پکڑ لیا اور زور اجو فشار اسکے ہاتھ کو دیا تلوار اسکے ہاتھ سے چھوٹ کر علحدہ جا پڑی بعد اسکے ہاتھ کمر زنجیر مین ڈال کر کاش زین سے
اٹھا لیا اور چرخ دیکر زمین پر مارا کہ نقش زمین ہو گیا شاہزادہ خاور سپاہ ملک قاسم نے جو یہ زور دست شاہزادہ بدیع الزمان کا دیکھا شدت
رشک سے نہایت درہم اور برہم ہو کے طنطنۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور اپنی قید بھی توڑ کے ایک گبر کو گھوڑے پر سے گرا کے مار ڈالا اور اسکے
گھوڑے پر سوار ہو کر آمادہ رزم و پیکار ہوا اور کفار کشی کرتا ہوا پھر شاہزادہ بدیع الزمان کے برابر جا کے کہا کہ باش اے کشتی گیر کہاں جاتا ہے
جس طرح سے اس فرقہ کفار کو مین نے زیر و زبر کر دیا ہے اسی صورت سے اب تجھے بھی سزا کو پہونچاتا ہون شاہزادہ بدیع الزمان نے جواب
دیا اے خاموش اس فضول گوئی سے کیا فائدہ جو کچھ کہ تجھسے ہو سکے کوتاہی نہ کر غرض کہ تمام روز شاہزادگان والا تبار عالیمقدار شاہزادہ
بدیع الزمان اور قاسم باہم شمشیر زنی کرتے رہے جبکہ آفتاب غروب ہوا اور ظلمت شب نمایان ہوئی نقابدار سبز پوش دونون صاحبون کو لشکر
کفار سے نکال کر اپنے خیمہ مین لیگیا اور باعزاز و اکرام بٹھا کر منھ ہاتھ دھلوائے اور دستر خوان بچھوا کے کھانا کھلوا کے شراب پلوائی بعد کھانے سے
فراغت حاصل کرنے کے نقابدار نے خاور سپاہ سے پوچھا کہ اے قاسم اپنے عزیز بزرگوار بدیع الزمان نامدار سے تو اتنا کیون الجھتا ہے تو نہ
جانتا ہوگا کہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے کیسے کیسے کارنمایان کیے ہین قاسم نے کہا آپنے کونسا کام شجاعت اور تہمتنی کا کیا ہے اور خصوصاً
جانتا ہون وہان اس کشتی گیری کیا اصل و حقیقت کر وہان تم شمشیر زنی کا اپنی زبان پر اسنے شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا اے ملک
قاسم مین ترک جوشن پوش فضل بن گیا ہون خون آشام ارباب باختری جارب خونریز ضارب خونریز سعید و سعد جنگ
نشین وغیرہ کیسے کیسے پہلوان اور سر لشکرون کا زور دست و بازو اور بغیر شمشیر اپنا مطیع و فرمانبردار کر کے دائرہ اسلام مین لایا تو نے خدا ایک
مسعود قزاق اور مراد شاہ کو زیر کر کے بیخود پیدا کیا اور تبلا تو نے کس پہلوان کو زیر کیا کس ملک کو اسلام آباد کیا بس بڑی کرامات
تو نے یہی کی کہ یہ شہرا ہوا اپنا نانا الیہ خیر فستون سے اس ملک سے تجھے ملا ہوا اسپر چھنڈ اور اسد چہ بلند پروازی کرتا ہے قاسم نے جواب دیا
برگذشتہ صلوات اب سر دست جو شخص کافور بن طیفور زمرد پرست کو مارے وہی سپاہ در ہو شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا بہت خوب
یہ کہکر شاہزادہ بدیع الزمان نے اپنے گھوڑے کو مہمیز کیا اور سمت لشکر کافور بن طیفور روانہ ہوا قاسم بھی تعاقب مین شاہزادہ
بدیع الزمان والا مناقب کے اپنا گھوڑا دوڑا کر چلا جب نقابدار سبز پوش نے شاہزادہ بدیع الزمان اور قاسم دونون صاحبون کو
جانب لشکر کافور بن طیفور زمرد پرست جاتے دیکھا نقابدار سبز پوش بھی مع اپنی فوج و سپاہ کے سوار ہو کے روانہ ہوا وہان کا فور
بن طیفور جو اپنی بارگاہ مین بیٹھا تھا کہ ایکبار سامنے سے عیار کافور کا آیا اور آکے بیان کیا کہ شاہزادہ بدیع الزمان یکہ و تنہا

مقابلے کو آتا ہے کافور یہ بات سنکر بہت ہنسا اور کہنے لگا کہ میں طیفور نہیں ہوں ابھی یہ کہہ رہا تھا کہ ناگاہ آواز نعرہ شاہزادہ بدیع الزمان
کی گوش زد ہوئی برابر نعرہ شاہزادہ بدیع الزمان کے دوسرا نعرہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم کا سنا اور جانب لشکر سے شور
یوم تشور اٹھا کافور بن طیفور نے پوچھا کہ یہ غل کیسا ہے لوگوں نے کہا کہ بدیع الزمان اور قاسم دونوں پہنچ آئے اسقدر شمشیر زنی
کی ہے کہ تمام لشکر آپ کا تہ و بالا ہو رہا ہے یہ حال سنکے کافور بن طیفور اپنی سپر اور تلوار پکڑ کے اٹھ کھڑا ہوا اور بارگاہ سے باہر نکلکر
اپنے مرکب پر سوار ہوا اور مع اپنی فوج و سپاہ کے سر میدان جا پہونچا اور آنکھ سے دیکھا کہ میرے لشکر نے ہزیمت کیا ہے ابھی کافور یہ
حال دریافت نہیں کرنے پایا تھا کہ یہ فوج میری پسپا کیوں ہوئی اور کیوں بھاگی جاتی ہے کہ یکایک سامنے سے شاہزادہ بدیع الزمان گرد
لشکر شکن تیغ خون چکان کھینچے صفوں کو درہم و برہم کرتے نمودار ہوا کافور بن طیفور نے شاہزادہ بدیع الزمان کو آمادہ جنگ دیکھ کے
دیکھ کر اپنے مرکب کو اٹھایا اور برابر شاہزادہ عالم کے پہونچا تھا کہ ایک طرف سے شاہزادہ قاسم بھی شمشیر زنی کرتا قریب آیا اور ادھر کافور نے تیغ بر
شاہزادہ بدیع الزمان پر وار کیا شاہزادہ بدیع الزمان نے اسکی ضرب کو خالی دیکر برابر سے پلٹ کر تیغہ مارا کہ سپر کو کاٹ کے کافر کے سر کو کاٹ کے
کافور کے تا کمر اتر گیا تھا ابھی اسطرف سے قاسم نے برابر پہونچکر وہاں کمر پر ایک تیغہ مارا کہ دو ٹکڑے ہوکے گھوڑے پر سے
گر پڑا شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا کہ ای قاسم میں تو اسے قتل کرچکا تھا تو نے زبردستی کی قاسم نے کہا تلوار میری بیچ پڑی تھی ایسمیں
ابھی یہ تکرار ہو رہی تھی کہ نقابدار مع اپنی فوج و سپاہ کے پہونچا اور بیسوخت کرکے تلوار کا ہزار جوان نقابدار نے اٹھایا تھا تو سات ہزار
سر تیغ قلم ہو کر خاک و خون میں لوٹتے پھرتے تھے گودرز شاہ یہ حال دیکھ کر بھاگ کھڑا ہوا اور تمام لشکر درہم برہم ہو گیا نقابدار
سبز پوش نے بدیع الزمان اور ملک قاسم کو ضرب و حرب سے ہزار ہی و تحسین و کرامت بیان کیا اور بعد سلام بھگتا ہوا اپنے
ساتھ اپنے خیمے میں لاکے باعزاز تمام دونوں شاہزادوں کو بٹھایا اور شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم سے پوچھنے لگا کہ ای قاسم میں نہایت
متحیر ہوں کہ تم دونوں آپسمیں چچا بھتیجے ہو یہ کیا بات ہے کہ کبھی تم دونوں میں موافقت نہیں رہتی قاسم نے کہا کہ یہ کشتی گیر غاصب اپنے
اپنے ذہن میں سوائے اپنی بہادری اور شمشیر زنی کے اور کسی کو موجود نہیں سمجھتا نقابدار نے کہا کہ ای قاسم بدیع الزمان تیرا چچا ہے باپ
کے برابر ہے اسکے روبرو تجھے کیا نسبت لازم نہیں کہ ہمیشہ شاہزادہ بدیع الزمان سے دعوی ہمسری اور برابری کا کرے قاسم
کہا اس کشتی گیر نے کیا کام کیا ہے میں نے نہیں کیا شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا کہ ابھی ایسی لڑائی میں نے کافر کا
دل توڑا مردود پرست ایسے کو میں نے ایک ضرب میں واصل جہنم کیا تو نے اس مردود کے تلوار ماری قاسم نے کہا اچھا اب سہی چچا
کو لی انجاب کی مرضی ہے تو کشتی کیجئے شاہزادہ بدیع الزمان نے کہا میں نے قبول کیا بسم اللہ قاسم نے کہا
پھر چلئے بدیع الزمان نے کہا تجھے کیا دیر ہے غرض دونوں شیر بیشہ اپنے مرکبوں کو جولان کرکے نقابدار سے رخصت ہوئے اور نقابدار
ایکطرف کو سوار ہو گیا چنانچہ شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم سمت مراد کو روانہ ہوا اور بعد طے مراحل و قطع منازل چند روز میں مراد شاہ
کے پاس پہونچا اور مراد شاہ شاہزادہ خاور سیاہ کو دیکھکر بہت خوش ہوا اور قاسم یہاں تیاری فوج کی اور نگاہداشت نوکروں
کی جاری کرتا ہے اور شاہزادہ بدیع الزمان جو نقابدار سبز پوش سے رخصت ہو کر سوار ہوا اور سمت چار باغ ملک سحر بان دیو کش کے
روانہ ہوا تو جاتے جاتے ایک روز کی نقل ہے کہ ایک صحرائے سرسبز اور خرم میں جا کے وارد ہوا اور ایک مقام پر زین پوش بچھا کر دم بھر آرام کرنے کو
لیٹ گیا ناگاہ سامنے سے ایک گرد نمایان ہوئی اور اس گرد میں ایک پیادہ فلسطوروے زر نفتی پائے سقرلاتی باندھے حلقہ کمند کا کلائیوں میں لپیٹا
ہوا گوپھن اور خنجر ہاتھ میں پکڑے نظر پڑا اور بغور جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ مرجان تیز رفتار عیار ملکہ گوہر ملک کا ہے غرض مرجان تیز
رفتار نے روبرو شاہزادہ بدیع الزمان کے آکے اقدام عالی کو اس عالیمقام کے بوسہ دیا اور بعدہ دعا و ثنائے شاہی کے عرض کیا
کہ ای شہریار ملکہ گوہر ملک تپ مہاجرت اور درد مفارقت سے اب جان بلب ہے کسی صورت سے آپ یہاں سے تشریف لیجلیے اور ملکہ سے
ملاقات کیجئے شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ ای مرجان شعر آن یار کہ گفت بتو ام دل نگرانست بگو میرسم اینک بسلامت نگران باش

یعنی اب چلو ہم بھی وہین ملکہ کے پاس چلتے ہین یہ کہکے چاہتا تھا کہ اُٹھے ناگاہ سامنے سے ایک ہرن رم خوردہ چوکڑیان بھرتا نمودار
ہوا اور شاہزادہ بدیع الزمان گردنشکر شکن تیر و کمان لیکے اُس ہرن کے تعاقب مین چلا تھوڑی دور پر جاکے اُسے شکار کیا
اور وہین مرجان نے لکڑیان درختون کی چنکے آگ لگا دی اور ہرن کو ذبح کرکے گوشت اُسکا پاک و صاف کیا اور کباب لگانے شاہزادہ
بدیع الزمان مع مرجان تیز رفتار وہان بیٹھکر کباب کھا رہا تھا حسب اتفاق وہان تجانی اپنی بارگاہ مین تخت جوہری پر بیٹھا ہوا تھا کہ ناگاہ
ایک عیار نے سامنے تجانی کے آکے عرض کی کہ اے پیغمبر برحق بدیع الزمان آکے ملکہ گوہر ملک کو نکال لیگیا تجانی یہ خبر سنکر چاہتا تھا کہ لشکر
کشی کرکے تلاش بدیع الزمان کی کرے قاہر بن قہرمان عجمی نے منع کرکے کہا اے پیغمبر برحق تجھے لازم نہین جسوقت مین نہ تیری بارگاہ مین
موجود ہون اگر تو ہر کس و ناکس پر لشکر لیکے مقابلہ اور مجادلے کو جائے مین جاکے بدیع الزمان کی مشکین باندھ لیے آتا ہون یہ کہکر قاہر
بن قہرمان عجمی اپنے پانچ لاکھ سوارون کو ہمراہ لیکے سوار ہوا اور تلاش شاہزادہ بدیع الزمان چلا اور تجانی عیار کو واسطے خبر شاہزادہ
بدیع الزمان کے آگے روانہ کردیا قضائے کار تجانی ڈھونڈھتا پوچھتا جاتے جاتے کہین اُس صحرائے پر فضا مین جا نکلا جہان شاہزادہ
بدیع الزمان اور مرجان عیار دونون بیٹھے کباب کھارہے ہین تجانی عیار دور سے دیکھکے پھرا اور قاہر بن قہرمان عجمی سے آکے بیان کیا
کہ بدیع الزمان تن تنہا جنگل مین بیٹھا کباب کھا رہا ہے اور وہ ننگ خاندان میرا بیٹا مرجان تیز رفتار بھی ہمراہ اُسکے ہے قاہر بن قہرمان عجمی یہ خبر سنکے
اُسیوقت مع اپنی فوج و سپاہ کے سوار ہوا اور اُس جنگل کو جاکے چار طرف سے محاصرہ کرلیا مرجان تیز رفتار نے عرض کی کہ اے شاہزادہ عالم قاہر بن
قہرمان عجمی مع لشکر کے آن پہونچا ہوشیار ہوجایئے شاہزادہ بدیع الزمان عالیمقام بمجرد استماع اس کلام کے اپنے مرکب پر سوار ہوکر اور
اُٹھاکر بمقابلہ لشکر کفار آمادہ رزم و پیکار ہوا اور تیغ طلسم دیو بند کرکے لاش پر لاش اور دھڑ پر دھڑ اور سر پر سر دھرے ہوئے تا قریب قاہر
بن قہرمان عجمی کے پہونچ گیا تھا کہ ناگاہ ایک کافر ملعون علیہ اللعنۃ الی یوم الحساب نے پشت پر سے نیزہ شاہزادہ عالم کے گھوڑے کے پیٹ مین مارا اور گھوڑا
ضرب نیزہ سے چرخ کھاکر گرا اور شاہزادہ بدیع الزمان نے گھوڑے کی پیٹھ پر سے جدا ہوکے پیادہ پا دامن گردانا اور پیادہ شمشیرزنی اور کفار کشی کرنے
لگا اور روز و شبانہ روز دیکھتا اس شجیع میدان وغا نے اسقدر شمشیرزنی کی کہ کشتون کے پشتے لگا دیے تھے اور فوج کفار کو سوائے گوشہ زخم
کھکولی کو جہ حفظ و امان کا نہین ملتا تھا اور کوئی گوشہ عافیت جاگ کر چھپ رہے کو سوائے گوشہ کمان کے نہین نظر آتا تھا زہرہ مین مریخ
چشم ہوکر شجاعت اور دلیری شاہزادہ گردنشکر شکن کی دیکھ رہی تھین اور چار آئینہ کو رستم اور عجمی پاس اس شجیع روزگار کی عالم حیرت
دل او دوسرے تماشائی دیکھ رہی شاہزادہ عالیمقام پر اس لہجے مین فوج کفار کے جوتون سے سر پیٹ رہے تھے اور ... نت اُنسے
... رہی تھین لہو کی ندیان چلین اور لوتھون گوشت میدان مین چھائے ہوئے شور و غل کر رہے تھے دلال اجل در کار خریداری جان ارزان ہو گیا تھا
بازار موت گرم ہو رہا تھا جسطرف وہ ضیغم بیشہ کار زار رخ کرتا فوج قاہر بن قہرمان عجمی کی مانند گلہ میش کے پراگندہ ہوکر بھاگتی پھرتی
تھی مگر وہ جو شیخ سعدی شیرازی گلستان مین کہ گئے ہین نظم پشہ چو پر شد بزند پیل را ٭ با ہمہ مردی و صلابت کہ اوست ٭ مورچگان را
چو بود اتفاق ٭ شیر ژیان را بدرانند پوست ٭ قضائے کار شاہزادہ بدیع الزمان نامدار نے لڑتے لڑتے ایک جوان کے تیغ مارا
کہ تا جگر اُتر گیا تھا اُس طرف اُسکی لاش گری اور ادھر شاہزادہ عالیوقار نے تیغ کو سنبھال کے چاہا اور طرف متوجہ ہو وہان جو اکثر
مرکے ہوئے زمین پر پڑے تھے ایک مردہ پر پانون اُس دلاور کا جو پڑ گیا تو پانون پھسلا اور شاہزادہ عالم بیساختہ کروٹ سے بھل
گر ساتھ گرنے کے کئی سو حلقے کمندون کے اعدائے بیدین نے اُس عرش کمین کے گلے مین اور تمام بدن مین ... نوبت اُٹھنے
اور سنبھلنے کی نہ دی چار طرف سے گر پڑے اور جھٹ پٹ گرفتار کرلیا اور قاہر بن قہرمان عجمی نے لوہارون کو بلاکے شاہزادہ والا تبار
کے ہاتھون مین ہتھکڑیان پانون مین بیڑیان گلے مین طوق بغلون مین خار و در لشکر مین لنگر ڈلوا دیے اور بشکل خود یہ تجویز ادراک ... 
کرکے کہ تجانی کے پاس لیجانے سے مجھے کیا فائدہ ہے مجھے خود دعوی ہزار طرح پیغمبری کا رکھون بس صلاح یہ ہے کہ اسکو بحضور خداوند لقا لیجاؤن
اور جبرئیل درگاہ یعنی یاقوت شاہ سے یہ سارا حال بیان کرکے کہ مین نے اسے اس جرم پر مقید کیا ہے کہ ملکہ گوہر ملک پیغمبرزادی کو

جو آپ کے نامزد تھی اُسنے اپنے قابو مین کرکے رکھا تھا عرض کرونگا کہ اس کارجان نثاری کے صلہ اور انعام مین میرے لیے سعی کرکے خداوند سے طرہ پیغمبری دلوا دیجیے یاقوت شاہ جبرئیل درگاہ بلا شک وشبہ تجھے پیغمبر مرسل کا قائم مقام اور بالاستقلال کرادیگا لیکن مشورہ کرکے شاہزادہ عالم کو ایک اعرابے پر بٹھلا کر تین لاکھ سوار کو حکم دیا کہ تم برچھے اور تلوارین کھینچے گرد وپیش اسکے اعرابے کے رہنا اور جو تمہارے راہ مین قاسم یا کوئی اسکے ہوا خواہون مین سے یا فضل وغیرہ کوئی سردار اسکے لشکر کا آجاے تو تم سب اسکا سر کاٹ ڈالنا لہذا اُسکے آمادہ رزم وپیکار ہونا بے کھٹکے آگے تو قید شاہزادہ بدیع الزمان کی مع تین لاکھ سوار نیزہ دار کے جوانون کی اور تعاقب مین آپ والاکھ سوار سے بخیال دُور اندیشی کہ ایسا نہو پشت پر سے کمک یا مدد بدیع الزمان کی کوئی سردار لیکے پہونچے اور بدیع الزمان کو قید سے چھڑا لیجاے روانہ ہوا یہان مرجان تیز رفتار یہ گردش گردون غدار اور انقلاب لیل ونہار دیکھکر سر وسینہ زنان خاک برسر افتان وخیزان گریان وہان سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش روانہ ہوا پہنچنے تو سنے چاہا کہ مین بخدمت شاہزادہ عالم اور سپاہ ملک قاسم جاکے یہ حال بیان کرون پھر اپنے دلمین سوچا کہ قاسم کا احسان لینا مناسب نہین وہ ہر بات مین ہمیشہ اس احسان کا طعنہ شاہزادہ بدیع الزمان کو دیا کرینگے یہی سوچکر مرجان تیز رفتار ملکہ گوہر ملک کے پاس سمت چار باغ ملک حرمان دیوکش کے چلا اور جستین کرتا بہ کمال سرعت اور تیزروی چار باغ مین جاکر ملکہ کے پاس پہونچا اور اپنے سر پر دو خنجر مار رکھا تھا اور سارا حال شاہزادہ با اقبال کا اور قاہر بن قہرمان عجمی بیان کیا ملکہ گوہر ملک نے جو یہ خبر وحشت اثر سنی تو بموجب اشعار

| | |
|---|---|
| سر سنگ سے اپنا اُسنے مارا | خون سے کیا سرخ سنگ خارا |
| پتھر سے کہین جبین جو پھوٹی | اک خون کی آبشار چھوٹی |
| نالے گئے ہفتم آسمان تک | ہر سمت تھی کہ صبر پھر کہان تک |
| ٹوٹے جو سنگ لاخ ہر بار | چھیل چھل کے بدن ہوا ... |

دلارام اور پریچہرہ اور حور رخ اور گل اندام اور سمن اندام اور یاسمین اور گیتی وغیرہ خواصین ملکہ کی سنبھالتی اور سمجھاتی تھین کہ ملکہ عالم آپ اپنے کو اس قدر بیقرار اور مضطرب کرکے ہلاک کرنے سے کچھ حاصل نہین ان کوئی تدبیر کیجیے دعا مانگیے کہ جناب احدیت اپنا فضل وکرم کرے شاہزادہ بدیع الزمان صاحب اقبال ہین اکثر ایسے واردات اور سانحے انپر آئے ہوے ہین مگر انجام بخیر ہوا آپ کا بد حواس ہونا اور اپنی جان کھونا لازم نہین بارے ملکہ کو ہوش آیا اور روتے روتے ایک مرتبہ خیال آگیا کہ ملک عجم مین ملکہ یاقوت ملک قہرمان عجم کی بیٹی اور قاہر بن قہرمان عجمی کی چھوٹی بہن میری بڑی دوستدار اور خیر اندیش بہنون سے زیادہ محبت رکھتی ہے اس سے کہلا بھیجون شاید اسکے باعث سے کوئی صورت شاہزادہ عالم کی رہائی کی ہو جائے غرض یہ سوچ کے ایک رقعہ بنام ملکہ یاقوت ملک بدین مضمون کہ اے بہن شاہزادہ بدیع الزمان کو تمہارا بھائی قاہر بن قہرمان عجمی میدان رزم سے بفریب ونامردی گرفتار کرکے لیگیا ہے اور یہ بات تمکو معلوم ہوگی کہ شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ جسکی تصویر پر تم ہزار جان ودل سے قربان ونثار ہو وہ چھوٹا بھائی شاہزادہ بدیع الزمان کا ہے یہ جو تم شاہزادہ بدیع الزمان کو قید سے چھڑا دوگی یا جو کچھ کہ اسوقت بہن شریک ہوکے احسان کروگی یہ تمام احسان تمہارا شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ پر ہوگا اور اس احسان کے ذریعہ سے شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ تمام عمر تمہارا مطیع اور فرمان بردار رہیگا اور مین تمام عمر تمہاری ممنون اور مشکور ہونگی غرض یہ رقعہ لکھکے مرجان تیز رفتار کو حوالے کیا اور کہدیا کہ اے عیب بالی مرجان تیز رفتار تم ملک عجم مین جاکے کسی ذریعہ اور وسیلے کسی عیاری اور مکاری کسی گھات سے یہ میرا رقعہ میری بہن ملکہ یاقوت ملک تک پہونچا دینا پھر آگے جو مشیت پروردگار ہو اپنے حتی المقدور مین سعی اور تدبیر مین تو قاصر نہ رہونگی مرجان تیز رفتار حسب الحکم ملکہ گوہر ملک کے رقعہ لیکر سمت عجم روانہ ہوا اور جستین کرتا چھلانگین مارتا کہ مرجان تیز رفتار عیار قاہر بن قہرمان عجمی کے لشکر کے برابر پہونچا اور بہیئت عیاری اپنی صورت تبدیل کرکے لشکر سے ملحق ہوکر اسنے دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان مطوق اور مسلسل اعرابے پر پڑا ہوا ہے اور دو جوان نیزہ دار دست راست اور دو جوان نیزہ دار دست چپ نیزے برابر شاہزادہ عالم کے پیٹ سے رکھے اور باقی کئی ہزار سوار بشمشیر برہنہ بڑی خلقت

اور ہوشیاری سے گرد و پیش اعرابے کے برابر بڑھے چلے آتے ہین اور جسوقت کہ شاہزادۂ عالم بدیع الزمان کو حالت
غش سے انکے ہوش آجاتا ہو اور آنکھ کھول کے دیکھتا ہو کہ مجھے مطوق اور مسلسل کرکے اعرابے پر ڈالے لیے جاتے ہین
تو اسوقت زور کرکے ہکہ مارتا تھا کہ آدھے آدھے پہیے اعرابے کے زمین مین غرق ہوجاتے تھے اور بارہ جوڑیان ناگوری بیلون
کی کھینچ نہین سکتی تھین شل ہوکر رہجاتی تھین تو ہمراہیان قاہر بن قہرمان عجمی کے پھر بٹی بیہوشی کی دماغ پر شاہزادۂ
بدیع الزمان کے چڑھا کے بیہوش کر دیتے تھے اور ایک فیل مست کے جھونڈے پر پھر سا پڑا ہوا پیچھے اعرابے کے
تھا آگے سے تو بارہ جوڑیان بیلون کی زور کرکے اعرابے کو کھینچتی تھین اور پیچھے سے وہ مست ہاتھی مستک اور دانتون
سے اپنے اعرابے کو ریلتا تھا تب بہزار دشواری اور لاکھ پریشانی وہ اعرابہ صبح سے شام تک کوئی چھ سات کوس چلتا
تھا مرجان تیز رفتار اس شکل سے شاہزادۂ عالم کو مقید جاتے دیکھکر خوب رویا اور اپنا سر پیٹتا شیون و شین کرتا ساتھ ساتھ
قاہر کی فوج و سپاہ کے چلا جاتا تھا بعد طے مراحل اور قطع منازل کے اب قاہر بن قہرمان عجمی مع اپنے پانچ لاکھ
سوارون کے جب مع شاہزادۂ بدیع الزمان کی لیے ہوئے اپنے ملک عجم مین داخل ہوا تو قبل از داخلہ قاہر بن قہرمان
عجمی کے خبر فتحیابی قاہر اور گرفتاری شاہزادۂ بدیع الزمان کی وہان عجم مین مشہور ہو گئی تھی اور قہرمان عجمی نے حکم دیا
تھا کہ بڑے زبردست خداپرست کو کہ دشمن خداوند لقا کا ہو میرا بیٹا جنگ رستمانہ کرکے پکڑے لاتا ہو لازم ہو کہ شہر مین
آئینہ بندی کرو اور تمام چوک اور بازار مین دکانین رنگ آمیزی ہون اور کل تمام سکان شہر سر راہ آکے مجتمع ہون
اور سیر آمد سواری قاہر بن قہرمان عجمی کی دیکھین چنانچہ حسب الحکم قہرمان عجمی کے تمام شہر مین دھوم پڑی ہوئی ہو اور
چوک اور بازار اور ہر گلی اور کوچے مین نوبتخانے رکھے ہین نوبت بج رہی ہو تمام چوک کی دکانون مین رنگ آمیزی کرکے
چھت پردے تمام زربفت اور اطلس کے لگائے ہین دکاندار لال گلابی گڑیان و دھوم دھامی نیچے جامے
تیار ہین انگرکھے پہنے اپنے اپنے لڑکون بالون کو پوشاکین تحفہ تحفہ پہنا کے لاکے بیٹھے ہین سر راہ جتنے درخت ہین انکو
اطلس بادلے سے منڈھا ہو کنول گلاس روشنی کے لیے لگا دیے ہین چارسوق بازار مین کوسون تک آتشبازی گڑی ہو
سرو چراغان کی تیاری بہت معقول ہوئی ہو خلق اللہ کا ہجوم تماشائیون کی دھوم ہو تمام ملک عجم مین نیمون ڈیرون
مین ناچ ہو رہا ہو جسوقت کہ اعرابہ شاہزادۂ بدیع الزمان کا اندرون چوک پہونچا اسوقت یہ کثرت خلائق اور بلوا
تماشائیون کا تھا کہ آدمی پر آدمی گرا پڑتا تھا بالاخانون مین مجمعے ٹانگون مین منھ ڈالے کاندھون پر سر رکھے لوگ دیکھ
رہے تھے ہزارون درختون پر چڑھے بیٹھے تھے مختصر یہ کہ قاہر بن قہرمان عجمی شاہزادۂ بدیع الزمان کو گرفتار
کرکے نقارہ بجاتا ہوا اپنی بارگاہ مین اپنے باپ قہرمان عجمی کے پاس لیگیا اور باپ کو نذر دے کر بہت سا لاف
و گزاف کرنے لگا کہ یہ وہ شاہزادۂ بدیع الزمان ہو جسنے اٹھارہ لاکھ سوار و پیادے کی چھاؤنی گنجاب کی برباد کردی
اور لکھوکھا لقاپرستون کو تہ تیغ بیدریغ کرکے گنجاب کا ناک مین دم کر رکھا تھا اسکو مین جنگ رستمانہ کرکے پکڑ لایا
ہون اور بحضور خداوند لقا لیجا کے مرتبہ پیغمبری لونگا بعد اسکے شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار جسوقت قہرمان عجمی
کی بارگاہ مین پہونچے تو چند حرف دیکھکر باواز بلند کہا کہ سلام من درین مجلس بران کسے باد کہ داند خداے عز و جل
خالق جزو و کل ہست و دین محمد مصطفے احمد مجتبے صلوٰۃ اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ برحق تمام کفار تیرہ روزگار
بارگاہ نشینون نے نام خداے کریم کا سنکے اپنے منھ پھیر لیے اور قہرمان عجمی نے نہایت درہم
اور برہم ہوکر کہا کہ اے شاہزادۂ بدیع الزمان اگر میرا بیٹا قاہر بن قہرمان عجمی اسوقت سامی و سفارشی
نہوتا تو مین ... ابھی تیرے قتل کا حکم دیتا خیر چند روز تیری زندگی اور ہو یہ کہکر حکم دیا کہ اس خداپرست

کو جلوہ نمائی نے مینا لیجا کے بہ عمل در زنجیر قید کرو اور بڑی ہوشیاری اور خبرداری سے رکھو چنانچہ بموجب قہرمان عجمی کے حکم کے شاہزادہ بدیع الزمان کو نشہ انگاشتہ قصر مینا میں لیجا کر مقید کیا

## اب دوسرے کلکے داستان فطرت بیان مرجان تیز رفتار سے گذارش کیا جاتا ہی

کہ مرجان تیز رفتار بہیئت عیاری مثل برق و باد جست و خیز کرتا ہوا اور ایوان شاہی پر قہرمان عجمی کے پہونچا
اور اسنے دیکھا کہ قریب بارہ ہزار سوار زرد پوش اور چار آئینہ بند ہتھیار لگائے نیزہ بدوش جلو خانے میں اکثر گھوڑوں
پر سوار اکثر چوکی خانے میں جہاں تہاں چارپائیوں پر پڑے حقے پی رہے ہیں سیکڑوں زین پوش زمین پر بچھائے گھوڑوں
کی باگ ڈورین پکڑے باہم حقہ پیتے اور باتیں کرتے ہیں ایک متصدی قلم دوات لیے ایک جز کاغذ پر نام سبکے دلیہ و خطر پکارتا
اور جائزہ لیتا پھرتا ہو اور بعد اسکے ہزار بارہ سو حاجب دربان عسکک رقاصی یوزباشی لیا دل مردے چوبدار عصا بردار
وغیرہ پوشاکیں وعمامی پہنے ہاتھوں میں لیے جہاں تہاں اہتمام میں سرگرم کار ہیں ایک طرف
نکور نوبت کی لگ رہی ہو دن کوئی چار گھڑی باقی ہوگا شہنا نواز گوری پوربی کے سر شہنائوں میں لگاکے سمان باندھ رہے ہیں
ایک طرف سات سو آٹھ سو سقے آبپاشی پر تلے ہوے چھڑکاو کر رہے ہیں اور ڈیوڑھی پر پردہ پڑا ہی برابر پردے کے
ایک کرسی پر محلدار کو دیکھا کہ برس چالیس پچاس کا سن و سال اکثر بال سفید سر میں آگئے ہیں رنگت سرخ و سفید ولایتی
انارکا دانہ یا مہندی اور شہابی کسی ہوا ایک کرتہ ململ کا گلے میں اور پائجامہ گلبدن کا بہت بڑے بڑے پائچوں کا کلیوں دار
مصالحہ لگا ہوا جوتا زردوز اشرفی کا بہت بھاری پانوں میں پہنے دوپٹہ جامدانی کا سر سے ڈھلکا ہوا کندھے پر پڑا ہوا بڑی
تمکنت اور تکلف سے بیٹھی ہو دو دو مردے اور ایک چوبدار دائیں بائیں کچھ سامنے کھڑے باتیں کر رہے ہیں مرجان
تیز رفتار نے نہ تو کسی چوبدار سے کہا نہ مطلق محلدار سے پوچھا بے خوف و خطر برابر محلدار کے پہونچا چاہا کہ اندرون محل
داخل ہو ناگاہ محلدار کی نگاہ جو مرجان تیز رفتار کی طرف پڑی تو اسنے کہا ہاں ہاں او چھوکرے تو کون ہی اور
کہاں بیساختہ مانند شتر بے مہار کے میاں پردے کے برابر چلا آتا ہو تو کہاں جائیگا اور کہاں سے آتا ہو مرجان
تیز رفتار نے کہا میں ملکہ یاقوت ملک کے پاس جاؤنگا اور مجھے پیغمبر زادی ملکہ گوہر ملک نے بھیجا ہو تو مجھے
روکنے والی کون ہو محلدار نے کہا چھوکرے ٹھہر تو زمانے میں کیا گھسا چلا جائیگا مرجان تیز رفتار نے کہا میں
تمہارے منع کرنے اور روکنے سے کیا اب رکونگا یہ کہکے چاہتا تھا کہ پردے کے اندر ڈیوڑھی میں قدم
رکھے محلدار اور چوبدار اور مردھوں نے مرجان تیز رفتار کو کشتم کشتا کرکے پکڑ لیا مرجان تیز رفتار عیار نے کہا کہ
بھلا او مردار محلدار تو نے مجھے روک کر پکڑ لیا مگر دیکھ اگر ملکہ یاقوت ملک کو خبر ہوگی تو تیری نوکری جاتی رہیگی
اسنے تو جان محلدار اپنے جی میں سوچی کہ پیغمبر زادی کا یہ کوکا ہو اور اسکا بھیجا آیا ہو چلکے میں ملکہ یاقوت ملک
سے اطلاع کردوں ذرا وہ بدمزاج بھی ہیں ایسا نہو کہیں اسکی خبر سنکے سچ مچ مجھسے خفا ہونے لگیں یہ سوچکے
محلدار وہاں سے اٹھی اور اندرون محل جاکے ملکہ یاقوت ملک سے ملتمس ہوئی کہ قربانت شوم اسوقت ایک چھوکرا
چلبلا سا بیساختہ اندرون محل کے گھسا آتا تھا ہر چند میں ہاں ہاں کرتی رہی چوبداروں نے روکنے کا ارادہ کیا
مگر وہ نہیں مانتا تھا تب اسے میں نے پکڑوا کے وہیں ڈیوڑھی پر بٹھلایا ہو وہ کہتا ہو کہ مجھے ملکہ گوہر ملک پیغمبر زادی
نے بھیجا ہو اور مرجان تیز رفتار میرا نام ہو میں ملکہ یاقوت ملک کے پاس جاؤنگا اور تم سب مجکو
روکتے ہو تو میں تم سب کو برطرف کروا دونگا ملکہ یاقوت ملک نے جو نام مرجان تیز رفتار اور ملکہ گوہر
ملک کا سنا تو نہایت غیظ اور غضب میں آکر کہنے لگی کہ او قطامہ تجھے کسنے حکم دیا تھا کہ اسے روکا اور اسے

دھکڑ دون جو بار رون ہے۔ کیونکہ پٹوا نا مارزادی تو نہین جانتی تھی کہ وہ کوکا پیغمبر زادی کا ہم عمر تھا گو وہ نام اپنا
بتلا کے پیغمبر زادی ملکہ گوہر ملک کا نام لیکر میرے پاس آنے کو کہتا تھا اور تو نے برسون دیکھا ہو گا وہ مرجان
تیز رفتار بچپن سے پیغمبر زادی کے پاس پلا پرورش پا کر اُسی محل مین پیغمبر رسل کے اُس سے چھپتا اور پردہ نہین
کرتا تھا میرے سامنے وہ آیا گیا مین نے کبھی کسی طرح کا اُس کمبخت سے پردہ نہین کیا تھا آج تو بڑی جیسے
گھر کا اہتمام کرنے والی ایک محلدار پیدا ہوئی ہے جسنے پیغمبر زادی یعنی ملکہ گوہر ملک کے کوکا کو نوبت پردہ کیا
اور آتے اپنے چاہنے والون سے طمانچے کھلوائے قید مین ڈالکے میرے سامنے اپنی محلداری اور رسوخ
ظاہر کرنے کو آئی ہو محلدار مارے خوف کے تھرتھر کانپنے لگی اور جی مین کہتی ہو خداوند اتقا خیر کرے اور اپنے
دونون ہاتھون کو رومال سے باندھ کر پاؤن پر ملکہ یاقوت ملک کے گر پڑی اور عرض کرنے لگی کہ اے ملکہ یاقوت
ملک لونڈی کی کیا قدرت اور کیا مجال تھی جو اسکو طمانچے کھلوائی لونڈی نے محض نادانستہ اسکو روکا اور اتنا
اُس سے مین نے کہا ہو کہ میاں تو ذرا ٹھہر جا مین ملکہ عالم سے اطلاع کر آؤن اتنا قصور اور جرم تو البتہ لونڈی سے
ہو گیا تو امیدوار ہون کہ از راہ کنیز پروری حضور معاف فرمادین اب ایسی خطاے فاش لونڈی سے کبھی سرزد
ہو گی غرض اور دو چار ہمنشینون اور مقربون اور ملازمون نے بھی ملکہ یاقوت ملک سے سعی کی اور تقصیر معاف
کرائی اور کہا او محلدار جا ہے جلدی سے جاکے مرجان تیز رفتار پیغمبر زادی کے کوکا کو بلا لا بس وہ محلدار پھر باہر آئی
اور مرجان تیز رفتار کی بلائین لیکر کہنے لگی کہ بیٹا مین تیرے صدقے اور قربان گئی مین نے تجھے پہچانا نہ تھا اسلیے روکا
تھا تو اپنے جی مین کچھ برا نہ مانیو تو بچہ سا پیغمبر زادی کے محل مین کھیلتا پھرتا تھا تجھسے پردہ کون کرتا ہے جا تجھے حضو
ر نے یاد کیا ہو بارے مرجان تیز رفتار اندر محل کے گیا اور آتے دیکھا کہ ایک بارہ دری بہت نایاب بنی ہو اور اُس
بارہ دری کے سامنے ایک سائبان زربفتی کھنچا ہو اور جدھر اُسکے صحن مین بطور خانہ باغ کے چار طرف گڑہل اور [illegible]
اور گلاب کی ٹٹیان کڑی ہوئین ہین اور چمن بنے ہین آئین بیلا الیلا موتیا مدن بان موگرا جوہی سیوتی مالتی کیتکی
گل جو سا وری کا [illegible] وغیرہ گلہاے خوشبو کے اشجار قطار در قطار بہت خوبصورت لگے ہین اور
کچھ درخت میوے کے جہان تہان بیچ بیچ سے نظر آتے ہین اور بیچ مین ایک حوض مصفا جسکے پانی سے بناہ پانی
مثل حباب آئینے بحال رہے ہین بہت تکلف سے سنگ مرمر کا بنا ہوا ہو لب گردان اُسکی عقیق احمر کی بنی ہوئی
اُسپر کچھ گلدستے پھولون کے رکھے ہین اور حوض مین بھی فوارے لگے ہوے ہین اور برابر حوض کے تختون
سے فرش پر شطرنجی چاندنی گسترده سلما ستارہ اُسپر گرا ہوا پڑا ہو اور ایک مسند زربفت کی لگی ہوئی ہو اُسپر
ملکہ یاقوت ملک بکمال فروشان جلوہ فرما ہو اور چپ و راست اُسکے قریب چار سو ساڑھے چار سو کے انیسین
جلیسین محرمین ہمراز دمساز اور مصاحبین وغیرہ باادب بیٹھی ہوئی ہین مرجان تیز رفتار عیار کوکا ملکہ گوہر ملک کا
اُسوقت فرط سرور سے خود رفتہ ہو گیا اور ساری عیاری اور مکاری وغداری اور طراری اور ہوشیاری اپنی
فراموش کرکے کچھ تامل اندیشی اور اپنے بیگانے کے سن لینے کا خیال نہ کیا بیساختہ دور ہی سے آداب بجا لا
کرکے باچشم گریان و دل بریان احوال شاہزادہ بدیع الزمان پسر امیر ابو قیر حمزہ صاحبقران کی اسیری
و دستگیری کا بفریب و نامردی قاہر بن قہرمان عجمی بیان کرکے کہنے لگا کہ اے ملکہ عالم ہماری پیغمبر زادی ملکہ گوہر
نے زبانی مجھسے چلتے وقت بتاکید تمام کہدیا تھا کہ ہماری بہن ملکہ یاقوت ملک سے کہنا کہ تم جسکے نام پر ہزار
ہزار جان و دل سے شیفتہ اور نثار ہو وہ شیردل بن حمزہ صاحبقران چھوٹا بھائی شاہزادہ

صاحب عصمت ہو جائے ایسی صاحبزادیاں کہیں پیدا ہوئی ہیں غرض اسی گفتگو میں وقت شام کا ہوا اور ملکہ یاقوت
ملک نے دربار برخاست کر کے کہا صاحبو اسوقت مجھے اس چھوکرے کی گفتگو سے آگ بدن میں لگی ہوئی ہے جی چاہتا ہے کہ
اسکے بدن کی بوٹیاں کاٹ کاٹ کے کھا جاؤں بیگموں نے کہا ملکۂ عالم اسے بہت سا نمک مارا اسکے کہنے سے کیا ہوتا ہے
آفتاب پر خاک نہیں پڑتی ہے آپ کی عفت اور عصمت کے زمین و آسمان گواہ ہیں آپ کچھ غصہ نہ فرمائیں جلد اگر اصلاح دولت
ہو تو اور رہ تفضلات خداوندانہ عفو جرائم کر کے آزاد کر دیجیے اور ملک کچھ سے نکلوا دیجیے یا وہ چلا جائے اور یہ حرامی شہر میں
بھی نہ رہنے ملکہ یاقوت ملک نے کہا ہرگز کبھی نہ ہوگا کہ میں اسے قید سے چھوڑ دوں خیر اب تم سب جاؤ مجھے اسوقت نہایت
انجمن اور غصہ ہے مجھ سے کسی سے بات نہیں کی جاتی غرض سب مقربین سماجی صحبت ولیمان مجرا کر کے رخصت ہو گئیں آپ
فقط چالیس خواصیں ملکہ یاقوت ملک کی کہ مجال دو قالب نہیں وہ رہ گئیں اور ظلمت شب نمایاں ہوئی ملکہ نے خواصوں
سے کہا کہ ارے دروازہ باہر کا بند کر دو اب کوئی آنے اور جانے نہ پائے باقی جسکو کچھ عرض معروض کرنا ہو وہ کل مجھ سے
عرض معروض کرے گا خواصوں نے حسب الحکم ملکہ یاقوت ملک کے دروازہ محلسرا کا بند کر کے عرض کی کہ حضور لونڈیوں
نے سب کو رخصت کر کے دروازہ بند کر دیا تب ملکہ یاقوت ملک نے پوچھا کہ ارے تم میں سے مرجان کو کچھ کھانا
کھلایا ہے یا نہیں خواصوں نے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ لونڈیوں کی کیا طاقت تھی جو اسکو بے اجازت اور
بدون اطلاع حضور کے کھانا کھلاتے یہ کلام خواصوں کا سنکے بے حواس ہو کے اٹھ کھڑی ہوئی اور آپ اس کوٹھری کے
پاس جا کے دروازہ جو کھولا تو دیکھا مرجان تیز رفتار خاک پر پڑا رو رہا ہے ملکہ یاقوت ملک نے دوڑ کے مرجان کو اپنے
گلے سے لگا لیا اور اپنے دوپٹہ کے آنچل سے اسکا منہ پونچھ کے کہا کہ ای مرجان تیز رفتار تو بھی کہے گا کہ میں سنجانی عیار
کا بیٹا ہوں اور عیار کہلاؤں استغفار توبہ ای نادان تو نے تو وہ بات قیامت کی برپا کر دی تھی کہ میری بھی جان جاتی اور تو
بھی مفت مارا جاتا مگر ذرا اگر یہاں میں تھوڑا سے اپنے جی میں سمجھ تو سہی کہ یہاں میری صحبت میں ماجان کے یہاں کی
یا دادا جان کے یہاں کی یا بھائی کاہن قہرمان عجمی کے یہاں کی لونڈیاں تھیں بھائی کاہن قہرمان عجمی کے یہاں کی نوکریں تو واقع لیا
سبھی ہوئی ہیں بھلا تو ہی اپنے دل میں سمجھ کے معقول ہے اور اپنے منہ میں تھا کہ مار کہ ملکہ گوہر ملک بنت شہزادی کے دوسرے
شاہزادہ بدیع الزمان گردن شکن نے لیا اور جنہوں نے اٹھارہ لاکھ سواروں اور پیادوں کی چھاؤنی میں جا کے ستائیس
شبخون مارے اور سیتور ہن لشکر کشتی گیر ایسے پہلوان قدرت کو چیر کے پھینک دیا قاہرن قہرمان عجمی میرے بھائی کا
کمان کے کھیچ توڑ ڈالا گیا ہو رخون آشام سپہ سالار فوج گنجاب کو ایک ضرب تیغ میں مع مرکب چار ٹکڑے کیا عارب
خونریز ضارب خونریز ایسے قلعہ داروں کو زیر کر لیا گنجاب کا دم ناک میں ہے شاہزادہ بدیع الزمان کے ہاتھوں سے
بھاگتا پھرتا ہے پس ملکہ گوہر ملک جو بات کر بیٹھے اسے زیب دیتی تھی اور میں بیچاری کیا باپ بھائی کی قید میں کچھ دم نہیں
مار سکتی مجھے تو ہی بتلا کہ کیا تدبیر شاہزادہ بدیع الزمان کی خلاصی کی ہو سکے کی جان خزانہ روپیہ اشرفی جو کہے میں شہزادہ
کے نام پر نثار کرنے کو موجود ہوں میرے جسم کی بوٹیاں میری جان اگر شاہزادہ بدیع الزمان کے کام آئے تو زہے
سعادت و افتخار میرا ہے یہ کہکر مرجان تیز رفتار کو کوٹھری سے باہر نکال کے کھانا کھلایا پانی پلایا اور پھر مکرر سے پوچھا
کہ ای مرجان تیز رفتار ہیرا اب تو ہی کوئی تدبیر مجھے بتلا کہ اس طرح سے میں شاہزادہ بدیع الزمان کو قید سے رہائی دلوا دوں
مرجان تیز رفتار نے عرض کی کہ ای ملکۂ عالم اگرچہ حضور اس بات پر عمل کریں تو میں عرض کروں ملکہ یاقوت ملک نے جواب
دیا مصرع گر جان بخواہی جان دہم دیگر چہ میخواہی بگو مرجان تیز رفتار نے کہا کہ آپ ایک صحیفی علیحدہ بتلائیں بعد اسکے جیسا
کہیں آپ سے کہونگا ویسا کیجیے گا ملکہ یاقوت ملک نے کہا جتنی سہیلیاں ہیں آئیں سب جو تو چاہے وہ لے

ہاتھوں میں پکڑے بعضے برچھیاں آگے گاڑے ہوئے ایک آدمے قمچے میں ڈنڈے لگوا کے بطور تپائی کے بنایا ہوا اسپر
بیٹھے دربار وجنگ بجا بجا کے گا رہے ہیں اور انکا افسر ایک جمعدار جو باز خان نام سو پانچہ سر پر باندھے اور ڈھیلی
کا انگرکھا جسمیں کمر پائی ہوئی تھی یعنی دو تیر جنگلی سے گچا ہوا کندھے پر پڑا ہوا وہ خرچ کا پائجامہ پاؤں میں پہنے کوتہ خانی کناری
تیغے میں کسی ہوئی بانات کی گتش یعنی نوک کے پاؤں میں کانوں میں مر کے بل دیے ہوئے خوشبو دار تیل پڑا ہوا عطر کی کڑی
مونچھیں کھڑے اور ہار جولو ہے کے پہنے ہوئے بہ ایک تلوار چوڑی پیشتگی میان کی ہاتھ میں لیے تپائی سے الگ مونڈھے پر تھا
ایک کورے مدارے میں خوشبو دار تمباکو بھرے پی پی رہا ہے اور آگے کو پیالیاں تاڑی کی رکھی ہوئی ہیں پیادے اور جمعدار تاڑی
پی رہے ہیں مرجان تیز رفتار ساہوکار بچی کی صورت بنا ہوا چند قدم اور آگے بڑھا تو جس کسی پیادے کی نگاہ مرجان
کی طرف جا پڑی تو بے ساختہ بیکار یہ شعر پڑھ اٹھا شعر اوفر اوٹ ڈھونڈھ ہو سکا گر ہے عاشقوں کا نہ حین کر + ایسی بیٹی پیدا
کے تھے جگر جو تھا دماغ اٹھا گئے + اور باقی سب آواز کے اور سب پیادے مع جمعدار بیٹھے تھے سب کے سب چاروں طرف
سے آوازے کسنے لگے شعر اوکترا کے چلے تم جو دوپٹہ ڈالے ہوئے کون جلے گا جلا اور میاں جانے والے + کسی نے نعرہ
عاشقانہ کر کے یہ شعر پڑھا شعر گر تم سے بکی نہ ہوا اور پاس پی نہ آؤ + وہ جلنے والے غم سے جو اوتلے جاؤ + کوئی آہ سرد
دل سے کھینچ کر پکارا شعر لو دامن اٹھا کے جانے والے + ہم جاتے ہیں خاک سے اٹھا کے + دو چار ان تھمیں سنتے ہوئے
کھڑے ہو ہو کر یہ اشعار پڑھنے لگے اشعار ان چوڑیوں کی گھنٹے ہیں جھنکار دوستی + کمالی دل مجروح نے تلوار دوستی
رسوائی عاشق سے تو واقف نہوا اور + یا ان گلی نالی سربازار دوستی + مرجان تیز رفتار نخلۂ جوانیان آمیز آوازے
اور طعن آن پیادوں کے سنکے ایک مقام پر ٹھٹھک گیا اور کہنے لگا کیا غضب ہے یہ تو وہی مثل سچ ہوئی مصرع چہ کفر از
کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی + جب کوتوالی چبوترے میں یہ بدعت اور غضب ہو کہ کسی بھلے آدمی کی بہو بیٹی راہ چلنے
پاوے کہیں شادی تھی برادری میں جانے چلنے کو شہدے شکستوں کے مارے راہ نہ ملے تو مر اولیں تو جو کچھ نہ ہو وہ عجب
ہے یہ گفتگو مرجان تیز رفتار کی جو سنی تو وہ جمعدار سب پیادوں سے ہاں ہاں کر کے کہنے لگا کہ ارے صاحبو تمکو شاید
نشہ تاڑی کا سوا ہو گیا جو تم ہر کسی شریف کی بہو بیٹی کو دیکھ کر آوازے کستے ہو خبردار اب ایسی حرکت نہ کرنا یہ کون موقع ہے کہ
مارے بیکسی یہاں ہیں چور دھنی راہ نہ چلنے پاوے اور یہ کہکے مرجان تیز رفتار سے کہنے لگا کہ نیک بخت تو چلی آ کیا مجال ہے
اور کیا طاقت کسی کی جو تجھ پر کوئی آوازہ پھینکے مرجان تیز رفتار یہ کلام جمعدار کا سنکے اور آگے جا کے جمعدار کے پاس
ٹھہر گیا جمعدار حسن وجمال اور وضع چست وچالاک اور رفتار دلربا زور کرشمۂ غمزہ و انداز شوخی دلبری
اسکی دیکھ کر مثل مرغ بسمل پھڑکنے لگا اور حالت اضطراب میں نہایت بیتاب اور پریشان ہو کے کہنے لگا او صاحب ارے
کوئی کرسی دیکھو تو کوتوال صاحب کے ادھر نشست میں رکھی ہوئی ہے اسکو ذرا اٹھا لاؤ پیادہ مارے خوشی کے
جلدی سے جا کے کرسی لے آیا جمعدار نے مرجان سے کہا کہ جی بی بی صاحب تم بیٹھ جاؤ اور اپنا حال بیان کرو کہ تم کون
ہو اور اسوقت آدھی رات گذر چکی ہے آپ کہاں سے آئی ہیں اور کہاں جاتی ہیں مرجان تیز رفتار نے بہزار شوخی
وناز بطرز دلبرانہ اور انداز معشوقانہ دزدیدہ نگاہی سے جمعدار کی طرف دیکھ کر کہا جمعدار صاحب ماجرا یہ ہے کہ فلاں
سیٹھ ساہوکار جو تم نے سنا ہو میں اسکی بیٹی ہوں اور فلاں محلے میں رہتی ہوں اور تھوڑے ہمارے مکان کے
چوک اور ادھر افسانہ ہے تم کو بھلا کیا معلوم ہوگا مگر ہمارے یہاں یہ رسم ہے کہ بیٹی بیٹے کی شادی چھوٹی عمر میں
کر دیتے ہیں چنانچہ جب میری شادی ہوئی تو مجھے خوب یاد ہے کہ آٹھ برس کی عمر میری تھی نو ان برس ماں کے
پیٹ سے لا کے میری شادی کر دی تھی خیر میں تو سوا کھیلنے کودنے کے اور کسی بات سے واقف نہیں تھی کہ جو

خاوند کے کہتے ہیں اور دنیا داری کیسی ہوتی ہے میری پیٹھ اور پیٹ دونوں برابر تھے نہانے اور دھونے تک سے تو میں واقف
نہ تھی اور جنکے ساتھ میرا بیاہ ہوا اُنکا یہ حال تھا کہ شیخی جوانی وہ جو آئے تو اپنا مطلب ڈھونڈھتے آئے سو یہاں
کیا تھا جب مجھ سے اُنکا مطلب نہ نکلا تو وہ بہت سا منہ بگاڑ کے ذلیل خفیف ہوکے اُسی وقت اُٹھے باتوں باہر
ہوئے اور صبح کو وہ غصے میں بھرے ہوئے دکھن کو چلے گئے ہیں چوتھی کے دن اپنے ماں باپوں کے یہاں آئی پھر اپنے
کھیل کود میں مشغول ہو گئی جب سے مجھے تمیز ہوئی اور میں سنبھلی تو میں آ کے کیا کہوں مجھلے والیاں میری ہمجولیوں نے اپنے
خاوندوں سے اخلاط پیار کی باتیں کہیں مجھے سن سنکے صدمہ ہوا اور دل ہی دل میں گھٹ گھٹ کے رہ گئی آخر نوبت یہاں تک
پہونچی کہ کوئی سادھو مال جوگی جوتشی کی زیارت کرو یہ ان شہر کے مجھ سے نہیں بچے جنکے پاس میں غرض لیکے نہیں گئی اور جس بات
پوچھا کہ وہ دکھن سے کب تک لوٹینگے اُنھے اپنی کتاب دیکھ کر یہی مجھے جواب دیا کہ تیرا خاوند تو وہاں کسی رنڈی کے پیچ میں
پھنسا ہوا ہے ابھی نہیں آنے کا پھر میں نے درگاہوں میں چلے باندھے منتیں مانی کوئی پیر کوئی پیغمبر کوئی تھان کوئی فقیر کوئی درگاہ
باقی نہیں چھوڑی جہاں جہاں چلے میں نے نذر و نیاز نہ دی ہو مانی مگر دو برس پورے گذر گئے کہ وہ میرا خاوند دکھن سے نہیں لوٹا
سے پھرا تھا میرا کل کی بات ہے کہ ایک ہمجولی میری مجھ سے کہنے لگی کہ بہن ایک بات میں تجھے بتلاؤں تم کر دیکھو کہیں اُسمیں
فرق رتی بھر نہ ہوگا اور آج ہی تمہارا خاوند اگر وہ کوسوں پر بیٹھا ہوگا تو وہاں سے ابھی اُٹھ کے چلا آئے گا اور تم سے
ملے گا میں نے کہا بہن میں تو تیری لونڈی ہو جاؤں جو تو کوئی ایسی بات مجھے بتلا دے کہ جسکے کرنے سے میرا خاوند مجھ
سے آن کے ملے اُسنے کہا بہن تم آج نہا دھو کے یہ منت مانو کہ یا خداوند تعالی صدقہ اپنی خدائی کا اگر تو آج میرے خاوند
کو دکھن سے یہاں لا کے مجھے ملوا دے تو سوا سیر کا حلوا بہت تکلف سے تیار کر کے جو کوئی ایسا ہی بڑا خونی زبردست بندہ
قیدی ہو گا اُسے جا کے کھلاؤں گی اور ایک سو ایک اشرفیاں جو وہاں کا مجاور ہو یا مالک ہو غرض جو کوئی ہو اُسکی
نذر کر دونگی پھر دیکھو خداوند کی قدرت کا تماشا کہ اگر کل ہی شام تک پھر رات گئے تک تمہارا خاوند دکھن سے آ کے تم سے
نہ ملے تو جو چاہو سو مجھے کہنا میں تو اس بات کی تلاش ہی میں رہتی تھی اُس اپنی گیاں ہمجولی کی زبانی یہ بات سُنکے
اُسی دم نہائی دھوئی کپڑے بدلے اور کپڑے بدل کے پاک صاف ہو کے میں نے جس طرح اُسنے بتلایا تھا اسیطرح
منت مانی کہ یا خداوند تعالی اگر میرا خاوند دکھن سے آج آ کے مجھ سے ملے تو میں جو کوئی بہت بڑا زبردست مشہور ہو یعنی
خانہ جنگ ہو جسنے ہزاروں خون کیے ہونگے پہلے حلوا تیری نذر کا لا کے اُس بندے کو کھلاؤنگی اور ایک سو ایک
اشرفی جو اُس بندی خانے کا مالک یا مجاور ہو گا اُسے نذر کرونگی پیچھے اپنے خاوند کے پاس جاؤنگی اور اُسکے ساتھ
ہمبستر ہونگی ای معبود میں تجھ سے کیا کہوں صدقے ہو جاؤں خداوند تعالی کی قدرت کے میں یہ منت اور دعا مانگ کے
جونہی اُٹھی اور پہلے پھر پلنگ پر جا بیٹھی سو میں کیا کہوں کہ ایک مرتبہ دروازے پہ غل ہوا میں نے پوچھا کہ یہ باہر غل کیا ہے سبھوں نے
کہا کہ تمہارے خاوند دکھن سے کمائی کر کے آئے ہیں پھر ایک دم ملک ہو گئے یہ کہ ابھی میں کسی سے کچھ بات کرنے نہ
پائی کہ دیکھتی کیا ہوں کہ سامنے دروازے میں سے وہ ہنستے چلے آتے ہیں اور آتے ہی دم مجھے گلے لگا لیا جبتک میں الگ ہو کے
اُسنے کہا کہ تین برس تک تم کو میری یاد آئی ہوگی سو خداوند تعالی نے میری دعا قبول کی اور تم کو وہاں سے مجھ تک پہونچایا
تو تم خود دیکھو کہ دنیاداری مجھ سے کیسے ہو سکے اس غرض سے میں یہ بات کیا کہوں جو خوشی کو خدا ہی سمجھ پر آج تو وہ مشغول
تمہاری ہی ہے جب اُٹھ ہوئی دو چار حیلوں میں یا پیار سے پھر میری بات سنکے پھر اپنا عذر کرنے لگے تب میں نے کہا قسم ہے
تجھے خداوند تعالی کی تم چاہو بُرا مانو یا بھلا جو چاہو سو تم ابھی مجھے ہاتھ نہ لگانا ہاں پہلے میں نے خداوند تعالی کی جو منت
مانی ہے وہ تم جاؤ آپ جا کے کسی قیدی کو کھلاؤں اور وہ ایک سو اشرفی وہاں کے مالک کو دے آؤں تب پھر تمہارا

میرا خیال کرنا میں تمہارا مال ہوں کوئی نوکر نہیں کوئی باندی تمہاری نہیں ہوں تم اتنی جلدی نہ کرو جان تم نے میں برس میرے کہا ہی اور کوئی دو پہر سر کے پیچھے رہو کھانا کھاؤ پانی پیو میں بھی دو تہ طوہ پکا کے کسی بند ہوے کو کھلانے آئی ہوں غرض جوں توں کر کے میں نے انکو ٹالا اور اسی وقت میں نے پتہ طوہ بنایا ایک سو کیس اشرفیاں صندوقچے میں سے نکال کے یہاں تک آئی ہوں اب نہیں معلوم کہ یہاں کا دارو غہ مالک مجاور کون ہی اور دیکھنا چاہیے کہ کوئی ایسا زبردست بڑا خونی بند ہوا یہاں بندی خانہ میں ہی یا نہیں یہ جمعدار نے جلدی سے کہا اے صاحب یہاں کا مالک میں ہوں جمعدار ہی کے پانچ روپیہ دہیا میں پاتا ہوں اور یہ سب جتنے یہ ہیں تین تین روپیہ کے میرے ساتھ کے پیادے ہیں مجھے یہ اختیار ہی کہ جسے چاہوں یہاں سے بدلی کرا دوں یہ موقوف کر دوں وہ سب طرح کا مجھے اختیار ہی اور بند ہوا تو میں تمکو ایسا بتلا دوں کہ جب سے دنیا پیدا ہوئی کسی نے ایسا زبردست سرکش سرہنگ دیکھا خانہ جنگ خونی بند ہوا نہیں دیکھا ہو جو جانچ کہا ہی پھر بتلاؤ سے مثوا کیونکر کھلاؤں وہ کہیں مجھے مار نہ ڈالے جمعدار نے کہا اے جان من ڈرو نہیں اسکی کیا قدرت وہ تو زنجیروں میں جکڑا ہوا ہی ہل نہیں سکتا یہ لیجئے کنجیاں جیلخانہ کی انکو جانچ کے حوالے کرو پھر جان تیز رفتار نے کہا جمعدار صاحب میں تو اکیلی بند ہو خانے میں جاتے ڈرتی ہوں تم بھی ساتھ چلو جمعدار نے کہا کہ بی بی تم سمجھتی نہیں میرا اطنارات کے وقت تمہارے ساتھ تنہا اندر جانا مناسب نہیں یہ سب میرے ساتھ کے پیادے جا فروے ہیں مجھ پر ناحق کی تہمت کریں گے کل صبح کو یہ مجھے کوتوال صاحب کے سامنے رو بکاری کرنا پڑیگی اس سے مصلحت یہی بہتر ہی کہ اے تم تم سے مجھے ملاقات ہوئی ہی جو تم یہ لیتے جاؤ کنجی ہے پہلا قفل اور اسی کنجی سے دوسرا تیسرا غرض ساتوں قفل کھول کے اندر جانا وہاں اور کوئی بند ہوا نہیں ہی ایک اکیلا قیدی طوق اور سلسل پہنا ہوگا اور ایک طرف چراغ میں بہت بڑا پلیتہ روشن ہوگا تم بخوف و خطر یہ تھال زرطوے کا اسکے سامنے رکھ دینا ذرا ساتھ جتنا اسکے کھایا جائیگا کھالے کے پانی کے گھڑے باہر رکھے ہیں پانی مانگے پانی پلا دینا اور پھر اسی طرح سے سب قفل بند کر کے چلی آنا مہر جان تیز رفتار نے کہا وہ ایک سو کیس اشرفیاں پھر سو اے تمہارے اور میں کسے دوں جمعدار نے ہنس کے کہا کہ اے صاحب ہنا حق ہی کوئی چھوڑتا ہی وہ تو میں پہلے تجھ سے لے و نگا مہر جان نے ایک سو کیس اشرفیاں زر طلب تابے کی توروں سے نکال کے گن کے جمعدار کے حوالے کر دیں اور مہم کر کے جھٹ پٹ اس کنجی سے پہلا دروازہ زندان خانے کا کھولا دوسرا تیسرا غرض ساتوں دروازوں کے اندر پہونچا تو اسنے دیکھا کہ شاہزادہ وحش آشنان بدیع الزمان گردن شکن طوق اور سلسل پہنا ہوا تصور میں ملکہ گوہر ملک کے یاد میں گریاں بصد آہ و فغاں بہ بندش سے پڑھ رہا ہی مخمسہ

| | | |
|---|---|---|
| حسرت چلی دیر ہی کی کوے جاناں کی طرف | تا بوت آخر جائیگا گور غریباں کی طرف | اکتا ہو تو وے نالہ بلبل جا کر گلستاں کی طرف |
| جاتا ہو تیر اے صبا اس آفت جاں کی طرف | اے بہر خدا کے واسطے آ میرے زنداں کی طرف | |
| ضمن نور دو کیسین بیاں ایک زلف سنبلے | غیروں کی ایذا سہیں کھو کر میں اپنے بے | الفت یاراں وطن ہوئے ہیں غربت زدے |
| لیلیٰ فرداری میں بھی جس وقت کوہ نجد سے | تابوت مجنوں لے چلے گور غریباں کی طرف | |

ایک مرتبہ جو کہ چراغ جو روشن ہے مہر جان تیز رفتار اندر وں زندان خانے کے پہونچا تو شاہزادہ عالم نے ایک عورت نہایت حسینہ و جمیلہ سا جو کا رنگی کو بنور کرشمہ و ناز اپنی طرف آتے دیکھا اپنے جی میں کہا کہ اس وقت آدھی رات جا چلی ہی اس پردہ کا عالم یہ عورت نازنین و حسین کون ہی اور کیونکر یہاں تک آنے پائی نا گاہ مہر جان تیز رفتار نے بار جا کے وہ تھال زرطوے کا آگے رکھ دیا اور کہا اے شہریار مصرعہ بر من نگر بمن نگر شاید کہ آشناسی ہی + شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے بدبخت میں نے تو تجھے مطلق نہیں پہچانا کہ تو کون ہی شعر نام اپنا بتا کہ تا یقین ہو + دل شک سے ہو اجد ا یہیں ہو جو مہر جان تیز رفتار نے کہا اے شہر یار میں غلام جان نثار شہر جان غبار ہوں ملکہ گوہر ملک آپکے درد مفارقت و صدمہ سوز ہجر

سے جان باب ہیں انھوں نے مجھے آپ کی خبر کو اسلئے بھیجا ہی اور میں ایک عیاری کرکے یہاں تک پہونچا ہوں اب حضور
پہلے یہ شربت نوش فرمائیں تاکہ مجھ سے آپ میں بات کرنے کی طاقت ہو چنانچہ شاہزادہ عالی وقار کو وہ شربت پلا کے
مرجان نے دو سوئیاں اپنے پاس سے نکالے اور ایک سوئی سے کیلیں ہتھکڑیوں اور بیڑیوں اور طوق کی کاٹ دیں بعد اسکے کہا اب
حضور آہستہ آہستہ جو باقی دو ایک کیلیں رہ گئی ہیں ان سب کو کاٹ کے پھینک دیجئے جب تک میں باہر جا کے حضور کو اور دونوں کی دست
آپ زندان خانے سے باہر نکل آئیں شاہزادہ عالی مقام نے کہا کہ اے مرجان میری ایک تلوار اس زندان خانے کے برابر ایک کوٹھری
میں رکھوادی ہے کسی صورت سے وہ کوٹھری کھول کے میری تلوار میری لا دے مرجان تیز رفتار نے کہا بسم اللہ غلام ابھی لایا یہ کہکے
مرجان اس کوٹھری کا قفل توڑ کے تیغہ طہمورث دیو بند اور سپر شاہزادہ نامور کی نکال لایا اور جھٹ پٹ شاہزادہ بدیع الزمان کو
دے کر باہر زندان خانے کے نکلا جمعدار نہایت بیتاب بیقرار انتظار میں کھڑا تھا مرجان کو دیکھتے ہی پکارا آئیے آئیے مرغ
مرجان تیز رفتار بہت سا انکار اور انکسار کرکے ناچار نیچی آنکھیں کیے شرمیلی صورت بنا کے اس کرسی پر بیٹھ گیا وہاں نو
تاڑی چل رہی تھی سب پیادوں نے کہا کچھ تاڑی کا شغل کیجیے دو ایک پیالے نوش فرمائیے مرجان تیز رفتار نے ناک بھوں
تیوری چڑھا کے کہا کہ ہے ہے تاڑی میں تو ایک بھبک ایسی آتی ہے کہ مجھے استفراغ ہونے لگتا ہے میں تو کبھی نہ پیونگی ہاں
ہاں اگر شراب ہوتی تو کیا مضائقہ دو ایک پیالیاں ضرور پیتی جمعدار نے جلدی سے کہا کہ اے پیادو جلدی سے جاؤ اور وہ جو
کل کلکار اسے کلوار کے گھر سے آبکاری کے پیادے دوپہر کا دے پاس علت شراب خودشی کے لائے ہیں کئی شیشے و قرابے
بوتلیں گلابیاں تحفہ تحفہ شراب کی سب سہ نشین کے اوپر رکھیں ہیں جاکے اٹھا لاؤ وہ پیادے خود مرجان پر دل سے
شیفتہ و فریفتہ مرجان تیز رفتار کو ساہوکار کی بچی سمجھے ہوئے تھے ایکبار سب کے سب دوڑ پڑے اور کوئی تیس چالیس شیشے
بوتلیں قرابے گلابیاں غرض سارے پیول شراب کی اٹھا لائے اور جمعدار صاحب کے سامنے رکھدیں جمعدار صاحب نے کہا لو صاحب
اسمیں سے جو شراب تم کو پسند ہو پیو مرجان تیز رفتار نے کہا آپ کی مہربانی اور کرم سب حال پر اچھا جمعدار صاحب تمہاری خاطر
بھی مجھے منظور اور ضرور کہ تاڑی سے رنگ آمد سخت آمد خیر چوکی یہ کہکے جھٹ پٹ گلابیاں اور شیشے اور بوتلیں اٹھا اٹھا کے شراب
کو دیکھنا شروع کیا اور اس الٹ پلٹ کرنے میں سب میں بیہوشی ملا کے ایک گلابی اپنے ہاتھ میں اٹھا لی اسمیں جمعدار چلتے چلتے کہنے لگے
کہ قربانت شوم بے محابا عرض کرتا ہوں مصرعہ جان دیتا ہوں تم پہ مرتا ہوں ٭ مرجان نے جواب دیا شعر جو کہتے ہیں مجھ سے
وہ کرتے نہیں ٭ جیتے تو دکھا دینگے مرجانے والے ٭ جمعدار تو سچ کہ تیری شادی تو ہو گئی ہوگی جمعدار نے جلدی سے کہا کہ
مجھے قسم ہے خداوند تعالی کی میری شادی ابھی نہیں ہوئی مرجان نے کہا جمعدار تم سچ سچ کہدو میرا جی چاہتا ہے کہ جہاں ہم رہتے ہیں
وہ بڑا ہی عمدہ چوک ہی آگے میرا معمول تھا جہاں میں چار گھڑی دن باقی رہا میں آکے اپنے بالا خانے میں بیٹھتی کہ دن رات کے میٹھی
سیر بازار کی دیکھا کرتی تھی جب میں نے دیکھا کہ میرے لیے یہاں دو ایک مردوے روز مارے جاتے ہیں خون ناحق میری گردن
پہ ہوتا ہے میں نے وہاں کا بیٹھنا موقوف کر دیا اگر تمہارا جی چاہے تو کبھی دو تین گھڑی دن رہے جہاں میرا قصر ہے اور ایک
حلوائی کی دکان اور بار رنگیلے دو تین تنبولی کی دکانیں ہیں وہیں ادھر پکار آکے ہو وہاں آکے کسی دکان میں بیٹھا
کرو ہم برآمدے پر آکے موقع و بیگمات پاتے ہے تو تم سے باتیں بھی کر جایا کرینگے ورنہ ہم تمکو دیکھ لیں تم ہمکو دیکھ لیا کرنا یہ
باتیں کرکے ایک پیالہ اس گلابی میں سے بھر کے اپنے منھ سے لگایا اور جھوٹ موٹ چسکی لے کہا کہ اف کیا تیز شراب ہے کہ ایک
گھونٹ کے پیتے ہی مجھے نشہ ہو گیا اور چاہا کہ وہ پیالہ شراب کا پھینک دے جمعدار نے کہا کہ اجی اتنا مجھے عنایت کیجیے
مرجان نے کہا حاشا میں اپنی جھوٹی شراب کسی کو نہیں دیتی جمعدار منتیں کرکے کہنے لگا کہ واسطے اپنے دین و ایمان کے ایسا
ظلم تو نہ کیجیے آخر تم یہ شراب پھینکے دیتی ہو مجھی کو دو اسکا وبال میری گردن پر مرجان نے وہ پیالہ شراب کا جمعدار ر

کو دیا جمعدار بے ساختہ منہ سے لگا کے وہ پیالہ غٹ غٹ پی گیا پینے کے ساتھ آنکھیں نکل آئیں اور زبان میں لکنت معلوم ہونے لگی مرجان نے دوسرا پیالہ لبریز کر کے مع اُسنے منہ سے لگا کے کہا جمعدار اسے بھی پی لے جمعدار کے منہ سے بات تو نکلتی نہ تھی اشارے سے کہنے لگا کہ بس اب نہ پیونگا مرجان نے جھنجھلا کے کہا استغفار تو جمعدار نہیں معلوم ہوتا کیسا اسراف زدہ ہی کہ میں اپنی جھوٹی شراب تجھے پلاتی ہوں اور تو انکار کرتا ہی مگر سچ ہی کہ شعر سگ چہ داند قیمت آب حیات ۔۔ خر چہ داند قدر حلوا و نبات مہ یہ کہے جا رہا تھا کہ پیالے کو ہاتھ سے پھینک دے جمعدار مدہوش ہو کے دو لڑکھڑاتا ہوا اٹھا اور یہ سمجھ کے کہ معشوق خفا ہوا جاتا ہی چاہتا تھا کہ لپٹ کے وہ پیالہ مرجان کے ہاتھ سے لے کر ساتھ ہی جھٹکے کے حلق میں اوندھا یا اور چاروں شانے چت گرا اور پیادے جتنے بیٹھے تھے سب ہنس ہنس کے کہنے لگے کہ اے صاحب جمعدار قوم کا تجربہ اری ابھی یہاں محل میں قہرمان کچھی بے کے تیز گئی اسکی سفارش سے یہ جمعداری کا عہدہ ہے مل گیا ہی مرجان نے ادھر جس پیادے سے آنکھ ملا کر بات کی اسنے جانا کہ یہ سا ہو کار بچی مجھی کو چاہتی اور بہت پیار کرتی ہی غرض بعد جمعدار کے بیہوش ہو جانے کے مرجان تیز رفتار نے کشتی و جام لا کے جھٹ پٹ اُن پیادوں کو شراب پلانا شروع کی اور سب کو بیہوشی سے ہیبت کر گئی اور سب اتر اُتر کے اور جھکر مار کے چاروں طرف گرے ادھر مرجان نے خنجر کھینچ کھینچ کے ایک ایک کو ذبح کرنا شروع کیا جمعدار اور چالیسوں پیادے نامنہ پیر دو کے ذبح کیے تڑپ تڑپ گئے تھے اور اسی حالت نزع میں جمعدار کو کہتے تھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| کوئی گھڑی میں مرے قتل کی آئی ہی صبر | سنبھلے قاضی و مفتی سنبھلے شاہ و وزیر | | بھاڑ سے بروے آ گئے سب صغیر و کبیر |
| پیادا ہو کوئی قاتل زار زبان سے | اور ابھی سے خود اپنی کو دھو ہوا سو ہوا | | |

کوئی کسی طرف پڑا ہوا پھڑکتا تھا اور یہ شعر پڑھتا تھا شعر مرنا تو مسلم ہی ارمان نکل جائے بھنبھر الوچہ بوچیرے او مرجان بکار غرض اسی طور پر کوئی حالت سکرات میں پھڑکتا تھا کوئی کچھ کہتا تھا مرجان تیز رفتار نے سب کو باخنجر تیز نجاست سے پاک کر کے واصل جہنم کیا اور آواز دی اے شہریار عالی وقار مصرعہ دیر میں بہ خدا زدہ و بیانہ و پیانہ ساتھ ہی مرجان تیز رفتار کی آواز کے شاہزادہ والا تبار بدیع الزمان نامدار اُس زندان تنگ سے باہر نکلا اور ہنسے دیکھا تو کہ ہر شکل بسمل پڑا ہوا جون زمین پر حیران سمت بسمل ہی ہر بسمل پڑے ہیں شاہزادہ عالم نے پوچھا کہ اے مرجان یہ کیا ماجرا ہی مرجان تیز رفتار نے عرض کی کہ اے شہریار یہ سب میرے عاشقوں میں تھے سو میں نے اپنا ناز معشوقانہ دکھایا ہی اب حضور توقف نہ فرمائیں جلد قدم اٹھائیے یہاں تک ملکہ یاقوت ملک تک پہونچ جائیں تو بہتر ہی چنانچہ شاہزادہ بدیع الزمان اور مرجان عیار دونوں بخوبی تمام باحسنا ما لا کلام زیر ایوان ملکہ یاقوت ملک کے پہونچے مرجان نے سر کمند کا ہلایا وہاں ملکہ یاقوت ملک تو جیتی جاگتی رہی تھی اور مرجان تیز رفتار کے انتظار میں بیٹھی تھی بلکہ کسی خواص کی نہیں جھپکی تھی جونہیں کمند کو جنبش دیکھی سبھوں نے ہاتھوں ہاتھ کمند کو پکڑ کر کھینچ لیا اور شاہزادہ عالم اور مرجان دونوں کمند کو پکڑ کے اندر محل کے اتر گئے ملکہ یاقوت ملک نے جھک کر شاہزادہ بدیع الزمان کو مجرا کیا آپ نے آستین مرحمت نہ لگا۔ ملکہ کی پیٹھ پر رکھی اور بہت سی تسلی اور تشفی کی بعد اسکے ملکہ یاقوت ملک نے عرض کی کہ اے شہریار اب جو فرمائیں بجا لاؤں ہو میں بیجان و دل حاضر ہوں شاہزادہ بدیع الزمان نے فرمایا کہ اے ملکہ جاں نثار رہنا تو تمہارے مکان میں کسی صورت سے صلاح نہیں بس ہمکو منظور یہ ہی کہ اگر کوئی گھوڑا تیز رفتار تمہارے باعث سے ملجائے تو ہم سوار ہو کے جانب ملک حرمان درویش کی طرف روانہ ہوں ملکہ یاقوت ملک نے عرض کی کہ حضور لونڈی کو بھی ہمراہ لے چلیے کس لیے کہ اب یہاں فرقہ کفار میں صورت زیست کی غیر ممکن ہی شعر مجبور رہے کہ دو جھتی شد جدا ہد لگا ہر بستی ہست کا بہ ہوا جو آپ ایک گھوڑے کے واسطے ارشاد کرتے ہیں یہاں میں نے قبل اپنے زمانے کے ایک گھوڑا اپنی سواری

کے لائق ایک گھوڑا اپنی سواری کا اور چالیس گھوڑے اپنی چالیس ہمرازوں کے جو کہ میری یک جان و دو قالب ہیں
بازین و لجام مرصع کار کھنچوا کے تیار کر کے رکھے ہیں بسم اللہ اگر ارادہ حضور کا چلنے کا ہو تو پھر اب توقف اور تامل نہ فرمایئے
مہرجان تیز رفتار نے بھی کہا کہ شاہزادہ عالم مصلحت وقت اور مقتضائے فراست یہی ہے کہ اب ایک دم بھر یہاں نہ
ٹھہریں بسم اللہ لشکر حضور سوار ہوں آگے پھر جیسا ہوگا دیکھ لیا جائیگا شاہزادہ والا تبار بدیع الزمان گل پیکر شکن نے
خوب سا اپنے دل میں بھی سوچ کے فرمایا کہ اچھا بہتر تو ہے چلو غرض وہ شاہزادہ والا تبار و ملکہ یاقوت ملک مع اپنی چالیس
خواصوں کے نقاب بسیار سیاہ پوش بنکے گھوڑوں پر سوار ہوئے اور بسم اللہ کہکے محل سے نکلے اور ایک سمت کو چلے

## جب تک وے چلے داستان ازرق شب گرد رامی کوتوال شہر عجم کے بیان سنیے جاتے ہیں

کہ جس وقت مہرجان تیز رفتار ساہوکار زادی کی صورت بنکے کوتوالی چبوترے میں آیا اور جمعدار وغیرہ پیادوں کو بیہوش کر
ذبح کر کے شاہزادہ بدیع الزمان کو نکال لے گیا اسی وقت حسب اتفاق ازرق شب گرد رامی گشت کرنے کو گیا تھا
وہاں سے جو پھر کے آیا تو کوئی چار گھڑی رات پچھلی باقی ہوگی کہ وہ نزدیک چبوترہ کوتوالی کے پہونچ کر اپنے پیادوں کو
چبوترے کے نیچے سے آواز دی کسی پیادے نے بسبب اسکے کہ وہ سب مثل مرغ حلق بریدہ کے بے حس و حرکت
پڑے تھے جواب نہ دیا تب ازرق شب گرد رامی گھبرا کے قریب دروازہ زندان خانے کے پہونچا اور اسنے
دیکھا کہ جمعدار کی لاش تو ایک طرف خاک و خون میں پڑی ہوئی ہے اور چالیس لاشیں پیادوں کی چار طرف تڑپ رہی ہیں
زمین تمام خون آغشتہ نظر آتی ہے دروازہ محبس کا قفل دیدہ و بیداران کھلا ہے ازرق شب گرد رامی کوتوال
اپنے گھوڑے سے دو چار بن پھر مارتا کود پڑا اور گھبرایا ہوا اندرون زندان خانہ جاکے دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان
کے ہاتھوں کی ہتھکڑیاں اور گلے کا طوق بیڑیوں کے ٹکڑے الگ الگ علیحدہ پڑے ہیں اور شاہزادہ وحشت ہستان مثل
عنقا محض بے نشان ہے یہ ماجرا دیکھ کے اپنا کلیجہ پکڑ کے بیٹھ گیا اور پیچ و تاب کو خوب سنبھالا باہر نکل کے قفل دار جمعدار
حوالدار وغیرہ جتنے نفر ہمراز اور افسران چبوترہ کوتوالی تھے انسے کہا ارے جلد دوڑو کیا زبردست بندہ جو قید سے
بیڑیاں وغیرہ توڑ کر اور چالیس جوانوں کا خون کر کے بھاگا ہے ابھی اسی شہر میں ہوگا کہیں باہر نہیں جانے پایا جہاں
ملے تلاش کر کے پکڑ لو دوڑو مگر کسی طرح جانے نہ دو یہ حکم اپنے ساتھ والوں کو دے کے آپ بھی اپنے گھوڑے پر بیٹھ اور
دو ہزار سوار اور پیادے اور بہت سے نفر باز اپنے ہمراہ لے کے پہلے تو قہرمان عجمی کے پاس گیا اور ڈیوڑھی پر جاکے کہلا بھیجا
کہ شہریار عالم بدیع الزمان زندان خانے سے نکل کر چالیس پیادوں کو قتل کر کے بھاگا ہے غلام اسکی تلاش کے واسطے جاتا ہے
حضور جلد برآمد ہوں اور ہم سوار اور پیادے چار طرف دوڑا دیں تاکہ وہ شہر سے باہر نہ جانے پائے یہ کہکے ازرق
شب گرد رامی سنکھ پھونکتا دو ہزار سوار اور پیادے ساتھ لیے قریب ایوان ملکہ یاقوت ملک کے پہونچا تو وہاں زیر دیوار
دیکھا کہ ایک کمند لٹکی ہوئی ہے یہ دیکھ کے ششدر و حیران ہوا اور ہمراہی نفر بازوں سے کہنے لگا ارے ذرا دیکھو یہ کمند کیسی ملکہ یاقوت ملک
کے محل پر لٹکی ہے نفر بازوں نے دیکھ کر کہا کہ بیشک کسی عیار نے لٹکا دیا ہے اگر حکم ہو تو ہم اسی کمند کی مدد سے ملکہ عالم کے محل میں
جا کے دریافت کریں ازرق نے کہا ہرگز ہرگز ایسا ارادہ نہ کرو اور معلوم ہوا کہ بیشک اس ملکہ کے محل میں ہو کوئی ہے اب میں پہلے جا کے
قہرمان عجمی سے اطلاع کر آؤں بعد اسکے جیسا ہوگا مگر جب تک قہرمان عجمی کے پاس سے آتا ہوں تم سب اسی محل کو محاصرہ کیے کھڑے
رہنا اگر شاید کوئی نکلے تو اسے جانے نہ دینا ازرق شب گرد رامی یہ کہہ کے قہرمان عجمی کی ڈیوڑھی پر آیا تو اسنے دیکھا
کہ قہرمان عجمی احوال بدیع الزمان کا زندان خانے سے نکل جانے کا سنکے باہر محل سے نکلا مگر اپنے مستقر میں بیٹھا ہوا
یہی ذکر کر رہا ہے اتنے میں پھر دوبارہ ازرق جو پہونچا تو قہرمان عجمی نے پوچھا کہو کچھ کہیں سراغ اسکا لگا ازرق شب گرد رامی

سے بیٹھی ہوئی ہیں پاس صاحب عصمت پاکدامن جلوہ نشین تخت کا یاقوت بلقیسی اور یوسفی ہیں جو وے ذات وعدہ
لاشریک کے یا آپکے کون ہیں قہرمان عجمی اور قاہر بن قہرمان اور طاہر بن قہرمان اور زہیر بن قہرمان وغیرہ
بھائی اور باپ اور سب عزیز اور بیگانے اور خویش و اقارب ملکہ اور علی شاہ و دیگر تمام کفار اور ساکن اس شہر کے
تشنۂ خون اور دشمن جان و آبرو ہو گئے ہیں جس وقت کہ آپکو بیدست و پا کرکے آمادۂ زخم و پیکار ہوے تو جنگ
دو سر دارد و بیدہ اعلم بالصواب یہ فلک غدار اور زمانہ ناہنجار کیا بازی تازہ بروے کار لائے کس وقت زنانے ملکہ عالم
کو سوے جان کھونے کے اور کیا ہو پڑیگا اور گستاخی معاف ہو حضور فرماتے ہیں کہ وہ خون ناحق کسکی گردن پر ہوگا لہذا
غلام کی راے ناقص میں تو یہ سب سے اولیٰ تر ہی کہ حضور مع ملکہ یاقوت ملک اور انکی خواصون کے اور
مرجان تیز رفتار کو ہمراہ لیے سمت چار باغ ملک مرجان تشریف لے چلیں غلام بھی ہمراہ رکاب ظفر انتساب حاضر
ہی اگر اثناے راہ میں کوئی تعاقب کریگا اور مقابل ہوگا تو سمجھ لینگے مرجان تیز رفتار نے بھی کہا ای شہریار عالم
جوانمرد قصاب جو عرض کرتا ہی غلام کے نزدیک بھی یہی بہتر ہی اور مصلحت وقت ہی کہ اب جسطرح سے ہو آپ
یہاں سے نکل چلیں شاہزادۂ عالی شان نے فرمایا کہ ای جوانمرد دوراندیش بات کا مجھے خطرہ اور پس و پیش نہیں مگر ہان
ایک فقط ملکہ یاقوت ملک کی تنہائی اور بلقیسی اور یوسفی کا صدمہ ہی لہذا خیر جو تمہاری سب کی صلاح ہی سو مجھے
بھی منظور ہی لاؤ گھوڑے سواری تیار ہو جوانمرد قصاب نے ایک مرکب شاہزادۂ والا مناقب کا اور ایک
ملکہ یاقوت ملک کا اور چالیس گھوڑے خواصون کے اور ایک راہوار اپنی سواری کا جھٹ پٹ تیار کرکے عرض
کی بسم اللہ کیجیے حضور سوار ہوں چنانچہ بہ سرعت کے عمل میں وہ شہریار عالی مقدار یعنی شاہزادۂ بدیع الزمان
نامدار مع ملکہ اور تمام خواصون کے جوانمرد قصاب اور مرجان تیز رفتار کو ہمراہ لیے سوار ہوا اور بسم اللہ
کہکے جوانمرد کے گھر سے باہر نکلا جاتے جاتے جب کہ قریب دروازۂ شہر عجم کے پہونچے تو وہاں ایک پہلوان
مریخ کوہستانی نامے محافظ اس مکان کے دروازے کا تھا اُسنے دور سے پوچھا کہ کون آتا ہی اور اس وقت
دوپہر رات کو بغیر حکم قہرمان عجمی کے شہر سے باہر نکلنے کا تمہین کسنے حکم دیا ہی خبردار آگے قدم نہ بڑھانا یہ گفتگو
اُسکی سنکے ابھی کسی نے جواب نہیں دیا تھا کہ جوانمرد قصاب اپنا گھوڑا آگے بڑھاکے برابر اُسکے پہونچا اور کہا
کہ ای مریخ کوہستانی بدان و آگاہ باش کہ میں ہون جوانمرد قصاب ہمراہ رکاب ظفر انتساب شاہزادہ
بدیع الزمان عالیجناب کے اور ملکہ یاقوت ملک بیٹی قہرمان عجمی کی مع چالیس خواصون کے اور مرجان تیز رفتار
کو کہ ملکہ کو ہمراہ لیکے جاتا ہون اگر تجھے جرأت اور حوصلہ کچھ ہو تو روک لے اور اگر تجھے طاقت تعرض کرنے اور روکنے کی نہیں ہی
تو جاکے قہرمان عجمی سے کہدینا کہ جوانمرد قصاب شاہزادۂ عالیجناب کو لیکے شہر عجم سے نکل گیا مریخ کوہستانی نے کہا
باش ای جوانمرد تو نے بڑا غضب کیا کہ بدیع الزمان خداپرست دشمن لقا و غارتگر شہر و ملک باختر اور
بربادکنندہ و خراب کن جان و مال شیر دریادل کو مع ملکہ یاقوت ملک قہرمان عجمی کی بیٹی کے جسکی رنج کیے دونون کی تلاش
اور سراغ رسانی میں از روز تا شب گرد ہای سور و صد گونہ آفات اور مغضوب بارگاہ قہرمان عجمی ہی اس شہر سے نکالے
لے چلا ہی بھلا میں تجھے زندہ اور سالم اپنے حتی المقدور نکل جانے دونگا یہ کہکے قبضۂ شمشیر پر ہاتھ رکھکے برابر آ پہونچا
جوانمرد قصاب نے پیشدستی تمام دوڑکے کمر پر اسکی تیغ ماری کہ مثل خیارتر دو ٹکڑے ہو گئے خاک و خون میں پڑ گئے لگا
اور جوانمرد نے دوڑکر دروازۂ شہر کا کھول دیا شاہزادۂ عالی مقدار بدیع الزمان نامدار مع ملکہ یاقوت ملک
وغیرہ اور مرجان تیز رفتار سب کے سب باطمینان تمام دروازے کو چھوڑکے جانب شہر سنجان مخاطب ہوئے

یہان دس بارہ آدمی جو ہمراہ مریخ کوہستانی کے بیابان پر تعینات تھے انہین لگ تو سوتے تھے کچھ بیٹھے جاگتے بھی رہے تھے یہ عمل
دیکھ کے گھبرا گھبرا کے جو دوڑے تو دیکھا لاشہ خونچکان مریخ کوہستانی کا خون مین غلطان خاک پر پڑا ہے دیکھکر خوف جان سے
تعاقب کرنے اور سد راہ ہونے کا حوصلہ نہ کر سکے فقط لاش مریخ کوہستانی کی ایک چارپائی پر ڈال کے کوئی گھڑی
دو گھڑی رات پچھلی باقی رہی تھی لے کر سمت بارگاہ قہرمان عجمی روانہ ہوئے جب وقت صبح کا ہوا اور قہرمان عجمی اپنی
بارگاہ مین تخت پر آ کر بیٹھا تمام سرداران بارگاہ نشین اور مقربین اور مصاحبین اور اہالیان سلطنت اور ارکان مملکت
دربار مین حاضر ہوئے ناگاہ دروازہ بارگاہ پر ایک غل ہوا اور ایک مرد نے اندر بارگاہ کے جا کے عرض کی کہ آج
جو امرد قصاب جسے کل خلعت کوتوالی کا مرحمت ہوا ہے وہ بدیع الزمان نادیدہ خدا کے پرستار اور ملکہ
یاقوت ملک اور ملکہ کی چالیس خواصون اور مرجان تیز رفتار نامے عیار کو اپنے ہمراہ لیے آدھی رات کے عمل مین
دروازۂ شہر عجم پر پہونچا اور چاہتا تھا کہ قفل دروازے کا کھول کے باہر جائے مریخ کوہستانی محافظ نے وہان کے
پوچھا اور روکا اسپر جو امرد قصاب نے مریخ کوہستانی کو بضرب شمشیر مار ڈالا اور سب کو ساتھ لیے سمت سنجان
روانہ ہوا ہے چند پیادے متعینہ اس دروازے کے لاشہ مریخ کوہستانی کا چارپائی پر ڈال کے در دولت پر
لائے ہین قہرمان عجمی یہ سانحہ ہوش ربا سنکے نہایت درہم برہم ہوا اور حالت غیظ و غضب مین اسی وقت اپنے
دوسرے بیٹے طاہر نامے کو ایک لاکھ سوار کی جمعیت سے تعاقب اور تلاش مین شاہزادہ بدیع الزمان کے روانہ
کیا اور اسپر بھی ازبسکہ اطمینان خاطر اسکا نہوا تو آپ بھی مع اور دو اپنے بیٹون قہر اور زہر کے تین لاکھ سوار ہمراہ
لیکے سوار ہوا اور یلغار کرکے بسرعت تمام چلا وہان حال شاہزادہ بدیع الزمان با اقبال کا سنیے کہ یہ رستم صولت
والا ہمت ملکہ وغیرہ کو اپنے ساتھ لیے بعد طی مراحل و قطع منازل قریب پل دریاے عجم کے پہونچا اور وہان اس
پل پر ایک جاے لطیف و پاکیزہ دیکھکر اتر پڑا اور میوہ تر و خشک کی قسم سے جو کہ ہمراہ تھا اسے نکالکے نوش فرمایا اور
تھوڑا تر دم ہو کے چاہتا تھا کہ سوار ہو کر راہی منزل مقصود ہو ناگاہ از پردۂ بیابان گردے برخاست تیرہ و تیرہ و
خیرہ سر گرد بآسمان رسیدہ و پاے گریزان در دیدہ غلطان و پیچان چون سر زلف مہوشان ہونے لگا اور گرد کو گرد نے مارا
ہوا کو دامن گرد شگافتہ ہوا اور دیکھا کہ طاہر بن قہرمان عجمی لاکھ سوار کا لشکر ہمراہ لیے گھوڑے سرپٹ ڈالے قریب
آ پہونچا یہ دیکھکر شاہزادہ والا گوہر نے اپنے جی مین کہا کہ پل عجم نہایت جاے تنگ اور بڑا مقام خوب ہے کس لیے کہ تین
طرف تو اسکے دریاے زخار اور ساحل ناپیدا کنار ہے اور ایک طرف خشکی کا راستہ ہے یہان اگر دس ہزار سوار اور پیادے کا
لشکر آوے جب کہ کوئی پل عجم پر جاے سواے خشکی کی راہ کے سو وہ خشکی کا راستہ بھی نہایت تنگ ہے تو ممکن نہین ہے
یہان دو پیادے البتہ برابر جا سکین تو اسپر ہو کے چلے جائین بس یہی مقام خوب ہے اسی جا پر ٹھہر جاؤن یہ تجویز خود تجویز کر کے
ملکہ یاقوت ملک کو مع تمام انکی خواصون کے اور جو امرد قصاب اور مرجان تیز رفتار کو فرمایا کہ تم سب جا کے
پل پر ٹھہرو اور دعا مانگو اور مجھے اب جو اسے خداے کریم سے کرو یہ کہکے لیے دشنا و تیغ روزگار ضیغم ہیجاے وغا پل کے
نیچے سد راہ ہو کے اپنے مرکب کو روک لیا اور آمادۂ رزم و پیکار ہو کے کھڑا ہو رہا جبکہ طاہر بن قہرمان عجمی مع اپنے
لاکھ سوار کے وہان پہونچا تو اس نے شاہزادہ عالی مقدار کو یکجان و یکتن تنہا مسلح و مکمل کھڑا دیکھکر اور لوگون سے
پوچھا کہ یہ کون ہے لوگون نے کہا کہ یہی شخص بدیع الزمان ہے ملکہ یاقوت ملک اور جو امرد قصاب اور
مرجان تیز رفتار اور چند ملکہ کی خواصون کو جو اسکے ساتھ تھین انکو تو اسنے پل پر ٹھہرا دیا ہے اور یہ آپ
اکیلا آپ مستعد جنگ و جدال آکے کھڑا ہوا ہے طاہر بن قہرمان عجمی رستمی اور دلیری شاہزادہ والا تبار

کی دیکھکر وجد میں آگیا اور بہت سی تحسین و آفرین شجاعت اور قوت کی اسکی کرکے اپنی فوج سے کہا کہ ہاں یہ شخص جو
شہزادہ ہی اسکو چار طرف سے محاصرہ کرکے اسیر و دستگیر کرلو ایک شخص کا مار لینا کچھ بڑی بات نہیں لازم یہی ہی کہ اسے
زندہ گرفتار کرلو حسب الحکم طاہر بن قہرمان عجمی کے لاکھ سوار نے اپنے گھوڑے دوڑا اسکے اور چار طرف سے شاہزادۂ
عالم کو محاصرہ کرکے چاہتے تھے کہ اس شیر بیشۂ شجاعت کو زندہ پکڑ لیں مگر توبہ استغفار شاہزادۂ عالی مقدار نے یہ شکل
افواج کفار جو دیکھی تو قبضۂ تیغ صمصام صورت و دیدہ بہ ہاتھ ڈال کے ایکبار فوج کفار پر جا پڑا اور آمادہ کفار کشی اور معروف
رزم و پیکار ہوا اور لاش پر لاش دم بدم بسبب ضرب سیف وہ گرانے کے کشتوں کے پشتے لگا دیے تھے اور جس طرف
وہ شیر بیشۂ شجاعت رخ کرتا تھا کفار مثل گلۂ بز دیکھ شیر کے سامنے سے سراسیمہ ہو کر بھاگتے پھرتے تھے غرض یہ کہ شاہزادۂ رستم
صولت شمشیر زنی کرتا صفوں کو درہم برہم کرتا قریب طاہر بن قہرمان عجمی کے پہونچ گیا تھا اور چاہتا تھا کہ طاہر بن
قہرمان عجمی کو پکڑے یکایک سامنے سے قہرمان عجمی بادشاہ عجم کا اور بہرام قہرتان اور قہر بن قہرمان تین لاکھ سوار
کا لشکر لیے نمودار ہوے اور وہاں معرکۂ جنگ و جدال و رزم و پیکار طاہر اور شاہزادۂ عالم کا سنکے اور تمام فوج کو
طاہر کی سراسیمہ اور مضطرب دیکھکے چار طرف سے بیچ میں لیکے تلواریں کھینچ کے ہجوم اور دھوم کرکے اس اشجع
روزگار بدیع الزمان نامدار پر گرے اور شاہزادۂ والا قدر عالی منزلت بدیع الزمان نامدار کا یہ عالم تھا کہ
دیوانہ وار اس درجہ شمشیر زنی کی کہ کئی ہزار کافروں کو تیغ بے دریغ کرکے واصل جہنم کیا اور سر سے پاؤں تک
تمام جسم اطہر اس والا گوہر کا از راہ زخمہائے کاری سے مثل گلنار ارغوان کے نظر آتا تھا اور ہر ایک زخم سے آواز
مرحبا مرحبا کی پیدا تھی دوست دشمن اپنے بیگانے کہ وہ مدح خوان رستم دلی اور کفار کشی اس والا دری دیکھکر
کہتے تھے شعر آفرین باد بر چنان پسرے + کہ نزاید مادر این چنین پسرے + تمام دشت اور تحسین اور آفرین کی یہ کہ
شعر زرگ خنجر و زگردون مردم از زخم سابرین + مردم او دیدہ و دیگفت آفرین صد آفرین + آخر تیسرا دن تھا کہ
اب شمشیر زنی کیے کرتے آخر اس والا صفات کا شل ہو گیا تھا اور لشکر کفار مثل مور و ملخ چار طرف سے امنڈا ہی
چلا آتا تھا کوئی کوچہ نفوذ وہاں سوے کوچۂ زخم کے نمایاں نہ تھا اور کوئی گوشۂ عافیت بجز گوشۂ کمان نظر نہیں
آتا تھا اسوقت شاہزادۂ با اقبال کو یہ خیال ہوا کہ فنا برحق ہی آج بجز مرجانے کے کوئی صورت یہاں سے نکلنے
اور بچنے کی نظر نہیں آتی اب مجھے لازم ہی کہ راضی برضاے ایزدی ہو کے جہاں تک ہو سکے رہ جہاد سے قدم کو
پیچھے نہ ہٹنے دوں اور خلعت شہادت پہنوں مگر افسوس صد افسوس کہ یہ صدمہ دلی میرے جی ہی میں رہا
جاتا ہی وقت مرگ میرا قریب ہی اور میں اسوقت تک زیارت اقدام عالی اپنے والد بزرگوار امیر حمزہ صاحبقران
نامدار سے محروم رہا اور سرداران لشکر اسلام کو بھی نہ دیکھا اور ابتدا و ہم اللہ اعلم بالصواب کہ بعد میرے مرجانے کے اس جگہ نشین
عفت معشوق عاشق نما دلربا دغا بیکس و بے بس بیٹے ملکہ کو ہر طرف کے اور کیا گذرے گی شعر در دم بود کہ از
دوست جدا باشیم جدا + چہ کنم چارہ ندارم کہ جدا گردیدم + بس پھر اسوقت بخیال جو شاہزادۂ بدیع الزمان کے
دل کو آگیا تو فورا بے اختیار دریا اشکوں کے چشمے چشم سے اپنی موج زن کرکے حضور قلب اور خلوص
نیت سے دست بدعا ہوکے جناب باری سے مستدعی ہوا کہ قطعہ خداوندا اگر دانی بلا را + کہ مدد از
معصیت جان بلا را + بحق آن دو گیسوے محمد + زبون گردون زیر دستان بلا را + ابھی یہ تمام دعا لب تک
نہیں آنے پائی تھی کہ دریاے رحمت الٰہی جوش میں آیا اور تیر دعا اس شاہزادۂ والا صفات کا ہدف
اجابت ہوا یعنے دیکھا زیر ساحل اس دریاے عجم میں چند کشتیاں نمایاں ہوئیں قہرمان عجمی نے سوار

کو اشارہ کیا کہ جا کے خبر تو لاؤ یہ فوج کسکی ہی اور سردار کشتی سوار کون ہی کہان سے آیا کہان کو جاتا ہی چنانچہ
حسب الحکم قہرمان عجمی کے وہ سوار لب دریا گیا اور اُسنے پکار کے پوچھا کہ او ناخدا یہ لشکر کسکا ہی کہان سے
آتا ہی اُس طرف سے جو لوگ کشتی پہ سوار تھے اُنھون نے پوچھا کہ صاحب ہمارا تو حال سُنیے گا ہم کہتے ہین پہلے یہ تو
فرمایئے کہ یہ معرکۂ جنگ کسطرح واقع ہی اُس سوار نے کہا کہ ایک خدا پرست بدیع الزمان نام حمزۂ صاحبقران
کی اولاد مین سے دشمن خداوند لقا کا اور بہمن زن خانمان پیغمبر مرسل کا ہمارے یہان قید ہوکے آیا تھا وہ قیدی
بلباس رعایا سے شہر زندان خانے سے نکل کے بھاگا تھا اُسنے ہمارے بادشاہ کے بیٹے نے یہان آکے محاصرہ کیا
اور بادشاہ بھی آپہونچا ہی مگر از بسکہ وہ قیدی خدا پرست بڑا بہادر ہی یکہ و تنہا دو دن سے بے آب و دانہ اسطرح
شمشیر زنی کر رہا ہی کہ کسی کو یہ جرأت نہین پڑتی جو اُسے مار سکے لیکن اب نہین ایک دن مین دو دن مین مارا جائیگا
یہ گفتگو اُس سوار کی سُنکے اہل کشتی نے کہا کہ ہم لوگ جو کشتیون مین سوار ہین یہ سب فوج و سپاہ خداوند لقائی ہین
اور گنجاب جو پیغمبر مرسل خداوند کا ہی اُسکی مدد کو جاتے ہین چنانچہ اُس سوار نے جاکے جلد یہ حال قہرمان عجمی
سے بیان کیا کہ یہ لشکر جو کشتیون مین سوار آتا ہی اُسے خداوند لقا نے پیغمبر مرسل کی مدد کے واسطے بھیجا ہی
قہرمان عجمی نے کہا کہ جلد ان سب کو کشتیون پر سے اُتار کے لاؤ اور خبردار کسی طرح کی تکلیف کسی کو نہونے پائے
چنانچہ اُسی وقت بہت سے سردار فوج کنارے آئے اور جھٹ پٹ جتنا لشکر ان کشتیون پر سوار تھا سب کو
اُتروا کے بڑی عزت و توقیر سے گھوڑون پر سوار کروا دیا اور اپنے ہمراہ لے چلے قصہ مختصر جسوقت اہل فوج اپنے
اپنے گھوڑون پر سوار ہوکے گھوڑون کو گرم تاز کیے برابر لشکر قہرمان عجمی کے پہونچے تو دست راست اور دست
چپ سے ایک ایک نے غلغلۂ اللہ اکبر جلدی سے کھینچکر نعرہ کیا کہ اے کافران بیحیا اور اے نابکاران پُر دغا
ہر کہ داند داند و ہر کہ نداند طالع و بداند کہ منم العزہ منم [illegible] شمشیر شکار | فلک جاہ و شیر دیہ نامدار
رستم ثانی اور ۹ | اشود چار سو [illegible] | بعد اسکے اور نعرہ ہونے لگے کہ منم گہرش خطائی و منم
مرد افگنی اور ہیلی غلام جان نثار شاہزادہ بدیع الزمان نامدار و منم دیوانہ بابا کوہی و توکل و ملک خسرو
غرض سب کے سب تیغ آبدار کھینچ کے میدان کارزار مین برسر قتل عام اور آمادہ کفار کشی ہوئے اور دیکھا کہ
آن واحد مین تمام فوج و سپاہ قہرمان عجمی کی درہم برہم ہوگئی اور شاہزادہ بدیع الزمان نے جسوقت سے
کہ نام شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ کا سُنا اور سرداران لشکر اسلام کو دیکھا فرط سرور سے باغ باغ ہوگیا تھا
ملکہ یاقوت ملک کا یہ حال تھا کہ شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ نے مطلوب و مرغوب کا نام سُنکے اور پلے سے ایک نگاہ
دور سے دیکھکر کثرت شادی اور خرمی سے شادی مرگ ہوجاتی تو کچھ تعجب نہ تھا اور حالت وجد مین کہتی تھی
اشعار کہان گل کہ این نیزہ خارکا ۰ کہان مین کہان سامنا یارکا ۞ یہ بخت رستگی سے بعید ۞ کہ دیکھوں مین آنکھوں
سے یہ روز عید ۞ اور کئی مرتبہ اسی خوشی مین خود غلط و از خود رفتہ ہوکے بیہوش ہوگئی اور پھر جب ہوش آیا تو اسی فرحت
تازہ و مسرت بے اندازہ مین دعائے فتح و نصرت اور استدعائے ازدیاد جاہ و حشمت شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ
اور شاہزادہ بدیع الزمان والا مرتبت جناب احدیت مین کرتی تھی اسی عرصہ مین شاہزادہ بدیع الزمان
باشمشیر خونچکان برابر طاہر بن قہرمان عجمی کے پہونچا اور طاہر بن قہرمان نے شاہزادۂ عالم کو دیکھکر کہا
کہ باش اے خدا پرست مصرعہ آن قدح بشکست و آن ساقی نماند ۞ وہ دن گذر گئے کہ تو نے لشکر گنجاب
پرستان مین شبخون مارے اور صاف بچ کر نکل گیا آج میرے سامنے سے زندہ و سالم اگر نکل جائیگا تو مین جانونگا خیر

اور خزینہ اور دفینہ نقد وجواہر کا جو کچھ مایہ بساط قہرمان عجمی کی ہے وہ اسی قلعہ میں مملوک کوتوال قلعہ دار کی تفویض میں ہے شاہزادہ
بدیع الزمان نے فرمایا کہ اگر ہم چاہیں کہ اس قلعہ کو اپنے قبضۂ تصرف میں لائیں تو کیونکر قلعہ تک پہونچیں طاہر بن
قہرمان عجمی نے عرض کی کہ خانہ زاد کی راے ناقص میں ایک تدبیر ہے لیکن خلاف ادب کیا تاب و طاقت غلام کی جو
عرض کرے اگر از راہ جان بخشی گستاخی معاف ہو عرض کرے آگے جو پسند خاطر اقدس یا در ستور دین مصلحت ہو شاہزادہ عالم
نے فرمایا کہ تم بے خوف و خطر جو کچھ مناسب اور صلاح ہو بیان کرو طاہر بن قہرمان نے التماس کیا کہ شاہزادہ عالم غلام کے
نزدیک تو یہ صلاح دولت اور مقتضائے فراست ہے کہ حضور کے جتنے سلاح ہیں ان سب کو پوشاک کے نیچے چھپا لیں اور ایک
پوسیدہ کمند شکستہ کمند سے غلام حضور کے دشمنوں کو اسیر کرکے قلعہ کی جانب لیے چلتا ہے مملوک کوتوال وغیرہ کسی اہل قلعہ
کو اور افسران فوج کو غلام کے مشرف باسلام ہونے اور حضور کی اطاعت قبول کرنے کا حال ابھی تک مطلق نہیں معلوم ہے
زیر قلعہ غلام جاکے مملوک کوتوال قلعہ دار سے اپنا نام لیکے کہلا بھیجے گا کہ شہنشاہ قہرمان عجمی میرے باپ نے خدا پرست
بدیع الزمان دشمن خداوند لقا و مغضوب بارگاہ وغیرہ رسل کو بڑی کوشش و سعی سے اسیر اور دستگیر کرکے میرے ہمراہ بھیجا ہے
اور مجھکو حکم دیا ہے کہ میرے بیٹے کے سامنے اس خدا پرست کو طوق و سلاسل کرکے بحفاظت تمام قلعہ میں قید رکھو جب حضور اور یہ
غلام دونوں باتفاق باہم اندرون قلعہ پہونچ جائینگے پھر قلعہ دار سیاق الذکر کو جہنم واصل کرکے قلعہ کا چھین لینا کچھ بڑی بات
نہیں شاہزادہ والا درجہ نے فرمایا بارک اللہ اے طاہر بن قہرمان عجمی تیری راے احسن ہے اور تدبیر بہت پسند آئی القصہ آپ
نے فرمائے سب سلاح اسپ پوشاک کے نیچے چھپا کے کمند پوسیدہ کمند شکستہ سے دونوں ہاتھ اپنے باندھے اور آگے آگے طاہر بن
قہرمان عجمی اور پیچھے پیچھے آپ کمند کا سرا طاہر کے ہاتھ میں دے کے علم یاقوت سلک اور شاہزادہ شیرویہ وغیرہ نے کچھ
و سپاہ کو پشت پر رکھا اور تب ہر دونوں صاحب چند قدم آگے بڑھے دروازے کے قلعہ دار کے لوگ جو سلاح و کمل برجوں پر بیٹھے
رہتے تھے انھوں نے چند سواروں کو آتے دیکھکے کہا خبردار تم ابھی آگے نہ بڑھنا پہلے اپنا حال بیان کرو کہ تم کون ہو اور کہاں
جاتے ہو اس طرف راستہ نہیں ہے وہیں سے پھر جاؤ طاہر بن قہرمان عجمی نے اپنے ہمراہ کے ایک سوار سے زبانی کہا کہ یہ پیغام
میرا مملوک کوتوال سے جاکے کہدے حسب الحکم طاہر بن قہرمان عجمی کے دو سوار بڑھکر اور زیر قلعہ پہونچکے ابلاغ حکم
بطور پیام کے کیا لوگوں نے جاکے مملوک کوتوال قلعہ دار کو اطلاع کی مملوک کوتوال قلعہ دار طاہر بن قہرمان عجمی کا نام اور
قید بدیع الزمان کی سنتے ہی سراسیمہ اور مضطر برج پر قلعہ کے آیا اور وہیں سے طاہر بن قہرمان اور شاہزادہ بدیع الزمان
کو دیکھکر پکارا کہ اے شاہزادہ عالم طاہر بن قہرمان عجمی حال یہ ہے کہ میں بیشک بیشک اور فرمانبردار شہنشاہ قہرمان عجمی کا
بندہ و دیا آپ کا تابعدار ہوں لیکن مجھے حکم ہے کہ میرے بغیر ان کو کبھی اندر قلعہ میں آنے دو سوائے چند خواص و خدمتگار وغیرہ
کے اندرون قلعہ آنے نہ دینا آپ کو شاہی افسر سے کچھ نہیں گریا تو آپ اگر بدیع الزمان کو اپنے ہمراہ اور اپنے
سامنے طوق و سلاسل کریں تو تھوڑے سے آدمی ساتھ لے کے اندرون قلعہ تشریف لائیں اور یا پھر بدیع الزمان
کو ایک کسی سپاہی کے ہمراہ کرکے میرے پاس بھیجدیجیے میں حسب الحکم بڑی حفاظت سے اسے مقید کر دونگا طاہر بن
قہرمان عجمی نے کہا کہ کیا قباحت ہے میں فقط دس پانچ آدمیوں سے اس خدا پرست کو لیکے آتا ہوں یہ کہکے طاہر بن
قہرمان عجمی شاہزادہ رستم صولت کو اسی صورت سے اسیر کیے مع چند خواص خدمتگار کے بالاے کوہ چڑھ گیا اور
تمام فوج و سپاہ کو کہا تم زیر کوہ ٹھہرے رہو مملوک کوتوال نے کھڑکی قلعہ کی کھلوا دی طاہر بن قہرمان عجمی مع
شاہزادہ بدیع الزمان وغیرہ بخوف و خطر باطمینان خاطر قلعہ کے اندر جاکے داخل ہوا مملوک قلعہ دار نے طاہر
بن قہرمان عجمی کو لیجاکے صدر جاہ و حشمت پر جا بٹھلا کے نذر دے اور دوسرا ان کو طلب کرکے حکم دیا شاہزادہ کا

بدیع الزمان کو معتوق اور مسلسل کریں طاہر بن قہرمان عجمی نے شاہزادۂ عالم سے دست ادب باندھ کے عرض کی کہ میں
حضور مسعود سے ادا سے حشمت ہوں دین حق قبول کریں مملوک قلعہ دار نے کہا ای شاہزادے یہ تو نے کیا کہا اس عرصہ میں شاہزادہ
بدیع الزمان نے مشتعلہ سعد اکبر طرف کھینچکر اُس کمند کو توڑا تیغۂ طہمورث دیوبند کو پوشاک کے نیچے سے نکالا مملوک نے یہ
حال دیکھکر کہا یا شی یا ای خدا رحمت یہ کیا حرکت ہے اور یہ کیسے دو دو کر تلوار ماری شاہزادۂ عالم نے بند دست پکڑ کے زمین
سے اٹھا لیا اور چاہا کہ جیتی آنے میونڈ زمین پر کرے مملوک پکارا شہریار امان شاہزادۂ عالم نے کہا بشرط ایمان اسنے کہا جواب
کے دین کو قبول کرے وہ کیا کیے شاہزادۂ والا تبار نے کلمۂ شہادت ارشاد کیا مملوک بجز ہیبتیہ پڑھ کے مسلمان ہو گیا
اس عرصہ میں دس پانچ اور کفار جو تلواریں کھینچ کھینچ کے آپڑے تھے اُنکو طاہر بن قہرمان عجمی نے مار تلوار دون گرا دیا اور باقی
جتنے تھے سبھوں نے مملوک قلعہ دار کے اسلام قبول کرنے کے ساتھ الامان الامان پکارنا شروع کیا اور بصدق دل کلمہ
پڑھ کے مسلمان ہو گئے اُسوقت مملوک قلعہ دار نے کنجیاں تمام خزینے اور دفینے کی حضور اقدس شاہزادے بدیع الزمان
نامور کے گذرانیں اور شاہزادۂ عالم نے ز حساب سب خزینہ اور دفینہ کی اُس قلعہ دار سے لکھوا کے حوالے مرجان عیار
کے کی اور پھر اسکو اُس قلعہ کا مالک و مختار کرکے فرمایا کہ جسوقت ہم تمکو طلب کریں مع خزانہ ہمارے پاس چلے آنا بالفعل
بدستور سابق تم ہماری طرف سے یہاں منتظم اور مقیم رہو اور یہ فرما کے مع شاہزادۂ شیر دیو بن حمزہ اور ملکہ یاقوت ملک
اور طاہر بن قہرمان عجمی اور جوامرد قصاب وغیرہ احباب اور مرجان تیز رفتار عیار سمت چار باغ ملک حرمان
و دیوکش روانہ ہوا القصہ یہ خبر جب گنجیاب کو پہنچی کہ شاہزادہ بدیع الزمان کو مرجان عیار نے بسازش ملکہ
یاقوت ملک زندان خانے میں جا کے عیاری کی اور چھڑا لایا اور جوامرد قصاب کے مکان میں شاہزادۂ بدیع الزمان
اور ملکہ یاقوت ملک مع چند خواصوں کے چند روز پوشیدہ اور مخفی رہ کر ملک عجم سے آتے تھے تعاقب میں
طاہر بن قہرمان عجمی اور قہرمان عجمی مع چار پانچ لاکھ سوار اپنی فوج و سپاہ کے پل عجم پر سد راہ ہوئے اور
عنقریب تھا کہ بدیع الزمان مارا جائے اس عرصہ میں شیر دیو بن حمزہ وغیرہ بمع خداپرست ملک برابر کشتیوں پر
سوار آتے تھے وہ بھی سب کشتیوں پر سے اتر اتر کے شریک بدیع الزمان کے ہو گئے اور شاہزادۂ بدیع الزمان
نے طاہر کو پکڑ کے مسلمان کر لیا قہرمان عجمی نے زخمی ہو کے شکست کھائی اور بدیع الزمان اور شیر دیو بن حمزہ
وغیرہ سمت چار باغ جاتے تھے تو راستہ میں یہ خبر بد طاہر بن قہرمان عجمی نے کسی ذریعہ سے قلعہ فلک فرسا میں
پہونچے اور مملوک قلعہ دار کو مسلمان کرکے قلعہ مذکور کو سپرد کیا اور اب پھر چار باغ کی طرف روانہ ہوئے ہیں گنجیاب
کا شدت رنج و تعب و غیظ و غضب سے یہ حال ہوا کہ اپنی تمام داڑھی کے بال نوچ ڈالے اور خوب سا دونوں ہاتھوں
سے منھ اپنا پیٹ کر پوشاک اپنے جسم کی چبا چبا لیتا اور قاہر بن قہرمان عجمی سے کہنے لگا کہ تیری بہن ملکہ یاقوت ملک
نے بدیع الزمان کو زندانخانۂ عجم سے نکلوا کے یہاں تک نوبت پہنچائی کہ اب بدیع الزمان نے قلعہ فلک فرسا
میں بھی اپنا عمل کرکے پھر چار باغ ملک حرمان و دیوکش کی طرف آتا ہے قاہر بن قہرمان عجمی یہ کلام عتاب آمیز
گنجیاب کا سنکے مثل شعلۂ جوالہ بھڑک اٹھا اور اسی وقت سپر تلوار اپنی پکڑ کے گنجیاب سے یہ کہتا ہوا رخصت ہوا کہ ای
شہنشاہ پل میں ابھی جا کے بدیع الزمان اور شیر دیو بن حمزہ اور جوامرد قصاب اور اپنے بھائی طاہر بن قہرمان
وغیرہ سرکشوں کا سر کاٹ کے یا زندہ گرفتار کرکے لیے آتا ہوں اپنی فوج و سپاہ کو ہمراہ لیکے تعاقب میں شاہزادہ
بدیع الزمان والا مناقب کے سمت چار باغ ملک حرمان و دیوکش چلا بعد طی مراحل اور قطع منازل قریب چار باغ
ملک حرمان دیوکش کے پہونچا وہاں شاہزادۂ والا قدرت مع سب ساتھ والوں کے تو بی اور عجمی تمام جسوقت سے

کہ پہونچاہی ملکہ گوہر ملک تو ندروں نیازوں اور جگنوں اور مختاجوں اور مساکین اور فقرا اور گداؤں کو کھانے کھلانے اور داد و دہش میں مصروف ہی اور شاہزادہ عالم اپنے سب رفقاے جان نثار اور دلیران معرکہ کارزار کے ساتھ تیاری جشن شاہانہ اور محفل خسروانہ میں مشغول ہوا ہی اور وہ سرور ہے جو ہر زبان فیض ترجمان پر لاتا ہی رباعی

| درد دایم فراق تو خواہم کرد | باجان سعد قصد تو خواہم کرد | معشوق تو دوست یا مدارا | اکنون تمنا وصال تو خواہم کرد |

ناگاہ ہرجان تیز رفتار عیار نہایت سراسیمہ اور پر اضطراب سامنے سے نمودار ہوا اور حضور شاہزادہ عالی مقام بہت ادب بانیوسکے عرض کرنے لگا کہ ای شہریار قاہر بن قہرمان عجمی کی فوج کا لشکر ہمراہ لیکے بہ نیت فاسد غضب آلود پہونچا ہی شاہزادہ عالم نے بہ حال سنکے فرمایا شعر سرخ کنیم از شمشیر حبیب * ہر چہ آید بہ سر ما ہست نصیب کہدو کہ ہماری فوج سپاہ بھی آمادہ رزم و پیکار ہو کے جاوے اور سر راہ قاہر بن قہرمان عجمی سے مقابلہ و پیکار کرے اور اس طرف کو آگے نہ بڑھنے دے حسب الحکم شاہزادہ عالم کے لشکر ظفر پیکر وہان سے کوچ کرکے بمقابلہ قاہر بن قہرمان روانہ ہوا اور بعد کوچ کرجانے لشکر کے شاہزادہ عالی مقام بھی مع شاہزادہ شیر وہ بن حمزہ اور چند سرداروں کے چار باغ ملک جرمان سے نکلکے اپنے لشکر سے کوس دو کوس پیچھے پیچھے چلا اور پھر لشکر میں جا کے مخل ہوا شب کو کوئی دو گھڑی رات گئی ہوگی کہ قاہر بن قہرمان عجمی نے دو چار جام شراب پی کے جب کہ دماغ گرم ہوا تو اسی عالم نشۂ شراب میں حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں طبل جنگ بجوا دو حسب الحکم قاہر بن قہرمان عجمی کے لشکر کفار میں طبل جنگ بید رنگ بجا اور یہ خبر طبل جنگ بجنے کی لشکر فیروزی اثر میں شاہزادہ نامور کے پہونچی شاہزادہ والا رتبت نے بھی اسی ساعت حکم دیا کہ کہدو بفضل ایزدی اور تائید ربانی ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجے چنانچہ یہان بھی حسب الحکم شاہزادہ عالی مقام کے طبل جنگ پر چوب پڑی اور صداے کوس حربی و نقارہ ہاے رزمی سے گوش کروبیان فلک کر ہو گیا اور شامل زبان رجز خوان اور بہادران تہور شعار آمادہ رزم و پیکار ہوکے فرزند و اقارب و خویش و یگانے یار آشنا سے باہم ملتے تھے اور کہتے تھے بار رشب سامان سے دیکھیے کل صبح کو کسکو تخت سلطنت اور کسکو تختۂ تابوت نصیب ہو علاوہ اسکے طرفین سے پہرے تھے دونوں لشکروں میں چار پہر رات آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند ہو رہی تھی جبکہ گریبان صبح چاک ہوا دونوں لشکروں میں تیاریاں ہونے لگیں اور ادھر سے شاہزادہ رستم صولت مربع الزمان والا رتبت مع شاہزادہ شیر وہ بن حمزہ اور تمام سرداران لشکر فیروزی اثر اور ادھر سے قاہر بن قہرمان عجمی مع فوج کفار تیرہ روزگار کے میدان میں قائم ہوئے تبر داران چابک دست نے میدان کی کاٹ کر میدان کو ہموار کرکے پیچکاریچکاری کرنے لگے سقے آب پاشی پر مجھکے گرد و غبار کو بٹھلا رہے تھے چاؤشوں اور نقیبوں نے نکل کے میمنہ و میسرہ قلب و جناح کمین گاہ چپ و راست صفین بائین یمین آراستہ اور پیراستہ کرکے کھڑی کر دیا شروع کی ایک ایک دلاور بہادر دلشیر میں گھڑا جم جاتا اور منتظر تھا کہ دیکھیے ہر اول لشکر کون ہوتا ہی کہ ناگاہ اس طرف سے قاہر بن قہرمان عجمی اپنے مرکب کو چمکا کے میدان میں نکلا اور نام لشکر میں قائم ہوکے لشکر اسلام کی طرف پشت کی اور سمت قبلہ لقاے مشرک خدا رخ کرکے گھوڑے سے کودا اور زمین پر لقا کو سجدہ کرکے پھر اپنے گھوڑے پر سوار ہوا اور جانب لشکر شاہزادہ والا گہر مخاطب ہوکے آواز بلند کہا کہ ای لشکر خدا پرستان واے زبر دستان از شما ہر کرا آرزوے مرگ باشد بیا بہ میدان جنگ کہ ارادہ دست و پا آوری دارم ابھی پورا کلمہ اسکے منہ سے نہیں نکلنے پایا تھا کہ شاہزادہ شیر وہ بن حمزہ نے مرکب تیز گام کو صف سے نکال کر برابر قاہر کے پہونچا اور جھکا دیا اور دس بارہ قدم گھوڑا قاہر بن قہرمان عجمی کا پس پا ہوا قاہر گھوڑے پر سے گرتے گرتے سنبھل کر پھر سامنے آیا شاہزادہ شیر وہ بن حمزہ نے کہا او ذنب قاہر بن

قہرمان نے جواب دیا کہ اے پسر حمزہ میری ضرب نوشتہ قہر خدا و غضب ایزد جبار مالک باختر ہے پہلے تو اپنے دل کی حسرت نکال لے اور جو
میں ضرب لگاؤنگا تو تیرے جی کا ارمان جی ہی میں رہ جائیگا شاہزادہ شیر دیہ نامدار نے فرمایا کہ ای قاہر ہمارے طریق میں
یہ معمول نہیں کہ ہم حریف پر پیشدستی کریں اگر وہ قادر و یکتا ہے تیری ضرب سے ہمکو جھنجھلاہٹ ہوگا تو ہم ہم اپنا وار تجھپر کر بیٹھے
شعر تو اول برآور تماشا خوش ؛؛ کہ من خصم را سہید ہم جلیبانہ ش ؛ قاہر بن قہرمان عجمی بہت ہنسا اور کہنے لگا خیر معلوم ہوا
کہ ہوشیار ہو جاؤ یہ کہکے نیزہ سینہ سکینہ شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ نامور پر مارا شاہزادہ عالم نے اسکے نیزہ کو اپنی سنان
نیزہ پر لگا کر خم لیا شرر ہائے آتشیں نکل گئے اور نیزہ بازی دونوں میں ہونے لگی گیارہ چوٹیں آپس میں شاہزادہ شیر دیہ نے نیزہ
قاہر بن عجمی کا ہوائی کر دیا اسوقت قاہر بن قہرمان نے از غضب سے قل دہمی پیچ و تاب کھا کے تلوار پر ہاتھ ڈالا اور
نکالا اور دہندا پر بت پر غضب کیا کہ مہر نیزہ بالا بالا گر دہم کہ از دست من نیزہ وصات ردی نیزہ بازی کمال بازی گرو بازی
جماں بازی شمشیر بازی راستبازی ہو لیکے رکب تو لائے تلوار سر اقدس پر شاہزادہ شیر دیہ دلاور نے مارے بازی زبردست
کے ہاتھ ہی تلوار اور تلوار کا کام کیا تماشا شاہزادے نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا تھا تلوار سپر کو کاٹ کر کاسہ سر میں تا دو ابرو کاری
شاہزادہ عالم نے جو ستانہ مارا تلوار تو جھٹکے نکل گئی مگر جا در خون کی بہنے لگی نہر جاری اور از بسکہ خون دماغ سے بہت سا
نکل گیا تو حالت غش کی طاری ہوئی اسوقت اس تیغ روزگار شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ نامدار نے اپنے دونوں ہاتھ
گھوڑے کے گلے میں حمائل کر دیے اور قربوس زین پر سر جھکا کے بیہوش ہو گیا اور وہ مرکب اپنے راکب کو بایں حالت
جان گنا دیکھکر میدان سے ایک سمت کو چلا ہی شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن نے شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ کو حالت
زخمداری میں نکل جاتے جو دیکھا جوش غیرت و غیرت سے بیتاب ہوئے اور اپنے مرکب کو گرم تاز کر کے برابر قاہر بن قہرمان
عجمی کے پہونچا قاہر بن قہرمان شاہزادہ بدیع الزمان کو دیکھکر دو تیغہ خونچکاں کھینچے بمقابلہ شاہزادہ دلاور آیا
اور یہ کہکے او بدیع الزمان منکل رہے وہ جو پہلے مارے سو تجھپر بنی اور کیا مارے جو تیغ تمام ایک ضرب پر شاہزادہ
عالیشان کے لگائی شاہزادہ عالم نے اسکی ضرب کو رو لکے بوقت برگشتن تیغ مارا قاہر نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا تھا
مگر تیغ نے سپر کو قلم کرکے خود او ردو لیلہ کو کاٹ کر سر پر مقام کیا مرمیں قدر زخم آنے پایا تھا کہ قاہر نے اپنے سر کو
بچا لیا اور تلوار شاہزادہ بدیع الزمان کی اسکے سر سے ہٹ کے گھوڑے کی گردن پر پڑی اور سر گھوڑے کا قلم ہو گیا
گھوڑا چرخ مار کے زمین پر گر پڑا اور تڑپنے لگا اور قاہر بن قہرمان جست کر کے قاش زین سے گھوڑے کے جدا ہو لشکر
قاہر بن قہرمان نے جب قاہر کو زخمی ہوتے گرتے دیکھا اسب کسب چار طرف سے زمہ کر کے چلے اور خنجر غلو کر دی
اسمیں قاہر بن قہرمان عجمی اور گھوڑے پر سوار ہوئے ایک مقام پر ٹھیرا تھا کہ ہما شاہ اور مقابلہ شاہزادہ عالم کا ہو گیا قاہر
نے باگ اپنے گھوڑے کی پھیر کر جاتا تھا کہ بھاگ کھڑا ہو شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان نے پھر ایک تیغہ مارا کہ پھیلا تلوار کا پیٹ
پر قاہر کی پڑا اور زخم کاری کھا کے قاہر بن قہرمان بھاگ کھڑا ہوا اور تمام لشکر اسکا شکست خوردہ گرد و بست کی طرح بر دار
چار طرف متفرق اور پریشان ہو کر بھاگا کیا بیان لشکر فیروزی اثر میں شاہزادہ بدیع الزمان کے شادیانے فتح کے
بجنے لگے اسوقت شاہزادہ عالی وقار بدیع الزمان نامدار نے ہرچند وعدہ گاہ مصاف میں تلاش شاہزادہ شیر دیہ
بن حمزہ کی کی مگر کہیں سراغ نہ شاہزادہ شیر دیہ کا ملا کہیں گھوڑا اس شہسوار عالی مقدار کا نظر آیا لاعلاج ہو کے بعظمت
و جودت تمام و شوکت مالا کلام صید گاہ سے مراجعت فرمائی چار باغ ملک دلستان دیدو گش میں آکے داخل ہوا

## اب شمہ حال شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ سے بیان کیا جاتا ہے

کہ جسوقت شاہزادہ شیر دیہ بن حمزہ زخم کاری سر پر کھا کے حالت غش میں اپنے دونوں ہاتھ گلے میں گھوڑے

بے ڈال دیے اور گھوڑا جو کھایا پیاسا ٹھہرایا ہوا تھا اسی سمت ایک سمت کو سرپٹ چلا تو چلتے چلتے ایک صحراے وحشت دار
میں کہ متصل شہر سنجان کے تھا شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کو پشت زین سے گرا دیا اور آپ چرا میں مشغول ہوا وقت صبح
حسب اتفاق چند کفار واسطے پاخانہ پھرنے کے اُس طرف صحرا میں جا نکلے اُنھوں نے جو دیکھا کہ ایک نوجوان زخمی حالت
غش میں پڑا ہے کہیں گانوں سے ایک چارپائی لا کے اُسپر شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کو ڈال کے دروازہ بارگاہ گنجاب پر
لائے اور چوبداروں دربانوں سے سارا حال کہا دربانوں نے اندر بارگاہ کے جا کے گنجاب سے عرض کی کہ ایک جوان زخمی
بیہوش اور خود فراموش کسی جنگل میں پڑا تھا کچھ لوگ پاخانہ پھرنے گئے تھے اُسکی لاش کو وہ لوگ در دولت پر اُٹھا کے لائے ہیں
گنجاب نے حکم دیا کہ اُس لاش کو اندر لاؤ دیکھو اور پہچانو کہ وہ زندہ ہے یا مر گیا اور کون ہے اور کہاں زخمی ہوا حسب الحکم
گنجاب کے شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کو مع چارپائی اندرون بارگاہ لے گئے اور جتنے بارگاہ نشین گنجاب کے تھے سب
بغور دیکھتے تھے ایک مرتبہ بختیارک نے بنگاہ اولین شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کو پہچان کر کہا کہ اے گنجاب یہ بھی قدرت
خداوند باختر کی ہے کہ یہ بیٹا حمزہ کا چھوٹا بھائی بدیع الزمان کا شیرویہ خود بخود آ کے تیرے یہاں قید ہوا اور ابھی زندہ ہے
اور ملکہ یاقوت ملک اسی شیرویہ بن حمزہ پر شیفتہ اور فریفتہ ہے اسی ذریعے اور اسی کے شوق وصل میں ملکہ یاقوت ملک
نے مرجان عیار کو اپنے گھر میں تمھارے عیاری کروائی اور بدیع الزمان کو زندان عجم سے رہائی دلوائی ہے بس اب بہتر
یہی ہے کہ اسی وقت اسکے قتل کا حکم دے کے ایک ساعت اسکی گردن مارنے میں دیر اور توقف نہ کر تا کہ بدیع الزمان کا
بازو اور کمر ٹوٹ جائے ابھی بختیارک یہی باتیں کر رہا تھا کہ ایک مرتبہ شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کو غش سے افاقہ ہوا اور ہوا
جو دماغ میں شاہزادہ شیرویہ کے لگی تو ہوش میں آگیا اور اٹھ بیٹھا اور متحیر اور ششدر ہو کر چاروں طرف دیکھنے لگا اور دل میں
سوچنے لگا کہ میں کیونکر یہاں آیا ہوں میں کچھ خواب میں ہوں یا بیداری میں یہ کیا ماجرا ہے پھر یہ خیال آیا کہ شاید گھوڑا میرا
اس طرف بھگا لایا ہے اور میں بارگاہ گنجاب میں بیٹھا ہوں اور سامنے میرے گنجاب تخت پیغمبری پر بیٹھا ہے گرد و پیش
اسکے بہت سے دنگل اور کرسیاں بچھی ہیں انمیں ہرمز بن نوشیروان اور فرامرز بن نوشیروان اور تمام بارگاہ نشین
گنجاب کے بڑے بڑے سرکش کبر پر غرور اور بختیارک وغیرہ بیٹھے میری جانب مخاطب ہیں شاہزادہ شیرویہ بن
حمزہ نے بآواز بلند کہا کہ سلام ہیں درین محفل بر آن کسے کہ یاد کند خداوندے عزوجل خالق جن و کل نیست دین پیغمبر
اور برحق یہ آواز سنکے جتنے بارگاہ نشین گنجاب کے تھے سبھوں نے از راہ شقاوت اور کفر کا زور اپنے کانوں میں
انگلیاں دے کے منھ پھیر لیا اور مثل مار سر دم بریدہ پیچ و تاب کھا کے کسی نے جواب نہ دیا مگر ایک آواز غیب پشت پر
سے بارگاہ نشینوں کی پیدا ہوئی کہ علیک السلام ایک مرتبہ گنجاب نے کہا کہ اے زبان دراز خدا پرست نام خداوند کا
ہماری بارگاہ میں زبان سے نکالتا ہے جی اگر زیست اپنی منظور ہے تو خداوند سجدہ کر اور ملک باختر کو سجدہ کر تا میں تجھے اپنی
قید سے نجات دے کے سرفراز کروں شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ نے کہا کہ لا حول ولا قوۃ استغفر اللہ وہ کمبخت مردود خوں بیکر جس
بادیہ ضلالت لگا کیا سمجھا ہے ہم لوگ لعنت کرتے ہیں اُس سمجھ لگا اور اسکے پرستاروں پر گنجاب یہ کلمہ سنکے نہایت
درہم برہم ہوا اور کہنے لگا کہ اسی وقت اس بیہودہ اجل رسیدہ خدا پرست کو قتل کرو چار طرف سے کفار تلواریں کھینچ کے
اُٹھے اور چاہا کہ شاہزادہ شیرویہ کو تلواروں ماریں علقمہ وزیر نے گنجاب سے عرض کی کہ یا پیغمبر رسل ابھی قتل نہ
کیجیے پہلے اسکے زخم میں ٹانکے دلوا کے مرہم پٹی کر کے اچھا کیجیے بعد اسکے اسے ہدایت کیجیے کہ کفار پرستی قبول
کرے اسوقت اگر یہ قبول کرے تو بہتر ورنہ اسے قتل کیجیے یا زندہ اسے حضور خداوند گار کے بھجوا دیجیے گنجاب
نے کہا بصلاح اور تیرا مشورہ مجھے نہایت پسند ہے اور حکم دیا کہ اس قیدی کو قلعہ قزاطاق میں لیجا کے اسکی مرہم پٹی کرد

اور وہیں قید رکھو حسب الحکم گنجاب کے شاہزادہ شیر دیو بن حمزہ کو اسی حالت زنجیرداری میں دو بلے پر سوار کر کے اور کئی
ہزار سوار ہمراہ دے کر روانہ ہوئے اور شاہزادہ عالم کو اس قلعہ میں اپنا کے قید کر دیے

اب دو کلمے داستان شوکت بیان شاہزادہ بدیع الزمان والا شان کے گزارش کیے جاتے ہیں

کہ جوان تیز رفتار عیار بارگاہ گنجاب میں بہیئت عیار کے موجود تھا یہ نقل گنجاب کی اور ہمراہ لے پر چلا کے لے جانا
شاہزادہ شیر دیو بن حمزہ کا سمت قلعہ قراطاق اپنے کانوں سے سنتا اور بچشم اپنی دیکھ کے بسرعت تمام چار باغ میں پہنچا اور
بعد دعا و ثنا عرض کی کہ شاہزادہ کی عمر دراز ہو شاہزادہ شیر دیو بن حمزہ کو حالت زنجیرداری میں شاید کوہ امیدان سے
لے کے نکل گیا تھا اور کسی عیار نے شاہزادہ شیر دیو بن حمزہ کو بے ہوش پر اٹھا کے کفار
اٹھا کے گنجاب کی بارگاہ میں لائے ہیں اور گنجاب نے اس شاہزادہ عالی جناب کو طوق اور سلاسل کر کے حکم دیا کہ قلعہ
قراطاق میں قید کرو سو کئی ہزار سوار شاہزادہ شیر دیو عالی وقار کو اس قلعہ کی طرف لے کے روانہ ہوئے ہیں شاہزادہ
بدیع الزمان نے یہ حال شاہزادہ با وفا کا جو سنا از جوش خون برادری بے تاب ہو گیا اور اسی وقت مع اپنی فوج
دریا موج کے چار باغ سے سوار ہو کے سمت قلعہ قراطاق کوچ کیا اور بعد طے مراحل اور قطع منازل دوسرے روز
زیر قلعہ پہنچا تو اسنے دیکھا کہ قلعہ نہایت مستحکم اور فلک فرسا ایسا بلند ہے کہ جہاں تک طائر فکر و وہم انسان کا عقل
تک پہنچنے کی مجال ہے نہ کمند فکر اسکے کنگرے تک نارسا ہے اور ایک جانب اس قلعہ کے دریائے زخار ساحل ناپید اکنار
موجزن ہے اور کوہ کات کے بطور خندق کے گرد اس قلعہ کے رواں کر دیا ہے کوئی صورت بجز اسکے کہ شعر بستہ قفل کا ہے
نباشد کلید بے کشادہ ناکردہ امید ہے نظر نہیں آتی شاہزادہ بدیع الزمان عالی شان اپنے دل میں تدبیر و ترشد
مگر امید بکرم کریم کارساز کہ نام اسکا مسبب الاسباب اور مفتح الابواب ہے رکھ کر اسی فکر و تشویش میں تھا کہ اس قلعہ کو
کیونکر فتح کروں اور شاہزادہ شیر دیو بن حمزہ کو نکال لاؤں کہ ناگاہ یہ خبر شاہزادہ بدیع الزمان کے مع لشکر زیر
قلعہ بہ نیت قلعہ کشائی اور صنم و پیکار آنے کی قتلاق قراطاق اور ملاق قراطاقی کہ دونوں بھائی یہاں کے
قلعہ دار ہیں انکو جو پہونچی اور یہ دونوں بھائی آپ کو بڑا ہی زبردست اور شجاع اور شمشیرزن اور وحشت شکن جانتے ہیں
اور کسی کی بہادری اور دشمنی کی اصل و حقیقت نہیں سمجھتے بے ساختہ چلتے ہوئے مع اپنے لشکر کے قلعہ سے باہر نکل
آئے اور اپنے سرداروں کو مع تحفہ تحائف ساتھ لے کے بخدمت شاہزادہ بدیع الزمان والا رتبت چلے جس وقت
کہ یہ خبر سمع اقدس و ہمایوں شاہزادہ نامور کے پہونچی تو شاہزادہ عالم نے اپنے چند سرداروں کو دونوں بھائیوں
کے استقبال کو بھیجکر طلب کیا اور قتلاق قراطاقی اور ملاق قراطاقی دونوں بھائی بحضور شاہزادہ
بدیع الزمان کے حاضر ہوئے اور بعد سلام [illegible] اور جواہر پیش بہا نذر گذرانی شاہزادہ عالم نے نذرانہ دونوں
کی قبول کر کے بہت سی عنایت اور مہربانی ظاہر کی تب ان دونوں بھائیوں نے دست بستہ ہو کر عرض
کی کہ ہم دونوں خانہ زاد جاں نثار امیدوار اس امر کے ہیں کہ اب شاہزادہ عالم اقدام عالی سے قلعہ کو سرفراز
کریں اور اندرون قلعہ تشریف لے چلیں اور غلاموں نے سنا ہے کہ اجابت دعوت کی ازجملہ واجبات ہے لہذا جو کچھ
ماحضر ہے اُسے قبول کیجیے اور نوش فرمائیے شاہزادہ عالی مقدار نے دعوت انکی قبول کی اور ہمراہ
ان دونوں بھائیوں کے اندرون قلعہ رونق افزا ہوا اور انہوں نے بڑے اعزاز و تکریم تواضع و تعظیم سے شاہزادہ
عالم کو تخت پر بٹھلا کے تیاری دعوت کی کی اور طائفے ارباب نشاط کے بلائے اور آپ دونوں چالاکانہ [illegible] غلامانہ
کمر بستہ کار و خدمت میں مصروف ہوئے آخر کار خاصہ اور شراب بہشتی آغشتہ کر کے دسترخوان پر چنا اور

اس ترکیب سے اس رستم صولت شاہزادہ والا رتبت کو اسیر و دستگیر کرکے برابر شاہزادہ شیرویہ بن حمزہ کے قید کیا
اور ایک عرضداشت بدین مضمون کہ غلاموں نے بدیع الزمان کو اس ترکیب سے قید کرکے ہم پہلوے شیرویہ بن حمزہ
بٹھلا دیا ہی اگر آپ دو چار آدمی ہمراہ لیکے تشریف لائیں تو باعث افزایش ہم غلامون کے گنتا ہون کا بھی ہن قدوم
میمنت لزوم سے آپ کے ہو جائے اور وہ دونوں بندۂ خدا پرست بھی حاضر ہیں اُنکے حق میں جیسا رای مبارک
مین آوے خواہ قتل کیجئے خواہ زندہ وسالم اپنے ہمراہ لیجائیے یہ ابد آباد تک قید رہینگے اور جو آپ تشریف نہ لاوینگے تو ہم دونوں
بھائی ان دونوں قیدیوں شیرویہ بن حمزہ اور بدیع الزمان کو قید سے رہا کرکے اُنکا قدم پکڑینگے مسلمان ہو جاوینگے
لکھکے ایک سوار کے ہاتھ کنجاب کے پاس بھیجدی جس وقت کہ وہ عرضداشت کنجاب کی نظر سے گذری اور مضمون اُسکا
معلوم ہوا تو اُسنے چاہا کہ حرز تابوت اور دو ہزار نابکار اور بختیارک اور دو ایک اپنے سرداروں کو ہمراہ لیکے سوار ہو
بختیارک نے یہ حال سُنکے کہا کہ ای پیغمبر مرسل تیرا وہاں جانا کسی طرح سے مناسب نہیں مجھے یہ ثابت ہوتا ہی کہ وہ
دونوں بھائی جو وہاں قلعہ دار ہیں فیضان صحبت سے مسلمان ہوے اور انھوں نے چاہا ہی کہ فریب سے بلاکے خدا جانے
کس بلا میں تجھے مبتلا کریں اسمین علقمہ وزیر کنجاب کا جو برابر بیٹھا تھا اُسنے جو دیکھا کہ یہ وزیر بطلان اپنی ولد الزنائی اور
نطفہ حرامی سے کوئی چال نہیں رہ جاتا اور منع کرتا ہی اور حسد سے جلتا ہی علقمہ نے کہا کہ اے پیغمبر مرسل آپ کو وہاں جانا
واجب اور لازم ہی اسلیے کہ اگر آپ وہاں نہ جاوینگے تو وہ بھی آپ کے آپ سے منحرف ہو جاوینگے اور سب بندگان لقا
بھی کہینگے کہ کنجاب پیغمبر مرسل تھا مگر واسطے کفالت اور اعانت رفیقوں کے بختیارک کے اغوا کرنے سے نہ گیا غرض یہ خبر
ہر ایک ملک میں پہونچیگی اور بڑی بدنامی آپ کی ہوگی کنجاب نے بموجب علقمہ وزیر کی نصیحت کے بختیارک کا
کہنا نہ مانا اور چند خواص خاص اپنے ہمراہ لیکے اُسی وقت سوار ہوکے سمت قلعہ قراطاق روانہ ہوا جب یہ خبر آمد
کنجاب وہاں مُلاق قراطاقی اور قُملاق قراطاقی دونوں بھائیوں نے سُنی فوراً قلعہ قراطاق سے نکل کے
کوس بھر کنجاب کے استقبال کو گئے اور بڑی عظمت و جودت اور شوکت و شان سے کنجاب کو اندر قلعہ لیجاکے
تخت پر بٹھلایا اور جشن شاہانہ قرار دیکے جس طرح سے کہ کھانے میں بیہوشی ملاکے شاہزادہ بدیع الزمان کو مقید
کیا تھا اسی طرح سے کنجاب کو بھی بیہوشی دیکے کھانا کھلاکے مطوق اور مسلسل کیا اور برابر شاہزادہ بدیع الزمان کے
لاکے بٹھا دیا بعد تھوڑی دیر کے جبکہ کنجاب کو ہوش آیا اُسوقت اُسنے دیکھا کہ میں مطوق اور مسلسل ہوں اور میرے
سامنے بدیع الزمان بھی مقید بیٹھا ہی تب کنجاب نے نہایت درہم اور برہم ہوکے کہا کہ ای بدیع الزمان اب تو دیکھ کہ
میں تیرے ساتھ کیا سلوک کرتا ہوں شاہزادہ عالم نے جواب دیا کہ ای کنجاب خانہ خراب تیری وہ مثل ہی کہ پر خود
درماندہ شفاعت کسی کی کرے پہلے تو اپنی فکر کر ای نابکار اگر ابھی اس کفر وکافری کو ترک کرکے طینت بیضا دین اسلام کو
قبول کر تو خیر ورنہ بحکم خدا زندہ وسالم نہ چھوڑونگا انجام کار گفتگوے درمیان سے طول کھینچا یہ خبر مُلاق قراطاقی
اور قُملاق قراطاقی کو پہونچی کہ بدیع الزمان اور کنجاب سے زندان خانے میں نہایت سخت اور درشت گفتگو
ہو رہی ہی دونوں بھائیوں نے حکم دیا کہ بدیع الزمان اور کنجاب کو ہمارے پاس لے آؤ اور اب آپس میں زیادہ
بحث اور تکرار نہ ہونے دو چنانچہ حسب الحکم مُلاق اور قُملاق کے داروغہ زندان شاہزادہ بدیع الزمان کو مع
کنجاب ملاق قراطاقی اور قملاق قراطاقی کی بارگاہ میں لے گیا شاہزادہ عالی مقام اور کنجاب کو ان دونوں
بھائیوں نے دیکھکر کہا کہ ای شاہزادہ بدیع الزمان اور کنجاب تم دونوں سے ایک بات پوچھتے ہیں اسکا تم
جواب دو کہ ہم کو تمہارے دونوں کے دین میں عجب طرح کا طلجان اور تحیر ہی کہ دین لقاپرستی درست ہی یا خدا

بدیع الزمان کا برحق ہی لہذا ہماری نور سے ناقص یہن یہ بات آئی کہ ہم معجزہ خداوندی کا تم دونون سے طلب
کرتے ہین ہمارے ملک مین تمام زراعت خشک ہو گئی ہی اور خشک سالی پڑ گئی ہی تین برس سے ایک قطرہ پانی کا آسمان
سے نہین گرا اور بارش نہین ہوئی ہم اسوقت جو زمین مین بوتے ہین وہ نہین اُگتا تم دونون صاحب جدا جدا اپنے
خدا سے دعا کرو کہ بارش باران ہو اور اسی وقت یہ جو تخم کے زرے زرے ہو جائین اور جتنی بالیان ہون سب کے پختہ
ہو جائین پس جسکی دعا مستجاب ہو اور یہ معجزہ اُسکی دعا مین ہم دیکھین تو ہم کو یقین ہو کہ اُسی کا دین برحق ہی ہم دونون
بھائی بھی وہی دین اُسی شخص کا قبول کرین گنجاب نے شاہزادہ بدیع الزمان سے کہا کہ ای بدیع الزمان دیکھیو تجھے معلوم
کہ مین پیغمبر جبل خداوندی بیحدہ ہمہ ملک باختر کا ہون اور جسوقت مین دست بدعا ہونگا کثرت بارش سے عالم آب
ہو جائیگا اور یہ جو اسی وقت تیار ہو کے بالیان اُنکی پک جائینگی شاہزادہ عالیشان نے فرمایا کہ بہتر ہی پہلے تو ہی
دعا مانگ اور معجزہ خداوندی لقا کا دکھلا گنجاب نے کہا ابھی تو دیکھ میری دعا کا تماشا یہ کہکے گیا جانب سمت قطول
لقا نے دونون ہاتھ اُٹھا کے دعا کی اور کہا کہ یا خداوند لقا اپنے باران رحمت کو حکم کر کہ خوب برسے اور تو اپنی قدرت
خداوندی سے ان تخمون کو جلا کے ابھی سبز کر کے تیار کر دے اور بالیون مین اُنکی پختگی آ جائے غرض یہ کہ صبح سے دوپہر
تک گنجاب دعا مانگا کیا اور بہت سا مکر لقا کی تعریف مین جھک مارا کیا مگر استغفار بارش کا تو کیا ذکر بدلی کا کوئی ٹکڑا
بھی آسمان پر نہ نمودار ہوا بلکہ برعکس اسکے اس درجہ حرارت آفتاب ہوئی کہ ذرات ریگ مثل اخگر چمکنے لگے اور کرہ
ہوا کرہ نار ہو گیا ہوا سے گرم سے حضار مجلس کے مغز اور جسم جلے جاتے تھے اور اکثر لوگ شدت تشنگی اور حرارت سے ہلاک
ہو گئے اسوقت گنجاب نے نہایت عاجز و لاچار ہو کے شاہزادہ عالی وقار سے کہا کہ اب تو اپنے نادیدہ خدا سے آسمان
سے دعا کر شاہزادہ بدیع الزمان والاشان نے پانی منگا کے وضو کیا اور بعد وضو قبلہ رخ بیٹھ کے بحضور قلب اور بخلوص
نیت بہزار عجز و انکسار اور با چشم اشکبار جناب باری سے ملتجی اور ملتجی ہوا اور دست دعا دراز کر کے یہ رباعی زبان
ترجمان پر لایا رباعی یا رب بجمالت رسول الثقلین ÷ یا رب بغزا کنندہ بدر و حنین ÷ در ہر دو جہان بساز محروم ہوا ÷ دنیا بحق
بخش و عقبی بحسین ÷ ابھی یہ دعا و مناجات زبان سے شاہزادہ عالیشان کی تمام نہین ہوئی تھی کہ یکبارگی ابر
تیرہ و تار سمت قبلہ سے نمودار ہوا اور صدائے رعد و برق گوش زد ہونے لگی اور وہ آتے آتے تمام آسمان پر چھا گیا اور
بجلیان کوندنے لگین گنجاب علیہ اللعن والعذاب عالم سحاب کا دیکھ کہ عجب طرح کی کالی کالی گھٹا اُٹھی ہی عنقریب برسا
چاہتی ہی بے ساختہ کہنے لگا کہ یہ میری دعا قبول ہوئی اور یہ بدلی میری دعا سے آئی ہی اتنا کلام گنجاب تیرہ انجام کی
زبان سے جو نہین نکلا کہ سبھون نے دیکھا وہ ابر بحالت سحر کر کے آیا تھا اور بادل گرجے اور برق کوندنے لگی تھی وہ سب یکبارگی
غائب ہو گئین اور پھر ویسی ہی دھوپ اور حرارت آفتاب اور وہی شدت حرارت سے ہر ایک کی زبان سے العطش العطش
اور الامان الامان کی آواز نکلنے لگی شعر گئے جلے جیتے جی ایسی دون ÷ لگے جوش کھانے جو ذہن سے خون ÷ ہوئی گرد
بگولون کی زمین یہ جلتی سے ہوا ہو گئی آتشین ÷ ملاقی فراق اور فراق نے یہ نوطونی اور شدید
عجیب و غریب دیکھ کر کہا ای گنجاب تیرے ذرہ سے ٹکڑے کہنے سے ابر بھی غائب ہو گیا اور اب تو بیحد یہ حرارت ہو گئی کہ
عجب نہین زمانہ ہلاک ہو جائے بس خبر دار اب کوئی حرف زبان پر نہ لانا ورنہ ابھی تجھے ہم ایک ہی ضرب تیغ مین جان
سے مار ڈالینگے دوپہر تو نے لقا سے دعا مانگی تو کیا ہوا گنجاب نے شاہزادہ عالی جناب سے کہا کہ اگر ایسی ہی دعا
مستجاب ہی تو ایک مرتبہ پھر دعا مانگ بھلا بارش ہو تو اسی طرح کا ابر تب دیکھین کہ آسمان پر چھایا ہوا ہی رعد گرجے
اور برق کی تڑپ اور کڑک کی آواز گوش زد ہووے بدیع الزمان نے پھر دست دعا دراز کر کے بہ سجدہ و اشک کو

تا زنجیر میں پیوستہ کیا اور مضمون اشعار کے اشعار

سلطان و کریم نام تیرا · رحمن و رحیم نام تیرا
بندہ عاجز ہے اور مجبور · تجھ میں قدرت ہے اور مقدور
قطرے کو بنا دے پل میں دریا · خورشید کو چاہے کر دے ذرا
دریا میں صدف کو بخشے گوہر · سنگ تیرہ کو لعل احمر
تھا در یتیم تو سب پر · پھر میری دعا یہی ہے لب پر
برسے باران رحمت اسدم · یہ دانہ جو ہوں سبز و خرم

ای خالق و سرور دو عالم · ستار عیوب رب اکرم
خالق ہے تو اور سمیع و ناظر · سب راز نہاں ہیں تجھ پہ ظاہر
چاہے جسے عرش پر بٹھا دے · چاہے جسے خاک میں ملا دے
چاہے تو گدا کو شاہ کر دے · جس شخص کو چاہے تو نفر دے
ای رب کریم حی و قیوم · رحمت سے ہی تیرے کون محروم
ویسا ہی ابر گہر کے آ گئے · پھر ویسی ہی برق کوند جائے

ابھی یہ مناجات تمام و کمال شاہزادہ میں پڑھ چکا تھا کہ پھر
ویسا ہی ابر آسمان پر نمودار ہوا اور ویسی ہی آواز رعد کی اور ویسی ہی چمک برق کی ہو کے بارش شروع ہوئی تو اسقدر مینہ
برسا کہ وہ دانے جو کہ بوئے گئے اور بالیدگی انکی پیدا ہوئی شدہ شدہ نوبت یہانتک پہونچی کہ وہ درخت تیار ہوئے
اور خوشے انمین لٹک کے پک گئے مملاق قراطاقی اور قملاق قراطاقی دونون بھائی یہ معجزہ دیکھکر غرق اسلام کے
مشرف ہوئے اور شاہزادہ عالی مقدار بدیع الزمان نامدار کی قید توڑنے کے واسطے آہنگرون کو طلب کرکے کہا کہ جھٹ پٹ
طوق اور سلاسل اس آئے دو جہان شاہزادۂ عالی شان کے کاٹ دو ہم دونون بھائیون نے غلامی اور نعلین برداری
اس عرش تمکین کی قبول کی شاہزادہ عالی شان نے فرمایا کہ اگر تم کو یہی منظور ہے تو آہنگرون کا ہاتھ لگانا کیا ضرور ہے
لیکے ہاتھون کی ہتھکڑیان پاؤن کی بیڑیان گلے کا طوق کمر کا لنگر بغلون کے خار دار تو ایک ہی زور میں مثل تار عنکبوت
توڑ کر پھینک دیے وہ دونون بھائی دوڑ کر اقدام عالیہ اس شاہزادۂ نامور کے گر پڑے اور کہا کہ ای شہریار شیر پرچم
سن بخشش کن اور ہم وعدہ شفیع ۔ اشک ندامت دو دو شعال رواج اب ہم دونون غلام امیدوار ہیں کہ جو آپکے دین کو
اختیار کرے وہ کیا لیکے شاہزادۂ عالم نے کلمۂ شہادت ارشاد کیا مملاق قراطاقی اور قملاق قراطاقی نے خلوص نیت
از سر صدق مسلمان ہو گئے اور گنجاب کو بہت سی لعن طعن اور ذلیل کرکے چاہتے تھے کہ قتل کریں شاہزادہ بدیع الزمان نے
فرمایا کہ ای صاحبو یہ حرکت مروت سے بعید ہے کہ مہمان کو قتل کیجیے اور جانب گنجاب مخاطب ہوکے ارشاد فرمایا کہ ای
گنجاب میں ہر چند کہ خوب جانتا ہون تو تیرہ دل اور تاریک درون تیرہ بخت کا مصداق ہے تو بھی میرا کہنا نہ مانیگا بقول
کسی استاد کے شعر آب زمزم و کوثر سفید نتوان کرد ۔ گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ ۔ مگر بغرض اتمام حجت اسوقت بھی میں
تجھ سے کہتا ہون کہ تو مسلمان ہو جا اور میں تجھے بجائے اپنے بزرگون کے سمجھونگا اگر تو بچشم انصاف غور کرے تو مجھ میں اور دادا
میں کیا فرق ہے گنجاب نے جواب دیا کہ میں اپنے لشکر میں جا کے ایک مرتبہ معرکہ آرائے جنگ و جدال مقرر ہونگا اگر تو نے
مجھے زیر کر لیا تو میں بلاشک و شبہ مسلمان ہو جاؤنگا اور تمام اپنے لشکر کے سرداروں اور سوار اور پیادون اور مصاحبین اور
ہمنشینون کو مشرف باسلام کرونگا اور یونہی اختیار ہے جیسے حق میں جو تیرے جی میں آئے وہ کر شاہزادۂ عالی مقام
نے یہ کلام گنجاب کا سنکے فرمایا کہ کیا مضائقہ ہے لیکے شاہزادۂ عالی جناب نے گنجاب کو رخصت کیا اور آپ بھی مملاق قراطاقی
اور قملاق قراطاقی سے یہ کہکے کہ جس وقت میں لشکر کشی گنجاب پر کرون اسوقت تم دونون بھائی بھی آکے شریک
حال میری فوج کے ہونا اس قلعے سے برآمد ہوکے سوار ہوا اور بوقت رخصت کے مکرر مملاق اور قملاق دونون بھائیون
کو بہت سی دلجوئی کرکے سمجھا دیا کہ تم بدستور سابق یہان کے مالک و مختار ہو حسب الطلب ہمارے بوقت مقابلہ گنجاب
تم آکے حاضر ہونا اور پہلے شاہزادۂ عالم مع اپنے چھوٹے بھائی شاہزادۂ شیرویہ کے بمعجزہ کے سمت چار باغ روانہ ہوا
وہان حال گنجاب کا سنیے کہ گنجاب شاہزادۂ عالی جناب سے رخصت ہوکے اپنی بارگاہ میں آیا اور بہت فکر و تشویش میں

فضل کا بیان کیا قمطراز درسوار نے نہایت غیظ و طیش میں آ کے اسی وقت طبل جنگ بجوا دیا یہاں فضل بن
گیا ہور نے جو سنا کہ قمطراز درسوار نے اپنے لشکر میں طبل جنگ بجوا دیا فضل نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں طبل جنگ
بفضل ایزدی و تائید ربانی بجے یہاں بھی صدائے طبل جنگ بلند ہوئی اور رات بھر دونوں لشکروں میں تیاری اور
بڑی جاگ اور ہوشیاری رہی صبح کے وقت طرفین سے فوجیں نکلیں اور بعد صفوف آرائی قمطراز درسوار اپنے
کرگدن پہ سوار ہو کر سراپا دکھلاتا ہوا میدان میں آیا پکارا اے فضل بن گیا ہور خون آشام جسے تیرے لشکر میں
مرنا ہو وہ میرے مقابلے اور مجادلے کے واسطے نکلے ابھی پورا کلمہ قمطر کی زبان سے نہیں نکلنے پایا تھا کہ فضل بن
گیا ہور خون آشام اپنے گھوڑے کو جھکا کے جنگاور ہوا اور بعد جنگ نیزہ و ضرب تیغ سے قمطراز درسوار کی فضل
بن گیا ہور خون آشام نے زخم کاری سر پر کھایا اور لشکر نے فضل کے جو اپنے مالک کو زخمی ہوتے دیکھا ایک مرتبہ
جنگ مغلوبہ کے جادر طرفین سے آمادہ کفار کشی اور شمشیر زنی ہوئے اور جو عیار بھی فضل کے ان قمطراز در
سوار کے ہاتھ سے زخمی ہو گئے اور فضل نے اسی حالت زخمداری میں رومال سے اپنے سر کے زخم کو باندھ کے
اور حد شمشیر زنی کی کہ کشتوں کے پشتے لگا دیئے اور عنقریب تھا کہ فوج قمطراز درسوار کی جو بیث کھا کے بھاگ کھڑی ہو
جب فضل بن گیا ہور آشام کے سر کے زخم سے خون بہت نکل گیا اور ضعف کی شدت سے اب طاقت طاق ہو گئی
بڑی سستی سے تلوار مارتا تھا ملکہ گوہر ملک نے جو بام برج باغ سے دیکھا کہ کوئی دم میں فضل غش کھا کے
گرا چاہتا ہے اور فوج شکست کھا کے بھاگ کھڑی ہوئی چاہتی ہے سر برہنہ سمت قبلہ متوجہ ہو کے رو رو کے دعا مانگنے لگی
اور ملکہ یاقوت مالک بھی گریاں و نالاں دست بہ دعا تھی اور دونوں شاہزادیاں حضور قلب اور خلوص
نیت سے جناب باری سے ملتجی تھیں اور کہتی تھیں کہ اے رب کریم تو سمیع و بصیر ہے قادر اور قدیر ہے ہم لونڈیوں کی
عزت و حرمت کا بچانے والا اب سوائے تیری ذات کے کہ تو مالک حقیقی ہے اور کوئی نہیں قطعہ خداوندا بگردانی
بلا را ٭ ازیں آفت رہا کن جان ما را ٭ بحق آن دو گیسوے محمد ٭ بہ زیبن گردان زرد ستان ما را ٭ اور کبھی قلب کو
اپنے سمت مولا کی گستاخ ہو کے بہزار عجز و انکسار با چشم اشکبار پکارتی تھیں کبت سگرد منسار پکارت ہے جبرئیل کا انچر
تھیں بنائے دیو وہ جس سو برس بی بی سے مینے ناتھ سے سلمان کو چھڑائے دیو وہ جب ہیر زینی گرے دھمیر ترپ ادھارتے
سیس چلے دیو وہ جس منی کر دو کشن اے دھریں ہیر کیوں وہر لگائے دیو وہ اور کبھی حالت یاس و ہراس میں کہتی تھیں یا علی
یا فاطمہ بنت مصطفائی مدد دے وہ دست بتوں شکن یا علی مدد دے برقصہ پیام ست میں فوج تہ ریہ وہ یا مالک ذوالفقار حیدر علی مدد دے ٭
ابھی ملکہ گوہر ملک و یاقوت مالک بھی دعا میں مالک رہی تھیں کہ یکبارگی غبار دو بیابان گرد بہ غایت تیرہ و تیرہ و خیرہ خیرہ
سر گرد با آسمان پیدا ہوئے گرد میں دو زمرہ طلطان دیجان چون مہر زرافت دوستان ہوائے مارا گرد کو گرد نے تھا بعد اس کے دو مرد
دکھائی دیے وہ ادھر میں سے آگے تو شاہزادہ رستم منزلت بدیع الزمان والا نہمت اور دست چپ کو شاہزادہ شبر ویہ بن
حمزہ دونوں بہادر با شمشیر و بیان ہو کے قمطراز درسوار کی فوج پر گرے اور مہرے سے کفار کشی اور جہاد کرنے لگے کہ آن واحد
میں تمام لشکر کفار تہ و بالا ہو گیا اور شاہزادہ بدیع الزمان لاشوں پر لاشیں ڈھیر کرتا ہوا قمطراز درسوار کے بیچ کھا
قمطراز درسوار نے شاہزادہ عالی مقدار کو دیکھ کے کہا کہ اے بدیع الزمان تو کہاں تھا میں تو مدت تیری جستجو اور تلاش میں تھا بحول
خداوندی نقل ہے مسافت بعید طے کر کے یہاں آیا تھا یہ کہہ کے ایک وار تلوار کا جوہر فروش شاہزادہ کا مارا گیا شاہزادے نے
اس کی ضرب سپر کے تیغ بطور دلپسند کو اٹھا کے سر پر مارا اور ایسے شمشیر فراخ دہن کو شاداب کیا تھا کہ تیغ سپر کو کاٹ کے خود اور دو ٹکڑے
کو تراش کر چار انگل سر میں اتر گیا قمطراز درسوار نے جھٹ تمام دستار تھام کھینچ کے پیلا اسکے کرگدن کی گردن پر پڑے ٭

فوراً گردن کو قلم کرکے نکل گیا اور وہ کشتہ نامراد مانند طاؤس آتشبازی کے چرخ کھا کے زمین پر گر پڑا کفار نے جو
قسطراز در سو در کو زخمی گردن پر سے اُٹھتے دیکھا جھٹ پٹ چار طرف سے ریلا کیا اور اسے اُٹھا کے لے بھاگے اور شکست
فاش لشکر میں قسطراز در سو در کے ہوئی جو زیر کمر آیا تھا اور جو جہان تھا وہان مارا گیا باقی ماندہ جتنے تھے جس نے
جدھر راستہ پایا اُسی طرف کو جان بچا کر بھاگ کھڑا ہوا مگر اب فضل بن گیا ہور خون آشام بسبب زخم کاری کے
چونکہ نہایت سُست ہو گیا تھا تو اپنے گھوڑے کی گردن میں ہاتھ ڈال دیئے تھے اور خود سنبھل اور محض بیخبر ہو گیا تھا اسپ
اُسکو لیکے ایک سمت کو چلا جاتا تھا اب دیکھئے کہ فضل بن گیا ہور خون آشام کا کہان سراغ ملے یہان لشکر
فیروزی اثر شاہزادہ نامور کا شادیانے فتح کے بجوا کے اور لکھو کھا روپیہ کا مال اسباب لشکر کفار کا لوٹ کے
بہمراہ رکاب ظفر انتساب شاہزادہ عالم کے رزمگاہ سے پھرا اور شاہزادہ عالی جاہ بدیع الزمان مع شاہزادہ شیروہ
بن حمزہ داخل چاربلغ ملک حرمان دیوکش ہوا

## اب دو کلمے داستان فضل بن گیا ہور خون آشام سے بیان کیے جاتے ہیں

کہ فضل بن گیا ہور خون آشام نے جو عرصہ رزمگاہ میں قسطراز در سو در کے ہاتھ سے زخم کاری کھا کے اپنے دونوں
ہاتھ گھوڑے کے گلے میں ڈال دیئے اور بیہوش ہو گیا تو گھوڑا فضل کو لیے سرپٹ چلا جاتا تھا دوسرے روز نماز کا وقت
تھا کہ رخشان کوہ کے نیچے گھوڑے نے فضل کو اپنی پشت پر سے گرا دیا اور بسکہ دو دن کا بھوکا پیاسا تھا آپ چرنے میں
مشغول ہوا حسب اتفاق اس سرزمین رخشانیہ کا بادشاہ رخشان شاہ نامے ایک مقربان درگاہ لقا سے لاکھوں سوار
کا مالک بڑا بہادر اور شمشیر زن ہے اسکی بیٹی ملکہ جہانے گوہر پوش نامے ایک ماہ طلعت مہ جبین پری وش حور تمکین
کہ اُسنے اسی رخشان کوہ کے متصل ایک باغ نہایت پُرفضا اور دلچسپ تعمیر کرایا ہے اور اکثر اوقات بطریق تفریح
گلگشت باغ کو مع ساڑھے چار سو اپنی ہمجولیوں اور ملازموں کے وہان دس دس بارہ بارہ روز رہا کرتی تھی چنانچہ
جس روز کہ فضل کو گھوڑے نے وہان زیر کوہ لا کے گرا دیا ملکہ جہانے گوہر پوش مع اپنی صحبت والیوں کے اسی اپنے
باغ میں تھی کوئی نوکر ملکہ جہانے گوہر پوش کا صبح کے وقت وہان آنکلا اور اسنے دیکھا کہ ایک گھوڑا نہایت خوبصورت
با زین و لگام مرصع کار چراگاہ میں پھرتا ہے اس شخص کو بخیال حرص دنیا فکر ہوئی کہ کسی گھات سے یہ گھوڑا جو ادھر چرتا ہے
اسے پکڑ کے زیور سب اُتار لیجیے اور یہ سوچ کے چند قدم اس گھوڑے کے پیچھے آگے بڑھا اسکے قریب نہیں پہونچا تھا کہ
اسنے دیکھا کہ ایک سمت ایک جوان رعنا با چہرۂ زیبا تمام سلاح جسم پر لگائے پوشاک فاخرہ پہنے مگر خون آغشتہ
خاک پر بیہوش اور خود فراموش پڑا ہے وہ شخص یہ تماشا دیکھکر وہان سے بسرعت تمام پھرا اور ملکہ کے باغ میں جا کے
دو چار اپنے ساتھ والوں سے کہا کہ اس پہاڑ کے صحرا میں ایک گھوڑا بہت خوبصورت کئی ہزار روپیہ کا زیور پہنے
پھرتا ہے اور ایک جوان وجیہ شکیل زخمی پڑا ہے سبھوں نے کہا چلو دیکھیں غرض وہ سب وہان آئے اور فضل بن
گیا ہور خون آشام کو دیکھکر آپس میں صلاح کی کہ اس زخمی کو مع اسکے گھوڑے کے ملکہ جہانے گوہر پوش کے
پاس اُٹھا لے چلیں سبھوں نے کہا اچھا ہے چلو آخر ایک چارپائی لا کے فضل بن گیا ہور خون آشام کو اُسی
غش کی حالت میں چارپائی پر ڈال کے اور اس گھوڑے کو پکڑ کے پھر اسی باغ میں ملکہ جہانے گوہر پوش کے سامنے
لائے اور سب حال بیان کیا ملکہ جہانے گوہر پوش فضل بن گیا ہور خون آشام کو دیکھتے نگاہ اولین ہزار جان
و دل سے خریدار اور عاشق زار فضل بن گیا ہور خون آشام کی ہو گئی مگر بخیال مآل اندیشی اور بمقتضائے
دہشت کہ مبادا میرا راز کسی پر افشا ہو جائے خوب سا آپ کو سنبھال کے اپنی دایہ سے کہا کہ ای دایہ

تک ایک چمن بچھا ہوا نظر آتا ہی اور اُس چمن مین انواع اقسام کے درخت سونے اور چاندی کے ہین یہ دیکھکر
امیر بہت خوش ہوے اور وہ اشجار بہت پسند آئے پوچھا کہ نہال عشرت خیز جادو کہان رہتا ہی اُنھون نے ہاتھ
باندھکر عرض کیا کہ ای شہریار اُسکا کہین ٹھکانا نہین ہی اور اُسکا یہ نقشا ہو رہا ہی کہ مثل مجنونون کے ہو رہا ابھی یہی
باتین ہو رہی ہین کہ ایکبار دیکھا امیر نے کہ سامنے چار ستون کھڑے ہین اور اُنپر ایک تھانہ بندھا ہوا ہی اور بطور
گہوارے کے جس طرح سے کوئی گشت کی چوکی دیتا ہی اور وہ تمام ستون اور تھانہ تماشی سے منڈھے ہوے ہین اور ایک
تکیہ کھنچا ہوا ہی اُسکے نیچے ایک شخص بیخبر بیٹھا ہی اور اُسے کچھ خبر نہین ہی کہ کون آتا ہی اور کون جاتا ہی یہ دیکھکر امیر سے
کہا کہ ای شہریار نہال عشرت خیز جادو یہی ہی یہ سُنکر امیر نے قدم بڑھایا اور اُسکے پاس جاکر آپ پکارے کہ ای
نہال عشرت خیز جادو کیا کرتا ہی امیر پکارے ہین مگر اُسکو کچھ خبر نہین ہی کہ کون پکارتا ہی کہ ایکبار جلاے آئینہ ساز
جادو نے اور اُدھر ابریسمان نے پکارا کہ اے طلسم کشا تشریف فرما ہوے ہین جسوقت اُسنے یہ سُنا سارا نشہ
اُتر گیا آنکھین کھولکر کہا کہ عجب کیا ہی جو آیا ہو ایک مدت مدید سے مین بھی طلسم کے امور سے واقف ہون اور مین نے
ان سب درختون کو اس ہوس سے پیوند کر رکھا ہی کہ کبھی کوئی نہین رکھ سکتا اور یہ کہکر چپ ہو رہا امیر نے کہا کہ ارے تو
اپنا حال تو کہہ نہال عشرت خیز جادو نے کہا مین کیا اپنا حال کہون کسی سے شعر کسی سے کیا بیان کیجے اس اپنے
حال ابتر کو + دل اسکے ہاتھ دے بیٹھے جسے جانا نہ پہچانا + اور کہا کہ ای طلسم کشا مجھ مین طاقت نہین کہ کہون شعر کیا
کہین کچھ کہا نہین جاتا + اور چپ بھی رہا نہین جاتا + امیر نے فرمایا کہ ای نہال عشرت جادو بے کھٹکے جو کام تیرا ہوگا
آنکھون سے کرونگا تو بیان کر جسوقت اُسنے یہ عنایت دیکھی کہا کہ ای طلسم کشا کیا کہون ایک روز نیرنگ جادو کی بیٹی
گلزار ہی مین کچھ آواز سُنکر دوڑ کر لپٹ گیا بس اُسی روز سے دل میرا اُسپر فریفتہ ہی اور اگر اُسکے آگے بھی میرا نام
کوئی لیتا ہی تو وہ خوش ہوتی ہی یہ سُنکر امیر نے اُسکو دلاسا دیا کہا کہ تم ہمارے ساتھ چلو تمھین ہم لے چلینگے
جسوقت نہال عشرت جادو نے امیر سے سُنا نہایت خندان ہوا اور کہا کہ بس یہی جی چاہتا ہی کہ اُسے دیکھا کرون
اور جو کچھ حسرتین غلام کے جی مین ہین اُنھین کیا بیان کرے اور امیر کے ساتھ ہو لیا امیر چلے اس وقت
جلاے آئینہ ساز جادو نے اور ابریسمان جادو نے امیر سے کہا کہ ای شہریار ہمارا مقدور نہین ہی جو ہم وہان
جائین کسواسطے وہ ایک حرامزادی ہی جسکا نام نیرنگ جادو ہی یہ سُنکر امیر نے کہا ہم تو کہتے ہین کہ ہم شاہ جادوان
سے لڑینگے تمھارے عوض تم ہمین وہ رستا دکھلا دو اور بتلا دو اور کچھ تمھارا کام نہین ہی یہ سُنکر دونون نے
عرض کیا کہ ای شہریار ہمین کسی سے کام نہین ہی اور اسواسطے ہم نے آپکی غلامی اختیار کی ہی اور امیر کو لیکر
دونون چلے غرض راہ کو طی کرکے اس بیابان مین پہونچے جہان نیرنگ جادو کا مکان ہی اور اب کوئی چار
گھڑی دن باقی ہی کہ ایکبار دور سے ایک باغ دلکشا دکھائی دیا اُس باغ کی دیوارین یاقوت نگار ہین اور
تین طرف کو اُس باغ کے دریا ہی اور اُنھین سے پیوند چار چھلکتا ہی ایک طرف کو راہ ہی دور تک سبزہ کا
تختہ چلا گیا ہی امیر کو وہ باغ نہایت پسند آیا اور اندر گئے دیکھا کہ عجب سنگ ہی کسی گل نے کسی کے واسطے
گریبان چاک کیا غنچون نے خموشی اختیار کی ہی نرگس ایک طرف کو دیدۂ حیرت سے دیکھ رہی ہی سرو کو سکتا ہی
بلبلین نوحہ خوان ہین اور کہین راستہ نہین ہی لیکن عجیب عجیب طرح کے درخت ہین کہ دنیا مین ایسے
درخت نہین ہین نہ ایسے جانور ہین مکانون کو دیکھتے چلے جاتے ہین کوئی آدمی نہین ہی بارہ دری سامنے
دریا کے کنارے ہی کہ اُسمین پردے پڑے ہین اور ایک پردہ آدھا بندھا ہوا ہی چلمنین چھوٹی ہوئی

ہیں امیر اُنکی طرف چلے اب یہ تینوں امیر کے ساتھ ہیں نہال عشرت خیز جادو کی عجب حالت ہے کہ ڈرتا ہوا جاتا ہے جس
جسوقت امیر اُس مکان کے برابر پہونچے اور دیکھا کہ ایک چبوترہ ہے بلور کا نہایت خوشنما ہے امیر نے ان تینوں کو چبوترے کے
نیچے چھوڑا اور آپ اوپر گئے پس جسوقت کہ تکتا ہوا اندر سے آواز نہایت زخمی کی آئی کہ پردہ اٹھا دیکھا یکبار ایک خواص
آئی اور اُسنے پردہ باندھ دیا امیر اندر گئے کہ یکبار نیرنگ جادو کی نگاہ امیر پر پڑی کہا کہ اے طلسم کشا کدھر آئے تھے امیر
نے کہا تمھارے پاس آئے ہیں یکایک ان تینوں آدمیوں پر نگاہ نیرنگ جادو کی پڑی کہا کہ اے تم کیوں آئے ہو
اور یہ تیسرا حرامزادہ کیوں آیا ہے امیر نے کہا میں انہیں لایا ہوں یہ سنکر نیرنگ جادو نے خفا ہو کر کہا کہ ایک تو آپ
آئے ہیں اور دوسرے آپ اس حرامزادے کو لائے ہیں اور کہا ہے کوئی ہے اسکو باہر نکال دو یہ سنکر امیر نے کہا اسکے
عوض مجکو نکال دے اب نیرنگ جادو نے سر جھکا کر کہا کہ مجھے آپ کی خاطر منظور ہے اسلیے کہ آپ ہمارے مہمان ہیں اگر
نہیں تو معلوم کر دیتی اور ان تینوں سے کہا اے تمہیں بھی کچھ خوف شاہ جادوان کا نہ آیا جو تم طلسم کشا کے شریک ہوتے
امیر نے کہا کہ ہم آپکے تابعدار ہیں لیکن قابو میں اور شخص کے ہیں جسوقت وہ آپ سے عہد ہوتا نہ ہوگا اسوقت
اطاعت تمھاری اختیار کرینگے اور اب آپ ہمارے مہمان ہیں آج کی دعوت قبول ہو نان خشک یہیں نوشہ دل
فرمائیے امیر نے منظور کیا جسوقت نیرنگ جادو نے اپنی خواصوں کو بلوایا جب وہ آئیں تو امیر نے دیکھا کہ جوانی
کا عالم ہے چودہ چودہ پندرہ پندرہ برس کا سن وسال اور نہایت حسین صاحب جمال در در گوش مرصع پوش سلام
کرکے کھڑی ہو رہیں ایک بڑی جام اور صراحی لے کر اٹھی اور ساقی گری کرنے لگی جسوقت جام امیر کے آگے آیا
امیر نے جام اسکے ہاتھ سے لے کر عشرت خیز جادو کو دیا اُسنے آداب بجا لاکے اپنے ہاتھ میں وہ جام لے لیا دوسرا
جام امیر نے پیا جسوقت دورہ جام کا ختم ہو چکا امیر نے نیرنگ جادو کو سمجھانا شروع کیا کہ اے نیرنگ جادو
نہال عشرت خیز جادو بیچارہ احمق ہے اور اگر احمق نہ ہوتا تو جانے دیتے سرتابی نہ کرتا یہ سنکر اُسنے کہا کہ اے طلسم کشا
اُسنے مجھے خوب ستایا ہے اور بہت رسوا کیا یہاں تک کہ جہان میں گھر سے باہر نکلی اور شاہ جادو پاس گئی لوگ
کہتے ہیں کہ نہال عشرت خیز جادو سے تمہے علاقہ ہے امیر نے کہا کہ اے نیرنگ جادو وہ کیا بدنام کریگا وہ تو خود
آپ میں نہیں ہے اور اسکا تو یہ عالم ہے کہ حواس میں نہیں ہے یہ تیرا خیال کدھر ہے اور وہ کہتا ہے کہ ملکہ نیرنگ جادو
میرے واسطے جو فرمائیں راضی ہوں نیرنگ جادو نے کہا یہ تو مجھے قبول نہیں ہے یہ سنکر امیر برہم ہوئے اور کہا کہ او
نیرنگ جادو جو مجھسے ہو سکے وہ تو کریگا بعد اسکے میں بھی سمجھ لونگا اور مجکو نہال عشرت خیز جادو کی خاطر ہے جو
میں تجھے کچھ نہیں کہتا ہوں نہیں ابھی میں تجکو مار ڈالتا یہ سنکر نیرنگ جادو نے کہا آپ نہال عشرت جادو کے
سبب سے مجھے نہ چھوڑیے اور جو آپ سے ہو سکے وہ کیجیے یہ کہکر اپنے شیشے سحر کرنا شروع کیا اُس دست
جلا سے آئینہ ساز جادو نے کہا کہ اے شہریار جلد باہر نکلیے امیر یہ سنتے ہی باہر چمن کے جا کھڑے ہوئے کہ یکبار
وہ مکان مانند چرخ کے لگا گھومنے اب جا کہ لوح کو دیکھیں منظر نہ قائم رہ سکی اب امیر نے ان تینوں کی طرف
دیکھا انھوں نے عرض کیا کہ اے شہریار ہم سے کچھ نہیں ہو سکتا ہمارا مقدور نہیں ہے جو اسکا کچھ کر سکیں ایک بار
نیرنگ جادو نے اپنا ہاتھ روکا جسکی حرکت سے مکان گھوم رہا تھا اب تمام مکان ٹھہرا ہے لیکن زمین متزلزل ہے
کہ پاؤں اکھڑے جاتے ہیں کہ یکبار امیر کو اسم اعظم یاد آیا جلدی سے پڑھ کر دم کیا وہ ظلمہ برطرف ہوا اور
سحر باطل ہو گیا نیرنگ جادو کو غش آگیا یہ حال نیرنگ جادو کا دیکھا نہال عشرت جادو نے دوڑ کر
پانی کے چھینٹے اسکے منہ پر دیے کہ پانی سے تمام دوپٹہ بھیگ کر بدن سے لپٹ گیا یکایک اسکو ہوش آگیا

اپنی عجب حالت دیکھی اور نہال عشرت خیز جادو کو خدمت کرتے پایا سخت گرمی اور نہال عشرت جادو کے
ایک طمانچہ مارا اُسنے کہا کہ مین نے کیا قصور کیا ہی جو مجھپر غصہ اُتارتی ہو ارے بیدرد کمین تو ہم کہا یا کہ پھر تیز رنگ
نے پھر سحر کیا کہ زمین شق ہو گئی اور سب سما گئے امیر بھی چھاتی تک دھنس گئے اُسوقت امیر نے کہا کہ تو اپنی بدذاتی
سے نہین چوکتی اسم اعظم پڑھکر دم کیا کہ زمین نے چھوڑ دیا اور یہ تینون بھی اوپر آئے اور امیر نے جلائے آئینہ ساز
جادو اور ابریسمان جادو سے کہا کہ پکڑ لاؤ اسے خوش ہو کے امیر کے دونون چلے اُسنے دیکھا کہ تینون مجھے پکڑنے
آتے ہین پکاری کہ تم حمایتی بنکے آتے ہو اب مین تم سے بھی سمجھ لونگی یہ کہکر اس طرح سے اُڑی کہ جیسے شبنم
اُڑ جاتی ہی اور نظر نہین آتی امیر نے ان تینون جادوگرون کو کہا کہ جانے نہ پائے ولیکن کسی نے اسکا پتہ نہ پایا قضاے کار
اُس طرف سے مہرنوش ممتاز چلے آتے تھے کہ ایکبار اُنکی نگاہ اُس جادوگرنی پر پڑی دیکھا کہ یہ بدحواس جاتی ہی
دل مین اپنے کہا مبادا ایسا ہو کہ یہ امیر کے ہاتھ سے بھاگی ہوئی ہو بس یہ خیال کر کے ایک اسم پڑھکر پھونکا کہ دیوار
آہنی اُسکے سامنے حائل ہو گئی اب یہ جدھر جاتی ہی راہ نہین ملتی ہی بس ناچار ہوکر امیر پاس چلی آئی اور کہا کہ
اے طلسم کشا مین نے جانا کہ دین تیرا برحق ہی اور اب مین بھی کنیز ہون جو چاہیے میرے حق مین کیجیے لیکن مین اس سے راضی
نہین ہون امیر سے یہ کہ رہی ہی کہ ایکبار نگاہ امیر کی آسمان پر پڑی دیکھا کہ ایک تخت چلا آتا ہی اور ایک شخص تخت
پر بیٹھا ہوا ہی اور اُدھر مہرنوش ممتاز کی نگاہ امیر پر پڑی اُدھر امیر نے پہچانا اُٹھ کھڑے ہوئے تعظیم بجالائے اور کہا
کہ آپ کہان تشریف لائے مہرنوش ممتاز نے کہا یہان جو آپ کو آئے ہوے دیر ہوئی ہی مرآۃ القلعہ مین ایک
کہرام ہی ملکہ شعشعہ کی عجیب حالت ہی مین اُسکی خاطر سے آپ کے پاس خبر کو آیا ہون مین نے راہ مین دیکھا کہ
یہ تیز رنگ جادو بھاگی جاتی تھی مین نے ایک اسم پڑھکر پھونکا اور اُس اسم کی برکت سے اُسنے راہ جانے کی نہ
پائی یہ سُنکر امیر نے کہا کہ یہ کیسے آپ اسکو پکڑ لائے ہین اور تیز رنگ جادو سے کہا کہ اے تیز رنگ جادو بہتر یہ ہی
کہ تو نہال عشرت کو قبول کر اور مہرنوش نے بھی سمجھایا تیز رنگ جادو نے نہ مانا اور کہا تم مقدسون نے یہ خوب
اختیار کیا ہی کہ ہر ایک کی خاطر سے رنڈیان ملاتے ہو یہ سُنکر امیر کا رنگ زرد ہو گیا مگر مہرنوش نے تیز رنگ جادو
سے کہا کہ عورت کی شادی مرد سے ہوتی ہی اور مرد کی عورت کے ساتھ ہم نے کام نیک پر کمر باندھی ہی ہم کچھ
بیجا نہین کرتے ہین یہ سُنکر تیز رنگ جادو نے امیر سے اور مہرنوش سے کہا کہ اگر یہ امر نیک ہی تو مین کہتی ہون اب تم
مجھے جسکے چاہو حوالے کر دو یہ سُنکر امیر نے کہا ہماری خوشی یہی ہی کہ تم اپنی شادی نہال عشرت خیز جادو سے کرو
اسنے کہا مجھے قبول ہی امیر نے کہا ان طائرون کو اسی طرح رکھنا کہ جس طرح سے یہ ہمیشہ سے ہین یہ سُنکر اُسنے
وہ جو درخت بنا گئے تھے اور اُسپر جانور موم کے جھلائے تھے سب کشتیان اُٹھا لائی اور امیر سے کہا کہ اے شہریار
مین ان سب کو زمین پر لگاتی ہون اور یہ سب تاقیامت یونہین کام دینگے امیر نے کہا مین یہی چاہتا ہون
پس اُسنے کچھ اسم سحر پڑھکے زمین پر دم کیا کہ ایکبار زمین شق ہو گئی اُسنے ان جانورون کو جو درختون پر
موم کے بنا کر جھلائے تھے زمین مین گاڑ دیا اور امیر سے کہا کہ اے شہریار اب یہ مرآۃ القلعہ بدستور یونہین
رہیگا امیر نے فرمایا اب کس طرح مرآۃ القلعہ مین پہونچین تیز رنگ جادو نے کہا کہ آپ سب صاحب ایک
جا کھڑے ہون امیر اور سب ایک مقام پر کھڑے ہوئے اُسنے کچھ سحر پڑھکر زمین پر ہاتھ مارا کہ زمین کا طبقہ سارا
اُکھڑا پس امیر اور ہمراہیان امیر طبقہ پر زمین کے اُڑکر مرآۃ القلعہ مین پہونچے دم بھر نہ گذرا تھا کہ وہ روز روشن
شب ماہ ہو گیا اور تاریکی سب آنے لگین امیر نے یہ حال دیکھکر پوچھا جلائے آئینہ ساز جادو وغیرہ سے

کہ جاکر خبر لاؤ تو کہ یہ کون آتا ہی کہ یکبار یہ چارون دوڑے اور جاکر دیکھا کہ چارون طرف ایک دیوار کھڑی ہی اور اوس دیوار
مین کھڑکیان لگی ہوئی ہین انہین ایک ایک پری زاد بیٹھی ہی اور ہر ایک کے ماتھے پر ٹیکا سیندور کا دیا ہوا ہی چٹیین
سر پر بندھی ہوئی ہین یکبارہ یہ چارون برابر کھڑکیون کے گئے اور پوچھا کہ تم کیون آئی ہو اور تم کون ہو مگر یہ سب
ان چارون کے جان بچاکر نکلے پس یہ سنکر ان سب نے کہا کہ ہمین شاہ جادوان نے بھیجا ہی اور کہا ہی کہ تم جاکر
مرآۃ القلعہ کو گھیر لو کہ یہ طلسم کشا جانے نہ پاوے تو ہم اس ارادے سے آئے ہین اور پیچھے ہمارے شاہ جادوان
بھی آتا ہی پس یہ چارون پھرے کر امیر کے پاس آئے اور خبر دی کہ ای طلسم کشا یہ سب شاہ جادوان کی فوج سے
آئے ہین اور بعد کو شاہ جادوان بھی آتا ہی جسوقت امیر نے یہ سنا ظریف ہو گئے غرض کہ تمام رات گذری اور
دن ہوا امیر نے دیکھا کہ ایک دیوار بشنہ کی گرد مرآۃ القلعہ کے ہی اور کچھ معلوم نہین ہوتا ہی اوسوقت امیر بارادۂ جنگ
باہر نکلے پس عمرو بن حمزہ کے گلے مین نقدہ ہیکل ہی اور امیر کے گلے مین لوح طلسم ہی اور سارا لشکر امیر کا امیر کے
ساتھ ہی اور ملکہ آسمان پری اور قریشیہ سلطان اور رضیہ سلطان اور شعشعہ جہان افروز اور ملکہ بازغہ
مہر افزا اور صندل پری اور خورشید جہان اور خورشید لقا اور حور لقا زہرہ لقا سلطان ازرق اور
ضیا جمل پری سلطان سرخپوش سبزپوش حبشی اور قمسیہ پری اور شاہ بانی سلیمان بجائی حور جہان کا اور
حکیم قسطاس روشن ضمیر اور مہرنوش ممتاز اور زعفران زاہد اور چارون پیچھے اسکے اور درویش غفر اور
خواجہ عمرو بن امیہ ضمری یہ سب ساتھ ہین امیر لے اپنے لشکر کی صف آرائی کی کہ یکبار آواز کوس حربی کی
بلند ہوئی لیکن کوئی معلوم نہین ہوتا تھا کہ یکبار امیر بعد ان مین نکلے اور آواز دی کہ ای شاہ جادو نکل میدان
مین یا بھیج کسی کو اوسوقت آواز دی کہ ہم کسواسطے آوین اور ہمین کیا غرض ہی کیونکہ ہم نے وہ تدبیر کی ہی کہ تمام عمر
رہائی ہوگی اور قید مین مر جاؤ گے یہ سنکر امیر اسم اعظم باندھ کے بیٹھ گئے اور اسم اعظم پڑھنے لگے اور ان دیوارون
پر دم کرنے لگے پس جسوقت موافق تعداد پڑھ چکے سب دیوارین غرق دریا ہو گئین کہ نام و نشان تک باقی نہ رہا
اب جو امیر نے دیکھا تو سامنے خیمے کھڑے ہوئے ہین اور لشکر مین ساحرون کے ہل چل مچی ہوئی ہی اور ہر ایک
ساحر اپنے اپنے مرکب پر سوار ادھر چلا آتا ہی لیکن آج وہ گھوڑے طلسمی جو امیر کے واسطے آیا کرتے تھے نہین آئے
اور دیکھا امیر نے کہ ایک جادوگر ہی اوسی اسپ طلسمی پر سوار مع فوج اور پیچھے اسکے شاہ جادوان تخت پر سوار
اور چار اژدہے تخت اٹھائے ہوئے آتا ہی غرض میدان مین پہونچ کر صف باندھ کھڑا ہوا اور اوس ساحر کا نام
آشوب جادو ہی پس یہ بھی میدان مین آیا اور شاہ جادو سے کہا کہ اگر اجازت ہو تو مین اکیلا جا کے ان سب کا
کام تمام کرون شاہ جادو نے جام شراب عنایت کیا اوس نے جام شراب لیا اور مرکب اپنا اڑا کر سامنے امیر کے
آیا اور کہا کہ ای طلسم کشا تو نے غضب کیا کہ شاہ جادوان کا سامنا کیا اب کیا یہان سے تو جیتا جائے گا یا جو جو
بہادری کا رکھتا ہو امیر نے کہا پہلے تو اپنی بہادری دکھا جب مجکو تیرے ہاتھ سے خدا بچائے گا تو مین بھی ایسا
وار کرونگا یہ سنکر آشوب ہنسا اور کہنے لگا تم کب وار کروگے اور تم کو خدا کیونکر بچائے گا ہوشیار ہو کہ
اب مین سحر کرتا ہون یہ کہکر آشوب جادو نے سحر کرنا شروع کیا کہ یکبار ساری زمین ہلنے لگی اور زلزلہ پڑگیا اور
تمام لشکر امیر کا جھومنے لگا اور ایک ایک اژدہا بطور ہوا کے ہر ایک کو اپنے اوپر سوار کرکے لے اڑا اور آسمان کو روانہ
ہوا انہین ہزارون دیوون اور پری زادون کو اڑا لے گئے ایک تو وہ دیو کہ جنکے قد ہزار ہزار گز کے اور دوسرے
یہ وہ اژدہے ہزار ہزار گز کے یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا سامنے سے پہاڑ اڑتے جاتے ہین کہ یکبار ایک شور و غل

ہوا اور ملکہ آسمان پری کے تخت کے پیچھے بھی چار اژدر آتش فشان آ گئے اسوقت مہرنوش ممتاز نے جو
دیکھا ایک نقش لکھ کے آسمان کی طرف اُڑا دیا پھر وہ اُس نقش اُڑانے کے صدمہ نہ کرسکا وہ سب اژدر ملکہ کے تخت
کے قریب تھے دفعۃً موم کے ہو گئے اور وہ سب دیو اور پری زاد اور جن امیر کے لشکر کے خود بخود چھوٹ گئے دوسری
بار مہرنوش ممتاز نے تھوڑے سے بال اپنے توڑ کر کچھ پڑھ کے اشعث کی طرف پھینکے وہ رسن جانب اشعث
گئی اور مشکیں باندھ کر سامنے مہرنوش ممتاز کے حاضر کیا جب یہ سحر کہ شاہ جادوان نے دیکھا کہ اشعث
کو مہرنوش نے گرفتار کر کے پکڑوا منگوایا پس شاہ جادوان برہم ہوا اور یہ کہا کہ اے مہرنوش معلوم ہوا کہ
تو بھی انکا شریک ہے اور تو نے یہ سب فساد کیا ہے اب پہلے تیرا علاج کر دونگا بعد اُسکے طلسم کشا سے سمجھونگا یہ کہکر
ایک سحر کی بجلی اسمیں ناگوری بیچ چھپے تھے اور امیر چند دانہ ماش کے کچھ اسم سحر کا پڑھ کے مارے کہ وہ بجلی
امیر کی طرف چلی شاہ جادوان پکارا کہ اے حمزہ خبردار ہو یا تو یہ بجلی سامری کے وقت میں نکلی تھی یا آج
نکلی ہے اور امیر کے لشکر میں آکر مہرنوش ممتاز کو اور ظفران زاہد کو اور اُنکے چاروں بیٹوں کو اور درویش
مدکر کو اپنے اوپر لاد کے لے چلی اور اُسنے جسکو اپنی پیٹھ پر لاد لیا پھر وہ اپنی جگہ سے جنبش نہ کرسکا پہلے یہ بجلی
شاہ جادوان کے پاس آئی اور اُن سب کو اپنے اوپر سے اتار کر شاہ جادوان کے سامنے حاضر کیا شاہ
جادوان نے انکو دیکھکر کہا کہ اسی طرح سے تم سب کو مارونگا کہ بیابان دریا اور طوفان صحرا تمہارے حال پر
گریہ و بکا کریں اور تجھے درد منتے یہ کلام نازجام سنکر امیر کو تاب نہ رہی کیونکہ یہ تو بڑے بہادر ہیں یہ کب ایسی
بات سُن سکتے ہیں چہرہ تمام سُرخ ہو گیا تمام بدن میں رعشہ پڑ گیا غصہ سے کہا کہ اے شاہ جادوان تو مجھکو کیا
دھمکاتا ہے میں وہ طلسم کشا ہوں کہ تمام ساحروں کو قتل کر چکا ہوں اور بہتوں کو گرفتار کرکے مہرنوش کے
حوالے کیا کہ اُسنے انکو مقید بقید شدید کیا تو مجھکو کیا مارے گا یہ کہکر دوڑے اور امیر کے ہمراہ عمرو بن حمزہ چلا
دونوں مثل شیر غضبناک لشکر میں اُن ساحروں کے در آئے یہ تمام ساحر سحر کرنے لگے اور جو ساحر کہ امیر پر سحر کرتا ہے
وہ سحر پلٹ کر اُن سب کو مارتا ہے اور اگر کوئی ناریل سحر کر کے امیر پر مارتا ہے تو وہ پھر کر بطور گولے کے اسکو مارتا ہے
اور ایک آواز اسمیں سے پیدا ہوتی ہے اور پچاس پچاس آدمی اُڑ جاتے ہیں امیر کے گلے میں ہیکل طلسمی ہے
کہ اسکا عکس عمرو بن حمزہ پر پڑتا ہے اس باعث سے سحر اثر نہیں کرتا ہے اس عرصہ میں صدہا ساحر غارت
اور برباد ہو گئے جب دیکھا شاہ جادوان نے کہ جادو ہمارا اثر نہیں کرتا ہے اسوقت پکارا کہ اے ساحران
اب کوئی انپر سحر نہ کرو کیونکہ انپر کوئی سحر نہیں اثر کرے گا اس سے بہتر یہ ہے کہ تم سب مل کر ان دونوں کو پکڑ لو
یہ دو آدمی ہیں تم اسقدر ہو بے شمار کچھ نہیں کر سکتے یہ سنکر سب ساحر چاروں طرف سے امیر پر اور عمرو بن حمزہ
پر ٹوٹ پڑے یہ دونوں شمشیر کرنے لگے اب کوئی ان دونوں کے برابر نہیں آتا ہے اور جو آتا ہے وہ تہ تیغ ہوتا ہے
مگر یہ سب ساحر پرا باندھے ہوئے چلے آتے ہیں اور دوڑے امیر پر وار کرتے ہیں امیر نے جو دیکھا کہ یہ ساحر
اب قریب نہیں آتے ہیں اور دوڑے آتے ہیں اُن ساحروں پر جھپٹے اور ساتھ ہی امیر کے عمرو بن حمزہ بھی
دوڑے اور قریب اُن ساحروں کے شمشیر زنی کرنے لگے یہ دیکھکر اُن ساحروں نے کہا کہ امیر بیشک تم بہادر
ہو اور عمرو بن حمزہ بہادر ہے اسوقت امیر نے کہا کہ تم اس بات کو اختیار کرو کہ ہمارے لشکر سے میں نہ
ٹھہر دونگا اور تم سب کو تہ تیغ نہ کرونگا یہ سنتے چاروں طرف سے پھر امیر پر سحر کرنے لگے امیر نے جو دیکھا کہ سحر
ہر طرف سے ہو رہا ہے امیر نے اسم اعظم پڑھ کر دم کیا وہ زمین پر پلٹ پڑے جب شاہ جادوان نے

یہ دیکھ کہا کہ وہ ساحر جسنے تمکو منع کیا تھا کہ سجدہ کرو مگر تم نے نہ مانا اب یہ قرون امیر سحر نہیں اتریگا تم اب امیر پر لوٹ پڑو
یہ سنکر پھر امیر پر لوٹ پڑے امیر نے اسی طرح سے پھر قتل کرنا شروع کیا غرض اب کہاں تک بیان کروں کہ اسی طرح تین شبانہ
روز دونوں کو وقت گذر گیا اور لاکھوں جادوگر مارڈالے اب یہ عالم ہے کہ ان دونوں کے ہاتھ میں قبضے جم گئے ہیں اور انگشتوں
کے پنجے بند ہو گئے ہیں اسوقت عمرو بن حمزہ نے امیر سے کہا کہ ای پدر بزرگوار آپ کہاں تک ان ساحروں سے لڑیے گا اس
سے بہتر ہے کہ چل کر شاہ جادوان کو ماریے سب کام درست ہو جائیگا اور یہ لڑائی فتح ہو جائے گی پس یہ رائے
پسند خاطر ہوئی اور دونوں تلواریں مارتے ہوئے چلے ہیں کہ عمرو گلیم تاریکی سامنے امیر کے آیا اور کہا یا امیر میں آپہنچا
یہ کہکر گلیم اوڑھ لی اور شاہ جادوان کی طرف چلا کسی نے انکو دیکھا کسی نے دیکھا بھی نہیں اور جاتے ہی ساتوں
حلقے کمند کے شاہ جادوان کی گردن میں مارے اور کھینچے اسوقت امیر اور عمرو بن حمزہ نے اپنے کو عمرو تک پہونچایا
اور کہا خواجہ تم خاطر جمع رکھو ہم بھی آئے اور عمرو نے کہا کہ اگر کسی جادوگر نے تجھ سے کیا یا حرکت کیا میں شاہ جادوان کو
مار ڈالونگا یہ سنکر سب ساحر جانے کسی کی یہ طاقت نہ تھی جو عمرو اور امیر اور عمرو بن حمزہ کا سامنا کرے اور شاہ جادوان کا
نام ہے ہمشاد جادو اسنے عمرو کو سلام کیا اور ہاتھ جوڑ کے کہا میں مسلمان ہوتا ہوں یہ سنکر عمرو نے کہا حمزہ کہیں ایسا
نہو کہ یہ بدذاتی کرے اور بظاہر مسلمان ہو جائے امیر نے کہا خواجہ یہ کیا بدذاتی کریگا عمرو نے ہمشاد جادو کے حلقوں
سے سوزن کھینچ لی سوزن کے نکلتے ہی ہمشاد جادو دوڑ کر امیر کے قدموں پر گر پڑا اور مطیع اسلام ہوا اور امیر کے
ہمراہ داخل مراۃ القلعہ ہوا جسوقت کہ امورات طلسم سے فراغت کی سلطان شاہان اور سرکوب گردن کشان شیر
بوستان امیر حمزہ صاحبقران زمان مراۃ القلعہ میں داخل ہوئے اور ہر طرف کو صداے مبارکباد بلند ہوئی دو
روز تو اس خوشی میں گذرے تیسرے دن ملکہ آسمان پری اور ملکہ قریشہ سلطان امیر سے رخصت ہو کر پردہ قاف
کو روانہ ہوئیں بعد اسکے صندل پری خورشید جہان اور بھائی خورشید جہان کا بعد اسکے حکیم قسطاس اور
سلطان سرخپوش اور سبز پوش جنی اور تہمینہ ملکہ رضیہ کی ماں یہ بھی امیر سے رخصت ہو گئیں پھر جب یہ سب
جا چکے اسوقت مہر نوش ممتاز سے امیر نے فرمایا کہ آپ مراۃ القلعہ میں تشریف رکھیں کسو واسطے کہ یہ جاے عبادت
ہے اور رضیہ سلطان اور ملکہ شعشعہ جہان افروز کو اور بازغہ مہر فزا کو اور زکیہ کو اور حور لقا اور زہرہ لقا اور
ماہ لقا کو مہر نوش کے پاس چھوڑا اور ظفر جان جنی کو روشن حصار دیا اور کہا کہ آپ وہاں رہیں جب امیر ان امورات
سے فراغت پا چکے اسوقت امیر نے سب سے رخصت چاہی اور کہا کہ عرصہ بعید ہوا ہے کہ مجھے لشکر کی کچھ خبر نہیں ہے
جب امیر نے یہ اپنی زبان سے فرمایا اسوقت عجب حالت پری زادوں کی ہوئی کہ قابل بیان کے نہیں اور اگر
بیان کی جاوے دفتر دیگر تیار ہو جائے غرض کہ امیر سب کو اسی حالت میں چھوڑ کر طے منازل اور قطع مراحل کرتے
ہوئے آتے تھے ادھر یہ خبر ظفر شاہ کو ہوئی کہ صاحبقران تمام لشکر حکیم اشراق کے درہم برہم کرکے آیا ہے اور لشکر
اسکا زیر کوہ فروکش ہے اور شام کا وقت ہے کہ امیر بھی پاس بدیع الزمان کی اور قاسم کی کرسی کرتے سو گئے
امیر نے ایک خواب دیکھا اور عمرو سے بیان کیا عمرو دیکھ سنکر مدہوش ہوا مگر کہا کچھ مقام تردد نہیں ہے یہ سنکر امیر
نے خواجہ سے کہا کہ میں بعد ایک دو روز کے یہاں سے روانہ ہونگا تم جلدی مجھے لشکر کی خبر لادو کہ کیا حالت
ہو رہی ہے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری قنطوس زرنیقی پا اب بے سقرلائی گو میں عیاری حیلہ ساز ناخن دست
بدن پر آراستہ کرکے روانہ ہوا

## اب دو کلمے داستان لقا سے بقا بیان کیے جاتے ہیں

کہ جسوقت لقا کو عرضی کنجاب کی پہونچی تھی کہ لشکر امیر کا کوہ صفا مین آگیا ہی اُسوقت اُسنے ازرق تیر خشم زہر آلود جن اژدر چشم اور ملکہ حیات جادو کو روانہ کیا اور کہا کہ جلکے سرداروں کو زندہ پکڑ لاؤ اگر نہین تو اُنکا سر کاٹ کر ہمارے سامنے لاؤ غرض یہ ایک ساحرہ اور دونوں سردار مع نوّے ہزار فوج کے روانہ ہوے بعد قطع منازل اور طے مراحل قریب کوہ صفا کے پہونچے یہ ساحرہ دامن کوہ مین اُتری اور مشغول اپنے سحر مین ہوئی اور دونوں سردار سامنے لشکر اسلام کے فوج کو لیکر اُترے یہ خبر ہرکاروں نے سعد بن قباد و مالی وقار کو پہونچائی شعر بادشاہا بارگاہت از فلک برتر باد + داد و عدالت در سرت آخر مشہور باد + ای فریدون ہمت و رستم دل و خورشید فر + تیغ تو برفرق دشمن نام دشمن باد + لقا کی جانب سے دو سردار نہایت سرکش اور زبردست نوّے ہزار فوج سے آئے ہین اور یقین ہی کہ نامہ خدمت حضور مین بھیجین بادشاہ نے اس خبر کو سنکر فرمایا شعر سر نہ پیچم ز حسن حبیب + ہر چہ آید بر سرِ من یا نصیب + اور خیال مین حمزہ صاحبقران کے نہایت مغموم ہوے اور فرمایا کہ اسوقت تک کوئی خبر امیر کشور گیر کی نہ معلوم ہوئی دیکھیے ملاقات ہوتی بھی ہی یا نہین سرداروں نے عرض کیا کہ انشاء اللہ تعالیٰ بہت قریب ہی کہ ملاقات ہووے اور امیر طلسم کو فتح کیے آتے ہوں بادشاہ نے فرمایا ہان شعر بجا جو ہجر سے وہ وصل یار دیکھے گا + جو اس خزان سے بچے گا بہار دیکھے گا + غرض کہ یہان لشکر کفار سے ایک نامدار موسوم بہ تحویل زحل پیشانی نامہ لیکر روانہ ہوا جب قریب لشکر ہند کے آیا تو ظلم اور بدعت کرنے لگا یہ خبر لندھور کو پہونچی انھون نے بادشاہ سے آکر عرض کیا بادشاہ نے لندھور کو دلاسا دیا اور کہا دنگل پر بیٹھیے اور یہان سے منددیل اصفہانی کو روانہ کیا کہ سمجھا کے لے آؤ غرض منددیل چالیس ہزار فوج سے قریب تحویل زحل پیشانی کے پہونچا اور کہا کہ ای برادر یہ ان دکانداروں نے تمہارا کیا کیا ہی جو تم اس طور سے پیش آتے ہو تم کو بادشاہ نے یاد کیا ہی اسوقت یہ منددیل کے ساتھ اکڑتا ہوا لاف و گزاف کرتا ہوا قریب بارگاہ کے پہونچا منددیل گھوڑے پر سے اُترا اور تحویل سے کہا کہ تم بھی گھوڑے سے اُترو غرض کہ بمشکل تحویل گھوڑے سے اترا عیارہ مددگار بن کر اُسکے دلیلہ سے نامہ نکال لے گیا اور یہ لعین بجروہی سامنے بادشاہ کے آکر کہنے لگا میں نامہ دار رسم نامہ دار بادشاہ نے ایک دنگل اُسکے واسطے بچھوا رکھا تھا فرمایا کہ پہلوان جہان نیو اُسنے دیکھکر کہا کہ یہ نامہ خداوندی کی جانب سے ہی اسکا استقبال تم سب مع بادشاہ دس قدم کرو ادھر عیارہ نے پہلے ہی نامہ بادشاہ کو دے دیا تھا بادشاہ نے یہ سنکر کہا کہ نامہ نکالو کہ اسکا استقبال کرین اب اُسنے چاہا کہ نامہ نکالون سرجیب جو ہاتھ لے گیا تو نامہ نہ پایا نہایت پریشان ہوا بادشاہ نے تحویل سے کہا کہ نامہ نہ دیا اُسنے کہا خداوند زمرد شاہ باختری نے منگوا لیا ہوگا لندھور نے ہنس کر پوچھا کہ کچھ تمہارا سر بھاری ہوا تھا کہ خداوند خود لینے کو نہین آئے کسی اور کو حکم ہوا کہ وہ میرے سر سے لے اس کلام پر لندھور اور ملک زیادہ ہنسے تحویل نے کہا کہ تم لوگ نہایت بے اتفاق ہو کہ خداوند گویا ہی اپنے بندون سے باتین کرتا ہی لیکن تم لوگ اُسکو سجدہ نہین کرتے ہو اور خداوند آسمانی کو سجدہ کرتے ہو ہم تمہاری عقل پر بڑا تعجب کرتے ہین اسوقت لندھور نے کہا کہ ایک کام کر تو اپنے خداوند لقا کا نام لے کر کہ گویا ہی نامہ مانگ اگر وہ دیدے تو ہم اُسی کو سجدہ کرین اور خداوند آسمانی سے بھی مانگ اگر وہ دیدے تو تو خداوند آسمانی کو سجدہ کر اُسنے کہا بہت اچھا اور آنکھوں کو بند کرکے دنگل سے اُتر کر کہنے لگا کہ ای غریبون کے زرداروں کے خداوند جبل قدرت یعنی یاقوت خاصہ کے باپ واسطے نور عقیدہ یعنی ملکہ گیتی افروز کا نامہ میرے ہاتھ مین دیجیے یہ خدا پرست آپ کا مذہب اختیار کرتے ہین آنکھین تو انکی بند تھین مہتر برق فرنگی نے خود بھی اُسکے سر سے اُتار لیا لندھور نے آواز دی کہ فرشتے خود ہی لیے جاتے ہین اُسنے گھبرا کر آنکھین کھولین اور

کہنے لگا کہ واہ خداوند نامہ بھی لے لیا اور خود بھی لے لیا کہ نخشم ہوگئے واہ ری آپ کی عدالت کہ نئے لوگوں میں
ذلیل کر دیا لندھور اور سب ملک اور بادشاہ دیکھ کے اس کے کہنے پر بہت ہنسے اور یہ کہا کہ اب دعا تو ہمارے خدا سے مانگ
دیکھیے نامہ از خود ملتا ہے یا نہین اب اسنے رب آتش پرستی ہمین مدد کر یعنی الہ الا ہو تعالی خدا اگر تو زبردست
ہے تو میرا خود و نامہ مجکو عنایت کر اسکی تو ہمین خبر نہین مگر نامہ اور خود برق نے اسکے آگے رکھ دیا اور آپ چھپ رہا
اسنے جو آنکھ کھول کر دیکھا تو خود اور نامہ اپنے ہاتھ پر پایا خود کو سر پر رکھا اور نامہ پڑھنے لگا مضمون نامہ یہ تھا کہ اے
خدا پرستان واے زیر دستان خداوند کے غضب سے ڈرو اور ہمارے پاس چلے آؤ ہم تمہارے قصور معاف کر دینگے اور
نہین تو وہ سر جنگ مقبول ہمین بحکم خداوند ہم دینگے کہ اگر زندہ رہوگے تو بہت یاد کروگے اور آپ ہی اسکو
پڑھا اور کہا کہ مین آن سب سے اس معجزہ کا حال بیان کرونگا بادشاہ نے اسے خلعت دیا + اپنی فوج چالیس
ہزار لیکر آگنا روانہ ہوا اور پہنچکر بارگاہ مین سب احوال بیان کیا اور کہا کہ لقا نہایت گمراہ ہے خداوند تعالی
نے نامہ اور خود چھین کر مجھے دیا مین ایسے خداوند لقا پر لعنت کرتا ہون بہمن اژدہا چشم نے ایک تلوار اسکے
اوپر ماری کہ اسنے تلوار خالی دے کر اپنے لوگون سے کہا کہ تم دیکھتے ہو مارو اسکو اور کئی تلوار کھینچے کہ اسی پہر ہم
کی جنگ مین پانچ سو آدمی مارے گئے اور ہزار ہا لقا ہارے گئے غرض بہمن اژدہا چشم کے ہاتھ سے تحویل مارا گیا
یہ خبر لشکر اسلام کو پہونچی بادشاہ ان بے وقوفون کی بیوقوفی پر بہت ہنسے اور دوسری روایت یہ ہے کہ عیار اُٹھا
اُس جنگ سے تحویل کو اُٹھا لے گئی اور سارا حال نامہ کا اور خود کا بیان کیا کہ عیار نے اس طرح سے لیا تھا
اب یہان تحویل لشکر مین آیا اور عذر کیا اور طبل جنگ بجوایا یہ خبر بادشاہ اسلام کو ہوئی حکم ہوا کہ ہمارے یہان
بھی طبل جنگ بجے بحکم بادشاہ اسلام یہان بھی طبل جنگ نوازش مین آیا غرض بجا اس طرف فوج مین طبل
جنگ + اُڑا چہرہ گردون کے چہرے کا رنگ + آواز طبل سے گوش گردون دون کو ہو گئے اور یہان سردار
سامان جنگ مین مصروف تھے دوست دوست سے کہتا تھا کہ دیکھیے صبح کس سے جدائی ہوتی ہے اور کون
جامہ شہادت زیب تن کرتا ہے اور کون تخت پر ہوتا ہے اور کون تابوت مین ہوتا ہے غرض یہان تو تیاری
جنگ مین دونون لشکر مصروف ہے کہ زمانہ شب کا برطرف ہوا اور خانہ شب سے صبح برآمد ہوئی اب
وہ وقت ہوا کہ شعلہ

لگے ہونے نظر دستے نا سعدان
رخ صبح ہائی زردی ہوا
چھپا فوج مین جلوہ گلستان
لباس فلک وجوردی ہوا
ہوون از درج ہوے بہرہ مند
مسیحا نفس تھی نسیم روان
ہوئی بانگ اللہ اکبر بلند
اٹھے دل لے کے اژدر آیات

ہر طرف درخت پر طائران خوش بیان حمد و تسبیح مین زبان سے صنعت پروردگار
بیان کر رہے ہین شعر برگ درختان سبز در نظر ہوشیار + ہر ورقی دفتریست معرفت کردگار + دیگر ہر گیاہے
کہ بر زمین روید + وحدہ لاشریک لہ گوید + غرض کہ خدا پرست نماز صبح سے فراغت حاصل کر سوئے میدان
کارزار روانہ ہوئے لندھور مالک وزرا و علم شاہ دردولت بادشاہ کی طرف روانہ ہوئے دیکھا کہ پردہ دری
کے اوپر کھینچا بادشاہ اسلام تخت سلیمانی پر بتجلی نورانی جلوہ گر تھے کہ چار تبہ شہنشاہی در بر وطبل شاہی
برسراس کر وز سخت باہر آیا علم شاہ لندھور وغیرہ نے مجرا کیا بادشاہ نے سب کا سلام اشارے سے
لیا میدان مین پہونچ میمنہ میسرہ قلب جناح کی صفین آراستہ ہوئین اسوقت فوج حریف بھی سامنے
کھڑی تھی جلد ار برق رفتار بستی اور بلندی کے درستی کرنے لگے سقون نے مانند ابر کرم کے گرد وغبار کو بٹھایا
منتسب نقابت کرنے لگے شعر روی سپر ہی کمانداری کرمانی سب جوان + آج رنگ بیچ نوش کر خوب کرتا

گلستان ٭ جو تلواروں کے گھر جیتے تو سعید کہلائے ٭ جو جنگ میں بھاگتے بچے کا ہے کو کہلائے ٭ شعر ٭ بیاہ لیجا گھر دولہن موت
کو ٭ دو طلاق ہیں زندگی کی سوت کو ٭ ای بہادر ودوا جوانو جنہاں گرد کیسے کیسے جوان اور بادشاہ زیر خاک ہوئے شعر

نہ تو رستم نہ سام باقی ہے
عطر مٹی کا جو نہ لیتے تھے

اک فقط نام ہی باقی ہے
نہ کبھی دھوپ میں نکلتے تھے

اور جو اونچے مکان تھے جنکے
گردش چرخ سے ہلاک ہوئے

آج وہ تنگ گور میں پڑے
استخوان تک بھی انکے خاک ہوئے

غرض نقیب ایسے شعر عبرت آمیز پڑھ رہے تھے کہ سب کے سب آمادہ مرگ ہوئے لشکر کفار سے تحویل زحل پیشانی نکلا
اور اجازت لے کر میدان میں گیا اور اُسنے آواز دی کہ ہی تم میں کوئی ایسا جو مجھ سے مقابلہ کرے اُس وقت
پہلوان عادی نکلے اور ننگا در ماری کہ مرکب زحل کا پانچ قدم ہٹ گیا عادی کا مرکب اُنکے تنگ میں پست تھا
دہ گیا ہنستا زحل نے شرمندہ ہوکر نیزہ مارا عادی نے سنان کو سنان پر لگا کر نیزہ اُسکے ہاتھ سے چالیس
قدم میں نکال دیا کہ زحل نیزہ پھر خجالت سے کٹ گیا اور دوڑ کر تلوار ماری عادی نے تلوار روک کر ایک ہاتھ گت
شند ادی کا مارا کہ تا جگر گاہ تخت اُتر گئی جھٹکا مارا دو ٹکڑے ہوئے ادھر لشکر اسلام سے آواز مرحبا کی بلند ہوئی تھی کہ
عادی نے بادشاہ کو سلام کیا اور کہا کہ ایک اونٹ واسطے نہاری کے بڑھا دیجیے جتنے کفار ماروں اتنے اونٹ
پاؤں بادشاہ نے فرمایا کہ اچھا اتنے میں بہمن اژدہا چشم للکارتا ہوا نکلا اور عادی پر نیزہ مارا عادی نے
ساتھ ملعون میں اسکا بھی نیزہ نکال دیا اور نیزہ اُسکا زمین پر گرا گرتے ہی اژدر ہو گیا اور اب جو سانس
کھینچی تو عادی اسکے منہ میں جا رہے اور وہ اژدر آسمان کی طرف اُڑا چلا گیا ادھر ہل لشکر نہایت حیرت میں
تھے کہ بہمن نے آواز دی کہ ای خدا پرستو یہ مقام عجیب نہیں ہے یہ سب کارخانے خداوند کے ہیں اور دوسرا
نیزہ لے کر پھر مبارز طلب ہوا اب کی مند ویل اصفہانی نکلا اور نیزہ بہمن کے ہاتھ سے نکال دیا اسی
طرح سے اژدر بنکر اُسکو بھی نگل گیا غرض آج کے مقابلے میں مند ویل اصفہانی اور تہلیل جنگ سرانی
اسد اسدان اسد خیر گیر اسد پنجہ گیر غرض ساٹھ سردار لشکر اسلام کے لقمۂ اژدر ہوئے اور اسی طرح سے
تین دن کی میدان داری میں ساڑھے تین سو سردار یونہیں اژدر کھا گیا چوتھا دن تھا کہ بہمن اژدہا چشم
نے میدان میں آکر للکارا کہ رستم زمان علم شاہ نوجوان نے اپنا مرکب کو پھیرا اور ہم ننگا دہرا کہ مرکب
بہمن کا سات قدم ہٹ گیا کہ اُسنے جھپٹ کر نیزہ مارا علم شاہ نے نیزے کو خالی دے کر ایک ہاتھ تلوار کا
جو مارا دو ٹکڑے ہوئے بس تمام فوج کفار علم شاہ پر ٹوٹ پڑی ادھر سے بھی نعرہ مالک ہوا کہ مسلم مالک
اژدر غلام نبی چار حیدر چالیس ہزار نیزہ باز دو حصے جا پڑا اسلئے ہی دوسرا نعرہ ہوا کہ جزیرہ والے دریا ار اگر فتح تا
بہ ہندستان ٭ اگر نام نیدانی منم لندھور بن سعدان ٭ تیسرا نعرہ ہوا شعر ٭ کرب خسرو ارم یل نامدار ٭ نظر
کردہ شمشیر پروردگار ٭ غرض اسی طرح سے سرداران لشکر کے نعرے برابر ہونے لگے اور تلوار چلنے لگی شعر
چقاچاق خنجر بگردون رسید ٭ دگر بارہ شد خون بجیحون رسید ٭ دلیرے چلے غول سے غول اور غٹ سے
غٹ ٭ گئے مومن اور گبر باہم لپٹ ٭ پیادوں سے ایک سمت ملتے ہوئے ٭ سواروں سے گلے ملتے ہوئے ٭
لگے کٹنے سب سر دہائے اور دھول ٭ دئیے سر کے بال اپنے عطرین سنکول عجب طرح کا اسوقت عالم تھا کہ چھپا چھپ
تلواروں کی چلی آتی تھی اور گھٹا کالی کالی سپروں کی چھائی ہوئی تھی غرض دوپہر تک تلوار چلی دریا سے خون موجزن
اسقدر ہو گیا تھا کہ سر مثل حباب کے تیرتے پھرتے تھے ایک کی ایک کو خبر نہ تھی کہ ناگاہ ایک آندھی سیاہ
اٹھی اور اُسنے آکے لشکر کو گھیر لیا اسوقت علم شاہ وغیرہ کا دم ایسا گھبرایا کہ ٭ تو آندھی سے سرکرب

د مالک لندھور نکل گئے اور باقی سب خداپرست مع بادشاہ اسلام اسیر ہوگئے اور بہت سب تہ تیغ ہوگئے آدمی بعد
چار گھڑی کے دفع ہوئی تو وہ ہوا کہ سنم حیات جادو ازرق شیر چشم نے کہا کہ ملکہ خوب وقت پر آپ تشریف لائیں
نہیں تو ہمارا کام ان خداپرستوں کے ہاتھ سے تمام ہوا تھا

## اب دو کلمے داستان مہر سپہر عیاری کے بیان ہوتے ہیں

کہ اُسنے اگر بربادی لشکر اسیری دیکھی اور سارا حال دریافت کرکے ایک نامہ لکھکر سرہنگ ملی کو دیا کہ تو پاس امیر کے
صحرا کیوں کو جا یہ تو نامہ لے کر چلا اور عمرو واسطے اس ساحرہ کے قتل کرنے کے عیاروں کو جمع کرنے لگا مہتر برق فرنگی
اور چالاک اور ابوالفتح اصفہانی ان سب عیاروں کو باہم کرکے کہا کہ اس ساحرہ کو مارو اور آپ ایک دامن کوہ
میں جاکر بیٹھا لیکن یہاں کہ سنم فیل گردن دو لاکھ سوار سے مدد کو لشکر کی جاتا تھا کہ اسنے یہ ماجرا دیکھا تو ازرق
شیر چشم سے ملاقات کی اور آپ بھی حفاظت میں ان قیدیوں کے مصروف ہوا حیات جادو نے بادشاہ اسلام اور
شیرویہ بن حمزہ اور فرخ شہسوار قلندر اور سلطان سعد وغیرہ ایسے ایسے امیر کے بیٹے اور پوتوں کو اپنی قید میں
قفس آہنی میں رکھا اور باقی قیدی تحت بارگاہ سلیمانی اور اناثہ صاحبقرانی ان دونوں کے سپرد کیے اور یہ کہا
کہ جسوقت خداوند کا نامہ آئے تو جو کچھ اسمیں لکھا ہو اسپر عمل کرنا میں خداوند کے پاس جاتی ہوں اور آپ اپنے ہمراہ
ہزار آدمی لیکر چلی غرض چار پانچ کوس مع قیدیوں کے آئی تھی دیکھا اسنے کہ ایک کسان نوجوان سامنے آیا اور
جھک کر سلام کیا پوچھا اسنے کہ تو کون ہے عرض کیا کہ میں بیابان مع کا رہنے والا ہوں اور ہماری زمین پر جواری
جوار کی بالی میں موتی پیدا ہوتے ہیں اور یہ کہکر ایک بالی نکالی اور کہا کہ ملکہ یہ آپ کی نذر ہے اور خداوند سے
عرض کیجیے گا کہ اب کی دہقان موتی چھوٹے ہوئے حیات جادو نے بالی اسکے ہاتھ سے لی اور نہایت صفت
تعالی کی کسان نے کہا کہ اسکو سونگھیے تو اسکی خوشبو مثل عنبر کے ہے بس جیسے برابر دماغ کے لائی جس طرح سے
آتشبازی چھوٹتی ہے اور اسکے پھول گرتے ہیں اسی طرح سے وہ موتی چھینک کے چھینک مار کر حیات جادو زمین
پر گری اسوقت کسان نے آواز دی منم مہر سپہر عیاری و قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار بیک ہزار
خنجر گذار ریش تراشندہ کافران سر برندہ جادوگران یہ نعرہ کرکے چاہتا تھا کہ تلوار کمر پر مارے کہ تڑاق سے
زمین شق ہوئی اور ایک عورت نے نکل کر ہاتھ عمرو کا پکڑ لیا لاکھ جھٹکے عمرو نے مارے لیکن ہاتھ نہ چھوٹا اس عورت
نے ایک پچکاری کمر سے نکالی اور حیات جادو کے منھ پر ماری کہ حیات جادو کو ہوش آگیا حیات جادو
نے یہ انتظام پہلے سے عمرو کے خوف سے کیا تھا اپنے پیر کو قائم رکھا تھا کہ جب میں بیہوش ہوں تو تو مجھے ہوشیار
کردینا اور اسکا ہاتھ پکڑ لینا دیکھا ہی اسنے کہا حیات جادو نے عمرو پر سحر کرکے کہا کہ اے دزد باریک گردن غضب
کیا تھا تو نے کہ میرا کام ہی تمام کیا تھا عمرو نے عرض کیا کہ آپ قدردان ہیں کہ میں نے اتنی بڑی عیاری آپ
کے سامنے کی آپ کو لازم ہے کہ کچھ انعام مجھے عنایت فرمائیں اور ... اسنے منگواکر قفس انکو بھی بند کیا اور
بادشاہ کے قفس کے پاس رکھوا دیا اور کہا یہ انعام آپ کے قابل ہے اور اپنے ملازموں سے کہا کہ ذرا اس سے
خبردار رہنا اب مجھے کسی کا خوف نہیں رہا اور یہ کہکر شب وہیں بسر کی صبح کو کوچ کیا ایک صحرائے سبزہ زار خوشنما
میں پہونچی دیکھا کہ ایک عورت بارہ تیرہ برس کا سن نہایت حسین ایک درخت کے نیچے بیٹھی ہوئی مالا جپتی ہے
اور ملکہ کا نام لیتی ہے حیات جادو اس عورت کے قریب گئی اور پوچھا کہ صاحبزادی تم کون ہو اس جمال بے مثال کو
لیے اس صحرا میں کیوں شاکی ہو اور کیوں یہاں پڑی ہو آنکھوں میں آنسو بھر لائی نازنین نے کہا کہ میرا حال

قابل بیان کرنے کے اور سُننے کے نہیں تب حیات جادو نے قسمیں دیں اور کہا کہ ضرور ہی تم نے دیکھا کہ اُس خداوند کے
عشق نے مجبور و برباد کیا ہی میں خداوند کو خواب میں دیکھکر عاشق ہوئی اور میں بادشاہزادی ہوں اپنے شہر کو چھوڑکر
اس صحرا میں آئی ہوں اور خداوند نے خواب میں کہا تھا کہ تو فلان فلان صحرا میں جائیگی تو کسی سلسلے سے ہمارے
پاس آجائیگی لیکن اسوقت تک کوئی سلسلہ میرے پہونچنے کا خداوند تک نہیں نکلا اب تو حیات جادو نے کہا کہ
خداوند کہاں کہاں پہونچتے ہیں اپنے بندوں کو سرفراز کرتے ہیں اور کہا ای ملکہ میں خداوند کے پاس ان قیدیوں کو لیکر
چلتی ہوں تو میرے ساتھ چلو یہ کہکر اپنے لشکر میں لائی اور وہیں اُسنے مقام کیا اس نازنین نے پوچھا کہ یہ لوگ کون ہیں
اُسنے کہا اب کیجئے اور بوتے ردیعمر و عیار یہ شخص ہیں اور فوج نازنی قید سے بہت خوش ہوئی اور کہا خداوند
کے دشمنوں کو آپ نے پکڑا خداوند آپ سے بہت خوش ہونگے اب میرا بھی ذریعہ اچھا نکل آیا اسوقت حیات جادو
نے پوچھا کہ تمہیں جو یہاں رہتی ہو تو کھانا اور پانی تم کو کیونکر پہونچتا تھا اس نازنین نے کہا کہ ایک آدمی
آتا ہی ایک جام سرد آب کا اور ایک روٹی دیتا ہی اور کہتا ہی کہ آنکھوں کو بند کرلے اور اس سے جو ذائقہ چاہو وہ حاصل
ہو جسپر بھی کو میرا جی چاہتا تھا بس وہی ذائقہ حاصل ہوتا تھا حیات جادو کو بھی اشتیاق ہوا اور اُسنے کہا
کہ آج وہیں چلو اپنے کھانے کے وقت کہ وہ جام ضرور خانۂ بہشت سے آتا ہی اس عورت نے دل میں کہا کہ ای
پروردگار اتنی بڑی بات میں نے کہی ہی یہ کیونکر سچ ہوگی غرض مجبور ہوکر حیات جادو کو اپنے ساتھ لیکر اُس درخت کے
نیچے آئی اور پکارنے لگی کہ یا خداوند ہمارے کھانے کو آج کیوں دیر ہو گیا آج اپنی قدرت کا حال حیات جادو
پر بھی ظاہر کردے خدائی قدرت وہاں اور بھی عیار پوشیدہ تھے وہ سمجھ گئے ابھی ایک ساعت نہیں گذرنے
پائی تھی دیکھا کہ ایک شخص ہاتھ میں ایک جام اور ایک روٹی لیے ہوئے آیا اور اس نازنین کے آگے لایا حیات جادو
نہایت حیران تھی اور کہتی تھی کہ واہ خداوند واہ کیا کیا ہر جگہ پر کھیل تیری قدرت کے نظر آتے ہیں اور اُس
شخص سے پوچھا کہ تم خداوند کے پاس رہتے ہو اُسنے کہا بہشت میں یہاں کیونکر آئے کہا خداوند کا حکم ہوا کہ
ایک نازنین فلان صحرا میں ہمارے نام پر بیٹھی ہی اُسے رزق پہونچا تو میں فرشتہ رزق رسان ہوں حیات جادو
نے کہا کہ کوئی نشانی بہشت کی بھی تمہارے پاس ہی اُسنے کہا ہاں اور ایک گل عجیب و خوش رنگ اپنی کمر سے نکالکر
دیا اور کہا کہ اسکو سونگھو اور اس گل سے پوچھو سارا حال بہشت کا بحکم خداوند بیان کریگا اُسنے اس گل کو لیا
اور سونگھا عجیب خوشبو تھی کہ سونگھتے ہی بیہوش ہوگئی اسوقت تو وہ کیا نعرہ سرپنج السیر چون ابر بہاری ؛
جہان سرجلک در تیغ گذاری ؛ بمیدان از دم آتش فشانم ؛ منم مہتر قران شیر زبانم ؛ اور یہ کہکر پہلو کمر سے
نکالا اسوقت یہ نازنین یعنی مہتر برق فرنگی نے کہا میں تمہاری گفتگو سے پہچان گیا تھا برق نے کہا تلوار
نہ مارنے لگا کہ استاد وہی ہیں گرفتار ہوچکے ہیں قران نے بارود کی پڑیا نکالے اور پھینک کر اور ہٹ کر
حقہ آتشبازی مارا کہ بارود میں آگ لگی حیات جادو بالکل جل کر خاک سیاہ ہوگئی آواز آئی کشتی مرا نام من
بود حیات جادو بود وہ ملازم جو قفس کے محافظ تھے اس آواز سے گھبرائے لیکن برقنے سے ایک تاریکی جو چھائی
ہوگئی تھی زمانہ تیرہ و تار ہوگیا اور قران اور برق ان ہزار دیوں پر بندہ اور تلوار کھینچ کر آپڑے یہاں بادشاہ
اور سرداروں نے دیکھا ہاتھ پاؤں میں طاقت معلوم ہوتی ہی بس قفس کی تیلیاں توڑکر منہ کے بل سے
کرنے لگے رہتے عمرو بھی چھوٹے اور وہ لوگ جو کوہ صفا کے اوپر قید تھے حیات جادو کے مرتے ہی ان سب
نے قیدیں توڑیں یہاں بھی تلوار چلنے لگی

## اب دو ورق داستان امیر کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ بعد تانے عمرو کے امیر بھی اُس بیتابی خواب میں چل کھڑے ہوئے تھے کہ سر مہلک نے نامہ عمرو کا دیا اور حمزہ بانی جہان کہا امیر بھی گھوڑے کو اُٹھا کر مع اپنے سرداروں کے روانہ ہوئے اب حال یہاں کا عرض کیا جاتا ہے کہ عمرو اور بادشاہ اُن ہزار آدمی کو مار کر لشکر کی جانب چلے تھے اور ادھر کوہ صفا پہ تلوار چل رہی تھی کہ جالوت آہن قبا مین لاکھ سوار کی فوج سے گنجاب کی مدد کو چلا تھا اُنکو دیکھکر کفار کا غریب ہوا اور پھر گرد اُڑی پانچ لاکھ فوج نے سلاسل آہن قبا آکر لشکر اسلام پر گرا پھر تیغ گرد کا اُٹھا کہ طوفان اژدر سوار تین لاکھ سوار سے شریک ہوا اب خدا پرستوں کا یہ حال ہوا کہ ایک تو بھوکے پیاسے دوسرے یہ کہ لشکر بے امیر کیسے قصیر ترکش بے تیر کے کام نہیں دیتا ہے قریب تھا کہ قدم اُکھڑ جائیں اُسوقت سردار مناجات درگاہ قاضی الحاجات میں مصروف تھے کہ اشعار ای تو انکہ ہلاک خویش باشیدہ تو ای + فردوس شب صبح نمایندہ تو ای + کار من بیچارہ قوی بستہ شدہ + بکشائے خدا یا کہ کشایندہ تو ای + ای پروردگار اسوقت مصیبت میں رحم فرما کہ دیکھا پردہ بیابان سے ایک گرد اُٹھی جب دامن گرد کا شگافتہ ہوا تو صدا نعرہ کی پیدا ہوئی اشعار امیر عرب جنگ رزم روزگار + منم صف شکن حمزہ نامدار + زتیغم سپید اوز جنگ آوران + ہر سو شود الامان الامان + دوسرا نعرہ اور ہوا کہ شیر کشور کشا ربایندۂ تاج جہان بانی ہزبر دیو کش نام عمرو بن حمزہ یونانی غرض اسی طرح سے مع جمہور جہان سوز ترزن بہادر اور فرامرز عادی مغربی اور بہرام گردین خاقان چین کے نعرے ہوئے اور آکر کفار لشکر کفار پر گرے کہ اتنے میں بادشاہ اسلام اور شیر دین حمزہ وغیرہ کا بھی نعرہ ہوا اور سب آکر پہنچے اب تلوار گھماسان کی چلنے لگی اُسوقت سلاسل آہن قبانے دیکھا کہ حمزہ آگئے ہیں لڑائی کا سر ہونا تو مشکل ہے اب تو یہ کام کر کہ بارگاہ سلیمانی کو لے کر پاس گنجاب کے پہنچ یہ سوچکر بارگاہ پر آکر گرا اور محافظوں کو مار کر بارگاہ قبضہ میں لی اور ایک سمت گھوڑا اُڑا کر چل کھڑا ہوا اُدھر امیر لڑائی میں مشغول تھے لشکر سے دو کوس آگے نکل گیا تھا کہ اُسوقت خدا کی قدرت علمشاہ رومی جو آندھی کی طرح اس جنگ سے نکل گیا تھا اب جو اُدھر سے دیکھا کہ ایک کمبخت ہنجار تین لاکھ فوج سے بارگاہ کو لیے جاتا ہے گو کہ علمشاہ اکیلے تھے لیکن تلوار کھینچ کر نعرہ کیا کہ منم رستم پیل تن و پیل افگن کشندہ فیل ہندی و دو دیل ہندی و کشندہ نیستان فرنگی شیر علمشاہ رومی شہ فیل زور + کہ برخاست و زور افکندہ شور + یہ لشکر پر گرے ادھر سلاسل آہن قبا نے بھی آواز دی کہ تنہا کو سے مار لو اُسوقت علمشاہ مثل شیر گرسنہ کے حملہ آور ہوا اور کفار کو واصل جہنم کرنے لگا لیکن اکیلے زخمی اُنکے چہرہ پہ لگی کا ہوا تھا کہ دیکھا لندھور بن سعدان گرد صحرا سے نمایاں ہوا اور یہ بھی شریک جنگ ہو تھا کہ نعرہ مالک اژدہا کا ہوا اب تو سلاسل آہن قبا نہایت مضطرب ہوا کہ ایک ہی گیا کم تھا نہ یہ کہ دو شیر اور آگئے یہ اپنے قلب کو رجوع کر کے کہنے لگا کہ ای خداوند کیا تیری یہی مصلحت ہے کہ حمزہ یوں جیتے رہیں اور ہم جہاں مصیبت میں گرفتار ہیں ہماری مدد کو کوئی نہ پہنچے حسب اتفاق القان جالندری صحرائے بلنگ کوہ سے آتا تھا کہ راہ میں ہر کاروں نے اسکو خبر پہنچائی کہ لشکر میں تلوار خوب چل رہی ہے اور سلاسل آہن قبا ترساں ہے کہ طوفان جالندری نے اپنے گھوڑے کو اُدھر اُڑایا اور آکر لشکر سلاسل آہن قبا میں ملحق ہوا اور کہا کہ اب بارگاہ لے کر پاس گنجاب کے چلیے تین سردار اسد ہوئے ہیں یہی اسی وقت اُسنے کہا کہ خالو صاحب آپ تو یہیں رہیے اور میں بارگاہ سلیمانی لیکر پاس گنجاب بن گنجور کے پہنچاتا ہوں یہ تو خوش ہوا اور اُسنے کہا کہ ای عزیز بہت مناسب ہے بس یہ بارگاہ لے کر چلا تھا کہ لندھور نے اپنے کو قریب طوفان جالندری کے پہنچ کر آواز دی کہ باغی بد کمبخت ہنجار کہاں چلا اُسنے

تلوار ماری لندھور نے خالی دے کر جو تیغہ دو دستہ ہندی کا ہاتھ مارا دو پرکالے کیے ادھر ملک سے مسلسل آہن دینا
کے پاس پہونچ کر تلوار اسکی رد کر کے نیزہ مارا کہ پشت کو توڑ کر نکل گیا اسوقت لشکر نے اسکے بیدل ہو کر امان مانگی خون
نے امان دی ہزاروں کفار تو بھاگ گئے اور بہت سے خدا پرست ہوئے آپ بارگاہ سے کر لشکر کی طرف چلے یہاں
جو آ کر دیکھا تو صاحبقران زخمی ہے ہیں سبب اتفاق ازرق شیر چشم زہر آلود سے سامنا امیر کا ہوا امیر نے وار
رد کر کے ہاتھ عقرب سلیمانی کا مارا اسنے سپر کو چوب کی پناہ کیا تھا لیکن تیغہ سپر کو توڑ کر مع میر کے کاٹ کر
خود پر گرا اب جو جھٹکا مارا تو مع ورک دو ٹکڑے ہوئے اسی طرح سے ایک ایک سردار نے ایک ایک سردار کو
مار لیا اور خلفاے فتح کیے مع کفار بھاگ گئے کچھ مسلمان ہوئے بارگاہ سلیمانی برپا ہوئی امیر کشور گیر اور سردار
داخل بارگاہ ہوئے بعد اسکے لاشین خدا پرستوں کی اٹھوائیں تین لاکھ خدا پرست بدرجۂ شہادت پہونچے
اور چھ لاکھ کفار مارے گئے امیر نے برابر کوہ صفا کے گنج شہیدان بنایا اور سب کو دفن کیا اور مجلس غم دگل کے
اشک حسرت چڑھائے اور نہایت انکے واسطے افسوس کیا کہ ایسے جوانان قدیم ہیں سے یہ لوگ تھے بعد اسکے امیر
دنگل نامہ خبر پر مشغول ہوئے لیکن علم شاہ کی ایک روایت یہ بھی ہے کہ جب سرداروں کو امیر زیر کرتے ہیں تو علم شاہ
بھی زیر ہوتے ہیں اور ایک یہ ہے کہ سنجان میں ملاقات ہوتی ہے یہاں دونوں روایتیں مندرج کی گئی ہیں
غرض یہاں حمزۂ صاحبقران نے بعد درستی لشکر کے حال طلسم کا بیان کیا بادشاہ کو نہایت خوشی حاصل
ہوئی اور سب سرداروں کو جمع کر کے فرمایا کہ کچھ حال شاہزادۂ بدیع الزمان اور قاسم کا نہیں معلوم ہوا
بادشاہ نے فرمایا کہ سنا جاتا ہے میں لشکر درست کر کے قاسم شہر سنجان کو جاتے ہیں اور شاہزادۂ بدیع الزمان
بھی اپنے لشکر کی آراستگی میں مصروف ہیں اور لشکر کو آراستہ کر رہے ہیں لیکن لشکر قلیل انکے ساتھ ہے اب
مناسب یہ ہے کہ آپ بھی جلد یہاں سے کوچ کر کے سنجان کو چلیے تاکہ اس شہریار کو تقویت حاصل ہوے امیر نے
یہ سنکر خواجہ سلامت کو بلا کر کہا کہ اے خواجہ اسباب طلسمی جو ہے سب پیشکش بادشاہ کر دو اور عادی کو بلا کے حکم دیا
کہ اٹھالا بارگاہ سلیمانی کا بار کر اونٹوں پر اور ارادہ مصمم جانے کا ہے مگر دیر نہ کر کیونکہ میں نے سنا ہے کہ بدیع الزمان
اپنے لشکر کی آراستگی میں مصروف ہے اور لشکر اسکا قلیل ہے غرض خواجہ نے سونفں کی بہت خوب اور اسی وقت
اشیاء طلسمی خدمت بادشاہ میں گذرانیں اور عادی اٹھالا بارگاہ سلیمانی کا بار کر کے مع فوج روانہ ہوئے

اب یہاں سے حال لشکر در وقت پہونچنے کے بیان ہوگا

## اب دوسری داستان شوکت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ جبکہ شاہزادۂ انجم گروہ رستم شکوہ سرفتنۂ ملک باختر صاحبقران ابن صاحبقران پہلوان بہمن تن شاہزادۂ بدیع الزمان
گرد لشکر شکن نے شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کو رخصت کیا اور محفل عیش کی آراستہ کر کے مع اپنے
تمام سرداروں اور رفیقوں کے مصروف عیش ہوا ناگاہ مرجان تیز رفتار نے مجرا کیا اور بعد دعا و ثنا کے عرض
کی کہ اے شہریار گنجاب بن گنجور بن ملک حرمان دریکش نے لشکر کشی کر کے دامان کوہ سنجان کے میدان میں
کہ یہاں سے بارہ کوس کا فاصلہ ہے اپنی بارگاہ استادہ کرائی ہے اور بارہ تیرہ کوس کے فاصلے میں خیمے ڈیرے
سراپردے چوبے طلسمیاں بارگیاں چوب کے سرد و شیان نگیرے یال شامیانے چولداریاں وغیرہ استادہ ہیں
میدان سے سنجان کی تا دامان کوہ سنجان یہ بارہ تیرہ کوس تک لشکر گنجاب کا اور افواج کفار کی پھیلی ہے
شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن یہ خبر سنتے ہی لشکر گنجاب کی آنکھ مع اپنے زور ویز سرداروں کے کہ کل لاکھ سوار

سے کچھ زیادہ تھے سوار ہو کے عازم میدان ہوا اور لشکر گنجاب کے سامنے اپنے لشکر کا پرا جما کے افسران فوج و سرداران لشکر سے کچھ باتیں کر رہا تھا کہ سامنے سے ایک گرد نمایاں ہوئی مگر تیرہ و خیرہ و سر گرد بآسمان رسیدہ و پائے گرد بزمین دوز دیدہ پیچان و پیچان چون سر زلف عروسان ہوا نے مارا گرد کو اور گرد نے مارا ہوا کو دیر میں گرد شگافتہ ہوا دیکھا کہ بدرین زلازل پاپ جتشمی معہ خیمہ گنجاب کا لیے پہونچا شاہزادہ بدیع الزمان کو بہ افواج قلیل پا کے بنظر حقارت دیکھ کر اپنے دل میں کہنے لگا کہ میں یہاں ناحق توقف کر رہا ہوں جبتک گنجاب آئے یورش کر کے بدیع الزمان کے لشکر کو تہ و بالا کر دوں پھر سوچا کہ مناسب اور صلاح وقت نہیں ہے کس لیے گنجاب اب چاہتا ہے کہ میں بدیع الزمان کو سزائے اعمال پہونچاؤں بس اسکے صبر کر دن دیکھوں کیا ہوتا ہے یہ سوچ کے اسی مقام پر اپنے لشکر کی صفیں جما کے کھڑا ہو رہا بعد اسکے پھر ایک گرد اٹھی جب وہ گرد چھٹی تو دیکھا کہ الیاس خون آشام مع لشکر بد انجام پہونچا اسنے بھی شاہزادہ رستم منزلت کو با فوج قلیل دیکھ کر کہا کہ گنجاب سخت احمق ہے پیغمبر رسل خداوند لقا کا ہو کے انہیں پانچ سات ملعونوں کے مقابلے اور مجادلے کو آپ میدان میں نکلا ہے ابھی یہی کہہ رہا تھا شعر که از دو دشت علم او زنگ بہ گرد برخاست تو تیا رنگ * اور صدائے جلجل سکندری اور نفیر جمشیدی اور بوق افراسیابی اور سنج گیوری سے گوش گردوں کر ہوا جاتا تھا اور زمین میں زلزلہ آیا اور سرداران لشکر کے خود وہ دو دھلنے اور نیزوں سے بجلیاں سی کوندی نظر آتی تھیں کہ بدرین زلازل پاپ جتشمی اور الیاس خون آشام نے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ لشکر بدیع الزمان کی اعانت کے واسطے آتا ہے یہاں شاہزادہ بدیع الزمان جہانستان نے جو وہ سامان اور رنگ ڈھنگ اس فوج کا دیکھا فرمایا کہ یہ لشکر فیروزی اثر فوج دریا موج سے آمد میری والد بزرگوار سلطان شاہان حلقہ فلک گوش گردن کشان و روم بہائے زین خنگ شیر بیشہ جنگ شکنندہ کمان رستم دستان صاحب گرز سام بن نریمان زلزلہ قاف ثانی سلطان عجم بزرگوار پیغمبر آخر الزمان حمزہ صاحبقران امیر خسرو گیتی ستان کی معلوم ہوتی ہے القصہ وہاں سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران نے یہ بغور تمام ملاحظہ فرمایا کہ دو لشکر برابر بمقابلہ ہو گئے ہوئے ہیں بعد اسکے صاحبقران دوراں ایک بلند ٹیلے پر مع تمام اپنے سرداروں کے تشریف لے گئے اور عمرو سے پوچھنے لگے کہ خواجہ میرے فرزند دلبند لخت جگر شاہزادہ بدیع الزمان کا لشکر کونسا ہے اور وہ اب کہاں ہے عمرو نے اشارے سے بتلایا کہ وہ لشکر شاہزادہ نامور کا ہے صاحبقران نے پھر پوچھا کہ خواجہ یہ تو بتلاؤ کہ وہ آپ اس لشکر میں کہاں ہے عمرو نے کہا حمزہ دیکھو اشعار در ان فوج آن سواری کو طلعت * در خش گلگون و کش ارجمندست * بدیع آن آفتاب چہرہ و اسپ * کہ شیر چرخ ز نقش سجالت * سلطان عالی مقام نے فرمایا کہ میرے فرزند کا یہ لشکر بہت مختصر ہے اور گنجاب کی فوج کا کچھ اندازہ نہیں معلوم ہوتی ہے طور سرکش نے آگے بڑھ کر عرض کی کہ شہریار عالم یہ تو پیش خیمہ گنجاب کا دو سردار اسکے سے کے آگے ہیں پر لشکر اسکا نہیں ہے ابھی پورا کلمہ طور سرکش کی زبان سے نہیں نکلنے پایا تھا کہ جیوق تیرہ و در بیس لاکھ سوار سے نمودار ہوا اور لشکر گنجاب میں آ کے شامل ہوا بعد اسکے بیس اور لیسار خون آشام بیس لاکھ سوار سے آکر قائم ہوا کہ پھر گرد نمایاں ہوئی اور اسمیں سے منصور چار لاکھ سوار سے آکے فوج کفار میں ملحق ہوا بعد اسکے قاہر بن قہرمان عجم چار لاکھ سوار سے پہونچا اور شریک لشکر گنجاب ہو کے صف آرا ہوا غرض اسی طرح سے جیل جیسل ذیل ذیل دستہ دستہ گروہ گروہ انبوہ انبوہ افواج کفار نابکار کی چلی آتی تھی اور قائم ہوتی جاتی تھی بعد ان سبھوں کے گنجاب چودہ لاکھ سوار کفار ہمراہ لے کر اپنی بارگاہ میں داخل ہوا سلطان عظیم الشان امیر عالی مقام نے یہ کثرت لشکر گنجاب کی دیکھ کر عمرو کو پھر شاہزادہ بدیع الزمان کے پاس بھیجا اور فرمایا کہ کہدینا ای فرزند نادانی نہ کر اگر تیرے پاس لشکر نہیں ہے تو میں اسکے تیرے شریک ہوتا ہوں عمرو نے حسب الحکم سلطان والا قدر شاہزادہ بدیع الزمان

نامور کے پاس جاکے ابلاغ حکم کیا شاہزادۂ عالم نے کہا کہ میری طرف سے بعد آداب فدویانہ عرض کرنا کہ غلام کے پاس
بفضل الٰہی و اقبال صاحبقرانی سے لشکر بہت بڑا اور فوج لاانتہا ہے فدوی کو احتیاج مدد کی نہیں ہے حضور میرے
لشکر کا تماشا دیکھیں اور ملاحظہ فرمائیں کہ فدوی نے اس مدت دراز میں اقدام عالی سے جدا ہو کر کیسے کیسے کارنمایاں
کیے ہیں اور کیسے کیسے شجاعان روزگار اور دلیران عرصۂ کارزار بہم پہونچائے ہیں عمرو نے یہ حال سنکے بحضور سلطان
صاحبقران کے آکے عرض کیا امیر با توقیر نے فرمایا کہ اب مرتبہ تو ہم جاکے ایک آدمی کو جو ہر سردار کو شاہزادۂ بدیع الزمان
عالی وقار کے جانتا اور پہچانتا ہو لشکر سے اسکے بلالا حسب الحکم سلطان با اکرام عمرو پیر بخدمت شاہزادۂ بدیع الزمان
آیا اور کہا کہ کسی شخص معقول کو امیر کے پاس بھیجو کہ وہ تمہارے لشکر کے ہر ایک سردار اور افسران فوج کو بتلاتا جاے
شاہزادۂ عالیشان نے مرجان تیز رفتار کو ہمراہ کرکے بخدمت سلطان نامدار بھیج دیا مرجان تیز رفتار نے
حضور سلطان صاحبقران آکے بادب تمام مجرا کیا صاحبقران نے دیکھا کہ ایک لڑکا سولہ سترہ برس کا سن بہت
چست و چالاک شاطروں کی وضع ہے امیر با توقیر نے فرمایا کہ خواجہ یہ کون ہے عمرو نے کہا کہ حمزہ یہ مرجان تیز رفتار لڑکا
گوہر ملک تیری ہوگا ہے صاحبقران نے جانب مرجان مخاطب ہوکے پوچھا کہ اے مرجان شاہزادۂ بدیع الزمان کا لشکر
کسقدر ہوگا مرجان نے عرض کی کہ اے شہریار عالم شاہزادۂ بدیع الزمان کا لشکر اتنا ہے کہ ہفت اقلیم میں نہوگا صاحبقران
نہایت خوش ہوے اور سمت میدان دیکھنے لگے کہ ایکبارگی سامنے سے گرد اوٹھی اور اوسمیں سے ایک نقابدار خود پوش سات
شتروں کو ہمراہ لیے مسلح اور مکمل دریاے فولاد اور آہن میں غوطہ مارے آکر ایک سمت قائم ہوئی یہ نقابدار شاہزادہ ملک
قاسم کا خیرخواہ ہے امیر با توقیر نے مرجان سے پوچھا کہ یہ نقابدار خود پوش کون ہے مرجان نے عرض کی کہ خانہ زاد اتنا جانتا ہے
کہ یہ نقابدار ہوا خواہ شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم کا ہے اور غلام نام اسکا نہیں جانتا تھا اب کوئی دو تین گھڑی
دن چڑھا ہوگا کہ پھر ایک گرد نمایاں ہوئی اور جب وہ گرد دفع ہوئی تو دیکھا کہ ایک نقابدار سرخ پوش سات
لاکھ سوار سے اور آگے اوسکے سات سو علمہاے زرنگار انپر تعریف جناب باری اور نعت حضرت رسول مقبول کی
لکھی ہوئی ہے جوانان پری نژاد فیلان فلک شکوہ پر علمہاے زرنگار ہاتھوں میں لیے پھریرے کھولے ہوے نقابدار
علم شیر پیکر کے پھریرے کو چمکاتے بکمال شوکت و شان نمودار ہوا اور برابر خیرخواہان شاہزادۂ خاور سپاہ ملک قاسم
کے آگے پرا فوج کا باندھکے قائم ہوا امیر با توقیر نقابداروں کو دیکھکر در محویت کی حالت میں رہے اور تمام
اعضاے جسم میں جوش محبت پیدا ہوا مرجان سے پوچھا کہ تو اس نقابدار سرخ پوش کو بھی جانتا ہے مرجان نے عرض کی کہ یہ
بھی ہوا خواہ شاہزادۂ خاور سپاہ ہے نام اسکا بھی میں نہیں جانتا القصہ ابھی یہی گفتگو ہو رہی تھی کہ ایک مرتبہ جو
دیکھا تو سنجان کی طرف سے ایک گرد نمایاں ہوئی اور اوس گرد میں سے ایک جوان گھوڑے پر سوار چالیس ہزار
جوانان شیر شکار گرد و پیش رعنائی چہرے سے ظاہر نمودار ہوا امیر با توقیر نے اوس جوان دلیر کو دیکھکر مرجان تیز رفتار
سے پوچھا کہ اسکا کیا نام ہے مرجان نے عرض کی یا سلطان صاحبقران اس ملک باختر میں پہلے اسلام
اسی بہادر نے قبول کیا تھا اسکا نام ترک جوشن پوش جان نثار شاہزادۂ بدیع الزمان کا ہے کہ وہ آکے
ایک جانب اپنی فوج کا پرا باندھکے ٹھہرا کہ تعاقب میں اوسکے پھر گرد اوٹھی اور دو جوان حبشی نژاد مع چالیس
ہزار سوار کے مسلح اور مکمل خونخوار صورتیں مردانہ جنگجو ہیں گھوڑوں پر سوار برابر ترک جوشن پوش کے آکر صف آرا
ہوے سلطان صاحبقران نے مرجان تیز رفتار سے پوچھا کہ یہ دونوں کون ہیں مرجان نے عرض کی یہ دونوں
خانہ زاد گنجاب کے ہیں ایک کا نام قاتل زنگی دوسرے کا نام مقاتل زنگی بعد دم بھرکے پھر ایک گرد بلند ہوا

جب وہ گرد شگافتہ ہوا تو چالیس علم اور نشان چالیس ہزار سوار اور زیر سایہ علم ایک جوان شیر اندام نہایت
وجیہ و شکیل گھوڑے پر سوار سبز لواء تھوڑے سے بڑھ کر ذرے چلا آتا ہے سلطان صاحبقران نے پوچھا کہ یہ کون
بہادر ہے مرجان تیز رفتار نے عرض کیا کہ یہ شخص نظر کردہ حضرت خضر علیہ السلام فضل بن گیا ہور خون آشام مرد بہادر
مرد مردانہ ہے غرض فضل بھی اپنی طور پر آکے صف باندھ کے قائم ہوا شاہ لشکر اسلام سعد بن قباد نے جو فضل کو
دیکھا تو سلطان عالی مقام سے فضل بن گیا ہور خون آشام کی بہت سی تعریف کر کے اپنا سب حال بیان کیا بعد
اسکے قیس بن گیا ہور اور لیس بن گیا ہور اور نوح بن گیا ہور وغیرہ نو بیٹے گیا ہور کے بھائی فضل کے
چالیس ہزار سوار سے آکے قائم ہوئے بعد اسکے طرید اور خر لیلا دو بیٹے علقمہ ذریح کے بیس ہزار سوار ان مرصع پوش
سے خیر یک لشکر شاہزادۂ بدیع الزمان نامور ہوئے بعد از ان پھر ایک گرد نمایان ہوئی اور فضل بن آشوب بھی
مع چالیس ہزار سوار کے اگر وہین قائم ہوا مرجان نے فضل بن گیا ہور خون آشام کے بھائیون کا اور فضل بن
آشوب کا حال بخدمت سلطان والا رتبت بیان کیا الغرضہ جو کوئی آتا تھا مرجان تیز رفتار اسکا نام اور
حسب و نسب اور حال مشرف باسلام ہونے کا مفصلاً اور مشرح صاحبقران دوران سے عرض کر دیتا تھا بعد اسکے
سعد جرگہ نشین و سعید جرگہ نشین بائیس ہزار سوار سے آکے قائم ہوئے بعد از ان چالیس ہزار سوار فوج و سپاہ سے ایک
نوجوان نہایت خوش رو مردانہ وضع نور اسلام اسکے ماتھے سے ہویدا ایک مرکب پری پیکر گلگون مثل صبا رفتار پر سوار
نمودار ہوا سلطان جم اقتدار نے مرجان سے پوچھا یہ کون شخص ہے مرجان نے عرض کی کہ فرید خان بن گنجاب
چھوٹا بیٹا گنجاب کا ہے بعد اسکے حارب خونریز اور ضارب خونریز خزانہ اور جواہرات اور مال و اسباب گنجاب کا شترون
پر چھکڑون پر ہاتھیون پر بار کیے چالیس ہزار سوار ہمراہ لے کے پہونچے بعد اسکے اہرمن ساریخ او سیارنج ابن اہرمن تین لاکھ
سوار کی جمعیت سے اور تیس ہزار شتر محمولہ اسباب لیے سر میدان آکے قائم ہوئے بعد از ان پھر ایک گرد نمایان ہوئی
اور اس گرد میں سے ایک جوان بلند بالا خوش وضع چھ لاکھ سوار کا لشکر پشت پر گھوڑے کو جولان کیے نمودار ہوا
سلطان عالی مقام نے مرجان سے پوچھا کہ یہ کون بہادر ہے اسنے گذارش کی کہ یہ طاہر بن قہرمان عجمی ہے جس وقت
شاہزادۂ بدیع الزمان کو طاہر بن قہرمان عجمی نامردی سے پکڑ کے سمت ملک عجم لے گیا تھا اور ملکہ یاقوت ملک
کے ذریعے غلام شاہزادۂ عالی مقام کو زندانخانہ عجم سے نکال لایا اسکو وہان شاہزادۂ عالم نے مسلمان
کیا تھا بعد از ان مملوک عجم بارہ ہزار سوار سے بیس ہزار شتر پر اسباب لیے آیا اسکے بعد ملک صفوان مطلع نشین
اور ملک نوذر زر دریائی تخت پر سوار چار لاکھ سوار سے میدان میں آکے قائم ہوا بعد از ان چالیس ہزار دیو سے
قبائین شیر اور ببر اور چیتے کی کھالون کی پہنے ہوئے آگے آگے انکے ایک نوجوان بلند و بالا وجیہ خوش ترکیب
قبا اژدر کھال کی پہنے چوبدست بارہ من کی کاندھے پر خود اور دو ملبنہ سر پر زرہ فولادی اسپر
قبا پہنے تیغ ہفت صد منی کمر میں لگائے زیر سایہ علم نمودار ہوا امیر نے مرجان سے پوچھا کہ یہ شخص
دیوانہ وضع کیون ہے اور اسکا کیا نام ہے مرجان نے عرض کی کہ شہریار یہ بیٹا ملک حرمان دیو کش کا
قیطاس اژدر پوش چچا گنجاب کا ہے بعد از ان ساٹھ ہزار سوار جرار سے ارباب باختری مرکب پر سوار
آکے میدان میں اپنی فوج کا پرا باندھ کے قائم ہوا بعد اسکے بلوچ مع چالیس ہزار سوار دیا امیر نے پوچھا
مرجان نے کہا کہ اس جوان کا نام بلوچ ہے اور اسکے گھوڑے کا نام گلگون دریائی ہے بعد تھوڑی دیر کے اور
ایک گرد نمایان ہوئی جس وقت وہ گرد پھٹی تو دیکھا ایک جوان سکندر صولت شیر صلابت کمال شوکت و شان

سے سلح اور پیل دریاے آہن مین غوطہ مارے ہوئے نمودار ہوا پشت پر ہاتھی ایک لاکھ سات ہزار سوار غول بہ غول پیچھے ترچھے کیے
تلواروں کے قبضوں پر ہاتھ رکھے گھوڑے اٹھائے ہوے گرد سے چلے آتے تھے صاحبقران نے پوچھا یہ کون بہادر ہے
مرجان نے عرض کی اسکا نام قارن بلند کمان مقرب خاص بارگاہ لقا کا ہے کنجاب کی بارگاہ مین قاہر بن قہرمان کا بھی
ہے اور یہ جوان ہے جو کہ تکرار ہو گئی تھی کنجاب نے آپس مین ان دونون کے کشتی کروا کے قاہر بن قہرمان کو بہت
بھاری خلعت دیا تھا اور اسکو سرسری خلعت دیا تھا اس بات سے یہ کنجاب سے کشیدہ خاطر اور ناراض ہو کے چند سردار
شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کے جو کہ کنجاب کے لشکر مین قید تھے انکو رہا کر کے اور چھڑا کر خدمت مین شاہزادہ والا تبار
کی آکے از سر صدق و خلوص نیت کلمہ شہادت پڑھ کے مسلمان ہو گیا بعد اسکے اور گرد بلند ہوئی اور اس گرد سے
آواز نقاروں اور نفیروں اور قرناؤں کی بلند ہوئی جب وہ گرد شگافتہ ہوا تو دیکھا تین سو علم جوانان خوش رو
ہاتھوں مین لیے ہاتھیوں پر بیٹھے ہین اور تین لاکھ سواران نیزہ دار کا لشکر گرد و پیش اور آگے ایک تخت پر ایک
بادشاہ تاج شاہی بر سر و چار قبہ قسمت شاہی در بر بکمال شوکت و شان بیٹھا ہے اسکے ہمراہ تخت کے نظر آیا سلطان
بالکرام نے مرجان سے پوچھا کہ یہ کون ہے اسنے عرض کیا اسکا نام جروم پردہ ہے اور اسکے بیٹون مین ایک کا نام محمود
دزدگوش دوسرے کا نام عقاب دزدگوش تیسرے کا نام جمہور دزدگوش مشہور ہے امیر با توقیر نے پوچھا کہ اے
مرجان ابھی شاہزادہ بدیع الزمان کا اور بھی کچھ لشکر باقی ہے مرجان نے عرض کیا کہ اے شہریار ابھی بہت لشکر ہے اور جب
لشکر کے آنے مین انکے توقف ہو جاتا تھا تو سلطان بالکرام پوچھتے تھے کہ اے مرجان کیا لشکر بدیع الزمان کا اچھا
اب تو کوئی باقی نہین ہے اسوقت مرجان عرض کرتا تھا کہ اے شہریار بہت لشکر آنے کو ہے ابھی تو چند سردار آئے ہین
سلطان صاحبقران متحیر ہو کے کہتے تھے بنازم بر صولت و شجاعت شاہزادہ بدیع الزمان کہ کیسے کیسے دلیر و دور
بہادر جوان اور کیسا لشکر بہم پہونچایا ہے اس عرصہ مین پھر گرد اٹھا اور سات سو فیلان کوہ شکوہ کہ ہودے انکے
رنگے ہوے جوڑے مکلل بجواہر دانتون پر چڑھے ہوے جھکاریں پڑی ہوئین چاند سورج الماس کے مستکوں پر لگے ہوے
وہ دو جوان بادیوغ نشان بردار علمہاے زرنگار ہاتھوں مین لیے انپر بیٹھے فیلبان دریان مکلف کی پہنے ہوے
انکے ہاتھ ہاتھیوں کو دانتوں سے سلسلہ ہوے چلے آتے ہین اور پیچھے انکے بارہ ہزار اونٹ زر و جواہر و مال و
اسباب سے مملو انکے بعد سات لاکھ سوار نیزہ دار کا لشکر اور بیچ مین ایک بادشاہ مرکب بادرفتار پر سوار نمودار ہوا
امیر نے پوچھا کہ مرجان دیکھو تو یہ کون شخص ہے اسنے عرض کیا اسکا نام ملک ممالک نفشہ پوش ہے ابھی
مرجان یہی عرض کرتا تھا کہ اطلاق و تملاق قزاطاقی بائیس ہزار سواروں سے پہونچے اور بارہ ہزار چھکڑے
مال و اسباب کے انکے ہمراہ تھے بعد انکے اب جو دیکھا تو گرد عرصہ فراخ تیرہ و تار و خیرہ و تیرہ سر گرد با تا آسمان
رسیدہ و یاسر گرد زمین دو رزیدہ غلطان و پیچان مثل زلف مہوشان یکایک وہ گرد شگافتہ ہوا اور ایک
سو علم پھریرے انکے کھلے ہوے صداے کوس حربی و نعرہ جلاجل رزمی سے زمین متحرک آسمان متزلزل نظر
آتا تھا بعد ازان ایک نوجوان فیل تن شیر سیرت رستم گردان سہراب دل شیر باشندہ بیشہاے شیران + ہم پنجہ
بازوے دلیران ❊ بکمال شوکت و شان ایک زنجیر فولادی گلے مین پڑی ہوئی ایک غول سازندون کا آگے
آگے سرود چھیڑتے اور سازون کو بجاتے ساقیان مہ طلعت ماہ صورت جام اور صراحی زر دین ہاتھوں مین لیے
چپ و راست سے پیالہ شراب احمر سے مثل خون کبوتر کے بھر بھر کے دیتے جاتے ہین اور وہ نوجوان
جام نوش کر کے بجاے گزک کے دانہاے زنجیر فولادی جو کہ اسکے گلے مین پڑی ہے دانتون

سے جیسا کہ سر سا کے تحت زمین پر ٹھوکتا جاتا ہے سپر تلوار آگے تھی جب وہ طلعت پر سوار اور گرد و پیش اسکے لاکھ سوار
شجاعان عرصہ کارزار مسلح اور مکمل زرہیں فولادی گلے میں دستانے پر جوہر ہاتھوں میں خود فولادی سروں پر سپریں تلواریں لگائے
کس غضب و رعب سے آتا ہے کہ زہرہ شیروں کا آب ہو جائے سلطان عالی مقام نے اسے دیکھ کر نہایت پسند کیا اور مرجان سے
پوچھا کہ اے مرجان یہ بہادر کون سا نام ہے مرجان تیز رفتار نے گذارش کی کہ یا سلطان صاحبقران اسے ورقا نے زنجیر خا کہتے ہیں
یہی لشکر ورقا سے زنجیر خا کا تمام نہیں ہو چکا تھا کہ پھر گرد کا ستون بلند ہوا جب وہ گرد شگافتہ ہوا ارم شاہ مع تین
لاکھ فوج کے محافہ اپنی بیٹی ملکہ گلعذار سمین تن کو ہمراہ لیے اور پشت پر ہیکل الماس دیو سا تو لاکھ دیو و پریزاد و جن کے
غول بغول دار ہوا پھر ستون گرد کا اٹھا انہیں سے جرد شاہ کوہشاہ مع سات ہزار ساحران عیار شیر و پلنگ پر سوار اور پیچھے پیچھے اسکے
گہر شاہ تین لاکھ جن کی فوج سے آگے میدان میں قائم ہوا پھر گرد نمایاں ہوئی اور شیر دیو دیو مع چار لاکھ غالیہ نشین
ہو پہنچا امیر با توقیر آمد فوج کی او مختلف رنگ کے سردار اور بہادروں کو دیکھ کے متعجب اور متحیر محو حیرت خاموش بیٹھے دیکھ رہے تھے
اور مرجان عیار ہر ایک کا نام اور حال بیان کرتا جاتا تھا ناگاہ پھر گرد اٹھی اور ملک منصور شاہ چار لاکھ سوار اور چالیس
ہزار شتر بار و اسباب کے خاص گنجاب کا لیے میدان میں آکے ٹھہرا بعد اسکے اب جو دیکھا تو گرد سے ہوا سے آسمان
ایک عجب طرح کا ہنگامہ و شور و غل گوش زد ہوا اور آفتاب چھپ گیا سلطان عالی مقام نہایت متعجب ہو کے اس
طرف غور سے دیکھنے لگے ملاحظہ فرمایا کہ بہرام بن گرد خاقان چین لاکھ پری زاد اور ملک کا فور اور فولاد زرہ پوش سپہ سالار آہنی
ہزار دیو زرہ شاہین قاف آکے میدان مصاف میں قائم ہوئے اسکے بعد پھر گرد بلند ہوئی اور اس میں سے
علقمہ چھتر لالی وزیر اعظم گنجاب کا بارہ ہزار سوار اور چالیس ہزار شتر محمولہ اسباب اور مال گنجاب اور خزانہ سیم و زر
اور جواہر گنجاب کا ہمراہ لیے میدان کارزار میں موجود ہوا برابر اسکے جبار دیو اور دقیانوس بن قیطانوس زنگی
بادشاہ طلسم رفعت سلیمانی کا چالیس ہزار حبشی نیچے خوفناک صورتیں اور چار سوار اسپے تحفہ اور مال مع مرکب دو بم
سلیمانی بالین و لجام مرصع کار اور تاج رفعت سلیمانی ہمراہ لیے پہونچا اور صف آرا ہوا بعد اسکے پھر آسمان پر ایک
تاریکی سی چھا گئی اور دیکھا کہ دیو بہرمان مع شعل ہفت قلاب ہفت سر سلیمانی اور بارہ ہزار دیوزاد ہوا سے آسمان سے
اتر کے برو بے زمین میدان میں نازل ہوا صاحبقران فرط سرور سے پیرہن میں پھولے نہیں سماتے تھے اور شاہزادہ
بدیع الزمان کو دعا دے دیکے سجدات شکر بجناب باری ادا کرتے تھے یہی حمزہ عالی مقام اسی خوشی میں تھے کہ ایک جانب
سے آواز جھاڑ جھانکی کی پیدا ہوئی اور دیکھا کہ دریاے باختر سے فوج فوج اور غول کے غول اور غٹ کے غٹ سانپوں اور
اژدہوں اور بچھوؤں کے امڈ آئے اور ایک چھوٹا سا سانپ دہیش نام سے نہایت خوبصورت پر نقش و نگار تاج سر پر رکھے ایک
سانپ پر سوار آکے اسی میدان کے کنارے پر صف باندھ کے کھڑا ہوا سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران نے
مرجان تیز رفتار سے پوچھا کہ یہ لشکر کس کا ہے اور یہ اژدہے اور سانپ کیونکر یہاں آکے جمع ہوئے ہیں مرجان تیز رفتار نے عرض
کی ان سانپوں کے بادشاہ کو شاہزادہ بدیع الزمان نے قید طلسم سے نجات دلوا دی تھی اسیوقت سے یہ سب رفاقت
اور اطاعت میں شاہزادہ والا قدر کے حاضر ہیں القصہ یہ طول تا چند اسی طرح سے سات روز لشکر زادوں اور فوج
لیے یاران جان نثاران اور ہوا خواہان بدیع الزمان کی برابر آیا کی سلطان صاحبقران امیر حمزہ کشور گیر جہاں ستان کا
یہ حال تھا کہ وابستگان دامن دولت اور ملازمان شاہزادہ والا رتبت کو ایسی ایسی فوج و سپاہ اور جوانان دلیر چھوٹے
آتے دیکھ کر وجد کر رہے تھے اور پھر بار شاہزادہ عالی مقدار کی تعریف جرات اور شجاعت اور جواں مردی کی کرکے دعا میں
دیتے تھے القصہ جبکہ لشکر ظفر پیکر شاہزادہ بدیع الزمان نامور کا تمام و کمال آکے میدان میں قائم ہوا جسوقت گنجاب

ین گنجور بن ملک سحربان ودیوکش نے از مغرب تا مشرق و از جنوب تا شمال سرداروں کے خیمے ڈیرے بارگاہیں جو برسے
مار کیاں بیچوبے اسپک ر وبیان فلک بند بام نگہ سے دیکھیں استادہ دیکھے کنجاب کے تمام جسم میں رعشہ پڑ گیا اور خوف
سے مثل بید کانپ رہا تھا رنگت چہرے کی زرد ہاتھ پاؤں سرد ہو گئے تھے بات منہ سے نہیں نکلتی تھی خواجہ عزالدین
ملک بختیارک منحوس کا فرزند ہے بیوں نے یہ حال پیغمبر مرسل کنجاب کا دیکھا کہا اے کنجاب کیوں اس درجہ پریشان خاطر اے سبب
تکدر خاطر کا اپنے بیان کر کنجاب نے کہا اے بختیارک بھلا تو ہی کہہ کہ اس بدیع الزمان کے لشکر سے کسکی تاب وطاقت
ہے جو حوصلہ جنگ کا تو درکنار اسکے لشکر کی جانب رخ کر سکے بختیارک نے بہت سی تسکین اور تسلی کنجاب کو دے کے کہا
کہ اے پیغمبر مرسل تو خاطر جمع رکھ کس لیے کہ شاہزادہ بدیع الزمان فرزند حمزہ صاحبقران کا ہی شجاع ابن شجاع مرد مردانہ
اور شجیع زمانہ بہت باوضع ہے وہ کبھی دیو اور جن اور پری زاد اور غولوں اور ساحروں سے تیری فوج وسپاہ سے مقابلہ وجدال
کرنے کا حکم نہ دے گا دیو جن پری غول ساحر یہ سب کوئی تجھ سے کبھی نہ لڑیں گے اندک صبر تو دیکھ کہ تھوڑی دیر میں یہ سب دیو پری
جن وغیرہ کو رخصت کر دیگا فقط سوار و پیادہ قوم انسان جو اسکے ہمراہ لشکر اور فوج حاضر ہے انہیں سے اور تیری فوج سے
معرکہ رزم و جنگ درپیش ہوگا غرض بختیارک نے خوب سا سمجھا کے جب تسکین اور تشفی کی اسوقت کنجاب کو اندک
اطمینان حاصل ہوا لیکن کسی طرح سے دل کو چین اور اطمینان کلی حاصل نہ تھا حیران وششدر بیٹھا تھا اب حال شاہزادہ
نامدار سیاہ ملک قاسم کا سنیے کہ ملک قاسم نے جو ہجوم اور ہجوم دیوان زرہ شاہین قاف اور قوم اجنہ اور
پری زاد اور غولان صحرائی اور ساحران غدار کا اور آمد لشکر بے پایان اور فوج بیکران شاہزادہ بدیع الزمان
کی دیکھ کے اپنے دل میں از روے عدالت اور بنظر انصاف کہتا تھا کہ اگر اور بیچ بدیع الزمان نے بڑی جمعیت
اور خوب لشکر اور کیا اچھے اچھے شجاعان جنگار و دلیران خیر شکار بہم پہونچائے ہیں و جا باشا رہے معلوم ہوا کہ
بدیع الزمان مرد مردانہ اور شیر زمانہ ہے لیکن حیران ہوں یہ دیو اور پری اور جن اور غول اور ساحروں کا مجمع کیوں کیا اور
انکو کس لیے طلب کیا ہے اگر یہی ہے تو میں بھی جلے اپنا لشکر لیے آتا ہوں نقابدار سرخ پوش نے بگفتگو قاسم کی سنکے کہا کہ
اے قاسم اندک توقف کر دیکھ ابھی کیا ہوتا ہے

## اب دو کلمے داستان پر شوکت بیان سلطان شاہان حلقہ فگن گوش گردن کشان مردم ربایے عرین خنگ سر پنجہ جنگ شکنندہ کمان رستم دستان صاحب گرز سام بن نریمان زلزلہ قاف ثانی سلیمان و دارا شاہان امیر حمزہ صاحبقران گذارش کیے جاتے ہیں

کہ جسوقت سلطان ظفر احتشام امیر حمزہ گرامی مقام نے تماشا آمد لشکر شاہزادہ بدیع الزمان گرد لشکر شکن کا دیکھ نہایت
شاد اور خندان اپنی بارگاہ عرش اشتباہ سلیمانی کو استادہ کر کے مع پانچ ہزار پانچ سو چھپن سرداران نامی اور پہلوانان گرامی
جوانان صف شکن خیبر فگن بہادران تہمتن شجاعت شعار شجاعت کردار و تخت زر نگار پر جلوہ فرما ہوئے اور سرداران دست راست
جانب راست اور سرداران دست چپ سمت چپ اپنے اپنے ڈنگلوں پر بقاعدہ مستمرہ متمکن ہوئے حکم ہوا کہ جشن نشاط اور
محفل انبساط کی تیاری ہو حسب الحکم غلام امیر عالی مقام خورشید ماہ طلعت ارباب نشاط کے حاضر تھے تھاپ طبلوں پر پڑی آواز
ہر شاہ ہوش ربا نوش کی بلند ہوئی طرہ ساز گی کا اپنی کی گمک تمام کو جانے لگی قانون میں رباب چنگ مرچنگ دف دائرہ جھانجھ
گینگڑی جلترنگ سرود ستار الگوجا سرنی سرمنڈل ارغنون خواج ونگے الگوجا وغیرہ انواع اقسام کے باجے بجنے لگے مغنیان سرایا
لولیان کرشمہ ساز حالت رقص میں ایسے کوئی عضو ہیں رکھتے تھے یہ ثابت ہوتا تھا کہ مجبول بد دماغی تعلقات دنیوی پر ٹھوکر
مارتے ہیں اور واسطے ازدیاد عمر و جاہ سلطان صاحبقران عرش بارگاہ کے اپنے اپنے ہاتھ دعا کیلیے آسمان بلند کرتے ہیں

رنگوے دلہاے عشاق پر شور انگیز تھے اور شیشہ باں پیمانا ساغر یوں کا پتہ ثابت ہوتا تھا کہ خماران دل مشتاقان کی تشنگی افزا لب پیمانہ ہی
اڑائے دیتی ہیں اشعار شراب از حسن اے دوست دی ، دل بری برد و جان ہمی بخشید ، بگشت چمن خوبان کہ دیدہ ، پردۂ تصویر
عاشقان بدرید ، چنار کف دل شل عاشقان بسمل او مشتاقان بیدل دست بدل تھا ، بردار شاخ شکوفہ کان گل لبیان شوخ و
شیرین کا خبر آشوب ، جنبان بر ذمہ صبر از دل کہ ترکان خوبان نگارا ، ساقیان مہ طلعت جام و صراحی زر دین ہاتھوں میں لیے
دورہ جام شراب یاقوت رنگ کا چل رہا تھا اور باب محفل میں دھوم ہی قطعہ ساقی نور بادہ برافروز جام ما ، مطرب بگو کہ کار جہان شد
بکام ما ، ما سن در پیالہ عکس رخ یار دیدہ ایم ، ای بے خبر زلذت شرب مدام ما ، ناگاہ سلطان والا جاہ نے جانب شاہ عیاران
عیار عمرو بن امیہ نامدار مخاطب ہوکے فرمایا کہ خواجہ سلامت تم ذرا میرے قرۃ العین نور بصر پارۂ جان لخت جگر فرزند دلبند شاہزادہ
بدیع الزمان کے پاس جا کے اُسکو کاہی رخصت روح روان شیر حجی کر اگر جلوہ فرمائے دکھائے برابر ہی دنیا کو دکھانا دکھاؤ اور اپنے ساتھ
اُسے لیتے آؤ اور کہنا کہ بابا کہا ای فرزند میری آنکھیں تشنۂ دیدار ہیں ذرا دم بھر کے لیے آکے مجھے اپنی صورت دکھا جاؤ حسب الحکم امیر با توقیر
شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار اُسی وقت بارگاہ سے نکلے متوجہ طرف بارگاہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ کے ہوا ادھر
شاہزادہ بدیع الزمان نے بعد ملاحظہ تمام اپنے لشکر دیو و پری و دیگر مخلوق و ساحران اور ساحرون کے فرمایا کہ تم اب سب اپنے اپنے
ملک کو جاکے آرام کرو اور سب کو رخصت کیا اور آپ مع فعفل یعنی گیا ہور خوبن شام و باب باختری اور قارن بلند کمان اور
ورقلاے زنجیر خاے اور ترک جوشن پوش اور زبدہ خان بن گنجاب اور رستم خان بن گنجاب اور طاہر قہرمان عجمی اور سعید
جنگ نشین اور حارب خونریز اور ضارب خونریز اور ملوک عجم اور ملک صفوان جہاں نشین اور ملک گودرز دیلمی اور قیطاس
زرہ پوش اور ملک مالک مغفرہ پوش اور املاق قزاطانی اور تلاق قزاطانی اور ملک منصور شاہ اور علقمہ اصطرلابی اور
قیس بن کلیا ہور ادریس بن کلیا ہور اور نوح بن کلیا ہور وغیرہ نوبیت کیا ہو کے اور قاتل زنگی مقاتل زنگی وغیرہ اپنے
سرداروں اور جان نثاروں کے اپنی بارگاہ میں بیٹھ کے محفل رقص و سرود میں مصروف ہوئے تھے کہ عمرو بن امیہ نامدار اندرون بارگاہ
کے ہو رشاہزادہ عالی جاہ کے آیا اور دعا و ثنا کے شاہی بجا لایا شاہزادہ بدیع الزمان نے جو عمرو کو دیکھا تو اپنے ڈیل پر سے
سرو قد اٹھ کے تعظیم دی اور با عزاز و اکرام تمام اپنے پاس بٹھلا کے پوچھا کہ خواجہ جان آپ اس وقت کیوں تشریف لائے عمرو نے کہا میں
حسب الحکم حمزہ تیرے بلانے کو آیا ہوں لیکن ای بدیع الزمان توسچ کہ کسقدر مال اور خزینہ سیم و زر اور گنجینہ لعل و گوہر وغیرہ جو تونے پیدا کیا
اُس میں سے مجھے کسقدر عنایت فرمائیگا شاہزادہ عالم نے کہا کہ اے عم بزرگوار جسقدر کل مال و اسباب نقد و جنس میرے پاس ہے آدھا میں دونگا آپکا
اور دوسری دو یکی میں مالک ہوں اور باقی جو کچھ ہے وہ واسطے حساب لشکر و امیر حمزہ صاحبقران نامدار کی نذر کا ہے عمرو نے کہا ای
بدیع الزمان تو خوب جانتا ہے کہ حمزہ صاحبقران کو کچھ مال و دولت و زر و گوہر سے بھی کچھ پروا نہیں ہے وہ خود گنج وقار ہے سو نہ دو جو
اور مال و اسباب اپنے تحت اختیار میں رکھتا ہے تو ایک کام کر کہ ہم اور تو باتفاق باہم برابر تقسیم کر لیں شاہزادہ بدیع الزمان نادر
یہ تقریر شاہ عیاران عیار کی خوشی سے ہنسا اور کہنے لگا کہ خواجہ سلامت بہت ٹھیک ہے لیکن عمرو نے کہا خاموش ہو رہا بعد اسکے کہا
کہ حمزہ نے تجھے طلب کیا ہے شاہزادہ بدیع الزمان عالی مقام نے کہا کہ ای عمو صاحب میں بھی نہایت مشتاق زیارت اور قدم بوسی
اقدام عالی سلطان عالی مقام کی دل میں رکھتا ہوں مگر مجھ پر مطلق ہوں کہ یار دن انشاء اللہ تعالیٰ اگر فضل الٰہی شامل حال ہوا اور حیات
مستعار باقی ہے تو بعد فراغ معرکہ جدال و قتال اور تصفیہ کشت کاب ضرور حاضر ہونگا عمرو نے کہا کہ ای بدیع الزمان عدول حکمی
حمزہ کی کرنا یہ بات مقتضائے دانش نہیں ہے شاہزادہ بدیع الزمان معقول ہوکے ہمراہ شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار
بخدمت سلطان عالی مقام روانہ ہوا عمرو نے آگے جا کے خدمت فیض درجت میر با توقیر حمزہ صاحبقران دوران عرض کی کہ شاہزادہ
بدیع الزمان آتا ہے صاحبقران دوران نے سرداروں کو واسطے استقبال کے روانہ کیا اور سب سردار استقبال کر کے ہمراہ رکاب

رشتۂ جان جانتے تھے خنجر بے قبضہ زر غیر مہیا تھا نیزہ نیزہ بالا زرگرکمین نشانہ تھا ایک ایک زرہ پر سو سو جوان چشم پر دوختہ
چار آئینون کے واسطے آشنا آشناؤن سے چار چشم ہو کے بات نہین کرتے تھے اور کہتے تھے یارو جو شے جا ہو حاضر ہو اسکے
دینے مین ہمکو کبھی انکار اور کچھ تکرار تمسے نہین آلات قسم ہتھیار سے آج کوئی ہمسے طلب نہ کرو **اشعار** بسکہ گشتہ گرم بازار
تیغ و حلق میکرد مرد جان ایثار تیغ قیمت خود بسکہ مردم می فزود ٭ کیسۂ زر قیمت یک خود بود ٭ ہزارون لاکھون بہادران اور
دلیران صاحب عز و تمکین نے جسوقت سے کہ آواز طبل جنگ کی سُنی ہے غسل کر کرکے پوشاکین نفیس اور پاکیزہ پہن پہنکے
عطر ملکے سیکڑون اپنے خیمے ڈیرون مین کنج عزلت مین سیکڑون خانقاہون اور مسجدون مین ہزارون لب دریا ہزارون
جانب میدان سر برہنہ جانب قبلہ منھ کیے دعائین مانگتے تھے اور بحضور قلب اور خلوص نیت بچشم اشکبار نظر مین پیوستہ
کیے جناب باری سے مستدعی اور ملتجی تھے کہ اے رب جلیل دل ایک قطرہ خون ہے اسکا کچھ بھروسا اور اعتبار نہین ہے
کل صبح کو میدان مصاف مین امتحان قوم اشراف اور فرقۂ اجلاف کا بزبان خنجر اور دم شمشیر اور گواہی گرز عمود
بروے کار آئے اور جوہر عالی نسبی اور والا دودمانی کا ہر ایک دلیر عرصۂ کارزار کے بعرصۂ ظہور آئیگا اپنی رحمت
کا صدقہ ہمکو اپنے آقاے ولی نعمت کے روبرو سرخرو کرنا آرزوے دلی یہی ہے کہ ہمسے خون کے اور بڑھیان زخمون
کی تن پر ڈالے آئینہ شمشیر مین چہرۂ عروس فتح و ظفر کا جلوہ کرکے دولھا بنے میدان رزم و پیکار مین نمودار ہون
اور ایک قدم ہمارا آگے سے پیچھے کو نہ ہٹے غرض یہ کہ تمام رات دونون لشکرون مین بڑی جاگ اور چہل پہل
رہی طلایہ سوارون کے پھرتے تھے آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند تھی آخر الامر جب کوئی تین چار گھڑی
پچھلی رات باقی رہگئی کہ یہان سرخیل وفاداران **مقبل** وفادار نے جاکے پاے سعادت صاحبقرانی کو بوسہ دیا
سلطان والا شان خواب راحت سے بیدار ہوئے اور پوچھا کہ **مقبل** رات کتنی باقی ہوگی **مقبل** نے عرض کیا کہ اے
شہریار نماز کا وقت ہے سلطان **صاحبقران** نے فرمایا کہ پانی وضو کے لیے طلب کرو فراش آفتابہ اور سلفچی
لیے حاضر تھا **امیر** با توقیر نے اُٹھکے وضو کیا اور بعد وضو دو رکعت نماز پڑھکے پوشاک پہنی اور صندوق سلاح
کا طلب کیا تمام سلاح ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کیے **اشعار** زخود و سرافراخت آن سرفراز ٭ کہ تا فتح پیش آید
طراز ٭ زرہ کش قباے زراندود بود ٭ زصنعت گر ہپاے داؤد بود ٭ مسلح اور مکمل ہوکے باہر برآمد ہوئے **قند زیوانہ اشقر**
دیوزاد کو لیے حاضر تھا **امیر** نے **اشقر** کی پیشانی پر بوسہ دیا اور پایال پر ہاتھ ڈالکے رکاب مین قدم رکھا **اشعار** بزین جلوہ
گر و جست چو بر سکندر بزین برنشست ٭ تو گوئی کہ سہراب یل زندہ شد ٭ فلک زیر شمشیر او بندہ شد ٭ چار سو ساٹھے چار سو
رفقا اور ندماے شل شاہ **سلیمان فارسی** اور **ابو المعجن** گرد اور **مقبل** وفادار وغیرہ ہمراہ رکاب ظفر انتساب
سلطان عالیجناب کے ہوئے سواری مثل باد بہاری آہستہ آہستہ روانہ ہوئی جبکہ قریب نقارخانۂ بلورین کے پہونچے تو دیکھا سامنے
عیش محل کی ڈیوڑھی پر پردہ ہے خیمون پر کھینچ چکا ہے گلال باری اب تک قائم ہے اکطرف سترہ سو کنول بلورین الماس نگار
اور سو پچ لگیان اور ہزار بارہ سو جھاڑ بوقلمون اور دو ڈھائی ہزار پنجشاخے گنگا جمنی روپہلی سُنہری **شمعدان** کف دست
اُنکے نازنما د ہر سر انگشت پر پرچم یا شمعین موم کی اور کافوری کنولون اور سو رنگیمیون وغیرہ پر چڑھین روشن ہین
ہر چند بسکہ صبح کی روشنی نمایان ہوتی جاتی ہے تو روشنی پر زردی سی چھا گئی ہے اور فتیلے بے نور نظر آتے تھے اکطرف نکورا
نوبت کی لگ رہی تھی نقارے سونے روپے کے دھرنا اور شہنا چہ مین طلائی اور نقرئی تقرچی سب بادلہ پوش دو عالین
طلائی نوبت خانہ بہت تکلف کا بجا ہوا تمگیرہ تمامی کا آگے اُسکے کلابتونی ڈوری پڑے کھنچا ہوا شہنا نواز شہناؤن مین
گت بھیرو ین بہاس الطیا کو پھونکتے ہوئے سنانے سُرون کے بجنے معلوم ہوتے تھے شعر وہ شہنا نوازون کی پیاری دُھنین

جنھین کان رکھ رکھکر ملائک سنین ہا ایک سمت دو ڈھائی ہزار سنے باروت کی پگڑیان تمامی کے لنگوٹ کھینچے کربلوی کا کرتے
سوہی یچنی باندھے جوتے بیشوری سلے ستارے کے پانوئنین چڑھائے مشکیزے سنے لعداد چمڑے کے کاندھے پر رکھے گلاب
کیوڑا عرق بہار بید مشک انمین بھرے فوارے ہزارے مرصع دہانون پر چڑھائے عطر بیزی اور گوہر افشانی کرتے ہین ایک
جانب ہات سو آتشدان منقل بردار عود سوز اگرسوز عنبر سوز ہاتھون مین لیے لوٹنے لچکنے کے روشن کیے عود بر کی جھڑ لگتے
ہوے بخورات طرح طرح کا جلتا ہوا نسیم عنبر شمیم وزان ہے دماغ جان معطر ہوئے جاتے ہین سترہ اٹھارہ سو حاجب
دربان کلکچی قورباشی **یساول مردھے چوبدار** پیش تیس بتی کی پیچھے دار پگڑیان سرون پر باندھے مرزائیان
بیلکاری کی انبز قبائین برق چاک محمودی کی اور قلمکار جلون کی سنجاب ٹنکی ہوئی گلے مین پہنے مشروع کے پاجامے
پانون مین جبل چشم کے چیکردن سے باندھے ابلق کمیت سرنگ سمند سیاہ گھوڑے رانون کے تلے دبائے جھکا رستے
گدگدائے منتظر سواری کھڑے ہین ایک سمت ہزار بارہ سو فیلان کوہ شکوہ جھسونڈے رنگے ہوے جگا ہین برجی بڑی حلقہائے
زرنگار پشت پر اشعار جھبک کے خورشید سے ہودج زرین پر جبین - فیل جب شہ کی سواری کے کھڑے ہون درپر جلی
زربفت کو ہو جانب کی راتونے لگے ہے شب دیجور بہ کیون نور کی ڈالی جادر - جوڑے مکلل بجواہر داتون پر چڑھے ہوے
مہ جان باد رپوش طلہائے زرنگار ہاتھونمین انکی پشت پر بیٹھے فیلبان گجگ کڑے خاموش انتظار سواری مین
ہین چودہ سو پندرہ سو سانڈنیان بطور میرائیان کے آراستہ سقرلاتی مخمل جھولین انپر پڑی ہوئین ڈوریان کلابتونی جھالرین
مقیش کی کرنین مرتین یا سلکہائے مروارید آویزان زنگ گنگا جمنی گردنون مین سانڈنی سوار دوریان دھوم دھامی پہنے
جارین بکٹے ساتھ نیون کو روکے کھڑے ہین ایکطرف بارہ ہزار خاص بردار بندیان ہاتھ اگلے مین پگڑیان اور پیچے سرخ
سرخ سرون پر لوہکرون مین بہکارے پر لگے سلح اور مکمل نقرئی طلائی تمامی کے غلافون کی خاصیان مگر وہان شیرپان
جواہر نگار رومی ولایتی فرانسیسی نادر جنگا قین دونالیان یکنالیان رفل خاردار رفل وغیرہ کاندھون پر رکھے پا باندھے
لب بسکوت حاضر اور مستعد ہین غرض سامان اور جلوس سواری کا دیکھتے ہوے سلطان **صاحبقران** قریب عقبہ ملک
تکریم ملائک مقیم کے پہونچکے **اشقر دیوزاد** پر سے اُتر پڑے اور زین پوش بچھاکے انتظار مین بیٹھ رہے حضرت
ظل اللہ شہنشاہ **سعد بن قباد** کے وہین بیٹھ گئے اور جو جو شاہ و شہریار اور سردار مجرئی آتے جاتے تھے سب
امیر حمزہ صاحب توقیر کو مجرا کرکے چپ و راست زین پوش بچھا بچھا کے بیٹھتے جاتے تھے ناگاہ اندر سے آواز شہنا دن
کی گوش زد ہوئی اور آمد سریر سلطان حضرت ظل اللہ کی دکھلائی دیا اور بشارتیان کیتان کرب بن کوہ کرب جمرو
**معد یکرب** پہلوان **عادی** نے پردہ زنبوری کو ہاتھ سے تھام لیا اور تخت حضرت ظل اللہ عرش بارگاہ کو جوان
سریرگردون سریر وارث اورنگ جہانبانی مالک سریر سلطانی شہریار عالی مقدار **سعد بن قباد** کا چار سو ساڑھے چار
کہاریان نوجوانین پری طلعتین ماہ و شین دوش بدوش لیے نمودار ہوئین اور گرد و پیش کنول بردار نشان صبح کی
والیان لالٹین والیان دستی والیان روشنی مومی کافوری شمعون کی لیے ہوے اور روشنچوکی والیان روشنچوکی بجاتی
سنانے سرون کے نکلتے ہوے پہلوان **عادی** پکارا نصر من اللہ فتح قریب کہارون نے بڑھکے تخت اُس سلطان
مرتبت کا کہاریون سے لیکے اپنے دوش پر رکھا حضرت کے چہرۂ اقدس پر جو خیال کیا تو معلوم ہوا کہ شاید ابھی نماز صبح
انفراغ حاصل کرکے سوار ہوے ہین سجدہ گاہ کی مٹی جبین اقدس پر لگی ہوئی وظیفہ مین مشغول ہین **صاحبقران**
دوران اُٹھکے مجرے کو جھکے **مردھے** نے نقیب دی بادشاہ سلامت شہنشاہ عالم پناہ سلامت زلزلہ **قاف تا قاف**
سلیمان **حمزۂ** صاحبقران **امیر** کشورستان جہانستان کا مجرا نگاہ روبرو حضرت ظل اللہ نے انتھا اپنی چھاتی پر رکھ کے اشارہ

سوار ہونے کا کیا امیر با توقیر مجرا کرکے اشقر دیوزاد پر سوار ہوے بعد ازان جتنے شاہ و شہریار دست راست اور دست چپ تھے ایک ایک کا مجرا لیتے ہوے شہنشاہ گیتی پناہ قوائین سجدہ گاہ ظل اللہ بادشاہ سعد بن قباد جانب میدان رزمگاہ مخاطب ہوے آگے آگے کڑکیت کڑکا بولتے ہوے میدان میں آئے **اشعار**

یہ کہتے تھے آ کے میں ہر دم پکار
ادب سے تفاوت سے اور دور سے

بڑھا تو جو ابو سے جا بجو
بڑھے جانے آگے سے چلنا قدم

دو جانب بائیں لیے آئیو
بڑھے عمر و دولت قدم با قدم

نقیبان درجلو داران و چوبداران بھی اپنے معمول و دستور سے بعد اسکے ہزاروں طرح آداب بجا لاتے کرتے ہوے ہمراہ تخت بادشاہی اور گھوڑوں کے پیٹ کے تلے دبے ہوے کچھ جانب راست کچھ جانب چپ کچھ آگے پیچھے گرد کو ہٹاتے چلے جاتے تھے سلطان باکرم امیر حمزہ نامور زیر سایۂ علم اژدہا پیکر چالیس قدم بہ دوری اور صاحبقرانی آگے تخت سے بادشاہ کے بڑھے ہوے یہ شعر پڑھتے ہوے **شعر** من آن ستارۂ صبحم کہ از کمال ادب • ہمیشہ پیش رو آفتاب می باشم • باقی تمام سرداران والا گوہر اور افسران لشکر اور فوج و سپاہ چپ و راست اور عقب بہ آئین شائستہ قدم با قدم ہمراہ رکاب ظفر انتساب شہنشاہ عالیجناب کے وعدہ گاہ مصاف میں آکر پہونچے اور تخت حضرت ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی بادشاہ لشکر اسلام کا قلب لشکر میں قائم ہوا اس عرصہ میں مقدمۂ صبح کا ہوا اور شاہ زرین کلاہ خاور آفتاب تخت نیلگون سپہر پر سوار ہو تاج زرین سر پر رکھے دریچۂ مشرق سے واسطے تماشائے رزم و پیکار شاہزادہ **بدیع الزمان** نامدار کے نمودار ہوا اور یہ دیکھا کہ ایک سمت سے انجم گروہ رستم شکوہ سرفتنۂ ملک **باختر صاحبقران بن صاحبقران** پہلوان تہمتن شاہزادہ **بدیع الزمان** گردنشکن مع **فضل بن** کیا ہو رخون آشام اور ترک جوشن پوش اور **قاتل زنگی** اور **مقاتل زنگی** اور **عادل خان بن گنجاب** اور **نوفل خان بن گنجاب** اور **طرید خان بن گنجاب** اور **رستم خان بن گنجاب** اور **سعید جرگہ نشین** اور **سعید جرگہ نشین** و دیگر ارباب **باختر** سی اور **قارن بلند کمان** اور **ذرقاے زنجیر خاے** اور **فضل بن آشوب** اور ملک **صفوان مطلع نشین** اور **حارب خونریز** اور **ضارب خونریز** اور **منصور شاہ** وغیرہ شجاعان روزگار اور دلیران عرصۂ کارزار اپنے سرداروں اور رفقاے جان نثار اور لشکر غازیان دیندار مجاہدان نمودشعار مرکب گلگون **باختر** سی پر سوار تیغہ **طہموث** ذیوبند کے قبضہ پر ہاتھ رکھے ہوے اور ایکطرف سے نور حدیقۂ وسالت و شہامت صاحب عزم مبارز رزم شاہزادۂ خاور سپاہ ملک **قاسم** لعل خفتان خونریز خاوری **شعر** آفتاب مشرق دین پرور ی • شہسوار لعل پوش خاوری • نقابدار سرخ پوش بنا ہوا اور نقابدار سرخ پوش مع تمام فوج و سپاہ کے وعدہ گاہ مصاف میں آکر قائم ہوے **اشعار**

ز چار آئینہ ... خو استند
ہوا شد خروش آئینہ پیل [illegible]
سپہ بر سپہ فوج بر فوج بود
رہ رفتن خویش گم کردہ مہر
ز رنگا رنگ و رنگا رنگ

بمیدان رسیدند مردان کار
ز ارباب ایوان فضا جہان
برآمد شدہ لشکر بے قیاس
زمین آمد از نعل تازی بتنگ
ز سم ستوران دران بن دشت

فراہم شدند آن یلی نامدار
تمامان چو طاؤس باغ جنان
زمین در تزلزل فلک در ہراس
نہان شد بگرد آسمان و زنگ
زمین شش شد و آسمان گشت ہشت

چو سد سکندر صف آراستند
علمہا سر برکشیدہ چو سرو
خفیف زمین چون فلک [illegible]
ز گرد و غبارے کہ شد بر سپہر
صدا ابرون آواز طبل جنگ

سلطان ظفر احتشام امیر عالیمقام وہان آکے ایک بہت بلند ٹیکرا تھا مع شہنشاہ **سعد بن قباد** اور تمام شاہ و شہریار اور سرداران لشکر اسلام اُس ٹیکرے پر جاکے بارگاہ **سلیمانی** کو استادہ کرا دیا حضرت ظل اللہ نے سریر سلطنت پر اجلاس فرمایا اور سلطان **صاحبقران** ونگل نا دعنبر پر جلوہ فرما ہوے اور باقی دست راستی و دست چپی لبنے اپنے ونگل اور کرسیوں پر متمکن ہوے اور تمام لشکر اسلام ایک سمت از مشرق تا مغرب

صف باندھ کے قائم ہوا تا گاہ نطوف سے گنجاب علیہ اللعن والعذاب تخت پر سوار اور خواصی میں خواجہ گراز الدین ملک
بختیارک شوم کا فریدین اور دست راست پر مرزا تاجدار او رفرامرز نابکار پسران نوشیروان ملک العادل کسریٰ اور
دست چپ پر القاس خون آشام اور بدربن زلازل یک چشمی وغیرہ کفار او رپشت پر لشکر کفاران و نابکاران پر دغا
شعر حرامی لعینان مردار خوار + زمرہ پرستان ہمہ نابکار رحیلاں خیل ذیل ذیل پیچھے کے تیپے قشون قشون دستے دستے گروہ
گروہ انبوہ انبوہ غول کے غول غٹ کے غٹ پرے کے پرے فوج فوج موج موج شعر بمیدان رسیدند از ہر طرف ہجوم افواج
دجال بستند صف + طرفین سے تبرداروں نے نکل کے جھاری جھنڈی کا لشکر میدان کو ہموار کر دیا بیلچہ مار بیلچہ کاری
کرکے نکل گئے سقے وغیرہ آبپاشی کر رہے تھے گرد و غبار کو بٹھلا رہے تھے گو کثرت گرد و غبار سے کرۂ ہوا کرۂ خاک
آسمان گنبد لاگنبد لا انداز زمین عرشہ وار نظر آتا تھا دل دماغ جوانوں سے سر پیٹ رہے تھے اور جیالے بجین کف افسوس
ملتی تھیں علمہائے زرنگار روز نگاری گیسو اپنے کھولے ہوئے زرہ میں چشم چشم ہوکے میدان کو جھانک رہی تھیں چار آئینوں
کو عالم حیرت تھا بارے بعد دو گھڑی کے بسبب کثرت آبپاشی جب گرد و غبار فرو ہوا اور ایک ایک کو بخوبی دیکھنے لگا تو اسوقت
نقیبوں اور چاؤشوں نے میدان میں نکل کے میمنہ میسرہ قلب و جناح ساقہ و کمینگاہ آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول چودہ
صفیں باآئین مہین آراستہ اور پیراستہ کرکے ایک ایک دلاور و جوان سے آنکھ ملاکے بآواز بلند کہا کہ اے مردان بکوشید تا جامہ زنان
نپوشید شعر روز جنگ ست جنگ باید کرد + کوشش نام و ننگ باید کرد + کمان ہر وہ رستم وہ سہراب کمان بیژن اور ہر زور شعار

| | |
|---|---|
| ز احوال جم جاے عبرت نکوست | نشانے نہ از کاسۂ مغز اوست |
| فلک کن درین طاق بازیچہ رنگ | کہ بشکست چون فرق کسریٰ بسنگ |
| فریدون خداوند اکلیل و تخت | ز دنیا بنا چار بربست رخت |
| بیجاک سپہ فرق رستم نگر | کہ در زد دیدے از گرز او کوہ سر |
| جہان را کسے پائداری نکرد | بکس این جفا پیشہ یاری نکرد |
| شجاعت خدا و رسل را پسند | شجاعان دنیا بجنت رسند |
| وہ جلوۂ نام جمشید دید | بہ پیش شجاعان شود جلوہ گر |

| | |
|---|---|
| سکندر کہ یک عمر آئینہ ساخت | ز آئینہ مرگ چون زنگ باخت |
| کجا رفت خسرو چہ شد کیقباد | نداری ز کاؤس و دارا بیاد |
| جگر خون شد از دہر افراسیاب | کہ گشتی از و زہرۂ شیر آب |
| چو بیژن بچاہ بلا شد قرار | نماند آن یلی بزروئے نامدار |
| گر آنکہ نام شجاعان عصر | بماند تو تا بخواہی حشر |
| کدام ست پس آن یلی ارجمند | کہ آید بمیدان تیغ و کمند |

یعنی کون ایسا جوان ہو کہ آج ان بہادروں کا نام مثل
حرف غلط مٹاکے اپنے باپ دادے کا نام اس صفحۂ ہستی پر روشن کر جائے سپہ گری کا فن ہزاروں مردوں کو
دکھلا جائے۔ یک آگے ہٹ رہے اور یک با پیچھے ہٹ جائے۔ بس اتنا اس کہنے کے شجاعان عرصہ کارزار
اور دلیران نامدار کی آنکھوں میں نشۂ شجاعت کے پردے سے پڑ گئے اور بر جگہ ترچھے کیے اور قبضوں پر تلواروں
کے ہاتھ رکھے منتظر تھے کہ دیکھیے ہراول لشکر کون ہوتا ہے یہاں تو یہ حال تھا اب شمۂ حال گنجاب خانہ
خراب سیاہ دل کا گذارش کیا جاتا ہے کہ گنجاب نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں سات صفیں آراستہ
ہوں چنانچہ اوّل میں ارجل خشت انداز اور سرجل خشت انداز مع ایک لاکھ اسّی ہزار خشت انداز
اور رعد اندازوں کے آکر قائم ہوئے اور صف دوم میں القوان گراز دندان اور کیوان گراز دندان پچاس
ہزار کفار آمادۂ مرگ ہمیاں سے تھامے تھے تیسری صف میں غراب زنگی اور محراب زنگی لاکھ حبشی
اور زنگیان مردم خوار سے صف آرا ہوئے چوتھی صف میں فیل گرگ پیشانی اور گرگین فیلتن
ایک لاکھ تیس ہزار سواروں سے برابر ہوئے اور صف پنجم میں کلال خرس پیشانی اور جلال خرس پیشانی
ایک لاکھ چالیس ہزار سواروں سے وصف جنگ دینے کو صف ششم میں ارقم فیل زور اور عقرب اژدہا چشم

دو لاکھ سوار نیزہ دار سے آمادہ پیکار اور صف جنگ مین قہور کرگدن سوار ایک لاکھ سوار کا مدار و سے تہیہ کا ردار جنگ کا تھا ایک مرتبہ ارجل خشت انداز نے ایک کرگدن اہرمن طلعت پر اشعار

| | | |
|---|---|---|
| تو صرصر تیز رو در ہنگام رفتن | میان ابر و آتش چو برق سنج | پیلے بر گردن چون کوہ آہن |
| چنان دم کوہ را صد پارہ کردے | بجنگ پیل بوزی سخت سنج | اشارت گر بسنگ خارا کردے |

جو کہ زیر ران رکھتا تھا آئے جاب مرکے صف لشکر کفار سے باہر نکلا اور سامنے تخت کنجاب کے آکے اجازت طلب ہوا کنجاب نے کہا جا تجھے حوالہ خداوند لقا سے خدائے باختر کیا بس یہ سنکے وہ ملعون مقہور خدا اور مردود خلائق ارجل خشت انداز کنجاب علیہ اللعن والعذاب سے رخصت ہوا اور اپنے کرگدن کو تیز گام کرکے ناف میدان مصاف مین آکے قائم ہوا اور پکارا ہو لشکر بدیع الزمان والے فرقہ خدا پرستان از شما ہر کسے کہ آرزوے مرگ داشتہ باشد بیاید بمیدان جنگ کرارادہ دست و پا آوری دارم تا سخن در دہانش بود اور پورا کلمہ اسکی زبان سے نہین نکلنے پایا تھا کہ تقاضا بشریت یو من نے چاہا کہ مین اپنا مرکب جولان کرکے اسکے مقابلہ کو نکلون ناگاہ ادھر سے شاہزادہ عالیمقدار بدیع الزمان نامدار نے اپنے مرکب کو صف لشکر سے باہر نکالا اور جیب و دامن جلون کو جلوہ دیا شاہزادہ رستم صولت سہراب توان بدیع الزمان گرد لشکر شکن ہمت ثانی سلیمانُ الاشان حمزۂ صاحبقران رخ کرکے مرکب پر سے کود پڑا اور امیر عالیمقام کو مجرا کرکے پھر گھوڑے پر سوار ہوا اور مرکب کو جھکا تا قریب ارجل خشت انداز کے پہونچکر ہمنگام در ہوا تو دیکھا کہ گینڈا ارجل خشت انداز کا دس بارہ قدم پیچھے گیا ارجل کرگدن پر سے گرتے گرتے بچا اور پھر خوب سا سنبھلکر تازیانہ کرگدن کو مارا اور نہایت غیظ و طیش مین بھرا ہوا سامنے شاہزادہ بدیع الزمان کے آکے کہنے لگا کہ ای جوان یہ کونسی رسم دری ہو کہ تو نے آتے ہی لگا دیا کے میرے کرگدن کو پسپا کر دیا شاہزادہ عالم نے جواب دیا کہ ہمارے طریق اسلام مین یہی رسم ہو کہ پہلے ہمنگام در ہوکے امتحان زور بازوے حریف کا کرتے ہین کہ کیسی قوت اور مردانگی ہمپر ظاہر ہو گئی کہ نہایت کم طاقت ہو ایک لگاؤ مین گینڈے پر سے گرتے گرتے بچا ارجل خشت انداز یہ کلام شاہزادہ عالیمقام کا سنکے بہت درہم برہم ہوا اور کہنے لگا کہ ای خیرہ سر خدا پرست تو بچہ کر دو جانتا ہو تو شعر بیا تا بہ داری ز مردی نشان + کمان کیانی و گرز گران + شاہزادہ والا مرتبت نے فرمایا ای ارجل خشت انداز ہمارے طریق مین چار باتین ممنوع ہین اول حریف پر پیشدستی نہین کرتے دوم بھاگے کا تعاقب نہین مناسب جانتے تیسرے کسی بزرگوار کے مزار پر دیدہ و دانستہ قدم نہین رکھتے چوتھے کسی عاشق کا راز نہین فاش کرتے انداشعر تو اول برآور تمنائے خویش + کہ من خصم را سید ہم جائے بیش + یعنی تو پہلے اپنی ضرب کرکے اپنے دل کا ارمان اور جی کی حسرت نکال لے اگر جناب احدیت تیری ضرب سے مجھے محفوظ اور سالم رکھیگا تو بعد اسکے مین اپنا حربہ تجھپر کرونگا ارجل خشت انداز نے کہا دو ہا مرزی وہ جو پہلے مارے + سچ کر چھپنے کو کیا ایسے جب تو میری حرب سے جانبر ہوگا تب پھر تیرے وار کو دیکھ لونگا یہ کہکے پکارا خبردار رہ کہنا کہ خبردار نہ کیا اور فلاخن کے گلے مین ایک خشت فولادی اور اسکے چارون کونون مین چار خنجر فولادی بران اور بہت آبدار نصب کیے ہوے رکھکے اپنے سر پر چرخ دیا اور سمت شاہزادہ عالیمقام بقوت تمام مارا چنانچہ وہ اینٹ مثل رعد شور کرتی چلی شاہزادہ عالیجناب نے اسکو آتے دیکھا اپنا ایک پانون رکاب سے نکالکر فاش زین سے چپتی تمام کل مرکب پر آرہا اور زین کو خالی کر دیا اینٹ برابر پالان مرکب کے آکر لگی اور کلا مرکب کا توڑ کے زمین مین غرق ہو گئی وہ گھوڑا شاہزادہ بدیع الزمان کا تصدق ہو گیا اور شہزادہ عالم جست کرکے زمین پر آیا اور امیر ابن عمرو سے فرمایا کہ گلگون باختری کو لا حسب الحکم شاہزادہ عالم کے امیہ بن عمرو نے اسید مرکب گلگون باختری کو لاکے حاضر کیا شاہزادہ بدیع الزمان نے پہلے نور دیدہ کرکے

اُس اسپ کو زمین سے کھینچ لیا اور پھر اُسکے گلگون باختری پر سوار ہو کے اُسی اینٹ کو لیے مرکب کو تیز گام کے جانب ارجل خشت انداز مخاطب ہوا اور یہ نعرہ کرنے لگا نعرہ

| | |
|---|---|
| بدیع الزمانم کو دیو زرّین | توانم زدن آسمان بر زمین |
| صبوحِ خوبی سبز انجمن | ز تیغم بسے ملک اسلام شد |
| بدیع الزمان کو دشمن شکن | کہ سر فتنہ باختر نام شد |

نہیب دی کہ باش اے نطفہ حرام بد ذات خبردار کہ میں تیرے تقدیری حربے سے تجھے جہنم واصل کرتا ہوں ارجل خشت انداز یہ کلام شہزادۂ عالی مقام کا سُنکے قہقہہ مارکے خوب ہنسا اور کہنے لگا کہ اے بدیع الزمان مجھے خداوند لقا نے پروانہ مسلمی کا دیکے تقدیری ہو کہ تو سب پر غالب رہیگا کبھی کسی سے تو مغلوب نہو گا شاہزادہ عالیمقام نے فرمایا کہ کیا معاذ اللہ تیلے اپس گبر معز درخوک بیکر خرس بادیہ ضلالت گمراہ کنندہ عالم لقا کی تقدیرات اور مزخرفات کہنے کا ابھی تماشا دیکھ اور یہ کہکے اُسی اینٹ کو سر پیچ دیکر ارجل کا نشانہ تاک کر مارا ارجل نے چاہا تھا کہ اینٹ کو خالی دے مگر اینٹ آکے اُس حرامزادے کی چھاتی پر لگی اور وہ جہنمی چیخ مارکے گینڈے پرسے چاروں شانے چت زمین پر گرا اور دم بھر میں پھڑک پھڑک کے سدھارا جہنم کو گیا گنجاب نے جو یہ حال دیکھا کہ ارجل خشت انداز مارا گیا پکارا کہ وا ویلا واحسرتا وادریغا اس خیرہ سر تیرہ روزگار خدا پرست نے غضب کیا کہ سرنجس خداوند لقا کا توڑا کسلیے کہ تقدیر خداوند لقا نے کی تھی کہ کوئی ارجل خشت انداز کو کبھی نہ مار سکیگا اور اسنے بخلاف تقدیرات خداوند لقا کے ارجل کو مار ڈالا اب نہ جانے دینا اسکو اور چار طرف سے محاصرہ کرکے مار لو زندہ و سالم نجھو نہ دیو شور گنجاب کا سُن کے سرجل خشت انداز چھوٹا بھائی ارجل جہنمی کا ہائے بھائی ہائے بھائی کہتا اپنا گھوڑا دوڑاکے سمت شاہزادہ بدیع الزمان چلا نقابدار سرخ پوش نے جو دیکھا کہ بدیع الزمان نے مردانہ وار ارجل خشت انداز نابکار کو جہنم واصل کیا اور اب سرجل خشت انداز چھوٹا بھائی اُسکا بہ ہیئت رزم بر سر شاہزادہ بدیع الزمان جاتا ہے کہیں ایسا نہو اپنے راہوار کو گرم کرکے سد راہ سرجل خشت انداز کا ہوا اور باواز بلند کہا کہ باش اے نامرد تیرہ روزگار کہاں جاتا ہے کس واسطے کہ تو صید لاغر میرا ہے سرجل خشت انداز نے نقابدار سرخ پوش کو سد راہ اپنا دیکھ کے حالت غیظ و غضب میں ہیبطرح کی ایک ور اینٹ فلاخن میں رکھی اور چاہا کہ پیچ دیکر سر پر چرہ اپنا کرے ایک مرتبہ نقابدار سرخ پوش نے مثل برق جھپک کر دوال کمر پر اُس کے سطح سے تیغ بلارک افراسیابی کا حربہ کیا کہ مانند خیار تر کے دو ٹکڑے ہو کر لاش اُس جہنمی بد معاش کی فاتش زین سے زمین پر گری اور خاک و خون میں پھڑکنے لگی شاہزادۂ بدیع الزمان رستم صولت نے جو دیکھا کہ نقابدار سرخ پوش نے سرجل خشت انداز کو واصل جہنم کیا شاہزادۂ عالم اپنا گھوڑا چمکا کے قلب لشکر گنجاب پر جا پڑا اور اسطرف سے بھی تمام کفار بر جھے اور تلواریں پکڑکے ہمارے زرم دیدہ کار دھوئے یہ پیرش اور جلوہ فوج کفار کا دیکھ کر اسطرف سے فضل بن گیاہ مور خون آشام اور قارن بلند کمان اور ورقاء زنجیر خا اور رستم خان بن گنجاب اور ترک جوشن پوش اور ارباب باختری اور دیوانہ قیطاس آذر دریوش طاہر بن قہرمان عجمی اور قاتل زنگی اور مقاتل زنگی اور مقبل بن آشوب اور منصور شاہ قریش سرداران جان نثار شاہزادہ بدیع الزمان نامدار کے اپنے آقائے ولی نعمت شاہزادہ بدیع الزمان رستم صولت کو یکہ و تنہا لشکر کفار میں حصاری اور شمشیر زنی کرتے دیکھکر اپنے اپنے گھوڑے دباکے پشت پر شاہزادۂ عالم کی پہونچے اور آمادہ کفار کشی اور جہاد ہوئے اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| یکے نیزہ زو بر عماری نشین | یکے تیغ بر موج آہنین | کشیدہ ہمہ تیغ کین از غلاف | بے قتل و کفار و اہل خلاف |
| یکے بسمل از خنجر آبدار | یکے کشتہ از تیر سینہ فگار | یکے را بہ بازو یکے را بہ سر | یکے را بہ پشت و یکی بر کمر |
| | | یکے بود در خواب و در کش رسید | اجل را بیے در دم تیغ دید |

یکے را بہ پیکان جگر کاستہ / یکے مرگ را از خدا خواستہ
یکی بود چون مرغ بسمل بخاک / شد از زخم خنجر یکے سینہ چاک
یکے بود بر نوک نیزہ طپان / بخاک اوفتادہ یکے نیم جان
یکے بود گریان بحال پدر / یکے بر برادر یکے بر پسر
شکستند صد ہا بہ گرز گران سر / برون مغز صد ہا شدہ از تبر
کمانہا ز حیرت بہ بستہ میان / گر آرند تیرے در آغوش جان
بہ فوج عدو بود اجل خندہ زن / ہمی کرد پرواز جانہا ز تن
بلہ اسپ ہر سو ہزاران ہزار / ہمی گشت در دشت کین بیقرار
سبلے دیدہ مجروح خونبار بود / صدائے بر از نالۂ زار بود

یکے را ز جان خون ز زخم مشام / بمیدان یکے تشنہ لب دادہ جان
یکے بود بے پا و بے سر یکے / یکے کشتۂ تیغ و خنجر یکے
یکے چشم بر زخم چون پنجہ داشت / یکے بر لب از سوز دل نالہ داشت
بہ شمشیر و خنجر بہ تیر و سنان / بہم یکدگر می ربودند جان
صدائے تراق و تڑاق و تڑاق / ز میدان رسیدہ بہ نیلی رواق
چنان گرم کردند بازار جنگ / کہ می سوخت پرہائے تیر خدنگ
ز بس کشتہ افتادہ پہلو بہم / شدہ خویش و بیگانہ پہلو بہم
سر مردہ در زیر نعل ستور / شدہ سرمۂ دیدۂ مور و گور

اور جمال شاہزادہ اقبال پہلوان تہمتن شاہزادۂ بدیع الزمان گرد لشکر شکن کا یہ تھا کہ مثل شیر صحرائی صید افگنی کرتا ہوا جیسے دوڑ کر سر پر تیغ **طہمورث** دیو بند کو مارا زیر تنگ اسپ کمر کی کمند لنگ کے نکل گیا اور لاش اُس جہنمی بد معاش کی مع مرکب چار پر کالے ہو کر خاک و خون میں لوٹنے لگی جیسے دیوال کمر پر ہاتھ مارا میٹھا مثل خیار تر قلم کرکے گرادیا جیسے جینؤ کا ہاتھ مارا ایک شانہ ایک ہاتھ اور سر دھڑ پر سے غائب ہو گیا اور افواج کفار مانند گلۂ بز پیش ساحضے پریشان اور بھاگتی پھرتی تھی خلاصہ یہ کہ وہ اشجع دہر فہیم ہیجا سے وغا شمشیر زنی کرتا برابر صف اول کے پہونچا وہاں سردار اُس صف کا ایک گبر غیور کہ نام اُسکا **عنطر فیل دندان** اور چھوٹا بھائی اُسکا **قنطر فیل دندان** تھا وہ خوک صحرائی **عنطر فیل دندان** بمقابلہ شاہزادۂ **بدیع الزمان** رستم صولت آکے پکارا کہ باش اے **بدیع الزمان** کہاں جاتا ہے کہ کزارم کہ از دست من زندہ و سلامت روی اور یہ نہیب دے کے برابر ایک ضربت تیغ بر سر اقدس اُس شاہزادۂ نامور کے کی شاہزادۂ اشجع دہر نے سپر کو سر وقت پشت پر ڈالدیا اور یہ مشورہ کہکے کہ شعر سپر برو گرفتن ننگ می آید سپاہی را ۔ بگیر دمرد میدان روز جنگ این و سپاہی را ۔ اور تیغ **طہمورث دیو بند** کی پشت سے اُسکی تلوار کو دو ٹکڑے کرکے ایک وار تیغ آبدار کا اُس **عنطر فیل دندان** تیرہ روزگار پر کیا اُس علیہ اللعن نے سپر کو پناہ کیا تھا مگر وہ برق شمشیر چمک کر اور جھک کر گری تو لگا ہے سپر کو مانند قرص پنیر کے دو ٹکڑے کرکے خود اور دو بلے اور کھوپری کو کاٹتے ہوئے اور چہرے کو لیتی ہوئی صاحی گردن میں مثل قطرۂ سیماب نہ ٹھہری صندوقچۂ شکم کے دو ٹکڑے کرکے ہفل کیطرف سے نکلی اور قاش زین اور نمد زین کو کاٹ کے زیر تنگ اُس کمر کی کمند لنگ کے نکل گئی زمین کو بوسہ دیا لاش اُسکی مع مرکب چار ٹکڑے ہوکے پھڑکنے لگی اور شاہزادۂ سہراب توان اُس **عنطر فیل دندان** کو جہنم داخل کرکے جانب صف دوم مخاطب ہوا اور با شمشیر خونچکان قریب صف دوم کے پہونچا اُسطرف سے نقابدار سر جوش تلواریں مارتا اور لاش پر لاش گراتا اسی پہلی صف پر پہونچا **قنطر فیل دندان** چھوٹے بھائی نے **عنطر** کے **قاسم** کے رو برو آکے تلوار بر سر خاندر سپاہ نامدار کے ماری **قاسم** نے اُسکی ضرب کو خالی دیکر بوقت برگشتن تیغ ایلاک چمک کر مارا تا جگر گاہ اُتر گیا اور وہ کافر چیخ مار کر گھوڑے پر سے زمین پر گر کے جہنم واصل ہوا سمت صف دوم تعاقب میں **بدیع الزمان** کے روانہ ہوا اتنے عرصے میں شاہزادہ **بدیع الزمان** با شمشیر خونچکان کفار کشی کرتا ہوا صف دوم میں جا کے غٹ پٹ ہو گیا یکایک **اکوان گراز دندان** مالک اُس صف کا نہیب دے کے برابر شاہزادہ **بدیع الزمان** کے آیا اور تلوار کھینچکر بر سر شاہزادہ نامور حملہ آور ہوا شاہزادۂ عالم نے اُسکی ضرب کو خالی دیکر بوقت برگشتن طمانچے کا ہاتھ

گلے پر مارا گویا طمانچۂ اجل اُس کا قفاے حیات کے لگا اور وہ جہنم واصل ہوا اور فوج کفاران صف دوم کو پریشان و پراگندہ
کرکے جانب صف سوم متخاطب ہوا اُدھر نقابدار سُرخ پوش صف دوم مین پہونچا **کیوان گراز دندان** بمقابلۂ نقابدار
سرخ پوش آیا اور تلوار کھینچکر بقوت تمام برسر نقابدار ماری نقابدار سرخ پوش نے اپنی تلوار کی پشت سے اسکی تلوار کو مانند
آئینۂ حلبی کے دو ٹکڑے کیا اور فاش زین پر قائم ہوکے تیغہ مارا کہ سر اُسکا تن سے جدا ہوکے علیحدہ جا پڑا اور لاشہ ایکطرف
گرکے پھڑکنے لگا بعد ازان نقابدار سرخ پوش بھی متوجہ صف سوم ہوا اتنی دیر مین شاہزادۂ رستم صولت **بدیع الزمان** والا
مرتبت صف سوم پر پہونچا اور **غراب زنگی** مالک صف سوم نے جو شاہزادۂ عالم کو آمادہ رزم و پیکار آتے دیکھا برابر شہزادہ
نامور کے ہو چلکر پکارا ای خدا پرست باش یہ تو کمانہ خبردار کہ کر دیا تھا یہ کہکے ایک تلوار دو دستی بر سر شہزادۂ والا قدر ماری شاہزادۂ
عالیمقدار نے بند دست اُسکا پکڑ کے خنجر اُسکی کلائی کو فشار دیا تو تلوار اُسکے ہاتھ سے دور جا پڑی اور بہ نعرۂ اللہ اکبر جگر
سے کھینچکر اُسکے کمر بند مین ہاتھ ڈالکر فاش زین سے اُٹھا لیا سب اتفاق شاہ عیاران **عمرو بن اُمیہ** نامدار بھی مقام
ہیئت عیاری تبدیل لباس کیے کھڑے ہوئے یہ تماشاے جنگ دیکھ رہے تھے بیساختہ **صاحبقران** کیطرف متوجہ
ہوکے پکارے کہ ای **حمزہ** ذرا بچشم انصاف و بنظر عدالت دیکھ کہ شاہزادۂ **بدیع الزمان** نے اس زنگی مردم خوار
اہرمن توان کو کس جوان مردی سے بسہولیت و آسانی خانۂ زین سے اُٹھالیا اور بروے ہوا پھینک کر یقین ہو کہ
چرخ رنگ ہوائی کا تماشا جاہتا ہو **صاحبقران** نے جو خیال کیا تو واقعی شاہزادۂ عالیجناب نے **غراب زنگی** کو پیچ تو
کمر بند پکڑ کے آسمان کیطرف پھینکا اور گرتے گرتے دوال کمر مین تیغہ مارا کہ دو پرکالے ہوکر گرا اور لاشہ اُسکا خون مین لوٹنے
لگا شاہزادۂ **بدیع الزمان** گرد لشکر شکن **غراب زنگی** جہنمی علیہ اللعن والعذاب کو قتل کرکے صف چہارم کی
طرف روانہ ہوا اُسطرف سے نقابدار سُرخ پوش صف دوم کو تہ و بالا کرکے شمشیر زنی کرتا صف سوم مین پہونچا **محراب
زنگی** چھوٹے بھائی **غراب زنگی** جہنمی کا اپنے مرکب کو تازیانہ کرکے بمقابلۂ نقابدار سُرخ پوش آیا اور ایک وار تلوار کا
برسر نقابدار کیا نقابدار سُرخ پوش نے بچستی تمام بہکے اُسکی تلوار کی ملاحظہ کیکے بیچ مین تیغہ مارا کہ ایک شانہ مع
گردن اُسکا قلم ہوکر لاشۂ بے سر اُسکا گھوڑے پر سے تڑپتا ہوا نیچے گرا اور سم مرکب کے نیچے پامال ہوکے فی النار
والسقر ہوا اور نقابدار سُرخ پوش **محراب زنگی** کو قتل کرکے متوجہ سمت صف چہارم ہوا وہان شاہزادۂ عالیشان
**بدیع الزمان** سیکڑون کفار بداطوار کے بے دین کو تیغ بیدریغ کرتا ہوا صف چہارم کے قریب پہونچا اور **فیل
گرگ پیشانی** سردار صف چہارم کا آمد شاہزادۂ رستم دل اسفندیار توان **بدیع الزمان** گرد لشکر شکن کی دیکھا
**طہمورث دیو بند** کھینچے لاش بر لاش دھڑ پہ دھڑ سر پر سر دھرے پژمردہ گرا تا مثل شیر صحرائی صید افگنی کرتا شعر
بہر جا کہ شمشیر او کار کرد + بیکے راہ دو کرد و دو را چہار کرد + دیکھا ایک گرز ہفتاد منی لیے سامنے آیا اور پکارا
ای خدا پرست **بیت** گران ہر گرا بار سر بر تن ست + حکیم علاجش بدست من ست + اور وہی گرز بزور قوت تمام
با خداوند ہیجدہ ہزار ملک **لقاے** خدا ئے باختر کہکے برسر اقدس شاہزادۂ عالیمقام مارا شہزادۂ سہراب توان
**بدیع الزمان** نے بفن سپہ گری بچستی و چالاکی اپنا ہاتھ بڑھاکے قبضہ گرز کو پکڑ لیا اور اپنے قبضۂ اختیار مین کرکے
اسی گرز کی ایک ضرب اُسپر کی کہ مع مرکب بخش زین و پیوند زمین ہوکر استخوان جسم تک اُسکے سرمہ سا ہوگئے اور جہنم واصل
ہوا القصہ شاہزادۂ والاشان **فیل گرگ پیشانی** کو پیوند خاک کرکے جانب صف پنجم مخاطب ہوا اُسطرف سے وہ نہنگ
بحر شجاعت نقابدار سرخ پوش دریاے لشکر کفار مین شناوری کرتا تلوارین مارتا صف چہارم پر پہونچا **گرگین فیلتن**
سردار صف چہارم پر جھپٹکے بمقابلۂ نقابدار سُرخ پوش آیا اور ضربہ سینۂ بے کینہ نقابدار پر مارا نقابدار سُرخ پوش نے نیزہ اُسکا

جگرگاہ سے بکھشت کے چھین لیا اور وہی نیزہ اُسکی چھاتی پر مارا کہ پشت کے پار نکل گیا اور بعد ازان اُسے جہنم واصل کرکے جنگ رستمانہ
کرتا پانچوین صف کی سمت متوجہ ہوا یہان شاہزادہ **بدیع الزمان** گردنشکن جو کفار کشی کرتا اور شعلہ برق شمشیر جانستان
سے خرمن ہستی اعداے بے دین کی جلاتا اور جہنم واصل کرتا پانچوین صف مین پہونچا تو **کلال خرس پیشانی** سردار وہان
کا شاہزادۂ عالم کی شمشیر زنی اور خونریزی دیکھکے یہ کہتا ہوا کہ اے زبردست خداپرست غضب کیا تو نے کہ چار صفون مین چار
سردار اور جلادو تلوار کے یہان تک آپہونچا مرا تو جی چاہتا ہے کہ جان میرے ساتھ سے اپنا بانکپن کرکے زندہ و سالم بچکر جاے
تو یہ غیر ممکن بس یہ کہکے بڑی کبر و نخوت سے ضرب تیغ برسر اقدس شاہزادہ **بدیع الزمان** نامدار کے کی شاہزادۂ عالیقدر نے
بائین ہاتھ سے جسقدر تمام بازو تلوار کی بچاکر بند دست اُسکا پکڑ لیا اور داہنا ہاتھ کمربند زنجیر مین اُسکی ڈالکے ایک ہی زور مین
خانۂ زین سے اُسکو اُٹھا کر اور سر پر چرخ دیکے ایسا مارا کہ نقش زمین ہو زمین پر ہوکر ایک ایک استخوان جسم کی ریزہ ریزہ ہوگئی فوج
صف پنجم نے اپنے سردار **کلال خرس پیشانی** کو باین ذلت وخواری جہنم واصل ہوتے دیکھکر [illegible] اور بہیجے
پکڑ پکڑ کے چار طرف سے محاصرہ کر لیا اور آمادۂ مرگ و جیا سے تنہا ہوکر ایک ہی مرتبہ اُس لشکر پر یہ نگار شاہزادہ نامدار
پر اپنے اپنے وار کرنے لگے شاہزادۂ رستم صولت تیغہ **طہمورث دیوبند** کو جھٹکے عنان اپنے مرکب **گلگون باختری**
کی منعطف کرکے جدھر حملہ در ہوتا تھا لشکر کفار مثل بنات النعش بر دین پراگندہ و پریشان ہوجاتا تھا اور دہشت و ضیغم
ہیجاے کا زار صف شکنی اور کفار کشی کرتا صف ششم کیطرف متوجہ ہوا اُدھر نقابدار سرخ پوش صف پنجم پر پہونچا **کلال**
**خرس پیشانی** بھائی **کلال** کا بمقابلہ نقابدار سرخپوش آیا اور بہت سا لاف وگزاف کیکے چاہتا تھا کہ ضرب تیغ
برسر نقابدار کرے نقابدار سرخپوش نے اُسکے دھتی ضرب کو اپنے جسم تک آنے نہ دیا اور اس چالاکی سے تیغہ پلارگ
**افراسیابی** اُس گبر و مغرور کے سر پر مارا کہ ایک ہی ضرب مین تا جگرگاہ کاٹکے کام اُس کا فرتیرہ انجام کا تمام
کر دیا اور وہی تیغہ خون چکان ہاتھ مین لیے لشکر کفار مین تلاطم ڈالکے صف ششم کیجانب روانہ ہوا اس عرصے
مین انجم گروہ رستم شکوہ سر فتنۂ ملک **باختر صاحبقران بن صاحبقران** پہلوان اہمتن شاہزادہ **بدیع الزمان**
گردنشکن صف ششم کے قریب پہونچا اور **ارقم فیل زور** نامے جو سردار صف ششم کا تھا اُسنے شاہزادۂ عالم کو باشمشیر
عریان قتل عام کرتے آتے دیکھکر دور ہی سے نہیب دی کہ باش اے خداپرست کہان آتا ہے اور تلوار کھینچکر مانند غول صحرائی
کے نہایت غیظ و غضب مین برابر شاہزادۂ والا گوہر کے پہونچا اور بزور قوت تمام ایک ضرب تیغ کی برسر شاہزادۂ عالیمقام
مار بیٹھا شاہزادہ با اقبال نے اُسکی ضرب کو خالی دیکے بوقت برگشتن تیغہ مارا کہ سر پر اُس گبر روسیاہ کے چمکا
اور زیر بغل نکل گیا اعداے بے دین اوباشتی نے لعین افسران فوج اور سوار و پیادے اُس جہنمی کے ہمراہ والے
سپرین تلوارین لیکر لپٹکے برسر شاہزادۂ نامور آجھکے تھے لیکن وہ تہمتن توان سہراب دل شاہزادہ **بدیع الزمان**
گردنشکن کس جرات و مردانگی سے ہزارون سوار و پیادون کو تہ تیغ بے دریغ کرتا لاش پر لاش گراتا کشتون کے
پشتے لگاتا بسہولت اور آسانی تمام اُس فوج کفار کے بجز اسے عام کو طے کرکے سمت صف ہفتم روانہ ہوا تھا یک
نقابدار سرخ پوش صف ششم مین پہونچا تھا کہ چھوٹا بھائی **ارقم فیل زور** کا **عفریت اژدر چشم** برابر آکے
سد راہ ہوا اور یہ کہنے لگا کہ اے جدا یہ جتوا تمہارے مرتبہ تمہاری سرکشی اور بانکپنے کا ہو چکا اب وہ جو تمنے سنا ہو ہر گنات یزداں
قضا پر تھا اور اجل برجبین تمہاری دونون کی ٹھہری یکا یک ہی ہو گیا قہر خداوند سجدہ ہزار ملک **باختر لقا** کا مین ہون **شعلہ**

| ہنگام وغا ہو لرزان | گردو کچھ لے میری تیغ عریان | انسان خورندہ اژدہا ہون | مین اشجع دہر ہر بلا ہون |
|---|---|---|---|

یہ لاف و گزاف کرتے باشمشیر عریان نقابدار پر حملہ در ہوا نقابدار سرخپوش نے اُسکی تلوار کو سپر پر لیکے بوقت

بر کشتن یہ کہتے کہ ای گبر مغرور **شعر** تو ضرب بندوی ضرب من نوش کن * ہمہ شادی از دل فراموش کن ۔ تیغہ کمر پر مارا کہ تسمہ لگا
تر ہا اور مثل خیار تر دو پارہ کاٹ کر لاش اُسکی خاک و خون میں لوٹنے لگی اور نقارہ مردانہ وار لشکر کفار سے رزم و پیکار کرتا
ہوا جانب صف ہفتم مخاطب ہوا اس عرصے میں وہ رستم صولت سہراب توان **صاحبقران بن صاحبقران** پہلوان
تہمتن شاہزادہ **بدیع الزمان** گرد لشکر شکن ہزاروں کفار کو علف تیغ آبدار کرتا قریب صف ہفتم آ کے نعرہ زن ہوا نعرہ

مہ برج خوبی شہ انجمن ۔ تہمتن توان گرد لشکر شکن
زتیغ بسے ملک اسلام شد ۔ کہ سر فتنہ با خر تمام شد
بدیع الزمانم کہ در روز کین ۔ توانم زدن آسمان بر زمین

صدائے نعرہ کوہ شگاف اُس فرزند زلزلہ قاف کی مثل سنان نیزہ
جانستان یا ناوک بیجا کے ہزاروں عدوئے بیدین کے سینوں کے پار نکل گئی اور فوج کفار میں ہلچل پڑ گئی تھی ناگاہ ایک پہلوان دیو
طلعت اہرمن توان **قمہور کرگدن سوار** نامے مسلح اور مکمل سردار صف ہفتم با شمشیر علم اور نیزہ بردوش بکمال جوش
و خروش گھوڑے کو دبا کے یہ نہیب دیتا ہوا کہ باش باش ای **بدیع الزمان** کے گذارم کہ از دست من زندہ و سلامت
روی بمقابلہ شاہزادہ عالیمقدار آیا شاہزادہ عالم نے گفتگوے نامعقول اور تقریر مجہول لاف و گزاف کی اُس گبر مغرور کی سُن
کے فرمایا سبحان اللہ **اشعار**

زہے گردش چرخ نیرنگ ساز ۔ کہ گنجشک ارد سر صید باز
دریغا ز نیرنگی دہر پیر ۔ کند روبہے مثل نخچیر شیر

اور بعد اسکے اُسکی جانب مخاطب ہو کے ارشاد کیا کہ ای زبان دراز اس بیہودہ گوئی سے کیا حاصل
یہاں زبان نیزہ اور دم شمشیر سے گفتگو کرنا لازم ہے **شعر** زبان در کش و تیغ کش از غلاف * کہ جائے سخن نیست وقت مصاف
یہ کلام شاہزادہ عالیمقام کا سُنکر **قمہور کرگدن سوار** نے بربریت تلوار ماری اُس اشجع روزگار شاہزادہ نامدار نے بفن
سپہگری بند دست اُسکا پکڑ کے ایک جھٹکا مارا کہ مُنہ کے بل فاش زمین پر گر پڑا اُس وقت حالت غیظ و طیش میں شاہزادہ
نامور نے ایک طمانچہ اُسکے مُنہ پر مارا کہ دھڑ سے سر اُڑ کے علیحدہ جا پڑا اور لاشہ بے سر اُسکا چیخ مار کے نیچے گر کے خاک
و خون میں پھڑکنے لگا شاہزادہ عالیمقام نے **قمہور کرگدن سوار** کو جہنم واصل کر کے اور بافضال ایزدی و
تائید سرمدی ساتوں صفوں سے مظفر و منصور ہو کے اب رخ طرف **گنجاب** کے کیا اور ہطرف **گنجاب** نے دیکھا کہ
**قمہور** وغیرہ سردار ساتوں صفوں کے مارے گئے اور **بدیع الزمان** اب میری طرف آتا ہے باواز بلند کہا کہ ای یارو
اب انتظار کسکا کرتے ہو اور دیکھتے کیا ہو **بدیع الزمان** میری طرف آتا ہے اُسے چار طرف سے محاصرہ کر کے مار لو مجھ تک
آنے نہ دو یہ کلام **گنجاب** تیرہ انجام کا سُنکے **بدر بن زلازل** ایک حبشی جو برابر تخت **گنجاب** کے اپنے مرکب پر سوار آمادۂ
رزم و پیکار کھڑا تھا کہنے لگا کہ یا پیغمبر مرسل مجکو خداوند **لقا** اور تیرے اقبال سے یقین ہے کہ اسکا کام تمام کرتا ہوں بس اتنا
کہکے اور گھوڑا چمکا کے شاہزادہ **بدیع الزمان** عالی شان کی طرف چلا وہاں اُس شیر سے بڑے سلطان عالی مقام
امیر حمزہ **صاحبقران** مع تمام سرداران بارگاہ نشین تماشا شجاعت اور شمشیر زنی شاہزادہ **بدیع الزمان** گرد
لشکر شکن کا ملاحظہ فرماتے تھے اور سرا فوج عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار **عمرو بن امیہ** نامدار
برابر تخت اسرافدس پر سلطان با اقبال کے مگس رانی کر رہا تھا یکبیک **عمرو** نے بحضور سلطان **صاحبقران** عرض کی کہ حمزہ
علم زنگاری فوج کفار کا میمنہ سے جدا ہو کے جانب شاہزادہ **بدیع الزمان** والا مناقب ہوا سے لہراتا ہوا رخ کیے ہوئے
معلوم ہوتا ہے شاید اور کوئی بڑا سردار لشکر **گنجاب** کا بمقابلہ شاہزادہ عالیجناب **بدیع الزمان** آتا ہے **امیر** باتوقیر
نے بھی اُس جانب کو بخوبی مخاطب ہو کے دیکھا کہ ہجوم کفار پر سر شاہزادہ عالی مقدار ہے اور ایک گبر مغرور ولیے
آہن میں غوطہ مارے با شمشیر عریان سامنے شاہزادہ **بدیع الزمان** کے آمادۂ رزم و جنگ آ پہونچا سلطان
**صاحبقران امیر** کشورگیر جہانستان نے سمت قبلہ منہ کر کے با چشم اشکبار جناب باری سے دعا کی کہ اے قادر ذوالجلال صمد

اپنی وحدانیت کا میرے لخت جگر پارۂ دل بدیع الزمان کو اس بلائے کفار سے محفوظ رکھنا ابھی یہ پیر پا تو قدر دست بڑھاتے کہ بدر بن
زلازل یک حشیمی نے یہ کہنے کہا ای خیرہ سر تیرہ روزگار بہت عیش و نشاط کر چکا اور بڑی نمود اور دھوم پیدا کی
بس تا چند شجاعت اور جرأت اپنی دکھلائیگا خبردار ہو جا اور مرکب کو برابر لا کے خانۂ زین پر قائم ہو کے پر شاہزادۂ والا نے
تلوار باری شاہزادۂ عالم نے اپنے تیغ طہمورث دیو بند کی پشت پر اسکی ضرب کو جو روکا تو اسکی تلوار مانند آئینہ چینی کے
ٹوٹ کے دو ٹکڑے ہو گئی بدر بن زلازل یک حشیمی نے چاہا کہ دوسری تلوار جو زیر جامہ تھی اسے پکڑ کے پھر مقابلہ
کرے جب تک وہ تلوار مرتے کھینچکر ضرب کرے کرے شاہزادۂ بدیع الزمان نے جھپٹ تمام تیغ طہمورث
دیو بند کا ایک ہاتھ اسکے سر پر مارا بدر بن زلازل نے سپر کو پناہ کیا حسب اتفاق جیسا تلوار کا سپر پر پڑا سپر کو کاٹ
کے خود و دو ملغہ اور کھوپری کو کاٹ کے تا دو ابرو اتر گیا بدر نے اپنا سر ہٹایا تیغ طہمورث دیو بند گردن پر گینڈے
کی پڑا اور گردن گینڈے کی قلم کر کے نکل گیا بدر بن زلازل یک حشیمی مع اپنے اس کرگدن کے مانند طاؤس
آتشبازی کے چرخ مارکے میدان میں زمین پر گرا لاکھوں کفار پیادہ اور سوار فوج گنجاب کے ہاں ہاں لینا لینا مرجانے
دینا کہتے چار طرف سے دوڑ پڑے اور اپنا قتل ہونا اور مرنا گوارا کر کے جس طرح سے ہو سکا قریب نہیں چالیس کا فر کے
مارے گئے بدر بن زلازل یک حشیمی کو اسی حالت زخمداری اور غش میں خاک و خون میں آغشتہ اٹھا کے دوش
بدوش لے بھاگے باقیماندہ تمام لشکر گنجاب شاہزادۂ بدیع الزمان عالیجناب پر پیرہن اپنی اپنی منہ پر رکھے
مثل ابر غرندہ جھکے ہوئے بارش نیزہ اور تیر اور تبر اور شمشیر اور خنجر کی کر رہے تھے انتہائے درجہ یہ کہ اب اس درجہ
ہجوم اور دھوم کر کے فوج کفار نے محاصرہ کیا کہ شاہزادۂ عالم نظروں سے پنہاں ہو گیا سلطان والاشان امیر حمزہ
گیتی ستان صاحبقران دوران نے جو یہ غلوئے افواج کین اور ہجوم اعدائے بے دین کا چار سو دیکھکر اپنے فرزند
لخت جگر پیوند کو نظروں سے مخفی و پنہان دیکھا حالت اضطراب میں نہایت بیتاب و با چشم پر آب ہو کے عمرو کیجانب
مخاطب ہو کے فرمایا کہ خواجہ وہ قرۃ العین نور بصر شاہزادہ بدیع الزمان نامور اسوقت نظر سے میری پنہاں ہو ذرا
غور سے دیکھو تو کہ فوج کفار میں وہ کسطرف نظر آتا ہے عمرو بھی سراسیمہ ہو کے چار طرف دیکھنے لگا کہ فرسنگوں تک ایسا
سیر چھایا ہوا اور برق شمشیر چمکتی نظر آتی ہے بارش تیر کی جھڑی لگی ہوئی ہے یکایک تیرہ درونان فوج کفار نے زمانے
میں اندھیر ہو نا گاہ وہ آفتاب سپہر صاحبقرانی یعنی شاہزادہ رستم صولت بدیع الزمان عرش مرتبت بدر بن زلازل
یک حشیمی کو زخمی کر کے جو اس ظلمت ہجوم اور دھوم لشکر کفار سے طالع ہوا تو اپنے سر پر چار سو لشکر کفار کا ہجوم اور
اور پیش نظر اپنے گنجاب علیہ اللعن والعذاب کو تخت پر اجلاس کیے ملاحظہ فرما کے ایک مرتبہ شمشیر زنی کر کے لاش پر لاش دھر
پر دھڑ سر پر سر مردے پر مردہ گرا کے کشتوں کے پشتے لگا نا بحالی غیظ و جلال اشعار

| برنگ بہار بر سر این جوان | چو باز گرسنہ بصید کلنگ | بجہ شیر غران شتابد بجنگ | چو تیرے ز شست جہند سوئے نشان |
|---|---|---|---|
| | | | سلیحہ مرکب گلگون باختری |

کو تازیانہ مار کے بر سر گنجاب چلا گنجاب نے جو دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان عالیشان عنقریب آپہونچا
حالت اضطراب میں ادھر ادھر دیکھکر چاہتا تھا کہ بھاگ کھڑا ہو لقاش خون آشام جو برابر تخت کے کھڑا تھا
اسنے گنجاب کو نہایت بیتاب دیکھکر کہا کہ یا پیغمبر مرسل ع صد خندہ مرگ بر چنین زیست + تف ہے میری
ایسی بیحیائی کی زیست پر اور خاک میرے سر پر کہ میرے سامنے تیرے دل کو صدمہ اور قلق کسی بات کا ہو اب
مجھے تنہا چھوڑ کے میں ہوا نے زندہ کہاں جاؤنگا یہ کہکے اپنے مرکب کو جولان کیا اور برابر شہزادۂ نامور کے ہو کے
تلوار بر سر اقدس شاہزادۂ عالیمقدار ماری شہزادہ والا گہر نے اپنے تیغ طہمورث دیو بند کی پشت پر اسکی ضرب

کوروں کر تلوار کو اُسکی توڑ ڈالا اور پہلو سے درجواب اُسکے تیغہ مارا کہ ایک زخم کاری سر پر کھا کے القاش پشت
مرکب سے زمین پر گر پڑا اور اگر ذرا توقف کرتے تو اُسی وقت جہنم واصل ہوتا اور ہزاروں کفار نے چار طرف سے القاش خون
آشام کے گھوڑے کے گرد و پیش ہجوم کرکے اپنا قتل ہونا اور مارا جانا گوارا کیا مگر القاش خون آشام کو اُسی صورت
مین زخمی اُٹھا کے لے بھاگے اور اُس شور و غل اور جلدی مین قریب ساٹھ ستر کافر کے شاہزادۂ بدیع الزمان نامور
کے ہاتھ سے مارے گئے اور جسوقت القاش خون آشام کو کفار سامنے سے شاہزادہ عالی مقدار کے بلوہ کرکے لے
بھاگے تو وہ اشجع دہر ضیغم [illegible] کارزار شاہزادۂ بدیع الزمان نامدار مثل شیر غران با شمشیر خونچکان کفار کشی
کرتا قریب تخت گنجاب کے پہونچا گنجاب علیہ اللعن والعذاب نے جو شاہزادہ کو بر سر قتل آتے دیکھا حالت اضطرار
مین نہایت بیتاب اور مجبور ہوکے بقول سعدی شیرازی کے شعر وقت ضرورت چو نماند گریز ÷ دست بگیرد سر شمشیر تیز
تلوار تخت پر سے اُٹھ کے فلاخن سے کھینچی اور بر سر اقدس شاہزادۂ نامور لگائی شاہزادۂ عالم نے بچستی تمام ہاتھ بڑھا کے
[illegible] گنجاب کا پکڑ لیا اور قبضہ اُسکی تلوار کا اپنے قبضہ مین کرکے ذرا جو کلائی کو فشار دیا تو تلوار اُسکے ہاتھ سے
چھوٹ کر علیحدہ جا پڑی اور پھر داہنے ہاتھ سے کمربند اُسکا پکڑ کے تخت پر سے اُٹھا لیا اور طنطنۂ اللہ اکبر جگر سے
کھینچکر سر سے بلند کرکے چاہا کہ نقش زمین اور پیوند زمین کرے دوست دشمن اپنے بیگانے وضیع و شریف
سبھی دیکھتے تھے کہ گنجاب کو شاہزادہ بدیع الزمان عالیجناب سر سے اونچا کیے عنقریب ہے کہ زمین پر
مارے ایکطرف تو نقابدار سرخ پوش کہ بحقیقت نور حدیقۂ بسالت اور شہامت صاحب عزم مبارز رزم شاہزادہ
خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری بھی جیسی صف مین ہزارہا کفار تیرہ روزگار کو تیغ بیدریغ کرتا ہوا
صف کے قریب آپہونچا تھا قمطوس کرگدن سوار جو بھائی قہور کرگدن سوار حبشی کا برابر شاہزادۂ خاور سیاہ کے
آگے [illegible] تھا [illegible] گمان جاتا ہے اور یہ نصیب اُسکے بقوت تمام تیغہ نیام سے کھینچ کے بر سر شاہزادۂ خاور سیاہ نامور
[illegible] ملک قاسم نے بسہولت تمام [illegible] کو بچا کے قبضہ تلوار کا پکڑ لیا اور داہنے ہاتھ سے خانۂ زین سے لنگر اُسکا توڑ کے سر سے
بلند کیا اور چاہتا تھا کہ حریف دیگر زمین پر مارے ناگاہ ایک اور گبر جسور فغفور نامے کہ نسبتی بھائی قمطوس کا تھا
ہاے قمطوس کہتا تیغہ کھینچکر شاہزادۂ خاور سیاہ پر حملہ ور ہوا شاہزادۂ خاور سیاہ نے قمطوس کرگدن سوار
کو حریف دیگر اُس فغفور مغرور خدا بر مارا تو اُس گبر غیور کے ساتھ وہ مغرور بھی لپٹا ہوا گھوڑے پر سے زمین پر گرا اور
سے شاہزادہ خاور سیاہ نے تیغہ مارا کہ دونوں کی لاشین چار ٹکڑے ہوکر خاک و خون مین لتھڑ گئے اور پوستے [illegible]
ملک قاسم اُن دونوں کافروں کو مرجع اسفل السافلین پہونچا کے جانب گنجاب علیہ اللعن والعذاب متوجہ
ہوا سلطان با توقیر امیر کشور گیر نے یہ جنگ رستمانہ نقابدار سرخ پوش کی دیکھکر فرمایا بنازم بزور بازوے نقابدار
ماشاء اللہ کس جرأت اور شجاعت سے اپنے دونوں کفار سرداران گنجاب کو مارا ہے اور کس شوکت و شان سے دلیرانہ
میرے فرزند جگر پیوند شاہزادۂ بدیع الزمان کے تعاقب مین شمشیر زنی اور کفار کشی کرتا چلا جاتا ہے ابھی سلطان
والا صفات یہی کلمات زبان فیض ترجمان سے فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ جانب میدان وغا سے آواز طنطنۂ
اللہ اکبر کی گوش زد ہوئی اور دیکھا کہ اُس لشکر کفر و ظلام مین چار طرف سے کفار تیرہ روزگار انگلیان اُٹھائے بحالت
یاس و ہراس باہم پکار رہے ہین کہ یارو دیکھو وہ آفتاب سپہر صاحبقرانی بدیع الزمان اس ابر تیرہ و تار فوج
گنجاب سے نمودار ہوا سلطان ظفر احتشام امیر عالی مقام نے جو اُسطرف کو ملاحظہ فرمایا تو دیکھا کہ شاہزادۂ عالیجناب
گنجاب کو بجاے سپر بائین ہاتھ مین لٹکائے کفار اور فوج اعداے تیرہ روزگار مین مشغول

گنجاب کا جرأت کہا کے جسطرف جسکا رخ ہوا بھاگ کھڑا ہوا میدان رزمگاہ مین کوسون تک شعر یک جب جا ز سیلاب
خون پاک شود وہ کشتہ بر کشتہ نیان بود و گر خاک بود چار طرف وجلے خون کے بہتے ہوے لاش پر لاش مردے پر مردہ دھر
پر دھڑ سر پر سر کشتون کے پشتے لگے ہوے لہو کیا جھیلین اور گوشت آسمان پر جیلے ہوے سپرین تلوارین تیر
و ترکش خنجر و گرز وغیرہ ہتھیار و نکا انبار پڑے ہوے فوج دسیاہ اور عملہ بہیر و بنگاہ گنجاب کا ہزیمت خوردہ افتان و خیزان
تن بدن کا ہوش کسیکو باقی نہین جان توڑے پڑی جوتے چھوڑے بدحواس و یک بینی بھاگے جاتے تھے آدمی پر
آدمی گرتا بدحواس حالت یاس و ہراس مین جسکا جدھر منھ پڑا چلا جاتا ہو تعاقب سر برہنہ پوش پینے شاہزادہ خاور سیاہ
ملک قاسم لعل نقشان خونریز خاوری بہی مع تمامی اپنے لشکر کے گنجاب کے تعاقب مین بلوہ کیے نکل گیا یہان میدان
مصاف مین مطلع صاف دیکھکر زمین رزمگاہ سے آواز مبارکباد کی بمضمون ان دو شعرون کے گوش زد ہوئی تھی شعر

بگیتی ست تا رسم فتح و شکست | چنین فتح کس را نداد ست بخت
نہ چشم زرہ این چنین فتح دید | نہ گوش سپہر در مصافے شنید

شاہزادہ رستم صولت بدیع الزمان والا مرتبت نے ایک بہت بلند ٹیکرے پر جاکے اپنے لشکر کے بہادران جان نثار
اور دلیران عرصۂ کارزار کو با آواز بلند فرمایا کہ شادیانے فتح کے بجاکے خیمہ و خرگاہ بہیر و بنگاہ اور تمام مال و اسباب گنجاب
کا اور اسکی فوج و سپاہ کو تاخت و تاراج کرو چنانچہ حسب الاحکام عظام شاہزادہ عالیمقام کے جوانان لشکر اسلام لوٹ پر
جا لگے اور کرورہا روپیہ کا مال و اسباب اور ہتھیار فوج کفار قبضۂ تصرف مین شجاعان عالی مقام کے جوانان لشکر
کے آیا بعد اسکے شاہزادہ عالم واسطے نذر شہنشاہ و لشکر اسلام اور امیر عالیمقام کے روانہ ہوا اور بخدمت سلطان الاقدر
عالی منزلت آنکے اقدام عالی سے امیر ابو قرین کے لپٹ گیا شعر چون دید پدر رخ نکو بیش ❊ آسود بجان ز جستجو یش
اور سلطان والا شان نے اپنے قرۃ العین نور بصر لخت جان پارۂ جگر شاہزادہ بدیع الزمان نامور کو اپنی چھاتی
سے لگا لیا اور اشک ساری آنکھون مین بھر کے بہت سا پیار کیا اور اپنے برابر بٹھلا لیا شاہزادہ عالم نے نذر امیر ابو قرین کو
اور حضرت ظل اللہ بادشاہ سعد بن قباد کو و دیگر شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار کو کچھ پیشکش اور نذر دینے کا
اقرار کیا اور ہستدعا کی کہ عمو جان آپ بر سبیل ذکر سعی کرکے گوہر ملک کی ملازمت کی تقریب با واجان سے لیجیے
عمرو نے امیر ابو قرین سے کہا کہ حمزہ ملکہ گوہر ملک تیری بہو امیدوار قدمبوسی کی ہے صاحبقران دوران نے
فرمایا کہ چشم ما روشن الصدیق عمرو کو ہمراہ لے کے حرم سرا مین شاہزادہ عالم کے تشریف لیگئے اور ملکہ گوہر ملک نے باداب تمام
امیر عالیمقام کو مجرا کرکے دو دانے لعل شبچراغ کے سلطان والا قدر عالی منزلت کو نذر دیے عمرو نے وہ دونون لعل شبچراغ ملکہ کے
ہاتھ سے اٹھاکے زنبیل کیے صاحبقران دوران نے ملکہ کا سر اپنی چھاتی سے لگاکے بزرگانہ آستین مرحمت کی چھاتی
پر رکھی اور ایک بازوبند مرصع جو ملکہ آسمان پری نے ملکہ مہر نگار کی عروسی مین دیا تھا بہو کو مرحمت فرمایا اس
عرصے مین ملکہ غنچۂ خاتون سلطان صاحبقران کو دیکھکر مارے شرم و حجاب کے عرق عرق اور زرد بسترہ ہو گئی
صاحبقران دوران نے بعد ادراک حال ملکہ غنچۂ خاتون کی بہت سی طمانیت اور دلجوئی کیکے محل سے برآمد ہوئے اور
بارگاہ سلیمانی مین آکے اپنے دنگل تاج پر متمکن ہوئے اور جتنے شاہ شہریار زادے اور سرداران لشکر اسلام تھے
سب نے نذرین تہنیت کی دیدیکے دست راست و دست چپ اپنے اپنے دنگلون پر شادان و خندان
بیٹھے آپسمین ذکر و مذکور شجاعت اور دلیری شاہزادہ بدیع الزمان والا مرتبت کا کر رہے تھے الا سلطان الاشان
امیر کشور گیر جہان ستان واسطے شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم کے نہایت مشوش اور متردد ہو رہے ہین

اب دو کلمے داستان گنجاب علیہ اللعن والعذاب سے بیان کیے جاتے ہین

کہ جسوقت گنجاب عرصہ گاہ مصاف سے شکست کھاکے باحال تباہ وحالت پریشان بحالت یاس وہراس نہایت پریشان آرہا
تھا اس سمت قلعہ ملک عجم فراری ہوا ناگاہ سرراہ اسنے دیکھا کہ دور سے ایک گرد تیرہ و تار نمایان ہوئی اور جسوقت اسکا
گرد شگافتہ ہوا تو اُسمین سے ایک جوان قوی ہیکل تنومند بازو در پئے آہن مین غرق مسلح ومکمل مرکب پر سوار مع چار
لاکھ سواران نیزہ دار کے فوج و سپاہ سے سبائل کی طرف سے جانب سنجان جاتا ہو گنجاب نے کچھ عیارون کو خبر
کے واسطے بھیجا بعد دم بھر کے اُن عیارون نے خوب تحقیق کرکے آکے عرض کی کہ غراک بن عربدہ جوے
تندخوے جنگجو خداوند زہرہ ہزار ملک لقا کے پاس سے حسب الحکم خداوند واسطے گرفتاری بدیع الزمان اور
حمزہ صاحبقران وغیرہ سرداران نادیدہ خدا کے پرستارون کے آتا ہو ابھی وہ عیار یہی حال بیان کررہے تھے کہ وہان
غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو نے بھی گنجاب کی فوج شکست خوردہ کو دیکھکر پوچھا کہ
یہ کون آتا ہو لوگون نے کہا کہ لشکر گنجاب پیغمبر مرسل کا بدیع الزمان سے ہزیمت کھاکے سمت سبائل بحضور خداوند جاتا
ہو غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو یہ سُنکے گھوڑے سے اُتر پڑا اور پیادہ پا گنجاب کے پاس آکر رکاب کو بوسہ
دیا اور اپنے نوکرون کو حکم دیا کہ اسی جا پر ہماری بارگاہ استادہ کرو وہ جب اُسکے خیمہ کے فراشون نے اسی مقام پر بارگاہ استادہ
کردی اور چارطرف خیمے ڈیرے لشکر کے پڑگئے غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو نے جو گنجاب کو اپنی
بارگاہ مین لاکے بڑی عزت و توقیر سے تخت پر بٹھایا اور پائین تخت آپ بھی ایک کرسی پر بیٹھکے کہنے لگا کہ یا پیغمبر مرسل خداوند
لقا نے تقدیر کی ہو کہ مین جاکے حمزہ کو اور بدیع الزمان کو مع اُسکے سب سردارون کے پکڑ لاؤن بختیارک نے یہ
تقریر غراک بن عربدہ جو کی سُنکے کہا کہ خبردار او بدنہاد اے غراک تو ایسا ارادہ کبھی نکرنا اور کبھی خواب مین بھی بدیع الزمان
سے اور حمزہ صاحبقران سے مقابلہ کرنے کا نام لینا تو بڑی بات ہو ہرگز ہرگز اُسطرف رُخ کرکے نہ سونا کسواسطے کہ
اسمین تیری جان کا نقصان ہو اور سوا اسکے کچھ فائدہ نہوگا تو نے اُسطرف جائیگا اور بدیع الزمان سے مقابلہ اور
مجادلہ کرنے کا حوصلہ کیا اور کتے کی موت مارا جائیگا غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو نے جو یہ گفتگو بختیارک
کی سُنکے مُنہ بختیارک کا دیکھا کہ ایک شخص سوختہ سی صورت زرد رو زرد مو کوتہ گردن تنگ پیشانی بدذاتی اور بد افعالی
کی نشانی بشرے پر عیان اور نمایان ہو غراک نے پوچھا کہ یا پیغمبر مرسل یہ کون شخص ہو بختیارک نے جواب دیا کہ اس
گنہگار کو ملک بختیارک بن بختک بن سگ سفید کہتے ہین اور مین وزیر اعظم دستور معظم ہرمز بن نوشیروان
کا ہون اور مین فقط اسی لیے تجھے حمزہ اور بدیع الزمان سے مقابلہ اور مجادلہ کرنے کو منع کرتا ہون اور کہتا ہون کہ
مجھے تیری جوانی پر بہت سا افسوس اور ترس آتا ہو بدیع الزمان اور حمزہ کو تو اپنی جان کا ملک الموت اور حرباجل
سمجھ رکھو ادھر تو نے اُنسے سامنا کیا اور مارا گیا غراک بن عربدہ جوے تندخوے یہ تقریر بختیارک کی سُنکے
اور بھی زیادہ تر افروختہ ہوا اور حالت غیظ و طیش مین ہزارون گالیان فحش دیکے چاہا کہ خوب سا بختیارک کو
زدوکوب کرے گنجاب نے بہت سا سمجھاکے منع کیا اور کہا او غراک بن عربدہ جوے تندخوے یہ مسخرہ
مضحک دربار ہرمز تاجدار کا ہو بپاس خاطر ہرمز اسسے کچھ نہ کہ بارے غراک بن عربدہ جوے نے یہ کہکے
کہ بھلا او مادر بخطا دیکھ تو مین ابھی جاکے بدیع الزمان کو مع حمزہ بعذاب الیم مبتلا کرکے پھر کر آتا ہون اُسوقت
تجھسے کیا سلوک کرتا ہون بختیارک نے کہا کہ مین راضی میرا خدا راضی اگر تو وہان سے جاکے زندہ وسالم پھر آئے
تو مجھے بلاتامل قتل کرنا مین نے برضا ورغبت اور بطیب خاطر اپنا خون تجھے معاف کیا اور بجنسہٖ القصہ طول تا چند مختصر
یہ کہ غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو۔ گنجاب کو باطمینان تمام مع سب سرداران لشکر کفر و ظلام کے

اپنی بارگاہ مین جھلاکے اپنی فوج ہمراہ لے کے سمت شہر سنجان بہ تہیۂ مقابلہ و مجادلۂ شاہزادہ بدیع الزمان روانہ ہوا
بختیارک نے بوقت رخصت غزاک بن عبدہ جوسے کہا کہ افسوس صد افسوس دیکھیے کارخانۂ قضا و قدر اسکو
کہتے ہین کہ حضرت عزرائیل کسطرح سے گریبان غزاک کا پکڑے کشان کشان لیے جاتے ہین غزاک نے یہ بات سنکر نہایت
غضبناک ہوکے بختیارک کو دیکھا الا بیاس ہرمز تاجدار اور گلنجاب نابکار تیرہ روزگار کے ہمراہ دیکھے بارگاہ سے
باہر نکل گیا اور اپنے مرکب پر بیٹھکر مع تمام اپنے لشکر کے یلغار کرکے برابر قلعہ شہر سنجان کے پہونچا اور تھوڑے سے فاصلے
پر لشکر فیروزی اثر سے سلطان صاحبقران نامور کے خیمہ استادہ کرواکے اُتر پڑا اور بارگاہ گردون اشتباہ سلیمانی
اور خیام سرداران عالی شان کی دیکھکے ہوش و حواس اُسکے بجا نہ رہے مگر اُس توہمات باطلہ اور تخیلات جہلا کی
توقع پر کہ خداوند لقا نے تقدیر کی ہو کہ اے غزاک تو سب مسلمانون نادیدہ خدا کے پرستارون پر فتحیاب ہوگا اُس
مسخرے واہی کو یقین کلی ہو کہ مین کل عالم پر فتحیاب ہونگا اور غالب رہونگا اور حمزہ اور بدیع الزمان کو
پکڑ لونگا اپنے دلکو تسلی اور تسکین دے کے لشکر بے پایان اور فوج بیکران سے شاہزادۂ بدیع الزمان کی خیال نہ کیا
مع اپنے تمام سردارون کے بارگاہ مین بیٹھکر اشارہ ساقی کو کیا اور جام شراب کا گردش مین آیا جب دو دو تین تین
پیالے شراب ناب کے پی چکے اور دماغ اُسکا بادۂ ناب سے گرم ہوا ایکبار نشہ کی ترنگ مین حکم دیا کہ ہان میرے لشکر
مین طبل جنگ بجے اور ساتھ اتنا کہنے کے اُسکے لشکر مین طبل جنگ بجا اور یہ خبر لے کے ہلکارہ ہاے لشکر اسلام
سمت لشکر فیروزی اثر روانہ ہوے اور بارگاہ سلیمانی مین بحضور شہنشاہ والا جاہ گیتی پناہ خواقین سجدہ گاہ
ظل اللہ سلیمان مرتبہ گردون سریر وارث اورنگ جہانبانی مالک سریر سلطانی شہریار عالی نژاد سعد بن قباد آکے
زمین ادب کو بوسہ دیا اور بعد دعا و ثناے شاہنشاہی کے عرض کی اشعار ای تاج شاہی را فروغ از تارک
والاے تو + وے خلعت شاہنشہی زیبا ست بر بالاے تو + بدر الدجاے مرمت مہر سماے ابہت + شد
فخر تخت سلطنت کا مہ زیر پاے تو + سرور عالم کی عمر دراز ہو لشکر غزاک بن عبدہ جوے تندخوے
جنگجو مین طبل جنگ بجا اور وہ کافر صبح کو معرکہ آراے میدان کارزار ہوگا سلطان ظفر احتشام امیر حمزہ
عالی مقام نے بمجرد استماع اس کلام کے فرمایا شعر سر نمی پیچم ز شمشیر حبیب + ہرچہ آید بر سر من یا نصیب
جو کچھ منشی تقدیر اور کاتب ازل نے صفحۂ ناصیہ پر میرے بروز دیوان قضا کلک قدرت سے اپنے ترقیم کر دیا ہے
وہ بعرصۂ ظہور آویگا اسمین فکر و تردد کرنا محض بیجا اور بیکار ہے کہدو ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی کوس تائید
ربانی بجے طبل جنگ چنانچہ حسب الحکم قدر توام سلطان باکرم کے لشکر اسلام مین بھی طبل جنگ کی صدا بلند
ہوئی غازیان دیندار اور مجاہدان تہور شعار آمادہ رزم اور مہیاے قضا ہوکر عزیز و اقربا و بیگانے بیگانے خویش و عزیز سے
باہم ملنے لگے اور کہتے تھے کہ صبح کو دیکھیے کسکو تختۂ تابوت اور کسکو تخت سلطنت نصیب ہو اشعار در اندیشہ گردن
کشان یک بیک + کہ فردا بکام کہ گردد فلک + زمانہ کرا سازگاری کند + ستارہ بجان کہ بازی کند + کرا تاج اقبال
بر سر نہد + کرا تخت تابوت بردر نہد + کہ داند کہ فردا چہ خواہد رسید + ز دیدہ کہ خواہد شدن ناپدید +
شجاعان عرصۂ کارزار اور دلیران نامدار اپنے اپنے آلات حرب کو دیکھنے بھالنے لگے بہادران مومنین و جوانان
صاحب عزم و تمکین کے جو وقت سے کہ صداے طبل جنگ گوش زد ہوئی غسل کرکے لباس پاکیزہ پہن پہن
کے سیکڑون مسجدون خانقاہون مین ہزارون اپنے خیمے ڈیرون مین ہزارون لب دریا ہزارون میدان فضا
کی طرف جاکے سجادے زمین پر بچھا بچھاکے سمت قبلۂ معظمہ کے رو برو ہوکے بحضور قلب اور خلوص نیت مستدعی

اور ملتجی تھے کہ ای رب جلیل صبح کو وعدہ گاہ مصاف مین امتحان فرقۂ اجلاف و مذموم اشراف کا گواہی کلمہ گو اور زبان اور نیزہ بر روے کار آئیگا صدقہ اپنی وحدانیت کا ایسے ثبات مین ہمارے لغزش نہ پہونچنے پاے اور کوئی قدم ہمارا آگے سے پیچھے کو ہٹنے نہ جاے سہرے خون کے بدھیان زخمون کی گلے مین خلعت شہادت پہنے اور اپنے آقا سے ولی نعمت کے سامنے سرخرو ہے جاوید یہون رات بھر دونون لشکرون مین بڑی جاگ اور چہل پہل رہی طلایہ ہر طرفین سے پھر رہے تھے آواز ہوشیار باش بیدار باش کی بلند تھی جبکہ گریبان سحر چاک ہوا اور کوئی دو تین گھڑی رات پچھلی باقی رہگئی اُسوقت سرخیل وفاداران **مقبل وفادار** نے پاے سعادت صاحبقرانی کو بوسہ دیا **امیر** بانوقیر نے خواب راحت سے بیدار ہوکے پوچھا کہ رات کتنی باقی ہوگی **مقبل** نے عرض کی کہ نماز کا وقت ہو سلطان باکرم نے پانی وضو کے واسطے طلب کیا فراش آفتابہ سیلابچی لیے حاضر تھا **صاحبقران** دوران نے اُٹھکے وضو کیا اور بعد وضو دو رکعت نماز صبح سے فارغ ہوکے وظیفہ پڑھا بعد اسکے پوشاک پہن کے صندوقچہ سلاح کا کھولا سلاح ذات اقدس پر آراستہ و پیراستہ کرکے بارگاہ عرش اشتباہ سے برآمد ہوئے **قند** زدیوانہ **اشقر** دیوزاد کو لیے حاضر تھا **امیر** ایل پر ہاتھ ڈال کے رکاب مین قدم رکھکے خانۂ زین پر جلوہ فرما ہوے شاہ **سلیمان فارسی مظفر فاریابی ابوالمحجن گرد** وغیرہ سو سوا سو رفقا اور ندما مجرا کرکے ہمراہ رکاب ظفر انتساب ہوے سواری مانند باد بہاری روانہ ہوئی قریب ڈیوڑھی جلوخانے کے سلطان باکرم گھوڑے پر سے اُتر پڑے اور زین پوش بچھاکے بیٹھے بعد ازان اور سب شاہ و شہریار زادے آتے جاتے تھے اور امیر بانوقیر کو مجرا کرکے وہین زین پوش بچھا بچھاکے بیٹھتے جاتے تھے کہ ناگاہ آمد سواری شہنشاہ **سعد بن قباد** معلوم ہوئی فراشون نے مزکر ڈوریان پردۂ جلوخانہ کی چرخی پر کھینچین اور ایک مرتبہ اندر سے دُھنین شہنا نوازون کی گوش زد ہوئین اور کچھ کنول بردارنیان سورج مکھی والیان لالٹین والیان دستی والیان فانوس بردارنیان پنجشاخے والیان گرد و پیش اور تخت پر شہنشاہ لشکر اسلام اجلاس فرمائے کہاریان برق طلعتین تخت اُس سلیمان مرتبت کا دوش پر لیے نمودار ہین کہارون نے بڑھکے تخت کو لیکے دوش بدوش روانہ ہوے **امیر** کشورگیر **حمزہ** بانوقیر واسطے مجرے کے جھکے مرد ہا پکارا ہاہلی بادشاہ سلامت شہنشاہ عالمپناہ سلامت سلطان **صاحبقران امیر** کشورگیر جہانستان کا مجرا نگاہ رو برو بادشاہ نے ہاتھ چھاتی پر رکھا اور اشارہ سواری کا کیا سلطان **صاحبقران** اشقر پر سوار ہوکے چالیس قدم بہر دری اور صاحبقرانی زیر سایۂ علم اژدہا پیکر آگے تخت سے بڑھے ہوے اور ایک مجرئی کا مجرا لیتے ہوے سواری حضرت ظل اللہ شہنشاہ لشکر اسلام سمت میدان رزم روانہ ہوئی اور آگے بڑھکے تبرداروں نے جھاڑی جھنڈی جنگل کے کاٹکے میدان کو ہموار کردیا بہشتی کاربچہ کاری کرکے چھڑکنے لگے تھے آبپاشی پر جھکے گرد کو بٹھا رہے تھے اس عرصے مین تخت بادشاہ لشکر اسلام کا ناف لشکر مین جاکے قائم ہوا اور امیر بانوقیر سات قدم آگے تخت سے بڑھے ہوے زیر سایۂ علم اژدہا پیکر دست مستقیمی دست راست دست چپ صف آرا ہوئے اُسطرف سے **غراک بن عربدہ جو** سے تند خو بھی مع لشکر نکبت اثر اپنے میدان مین قائم ہوا اُسوقت نقیب اور کڑکیتون نے میمنہ میسرہ قلب و جناح آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول جو وہ صفین باہم بہین آراستہ و پیراستہ کرکے کڑکیتون نے باواز بلند کڑکا کہنا شروع کیا کہ اے مردان بکوشید تا جامۂ زنان نپوشید **شعر** روز جنگ است جنگ باید کرد * کوشش نام و ننگ باید کرد * کہان ہین رستم و سہراب اور کہان بیژن و برزو اور کون ایسا بہادر اور دلیر ہو کہ آج نکل کے اس میدان کارزار مین اُن بہادرون کا نام مثل حرف غلط مٹاکے اپنے باپ دادے کا نام روشن کرجاے وہ ہاں دیکھے جو مرد چلے اور کھیت دیکھکر کترائے وہ ایسے پوت کپوت کا کاگا ماس نہ کھاے

سنا ہو کرنیکی کی آواز کے گوش زد ہونیکے جوانان شمشیر زن اور بہادران صف شکن کی آنکھوں مین نشہ شجاعت کے ڈورے پڑگئے تھے سمت رزمگاہ دیکھ دیکھ کے سیفون تلوارون پر ہاتھ رکھے برچھے ترچھے لیے گھوڑون پر سوار کھڑے جھوم رہے تھے ناگاہ **غراک بن عربدہ جوسے تندخو** اپنی فوج کی صف مین سے گھوڑا جہکا کے نکلا اور ناف میدان مین آکے پشت کی لشکر اسلام کی طرف اور رخ کیا سمت **قیطول لقا** گھوڑے پر سے کود پڑا اور زمین پر لعت کو سجدہ کرکے اُٹھا اور پھر اپنے مرکب پر سوار ہوکے مقابلہ لشکر فیروزی اثر آکے پکارا اے خدا پرستان واے زبردستان از شما ہر کرا آرزوے مرگ باشد باید بمیدان جنگ دادہ دست و پا آوری وا ہم ابھی پورا کلمہ اُسکی زبان سے نکلنے نہیں پایا تھا کہ دیکھا لشکر اسلام مین علمدارون نے علم کو جلوہ دیا اور دست راست سے انجم گروہ رستم شکوہ سرفتنہ ملک باختر **صاحبقران بن صاحبقران** سیلوان تہمتن شاہزادہ **بدیع الزمان** گرد لشکر شکن نے اپنے مرکب **گلگون باختری** کو صف مین نکالا اور بحضور شہنشاہ لشکر اسلام آکے اجازت طلب ہوا بادشاہ لشکر اسلام نے جام **گل عفریت** اپنے دست خاص سے بھر کر مرحمت فرمایا اور شاہزادہ رستم صولت نے آداب بجا لاکے اُس جام شراب کو پی لیا اور اکدم مین اُسے نوش فرما کر جانب میدان رزم مخاطب ہوکر مرکب **گلگون باختری** کو تیز گام کیے برابر **غراک بن عربدہ جوسے تندخو** کے جا پہونچا اور اس زور سے ہنگا در ہوا کہ گھوڑا **غراک** کا بارہ قدم پسپا ہو گیا اور **غراک** گھوڑے پر سے گرتے گرتے خوب سا سنبھلکر گھوڑے کو تازیانہ مار کر پھر برابر شاہزادہ عالم کے آیا اور کہنے لگا اے جوان کیا نام ہے تیرا اور تو کون شخص ہے شاہزادہ عالی مقام نے جواب دیا کہ اے **غراک** وہ جو تونے سنا جو کمترین بندگان خدائے عزوجل

**نظم**

پیل نامور شاہ انجم گروہ | فلک رخش ہیجاء رستم شکوہ
بدیع الزمانم کہ در روز کین | توانم زدن آسمان بر زمین

ہاں اے کمبخت وہ مین ہون **غراک بن عربدہ جوسے تندخو** سے یہ گفتگو شاہزادہ عالیجناب کی سنکے نہایت پیچ و تاب کھایا اور حالت غیظ و غضب مین نیزہ پکڑکے سینۂ بے کینہ پر شاہزادہ **بدیع الزمان** کے مارا اُس شیر روزگار شاہزادہ نامدار نے سنان نیزہ کو اپنے نیزے کی سنان پر روک لیا اور باہم نیزہ بازی شروع ہو گئی

**اشعار**

بجنبش در آمد ز ایشان زمین | سنان را چنین کرد کا پندار
دو گل اجل ہر دو زاریگ دبار | سیجان نیزہ با نیزہ آمیختند
نہ این را ظفر بُد نہ آنرا خطر | سنان چون زبان نے نیزہ دوا
سنان یک بدیگر در آویختند | نہ در اخطر بُد نہ این را ظفر
بمیدان کشیدہ سنان ہر دین | کہ باہم نہ پیچید زانگونہ مار

پندرھوین طعن مین شاہزادہ والاشان نے نیزہ اُسکا ایک مقام پر گہ تھکر اس خوبصورتی سے نکال دیا کہ نیزہ **غراک** کا جسطرح ہوائی آتشبازی کی گنج سے نکلجاتی ہے سمت آسمان نکل گیا اور سنان اُسکے نیزہ کی آسمان پر جاکے مانند ستارے کے چمکی اور وہ نیزہ مثل تیر شہاب تھوڑا سا اور بلند ہوکے زمین پر گرا پھر تو **غراک** سرنگون ہو گیا **غراک عربدہ جوسے تندخو** نے جبکہ دیکھا کہ میرا نیزہ شہزادہ **بدیع الزمان** نے ہوائی کر دیا بیساختہ یہ کہنے لگا اے خداپرست نیزہ بازی خلال بازی عمود بازی حال بازی شمشیر بازی واسطے بازی بس خبردار ہو جا یہ نہ کہنا کہ خبردار نہ کیا تھا تلوار کھینچکر بر سر شاہزادہ نامور آیا اور ایک ضرب تیغ بر سر شاہزادہ عالی مقام لغوت تمام کی شاہزادہ عالم نے اپنی سپر کو پشت پر ڈالدیا اور بطن سپہ گری جبکہ تمام بازوں کو بچاکر بند دست اُسکا پکڑکے ذرا جو فشار دیا تو تلوار اُسکے ہاتھ سے چھوٹکر علحدہ جا پڑی اُسوقت شاہزادہ رستم صولت نے جو اپنا ہاتھ اُسکے کمر بند مین ڈالکے نعرۂ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور زور رادلین مین **غراک بن عربدہ جو** کو خانۂ زین سے اُٹھا کے سر سے بلند کیا اور چرخ دے کے زمین پر مارا چار طرف سے عیاران لشکر اسلام نے دوڑکے **غراک بن عربدہ جوسے** کی مشکین باندھ لین لشکر کفار نا بکار نے جو یہ حال **غراک** کا دیکھا ہاے واے کرتے چار طرف سے تلوارین برچھے پکڑ پکڑکے برسر شاہزادہ نامور آپڑے ہر طرف کی **فصل بن گیا ہو رخون آشام**

اور فارن بلند کمان اور ورقابے زنجیر خلاے اور ترک جوشن پوش اور قاتل زنگی اور مقاتل زنگی
اور ارباب باختری اور فضل بن آشوب اور طاہر بن قہرمان عجمی ہمزہ سرداران شاہزادہ والا مرتبت کی
فوج وسپاہ کے غازیان دیندار اور شجاعان عرصہ کارزار بمقابلہ لشکر کفار چلے آمادہ رزم و پیکار ہوے اور آن واحد میں ہاتھ
شمشیرزنی اور کفار کشی کی کہ لکھوکھا لاش پر لاش اور دھڑ پر دھڑ اور مردے پر مردہ گرادیا اور کشتوں کے پشتے لگادیے
تھے چار ناچار کفار شکست فاش کھاکے بھاگ کھڑے ہوے اور کنجاب کی فوج شکست خوردہ میں جاکے ملحق ہوے یہاں
لشکر نصرت اثر میں شادیانہ فتح کے بجنے لگے بہادران صف شکن اور دلیران شمشیر زن وعدہ گاہ مصاف سے بفتح و نصرت تمام ہمراہ
شہزادہ بدیع الزمان عالیمقام مراجعت کرکے گرد و پیش تخت شہنشاہ لشکر اسلام کے قیام پذیر ہوے مگر وہاں کا حال سنیے
جسوقت کہ کنجاب نے سنا کہ غراک گرفتار ہوگیا اور اُسکی تمام فوج ہزیمت کھاکے یہاں آئی ہو بختیارک کا مصداق
بر محمد شعر ہر کس کہ زحد برون نہد گام + اینست سزاے آن سرانجام + اے کنجاب تو نے دیکھا کہ میں سچ کہتا تھا یا
جھوٹ اب بہتر یہ ہو کہ یہاں سے جلد قلعہ عجم میں ہو چلکر رہنا مبادا اثناے راہ میں خداپرست آپہونچیں تو بجز سواے مرجانے
اور مارے جانیکے اور کوئی بات بن نہ پڑیگی کنجاب عاجز ہوکے سمت ملک عجم روانہ ہوا اور جبکہ بعد طے مراحل و قطع منازل
بحال شکستہ و تباہی زدہ قریب ملک عجم کے پہونچا تو یہ خبر کنجاب کی شکست فاش کھانے اور ہزیمت کھاکے آنیکی قہرمان عجمی نے
جو سنی تو قہرمان عجمی نے مع اپنے تمام سرداروں کے استقبال کنجاب کا کیا اور بڑی عزت و تکریم سے کنجاب کو اپنے
شہر میں لاکے تخت پر بٹھلایا اور بڑی دعوت کی بڑی دھوم سے کرکے باہم مشورہ کیا اور قہرمان عجمی نے کہا
کہ یا ہمیں فرسل جسنے جو کام کیا ہو ان خداپرستوں سے بدون مکر و فریب کسیکا کام نہیں بن پڑا ہو لہذا میری راے میں تو
یہ صلاح بہتر ہو کہ از راہ فریب و مکر دربار امیر حمزہ صاحبقران کے پاس چلکے مسلمان ہو جائیے اور امیر حمزہ کو مع اُنکے
سرداروں و بادشاہ اسلام کے بحیلہ دعوت شہر میں لاکے سامان رقص و سرود کا کیجیے اور کھانے میں بیہوشی ملاکے
سبکو کھلائیے جبکہ یہ سب بیہوش اور بیخبر ہوجائیں تب ان سبکو مطوق اور مسلسل کرکے سولیوں پر چڑھا دیجیے اور تیر باران
کرکے ان سبکو قتل کیجیے بختیارک نے جو یہ مشورہ سنا تو بہت پسند کرکے خوشی خوشی کہنے لگا کہ اس سے زیادہ اور کوئی تدبیر
نہیں ہو غرض قہرمان عجمی اور کنجاب علیہ اللعن والعذاب اور بختیارک تو اس فکر و تدبیر میں ہیں اب حال سلطان
با اقبال امیر کشور گیر امیر حمزہ کا تو فقیر کا سنیے کہ سلطان والاقدر عالی منزلت نے یہ کلمہ زبان فیض ترجمان سے فرماکے کہ
مجھے منظور اب یہ ہو کہ شادی شاہزادہ بدیع الزمان اور ملکہ گوہر ملک کی یہیں ملک عجم میں کروں مصروف جشن عیش و نشاط
ہوئے روز دوم وقت صبح جبکہ بارگاہ سلیمانی میں شہنشاہ گیتی پناہ سعد بن قباد نے سریر سلطنت پر آکے اجلاس فرمایا
اور سلطان صاحبقران والا شان دنگل تا د عنبر پر جلوہ فرما ہوے اور جتنے دست راستی اور دست چپی بادشاہ و
شہریار زادے اور سرداران لشکر اسلام تھے سب کے سب بقاعدہ مستمرہ مجرا گاہ سے مجرا کرکے اپنے اپنے دنگلوں پر باداب
تمام متمکن ہوے معراج عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ ضمری نامدار بھی کرسی پر
آکے بیٹھے ایک مرتبہ سلطان صاحبقران نے فرمایا کہ ہاں غراک بن عربدہ جوے تندخو کو لاؤ حسب الحکم
عظام امیر عالی مقام کے داروغہ زندانخانہ نے غراک بن عربدہ جوے تندخوے جنگجو کو زندانخانے سے
طلب کرکے بحضور سلطان والاقدر عالی منزلت حاضر کیا امیر با توقیر نے بکمال عطیات اُسکی طرف متوجہ ہوکے فرمایا
کہ اے غراک لقا پرستی کو ترک کر اور نکل اس چاہ کفر و ضلالت سے کلمہ پڑھکے بموجب ارشاد حضرت ہدایت ملت بیضا
دین اسلام قبول کر کہ دنیا و عقبی دونوں بخیر ہوجائیں غراک بن عربدہ جو کو یہ ارشاد ہدایت بنیاد سلطان صاحبقران

کا بسبب تیرہ دلی و تاریکی درون کے نہایت ناگوار خاطر ہوا اور حالت غیظ و غضب و طیش مین ہاتھون کی ہتھکڑیان توڑ
کی بیڑیان زور کرکے توڑ ڈالین اور سمت سلطان صاحبقران حملہ در ہوا یہ حرکت اُسکی شرارت کی دیکھکر شاہزادہ رستم صولت
بدیع الزمان والا مرتبت نے اپنے دونون ہاتھ اُسکے برابر ہاتھون کو پکڑ لیا اور اُسی جوش و خروش مین ڈالکر کمربند
مین ہاتھ غراک بن عربدہ جو کو ایک ہی زور مین زمین سے اُٹھا لیا اور سر پیچ دیکر زمین پر مارا اور جست
کرکے اُسکی چھاتی پر جا بیٹھا اور پھر بسہولت فرمایا کہ ای غراک بہتر تیرے حق مین یہی ہو کہ تو کفر و کافری کو چھوڑکے
مسلمان ہوجا اور لعنت کر اُس خوک پیکر خرس بادیہ ضلالت لقاے مشرک خدا زمرد شاہ مردود آذرباختری کے نام پر گروہ
جو کہتے ہین شعر ز آب زمزم و کوثر سفید نتوان کرد + گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ + اُس علیہ اللعن والعذاب غراک
سیاہ دل نے یہ تقریر شاہزادہ با توقیر کی سُنکے ازراہ خباثت بیساختہ چہرہ اقدس پر شاہزادہ عالم کے لعاب
اپنے منھہ کا ڈالدیا تب اُس آسمان مرتبت شاہزادہ بدیع الزمان والا شان نے برہم ہوکر ایک ہاتھ اپنا
غراک کے سر پر اور دوسرا ہاتھ ٹھوڑی کے نیچے رکھکے ذرا جو مروڑا تو جسطرح سے قصاب کا ڈکا سر دھڑ سے جدا
کر دیتا ہو اُسطرح سے شاہزادہ عالم نے غراک جہنمی کا سر دھڑ سے کھینچکر علیحدہ پھینکدیا اور لوگون کو حکم دیا کہ
اسکی لاش لیجاکر لشکر کے کنارے ڈالدو چنانچہ حسب الحکم شاہزادہ والا شیم کے سر اور دھڑ اُس ناپاک جہنمی غراک
کا لوگون نے لیجاکے کنارے لشکر کے ڈالدیا اور یہان سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران نے اپنے فرزند
جگر پیوند شاہزادہ عالیشان بدیع الزمان گردن شکن کی بہت سی تعریف شجاعت اور تہمتنی کی فرمائی تیاری
جشن شاہانہ اور محفل خسروانہ کی فرمائی ہزار بارہ سو طائفے ارباب نشاط کے آکے حاضر ہوئے نقارے طبلون پر
پڑنے لگی آواز ہوش نوشانوش کی بلند ہوئی لہرا سارنگی کا بین کی گمک آسمان کو جانے لگی قانون مین رباب
ہنگ مرچنگ و دف دائرہ سرود ستار جلترنگ الغوزہ مُرلی سُرمنڈل جھانجھ کینگڑی راگ وغیرہ اور باجے بجنے لگے ساقیان
مہر طلعت ماہ صورت جام و صراحی زمردین ہاتھون مین لیے دور جام شراب یاقوت رنگ کا بندھا ہوا تھا ارباب محفل
مین دھوم تھی اشعار گلشن مین قدم رکھنی ہو صبا گل بزم آرائی کرتے ہین + جیب خاک تیرے منھ مین بلبل یہ شیون
کا ہنگام نہین + ہون بندہ پیر مغان ساقی کچھ جاے تکلف تجھسے نہین + لا دُرد ہی گر صاف نہین مُجھے ظلو ہی
مین گر جام نہین + مغنیان شوخ دلنواز و مہ لولیان سرا پا کرشمہ و ناز عالم رزم مین ایسے کوئی نہین کہ سن سے تھے
یہ معلوم ہوتا تھا کہ حصول مدعی بہشت یا بہ تعلقات دنیوی ہار کے واسطے ازدیاد عمر و جاہ شہنشاہ عرش بارگاہ کے
ہاتھ دعا کے بسوے آسمان بلند کیے ہین زنگولے رنگیلے عشاق پر شور انگیز تھے اور چٹکیان بجانا رنڈیون کا یہ ثابت ہوتا تھا
کہ خارزار کلفت کو آئینون سے دھکے اُڑاے دیتی ہین حضار محفل مانند عاشقان بیدل اور مشتاقان بسمل کے دست
بدل غلغلہ پرداز تھے یہان ابھی لولیان شوخ و شنگ شہر آشوب عربدہ جو عنبرین مو بصد انداز و دلربائی ناچنے مین
مشغول تھین کہ شاہزادہ بدیع الزمان عالی جاہ نے بحضور سلطان والا شان دست ادب باندھکر عرض کی کہ
ہر چند ترک ادب ہے مگر مجبور ہون کہ ملکہ غنچہ خاتون کو نہایت استدعا ہو اور مجھسے نہایت درجہ مجبور اور عاجز ہوچکے
کہتی ہین کہ تم میری طرف سے عرض کرو کہ حضور بھی قدوم میمنت لزوم سے شہر سنجان کو بھی منور فرمائین ملکہ غنچہ خاتون
نے اس خوشی مین بڑی دھوم دھام سے تیاری شہر سنجان کی کیکے ہزارون طائفے ارباب نشاط کے طلب کیے ہین
اور ہمہ تن چشم براہ انتظار بیٹھی ہین سلطان والا شان امیر کشورگیر جہانستان حمزہ صاحبقران نے
پاس خاطر اپنے فرزند جگر پیوند شاہزادہ بدیع الزمان کے مع شہنشاہ سعد بن قباد و تمام شاہ و شہریار زادون

اور سرداران لشکر اسلام کے اُسی وقت سوار ہو کے سمت شہر سنجان روانہ ہوے بعد طے مراحل و قطع منازل جبکہ داخل
شہر سنجان ہوے تو دیکھا شہر بہت آباد ہوا اور نہایت پُر فضا بستی لا انتہا خلق انبوہ در انبوہ سکان شہر گروہ گروہ چوک
کا بازار چاندنی چوک اُردو بازار جوہری بازار شیشہ ہی بازار مچھلی بازار صرافہ بزازہ سب کھلا ہوا دُکانوں پر تمام نقش و نگار
چھت پردے تمامی زربفت کے بندھے ہوے سایبان زربفتی و زرتاری کھینچے ہوے دُکاندار مرفہ الحال دُکانوں میں لال لال کوکو
ویرزن میں نکور نوبت کی الگ رہی ہو چار طرف جھنڈی جھپتین اور برج بنگلے بر آمدے کمرے نظر آتے ہیں اُنپر ہزاروں چانڈ کال
بیرو بہو ڈھاڑی ڈوم کلاونت قوال کتھک کشمیری بچے زنانے ہیجڑے جوسنے والیان سازنگیاں بجا و جین جیسے مردنگ
جوڑیاں کرتال کی لے مبارکباد گا رہے نقاب طبلون پر پڑ رہی تھی جھم جھم کی آواز بلند گلنے بجانے کی دھوم سر بازار
لکھو کھا تماشائیوں کا ہجوم ہوا اور جتنے درخت ہیں سب آم حُن آراستے سنتے ہوے قمقمے قندیلیں لٹکتے ہیں جھولے چہدوئلے
بیچ بارہ دریاں ہیں آتشبازی کے چار سمت کٹہرے ہوے سرو چراغان کا سمان ایک جانب ہو سر راہ کمخواب زربفت
مشجر اساوری اطلس وغیرہ کا فرش ہو تمام شہر میں آئینہ بندی ہو جسوقت سواری سلطان ظفر احتشام امیر عالیمقام
آگے بڑھتی ہو تو لکھو کھا فقیر محتاجین مساکین تکرگدے دریوزہ گر شہدے اکثر غربا فرش لوٹتے جاتے ہیں جو چوک مکانات کی
چھتیں بے پردہ ہیں اُنپر ہزاروں بڑی بوڑھیاں کہ سفید سفید بال اُنکے چاندی کے سے تار چمکتے ہوے سُفید سُفید پائجامے
پہنے اور سُفید سُفید چادریں سر و بر کو رہے ہوا دیے چوگانی حقے آگے رکھے پی رہی ہیں منتظر جیون چاندنیوں کے
پردے کر لیے ہیں ادھر جو کہ برآمدے کمرے بنگلے پختہ و خام ہیں انمیں پردے سقرلاتی اور مخملی اور بانات کے پردے کے آڈ
چلمنیں گنگا جمنی پڑی ہیں ہزار ہا نازنینان مہ جبین اودھر چلمنیں جھانک رہی ہیں آنکھیں بطور نرگستان کے
نظر آتی ہیں جسطرف سے کہ سواری سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران کی جاتی ہو چار طرف سے گلہائے نقرئی
اور طلائی لونگ نثار کر کے پھینکتے ہیں لکھو کھا آدمی گرد رہا خلق کا مجمع کثیر اور انبوہ غفیر ہو غرض سلطان با کرم شہر پُر فضا
سنجان کی دیکھتے ہوے داخل دیوان عام ہوے اور شہنشاہ والا جاہ لیتی پناہ خواقین سجدہ گاہ ظل اللہ سلیمان سریر
گردون مسیر وارث اورنگ جہانبانی مالک سریر سلطانی شہریار عالی نژاد سعد بن قباد نے سریر سلطنت پر جلاس فرمایا
اور تمام سردار دست چپ اور دست راست اپنے اپنے زنگلون پر متمکن ہوے امیر ابو قر سلطان الاشان حمزہ صاحبقران
خواجہ عمرو بن اُمیہ ضمری کو ہمراہ لے کے ملکہ غنچہ لب خاتون کے محل میں تشریف لیگئے اور ملکہ غنچہ لب خاتون نے بڑے
ادب اور احترام سے سلطان عالیمقام کو بارہ دری میں لیجا کے صدر جاہ و حشمت پر بٹھلایا چونکہ ملکہ غنچہ لب خاتون نے بارہا
زبانی شاہزادہ بدیع الزمان کی اور اکثر وقائع معتبر سے حال عمرو کی طماعی کا سُنا ہو تو اوّلاً اوّل ایک صندوقچہ جواہر
بیش بہا کا عمرو کی تواضع کیا عمرو نے اُس صندوقچے کے جواہرات کو کہ کئی سلطنتوں کا خراج تھا دیکھکر سلطان الاعدل
عالی منزلت سے کہا کہ اے حمزہ میں نے اس لئے سن میں کوئی بی بی بادشاہزادی اور امیر وزیرزادی تا نی ملکہ غنچہ لب خاتون
کی عالی ہمت اور سخی اور کریم اور سیر چشم اور گنج بخش اور فیاض حاتم دل نہیں دیکھی ہو حمزہ اسوقت کی بات میری گوش دل
سُن رکھنا کہ واسطے سواد ہندوستان کند ھور بن سعدان تمام عمر ملکہ غنچہ لب خاتون کی جوتیاں اُٹھاؤنگا اور بدوسے
آنکھوں میں لگائے رہونگا القصہ جب عمرو سے ساز کر چکے ملکہ غنچہ لب خاتون نے چالیس ہزار کشتیاں جواہرات کی اور بیس ہزار
کشتیاں خلعتہاے زردوزی اور پوشاک شاہانہ کی اور دس ہزار گھوڑے بیش قیمتی تازی ترکی عربی عراقی وغیرہ تحفہ تحفہ
گلگون خدا صبا رفتار با زین و لجام مرصع کار اور دو ہزار مادہ شتر مروی بغدادی سرخ مو جل زرنگار مرصع کار پشت
پہ اور زنگ گنگا جمنی گردنوں میں ہیکل خلخال مرصع پاؤں میں اور دو ہزار غلام خوشتر و نوجوان ترکی حبشی رومی چینی وغیرہ نذر

اور بیشک سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران کے کہے بعد ازان دو ہزار طائفے میراثیون ڈومنیون کلاونت
قوال بھگتیون سرودنیون مطرب بہروپیون نقارچیون اہیر بہروپیون وغیرہ کے اور سیلہ سو ستہ سواپنی خواصون گائنون کو
طلب کرکے اشارہ کیا اور حسب الحکم ملکہ غنچہ خاتون کے نقارے بجے اور طبلون پر زور نیا سارنگی کا کھنچا بینون کی گمک آسمان
پر جا پہنچی قانون رباب چنگ مرچنگ ستار سربین دف دائرہ جھانجھ مرلی سرمنڈل الگوجا جلترنگ وغیرہ باجے بجنے لگے گانین
بھیرویں اور سوانگ بھر بھر کے نگریانین باندھے ہنگامہ پرداز جشن نشاط اور محفل انبساط ہوئین حضار محفل محو حیرت
سکتے کی صورت اس وقت کا سمان دیکھکر دوپہر ورے تصور مین اس صحبت عشرت زا و طرب خیز کے کبھی تو آنکھین بند
کر لیتے تھے اور کبھی اُسی عین غفلت مین چونک چونک پڑتے تھے تو چارون طرف دیکھتے تھے اشعار سحر بہار کی خوشبو
مین آگئی بہ لپٹ کہ دماغ جاندے کمرون کے کھل پڑے گھونگھٹ ہوا داغ مین بادبہار کے بھری چن کہ
گھونٹیان غرض جا بجا ہر سطح سرپٹ صبا کے جھونکے سے پھولون کے ڈالیان جو لہرائین تو خوب پھولون کی جھڑیان
وہان چلین سٹ سٹ یکایک ایسا ہی عالم ہوا کہ عقل گئی اک ڈرے پریون کے آکر اڑے جھٹ پٹ چمن مین
ایسی کچھ اک جاذبی سی مرائی کہ دیسی تارون بھری رات بھی نے کروٹ غرضے مین آکے جوانان باغ چلتے تھے
صراحی مے عشرت چڑھا گئے غٹ غٹ نصیب سوتے ہوئے جاگے تھے وہ چونک اٹھے گئی عہد مین
ہر اک عاشقون کی نیند اچٹ نظر پڑا وہان بلور کا احاطہ ایک مکان سب ہین مرصع عجیب اک جھمکٹ ستون
ہیرے کے ہر سمت مثل سبز خیمہ دلوں کی زڈول کے دیکھے چھپرکھٹ اور سرکھٹ ہزارون رنگ کے فوارے گوہر
افشان تھے ہر ایک جا پری موشون کے غٹ کے غٹ بھینون مین موتیون کی جھالرین تمامی کے فرش
سب ایک ڈال زمرد کے دان کواڑون کے پٹ کسی بانہ الماس کے سگنے کنڈے جڑی ہوئی کہین یاقوت
سرخ کی چوکھٹ لگے ہوئے گر چراغ اکثر جا تجلی جسکے سے اک نور کی تھی پھیلاوٹ کہین تو شیشون کے فانوس
کی چمن بندی اور انکے بیچ وہ چھٹا بناخون کا جٹ بٹ کہین شہنائی کی آواز اور کہین کاموود کہین جھنجھوٹی
اور بھیرویں کہین بھانت کہین بھاس کہین پوربی کہین گوری کہین ترانہ کہین دھرپد اور کہین تروٹ کہین
ملار کہین وہس مالکوس کہین کہین بہاگ کہین کھڑا کہین تھا کھٹ بجے ہوئے کہین ملدھاجی اور کندھیا گئی
بھیرا دیے ہوئے سر پہ رکھے مور کھٹ وہی تھی کنج گلی اور وہی تھا بندرابن سہانی دھن وہی مرلی کی اور وہی بنسی بٹ
ہ گوالیون کی رہس ٹھیک تھاک سب باتین وہی وہ نند جسودا کی کشش سے کھٹ پٹ نہاتے دھوتے وہی اور وہی
کدم کی چھاؤن وہ گوکل اور وہ متھرا اگر وہ جمنا تٹ وہی کھلاڑین آپس مین گوپیون کا دہان وکرکنھیا ایک کا سے
بھاگے ایک جھپین جھپٹ کہین جو دیکھا تو تھا مڑدار کا عالم وہی کنار وہی کریان وہی کھٹ کھٹ وارانسی وہی
بوستان وہ کاشی جی وہ مارواڑیون کے ہر طرف کو غٹ کے غٹ وہ آدھی رات کے سر اٹھنے دیس گانے مین بہاری
سانورو متوالی کے گیوانو ملے کہین تھا جرتری کا سانگ اور کہین نقال کہین تھے بیائشی بازیگر کہین تھے نٹ
لا ویڈین کہین کرتی تھین بیٹھی ڈومنیان کہین جوانون کے جوانون کے تھے جمگھٹ کہین سدھانی ہوئی
گائنون کی طراری کہین وہ لاکھون محل دالیون کی گراہٹ نظر پڑین کہین چالاکین شوخ پردہ نشین ادھیڑ
بوڑھیان کمسن گر بھی بانکپٹ وہ چھیڑ چھاڑ ہم جلیس کی گرماگرم وکہ جنکی شوخیون سے دلکو ہو سرور نیٹ کبھی جو
انگلیون کی فندق انکی دیکھے تو بہار بیربہوٹی کی طرح جاے سمٹ مٹا دین ٹھوکرون سے سرزمین ایران کی
ودو فونا نیے وہ روم و شام ڈالین الٹ ہزارون کوس دلندن روین کھسک جاے کبھی جو انکے وہ پانون کی

سے آہٹ بھی تو تین نہین ہین جو انین مشہور ہے کہ ایک پاؤن ہٹ اور بل ہٹ کی تراہٹ ؛ قصہ مختصر طول تا چند روز ملکہ غنچہ
خاتون اُس روز بڑی دھوم دھام سے دعوت اور مہمانداری مین سلطان ظفر احتشام امیر عالیمقام کی ہمہ تن مصروف
رہی اور ایسی تیاری اور فرمانبرداری کی کہ سلطان باکرم اور عمرو اور تمام سرداران بارگاہ نشین نے ایسی صحبت اور دعوت
کسی کے یہان نہین دیکھی تھی آخر کار سلطان صاحبقران نامدار نے بھی بہت سے تحفہ تحائف اور سوغات جو کہ لائق پیشکش
کے تھے ملکہ غنچہ خاتون کو مرحمت فرمائے اور روز یازدہم ملکہ غنچہ خاتون سے رخصت ہو کے مع لشکر کے برآمد ہوے بعد
تشریف لیجانے امیر باتوقیر کے ملکہ غنچہ خاتون نے کئی ہزار خلعت فاخرہ اور تحفہ تحفہ گھوڑے باساز و یراق مکلل بزر و زری
بجواہر تمام بارگاہ نشینون اور سرداران لشکر اسلام کیواسطے نواب ناظران اور خواجہ سراؤن کے ہاتھ بھیجے او حسب الایما
اور حسب الاسترضاے صاحبقران دوران سبھون نے شادان و خندان ہو کر لے لیے اور ہر ایک تعریف اور توصیف
دریادلی اور عالی ہمتی اور سیرچشمی ملکہ غنچہ خاتون کی آپس مین کرتے تھے غرضکہ سلطان والا شان مع شاہ عیاران عیار
داخل بارگاہ سلیمانی ہو کر مصروف جشن عیش و طرب ہوئے روز دوم شاہزادہ بدیع الزمان نے عرض کی کہ یا سلطان
صاحبقران ایک روز قدم رنجہ فرما کے سیر اور گلگشت چار باغ ملک حرمان دیو وحش کی بھی کیجیے سلطان
والاشان امیر حمزہ صاحبقران حسب استدعا اور التجا اپنے فرزند دلبند پارہ جان لخت جگر شاہزادہ بدیع الزمان
نامور کے مع اپنے تمام سرداران بارگاہ نشین شاہزادہ عالم کو ہمراہ لیکے سوار ہوئے اور عرصۂ راہ کو طے کر کے جلد دروازہ باغ کے
قریب پہونچے اشجار روضہ وہ ساعت سے چار باغ آیا نظر وہ وصف شادابی مین جسکے ہو مری [illegible] مرزبان ؛ لغزش مستانہ
دکھلانے لگا پاے خیال ؛ بسکہ اُسکی چار دیواری تھی صاف آئینہ سان ؛ شیشۂ دیوار پر اُسکے وہ سبزہ و گیاہ ؛ جار سبزی
سے جیسکی سبز خط گلرخان ؛ ہر دریچہ بیگمان تھا صاف چشم حور کا ؛ قدرت حق کا نمایان تھا ہر اک جانب سمان ؛ صورت
تصویر سبکو نقش سی لگ گئی ؛ خیرہ حیرت نے بھلا دی دیدے فکر و جہان ؛ جون قدم آگے رکھا جا کر بہ گلگشت باغ ؛
صنعتین دیکھین وہ اُس مین قدرت کی عیان ؛ رو کھڑاتی پھرتی ہو باد بہاری ہر قدم ؛ تمکنت گل سے ہر اک جانب
ہین کھوے عطر دان ؛ وجد کی حالت مین صف باندھے کھڑے ہین جھومتے ؛ ہر طرف کیلے بشکل حلقہ شان جہان
وار بستون سے عیان ہو چرخ اخضر کی بہار ؛ تاک کے خوشے ہو عقد ثریا کا گمان ؛ طرفہ سرسبزی نے کی ہو ہر طرف
سرکشی ؛ ہو زمین فیروزہ گون اور لاجوردی آسمان ؛ سجدہ خالق مین ہو ہر شاخ نخل میوہ دار ؛ حمد مین وحدت کے
ہر اک غنچہ کھولے ہو دہان ؛ عشرت مین ہو سنبل کھلے بالون پڑی ؛ کہتی ہو تعریف سوسن باغ کی باصد زبان ؛
آبشارون سے عجب ہین چشمہاے سلسبیل ؛ حوض آب ایسے کہ جنکو حوض کوثر کا گمان ؛ ہو تماشا گہ بے روح الامین ہر کنج
باغ ؛ جوش گل سے ہو چمن پر شک گلزار جنان ؛ نغمہ پیرایان گلشن ہین ہمہ مرغول سنج ؛ دیتے ہین کلیان تک عشرت
طائران خوش بیان ؛ چہچہے کرتے ہین گل پر عندلیبان چمن ؛ زمزمہ پرداز کو کو سرو پر ہین قمریان ؛ قہقہہ زن کبک ہین
شمشاد کے سامنے ؛ کرتے پھرتے ہین تدروان چمن اٹکھیلیان ؛ ہو نکلتا ساتھ آب جو مین ہر ساز کا ؛ بحر نوازی
سے بلبلی بھر رہے ہین باغبان ؛ چار طرف گرد حل اور مہندی کی ٹٹیان گڑی ہوئی ہین ہر روشون پر جلیچہ کاری کی ہوئی
ہوا ریل بنی ہوئی اور سرو و شمشاد مانند عروس و داماد ہر مقام پر استادہ ہین نرگس کو انتظار مقدم شریف سلطان
صاحبقران نامدار ہو سنبل سبکے بال کھولے زمین باغ پر سجدات شکر کر رہی ہو سوسن ہزار زبان حمد و ثنا مین مشغول
ہزار کھلا ہوا غنچے تبسم معمول قہقہے مار رہے ہین شعر بہار دیکھی ہو کم ایسی چشم نرگس نے ؛ صبا یہ کہتی ہو کھا کر شگوفے
کی سوگند ؛ غرض یہ کہ وہ جو کہانی والے بیان کرتی ہین کہ باغ بوستان اُلفت دوستان کھاے بوقلمون میوہ گونا گون

عجب طرح کا مکان چار باغ نظر آتا ہے بارہ دریاں صحنچیاں بنگلے برج برآمدے تمام پر تکلف سجے ہوئے چار طرف ہنگامۂ
شادی اور شور مبارکبادی بلند ہے اسوجہ سے کہ بدیع الزمان کی شادی دختر گنجاب یعنی ملکہ گوہر ملک سے ہوئی
ہے اور نور الدہر اُس سے پیدا ہوتا ہے اور مادر گوہر ملک یعنی ملکہ غنچہ خاتون کی شادی لندھور بن سعدان سے
ہوگی اور لندھا وا اُس سے پیدا ہوگا اور عشر قران کی شادی دختر آزر شاد لقب زرین یعنی ملکہ فتانہ سے ہوئی
اور جانسوز اُس سے پیدا ہوگا اور بعض داستان گو بیان کرتے ہیں کہ دختر گرد مرد سے جانسوز پیدا ہوتا ہے القصہ طول
دیجیے تا چند ہیں شبانہ روز سلطان اکرم نے سیر چار باغ ملک حرمان دیوکش کی کرکے خیل وفاداران مقبل وفادار
سے فرمایا کہ تم یہاں رہو اور شہر عجم نہایت میمون اور مبارک ہے میں یہ چاہتا ہوں کہ مع اپنے تمام سرداروں کے وہاں جاکے
شاہزادۂ بدیع الزمان کی شادی کا جلسہ کروں اتنا فرماکے پھر جانب پل عاد روان ہو رشداد بان کپتیان کرب من کوہ
کرب آفتاب ہفت گروہ عرب عمرو معدیکرب یعنی پہلوان عادی کیطرف مخاطب ہوکے ارشاد کیا تم ہمارا پیش خیمہ مع بارگاہ
سلیمانی سمت ملک عجم لیے روانہ ہو حسب الحکم عظام سلطان عالیمقام کے پہلوان عادی پیش خیمہ اور بارگاہ سلیمانی
شتروں پر چھکڑوں پہ بار کرواکے طرف ملک عجم کے روانہ ہوا روز دوم صبح کو سلطان والاشان حمزۂ صاحبقران
مع سپاہ لشکر اسلام اور تمام شاہ و شہزادہ عالی مقام کے سوار ہوے اور بعد طے مراحل و قطع منازل قریب ملک عجم
پہونچے یہ خبر سلطان امیر عالی مقام کی تشریف آوری کی سنکے گنجاب نہایت پریشان او ششدر رہا قہرمان عجمی نے
کہا کہ وہ پیغمبر مرسل میرے نزدیک تو اب یہی صلاح خوب ہے کہ حمزہ کے پاس بخوف و خطر چلکے مسلمان ہو جایئے اور
بظاہر دو لفظ اُنکے طرح کے جیسے وہ کلمے کہتے ہیں طوطے کی طرح پڑھکے بعد ازاں بفریب دعوت حمزہ کو مع سرداران
اپنی بارگاہ میں لایے اور کھانے میں بیہوشی ملاکے کھلا دیجیے اور حالت بیہوشی میں سبکو پکڑ کے جیسے چاہیے ہیں قید کیجیے
چاہیے مطلق اور مسلسل کرکے بحضور خداوند لقا بھیجیے بختیارک بول اُٹھا کہ واہ واہ اے قہرمان عجمی کیا رائے سلیم تیری
ہے لیکن ایسی تدبیر سے بہتر اور کوئی تدبیر ان خدا پرستوں کے شر سے امین ہونے اور نجات پانیکی نہیں ہے القصہ گنجاب
علیہ اللعن والعذاب اور قہرمان عجمی اور خواجہ گراز الدین ملک بختیارک شوم کا فریب ہی وغیرہ کفار پیش خود
مشورہ اور صلاح کرکے از راہ مزوری اور مکاری اپنی بارگاہ سے واسطے استقبال کرنے کے بیرون شہر پہنچے اور دو کشیں اپنی
گلوں میں اور تلواریں دانتوں میں دبا دبا کے سبھوں نے ہاتھ اپنے اپنے رومال سے باندھکے اور گھوڑوں پر سے
اُتر اُتر کے پیادہ پا چلے جب قریب لشکر فیروزی اثر کے پہونچے اُسوقت عیاران لشکر اسلام نے یہ حال جاکے بارگاہ
سلیمانی میں بحضور سلطان والاشان امیر حمزۂ صاحبقران بیان کیا کہ گنجاب مع قہرمان عجمی وغیرہ اپنے
تمام سرداروں کے اس ہیئت دست بستہ قریب عتبۂ فلک مرتبہ ملائک مقیم کے آپہونچا ہے امیر ذوالتوقیر نے یہ ماجرا
سنا تو یہ فرمایا کہ گنجاب بہت جلیل المرتبہ بادشاہ ذیشان ہے سوائے کفر اور کافری کے اور کسی بات کا رتبہ اور
مرتبے میں فرق نہیں ہے ہمیں لازم ہے کہ جتنے سردار بارگاہ نشین ہیں سب جاکے گنجاب کا استقبال کرکے بہ تعظیم
و تکریم یہاں لائیں حسب الاحکام عظام امیر عالی مقام خسرو بہادر ہندوستان گرشاسب دوران جانشین مسند حمزۂ
صاحبقران لندھور بن سعدان اور مالک اژدر صاحب نیزۂ دو سر اور بہرام گرد بن خاقان
چین اور فرامرز عاد مغربی اور جمہور جانسوز طرطوس بہادر شہنشاہ تبرزن وغیرہ سرداران آسمانی اوج
جبیں استقبال کے واسطے اُٹھے اور با عزاز و تکریم تمام گنجاب کو دروازہ بارگاہ سلیمانی تک لائے سلطان الاشان
عالی مرتبت امیر حمزۂ صاحبقران آپ بنفس نفیس دروازۂ بارگاہ تک گنجاب کے لینے کو تشریف لیگئے اور

دست مبارک سے ہاتھ کنجاب کا اور قہرمان عجمی کا کھولا اور ترکش گلون مین سے اور تلوار دانتون سے دونون کے
جدا کیے اندرون بارگاہ لیجاکے برابر تخت شہنشاہ لشکر اسلام کے اور تخت بچھوا کے کنجاب کو اُسپر بٹھلایا کنجاب نے اور
قہرمان عجمی نے بہت سا عذر اور انکسار کرکے کہا کہ اے حمزہ صاحبقران واقعی تو صاحبقران زمان جرم بخش
عذر نیوش ہے جناب ہم دونون امیدوار ہین کہ ہمکو وہ کلمہ ارشاد کیجیے جسکو پڑھ کے ہم ملت بیضا دین اسلام قبول کرین
سلطان والا قدر عالی مرتبت نے یہ گفتگو اور تقریر کنجاب علیہ اللعن و العذاب اور قہرمان عجمی تزویر کی جو سُنی تو نہایت
خوش ہوکر کلمۂ شہادت ارشاد کیا وہ دونون بہ مکاری اور کذب یعنی قہرمان عجمی اور کنجاب کلمہ پڑھکے بظاہر مسلمان
ہوگئے عمرو نے باشارۂ چشم و ابرو سلطان صاحبقران سے کہا کہ یا حمزہ مجھے ان دونون کے ایمان لانے اور مسلمان ہونے
کا یقین نہین ہوا اور فلک گذرتا ہو کسیلیے کہ شعر آب زمزم و کوثر سفید نتوان کرد + گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ + امیر باتوقیر
نے فرمایا کہ اے عمرو جو کوئی اپنی خوشی سے مسلمان ہوتا ہو تو ہمیشہ اُسکو یہ نہین کہا کرتا ہو عمرو نے پھر کہا کہ حمزہ مجھے کسی سے تعرض
اور عداوت نہین فقط بخیال ہے کہ کنجاب اور قہرمان عجمی کے بشرے پر نور اسلام نہین ہو مین کہتا ہون آگے مجھے
اختیار رہے مجھے نہین کیا دخل ہو صاحبقران دوران نے کہا کہ سبحان اللہ تو ایسا ہی صاحب کشف ہو کہ ہر ایک کا بشرہ پہچان
لیتا ہو غرض یہ گفتگو تھی کہ شام کو جب دربار برخاست ہوا تو کنجاب اور قہرمان عجمی بھی رخصت ہوکر اپنی بارگاہ مین
گئے اور بمشورۂ بختیارک تمام رات اسی فکر و تدبیر مین رہے کہ کسی صورت سے سلطان صاحبقران اور عمرو کو زک
فاش دے کر فوج اسلام کو ہزیمت دین اور آپ پھر بدستور حسب سابق حکمرانی کرین شعر صبح دیگر کاین سرائے انقلاب +
گشت روشن از فروغ آفتاب + شہنشاہ لشکر اسلام نے سریر سلطنت پر اجلاس فرمایا اور سلطان عالی مقام اپنے دنگل
نادعنبر پر اور سب شاہ و شہریار بادب مجرا کرکے دست چپی دست چپ اور دست راستی دست راست اپنے اپنے دنگلون
پر بارگاہ سلیمانی مین بیٹھے تھے کہ اسی عرصہ مین کنجاب اور قہرمان عجمی بھی دربار مین آئے اور حضرت کو مجرا کرکے
اپنے اپنے دنگلون پر بیٹھے بعد دم بھر کے کنجاب بکمال ادب دست بستہ آنکھون مین آنسو بھر کے بجناب سلطان
با توقیر عرض کرنے لگا کہ یا حمزہ صاحبقران مین نے سُنا ہو کہ طریق اسلام مین اجابت دعوت از جملہ واجبات
اور ثواب دلداری مومن طواف بیت اللہ سے سوا ہو تو پھر مین امیدوار ہون کہ از راہ عطیات خاقانی اور مراحم خسروانی
اگر اس خاکسار ذرہ بے مقدار کو حضیض خاک سے اُٹھا کے اوج افلاک پر پہنچایا ہو اور آپ داخلۂ اسلام مین لائے ہین تو ایک دن
بجاے خوان نعمت گزین بیان جبین قناعت فرما کے میرے کلبۂ احزان مین بتقریب دعوت تشریف لیچلیے اور جو کچھ کہ نان
نمک موجود ہو اُسکو نوش فرمائیے شعر ہمای اوج سعادت بدام ما افتد + اگر ترا گذرے بر مقام ما افتد + سلطان والا شان
امیر حمزہ صاحبقران نے فرمایا کہ اے کنجاب ہمارے طریق مین واقعی دعوت کا رد کرنا بہت ممنوع ہو اگر بمقدمہ
دعوت کوئی کافر بھی آکے استدعا کرے تو اُسکے یہان بھی ہم جاتے ہین اور دعوت کھاتے ہین انکار نہ کرین کیا جانئے تو کلمہ
طیبہ اپنی زبان پر جاری کیا اور مشرف بدین اسلام ہوے تو تم تو ہمارے بھائی ہو چکے ہین دعوت مین کیا عذر باقی
رہا بسم اللہ ابھی چلو ہم چلنے کو مستعد ہین کنجاب نے از راہ مکر و زور بکمال بشاشت و سرور عجب طرح کی لسانی اور
چرب زبانی سے کہا کہ زہے طالع اور خوشا افتخار میرا لیکن روز دویم صبح کے وقت سلطان والا قدر عالی منزلت نے
بارگاہ سلیمانی اور تمام اثاثۂ صاحبقرانی اور حفاظت اور خدمت مخدرات عالیہ خواتین حرم اور خادمان محل کی شاہ سلیمان
فارسی کے تفویض کرکے مع حضرت خلیل اللہ شہنشاہ لشکر اسلام اور شاہ عیاران عیار عمرو بن اُمیہ سردار
اور سرداروں کے سوار ہوکے ملک عجم مین تشریف لیگئے اور وہان ایک باغ مین قہرمان عجمی نے پہلے سے دعوت

